قال الله تعالى إن علينا جمعه وقرآنه فإذا قرأناه فاتبع قرآنه ثم إن علينا بيانه

چون راس و اساس علوم حکمیه علوم قرآن ست. و ازین مر توجه علمای امت مبذول بجد و همتش از قدیم زمان ست واز جمله علوم خادمه قرآن حسب آیت مذکوره علم تفسیر و تبیان ست. و باوجود توفر و تکثر کتب این فن تجدد ضرورت و مذاق اهل عصر مقتضی تالیفے جدید در تبیان فرقان ست. و کتاب هذا که مسمّی به

# بیان القرآن

است بعیان و برهان کافل و حاوی آن طرز و عنوان ست و این **جلد اول** از آن ست. بنا بر علیه کتاب مذکور بامستحسن رعایات داخل التزامات مثل وضع متن قرآنی مع ترجمه بین السطور در اول حصه صفحه و تکریر متن مع تکریر ترجمه و نقل تفسیر بقید امتیاز ما بین ترجمه و تفسیر در دومی حصه، حواشی عربیه سومی حصه که مجموعش مفید تالیان و قاریان و شائقان درک معانی اجمالاً یا تفصیلاً و طالبان تحقیق مزید علمیان و خاصان است باہتمام محمد عبد الاحد عفی عنه

در مطبع مجتبائی واقع دہلی که مقبول عالمیان است طبع کرده شد
۱۳۲۶ھ ۱۹۰۸ء

# خطبۂ تفسیر بیان القرآن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الرحمن علم القرآن خلق الانسان علمه البیان هو الذی ارسل رسوله بالهدی ودین الحق لیظهره علی الدین کله وکفی بالله شهیدا محمد رسول الله والذین معه اشداء علی الکفار رحماء بینهم ترٰهم رکعا سجدا یبتغون فضلا من الله ورضوانا سیماهم فی وجوههم من اثر السجود ذٰلک مثلهم فی التورٰاة ومثلهم فی الانجیل کزرع اخرج شطاه فاٰزره فاستغلظ فاستوی علی سوقه یعجب الزراع لیغیظ بهم الکفار وعد الله الذین اٰمنوا وعملوا الصٰلحٰت منهم مغفرة واجرا عظیما اما بعد یہ ابجد خوان مکتب قرآنی مظہر مدعا ہے کہ بہت روز سے خود بھی اور احباب کے اصرار سے بھی گاہ گاہ خیال ہوا کرتا تھا کہ کوئی مختصر تفسیر قرآن مجید کی لکھی جاوے جو ضروریات کو حاوی اور زوائد سے خالی ہو مگر تفاسیر و تراجم کی کثرت دیکھ کر اس کو امر زائد سمجھا جاتا تھا اسی اثنا میں نئی حالت یہ پیش آئی کہ بعض لوگوں نے محض تجارت کی غرض سے نہایت بے احتیاطی سے قرآن کے ترجمے شائع کرنے شروع کیے جن میں بکثرت مضامین خلاف قواعد شرعیہ بھر دیے جن سے عام مسلمانوں کو بہت مضرت پہونچی ہر چند کہ چھوٹے چھوٹے رسالوں سے اُن کے مفاسد پر اطلاع دیکر اُن مضرتوں کی روک تھام کرنے کی کوشش کی گئی مگر چونکہ کثرت سے ترجمہ بینی کا مذاق پھیل گیا ہے وہ رسالے اس غرض کی تکمیل کے لیے کافی ثابت نہ ہوئے تا وقتیکہ ابنار زمانہ کو کوئی ترجمہ بھی نہ تبلایا جاوے جس میں مشغول ہو کر ان تراجم مبتدعہ مخترعہ سے بے التفات ہو جاویں ہر چند کہ تراجم و تفاسیر محققین سابقین کے بالخصوص خاندان عزیزیہ کے ہر طرح کافی و وافی ہیں مگر ناظرین کی حالت و طبیعت کو کیا کیا جاوے کہ بعض تفاسیر میں عربی یا فارسی نہ جاننے کی مجبوری بعض تراجم میں اختصار یا زبان بدل جانے کا عذر مانع دلچسپی ہوا تامل و مشورے سے یہی ضرورت ثابت ہوئی کہ ان لوگوں کو کوئی نیا ترجمہ دیا جاوے جس کی زبان و طرز بیان و تقریر مضامین میں اُن کے مذاق و ضرورت کا حتی الامکان پورا لحاظ ہے اور ساتھ ہی اس کے کوئی ضروری مضمون خواہ جزو قرآن ہو یا اُس کے متعلق ہو رہ نہ جاوے چند روز تک یہ رائے صورت تجویز و پیرایہ تذکرہ میں رہی آخر جب احباب کا تقاضا زیادہ ہوا اور خود بھی اُس کی ضرورت روزانہ مشاہدہ و معائنہ میں آنے لگی آخر بنام خدا محض توکلا علی اللہ پھر اس اطمینان پر کہ اگر میں کسی قابل نہیں ہوں تو کیا ہوا بزرگان عصر اصلاح فرما کر اس کو دیکھنے کے قابل کر دینگے آخر ربیع الاول سنہ ۱۳۲۳ھ میں اس کو شروع[1] کرتا ہوں اور اللہ تعالیٰ سے امید تمام اور نفع انام رکھتا ہوں اب جن امور کی اس میں رعایت اور لحاظ کیا گیا ہے اُن کو اختصار کے ساتھ عرض کرتا ہوں **اول** قرآن مجید کا آسان ترجمہ کیا ہے جس میں قابل فہم ہونے کے ساتھ تحت[2] لفظی کی بھی رعایت ہے **دوم**

---

[1] بعد دس کا من پارہ لکھنے کے بعد انقلابات وقت کے درمیاں میں توقف مدید واقع ہو کر دوبارہ وسط محرم سنہ ۱۳۲۴ھ سے سلسلہ تحریر کا شروع ہوا وباللہ التوفیق ۱۲ منہ

[2] قوله تحت لفظی کی بھی رعایت ہے لکن الذی اماللتراد مرة واحدا با حاصل اخری و لقد جرانی علیہ صنیع شیخ مشائخنا لسلم عند اصحابنا الشاہ عبد القادر الدہلوی رحمہ اللہ تعالی ولنذکرلہ امثلة من ترجمة قوله تعالی ما انزل الیک ترجمة جو کچھ اترا فوئے للمومن المعترف للازم قوله تعالی اولئک علی هدی من ربهم ترجمة انھوں نے پائی ہے راہ اپنے رب کی فعبر عن الخبر الاسمی بالفعل ثم هذه الصدان غیر مذکورة فی القرآن ثم لم یقع مدی مضاف سے اریب فی القرآن قوله تعالی هم المفلحون ترجمة مراد کو پہنچے فعبر عن اسم الفاعل بالماضی قوله تعالی انما نحن مصلحون ترجمة ہمارا کام تو سنوارنا ہے فعبر عنه بالمصدر ... الاصل سوکم من بوں مثہا ولسنان لکن کثیر فی ترجمة رحمہ اللہ تعالی لمن تتبعها ۱۲

ترجمہ مین خالص محاورات استعمال نہین کیے گئے دو وجہ سے اول تو مین قصباتی ہون محاورات پر عبور نہین۔ دوسرے یہ کہ محاورات ہر مقام کے جُدا جُدا ہوتے ہین اگر دہلی کے محاورات لیے جاتے اہل لکھنؤ نہ سمجھتے یہان کے محاورات وہان نہ سمجھتے ان دونون کے محاورے حیدرآباد اور مدراس والے نہ سمجھتے غرض ایسے محاورات عام فہم نہین ہوتے اور اُردو ترجمہ کم از کم ایسا تو ہو کہ قریب قریب ہندوستان کے سب حصے تو اُس کو سمجھ جاوین اس لیے کتابی زبان لی ہے کہ فصاحت کے ساتھ اُس مین سلاست بھی ہے **سوم** نفس ترجمہ کے علاوہ جس مضمون کو بہت ضروری دیکھا کہ اُس پر توضیح ترجمہ کی موقوف ہے یا کوئی شبہ خود قرآن کے مضمون سے ظاہراً پیدا ہوتا تھا اُس کا جواب یا مضمون قرآنی کسی مشہور تحقیقات کے خلاف معلوم ہوتا تھا اُس کی تحقیق یا اسی قسم کی کوئی ضروری بات ہوئی اُس کو **ف** بنا کر بڑھا دیا باقی لطائف و نکات یا طویل عریض حکایات یا فضائل یا بہت سے مسائل وغیرہا سے تفسیر کو طویل نہین کیا گیا غرض یہ کہ مضامین کا جمع کرنا مقصود نہین بلکہ محض حل قرآن و رفع ضرورت لیکن باوجود اتنی رعایت کے بھی غیر علماء و طلبہ کے لیے بہت سے مقامات مین علماء سے استغنا نہین ہو سکتا۔ لہذا مناسب بلکہ واجب یہ ہے کہ ایسے حضرات صرف اپنے مطالعہ و فہم پر اعتماد نہ فرماوین بلکہ حسب ضرورت علماء یا منتہی طلبہ سے اس کو سبقاً سبقاً سمجھ کر پڑھ لین ورنہ اقل درجہ اتنا تو ضرور ہے کہ مطالعہ کے وقت جہان ذرہ برابر بھی اشتباہ ہے وہان خود غور کر کے نہ نکالین بلکہ پنسل سے نشان کر کے علماء سے وہ عبارت دکھلا کر حل کر لین اور بدون اس کے احتمال بلکہ یقین غلط فہمی کا ہے **چہارم** جس آیت کی تفسیر مین بہت سے اقوال مفسرین کے ہین اُن مین سے جس کو ترجیح معلوم ہوئی صرف اُس کو لے لیا بقیہ سے تعرض نہین کیا **پنجم** مطلب قرآنی کی تقریر کہین تو اس طرح کی ہے کہ مضمون کا ارتباط خود ظاہر ہو جائے اور کہین ایک سُرخی ربط کی لکھ کر اُس کی تقریر کر دی گئی ہے **ششم** اختلافیات کی تفسیر مین صرف مذہب حنفی لیا گیا ہے اور دوسرے مذاہب بشرط ضرورت حاشیہ مین لکھ دیے گئے ہین **ہفتم** چونکہ نفع عوام کے ساتھ افادۂ خواص کا بھی خیال آگیا اس لیے اُن کے فائدہ کے واسطے ایک حاشیہ بڑھایا ہے جس مین مکیت و مدنیت سور و آیات و غیر مشہور لغات و ضروری وجوہ بلاغت و متعلق ترکیب و خفی الاستنباط فقہیات و کلامیات و اسباب نزول و روایات و اختلاف قرارت مغیرہ ترکیب یا حکم و توجیہ ترجمہ و تفسیر ایجاز کے ساتھ مذکور ہین جس کو متوسط درجہ کا طالب علم بے تکلف سمجھ سکتا ہے۔ یہ حاشیہ درس یا تدریس کے وقت بہت کام آسکتا ہے اس حاشیہ کی عبارت عربی اس لیے تجویز کی ہے کہ عوام اُس کے دیکھنے کی ہوس ہی نہ کرین ورنہ جب زبان سمجھتے اور مضامین نہ سمجھتے بہت پریشان ہوتے اب اللہ تعالیٰ سے امید ہے کہ یہ تفسیر مختصر یا ترجمہ مطول کہہ دیجیے عوام و خواص سب کے کام کا ہوگا اور اگر اہل علم اول صرف قرآن کا مطالعہ کر کے بطور خود غور کرین اور اس مین جو امور ذہن مین مجمل رہین یا جو اشکالات واقع ہون اُن کو مستحضر کر کے پھر اس تفسیر کا ملاحظہ فرماوین تو انشاء اللہ تعالیٰ دوبالا لطف اور حظ حاصل ہو۔ امید ناظرین سے یہ ہے کہ اس کو مطالعہ فرما کر میرے واسطے مغفرت و رحمت کی دعا مانگین کہ بڑا لالچ اس مشقت سے یہی ہے

ایکہ بر ما میروی دامن کشان ✦ از سر اخلاص الحمدے بخوان۔ اصطلاحات اس تفسیر کے یہ ہین کہ جو عبارت خطوط ہلالیہ سے خارج ہے وہ ترجمہ ہے اور جو خطوط ہلالیہ کے اندر محصور ہے وہ ترجمہ سے زائد ہے اور باوجود کافی ہونے اس فارق کے زیادہ احتیاط و توضیح کے لیے ترجمہ پر خط بھی کھینچ دیا ہے جو علامت متن کی ہے اور ترجمہ مین اسی پر اکتفا نہین کیا بلکہ اُوپر جہان قرآن لکھا ہے اُس کے نیچے ترجمہ لکھ دیا ہے۔ اور ایک التزام یہ بھی کیا گیا ہے کہ تفسیر کے اندر جہان آیت کی علامت ہے وہان نمبر شمار آیات کا بالترتیب لکھ دیا ہے کہ آیت کے حوالہ دینے مین عنایت سہولت ہو جاوے۔ اور حاشیہ عربیہ مین جہان کسی کتاب کی بعینہ عبارت لی گئی وہان اُس کتاب کا نام لکھ دیا ہے اور جہان کچھ مناسب تصرف ہوا ہے وہان نام کتاب کے قبل من بڑھا دیا ہے۔ جہان استاذی لکھا ہے اُس سے مراد حضرت

ف ومنها نكات اختلاف العنوانات مع اتحاد المعنون كما تكلموا في قوله تعالى في البقرة واذ قلنا ادخلوا هذه القرية الآية وقوله تعالى في الاعراف واذ قيل لهم اسكنوا هذه القرية الآية من بيان النكات في اختلاف العنوانات بين الآيتين فمن امثال هذه النكات تكلفات وتعسفات والجواب الحق البحث الصحيح في جميع هذه الامور ما حاكاه ما نقله في روح المعاني عن الزمخشري من انه لا بأس باختلاف العبارتين اذا لم يكن ثمه تناقض ولا تناقض بين هذه العنوانات۔ وبالجملة التفنن في التعبير لم يزل دأب البلغاء وفيه من الدلالة على رفعة شان المتكلم ما لا يخفى والقرآن الكريم مملوء من ذلك ومن رام بيان سر لكل ما وقع فيه منه فقد رام ما لا سبيل اليه الا بالكشف الصحيح والعلم اللدني والله يوتي فضله من يشاء۔ وسبحان من لا يحيط باسرار كتابه الا هو ١٢ **ف** سبق مني اعتبار الارتباط والمناسبة فيما بين الآيات والدليل المتفق عليه عندي انه لو لم تعتبر المناسبة بينها لما اختلف ترتيب التلاوة عن ترتيب النزول واللازم منتف بالتوقيف كما نصوا عليه ويؤيده ما في روح المعاني تحت آية واتقوا يوما ترجعون فيه الى الله في رواية اخرى انه صلى الله عليه وسلم قال جاءني جبرائيل فقال اجعلها على راس مائتين وثمانين آية من البقرة وروي انه صلى الله عليه وسلم قال اجعلوها بين آية الربوا وآية الدين ونحوه في التفسير المظهري ودلالته على ما ادعينا من التوقيف ظاهر كذا الارتباط بين السور المرتبة منه لكن لا بالتوقيف بل باجتهاد الصحابة باقي حاشيه صفحه ٢ مين ملاحظه ہو

# سورة الفاتحة مكية وهي سبع ايات

آياتها ٧ ركوعها ١ كلماتها ٢٥ حروفها ١٢٣

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع کرتا ہون اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہین

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝

سب تعریفین اللہ کو لائق ہین جو مربی ہین ہر ہر عالم کے | جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہین | جو مالک ہین روز جزا کے | ہم آپ ہی کی عبادت کرتے ہین اور آپ ہی سے درخواست اعانت کی کرتے ہین

ع ١

اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۵ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

بتلا دیجیے | ہم کو رستہ سیدھا | رستہ اُن لوگون کا جن پر آپ نے انعام فرمایا ہے نہ رستہ ان لوگون کا جن پر آپ کا غضب کیا گیا اور نہ ان لوگون کا جو رستہ سے گم ہوگئے

**سورۃ الفاتحہ** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ شروع کرتا ہون اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہین اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (١) سب تعریفین اللہ کو لائق ہین جو مربی ہین ہر ہر عالم کے **ف** مخلوقات کی الگ الگ جنس ایک ایک عالم کہلاتا ہے مثلاً عالم ملائکہ عالم انسان عالم جن الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ (٢) جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہین مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ (٣) جو مالک ہین روز جزا کے **ف** روز جزا سے مراد قیامت کا دن ہے کہ اسمین سب اپنے کیے ہوے کا بدلہ پاوینگے اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ (٤) ہم آپ ہی کی عبادت کرتے ہین اور آپ ہی سے درخواست اعانت کی کرتے ہین **ف** یہ بندے کی طرف سے جناب باری مین خطاب ہے اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ (٥) بتلا دیجیے ہمکو رستہ سیدھا **ف** مراد دین کا رستہ ہے صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ (٦) رستہ ان لوگون کا جن پر آپ نے انعام فرمایا ہے **ف** مراد دین کا انعام ہے ان انعام والون کا پتہ اللہ تعالی نے قرآن شریف مین دوسری جگہ بتلا دیا ہے کہ وہ انبیاء اور صدیقین اور شہداء اور صالحین ہین وہ آیت یہ ہے ومن يطع الله والرسول فاولئك مع الذين انعم الله عليهم من النبيين والصديقين والشهداء والصلحين غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ (٧) نہ رستہ اُن لوگون کا جنپر آپ کا غضب کیا گیا اور نہ اُن لوگون کا جو رستہ سے گم ہوگئے **ف** راہ ہدایت کے چھوڑنے کی دو وجہ ہوا کرتی ہین۔ ایک تو یہ کہ اس کی پوری تحقیقات نہ کرے ضالین سے مراد ایسے لوگ ہین دوسری وجہ یہ کہ باوجود تحقیقات کے اس پر عمل نہ کرے مغضوب علیہم سے مراد ایسے لوگ ہین کیونکہ اچھی طرح جان بوجھ کر خلاف کرنے مین زیادہ ناراضی ہوا کرتی ہے۔

**اللغات** قوله تعالى اهدنا ابن عيسى بن شد هداه الله لا يصل الى الرافية اختلف المتأخرين من اهل اللسان ففرق خصها بالدلالة الموصلة وآخرون بالدلالة على ما يوصل ١٢ روح المعاني قلت راعيت في ترجمتي كلا المعنيين فتفكر ١٢

**النحو** قوله تعالى الحمد لله اللام للاستحقاق كما مثل به عبد الرسول في حواشيه على شرح العوامل لنفسه ١٢

**البلاغة** قوله تعالى الحمد لله ارتفاع الحمد بالابتداء وخبره الظرف الذي هو لله واصله النصب باضمار فعله على انه من المصادر التي تنصبها العرب بافعال مضمرة في معنى الاخبار كقولهم شكرا وكفرا وعجبا ومنها سبحنك ومعاذ الله والعدل بها عن النصب الى الرفع على الابتداء للدلالة على ثبات المعنى واستقراره ومنه قوله تعالى قالوا سلاما قال سلام رفع السلام الثاني للدلالة على ان ابراهيم عليه السلام حياهم تحية احسن من تحيتهم لان الرفع دال على معنى ثبات السلام لهم دون تجدده وحدوثه قوله تعالى الرحمن الرحيم في الكشاف فان قلت فلم قدم ما هو ابلغ من الوصفين على ما هو دونه والقياس الترقي من الادنى الى الاعلى كقولهم فلان عالم نحرير وشجاع باسل وجواد فياض قلت لما قال الرحمن فتناول جلائل النعم وعظائمها واصولها اردفه الرحيم كالتتمة والرديف ليتناول ما دق منها ولطف ١٢ قوله تعالى اياك نعبد تقديم المفعول لقصد الاختصاص كقوله قل افغير الله تامروني اعبد قل اغير الله ابغي ربا والمعنى نخصك بالعبادة ونخصك بطلب المعونة فان قلت لم عدل عن لفظ الغيبة الى لفظ الخطاب قلت هذا يسمى الالتفات في علم البيان وذلك على عادة افتنانهم في الكلام وتصرفهم فيه ولان الكلام اذا نقل من اسلوب الى اسلوب كان ذلك احسن تطرية لنشاط السامع وايقاظا للاصغاء اليه من اجرائه على اسلوب واحد وقد تختص مواقعه بفوائد ومما اختص به هذا الموضع انه لما ذكر الحقيق بالحمد واجرى عليه تلك الصفات العظام تعلق العلم بمعلوم عظيم الشان فخوطب ذلك المعلوم ١٢ الكشاف قوله تعالى اياك نستعين في الآية ايجاز حذف لقصد العموم اي على العبادة وعلى امورنا كلها ١٢ اتقان قوله تعالى الصراط المستقيم فيه استعارة تحقيقية ١٢ اتقان قوله تعالى صراط الذين انعمت بدل من الصراط المستقيم وهو في حكم تكرير العامل كما قال للذين استضعفوا لمن آمن منهم فان قلت ما فائدة البدل وهلا قيل اهدنا صراط الذين انعمت عليهم قلت فائدته التوكيد والاشعار بان الصراط المستقيم تفسيره صراط المسلمين ليكون ذلك شهادة لصراط المسلمين بالاستقامة على ابلغ وجه وآكده قوله تعالى ولا الضالين فان قلت لم دخلت لا في ولا الضالين قلت لما في غير من معنى النفي كانه قيل لا المغضوب عليهم ولا الضالين تقول انا زيدا غير ضارب مع امتناع قولك انا زيدا مثل ضارب لانه بمنزلة قولك انا زيدا لا ضارب

**اختلاف القراءة** قوله تعالى مالك يوم الدين وفي قراءة ملك معناه ظاهر ١٢

**الروايات** سورة الفاتحة مكية عند الاكثر وهو المروي عن علي وابن عباس وقتادة واكثر الصحابة ١٢ روح المعاني عن ابن عباس الحمد لله الشكر لله رب العالمين له الخلق كله ١٢ اتقان - اخرج احمد والترمذي وحسنه وابن حبان في صحيحه عن عدي بن حاتم قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان المغضوب عليهم هم اليهود وان الضالين النصارى ١٢ اتقان

# سورة البقرة مدنية وهى مائتان وست وثمانون اٰية

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

شروع کرتا ہون اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہین

الٓمّٓ ○ ذٰلِکَ الۡکِتٰبُ لَا رَیۡبَ ۚۛ فِیۡہِ ۚۛ ھُدًی لِّلۡمُتَّقِیۡنَ ○ الَّذِیۡنَ یُؤۡمِنُوۡنَ بِالۡغَیۡبِ وَ یُقِیۡمُوۡنَ الصَّلٰوۃَ

یہ کتاب ایسی ہے جسمین کوئی شبہ نہین　راہ بتلانیوالی ہے خدا سے ڈرنیوالون کو　وہ خدا سے ڈرنیوالے لوگ ایسے ہین کہ یقین لاتے ہین چھپی ہوئی چیزون پر اور قائم رکھتے ہین نماز کو

وَ مِمَّا رَزَقۡنٰھُمۡ یُنۡفِقُوۡنَ ○ وَ الَّذِیۡنَ یُؤۡمِنُوۡنَ بِمَاۤ اُنۡزِلَ اِلَیۡکَ وَ مَاۤ اُنۡزِلَ مِنۡ قَبۡلِکَ ۚ

اور جو کچھ دیا ہے ہمنے انکو اسمین سے خرچ کرتے ہین　اور وہ لوگ ایسے ہین کہ یقین رکھتے ہین اس کتاب پر بھی جو آپکی طرف اتاری گئی ہے اور ان کتابون پر بھی جو آپ سے پہلے اتاری جاچکی ہین۔

**سورة البقرة** سورہ فاتحہ سے اس سورت کا ربط یہ ہے کہ اسمین راہ ہدایت کی درخواست کی گئی تھی اور اسمین اس درخواست کی منظوری ہے کہ یہ کتاب ہدایت ہے سو اسپر چلو بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ شروع کرتا ہون اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہین الٓمّٓ (۱) **ف** ان حروف کے معانی سے عام لوگون کو اطلاع نہین دی گئی شاید رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو بتلا دیا گیا ہو کیونکہ اللہ ورسول نے اہتمام کے ساتھ وہی باتین بتلائی ہین جنکے نہ جاننے سے کوئی حرج دین مین واقع ہوتا ہو اور ان کے نہ جاننے سے کوئی حرج نہ تھا اسلیئے ہمکو بھی ایسے امور کی تفتیش نہ چاہیے ذٰلِکَ الۡکِتٰبُ لَا رَیۡبَ ۚۛ فِیۡہِ ۚۛ یہ کتاب ایسی ہے جسمین کوئی شبہ نہین **ف** یعنی قرآن مجید ایسی کتاب ہے جسکے منجانب اللہ ہونے مین کچھ شک نہین۔ مطلب یہ کہ یہ بات واقع مین یقینی ہے **گو کوئی نافہم** اسمین شبہ رکھتا ہو کیونکہ یقینی بات کسی کے شبہ کرنے سے بھی حقیقت مین یقینی ہی رہتی ہے **صفات مومنین** ھُدًی لِّلۡمُتَّقِیۡنَ (۲) راہ بتلانیوالی ہے خدا سے ڈرنے والون کو **ف** کیونکہ جسکو خوف خدا نہو وہ قرآن کا بتلایا ہوا طریقہ نہین دیکھتا الَّذِیۡنَ یُؤۡمِنُوۡنَ بِالۡغَیۡبِ وہ خدا سے ڈرنے والے لوگ ایسے ہین کہ یقین لاتے ہین چھپی ہوئی چیزون پر **ف** یعنی جو چیزین انکے حواس وعقل سے پوشیدہ ہین صرف اللہ ورسول کے فرمانے سے انکو صحیح مان لیتے ہین وَ یُقِیۡمُوۡنَ الصَّلٰوۃَ اور قائم رکھتے ہین نماز کو **ف** قائم رکھنا یہ ہے کہ اسکو پابندی سے ہمیشہ ادا کرتے ہین اور اسکے شرائط اور ارکان کو پورا پورا بجالاتے ہین وَ مِمَّا رَزَقۡنٰھُمۡ یُنۡفِقُوۡنَ (۳) اور جو کچھ ہمنے انکو دیا ہے اسمین سے خرچ کرتے ہین **ف** یعنی نیک کامون مین وَ الَّذِیۡنَ یُؤۡمِنُوۡنَ بِمَاۤ اُنۡزِلَ اِلَیۡکَ وَ مَاۤ اُنۡزِلَ مِنۡ قَبۡلِکَ ۚ اور وہ لوگ ایسے ہین کہ یقین رکھتے ہین اس کتاب پر بھی جو آپ کی طرف اتاری گئی ہے اور ان کتابون پر بھی جو آپ سے پہلے اتاری جاچکی ہین **ف** مطلب یہ کہ ان کا ایمان قرآن پر بھی ہے اور پہلی کتابون پر بھی ہے مثل توریت وانجیل کے **مسئلہ** ایمان سچا سمجھنے کو کہتے ہین عمل کرنا دوسری بات ہے پس جتنی کتابین اللہ تعالے نے پہلے انبیاء علیہم السلام پر نازل کی ہین سب کو سچا سمجھنا **فرض** اور شرط ایمان ہے

**اللغات** الریب مصدر رابنی اذا حصل منک الریبة وحقیقة الریبة قلق النفس واضطرابها ومنه حدیث الکذب ریبة لانه ما یتملق له النفس ولا تستقر وکونه صادقا مما تطمئن له وتسکن ومنه ریب الزمان وهو ما یقلق النفوس ویشخص بالقلوب من نوائبه۔ المتقی اسم فاعل من قولهم وقاه فاتقی والوقایة فرط الصیانة ویکون من الخوف فاستعمل فیه کما فی قوله تعالی الا ان تتقوا منهم تقاة وقوله تعالی اتقوا الله ۱۲ کشاف

**البلاغة** ذٰلِکَ الۡکِتٰبُ الاشارة بذلک لتعظیم وجلالته والطف الوجوه فی کون الاشارة للبعید ان البعد قد رتبة ولکثرمن فیها الیهود وقد بخبروا فی التوراة بنزول هذا القرآن فاشیر بذلک الی ذاک الکتاب الموعود لما کان ذکره وخبره فمعنی هذا البعید کذا بلغنی عن مولانا رشید احمد المحدث الگنگوهی دام فیضهم هدی للمتقین فیه مجاز التقدیر ای الصالین الصائرین بعد الضلال الی التقوی وفیه نوع من انواع الحذف ولا اکتفاء وهو ان یقتضی المقام ذکر شیئین بینهما تلازم وارتباط فیکتفی باحدهما عن الآخر لنکتة والتقدیر هدی للمتقین و للکافرین ویؤیده قوله هدی للناس قلت هو علی بعض التفاسیر یؤمنون بالغیب ای والشهادة لان الایمان بکل منهما واجب واثر الغیب لانه امدح ولانه یستلزم الایمان بالشهادة من غیر عکس ۱۲ من اتقان للسیوطی۔

**الروایات** سورة البقرة وهی مدنیة ۱۲ روح المعانی۔ فی لباب النقول اخرج الفریابی وابن جریر عن مجاهد قال اربع آیات من اول البقرة نزلت فی المومنین وآیتان فی الکافرین وثلث عشرة آیة فی المنافقین ۱۵ قوله تعالی الٓمّٓ قال البغوی عن ابی بکر الصدیق رضی الله تعالی عنه فی کل کتاب سر وسر الله تعالی فی القرآن اوائل السور وقال علی رضی الله عنه ان لکل کتاب صفوة وصفوة هذا الکتاب حروف التهجی وحکاه الثعلبی عن ابی بکر وعن علی وکثیر وحکاه السمرقندی عن عمر وعثمان وابن مسعود رضی الله عنهم ۱۲ مظهری عن ابن عباس لا ریب فیه لا شک فیه للمتقین للمومنین الذین یتقون الشرک ویعلمون بطاعتی یؤمنون یصدقون عن ابن عباس یقیمون الصلوة اتمام الرکوع والسجود والتلاوة والخشوع والاقبال علیها فیها ۱۲ اتقان

آیاتها　رکوعاتها　کلماتها　حروفها ۲۵۰۰۰　الجزء الاول

وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اور آخرت پر بھی وہ لوگ یقین رکھتے ہیں۔　بس یہ لوگ ہیں ٹھیک راہ پر جو ان کے پروردگار کی طرف سے ملی ہے اور یہ لوگ ہیں پورے کامیاب۔　بیشک جو لوگ کافر ہو چکے ہیں

سَوَآءٌ عَلَيْهِمْ ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝

برابر ہے اُن کے حق میں خواہ آپ ان کو ڈرائیں یا نہ ڈرائیں　وہ ایمان نہ لاویں گے۔

یعنی یوں سمجھے کہ اللہ تعالیٰ نے جس طرح نازل فرمائی تھیں وہ صحیح ہیں خود غرض لوگوں نے جس قدر اُن میں تبدل و تغیر کر دیا وہ غلط ہے۔ رہ گیا عمل سو وہ صرف قرآن پر ہوگا پہلی کتابیں منسوخ ہو گئی ہیں اس لیے ان پر عمل جائز نہیں وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ④ اور آخرت پر بھی وہ لوگ یقین رکھتے ہیں اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ق پس یہ لوگ ہیں ٹھیک راہ پر جو ان کے پروردگار کی طرف سے ملی ہے وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ⑤ اور یہ لوگ ہیں پورے کامیاب **ف** یعنی ایسے لوگوں کو دنیا میں یہ نعمت ملی کہ راہ حق نصیب ہوا اور آخرت میں یہ دولت نصیب ہوگی کہ ہر طرح کی کامیابی ان کے لیے ہے یہاں تک ان لوگوں کا ذکر تھا جو زبان اور دل سے قرآن اور دین کو مانتے ہیں آگے اُن لوگوں کا بیان فرماتے ہیں جو نہ زبان سے مانتے تھے نہ دل سے ایسے لوگ اصطلاح قرآن میں کافر کہلاتے ہیں **خصائل کافرین** اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا سَوَآءٌ عَلَيْهِمْ ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ⑥ بے شک جو لوگ کافر ہو چکے ہیں برابر ہے اُنکے حق میں خواہ آپ اُنکو ڈرائیں یا نہ ڈرائیں وہ ایمان نہ لاویں گے **ف** کوئی یوں شبہ نہ کرے کہ کافر تو بہت سے ایمان لے آتے ہیں۔ بات یہ ہے کہ اس آیت میں سب کافروں کا بیان نہیں ہے بلکہ خاص اُن کافروں کا ذکر ہے جنکی نسبت خدا تعالیٰ کو معلوم ہے کہ ان کا خاتمہ کفر پر ہوگا

**اللغات** المفلح الفائز بالبغية كانه الذي انفتحت له وجوه الظفر ولم تستغلق عليه والمفلح بالجيم مثله ومنه قولهم للمطلقة استفلحي بامرك بالحا والجيم والتركيب دال على معنى الشق والفتح وكذلك اخواته في الفاء والعين نحو فلق وفلذ وفلي ١٢ كشاف

**النحو** قوله سواء عليهم سواء بمعنى الاستواء وصف به كما يوصف بالمصادر ومنه قوله الى كلمة سواء وارتفاعه على انه خبر ان وانذرتهم ام لم تنذرهم في موضع المرتفع به على الفاعلية كانه قيل ان الذين كفروا مستوعليهم انذارك وعدمه كما تقول ان زيدا مختصم ابوه وابن عمه ويكون انذرتهم ام لم تنذرهم في موضع الابتداء وسواء خبر مقدما بمعنى سواء عليهم انذارك وعدمه والجملة خبر لان فان قلت كيف صح الاخبار عن الفعل قلت هو من جنس الكلام المهجور فيه جانب اللفظ الى جانب المعنى وقد وجدنا العرب يميلون من مواضع من الكلام مع المعاني ميلا بينا من ذلك قولهم لا تاكل السمك وتشرب اللبن معناه لا يكن منك اكل السمك وشرب اللبن وان كان ظاهر اللفظ على ما لا يصح من عطف الاسم على الفعل والهمزة وام مجردتان لمعنى الاستواء وقد انسلخ عنهما معنى الاستفهام راسا ومعنى الاستواء استواؤهما في علم المستفهم عنهما لانه قد علم ان احد الامرين كائن اما الانذار واما عدمه ولكن لا بعينه وكلاهما معلوم بعلم غير معين فان قلت ما موقع لا يؤمنون قلت اما ان يكون جملة مؤكدة للجملة قبلها او خبرا لان والجملة قبلها اعتراض ١٢ كشاف

**البلاغة** قوله اولئك على هدى وفي اسم الاشارة التي هو اولئك ايذان بان ما يرد عقيبه فالمذكورون قبله اهل لاكتسابه من اجل الخصال التي عددت لهم ومعنى الاستعلاء في قوله على هدى مثل لتمكنهم من الهدى واستقرارهم عليه وتمسكهم به حيث شبهت حالهم بحال من اعتلى الشيء وركبه ونحوه هو على الحق وعلى الباطل وقد صرحوا بذلك في قولهم جعل الغواية مركبا وامتطى الجهل واقتعد غارب الهوى ونكر هدى ليفيد ضربا مبهما لا يبلغ كنهه ولا يقادر قدره كانه قيل على اي هدى كما تقول لو ابصرت فلانا لابصرت رجلا وفي تكرير اولئك تنبيه على انهم كما ثبتت لهم الاثرة بالهدى فهي ثابتة لهم بالفلاح فجعلت كل واحدة من الاثرتين

في تميزهم بها عن غيرهم فان قلت لم جاء مع العاطف وما الفرق بينه وبين قوله تعالى اولئك كالانعام بل هم اضل اولئك هم الغافلون قلت قد اختلف الخبران ههنا فلذلك دخل العاطف بخلاف الخبرين ثمه فانهما متفقان لان التسجيل عليهم بالغفلة وتشبيههم بالبهائم شيء واحد فكانت الجملة الثانية مقررة لما في الاولى فهي من العطف بمعزل ١٢ كشاف **قوله** تعالى ان الذين كفروا الآية فان قلت لم قطعت قصة الكفار عن قصة المؤمنين ولم تعطف كنحو قوله ان الابرار لفي نعيم وان الفجار لفي جحيم وغيره من الآي الكثيرة قلت ليس وزان هاتين القصتين وزان ما ذكرت لان الاولى فيما نحن فيه مسوقة لذكر الكتاب وانه هدى للمتقين وسيقت الثانية لان الكفار من صفتهم كيت وكيت فبين الجملتين تباين في الغرض والاسلوب وهما على حد لا مجال فيه للعاطف ١٢ كشاف۔ والتعريف في الذين كفروا يجوز ان يكون للعهد ويراد بهم ناس باعيانهم كابي لهب وابي جهل والوليد بن المغيرة واضرابهم وان يكون للجنس متناولا كل من صمم على كفره تصميما لا يرعوي بعده ودل على تناوله للمصرين الحديث عنهم باستواء الانذار وتركه ١٢ كشاف

**الكلام** قوله تعالى اولئك هم المفلحون المراد به الفلاح الكامل المستفاد من الاطلاق فالحصر للفلاح المطلق لا مطلق الفلاح فلا ينافي مدح المخلين بالاعمال فلا حجة فيه للمعتزلة كما في المظهري تمسك المعتزلة بان الحصر يدل على خلود مرتكب الكبيرة في النار ورد بان المراد المفلحون الكاملون في الفلاح ويلزم منه عدم كمال الفلاح لمن ليس مثلهم لا عدم الفلاح مطلقا ١٢

(الروايات)

اخرج ابن جرير من طريق ابن اسحق عن محمد بن ابي محمد عن عكرمة عن سعيد بن جبير عن ابن عباس في قوله ان الذين كفروا الآيتين انهما نزلتا في يهود المدينة واخرج عن الربيع بن انس قال آيتان نزلتا في قتال الاحزاب ان الذين كفروا الى قوله عذاب عظيم ١٢ لباب

نازل فرمائی تھیں

**ملحقات الترجمة**

له قوله پورے کامیاب دلیل ہے اس کی کہ فلاح الکامل مراد ہے ١٢

ع

خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ ؕ وَعَلٰٓى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ ز وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ

بند لگادیا ہے اللہ تعالیٰ نے اُنکے دلوں پر　اور اُن کے کانوں پر -　اور اُن کی آنکھوں پر پردہ ہے　اور اُن کے لیے سزا　بڑی ہے -

اور اس آیت سے یہ غرض نہین کہ اُن کو عذاب الٰہی سے ڈرانے اور احکام سنانے کی ضرورت نہین یہ تو رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کا خاص منصبی کام تہا بلکہ مطلب یہ ہے کہ آپ اُن کے ایمان لانے کی فکر نہ کرین اور اُن کے ایمان نہ لانے سے مغموم نہ ہون اُن کے ایمان لانے کی امید نہین اور اس سے یہ لازم نہین آتا کہ پھر ایسون کو احکام سُنانا عبث ہوا تو عبث فعل رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو کیون سپرد ہوا - بات یہ ہے کہ عبث اس کو کہتے ہین جسمین کوئی بھی فائدہ نہ ہو یہان اگر اُن لوگون کو فائدہ نہ ہوگا نہ ہو رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کو تو فائدہ ہوگا کہ ادائے پیغام کا ثواب ملیگا پھر عبث کیسے ہوا **تنبیہ** کوئی یون نہ سمجھے کہ جب اللہ تعالیٰ نے انکی نسبت یون خبر دیدی اور خدا تعالیٰ کی خبر کے خلاف واقع ہونا محال ہے تو اب ایمان نہ لانے مین اُن کو معذور سمجھنا چاہیئے بات یہ ہے کہ یہ فرمانا تو ایسا ہے جیسے طبیب حاذق کسی مریض مبتلائے دق کے نسبت کہے کہ اسکی دق درجہ چہارم مین پہونچ گئی ہے یہ اب اچھا نہ ہوگا سو ظاہر ہے کہ وہ مریض اس طبیب کے اس کہنے سے مدقوق نہین ہو گیا مدقوق تو اپنی کسی بے احتیاطی کے سبب پہلے سے ہے بلکہ طبیب کا یہ کہنا خود اس کے مدقوق ہونے کی وجہ سے ہوا ہے اسیطرح یہان سمجھنا چاہیئے کہ اس کافر کا ناقابل ایمان ہونا اللہ تعالیٰ کی اس خبر دینے سے نہین ہوا بلکہ خود اللہ تعالیٰ کا یہ خبر دینا اس کافر کے ناقابل ایمان ہونے کی وجہ سے واقع ہوا ہے اور یہ ناقابل ایمان ہونے کی صفت خود اس کی شرارت وعناد ومخالفت حق کے سبب پیدا ہوئی ہے جیسا کہ مشاہدہ مین آتا ہے کہ جب آدمی کسی کی مخالفت پر آمادہ کمربستہ ہو جاتا ہے اور ہر وقت اُسی کی کوشش مین رہتا ہے تو صلاحیت واستعداد وموافقت ومصالحت کی گھٹتی جاتی ہے حتے کہ بالکل نیست ونابود ہو جاتی ہے اسیطرح اللہ تعالیٰ نے ہر شخص مین اس کی پیدائش کے ساتھ استعداد قبول حق کی رکھی ہے جیسا حدیث مین آگیا ہے مگر یہ شخص خود اپنی ہوائے نفسانی وخود غرضی کی وجہ سے حق کی مخالفت کرتا ہے حتے کہ ایک روز وہ استعداد فنا ہو جاتی ہے اُس وقت وہ ایسی حالت مین ہوتا ہے کہ طبیب روحانی یون کہہ سکتے کہ اب یہ حق کو قبول نہ کریگا کیونکہ اس کی استعداد درست نہین رہی پس اب اسمین کوئی اشکال عقلی نہ رہا خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ ؕ وَعَلٰٓى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ ز وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ⑦ بند لگا دیا ہے اللہ تعالیٰ نے اُن کے دلون پر اور اُن کے کانون پر اور اُن کی آنکھون پر پردہ ہے اور اُن کے لیے سزا بڑی ہے **ف** اس مین بھی کوئی شبہ کی بات نہین کہ اللہ تعالےٰ نے جب خود اُن کے حواس کو ماؤف کر دیا تو پھر وہ معذور رہون گے - بات یہ ہے کہ اُوپر بیان ہو چکا ہے کہ انہون نے شرارت وعناد کر کے باختیار خود اپنی استعداد برباد کر لی ہے سو اس تباہی استعداد کے کاسب وفاعل تو وہ خود ہی ہین مگر چونکہ بندون کے جمیع افعال کا خالق اللہ سبحانہ وتعالیٰ ہے اس لیے اس آیت مین اپنے خالق ہونے کا بیان فرما دیا کہ جب وہ تباہی استعداد کے فاعل ہوئے اور اُس کو بقصد خود اختیار کرنا چاہا ہم نے بھی وہ بد استعدادی کی کیفیت اُن کے قلوب وغیرہا مین پیدا کر دی بند لگانے سے اسی بد استعدادی کا پیدا کرنا مراد ہے سو یہان بھی اُن کا یہ فعل اس ختم کا سبب ہوا ختم الٰہی اس فعل کا سبب نہین ہوا پس اُن کی معذوری کی کوئی وجہ نہین اس فرمانے کی ایسی مثال ہے جیسے کسی امیر کریم نے براہ ترحم کسی مفلس کی سو روپیہ تنخواہ مقرر کر دی ہو مگر وہ ناقدر شناس وہ سو روپے آتے ہین فوراً ہی اُن کو کسی کنوے یا دریا مین پھینک آتا ہے جس مین نہ اُس کے کام آوین نہ دوسرون کے اُس امیر نے چند بار اس نامعقول حرکت سے منع بھی کیا مگر اُس نے ایک نہ سُنی اور نہ امید رہی کہ وہ مانے گا چونکہ ایسے شخص کو روپیہ دینے سے کوئی بھی فائدہ نہ دیکھا اس لیے اُس نے وہ تنخواہ بند کر لی اور افسوس ہے کہ اس شخص کو اس تنخواہ بند کرنے کا بھی کچھ غم وافسوس نہ ہوا نہ اُس نے کچھ معذرت کی اُسوقت

تبلیغ ان لوگوں کو جو ایمان نہ لائیں … فائدہ

کافر اپنے کفر میں معذور نہیں

مثال استعداد اور بد استعدادی

## اللغات

الختم والكتم اخوان ۱۲ كشاف

## البلاغة

فان قلت ما معنى الختم على القلوب والاسماع وتغشية الابصار قلت لا ختم ولا تغشية ثمه على الحقيقة وانما هو من باب المجاز ويحتمل ان يكون من كلا نوعيه وهما الاستعارة والتمثيل ۱۲ كشاف قوله تعالى على قلوبهم الآية جمع القلوب والابصار ووحد السمع لان الاسماع لما كانت مجتمعة في ادراكها كانت كشئ واحد بخلاف الباقيين فانهما تعاقب ادراكهما اوستناني لما كان درك السمع والقلب من الجهات جعل مانعهما من جنس واحد وهو الختم بخلاف البصر فانه مختص بالمقابلة فجعل مانعها الغشاوة المختصة بجهة المقابلة ۱۲ مظهري

## الكلام

قوله تعالى ختم الله الآية في الآية رد على المعتزلة حيث نفوا اسناده الى الله تعالى الا مجازا فان الاصل في الاسناد هو الحقيقة حيث لا صارف ولا صارف ۱۲

## الروايات

عن ابن عباس ختم الله على قلوبهم طبع عليها ۱۲ اتقان

وہ امیر اپنی رعایا کو اطلاع دینے کے لیے کہے کہ اُس نمک حرام نے ہمارے عطیہ کی جب ایسی بے قدری کی ہم نے بھی دو تنخواہ بند کر کی یہ شبہیں سمجھ سکتا ہے کہ اس مثال میں مورد ملامت وہی نمک حرام ہوگا نہ آقائے کریم اسی طرح اس مضمون کو سمجھ لیسنا چاہیئے۔ اب فعل کو خلق کی حقیقت اور اُن میں جو فرق ہے اُس کو دریافت کرنا ضرور ہے اُس کو ایک محسوس مثال میں سمجھو کہ ایک بڑا بھاری پتھر ہے کہ زید جو کہ آقا ہے اُس کو تنہا آسانی سے اُٹھا سکتا ہے مگر عمر جو کہ غلام ہے اُس سے ہلتا تک بھی نہیں زید نے عمرو سے کہا کہ اس پتھر کا اُٹھانا ہمارے قانون میں جرم ہے اور تو اُس کو کوئی اُٹھا نہیں سکتا مگر ہم نے امتحان کے لیے اپنا معمول مقرر کیا ہے کہ جو اُس کے اٹھانے کے ارادہ سے اس کو ہاتھ لگا تا ہے ہم اٹھوا دیتے ہیں مگر یہ اٹھانا اُس کی طرف باین وجہ منسوب کیا جاتا ہے کہ اُس نے ارادہ کیوں کیا جس پر ہمارا اُٹھانا مرتب ہوا اگر وہ ارادہ نہ کرتا ہم اُس پتھر کو نہ اُٹھاتے اور وہ مجرم نہ قرار دیا جاتا غرض زید کے اس قانون اور معمول پر مطلع ہونے کے بعد عمرو نے پتھر کے پاس پہونچ کر اُس کو بارادہ اٹھانے کے ہاتھ لگایا اور اُٹھانے پر آمادہ ہوا زید نے حسب اپنے معمول کے فوراً وہ پتھر اُٹھوا دیا اب ظاہر ہے کہ ہر عاقل اس صورت میں عمرو ہی کو مجرم قرار دیگا زید پر کسی قسم کا الزام نہیں رکھ سکتا۔ بس اسی طرح حق سبحانہ وتعالیٰ نے اپنے بندے کو ارادہ و قوت کسب عطا فرمائی مگر وہ ایجاد فعل کیلئے کافی نہیں اللہ تعالیٰ نے اپنا معمول مقرر کیا ہے کہ جب بندہ کسی فعل کا ارادہ کرتا ہے اللہ تعالیٰ اُس فعل کو پیدا کر دیتا ہے پس مطابق مثال مذکور کے جو کچھ اعتراض ہے عبد پر ہے اللہ سُبحانہ وتعالیٰ منزہ و پاک ہے۔ اگر یہ شبہ ہو کہ قبیح کا فاعل ہونا اگر قبیح ہے تو خالق ہونا بھی قبیح ہونا چاہیئے اُسکا حل یہ ہے کہ یہ قیاس غلط ہے فعل قبیح اس لیے قبیح ہے کہ اُس میں مفاسد غالب ہیں اور اُس کے فعل میں کوئی حکمت واقعیہ صحیحہ نہیں بخلاف خلق قبیح کے کہ اُس میں ہزاروں مصلحتیں اور حکمتیں ہوتی ہیں البتہ اُن حکمتوں کا مفصلاً علم ہر ایک کو نہیں ہوتا مگر کسی شے کے علم نہ ہونے سے اُسکا معدوم ہونا لازم نہیں آتا فعل قبیح میں حکمت نہ ہونے اور خلق قبیح میں حکمت ہونے کے لیے صرف یہ اجمالی دلیل کافی ہے کہ اللہ تعالیٰ باتفاق اہل عقل ونقل حکیم ہے اور حکیم کا فعل حکمت سے خالی نہیں ہوتا اور فعل قبیح کو اُس نے منع کیا ہے تو ضرور فعل قبیح خالی از حکمت ہے اسیواسطے حکیم نے منع کر دیا اور خلق قبیح خود اُن کا فعل ہے تو ضرور اس خلق میں کوئی حکمت ہوگی اسی لیے اس کو اختیار کیا۔ اس فرق کے دریافت کرنے سے بہت شبہات با سانی دفع ہو جاتے ہیں۔ اگر یہ شبہ ہو کہ اگرچہ خلق قبیح ارادہ عبد پر مرتب ہے اور اس لیے خالق پر الزام نہیں مگر اس فعل کے ساتھ جو ارادہ خداوندی کا تعلق ہے وہ تو ارادہ عبد پر مرتب نہیں بلکہ ارادہ عبد خود اس پر مرتب ہے تو اب اشکال پھر عود کر آوے گا سو یہ شبہ بھی اسی تقریر بالا سے جو عنقریب مذکور ہوئی زائل ہوگیا کیونکہ وہ ارادہ خداوندی مشتمل ہزاراں ہزار مصالح پر ہے اس لیے وہ قبیح نہیں بخلاف فعل عبد کے کہ بوجہ مفاسد کے قبیح ہے اگر یہ شبہ ہو کہ گو ارادہ و خلق خداوندی میں کوئی قباحت نہیں لازم آئی مگر بندہ کا غیر مختار ہونا تو لازم آگیا تو اُس کا دفعیہ یہ ہے کہ ارادہ خداوندی خاص اس طریق سے متعلق ہوا ہے کہ بندہ باختیار خود یہ فعل کرے گا سو اختیار عبد تو اور زیادہ مؤکد ثابت الوجود ہوگیا یہ نہیں کہ مسلوب و معدوم ہوگیا ہو جیسا خود ارادہ خداوندی افعال خداوندی کے ساتھ یقیناً متعلق ہے اور پھر بھی باتفاق اہل ملت اللہ تعالیٰ اپنے افعال میں غیر مختار نہیں ہے پس بفضلہ تعالیٰ سب اشکالات متعلق تقدیر کے رفع دفع ہوگئے مگر فہم و انصاف وطلب حق شرط ہے۔ یہ تفصیل اُس شخص کی رعایت سے لکھی گئی ہے جس کو از خود شبہ پیدا ہو جاوے ورنہ خالی الذہن کے لیے اس تفصیل کی حاجت نہیں اسی طرح اس تفصیل کے بعد بھی جس کو وسوسہ آوے اُس کو بھی آگے تفتیش جائز نہیں بلکہ ان دونوں قسم کے شخصوں کے لیے اجمالاً اس قدر اعتقاد کر لینا کافی ہے کہ اللہ تعالیٰ مالک ہے اور مالک کو بحیثیت مالک ہونے کے اپنے ملک میں ہر طرح کے تصرف کا اختیار کامل حاصل ہے جیسے کوئی شخص کسی قطعہ زمین میں کوئی مکان بنا دے جس میں مختلف درجات ہوں کسی حصہ میں اپنی نشستگاہ بنائے جس کو ہزاروں آلات و فروش سے آراستہ کرے دوسرے حصہ میں پاخانہ بنا دے جہاں سینکڑوں من نجاست روزمرہ ڈالی جاوے پاخانہ یہ سوال نہیں کرتا کہ میں نے کیا جرم کیا تھا جو اس سزا کا مستحق ہوا اور فلاں حصہ زمین نے کیا انعام کا کام کیا تھا جو اس عنایت کا مورد بنا ہر عاقل اس سوال کا جواب یہی دیگا کہ مالک کو اختیار ہے۔ یہاں پہونچ کر اُن لوگوں کا بھی ذکر ختم ہوگیا جو قرآن و دین کو نہ زبان سے مانتے تھے نہ دل سے اب آگے اُن لوگوں کا بیان آتا ہے جو کسی مصلحت یا دباؤ کے سبب زبان سے مانتے تھے مگر دل سے بالکل نہ مانتے تھے ایسے لوگوں کو شریعت کے محاورہ میں منافق کہا جاتا ہے +

وقف لازم

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَبِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَمَا هُمْ بِمُؤْمِنِيْنَ ۝ يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۚ

اور لوگوں میں بعضے ایسے بھی ہیں جو کہتے ہیں ہم ایمان لائے اللہ پر اور آخری دن پر حالانکہ وہ بالکل ایمان والے نہیں چالبازی کرتے ہیں اللہ سے اور اُن لوگوں سے جو ایمان لا چکے ہیں

وَمَا يَخْدَعُوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ ۙ فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۙ

اور واقع میں کسی کے ساتھ بھی چالبازی نہیں کرتے بجز اپنی ذات کے اور وہ اسکا شعور نہیں رکھتے انکے دلوں میں بڑا مرض ہے سو اور بھی بڑھا دیا اللہ تعالیٰ نے انکو مرض اور اُن کے لیے سزائے دردناک ہے

بِمَا كَانُوْا يَكْذِبُوْنَ ۝ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ لَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ ۙ قَالُوْٓا اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ ۝ اَلَآ اِنَّهُمْ هُمُ الْمُفْسِدُوْنَ وَلٰكِنْ لَّا يَشْعُرُوْنَ ۝

اسوجہ سے کہ وہ جھوٹ بولا کرتے تھے اور جب اُن سے کہا جاتا ہے کہ فساد مت کرو زمین میں تو کہتے ہیں ہم تو اصلاح ہی کرنیوالے ہیں یاد رکھو بیشک یہی لوگ مفسد ہیں لیکن وہ اسکا شعور نہیں رکھتے

**احوال منافقین** وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَبِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَمَا هُمْ بِمُؤْمِنِيْنَ ⑧ اور لوگوں میں بعضے ایسے بھی ہیں جو کہتے ہیں ہم ایمان لائے اللہ پر اور آخری دن پر حالانکہ وہ بالکل ایمان والے نہیں **ف** بلکہ يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۚ چالبازی کرتے ہیں اللہ سے اور اُن لوگوں سے جو ایمان لا چکے ہیں **ف** یعنی محض چالبازی کی راہ سے ایمان کا اظہار کرتے ہیں وَمَا يَخْدَعُوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝ اور واقع میں کسی کے ساتھ بھی چالبازی نہیں کرتے بجز اپنی ذات کے اور وہ اسکا شعور نہیں رکھتے **ف** یعنی اس چالبازی کا انجام بد خود اپنے ہی کو بھگتنا پڑے گا فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ ۙ فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا ۚ ان کے دلوں میں بڑا مرض ہے سو اور بھی بڑھا دیا اللہ تعالیٰ نے اُن کو مرض **ف** مرض میں انکے بداعتقادی و حسد اور ہر وقت کا اندیشہ و خلجان سب آگیا چونکہ اسلام کو روزانہ رونق ہی جاتی تھی اسلئے اُن کے دلوں میں ساتھ ساتھ یہ امراض ترقی پاتے جاتے تھے وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۙ بِمَا كَانُوْا يَكْذِبُوْنَ ⑩ اور اُن کے لیے سزائے دردناک ہے اسوجہ سے کہ وہ جھوٹ بولا کرتے تھے **ف** یعنی ایمان کا جھوٹا دعوے کیا کرتے تھے وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ لَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ ۙ قَالُوْٓا اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ ⑪ اور جب اُن سے کہا جاتا ہے کہ فساد مت کرو زمین میں تو کہتے ہیں ہم تو اصلاح ہی کرنیوالے ہیں **ف** یعنی ان کی ان منافقانہ کارروائیوں سے جب انواع انواع فساد و فتنہ وقوع میں آنے لگے جیسا کہ مشاہدہ کیا جاتا ہے کہ دو رویہ شخص سے ہمیشہ فساد ہی بڑھتا ہے اور کسی خیر اندیش نے فہمایش کی کہ ایسی کارروائی موجب فساد ہوا کرتی ہے اس کو چھوڑ دو تو اس کے جواب میں اپنے کو مصلح بتلاتے ہیں غرض اُن کی غباوت یا شرارت اس حد کو پہونچ گئی ہے کہ فساد کو اصلاح سمجھتے ہیں اَلَآ اِنَّهُمْ هُمُ الْمُفْسِدُوْنَ وَلٰكِنْ لَّا يَشْعُرُوْنَ ⑫

**اللغات** قوله تعالى يخادعون الله الخدع ان يوهم صاحبه خلاف ما يريد به من المكروه من قولهم ضب خادع وخدع اذا امر الحارش يده على باب جحره اوهمه اقباله عليه ثم خرج من باب آخر ۱۲ کشاف

**البلاغة** قوله تعالى بالله وباليوم الآخر فان قلت لم اختص بالذكر الايمان بالله وباليوم الآخر قلت اختصاصها بالذكر كشف من افراطهم في الخبث لان القوم كانوا يهودا وايمان اليهود بالله ليس بايمان لقولهم عزير ابن الله وكذلك ايمانهم باليوم الآخر لانهم يعتقدونه على خلاف صفته فقولهم هذا لو صدر عنهم لا على وجه النفاق فهو كفر فكيف اذا قالوه على وجه النفاق كان كفرا الى كفر ۱۲ کشاف قوله تعالى وما هم بمؤمنين انكار لما ادعوه وكان اصله وما آمنوا حتى يطابق قولهم في تصريح الفعل دون الفاعل لكنه عكس مبالغة في التكذيب لان اخراجهم من المؤمنين ابلغ من نفي الايمان في ماضي الزمان ولذلك اكد النفي بالباء ۱۲ مظهري فان قلت فلم جاء الايمان مطلقا في الثاني وهو مقيد في الاول قلت يحتمل ان يراد التقييد ويترك لدلالة المذكور عليه وان يراد بالاطلاق انهم ليسوا من الايمان في شيء قط لا من الايمان بالله وباليوم الآخر ولا بغيرهما ۱۲ کشاف قوله تعالى يخادعون الله فان قلت كيف ذلك مخادعة الله والمؤمنين لا تصح لان العالم الذي لا تخفى عليه خافية لا يخدع والحكيم الذي لا يفعل القبيح لا يخدع والمؤمنون وان جاز ان يخدعوا لم يجز ان يخدعوا قلت كانت صورة صنعهم مع الله تعالى حيث يتظاهرون بالايمان وهم كافرون صورة صنع الخادعين وصورة صنع الله معهم حيث امر باجراء احكام المسلمين عليهم وهم عنده في عداد شرار الكفرة واهل الدرك الاسفل من النار صورة صنع الخادع وكذلك صورة صنع المؤمنين معهم حيث امتثلوا امر الله فيهم فاجروا احكامهم عليهم ۱۲ من کشاف قلت ولا يبعد ان يقال بتقدير همزة الاستفهام للانكار والتوبيخ والمعنى ايخادعون الله فارتفع الاشكال رأسا واساسا قوله تعالى وما يخدعون الا انفسهم فان قلت ما المراد بقوله وما يخدعون الا انفسهم قلت يراد وما يعاملون تلك المعاملة المشبهة بمعاملة المخادعين الا انفسهم لان ضررها يلحقهم ومكرها يحيق بهم كما تقول فلان يضار فلانا وما يضار الا نفسه ۱۲ من کشاف قوله تعالى انما نحن مصلحون انما لقصر الحكم على شيء ومعنى انما نحن مصلحون ان صفة المصلحين خلصت لهم وتمحضت من غير شائبة قادح فيها من وجه من وجوه الفساد ورد الله ما ادعوه من الانتظام في جملة المصلحين ابلغ رد وادله على سخط عظيم والمبالغة فيه من جهة الاستئناف وما في كلتا الكلمتين الا وان من التاكيد وتعريف الخبر وتوسيط الفصل ۱۲ کشاف

**اختلاف القراءة** قوله تعالى وما يخدعون في قراءة وما يخادعون اي هم في ذلك يخدعون انفسهم حيث يمنونها الاباطيل ويكذبونها فيما يحدثونها به وانفسهم كذلك تمنيهم وتحدثهم بالاماني او يراد به ما يخدعون فجيء على لفظ يفاعلون للمبالغة ۱۲ من الكشاف قوله تعالى يكذبون وفي قراءة يكذبون من التكذيب اي يكذبون الله والرسول ۱۲

**الفقه** دل على حرمة الكذب الذي شانه هذا ولا دلالة فيه على حرمته مطلقا لان من الكذب مباحا ومستحبا وواجبا كما فصلوا

**الروايات** عن ابن عباس مرض نفاق عذاب اليم نكال موجع يكذبون يبدلون يحرفون ۱۲ اتقان

وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ اٰمِنُوْا كَمَآ اٰمَنَ النَّاسُ قَالُوْٓا اَنُؤْمِنُ كَمَآ اٰمَنَ السُّفَهَآءُ ؕ اَلَآ اِنَّهُمْ هُمُ السُّفَهَآءُ وَلٰكِنْ لَّا يَعْلَمُوْنَ ○

اور جب اُن سے کہا جاتا ہے کہ تم بھی ایسا ہی ایمان لے آؤ جیسا ایمان لائے ہیں اور لوگ تو کہتے کیا ہم ایمان لاویگے جیسا ایمان لے آئے ہیں یہ بیوقوف یاد رکھو بیشک یہی ہیں بیوقوف لیکن اس کا علم نہیں رکھتے

وَاِذَا لَقُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قَالُوْٓا اٰمَنَّا ۚۖ وَاِذَا خَلَوْا اِلٰى شَيٰطِيْنِهِمْ ۙ قَالُوْٓا اِنَّا مَعَكُمْ ۙ اِنَّمَا نَحْنُ مُسْتَهْزِءُوْنَ ○

اور جب ملتے ہیں وہ منافقین اُن لوگوں سے جو ایمان لائے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم ایمان لے آئے ہیں اور جب خلوت میں پہونچتے ہیں اپنے شریر سرداروں کے پاس تو کہتے ہیں کہ ہم بیشک تمہارے ساتھ ہیں ہم تو صرف استہزا کیا

اَللّٰهُ يَسْتَهْزِئُ بِهِمْ وَيَمُدُّهُمْ فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ○

اللہ تعالیٰ ہی استہزا کرتے ہیں اُنکے ساتھ اور ڈھیل دیتے چلے جاتے ہیں اُنکو کہ وہ اپنی سرکشی میں حیران سرگردان ہو رہے ہیں ۔

یاد رکھو بیشک یہی لوگ مفسد ہیں لیکن وہ اس کا شعور نہیں رکھتے **ف** بوجہ اپنی غباوت یا شرارت کے ان لوگوں کی ایک جہالت تو اس سے معلوم ہوئی کہ اپنے عیب کو ہنر سمجھتے ہیں آگے اُن کی دوسری جہالت کا بیان ہے کہ اوروں کے ہنر کو کہ وہ ایمان خالص ہے عیب اور حقیر سمجھتے ہیں چنانچہ ارشاد ہے وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ اٰمِنُوْا كَمَآ اٰمَنَ النَّاسُ قَالُوْٓا اَنُؤْمِنُ كَمَآ اٰمَنَ السُّفَهَآءُ ؕ اور جب اُن سے کہا جاتا ہے کہ تم بھی ایسا ہی ایمان لے آؤ جیسا ایمان لائے ہیں اور لوگ تو کہتے ہیں کیا ہم ایمان لاوینگے جب ایمان لے آئے ہیں یہ بیوقوف اَلَآ اِنَّهُمْ هُمُ السُّفَهَآءُ وَلٰكِنْ لَّا يَعْلَمُوْنَ ⑬ یاد رکھو بیشک یہی ہیں بیوقوف لیکن اسکا علم نہیں رکھتے **ف** منافقین ایسی بے باکانہ گفتگو غریب مسلمانوں کے روبرو کر گذرتے تھے جن سے اُنکو کچھ اندیشہ نہ تھا اور باوجاہت مسلمانوں کے سامنے تو وہی نفاق و خوشامد کی باتیں کرتے رہتے تھے اس تقریر سے یہ شبہ رفع ہو گیا کہ وہ لوگ تو اپنے کفر کو چھپاتے تھے پھر ایسی کفر کی باتیں مسلمانوں سے کیونکر کر سکتے تھے وَاِذَا لَقُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قَالُوْٓا اٰمَنَّا ۚۖ وَاِذَا خَلَوْا اِلٰى شَيٰطِيْنِهِمْ ۙ قَالُوْٓا اِنَّا مَعَكُمْ ۙ اِنَّمَا نَحْنُ مُسْتَهْزِءُوْنَ ⑭ اور جب ملتے ہیں وہ منافقین اُن لوگوں سے جو ایمان لائے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم ایمان لے آئے ہیں اور جب خلوت میں پہونچتے ہیں اپنے شریر سرداروں کے پاس تو کہتے ہیں کہ ہم بیشک تمہارے ساتھ ہیں ہم تو صرف استہزا کیا کرتے ہیں **ف** یعنی مسلمانوں سے براہ تمسخر کہدیتے ہیں کہ ہم ایمان لاتے ہیں ورنہ ہم دل سے تو تمہارے ہی مشرب میں ہیں اس سے پہلے بھی اللہ تعالیٰ نے اُنکا یہ قول کہ "ہم ایمان لے آئے" نقل فرمادیا ہے اور یہاں پھر نقل کیا ہے سو اسکو تکرار نہ سمجھیں تکرار وہ ہے کہ جہاں اعادہ میں کوئی اور غرض جدید نہو سو یہاں ایسا نہیں ہے پہلے مقام میں صرف اُنکا عقیدہ بیان کرنا مقصود تھا کہ گو وہ زبان سے ایمان کا دعوی کرتے ہیں مگر دل میں اُنکے ایمان نہیں ہے اور یہاں اُنکا برتاؤ مسلمانوں سے اور اپنے مجمع سے بتلانا منظور ہے غرض ایک جگہ اُنکا اعتقاد مذکور ہے دوسری جگہ اُن کا عمل سو تکرار نہ ہوا اور قرآن مجید بھر میں جہاں جہاں تکرار معلوم ہوتا ہے وہاں ایسا ہی تفاوت اغراض میں ہے آگے اُن کے اس استہزا کا جواب دیا ہے کہ وہ بیچارے مسلمانوں سے کیا استہزا کرتے ہیں اَللّٰهُ يَسْتَهْزِئُ بِهِمْ وَيَمُدُّهُمْ فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ⑮ اللہ تعالیٰ ہی استہزا

**اللغات** قولہ تعالیٰ هم السفهاء السفه سخافة العقل وخفة الحلم ۱۲ کشاف قولہ مستهزءون الاستهزاء السخرية والاستخفاف واصل الباب الخفة من الهزء وهو القتل السريع ۱۲ کشاف قولہ تعالیٰ يعمهون العمه مثل العمى الا ان العمى عام في البصر والعمه في الرأي خاصة وهو التحير والتردد ۱۲ کشاف

**البلاغة** قولہ تعالیٰ ولكن لا يعلمون فان قلت فلم فصلت هذه الآية بلا يعلمون والتي قبلها بلا يشعرون قلت لان امر الديانة والوقوف على ان المؤمنين على الحق وهم على الباطل يحتاج الى نظر واستدلال واما النفاق وما فيه من البغي المؤدي الى الفتنة والفساد في الارض فامر دنيوي مبني على العادات معلوم عند الناس فهو كالمحسوس المشاهد ۱۲ کشاف قولہ تعالیٰ انا معكم فان قلت لم كانت مخاطبتهم المؤمنين بالجملة الفعلية وشياطينهم بالاسمية محققة بان قلت ليس ما خاطبوا به المؤمنين جديرا باقوى الكلامين واوكده لانهم في ادعاء حدوث الايمان منهم ونشئه من قبلهم لا في ادعاء انهم اوحديون في الايمان غير مشقوق فيه غبارهم وذلك اما لان انفسهم لا تساعدهم عليه اذ ليس لهم من عقائدهم باعث ومحرك وهكذا كل قول لم يصدر عن اريحية وصدق رغبة واعتقاد واما لانه لا يروج عنهم لو قالوه على لفظ التاكيد والمبالغة وكيف يقولونه ويطمعون في رواجه عنهم وهم بين ظهراني المهاجرين والانصار واما مخاطبة اخوانهم فهم فيما اخبروا به عن انفسهم في الثبات على اليهودية والقرار على اعتقاد الكفر والبعد من ان يزالوا عنه على صدق رغبة ووفور نشاط وارتياح للتكلم به وما قالوه من ذلك فهو رائج عنهم متقبل منهم فكان مظنة للتحقيق ومئنة للتاكيد ۱۲ کشاف قولہ تعالیٰ الله يستهزئ بهم فهلا قيل الله مستهزئ بهم ليكون طبقا لقوله انما نحن مستهزءون قلت لان يستهزئ يفيد حدوث الاستهزاء وتجدده وقتا بعد وقت وهكذا كانت نكايات الله فيهم وبلاياه النازلة بهم اولا يرون انهم يفتنون في كل عام مرة او مرتين وما كانوا يخلون في اكثر اوقاتهم من تهتك استار وتكشف اسرار يحذر المنافقون ان تنزل عليهم سورة تنبئهم بما في قلوبهم ۱۲ کشاف

## الكلام

قولہ تعالیٰ يمدهم وقولہ تعالیٰ ذهب الله بنورهم في الآيتين رد على المعتزلة لان الاصل في الاسناد الحقيقة ۱۲

## الروايات

عن ابن عباس السفهاء الجهال طغيانهم كفرهم يعمهون يتمادون وفي رواية عنه يعمهون يلعبون يترددون من ...

أُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الضَّلٰلَةَ بِالْهُدٰى ص فَمَا رَبِحَتْ تِّجَارَتُهُمْ وَمَا كَانُوْا مُهْتَدِيْنَ ○ مَثَلُهُمْ كَمَثَلِ الَّذِى

یہ وہ لوگ ہین کہ انہون نے گمراہی لے لی　بجاے ہدایت کے　توسودمند نہ ہوئی اُن کی یہ تجارت اور نہ یہ ٹھیک طریقہ پرچلے۔　انکی حالت اُس شخص کی حالت کے مشابہ ہے جس نے

اسْتَوْقَدَ نَارًا ج فَلَمَّآ اَضَآءَتْ مَا حَوْلَهٗ ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ وَتَرَكَهُمْ فِىْ ظُلُمٰتٍ لَّا يُبْصِرُوْنَ ○ صُمٌّ بُكْمٌ

کہین آگ جلائی ہو　پھرجب روشن کردیا ہو اُس آگ نے اُس شخص کے گرد اگرد کی سب چیزون کو ایسی حالت مین سلب کرلیا ہو اللہ تعالی نے انکی روشنی کو اور چھوڑ دیا ہو انکو اندہیرون مین کہ کچھ دیکھتے بھالتے

عُمْىٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ○

اندھے ہین　سو یہ اب رجوع نہ ہون گے۔

کررہے ہین اُن کے ساتھ اور ڈھیل دیتے چلے جاتے ہین اُن کو کہ وہ اپنی سرکشی مین حیران سرگردان ہورہے ہین **ف** وہ استہزاء یہی ہے کہ اُن کو مہلت دی گئی ہے کہ جب خوب کفر مین کامل ہوجاوین اور جرم سنگین ہوجاوے اُس وقت دفعتاً پکڑلیے جاوین چونکہ یہ معاملہ اُن کے استہزاء کے مقابلہ مین تھا اس لیے اس کو بھی کہہ دیا گیا اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الضَّلٰلَةَ بِالْهُدٰى ص فَمَا رَبِحَتْ تِّجَارَتُهُمْ وَمَا كَانُوْا مُهْتَدِيْنَ ⑯ یہ وہ لوگ ہین کہ انہون نے گمراہی لے لی بجاے ہدایت کے تو سودمند نہ ہوئی اُن کی یہ تجارت اور نہ یہ ٹھیک طریقہ پر چلے **ف** یعنی اُن کو تجارت کا سلیقہ نہ ہوا کہ ہدایت کیسی اچھی چیز چھوڑی اور گمراہی کیسی بُری چیز لی **مثال اوّل منافقین** مَثَلُهُمْ كَمَثَلِ الَّذِى اسْتَوْقَدَ نَارًا ج فَلَمَّآ اَضَآءَتْ مَا حَوْلَهٗ ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ وَتَرَكَهُمْ فِىْ ظُلُمٰتٍ لَّا يُبْصِرُوْنَ ⑰ اُن کی حالت اُس شخص کی حالت کے مشابہ ہے جس نے کہین آگ جلائی ہو پھر جب روشن کردیا ہو اُس آگ نے اُس شخص کے گرد اگرد کی سب چیزون کو ایسی حالت مین سلب کرلیا ہو اللہ تعالے نے اُن کی روشنی کو اور چھوڑ دیا ہو اُن کو اندھیرون مین کہ کچھ دیکھتے بھالتے نہون **ف** تو جس طرح یہ شخص اور اُس کے ہمراہی روشنی ہونے کے بعد اندھیرے مین رہ گئے اسی طرح منافقین حق واضح ہونے کے بعد ظلمۃ ضلالت مین جا پھنسے اور جس طرح اُس اندھیرے مین ان آگ جلانے والون کے چشم و گوش و زبان سب بیکار ہوگئے اسی طرح ظلمت ضلالت مین پھنسکر ان لوگون کی یہ حالت ہوگئی کہ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْىٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ⑱ بہرے ہین گونگے ہین اندھے ہین سو یہ اب رجوع نہ ہون گے **ف** یعنی حق سے بہت بعید ہوگئے ہین کہ اُن کے کان حق بات سُننے کے قابل نہ رہے زبان اُن کی حق بات کہنے کے لائق نہ رہی آنکھین حق دیکھنے کے کام کی نہ رہین سو اب ان کے حق کی طرف رجوع ہونے کی کیا امید ہے۔ منافقین مین دو قسم کے لوگ تھے بعضے تو خوب دل کھولکر کفر کو اختیار کیے ہوے تھے یہ مثال مذکور تو اُن کی تھی کہ بالکل اندھیرون مین رہ جانے والون کے مشابہ قرار دیے گئے۔ بعضے ایسے تھے کہ ابھی اُن کو اسلام کے حق ہونے مین کبھی کبھی تردد ہوتا تھا اور اُس کی خوبیان دیکھ کر کچھ کچھ اُدھر میلان ہونے لگتا تھا مگر پھر جب اغراض نفسانی کا غلبہ ہوتا پھر وہ میلان مبدل بہ انکار ہوجاتا آگے اُن کی مثال دیتے ہین۔

ملحقات الترجمہ: ملحقا اُنکی یہ حالت ... علی الاصناف علی الجنہ

## اللغات

قولہ تعالے اشتروا و معنی اشتراء الضلالۃ بالہدی اختیارہا علیہ و استبدالہا علی سبیل الاستعارۃ لان الاشتراء فیہ اعطاء بدل واخذ آخر ۱۲ کشاف قولہ تعالی فما ربحت تجارتہم فان قلت کیف اسند الخسران الی التجارۃ و ہو لاصحابہا قلت ہو من الاسناد المجازی ۱۲ کشاف قولہ تعالی ذہب اللہ بنورہم فان قلت ہلا قیل ذہب اللہ بضوئہم لقولہ فلما اضاءت قلت ذکر النور ابلغ لان الضوء فیہ دلالۃ علی الزیادۃ فلو قیل ذہب اللہ بضوئہم لاوہم الذہاب بالزیادۃ و بقاء ما یسمی نورا والغرض ازالۃ النور عنہم راسا و طمسہ اصلا ۱۲ کشاف فی تمام الدرایۃ للسیوطی فی اقسام الاستعارۃ او قرنت بما یلایم المستعار منہ فمرشحۃ کقولہ تعالی اولئک الذین اشتروا الآیۃ استعیر الاشتراء للاستبدال ثم فرع علیہا ما یلایم الاشتراء من الربح والتجارۃ آہ قال صاحب الکشاف والصحیح

الذی علیہ علماء البیان لا یتخطونہ ان التمثیلین جمیعا من جملۃ التمثیلات المرکبۃ دون المفرقۃ لا یتکلف لواحد واحد شیئا یقدر شبہہ بہ وہو القول الفحل والمذہب الجزل بیانہ ان العرب شبہت حیرتہم و شدۃ الامر علیہم بما یکابد من طفئت نارہ بعد ایقادہا فی ظلمۃ اللیل وکذلک من اخذتہ السماء فی اللیلۃ المظلمۃ مع رعد و برق و خوف من الصواعق آہ قولہ تعالی صم بکم الآیۃ فان قلت ہل یسمی ما فی الآیۃ استعارۃ قلت مختلف فیہ والمحققون علی تسمیتہ تشبیہا بلیغا لا استعارۃ لان المستعار لہ مذکور وہم المنافقون والاستعارۃ انما تطلق حیث یطوی ذکر المستعار لہ و یجعل الکلام خلوا عنہ صالحا لان یراد بہ المنقول عنہ والمنقول الیہ لولا دلالۃ الحال و فحوی الکلام ۱۲ کشاف قولہ رفعہا علی انہا خبر بحذف المبتدا ای ہم او المنافقون صیانۃ للسان عن ذکرہ تحقیرا لہ ۱۲ من اتقان

أَوْ كَصَيِّبٍ مِّنَ السَّمَآءِ فِيهِ ظُلُمٰتٌ وَّرَعْدٌ وَّبَرْقٌ ۚ يَجْعَلُونَ أَصَابِعَهُمْ فِىٓ ءَاذَانِهِم مِّنَ الصَّوَٰعِقِ حَذَرَ

یا ان منافقون کی ایسی مثال ہے جیسے بارش ہو آسمان کی طرف سے اُسمین اندھیری بھی ہو اور رعد و برق بھی ہو جو لوگ اس بارش مین چل رہے ہین وہ ٹھونسے لیتے ہین اپنی انگلیان اپنے کانون مین کڑک کے سبب اندیشہ

الْمَوْتِ ۚ وَاللَّهُ مُحِيطٌۢ بِالْكٰفِرِينَ ○ يَكَادُ الْبَرْقُ يَخْطَفُ أَبْصَارَهُمْ ۖ كُلَّمَآ أَضَآءَ لَهُم مَّشَوْا فِيهِ ۙ وَإِذَآ

موت سے۔ اور اللہ تعالیٰ احاطہ مین لیے ہوئے ہین کافرون کو برق کی یہ حالت ہے کہ معلوم ہوتا ہے کہ ابھی انکی بینائی اُسنے لی۔ جہان ذرا انکو بجلی کی چمک ہوئی تو اُس کی روشنی مین چلنا شروع کیا اور جب

أَظْلَمَ عَلَيْهِمْ قَامُوا ۚ وَلَوْ شَآءَ اللَّهُ لَذَهَبَ بِسَمْعِهِمْ وَأَبْصٰرِهِمْ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَىْءٍ قَدِيرٌ ○ ع ۱۴

ان پر تاریکی ہوئی پھر کھڑے کے کھڑے رہ گئے اور اگر اللہ تعالیٰ ارادہ کرتے تو اُن کے گوش و چشم سب سلب کر لیتے۔ بلاشک اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہین۔

**مثال دوم منافقین** أَوْ كَصَيِّبٍ مِّنَ السَّمَآءِ فِيهِ ظُلُمٰتٌ وَّرَعْدٌ وَّبَرْقٌ ۚ يَجْعَلُونَ أَصَابِعَهُمْ فِىٓ ءَاذَانِهِم مِّنَ الصَّوَٰعِقِ حَذَرَ الْمَوْتِ ۚ وَاللَّهُ مُحِيطٌۢ بِالْكٰفِرِينَ ⑲ يَكَادُ الْبَرْقُ يَخْطَفُ أَبْصَارَهُمْ ۖ كُلَّمَآ أَضَآءَ لَهُم مَّشَوْا فِيهِ ۙ وَإِذَآ أَظْلَمَ عَلَيْهِمْ قَامُوا ۚ وَلَوْ شَآءَ اللَّهُ لَذَهَبَ بِسَمْعِهِمْ وَأَبْصٰرِهِمْ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَىْءٍ قَدِيرٌ ⑳ یا اُن منافقون کی ایسی مثال ہے جیسے بارش ہو آسمان کی طرف سے اُسمین اندھیری بھی ہو اور رعد و برق بھی ہو جو لوگ اُس بارش مین چل رہے ہین وہ ٹھونسے لیتے ہین اپنی انگلیان اپنے کانون میں کڑک[2] کے سبب اندیشہ موت سے اور اللہ تعالیٰ احاطہ مین لیے ہوئے ہین کافرون کو برق کی یہ حالت ہے کہ معلوم ہوتا ہے کہ ابھی ان کی بینائی اُس نے لی جہان ذرا ان کو بجلی کی چمک ہوئی تو اُس کی روشنی مین چلنا شروع کیا اور جب ان پر تاریکی ہوئی پھر کھڑے کے کھڑے رہ گئے اور اگر اللہ تعالیٰ ارادہ کرتے تو ان کے گوش و چشم سب سلب کر لیتے بلاشک اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہین **ف** سو جس طرح یہ لوگ طوفان باران مین کبھی چلنے سے رُک جاتے ہین کبھی موقع پا کر آگے چلنے لگتے ہین اسی طرح یہ تردد منافقین ہجوم آثار غلبۂ اسلام مین کبھی نور اسلام کی جھلک دیکھ کر اُدھر کو بڑھنے لگتے ہین اور کبھی خودغرضی کی ظلمت مین پڑ کر پھر حق سے رُک جاتے ہین اسی مضمون کے ضمن مین اور اخیر مین ان کو ایک دھمکی بھی دیتے گئے کہ اللہ تعالیٰ سب کو احاطہ قدرت مین لیے ہوئے ہین اور انکے چشم و گوش کے

**ملحقات الترجمة**

[1] قوله جو لوگ اس بارش مین قدر وجهه فی النحو فی قوله جاز رجوع الضمير ۱۲

[2] قوله کڑک کے سبب قدمر الیه فی النحو فی قوله ای من اجل الصواعق ۱۲

## النحو

قوله تعالىٰ يجعلون اصابعهم جاز رجوع الضمير فى يجعلون الى اصحاب الصيب مع كونه محذوفا قائما مقامه الصيب لان المحذوف باق معناه وان سقط لفظه ۱۲ الكشاف قوله تعالىٰ من الصواعق متعلق بيجعلون اى من اجل الصواعق ۱۲ الكشاف

## البلاغة

قوله تعالىٰ وكصيب الآية فان قلت لم عطف احد التمثيلين على الآخر بحرف الشك قلت او فى اصلها لتساوى شيئين فصاعدا فى الشك ثم اتسع فيها فاستعيرت للتساوى فى غير شك فمعناه ان القصتين سواء فى استقلال كل واحد منهما بوجه التمثيل فبايتهما مثلتها فانت مصيب وان مثلتها بهما جميعا فكذلك وتنكير صيب لانه اريد نوع من المطر شديد هائل كما نكرت النار فى التمثيل الاول فان قلت قوله من السماء ما الفائدة فى ذكره قلت الفائدة فيه انه جاء بالسماء معرفة فنفى ان يتصوب من سماء اى من افق واحد من بين سائر الآفاق لان كل افق من آفاقها سماء كما ان كل طبقة من الطبقات سماء فى قوله تعالىٰ واوحى فى كل سماء امرها والدليل عليه قوله ومن بعد ارض بينها وسماء ... الآفاق ۱۲ الكشاف قوله تعالىٰ يجعلون اصابعهم فان قلت رؤس الاصابع هى التى تجعل فى الآذان فهلا قيل اناملهم قلت هذا من الاتساعات فى اللغة التى لا يكاد الحاصر يحصرها كقوله تعالىٰ فاغسلوا وجوهكم وايديكم فاقطعوا ايديهما اراد البعض الذى هو الى المرفق والرسغ وايضا فى ذكر الاصابع من المبالغة ما ليس فى ذكر الانامل ۱۲ كشاف قوله كلما اضاء لهم فان قلت كيف قيل مع الاضاءة كلما ومع الاظلام اذا قلت لانهم حراص على وجود ما همهم به معقود من امكان المشى وتأتيه فكلما صادفوا منه فرصة انتهزوها وليس كذلك التوقف والتحبس ۱۲ الكشاف

## الكلام

قوله تعالىٰ من السماء لا يحتاج الى كونه معارضا لقول الحكماء ان المطر من السحاب لانا نقول يمكن ان ينزل علينا من السماء ينزل فى السحاب من السماء بطريق غير مشاهد وان تشكلت بان السحاب يتكون بالبخارات الصاعدة من الارض قلت لا تنافى فيمكن ان يكون المطر تارة من هذا وتارة من ذلك وكذا ما ورد من ان الرعد ملك وصوته تسبيح والبرق سوط من نار يزجر به السحاب لا ينافى ما تعارف من حقيقتهما لامكان الاجتماع بين القولين بان يكون هذا الصوت واللمعان تارة بهذا وتارة بذلك فافهم حق الفهم او يقال ان لكل شىء صورة ولها حقيقة ما وردت به الروايات كما ان المتكلم والسامع هو نفس الناطقة واللسان والاذن هو الآلة ۱۲

**الروايات** اخرج ابن جرير من طريق السدى الكبير عن ابى مالك وابى صالح عن ابن عباس وعن مرة عن ابن مسعود وناس من الصحابة قالوا كان رجلان من المنافقين من اهل المدينة هربا من رسول الله صلى الله عليه وسلم الى المشركين فاصابهما هذا المطر الذى ذكر الله فيه رعد شديد وبرق فجعلا كلما اصابهما الصواعق جعلا اصابعهما فى آذانهما من الفرق ان تدخل الصواعق فى مسامعهما فتقتلهما واذا لمع البرق مشيا الى ضوئه واذا لم يلمع لم يبصرا اقاما مكانهما لا يمشيان فجعلا يقولان ليتنا قد اصبحنا فنأتى محمدا فنضع ايدينا فى يده فاصبحا فاتياه فاسلما ووضعا ايديهما فى يده وحسن اسلامهما فضرب الله شان هذين المنافقين الخارجين مثلا للمنافقين الذين بالمدينة وكان المنافقون اذا حضروا مجلس النبى صلى الله عليه وسلم جعلوا اصابعهم فى آذانهم فرقا من كلام النبى صلى الله عليه وسلم ان ينزل فيهم شىء او يذكروا بشىء فيقتلوا كما كان ذلك المنافقان الخارجان يجعلان اصابعهما فى آذانهما كلما اضاء لهم مشوا فيه فاذا كثرت اموالهم وولدهم واصابوا غنيمة او فتحا مشوا فيه وقالوا ان دين محمد صدق واستقاموا عليه كما كان ذلك المنافقان يمشيان اذا اضاء لهما البرق واذا اظلم عليهم قاموا فكانوا اذا هلكت اموالهم وولدهم واصابهم البلاء قالوا هذا من اجل دين محمد وارتدوا كفارا كما قام ذانك المنافقان حين اظلم البرق عليهما ۱۲ الباب وعن ابن عباس كصيب المطر ۱۲ اتقان

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا رَبَّكُمُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ○ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ فِرَاشًا

اے لوگو عبادت اختیار کرو اپنے پروردگار کی جس نے تمکو پیدا کیا اور ان لوگون کو بھی کہ تم سے پہلے گذر چکے ہین عجب نہین کہ تم دوزخ سے بچ جاؤ۔ وہ ذات پاک ایسی ہے جسنے بنایا تمہارے لیے زمین کو فرش

وَّالسَّمَآءَ بِنَآءًص وَّاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَخْرَجَ بِهٖ مِنَ الثَّمَرٰتِ رِزْقًا لَّكُمْ فَلَا تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ اَنْدَادًا وَّاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ○

اور آسمان کو چھت اور برسایا آسمان سے پانی پھر پردۂ عدم سے نکالا بذریعہ اس پانی کے پھلوں کی غذا کو تم لوگون کے واسطے اب تو مت ٹھیراؤ اللہ پاک کے مقابل اور تم تو جانتے بوجھتے ہو

وَاِنْ كُنْتُمْ فِيْ رَيْبٍ مِّمَّا نَزَّلْنَا عَلٰى عَبْدِنَا فَاْتُوْا بِسُوْرَةٍ مِّنْ مِّثْلِهٖ وَادْعُوْا شُهَدَآءَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ○

اور اگر تم لوگ کچھ خلجان مین ہو اس کتاب کی نسبت جو ہمنے نازل فرمائی ہے اپنے بندۂ خاص پر تو اچھا پھر تم بنالاؤ ایک محدود ٹکڑا جو اسکا ہم پلہ ہو اور بلا لو اپنے حمایتیون کو جو خدا سے الگ ہین اگر تم سچے ہو

ساب کر لینے پر پوری قدرت ہے سوحق کو چھوڑ کر اُن کو مطمئن نہ ہونا چاہیے۔ یہان تک تینون قسم کی جماعتون کا بیان ہو چکا اب سب کو خطاب مین جمع کرکے وہ کام بتلایا جاتا ہے جس کے انجام دینے کے لیے یہ کتاب مقدس نازل کی گئی ہے جسکے دو اصول ہین توحید اور تصدیق رسالت اول توحید کا مضمون ارشاد ہوتا ہے **تعلیم توحید** يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا رَبَّكُمُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ (۲۱) اے لوگو عبادت اختیار کرو اپنے پروردگار کی جس نے تمکو پیدا کیا اور اُن لوگون کو بھی کہ تم سے پہلے گذر چکے ہین عجب نہین کہ تم دوزخ سے بچ جاؤ **ف** شاہی محاورہ مین "عجب نہین" کا لفظ وعدہ کے موقع مین بولا جاتا ہے الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ فِرَاشًا وَّالسَّمَآءَ بِنَآءً وَّاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَخْرَجَ بِهٖ مِنَ الثَّمَرٰتِ رِزْقًا لَّكُمْ وہ ذات پاک ایسی ہے جس نے بنایا تمہارے لیے زمین کو فرش اور آسمان کو چھت اور برسایا آسمان سے پانی پھر پردۂ عدم سے نکالا بذریعہ اُس پانی کے پھلون کی غذا کو تم لوگون کے واسطے فَلَا تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ اَنْدَادًا وَّاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ (۲۲) اب تو مت ٹھیراؤ اللہ پاک کے مقابل اور تم تو جانتے بوجھتے ہو **ف** یعنی اس بات کو جانتے ہو کہ ان تصرفات کا بجز خدا تعالیٰ کے کوئی کرنے والا نہین تو اس صورت مین کب زیبا ہے کہ خدا کے مقابلہ مین دوسرون کو معبود بناؤ اسکے بعد رسالت کا مسئلہ بیان فرماتے ہین یہ بات قابل لحاظ ہے کہ نبوت کی صاف بے غبار دلیل معجزہ ہوا کرتا ہے چنانچہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی بے شمار معجزے عطا ہوئے تھے جن مین سے سب سے بڑا معجزہ قرآن شریف ہے کہ اثبات نبوت کی بڑی دلیل ہے اسکے معجزہ ہونے مین مخالفین کو یہ شبہ تھا کہ شاید اسکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خود تصنیف کر لیا کرتے ہون تو اس صورت مین اسکا معجزہ ہونا محل کلام مین ہو گیا پس دلیل نبوت مشتبہ ہو گئی اس لیے اللہ تعالیٰ اس اشتباہ کو اگلی آیت مین رفع فرماتے ہین تاکہ اسکا معجزہ ہونا ثابت ہو جاوے پھر نبوت پر قطعی دلیل بن سکے **برہان رسالت** وَاِنْ كُنْتُمْ فِيْ رَيْبٍ مِّمَّا نَزَّلْنَا عَلٰى عَبْدِنَا فَاْتُوْا بِسُوْرَةٍ مِّنْ مِّثْلِهٖ وَادْعُوْا شُهَدَآءَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ (۲۳) اور اگر

## اللغات

قوله بناء البناء مصدر سمی به المبنی بیتا کان او قبة او خباء او طراف و ابنیة العرب اخبیتهم و منه بنی علی امرأته لانهم کانوا اذا تزوجوا ضربوا علیها خباء جدیدا ۱۲ کشاف قوله شهداءکم والشهداء جمع شهید بمعنی الحاضر او القائم بالشهادة او الناصر ۱۲ ابو السعود لان کلا منهم شهید ای یحضر الواقعة واصل المادة الحضور ۱۲

## النحو

قوله تعالیٰ الذی جعل لکم الارض وهو فی محل النصب علی انه صفة ثانیة لربکم او فی محل الرفع علی المدح والتعظیم بتقدیر المبتدأ ۱۲ ابو السعود قوله من الثمرات للتبعیض ویجوز ان تکون للبیان قوله تعالیٰ من مثله صفة سورة ای کائنة من مثله والضمیر لما نزل ومن للتبعیض او للتبیین او زائدة ای مثله فی البلاغة وحسن النظم او لعبدنا ومن للابتداء او صلة فأتوا والاول اولی کیلا یوهم امکان صدوره من غیر الامی والقرآن معجز فی نفسه لئن اجتمعت الانس والجن الآیة ۱۲ مظهری قوله تعالیٰ من دون الله متعلق بادعوا وشهداءکم فان علقته بشهداءکم فمعناه ادعوا الذین اتخذتموهم آلهة من دون الله او ادعوا شهداءکم من دون اولیاءه ومن غیره لتشهدوا لکم وان علقته بالدعاء فمعناه ادعوا من دون الله شهداءکم یعنی لا تستشهدوا بالله ولا تقولوا الله یشهد ان ما ندعیه حق کما یقول العاجز عن اقامة البینة علی صحة دعواه وادعوا

شهداء من الناس الذین شهادتهم تصح بها الدعاوی عند الحکام وهذا تعجیز لهم ۱۲ کشاف

## البلاغة

قوله تعالیٰ مما نزلنا یعنی نجما نجما بحسب الوقائع وهذا موجب لریبهم قیاسا علی کلام الشعراء وقولهم لولا نزل علیه القرآن جملة واحدة فکان الواجب تحدیهم علی هذا الوجه ازاحة للشبهة والزاما للحجة ۱۲ مظهری فلذا لم یقل انزلنا قوله تعالیٰ علی عبدنا وفی ذکره صلی الله علیه وسلم بعنوان العبودیة مع الاضافة الی ضمیر الجلالة من التشریف والتنویه ما لا یخفی ۱۲ ابو السعود

## الکلام

قوله تعالیٰ جعل لکم الارض فراشا فان قلت هل فیه دلیل علی ان الارض مسطحة ولیست بکریة قلت لیس فیه الا ان الناس یفترشونها ویقعدون علیها وینامون ویتقلبون کما یتقلب احدهم علی فراشه وبساطه ومهاده وسواء کانت علی شکل السطح او شکل الکرة فالافتراش غیر مستنکر ولا مدفوع لعظم حجمها واتساع جرمها وتباعد اطرافها ۱۲ من کشاف

## الروایات

عن ابن عباس رضی الله تعالیٰ عنهما اندادا الاشباه والامثال ۱۲ من اتقان

ملحقات الترجمہ

لـه قوله شاہی محاورہ مین فی الکشاف وانه من دیدن الملوک ما علیه نمط الرمز والایماء من التقیة واف ... موالعید الّتی یوعدون نفسهم علی انجازها علی ان یقع واعنی لعل نحوها من الکلمات ونحلوا اخالها و یعقونهم بارزة الالتقاء والنظرة الحلوة فاذا عثر علی شیء من ذلک لم یبق للطالب ما عنده شک فی النجاح والفوز بالمطلوب فعلی مثله ورد کلام مالک الملک ذی العزة والکبریاء ۱۲

ـه قوله وہ ذات پاک ایسی ہے حملا الذی علی تقدیر المبتدأ کما مر ۱۲

ـه قوله پھلون کی غذا حملا من فی من الثمرات علی التبیین ۱۲

فَإِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا وَلَنْ تَفْعَلُوْا فَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِيْ وَقُوْدُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ ۖ أُعِدَّتْ لِلْكٰفِرِيْنَ ۝ وَبَشِّرِ الَّذِيْنَ

پھر تم اگر یہ کام نہ کر سکے اور قیامت تک بھی نہ کر سکو گے تو پھر ڈرتے رہیو دوزخ سے جس کا ایندھن آدمی اور پتھر ہیں تیار ہوئی رکھی ہے کافرون کے واسطے اور خوشخبری سنا دیجیے آپ اے پیغمبر ان لوگون کو

اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ أَنَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهٰرُ ۖ كُلَّمَا رُزِقُوْا مِنْهَا مِنْ ثَمَرَةٍ رِّزْقًا ۙ قَالُوْا هٰذَا

جو ایمان لائے اور کام کیے اچھے اس بات کی کہ بیشک اُن کے واسطے بہشتین ہین کہ چلتی ہونگی اُنکے نیچے سے نہرین جب کبھی دیے جاوینگے وہ لوگ اُن بہشتون مین سے کسی پھل کی غذا تو یہی کہین گے کہ یہ

الَّذِيْ رُزِقْنَا مِنْ قَبْلُ ۙ وَأُتُوْا بِهٖ مُتَشَابِهًا ۖ وَلَهُمْ فِيْهَا أَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ ۙ وَّهُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝

وہی ہے جو ہمکو ملا تھا اس سے پیشتر اور ملیگا بھی اُنکو دونون بار کا پھل ملتا جلتا اور اُنکے واسطے ان بہشتون مین بیبیان ہونگی صاف پاک کی ہوئی اور وہ لوگ ان بہشتون مین ہمیشہ کو بسنے والے ہونگے۔

تم لوگ کچھ خلجان مین ہو اس کتاب کی نسبت جو ہم نے نازل فرمائی ہے اپنے بندۂ خاص پر تو اچھا پھر تم بنا لاؤ ایک محدود ٹکڑا جو اسکا ہم پلہ ہو کیونکہ آخر تم بھی عربی زبان دان ہو بلکہ پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم تو مشاق بھی نہین اور تم مشاق ہو جب باوجود اس کے نہ بنا سکین گے تو بشرط انصاف بلا تامل ثابت ہو جاوے گا کہ یہ معجزہ منجانب اللہ ہے اور بلاشبہ آپ پیغمبر ہین اور یہی مقصود تھا اور بلا لو اپنے حمایتیون کو جو خدا سے الگ تجویز کر رکھے ہین اگر تم سچے ہو **انذار کافرین** فَإِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا وَلَنْ تَفْعَلُوْا فَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِيْ وَقُوْدُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ ۖ أُعِدَّتْ لِلْكٰفِرِيْنَ ﴿۲۴﴾ پھر تم اگر یہ کام نہ کر سکے اور قیامت تک بھی نہ کر سکو گے تو پھر ذرا بچتے رہیو دوزخ سے جس کا ایندھن ہین آدمی اور پتھر ہین تیار ہوئی رکھی ہے کافرون کے واسطے **ف** یہ سنکر کہ قیامت تک بھی نہ کر سکو گے کیسا کچھ جوش و خروش و پیچ و تاب نہ آیا ہوگا اور کوئی دقیقہ سعی کا کیون اٹھا رکھا ہوگا پھر عاجز ہو کر اپنا سا منہ لے کر بیٹھ رہنا قطعی دلیل ہے کہ قرآن مجید معجزہ ہے اور یہ امر عادۃً محال ہے کہ کسی نے کچھ لکھا ہو اور گم ہو گیا ہو کیونکہ قرآن مجید کے حامی ہر زمانہ مین کم رہے ہین جب یہ محفوظ چلا آتا ہے تو اس تحریک کے حامی مددگار تو قرآن کی مخالفت مین ہر زمانہ مین حامیانِ قرآن سے تعداد مین زائد ہی رہتے وہ کیسے ضائع ہو سکتا اس لیے یہ احتمال بالکل لغو ہے اس آیت مذکورہ مین منکرین قرآن کے لیے وعید مذکور تھی اب آگے تسلیم کرنے والون کو بشارت سنائی جاتی ہے **بشارت مومنین** وَبَشِّرِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ أَنَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهٰرُ ۖ كُلَّمَا رُزِقُوْا مِنْهَا مِنْ ثَمَرَةٍ رِّزْقًا ۙ قَالُوْا هٰذَا الَّذِيْ رُزِقْنَا مِنْ قَبْلُ ۙ وَأُتُوْا بِهٖ مُتَشَابِهًا ۖ وَلَهُمْ فِيْهَا أَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ ۙ وَّهُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۲۵﴾ اور خوشخبری سنا دیجیے آپ اے پیغمبر اُن لوگون کو جو ایمان لائے اور کام کیے اچھے اس بات کی کہ بے شک اُن کے واسطے بہشتین ہین کہ چلتی ہون گی اُنکے نیچے سے نہرین جب کبھی دیے جاوین گے وہ لوگ اُن بہشتون مین سے کسی پھل کی غذا تو ہر بار مین یہی کہین گے کہ یہ تو وہی ہے جو ہمکو ملا تھا اس سے پیشتر اور ملے گا بھی اُن کو دونون بار کا پھل ملتا جلتا اور اُنکے واسطے

## النحو

قوله تعالى فان لم تفعلوا ذكر ان الذي هو للشك مكان اذ فانه تعالى لم يكن شاكا في عجزهم او خطابهم على حسب ظنهم فان العجز قبل التامل لم يكن محققا عندهم ۱۲ مظهری قوله تعالى النار فان قلت لم جاءت النار الموصوفة بهذه الجملة منكرة في سورة التحريم وهنا معرفة قلت تلك الآية نزلت بمكة فعرفوا منها نارا موصوفة بهذه الصفة ثم نزلت هذه بالمدينة مشارا بها الى ما عرفوه اولا ۱۲ قوله تعالى كلما رزقوا كلما منصوب على الظرف ومنها ومن ثمرة ورزقا مفعول به ومن الاولى للابتداء والثانية للبيان اي كل حين رزقوا اي اطعموا من الجنة من ثمرة كان ذلك المرزوق ثمره ۱۲ مظهری قوله تعالى واتوا به الضمير يرجع الى الرزق ۱۲ كشاف۔

## البلاغة

قوله تعالى وبشر فان قلت علام عطف هذا الامر ولم يسبق امر ولا نهي يصح عطفه عليه قلت ليس الذي اعتمد بالعطف هو الامر حتى يطلب له مشاكل من امر او نهي يعطف عليه انما المعتمد بالعطف هو جملة وصف ثواب المؤمنين فهي معطوفة على جملة وصف عقاب الكافرين كما تقول زيد يعاقب بالقيد والارهاق وبشر عمرا بالعفو والاطلاق ۱۲ كشاف قوله تعالى جنت تجري من تحتها الانهار فان قلت لم نكرت الجنات وعرفت الانهار قلت اما الجنة اسم لدار الثواب كلها وهي مشتملة على جنان كثيرة مرتبة مراتب على حسب مراتب العاملين لكل طبقة منهم جنات من تلك الجنان واما تعريف الانهار فان يراد الجنس كما تقول لفلان بستان فيه الماء الجاري والتين والعنب والوان الفواكه تشير الى الاجناس التي في علم المخاطب او يراد انهارها فعوض التعريف باللام من تعريف الاضافة ۱۲ من الكشاف قوله تعالى ازواج مطهرة فان قلت هلا قيل طاهرة قلت في مطهرة فخامة لصفتين ليست في طاهرة وهي الاشعار بان مطهرا طهرهن وليس ذلك الا الله عز وجل ۱۲ كشاف

## اختلاف القراءة

مطهرة وفي قراءة مطهرة من الافعل بمعنى التفعل ومعناه ظاهر ۱۲

## الكلام

ولن تفعلوا هذه معجزة باهرة حيث اخبر بالغيب الخاص علمه به عز وجل وقد وقع الامر كذلك كيف لا ولو عارضوه بشيء يدانيه في الجملة لتناقله الرواة خلفا عن سلف ۱۲ ابو السعود قوله تعالى اعدت في الآية دليل على ان النار موجودة الآن ۱۲ مظهری

## الروايات

اخرج ابن مردويه والحاكم وصححه من طريق ابي نضرة عن ابي سعيد الخدري عن النبي صلى الله عليه وسلم في قوله ولهم فيها ازواج مطهرة قال من الحيض والغائط والنخامة والبزاق وعن ابن عباس مطهرة من القذر والاذى ... لا يحدثون ... ۱۲ اتقان

## ملحقات الترجمة

لہ قوله کچھ خلجان ۔۔ تفتیش ریب علی التقلیل

۲ے قوله بندۂ خاص لکون الاضافة للتشریف

۳ے قوله قیامت تک ۔۔ یعنی افاده لن تابید النفی

۴ے قوله ذرا بچتے رہیو حاصله علی التعریض ... حاصل صاحب الکشاف علی الکنایة عن ترک العناد وتحقیق الایمان

۵ے قوله تو ہر ۔۔ مین یعنی عموم کلما ۱۲

۶ے قوله دونون بار کا پھل اعادة للضمیر الی مجموع ما رزقوا فی الدارین ۱۲

إِنَّ اللّٰهَ لَا يَسْتَحْيٖٓ اَنْ يَّضْرِبَ مَثَلًا مَّا بَعُوْضَةً فَمَا فَوْقَهَا ۚ فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ ۚ

ہاں واقعی اللہ تعالیٰ تو نہیں شرماتے اس بات سے کہ بیان کردیں کوئی مثال بھی خواہ مچھر ہو خواہ اس سے بھی بڑھی ہوئی ہو سو جو لوگ ایمان لائے ہوئے ہیں خواہ کچھ ہی ہو وہ تو یہی یقین کرینگے کہ بیشک مثال بہت

وقف لازم

وَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَيَقُوْلُوْنَ مَاذَآ اَرَادَ اللّٰهُ بِهٰذَا مَثَلًا ۘ

اور رہ گئے وہ لوگ جو کافر ہو چکے ہیں سو چاہے کچھ ہی ہو جائے وہ یوں ہی کہتے رہینگے وہ کون مطلب ہوگا جسکا قصد کیا ہوگا اللہ تعالیٰ نے اس حقیر مثال سے

ان بہشتوں میں بیبیاں ہوں گی صاف پاک کی ہوئی اور وہ لوگ ان بہشتوں میں ہمیشہ کو بسنے والے ہونگے **ف** شروع صورت میں جو اہل ایمان کا ذکر تھا وہاں قرآن مجید کی بزرگی و برکت کا بیان کرنا مقصود تھا کہ اس کتاب پاک سے ایسے ایسوں کو ہدایت ہوتی ہے تو ایمان کے فضائل کا ضمناً بیان آگیا تھا اور اس مقام پر خود ایمان کے فضائل و ثمرات کا قصداً بیان فرمانا مد نظر ہے پس مضمون میں حقیقۃً تکرار نہ رہا۔ اور یہ جو فرمایا کہ ان کو ملتا جلتا پھل ملے گا سو اسکہ لطف کیواسطے ایسا ہوگا کہ دونوں بار کی پھلوں کی صورت ایک سی ہوگی جس سے وہ یوں سمجھیں گے کہ یہ پہلی ہی قسم کا پھل ہے مگر کھانے میں مزا دوسرا ہوگا جس سے حظ و سرور مضاعف ہو جاوے گا۔ یہاں تک قرآن مجید کا کلام الٰہی ہونا مع اس کے متعلقات کے ثابت ہو گیا اب سمجھنا چاہیئے کہ مدعی کے ذمہ دو حق ہوتے ہیں ایک اپنے دعوے پر دلیل قائم کرنا دوسرے مخالف کی دلیل کا جواب دینا سو یہاں قرآن کے کلام الٰہی ہونے کا دعوے کیا گیا اس پر دلیل تو قائم ہو چکی کہ اس کے مقابلہ سے تمام افراد بشر عاجز ہیں اس سے معلوم ہوا کہ اللہ ہی کا کلام ہوگا اب بعض مخالفین اس کے کلام الٰہی نہ ہونے پر یوں استدلال کرتے تھے کہ اس میں بعضی بہت ہی حقیر چیزوں کا ذکر ہے جیسے مکھی مکڑی کہ بتوں اور بت پرستوں کی تمثیل میں ان کا ذکر آیا ہے اگر یہ اللہ کا کلام ہوتا تو ایسی ذلیل خسیس چیزوں کا اس میں کیوں ذکر آتا سو مقتضے مقام کا یہ ٹھیرا کہ اپنی دلیل قائم کرنے کے بعد مخالفین کی اس دلیل کا جواب دیا جاوے اور چونکہ معترضین نے اس عنوان سے اعتراض کیا تھا کہ توبہ توبہ محمد کے رب ایسی چیزوں کے ذکر کرنے سے شرماتے نہیں اس لیے اللہ تعالیٰ نے جواب بھی اسی عنوان سے دیا ہے چنانچہ فرماتے ہیں **تحقیق ضرب المثل** إِنَّ اللّٰهَ لَا يَسْتَحْيٖٓ اَنْ يَّضْرِبَ مَثَلًا مَّا بَعُوْضَةً فَمَا فَوْقَهَا ہاں واقعی اللہ تعالیٰ تو نہیں شرماتے اس بات سے کہ بیان کردیں کوئی مثال بھی خواہ مچھر ہو خواہ اس سے بھی بڑھی ہوئی ہو **ف** یعنی حقیر ہونے میں فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ سو جو لوگ ایمان لائے ہوئے ہیں خواہ کچھ ہی ہو وہ تو یہی یقین کرینگے کہ بیشک یہ مثال بہت ہی موقع کی ہے انکے رب کی جانب سے **ف** وجہ اسکی ظاہر ہے کہ مثال کو مناسبت اس چیز سے ہونا چاہیئے جسکی وہ مثال ہے نہ کہ مثال دینے والے سے مناسبت ہونا ضروری کہا جاوے کیونکہ مثال سے غرض کسی شئے کی حالت کی توضیح ہوا کرتی ہے سو جبتک اس شے کے مناسب نہو گی اسکی حالت کی توضیح کے لیے کافی نہو گی سو قرآن شریف میں جہاں مکھی مکڑی کا ذکر آیا ہے وہاں بت پرستی کا لچر ہونا اور بتوں کا عاجز درماندہ ہونا بیان کیا ہے سو اسکی مثال میں حقیر ضعیف چیزوں کا لانا مناسب ہوگا یا عرش و کرسی کا لانا زیبا ہوگا جو مناسب عظمت شان حق سبحانہ و تعالیٰ کے ہیں جو مثال دینے والے ہیں جسکو ذرا بھی عقل ہوگی اُسکے نزدیک یہ بات بدیہی ہے اس تقریر سے جو "انہ الحق" کی تفسیر ہے معترضین کا شبہ کافور ہو گیا اور دعوے حقانیت قرآن کا معارض سے سالم و محفوظ رہا وَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَيَقُوْلُوْنَ مَاذَآ اَرَادَ اللّٰهُ بِهٰذَا مَثَلًا ۘ اور رہ گئے وہ لوگ جو کافر ہو چکے ہیں سو چاہے کچھ ہی ہو جاوے وہ یونہی کہتے رہینگے

ملحقات الترجمة سے تو بہت ہی موقع کی ہے دلیلہ تفسیر سیوطی لحق ثابت لواقع موقعہ

**اللغات** قوله تعالىٰ يضرب ضرب المثل اعتماده وصنعه من ضرب اللبن وضرب الخاتم ۱۲ كشاف وصلة مرتبتى على آخره ۱۲ مظهرى قوله بعوضة من البعض وهو القطع كالعضب منه بعض الشئ لانه قطعة منه والبعوض فى اصله صفة على فعول كالقطوع فغلبت ۱۲ كشاف واتاركوحه قد ۱۲ مظهرى

**النحو** قوله تعالىٰ ان يضرب مثلا ما الخ ان بصلتها جر عند الخليل باضمار من ومنصوب عند سيبويه بايصال الفعل اليه بعد حذفها وما ابهامية تزيد للنكرة ابهاما او مزيدة وضعت لان يذكر مع غيرها فتزيد به قوة ۱۲ وبعوضة عطف بيان لمثلا ۱۲ مظهرى قوله تعالىٰ ماذا اراد الله الخ ما استفهامية مبتدا وذا بمعنى الذى مع صلته خبره ومثلا منصوب على التميز ۱۲ مظهرى

**البلاغة** قوله تعالىٰ فاما الذين آمنوا الخ اما حرف فيه معنى الشرط ولذلك يجاب بالفاء وفائدته فى الكلام ان يعطيه فضل تاكيد تقول زيد ذاهب فاذا قصدت توكيد ذلك قلت اما زيد فذاهب وانه بصدد الذهاب وانه منه عزيمة

قلت ما نحن فيه من نفى ايراد التقسيمين مصدرتين باحماد عليهم المؤمنين واعتدادا بعلمهم انه الحق ونعى على الكافرين اغفالهم حظهم عنادهم ورميهم بالكلمة الحمقاء ۱۲ قوله تعالىٰ بهذا ادنى بهذا استحقار ۱۲ مظهرى

**اختلاف القراءة** قوله بعوضة وفى قراءة بعوضة بالرفع على انه خبر مبتدأ محذوف اى هو بعوضة ۱۲ ابو السعود

**الكلام** فى اسناد يستحيى اليه تعالىٰ والاصل فيها الحقيقة رد على المعتزلة ۱۲

**الروايات** اخرج ابن جرير عن السدى باسانيده لما ضرب الله هذين المثلين للمنافقين قوله مثلهم قوله او كصيب قال المنافقون الله اعلى واجل من ان يضرب هذه الامثال فانزل الله ان الله لا يستحيى الى قوله هم الخاسرون و قال عبد الرزاق فى تفسيره اخبرنا معمر عن قتادة لما ذكر الله العنكبوت والذباب قال المشركون ما بال العنكبوت والذباب يذكران فانزل الله هذه الآية واخرج ابن ابى حاتم عن الحسن نحوه قلت القول الاول اصح اسنادا وانسب بما تقدم اول السورة وذكر المشركين لا يلائم كون الآية مدنية وما اوردنا من قتادة والحسن حكاه عنهما الواحدى بلا اسناد بلفظ قالت اليهود وهو انسب ۱۲ لباب اقول لا نسلم كون ذكر المشركين غير ملائم لكون الآية مدنية لان القرآن يمكن ان يطير كل مطالبه مشتهر كل اشتهار فلا غرو ان المشركين قالوا لما سمعوه ويكون قولهم قد بلغ ۱۲ كانوا يقولون اما يستحيى رب محمد ان يضرب مثلا ۱۲ ابو السعود

يُضِلُّ بِهٖ كَثِيْرًا وَّيَهْدِىْ بِهٖ كَثِيْرًا ۭ وَمَا يُضِلُّ بِهٖٓ اِلَّا الْفٰسِقِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ يَنْقُضُوْنَ عَهْدَ اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ

گمراہ کرتے ہین اللہ تعالیٰ اُس مثال کی وجہ سے بہتون کو اور ہدایت کرتے ہین اسکی وجہ سے بہتون کو اور گمراہ نہین کرتے اللہ تعالیٰ اس مثال سے کسیکو مگر صرف بیحکمی کرنیوالونکو جوکہ توڑتے رہتے ہین اُس معاہدہ کو جو اللہ تعالیٰ سے

مِيْثَاقِهٖ ۠ وَيَقْطَعُوْنَ مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ وَيُفْسِدُوْنَ فِى الْاَرْضِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ ھُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝

استحکام کے بعد اور قطع کرتے رہتے ہین اُن تعلقات کو کہ حکم دیا ہی اللہ نے اُن کو وابستہ رکھنے کا اور فساد کرتے رہتے ہین زمین مین بس یہ لوگ ہین پورے خسارہ مین پڑنے والے۔

وہ کون مطلب ہوگا جس کا قصد کیا ہوگا اللہ تعالیٰ نے اس حقیر[1] مثال سے **ف** چونکہ غرض اور مقصد ایسی مثال کی کہ توضیح مثال والی چیز کی ہو بہت بدیہی ہے اور وہ لوگ اُس سے ناواقف نہ تھے نہ اس غرض سے یہ سوال تھا بلکہ محض شرارت کی راہ سے حکمت مثال کا نفی کرنا اور اسکے ساتھ تمسخر کرنا مقصود تھا اسوجہ سے جواب مین حکمت کا بیان کرنا جس کا بیان جملہ انہ الحق مین ہو بھی چکا ہے ضروری نہ تھا اس لیے اللہ تعالیٰ نے جواب مین دوسرا طرز اختیار فرمایا ہے جسکا اختیار کرنا ایسے ضدی معاند لوگون کے مقابلہ مین مناسب ہے سو فرماتے ہین کہ تم یہ پوچھتے ہو کہ ایسی مثالون کے بیان کرنے سے اللہ تعالیٰ کا کیا مطلب ہی سو ہم سے مطلب سنو وہ یہ ہے يُضِلُّ بِهٖ كَثِيْرًا وَّيَهْدِىْ بِهٖ كَثِيْرًا ۭ گمراہ کرتے ہین اللہ تعالیٰ اُس مثال کی وجہ سے بہتون کو اور ہدایت کرتے ہین اسکی وجہ سے بہتون کو **ف** اس مضمون کی ایسی مثال ہے کہ کسی طبیب شفیق نے عینک کے بہت سے شیشے تراش کر رکھے کہ اپنے ضعیف البصر مریضون کو تقسیم کرے گا کہ باریک چیز و نکے اور دور کی چیزون کے دیکھنے مین معین ہون گے اُن مریضون مین سے ایک کوڑ مغز مریض نے یہ کہنا شروع کیا کہ چشمے تو کسی کام ہی کے نہین بلکہ یہ ٹکڑے شیشے کے آنکھ کو پھوڑ دیتے ہین طبیب نے یہ سنکر اُسے سمجھا دیا کہ یہ اُس کام کے ہین مگر پھر بھی وہ اپنی ہی گائے جاتا ہے اور جان بوجھ کر طبیب کی ضد مین یہی پوچھے جاتا ہے کہ صاحب ان شیشون کے بنانے سے آپ کا کیا مطلب ہے اس صورت مین اس جاہل بدمغز کو یہی جواب دیا جاے گا کہ مطلب ان شیشون سے یہی ہے کہ فلانے کی آنکھ کی روشنی بڑھا دین اور تیری آنکھین پھوڑ دین حالانکہ غرض اصلی صرف روشنی ہی ہے اسی طرح مقصود اصلی یہان صرف ہدایت ہی ہے جسکے واسطے قرآن نازل ہوا مگر یہ دوسرا نتیجہ اُس بدمغز کی عناد وجہالت کا جواب ہے وَمَا يُضِلُّ بِهٖٓ اِلَّا الْفٰسِقِيْنَ ۝۲۶ الَّذِيْنَ يَنْقُضُوْنَ عَهْدَ اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مِيْثَاقِهٖ ۠ وَيَقْطَعُوْنَ مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ وَيُفْسِدُوْنَ فِى الْاَرْضِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ ھُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝۲۷ اور گمراہ نہین کرتے اللہ تعالیٰ اس مثال سے کسی کو مگر صرف بے حکمی کرنے والون کو (کہ بے حکمی کی نحوست سے حق طلبی کی عادت نہین رہتی) جو کہ توڑتے[2] رہتے ہین اُس معاہدہ کو جو اللہ تعالیٰ سے کر چکے تھے اسکے استحکام کے بعد (جسکا ذکر قرآن مجید مین دوسری جگہ آیا ہے کہ آدم علیہ السلام کی پشت سے سب کو نکال کر ان کو فہم و گویائی عطا کر کے اُنسے توحید کا اقرار لیا) اور قطع کرتے رہتے ہین اُن تعلقات کو کہ حکم دیا ہے اللہ تعالیٰ نے اُن کو وابستہ رکھنے کا (اسمین تمام تعلقات شرعیہ جو درمیان عبد اور رب کے ہین یا باہم اقارب مین ہین یا عام اہل اسلام یا بنی آدم سے ہین یا باہم انبیاء علیہم السلام مین ہین جنکا اعتقاد رکھنا واجب ہی لا نفرق بین احد من رسلہ سب داخل ہو گئے) اور فساد کرتے رہتے ہین زمین مین (ویسے ظاہری فساد بھی کرتے تھے کسی پر ظلم کر گذرے کسی کی بے آبروئی کردی کسی کی حق تلفی کردی اور باطنی فساد مین تو تمام وقت ہی صرف کرتے تھے کفر کرنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عداوت وحسد کرنا تو مسلمون کو بھکاتے رہنا) بس یہ لوگ ہین پورے خسارہ مین پڑنے والے (کہ دنیا کی راحت و آخرت کی نعمت سب ہاتھ سے دے بیٹھے کیونکہ عداوت وحسد مین دنیا کا عیش بھی تلخ ہوجاتا ہے ہر وقت اسی اُدھیڑ بُن مین رہتا ہے کہ اپنے دشمن کو کسی طرح گزند پہونچاؤن اس کی ترقی کسی طرح روکون) **ربط** یہان تک اس شبہ کے جواب کا سلسلہ تھا جو کہ کفار نے پیش کیا تھا کہ کلام الٰہی مین ایسی

**اللغات** قوله تعالىٰ من بعد ميثاقه الميثاق اما اسم لما يقع به الوثاقة والاحكام واما مصدر بمعنى التوثقة كالميعاد بمعنى الوعد فعلى الاول ان رجع الضمير الى العهد كان المراد بالميثاق ما وثقوه به من القبول والالتزام ان رجع الى لفظ الجلالة يراد آياته وكتبه وانذار رسله عليهم السلام والمضاف محذوف على الوجهين اى من بعد تحقق ميثاقه وعلى الثانى ان رجع الضمير الى العهد الميثاق مصدر من المبنى للفاعل فالمعنى من بعد ان وثقوه بالقبول والالتزام او من ان وثقه الله عزوجل بانزال الكتب وانذار الرسل وان كان مصدرا من المبنى للمفعول فالمعنى من بعد كونه موثقا اما بتوثيقهم اياه بالقبول او بتوثيقه تعالى اياه بانزال الكتب وارسال الرسل ۱۲ ابو السعود قوله تعالى امر الله الامر هو القول الطالب للفعل وبه سمى الامر الذى هو واحد الامور تسمية للمفعول بالمصدر فانه مما يؤمر به كما يقال له شان وهو القصد والطلب لما انه اثر للشان وكذا يقال له الشئ وهو مصدر شاء لما انه اثر للمشية ۱۲ ابو السعود

**النحو** قوله تعالىٰ ان يوصل محله اما النصب على انه بدل من الموصول او الجر على انه بدل من ضميره والثانى اولى لفظا ومعنى ۱۲ ابو السعود

**البلاغة** قوله تعالىٰ ينقضون النقض الفسخ وفك التركيب فان قلت من اين ساغ استعمال النقض فى ابطال العهد قلت من حيث تسميتهم العهد بالحبل على سبيل الاستعارة لما فيه من ثبات الوصلة بين المتعاهدين ۱۲ كشاف وفى هذه الآية استعارة تخييلية ومكنية ۱۲ اتقان

**ملحقات الترجمة**

[1] قوله حقير مثال سے لان فى هذا استحقار الكامر ۱۲

[2] قوله توڑتے رہتے ہین لافادة الجملة الفعلية التجدد ۱۲

كَيْفَ تَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَكُنْتُمْ اَمْوَاتًا فَاَحْيَاكُمْ ۚ ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ ثُمَّ يُحْيِيْكُمْ ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝ هُوَ الَّذِىْ خَلَقَ لَكُمْ

بھلا کیونکر ناسپاسی کرتے ہو اللہ کے ساتھ حالانکہ تھے تم محض بیجان سو تمکو جاندار کیا پھر تمکو موت دینگے پھر زندہ کرینگے پھر اُن ہی کے پاس لیجائے جاوگے وہ ذات پاک ایسی ہے جسنے پیدا کیا تمہارے فائدہ کے لئے

مَّا فِى الْاَرْضِ جَمِيْعًا ۚ ثُمَّ اسْتَوٰٓى اِلَى السَّمَآءِ فَسَوّٰىهُنَّ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ ۭ وَھُوَ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ ۝ ع ۹

جو کچھ بھی زمین میں موجود ہے سب کا سب پھر توجہ فرمائی آسمان کی طرف سو درست کرکے بنا دیے اُن کو سات آسمان۔ اور وہ تو سب چیزوں کے جاننے والے ہیں۔

کم قدر چیزوں کا ذکر کیوں آیا جس کو جواب مذکور سے خوب صاف کر دیا گیا اب اُس مضمون کی طرف رجوع کرتے ہیں جو اُس سے اوپر آیت یا ایہا الناس اعبدوا میں متعلق توحید کے مذکور ہوا تھا جس میں ساتھ ساتھ توحید کی دلیل بھی بیان فرمائی گئی تھی اس آیت میں الذی جعل لکم الارض الخ بس اُسی مضمون پر کلام کو مرتب فرماتے ہیں اور اس دلیل کو بھی دوسرے رنگ میں پھر اعادہ فرماتے ہیں **انکار بر کفر** یعنی جب اللہ تعالیٰ کا مربی اور خالق اور رازق اور محسن ہونے میں یکتا و یگانہ ہونا تم کو دلائل سے ثابت ہو چکا تو پھر كَيْفَ تَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَكُنْتُمْ اَمْوَاتًا فَاَحْيَاكُمْ ۚ ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ ثُمَّ يُحْيِيْكُمْ ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ (۲۸) بھلا کیونکر ناسپاسی کرتے ہو اللہ کے ساتھ کہ اس کے مسالون کو بھلا دیتے ہو اور غیروں کا کلمہ پڑھتے ہو حالانکہ اس کے استحقاق عبادت میں یکتا ہونے پر دلائل قائم ہیں کہ تھے تم محض بے جان (نطفہ میں جان پڑنے سے پہلے) سو تم کو جاندار کیا پھر تم کو موت دیں گے پھر زندہ کریں گے (یعنی قیامت کے دن) پھر اُن ہی کے پاس لیجائے جاوگے (یعنی میدان قیامت سے حساب و کتاب کے لیے اجلاس پر حاضر کیے جاوگے) **ربط** اس کے بعد کچھ اپنے انعام و احسان کا مذکور فرماتے ہیں کہ اگر دلائل سے کام نہیں لیتے جس میں قوت عقلیہ صرف کرنے کی حاجت ہے اور یہ محنت کا کام کون کرے تو خیر محسن کا حق ادا کرنا تو طبعی امر ہے یہی سمجھ کر خدا تعالیٰ کی طرف رجوع ہو جاؤ اسلیے اپنے عام اور خاص نعمتوں کو یاد دلاتے ہیں سو عام نعمت تو یہ ہے **بیان نعم عامہ** هُوَ الَّذِىْ خَلَقَ لَكُمْ مَّا فِى الْاَرْضِ جَمِيْعًا ۚ ثُمَّ اسْتَوٰٓى اِلَى السَّمَآءِ فَسَوّٰىهُنَّ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ ۭ وَھُوَ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ (۲۹) وہ ذات پاک ایسی ہے جسنے پیدا کیا تمہارے فائدہ کے لیے جو کچھ بھی زمین میں موجود ہے سب کا سب (خواہ کسی قسم کا فائدہ ہو کھانے پینے کا یا نگاہ کو تازگی بخشنے کا یا نفس یا روح کو حظ دینے کا کسی چیز کو دیکھ کر عبرت حاصل ہونے کا اس تقریر پر کوئی چیز ایسی نہ رہی جس میں کوئی فائدہ نہ معلوم ہو اور فرضاً اگر معلوم بھی نہ ہو تو کیا ہوا بہت چیزیں ایسی ہوتی ہیں کہ ایک شخص کو اس کا فائدہ معلوم نہیں ہوتا دوسرے کو معلوم ہوتا ہے سو ممکن ہے کہ کوئی ایسی بھی چیز ہو جس کا فائدہ کسی مخلوق کو نہ معلوم ہو اور خالق سبحانہ و تعالیٰ کو معلوم ہو اور بدون ہمارے معلوم کرائے ہوئے ہم کو اس کا فائدہ پہونچ رہا ہو کیا بچہ کو جن چیزوں سے فائدہ پہونچایا جاتا ہے سب کا معلوم ہونا کچھ ضرور ہے ہرگز نہیں۔

اور اس پر کوئی یوں شبہ نہ کرے کہ جب سب چیزیں حلال ہونا چاہیے کیونکہ سب میں کچھ نہ کچھ تو فائدہ ہے ہی بات یہ ہے

**اللغات** قولہ تعالیٰ استوی الاستواء الاعتدال والاستقامۃ یقال استوی العود وغیرہ اذا قام واعتدل ثم قیل استوی الیہ کالسہم المرسل اذا قصدہ قصدا مستویا من غیر ان یلوی علی شئ ومنہ استعیر قولہ ثم استوی الی السماء ای قصد الیہا بارادتہ ۱۲ الکشاف قولہ تعالیٰ فسوٰھن ومعنی تسویتہن تعدیل خلقہن وتقویمہ واخلاءہ من العوج والفطور واتمام خلقہن ۱۲ الکشاف

**النحو** قولہ تعالیٰ فسوٰھن ضمیر مبہم وسبع سموات تفسیرہ کقولہم ربہ رجلا وقیل الضمیر راجع الی السماء والسماء فی معنی الجنس ۱۲ الکشاف

**البلاغۃ**

قولہ تعالیٰ کیف تکفرون باللہ معنی الہمزۃ التی فی کیف مثلہ فی قولک اتکفرون باللہ ومعکم ما یصرف عن الکفر ویدعو الی الایمان وہو الانکار والتعجب ونظیرہ قولک اتطیر بغیر جناح وکیف تطیر بغیر جناح ۱۲ کشاف قولہ تعالیٰ فاحیاکم ثم الخ فان قلت لم کان العطف الاول بالفاء والاعقاب بثم قلت لان الاحیاء الاول قد تعقب الموت بغیر تراخ واما الموت فقد تراخی عن الاحیاء والاحیاء الثانی کذلک متراخ عن الموت ۱۲ کشاف

**الکلام** دل اکثر الآیات علی خلق السموات والارض وما بینہما فی ستۃ ایام وحدیث مسلم الذی فیہ خلق آدم بعد العصر من یوم الجمعۃ فی آخر الخلق وآخر ساعۃ النہار فیما بین العصر الی اللیل یدل علی کون المدۃ سبعۃ ایام والجواب ما قالہ المظہری لا دلیل فی الحدیث علی ان المراد بالجمعۃ التی خلق فیہا آدم اول جمعۃ من خلق الارض لعل ذلک الجمعۃ بعد الدہور قلت ویزال بہ اشکال آخر انہ کیف یتصور مکث الجن زمانا طویلا فی الارض بعد خلق الارض والسموات وقبل خلق آدم علیہ السلام ۱۲

**الفقہ**

قولہ تعالیٰ خلق لکم استدل بہ علی ان الاشیاء خلقت فی الاصل مباحۃ مطلقا ۱۲ الکشاف

**الروایات** عن الحسن خلق اللہ الارض فی موضع بیت المقدس کہیئۃ الفہر علیہا دخان ملتزق بہا ثم اصعد الدخان وخلق منہ السموات وامسک الفہر فی موضعہا وبسط منہا الارض فذلک قولہ تعالیٰ کانتا رتقا وہو الالتزاق ۱۲ کشاف قلت ہذا مؤید صریح لما قلت فی ترتیب خلق السموات والارض وما بینہما والحمد للہ تعالیٰ ۱۲

وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَةً ؕ قَالُوْٓا اَتَجْعَلُ فِیْهَا مَنْ یُّفْسِدُ فِیْهَا وَیَسْفِكُ الدِّمَآءَ ۚ

اور جسوقت ارشاد فرمایا آپ کے رب نے فرشتون سے کہ ضرور مین بناؤن گا زمین مین ایک نائب فرشتے کہنے لگے کیا آپ پیدا کرینگے زمین مین ایسے لوگون کو جو فساد کرینگے اسمین اور خون ریزیان کرینگے

وَنَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ ؕ قَالَ اِنِّیْٓ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ۝

اور ہم برابر تسبیح کرتے رہتے ہین بحمد اللہ اور تقدیس کرتے رہتے مین آپکی حق تعالی نے ارشاد فرمایا کہ مین جانتا ہون اس بات کو جسکو تم نہین جانتے

کہ صرف کوئی سا فائدہ ہونے سے اُس چیز کا قابل استعمال ہونا لازم نہین آتا کیا سمیات قاتلہ مین بھی کچھ نہ کچھ نفع نہین ہوتا پھر اطبا اُن کے استعمال سے کیون روک دیتے ہین فقط اسی واسطے تو کہ گو اس مین نفع غیر ہو مگر غالب ضرر ہے اسی واسطے محرمات شرعیہ کو سمجھیے کہ گو اس مین کچھ نفع بھی سہی مگر چونکہ غالب ضرر تھا جس کے لیے اللہ تعالی کا جاننا کافی ہے ہمارے جاننے کی ضرورت نہین جسطرح یہان طبیب کا جاننا کافی ہے عوام کا آگاہ ہونا ضرور نہین اسلیئے اللہ تعالی نے اسکو ممنوع الاستعمال ٹھیرا دیا) پھر توجہ فرمائی آسمان کی طرف (یعنی اُسکی تکمیل تخلیق کی طرف) سو درست کرکے بنا دیئے اُنکو سات آسمان اور وہ تو سب چیزون کے جاننے والے ہین **ف** یون تو زمین و آسمان کی پیدایش کا قرآن مجید مین صدہا مقام پر ذکر آیا ہے مگر ترتیب کا بیان کہ پہلے کیا بنا پیچھے کیا بنا یہ صرف غالبا تین جگہ آیا ہے اس آیت مین حٰم السجدہ مین والنازعات مین اور سرسری نظر مین ان سب کے مضامین مین کچھ اختلاف سا بھی موہوم ہوتا ہے سو سب آیتون مین غور کرنے سے میرے خیال مین توجیہ آسان ہے کہ یون کہا جاوے کہ اوّل زمین کا مادہ بنا اور ہنوز اُس کی ہیئت موجودہ نہ بنی تھی کہ اُسی حالت مین آسمان کا مادہ بنا جو صورۃ دخان مین تھا اس کے بعد زمین ہیئت موجودہ پر پھیلا دی گئی پھر اس پر پہاڑ و درخت وغیرہ پیدا کیئے گئے پھر اُس مادہ دخانیہ سیالہ کے سات آسمان بنا دیئے امید ہے کہ سب آیتین اس تقریر پر منطبق ہو جاوینگی آگے حقیقت حال سے اللہ تعالیٰ ہی خوب واقف ہین اگر کسی کو اس کا افسوس ہو کہ مفصل کیفیت پیدائش زمین و آسمان کی بیان نہ فرمادی تو اس سورت کے شروع مین الٓم کے متعلق جو مضمون لکھا گیا ہے وہ ملاحظہ فرمالین باوجود نہ سمجھنے کے اشارات نعمات مین تسکین بخش ہوگا ربط جاننا چاہیے کہ نعمت دو قسم کی ہوتی ہے ایک صوری یعنی محسوس جیسے کھانا پانی روپیہ پیسہ مکان جائداد دوسری معنوی جیسے عزت آبرو مسرت علم سو یہان تک نعمت صوریہ کا بیان تھا کہ تمہارے متاع کے لیئے یون زمین و آسمان بنائے آگے نعمت معنویہ کا ذکر فرماتے ہین کہ ہم نے تمہارے باپ آدم علیہ السلام کو دولت علم دی اور مسجود ملائکہ بنایا اور تمکو اُن کی اولاد مین ہونے کا فخر دیا اس ترتیب سے اس قصہ کو شروع سے ختم تک پورا بیان فرماتے ہین **قصہ آدم علیہ السلام** وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَةً ؕ قَالُوْٓا اَتَجْعَلُ فِیْهَا مَنْ یُّفْسِدُ فِیْهَا وَیَسْفِكُ الدِّمَآءَ ۚ وَنَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ ؕ قَالَ اِنِّیْٓ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ (۳) اور جسوقت ارشاد فرمایا آپ کے رب نے فرشتون سے (تاکہ وہ اپنی رائے ظاہر کرین ورنہ اللہ تعالیٰ تو باطن کو بھی جانتے ہین اور حقیقت مین اُن سے مشورہ لینا نہ تھا اسکی حاجت ہی کیا ہے بلکہ اسکا تو احتمال بھی محال ہے غرض اللہ تعالی نے فرشتون سے یہ فرمایا) کہ ضرور مین بناؤنگا زمین مین ایک نائب یعنی وہ میرا نائب ہوگا کہ اپنے احکام شرعیہ کے اجرا و انفاذ کی خدمت اُسکے سپرد کرونگا فرشتے کہنے لگے کیا آپ پیدا کرینگے زمین مین ایسے لوگون کو جو فساد کرینگے اسمین اور خونریزیان کرینگے اور ہم برابر تسبیح کرتے رہتے ہین بحمد اللہ اور تقدیس کرتے رہتے ہین آپکی (مطلب یہ کہ ہم تو سب آپکے مطیع و فرمانبردار ہین اور انمین کوئی کوئی مفسد و سفاک بھی ہوگا سو اگر یہ کام ہمارے سپرد کیا جاوے تو ہم سب لگ لپٹ کر اسکو انجام دینگے اور وہ لوگ سب اس کام کے نہ ہون گے البتہ جو مطیع ہونگے وہ تو جان و مال سے اسمین لگ جاوینگے مگر جو مفسد و ظالم ہونگے اُنسے کیا امید ہے کہ وہ اسکو انجام دین خلاصہ یہ کہ جب



## اللغات

قولہ تعالی للملٰئکۃ جمع ملاک علی الاصل کالشمائل فی جمع شمال والحاق التاء لتانیث الجمع ۱۲ کشاف و اشتقاقہ من ملک لما فیہ من معنی الشدۃ فالہمزۃ مزیدۃ وقیل علی انہ مقلوب من مألک من الالوکۃ وہی الرسالۃ ۱۲ ابو السعود

## النحو

قولہ تعالی واذ قال نصب باضمار اذکر ویجوز ان ینتصب بقالوا ۱۲ کشاف قولہ تعالی ونحن الواو للحال کما تقول احسن الی فلان وانا احق منہ بالاحسان ۱۲

**البلاغۃ** قولہ تعالی ونحن نسبح الآیۃ اورد التقدیس بعد التسبیح الفرق لطیف بینہما وہو ان التسبیح فی مرتبۃ الاعمال والطاعات والتقدیس فی مرتبۃ الاعتقاد فحاصل المجموع التنزیہ لساما وارکانا وجنانا ۱۲

## الروایات

عن ابن عباس التقدیس التطہیر ۱۲ اتقان

**ملحقات الترجمہ**

ف قولہ ممنوع الاستعمال قیدنا بحسب غور قولہ واثمہما اکبر من نفعہما

نفعہ و انسان... ونا

معنی خلافت

خلاصہ مطلب

کام کرنے والون کا ایک گروہ موجود ہے تو ایک نئی مخلوق کو جن مین کوئی کام کا ہوگا کوئی نہ ہوگا اس خدمت کے لیے تجویز فرمانے کی کیا ضرورت ہے یہ بطور اعتراض کے نہین کہا نہ اپنا استحقاق جتلایا جو اُن مقدس خدمت گذارون پر شبہات پیدا ہون بلکہ یہ ایسی بات ہے کہ کوئی حاکم کوئی نیا کام تجویز کر کے اس کے لیے ایک مستقل عملہ بڑھانا چاہے اور اپنے قدیمی عملہ سے اس کا اظہار کرے وہ لوگ اپنی جان نثاری کی راہ سے عرض کرین کہ حضور جو لوگ اس نئے کام کے لیے تجویز ہوے ہین ہم کو کسی طرح پر تحقیق ہوا ہے کہ بعض بعض تو اُس کو بخوبی انجام دے سکین گے اور بعض بالکل ہی کام بگاڑ دین گے جس سے حضور کا مزاج ناخوش ہوگا آخر ہم کس مرض کی دوا ہین ہر وقت حضور پر جان قربان کرنے کو تیار ہین اور حضور کی جان و مال کو دعا دیتے رہتے ہین کیسا ہی کام کیون نہ ہو حضور کے اقبال سے اُس کو انجام دے نکلتے ہین کبھی کسی خدمت مین ہم غلامون نے عذر نہین کیا اگر وہ نئی خدمت بھی ہم کو عنایت ہوگی تو ہم کو کیا عذر و انکار ہوگا اور حضور کی مرضی موافق اس کو انجام دین گے اسی طرح فرشتون کی عرض معروض اظہار نیازمندی کے واسطے تھی اور یہ بات اُن کو کسی طرح اللہ تعالے نے معلوم کرا دی ہوگی کہ بنی آدم مین بھلے بُرے سب طرح کے ہون گے) حق تعالے نے ارشاد فرمایا کہ مین جانتا ہون اُس بات کو جس کو تم نہین جانتے (یعنی جو امر تمہارے نزدیک مانع تخلیق بنی آدم ہے یعنی اُن مین سے بعض کا مفسد و سفاک ہونا وہی امر واقع مین باعث اُن کی تخلیق کا ہے کیونکہ اجرای احکام و انتظام تو جب ہی وقوع مین آسکتا ہے جب کوئی اعتدال سے تجاوز کرنے والا بھی ہو ؎ ہر کجا پستی است آب آنجا رود ✤ ہر کجا مشکل جواب آنجا رود ✤ ہر کجا دردے دوا آنجا رود ✤ ہر کجا رنجے شفا آنجا رود ✤ تو یہ مقصود خاص تم فرمان بردارون کے جمع ہونے سے پورا نہین ہوسکتا۔ اب رہی یہ بات کہ جن تو پہلے سے موجود تھے اور اُن مین نافرمان بھی تھے تو یہ مجموعہ اُن کے موجود ہونے سے حاصل تھا پھر انسان مین نئی بات کیا ہوئی سو بات یہ ہے کہ اصلاح کے لیے جیسے کسی محل کی ضرورت ہے کہ موصوف بفساد ہو اسی طرح اُس محل کی قابلیت قریبہ کی بھی ضرورت ہے ورنہ زیادہ حصہ اصلاح و سعی کا بیکار جاتا ہے سو یہ قابلیت جنون مین بہت ضعیف ہے پس ملائکہ مین تو فساد ہی نہ تھا اور جنون مین اصلاح کی قابلیت ضعیف تھی انسان ایک ایسی چیز ہے جس مین فساد اور قابلیت تامہ اصلاح دونون مناسب طور سے موجود ہین اس لیے اس مقصود کی تکمیل کے لیے انسان کو پیدا کیا اور ملائکہ اور جن ہر دو ناکافی قرار دیے گئے۔ اب رہی یہ بات کہ خود ایسی اصلاح ہی کی کیا ضرورت ہے جو موقوف ہو وجود فساد پر سو اس سوال کا حاصل حکمت تکوین کا دریافت کرنا ہے سو یہ دریائے خون ہے اس مین قدم رکھنا اپنے کو ہلاکت عظیم مین سپرد کرنا ہے اور اس کی وجہ یہ نہ سمجھی جاوے کہ اس مین کوئی حکمت معقول نہین ہے ضرور ہے اور بے شک ضرور ہے مگر ہماری عقلین اُس کے ادراک سے عاجز ہین ؎ اسیلے بدریا در منافع بے شمار است ✤ اگر خواہی سلامت برکنار است ✤ اس لیے شریعت نے براہ شفقت ایسے امور کی تفتیش سے روک دیا ہے اور ضروری کامون مین لگا دیا ہے ؎ حدیث مطرب و مے گو و رازِ دہر کمتر جو ✤ کہ کس نہ کشود و نکشاید بہ حکمت این معمارا ✤ شروع سورت بقرہ مین الم کے ذیل مین یہی مضمون اختصار سے عرض کیا ہے وہ پھر ملاحظہ کر لیا جاوے۔ یہان تک یہ تو معلوم ہوا کہ تخلیق انسان مین یہ حکمت ہے کہ اُن کے ہونے سے اصلاح و انتظام شرعی متحقق ہوگا گو کوئی مخالف اس قوۃ و استعداد کی جو اس کو کامل مقدار کے ساتھ عطا ہوئی ہے بے قدری کر کے اس سے منتفع نہ ہو مگر سامان کے جمع کر دینے مین کوئی کسر نہین چھوڑی گئی اب اس مین فرشتون کی جانب سے اس احتمال کی گنجایش رہ گئی تھی کہ خیر انسان کو پیدا کر دیا جاوے اور ان کی اصلاح کی خدمت ہم کو دیدی جاوے اس لیے اب اس بات کو ثابت کرنا چاہتے ہین کہ ان آدمیون کی اصلاح بھی آدمی ہی سے ہوسکتی ہے کیونکہ مصلح کے لیے علم کی ضرورت ہے اور جس خاص علم کی ضرورت ہے وہ ملائکہ کی استعداد سے خارج ہے اگلی آیت مین یہی حکایت ہے۔

ملحقات الترجمہ

۵ قولہ معلوم کرا دی ہوگی ولا یبعد ان فہموا من قولہ تعالی المذکور فی سورۃ الحجر انی خالق بشرا من طین فقاسوا الفرع علی الاصل الطانی ۱۲

وَعَلَّمَ اٰدَمَ الۡاَسۡمَآءَ كُلَّهَا ثُمَّ عَرَضَهُمۡ عَلَى الۡمَلٰٓئِكَةِ فَقَالَ اَنۡۢبِـُٔوۡنِىۡ بِاَسۡمَآءِ هٰٓؤُلَآءِ اِنۡ كُنۡتُمۡ صٰدِقِيۡنَ ○ قَالُوۡا

اور علم دیدیا اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو سب چیزون کے اسما کا پھر وہ چیزین فرشتون کے روبرو کردین پھر فرمایا کہ بتلاؤ مجکو اسمار ان چیزون کے اگر تم سچے ہو۔ فرشتون نے عرض کیا

سُبۡحٰنَكَ لَا عِلۡمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمۡتَنَا ؕ اِنَّكَ اَنۡتَ الۡعَلِيۡمُ الۡحَكِيۡمُ ○

کہ آپ تو پاک ہین ہمکو ہی علم نہین مگر وہی جو کچھ ہم کو آپ نے علم دیا بیشک آپ بڑے علم والے ہین حکمت والے ہین۔

وَعَلَّمَ اٰدَمَ الۡاَسۡمَآءَ كُلَّهَا ثُمَّ عَرَضَهُمۡ عَلَى الۡمَلٰٓئِكَةِ فَقَالَ اَنۡۢبِـُٔوۡنِىۡ بِاَسۡمَآءِ هٰٓؤُلَآءِ اِنۡ كُنۡتُمۡ صٰدِقِيۡنَ (۳۱) قَالُوۡا سُبۡحٰنَكَ لَا عِلۡمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمۡتَنَا ؕ اِنَّكَ اَنۡتَ الۡعَلِيۡمُ الۡحَكِيۡمُ (۳۲) اور علم دیدیا اللہ تعالےٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو (انکو پیدا کرکے) سب چیزون کے اسمار کا مع ان چیزون کے خواص و آثار کے غرض تمام موجودات روئے زمین کے اسمار و خواص کا علم دیدیا پھر وہ چیزین فرشتون کے روبرو کردین پھر فرمایا کہ بتلاؤ مجکو اسمار ان چیزون کے (یعنی مع اُن کے آثار و خواص کے) اگر تم سچے ہو ف یعنی اپنے اس خیال مین کہ ہم اصلاح طبائع و انتظام شرائع کی خدمت جسکے لیے نائب کی تجویز ہورہی ہے انجام دے سکینگے تحقیق مقام کی یہ ہے کہ ہر منتظم اور مصلح کو ضرور ہے کہ جس چیز کا انتظام اور اصلاح کرنا چاہے اسکی اصل و حقیقت اور اسکے ہر قسم کے نشیب و فراز سے پورا واقف و ماہر ہو یہی وجہ ہے کہ اگر حاکم اپنی رعایا کی عادات و رسوم و مزاج اور مصالح و مضار سے واقف نہو کبھی اُسکے ہاتھون اُنکا انتظام درست نہین ہوسکتا اسیطرح یہان خلیفہ خداوندی کو جب طبائع کی اصلاح کا کام کرنا پڑیگا تو لابد طبائع کی کیفیات و خصوصیات اور اُنکے تغیر و تبدل سے اُسکو پورا آگاہ ہونا چاہیے یہ تو باطنی انتظام ٹھیرا اور ظاہری انتظام شریعت کا کہ فلان چیز حلال ہے اور فلان چیز حرام ہے اسمین بھی ضرورت ہوگی اُن چیزون کے بہت سے حالات و خواص و منافع و مضار دریافت کرنیکی مثلاً نشہ کی چیز حرام ہے تو اب جو شخص نشہ کی حقیقت اور آثار کو نہ جانتا ہوگا اسکے سامنے کوئی شراب پیکر مست بھی ہوجاوے تو وہ اسکو زجر و تنبیہ و نہی عن المنکر نہین کرسکتا کیونکہ وہ عذر کرسکتا ہے کہ مجکو نشہ ہی نہین ہوا اور یہ شخص اُسکی تکذیب نہین کرسکتا بخلاف اُس شخص کے جو جانتا ہو کہ نشہ دار چیز کی کیا خاصیت ہے اور اُسکے پینے سے کیا حالت ہوجاتی ہے وہ شخص اسیر احتساب و احتجاج کرسکتا ہے یا مثلاً رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے ابتدا مین جو برتن شراب رکھنے کے تھے اسمین شربت رکھنے کو بھی منع فرمادیا کیونکہ آپ طبائع کی حالت جانتے تھے کہ بعضے چالاک شربت کے بہانہ سے شراب پینے لگین گے پھر آپ کو جب اطمینان ہوگیا کہ اب لوگون کے دلون مین اس سے نفرت ہوگئی ہے آپ نے اجازت دیدی سو اگر آپ طبائع کے ان خواص سے واقف نہ ہوتے تو ہرگز یہ احکام خاص صادر نہ فرماسکتے تھے اس سے ثابت ہوگیا کہ مصلح کو اس جماعت کے احوال متعلقہ سے پوری واقفیت ہونا ضروری ہے اسی طرح لغات و محاورات کے تغیر و تبدل سے احکام مین تفاوت ہوجاتا ہے جسکی واقفیت کے لیے اُن سے اختلاط کی ضرورت ہے اور ظاہر ہے کہ احوال بشریہ سے جسقدر بشر واقف ہوسکتا ہے ملائکہ یا جن ہرگز واقف نہین ہوسکتے ملائکہ تو اسلیے کہ وہ خود طبائع متغیرہ سے منزہ ہین وہ اُسکے انقلابات سے کیونکر آگاہ ہوسکتے ہین مثلاً فرشتہ کو جب بھوک نہین لگتی تو وہ بھوک کی حقیقت و خاصیت کو کیسے جان سکتا ہے رہ گئے جن سو گو وہ طبیعت متغیرہ رکھتے ہین مگر چونکہ اُنکے طبائع مین شر غالب ہے اسلیے انسان مین جو قوی جاذب الی الخیر ہین اُنکی کشش و رجحش سے انسان کے برابر ماہر نہین ہوسکتے تو ان قوی کی تعدیل و تربیت و ترقی کے متکفل وہ کب ہوسکتے ہین اسلیے انسان کی کامل اصلاح انسان ہی کرسکتا ہے اگر کوئی کہے کہ اگر ملائکہ اصلاح انسان کیلئے بوجہ فقدان طبائع کے کافی نہین تو اُنکے متعلق وحی کا لانا کیونکر کیا گیا کہ وحی تو مبدأ اصلاح کا ہے۔ اور دوسرا سوال یہ ہے کہ جیسے جن اصلاح کیلئے بوجہ مخالف طبائع کے کافی نہین اسیطرح انسان جنکی اصلاح کے لیے

اللغات قولہ تعالیٰ وعلّم التعلیم حقیقۃ عبارۃ عن فعل یترتب علیہ العلم بلا تخلف عنہ ولا یحصل ذلک بمجرد افاضۃ المعلم بل یتوقف علی استعداد المتعلم لقبول الفیض وتلقیہ من جہتہ وھو السر فی ایثارہ علی الاعلام والانباء فانہما یتوقفان علی سماع الخبر الذی یشترک فیہ البشر والملک ۱۲ ابو السعود قولہ تعالیٰ الاسماء کلہا اسم الشیٔ بالکسر والضم وسمہ وسماہ مثلثتین علامتہ ۱۲ قاموس قال صاحب الکشاف فان قلت فما معنی تعلیم اسماء المسمیات قلت اراہ الاجناس التی خلقہا وعلمہ ان ھذا اسمہ فرس وھذا اسمہ بعیر وھذا اسمہ کذا وھذا اسمہ کذا وعلّمہ احوالہا وما یتعلق بہا من المنافع الدینیۃ والدنیویۃ ۱۲

النحو قولہ سبحانک قیل ھو علم للتسبیح ولا یکاد یستعمل الا مضافا وقیل انہ مصدر منکر کغفران لا اسم مصدر معناہ علی الاول نسبحک وعلی الثانی تنزہت عن ذلک ۱۲ ابو السعود اقول الاسہل ان یقال اصلہ نسبحک سبحانا فحذف العامل واضیف السبحان الی الکاف ۱۲ البلاغۃ قولہ الاسماء ای اسماء المسمیات فحذف المضاف الیہ لکونہ معلوما مدلولا علیہ بذکر الاسماء لان الاسم لابد لہ من مسمی ۱۲ کشاف قولہ تعالیٰ عرضہم ای المسمیات وانما ذکر لان فی المسمیات العقلاء فغلبہم ۱۲ کشاف

ملحقات الترجمہ: لہ قولہ سب چیزون ... مبنی علی حذف المضاف ... ۵۳ قولہ تمام اسمار کا مع آثار مبنی علی ان المراد بالاسماء المعنی اللغوی بالمعاینات والصفات ۱۲

قَالَ يٰٓاٰدَمُ اَنْۢبِئْهُمْ بِاَسْمَآئِهِمْ ۚ فَلَمَّآ اَنْۢبَاَهُمْ بِاَسْمَآئِهِمْ ۙ قَالَ اَلَمْ اَقُلْ لَّكُمْ اِنِّىْٓ اَعْلَمُ غَيْبَ السَّمٰوٰتِ

حق تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ اے آدم تم بتلا دو انکو ان چیزون کے اسما سو جب بتلا دئے انکو آدم علیہ السلام نے اُن چیزون کے اسما تو حق تعالیٰ نے فرمایا مین تم سے کہتا نہ تھا کہ بیشک مین جانتا ہون تمام پوشیدہ چیزین آسمانون کی

وَالْاَرْضِ ۙ وَاَعْلَمُ مَا تُبْدُوْنَ وَمَا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ○

اور زمین کی اور جانتا ہون جس بات کو تم ظاہر کردیتے ہو اور جس کو دلمین رکھتے ہو

کیسے کافی ہوگا کیونکہ تخالف طبائع تو باقی ہے۔ پہلے شبہ کا جواب یہ ہے کہ یہ علم خاص یعنی مہارت تامہ مذکورہ اسی مصلحت کے لیے ضروری ہے جو تالیفی کی حالت رکھتا ہو جیسے حضرات انبیاء علیہم السلام کی شان ہے کہ امم کی خصوصیات اصلاح و تربیت اُن کی رائی و اجتہاد پر مبنی کی گئی ہے اور ملائکہ علیہ السلام کی شان محض سفارت کی ہے کہ ایک معین عبارت یا مضمون انبیاء علیہم السلام کو پہونچا دیا اسمین اس مہارت کی ضرورت نہین۔ دوسرے شبہ کا جواب یہ ہے کہ انسان اور جن مین قوۃ غضبیہ و شہوتیہ مشترک ہے صرف غلبہ قوۃ نفسیہ مین تخالف ہے اسلیے جنون کی طبیعت کے آثار سے انسان ناواقف نہین ہے وہ ان کی تربیت کرسکتا ہے اگر یہان کسی کو خلجان ہو کہ جسطرح آدم علیہ السلام کو تعلیم فرما دینے سے انکو وہ علم خاص حاصل ہوگیا اور صلاحیت خلافت کی حاصل ہوگئی اگر ملائکہ کو تعلیم فرما دیتے تو انکو بھی وہ علم اور اسکے ساتھ صلاحیت خلافت میسر ہوجاتی سو آدم علیہ السلام پر اسکا ظاہر فرمانا اور فرشتون سے پوشیدہ کرنا آدم علیہ السلام کو ترجیح دینے کے لیے کافی نہین ہوسکتا۔ بات یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی قدرت تو ہر چیز پر حاصل ہے مگر عادۃ اللہ یون جاری ہے کہ اکثر حوادث کو اسباب و شرائط کے ساتھ مرتبط و متعلق فرمایا ہے سو جس علم کی یہان بحث ہے اسکے حصول کے لیے ایک استعداد خاص کی ضرورت ہے جیسا ہر علم مین اسکا مشاہدہ ہوتا ہے لذت جماع کے علم کے لیے استعداد رجولیت کی شرط ہے عنین مادرزاد کو اُس لذت کا حاصل ہونا عادۃً ممتنع ہے سو اُس علم خاص کی استعداد آدمی مین تو پیدا کی گئی ہے اور ملائکہ مین پیدا نہین کیگئی اوپر کی تقریر مین اجمالاً اسکا بیان بھی ہوا ہے کہ احوال طبائع بشریہ کے ادراک کے لیے طبائع بشریہ کا ہونا ضروری ہے جو خاصہ بشر کا ہے اور ملائکہ مین وہ مفقود ہے سو آدم علیہ السلام کی تعلیم کے وقت ملائکہ سے اُس علم کے پوشیدہ کرنے کی کوئی ضرورت نہین نہ اس دعوی کی کوئی دلیل ہے جب ان مین اس علم کی استعداد ہی نہین اگر تعلیم آدم کے وقت اول سے آخر تک وہ حاضر بھی رہے ہون تو ان کو اسکا حاصل ہونا کب ممکن ہے اگر کسی طالب علم کو اقلیدس کی کوئی شکل سمجھائی جاوے اور عام مجمع ہو مگر جو اُس فن سے مناسبت نہین اس تقریر سے کچھ بھی نہین سمجھ سکتے اگر یہ کہا جاوے کہ پھر وہ استعداد جو شرط حصول اس علم خاص کی ہے فرشتون کو کیون نہ دیدی بات یہ ہے کہ وہ استعداد خاصہ بشر کا ہے اگر ملائکہ مین وہ استعداد پیدا کردیجاتی تو وہ فرشتے فرشتے نہ رہتے جیسے حس و حرکت خاصہ حیوان کا ہے سو اللہ تعالیٰ کو قدرت ہے کہ جماد مین یہ صفت پیدا کردین مگر یہ ظاہر ہے کہ وہ اُس وقت جماد نہ رہیگا حیوان ہوجاویگا تو اس سوال کا حاصل گویا یہ ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے اُن فرشتون کو بشر کیون نہ بنادیا سو ظاہر ہے کہ یہ سوال بالکل بے معنی ہے اور اسکا جواب صاف ہے کہ اس صورۃ مین جو حکمت تخلیق ملائکہ مین ہے وہ معطل ہوجاتی۔ غرض تقریر بالا سے ثابت ہوگیا کہ فرشتے فرشتے ہی رہ کر اُس علم کو حاصل نہین کرسکتے اسی وجہ سے **ترجمہ** فرشتون نے عرض کیا کہ آپ تو پاک ہین (اس الزام سے کہ آدم علیہ السلام پر اُس علم کو ظاہر فرما دیا ہم سے پوشیدہ رکھا آپکی طرف سے تو کوئی اخفا یا دریغ نہین ہوا مگر) ہمکو ہی علم نہین مگر وہی جو کچھ ہمکو آپنے علم دیا (یعنی جسقدر ہماری پیدائش مین استعداد رکھی ہے اور اسکے موافق ہمکو علم عنایت ہوا اسکے سوا ہمکو دوسرے علم سمجھنے کی قوۃ نہین ہے) بیشک آپ بڑے علم والے ہین (کہ آپ کو سب علوم حاضر ہین ہمارے اور آدمیون کے معلومات سب حضور پر منکشف ہین) حکمت والے ہین (کہ جسقدر جسکے لیے مصلحت جانا اسی قدر فہم و علم عطا فرمایا) ربط اس گفتگو سے فرشتون کو اپنے عاجز ہونے کا تو مشاہدہ ہوگیا اب حق سبحانہ و تعالیٰ کو منظور ہوا کہ آدم علیہ السلام مین اس علم خاص کی قوۃ و مناسبت کا ہونا بھی ملائکہ عیانا دیکھ لین اسلیے قَالَ يٰٓاٰدَمُ اَنْۢبِئْهُمْ بِاَسْمَآئِهِمْ ۚ فَلَمَّآ اَنْۢبَاَهُمْ بِاَسْمَآئِهِمْ ۙ قَالَ اَلَمْ اَقُلْ لَّكُمْ اِنِّىْٓ اَعْلَمُ غَيْبَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۙ وَاَعْلَمُ مَا تُبْدُوْنَ وَمَا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ (۳۳) حق تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ اے آدم تم بتلا دو ان کو ان چیزون کے اسماء یعنی سب حالات کے۔ اور یہ خلجان نہ ہو کہ جب ملائکہ مین اُس علم خاص کی مناسبت ہی نہ تھی تو بتلانے سے کیا فائدہ اور اگر بتلانے سے وہ سمجھ سکتے ہین تو یہ دعوے صحیح نہ رہا کہ ان کو اس سے مناسبت نہ تھی بات یہ ہے کہ بعض اوقات خود تو آدمی ایک علم کو نہین سمجھتا مگر دوسرے کو تقریر کرتے ہوئے دیکھ کر قرائن مقام سے یہ یقینا سمجھ لیتا ہے کہ یہ شخص واقعی اس علم مین بڑا ماہر ہے مثلاً اُستاد نے

وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِیْسَ ۭ اَبٰى وَاسْتَكْبَرَ ۫ وَكَانَ مِنَ الْكٰفِرِیْنَ ۝

اور جس وقت حکم دیا ہم نے فرشتوں کو کہ سجدے میں گر جاؤ آدم کے سامنے سو سب سجدہ میں گر پڑے بجز ابلیس کے اس نے کہنا نہ مانا اور غرور میں آگیا اور ہو گیا کافروں میں سے

ہند و طالب علموں کے روبرو کسی دقیق مسئلہ کی تقریر کی پھر دونوں کا امتحان لیا ایک تو بیان نہ کر سکا دوسرے نے وہ تقریر شروع کردی ممکن ہے کہ وہ دوسرا طالب علم باوجودیکہ اب بھی اس مسئلہ کو نہ سمجھا ہو مگر اس کی برجستگی اور کہیں نہ رکنے سے یہ یقینا سمجھ سکتا ہے کہ یہ اس مسئلہ کو واقعی خوب سمجھ گیا ہے پس بتلادو کے معنی یہ نہیں ہیں کہ ان کے ذہن میں یہ پہنچادو ان کو سمجھادو بلکہ مراد یہ ہے کہ ان کے روبرو اسکا اظہار اور بیان کر دو گو بوجہ مناسبت نہ ہونے کے اس کو سمجھ نہ سکیں اب یہ خلجان جاتا رہا کہ اگر مناسبت نہ تھی تو بتلانے سے کیا فائدہ ہم بھی کہیں گے کہ مناسبت تو نہ تھی مگر فائدہ تو یہ ہوا کہ ملائکہ اس قدر سمجھ گئے کہ آدم علیہ السلام ضرور اس علم سے ماہر ہو گئے **ترجمہ** سو جب بتلا دیئے اُن کو آدم علیہ السلام نے اُن چیزوں کے اسما تو حق تعالیٰ نے فرمایا دیکھو میں تم سے کہتا نہ تھا کہ بے شک میں جانتا ہوں تمام پوشیدہ چیزیں آسمانوں کی اور زمین کی اور جانتا ہوں جس بات کو تم ظاہر کر دیتے ہو اور جس کو دل میں رکھتے ہو **ف** کیونکہ ہر شخص کے تمام حالات انہیں دو میں منحصر ہیں مطلب یہ ہے کہ تمام حالات آفاقی و انفسی پر مجھ کو اطلاع ہے یہ مضمون انی اعلم ما لا تعلمون کی تفصیل ہے وہاں اور الفاظ تھے یہاں اور الفاظ ہیں مطلب دونوں کا ایک ہی ہے جب دلائل سے یہ امر ثابت ہو گیا کہ صلاحیت خلافت کے لیے جن علوم کی ضرورت ہے وہ آدم علیہ السلام میں سب مجتمع ہیں اور ملائکہ کو ان میں سے صرف بعض علوم حاصل ہیں اور جنوں کو تو بہت ہی کم حصہ اُن علوم کا حاصل ہے جیسا اوپر تفصیل کے ساتھ بیان کر دیا ہے اور اس حیثیت خاص سے کہ ملائکہ و جن ہر دو گروہ کے علوم کے یہ جامع ہیں ان کا شرف ہر دو گروہ پر ظاہر ہو گیا اب حق تعالیٰ کو منظور ہوا کہ اس مقدمہ کو معاملہ سے بھی ظاہر فرما دیا جاوے اور ملائکہ اور جنوں سے انکی کوئی خاص تعظیم کرائی جاوے جس سے یہ ظاہر ہو کہ یہ ان دونوں سے کامل اور مصداق آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری کے ہیں اور آدم علیہ السلام اُن علوم خاصہ میں ملائکہ اور جن ہر دو گروہ سے کامل اور دونوں کے علوم و قوی کو جامع ہیں جیسا مفصل طور پر مذکور ہوا اب حق تعالیٰ کو منظور ہوا ان غیر کاملوں سے اُس کامل کی کوئی ایسی تعظیم کرائی جاوے کہ عملاً بھی یہ امر ظاہر ہو جاوے کہ یہ ان دونوں سے کامل اور جامع ہیں جب تو یہ دونوں ان کی تعظیم کر رہے ہیں اور گویا بزبان حال کہہ رہے ہیں کہ جو ہم میں الگ الگ ہیں وہ ان کے اندر یکجا ہیں اس لیے جو عمل تعظیمی تجویز فرمایا گیا اس کی حکایت ذکر فرماتے ہیں وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِیْسَ ۭ اَبٰى وَاسْتَكْبَرَ ۫ وَكَانَ مِنَ الْكٰفِرِیْنَ ۝ اور جس وقت حکم دیا ہم نے فرشتوں کو اور جنوں کو بھی جیسا کہ روایات میں آیا ہے مگر غالباً فرشتوں کو بلا واسطہ حکم کیا ہوگا اور جنوں کو کسی فرشتہ وغیرہ کے ذریعہ سے کہا گیا ہوگا اور قرآن مجید میں بجز ابلیس کے دوسرے جنوں کے مامور بالسجود ہونے کے ذکر کا اہتمام شاید اس لیے نہ کیا گیا ہو کہ عقلاً سمجھ ہی جاویں گے کہ جب فرشتے ایسے مقربین سے آدم علیہ السلام کی تعظیم کرائی گئی تو جن جو ان کے سامنے کچھ بھی رتبہ نہیں رکھتے اس تعظیم کے مکلف کیوں نہ ہوتے ہوں گے غرض ان سب کو یہ حکم ہوا) کہ سجدہ میں گر جاؤ آدم کے سامنے سو سب سجدہ میں گر پڑے بجز ابلیس کے کہ اُس نے کہنا نہ مانا اور غرور میں آگیا اور ہو گیا کافروں میں سے **ف** اس پر تکفیر کا فتوے اس لیے دیا گیا ہے کہ اس نے حکم الٰہی کے مقابلہ میں تکبر کیا اور اس کے قبول کرنے میں عار کیا اور اس کو خلاف حکمت و خلاف مصلحت ٹھہرایا جیسا دوسرے مقام پر اس کا قول مذکور ہے کہ میں ناری الاصل ہونے کی وجہ سے اس ترابی الاصل سے افضل ہوں اور افضل سے مفضول کی تعظیم کرانا بے موقع ہے **مسئلہ** جو شخص اس طرح حکم شرعی کے ساتھ رد و انکار سے پیش آوے وہ کافر ہے۔

ویجوز ان یجعل منقطعا ۱۲

### النحو

قوله الا ابلیس استثناء متصل لانه کان جنیا واحدا بین اظهر الالوف من الملائکة مغمورا بهم فغلبوا علیه فی قوله فسجدوا ثم استثنی منهم استثناء واحد منهم

### الفقه

سجدة التحیة کان مشروعا فی من قبلنا ونسخ فی شرعنا ۱۲

### ملحقات الترجمة

ل قوله یعنی یہ نہیں کہ انکے ذہن تک الی قوله بیان کردو وهو السر فی ایثار الانباء علی التعلیم [illegible] علی [illegible] من ابی السعود

ل قوله کیوں کہ للاستفهام للتقریر کما قاله ابو السعود ۱۲

ل قوله تمام پوشیدہ چیزیں ہو الغیب ۱۲

ل قوله یہ مضمون انی اعلم الخ دلیله ما فی الکشاف قوله الم اقل لکم انی اعلم ما لا تعلمون الا انه [illegible] ذلک الشیء له اول فذکر علی کونه تعریضا للملائکة فی اثبیتهم عقیبهم للعاقبة وکتابهم لکونهم اکرم عند الله ۱۲

ل قوله اور جنوں کو بھی الخ استیا لقول من قال ان الجن یحتکالوا موسوین بالسجود لکن استغنی بذکر الملائکة عن ذکرهما فی ابی السعود ویؤیده ما رواه عن ابن عباس ان من الملائکة جنسا یوالدون [illegible]

وَقُلْنَا يَآ اٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ وَكُلَا مِنْهَا رَغَدًا حَيْثُ شِئْتُمَا وَلَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ فَتَكُوْنَا مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ○

اور ہم نے حکم دیا کہ اے آدم رہا کرو تم اور تمہاری بی بی بہشت میں پھر کھاؤ دونوں اُسمیں سے بافراغت جس جگہ سے چاہو اور نزدیک نہ جائیو اس درخت کے ورنہ تم بھی انہیں میں شمار ہو جاؤ گے جو اپنا نقصان

فَاَزَلَّهُمَا الشَّيْطٰنُ عَنْهَا فَاَخْرَجَهُمَا مِمَّا كَانَا فِيْهِ ۖ وَقُلْنَا اهْبِطُوْا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ۚ وَلَكُمْ فِي الْاَرْضِ

پس لغزش دیدی آدم وحوا کو شیطان نے اُس درخت کی وجہ سے سو برطرف کر کے رہا اُن کو اس عیش سے جسمیں وہ تھے اور ہمنے کہا کہ نیچے اترو تم میں سے بعضے بعضوں کے دشمن ہیں اور تمکو زمین پر چندے

مُسْتَقَرٌّ وَّمَتَاعٌ اِلٰى حِيْنٍ ○

ٹھہرنا ہے اور کام چلانا ایک میعاد معین تک۔

وَقُلْنَا يَآ اٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ وَكُلَا مِنْهَا رَغَدًا حَيْثُ شِئْتُمَا وَلَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ فَتَكُوْنَا مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۳۵﴾ اور ہم نے حکم دیا کہ اے آدم رہا کرو تم اور تمہاری بی بی (حوا جن کو اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت کاملہ سے آدم علیہ السلام کی پسلی سے کوئی مادہ لے کر بنا دیا تھا) بہشت میں پھر کھاؤ دونوں اُس میں سے بافراغت جس جگہ سے چاہو اور نزدیک نہ جائیو اس درخت کے ورنہ تم بھی انہیں میں شمار ہو جاؤ گے جو اپنا نقصان کر بیٹھتے ہیں **ف** خدا جانے وہ کیا درخت تھا مگر اُس کے کھانے سے منع فرما دیا اور ہر آقا کو اختیار ہوتا ہے کہ اپنے گھر کی چیزوں میں سے غلام کو جس چیز کے برتنے کی چاہے اجازت دیدے جس چیز کو چاہے منع کر دے۔ فَاَزَلَّهُمَا الشَّيْطٰنُ عَنْهَا فَاَخْرَجَهُمَا مِمَّا كَانَا فِيْهِ ۖ وَقُلْنَا اهْبِطُوْا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ۚ وَلَكُمْ فِي الْاَرْضِ مُسْتَقَرٌّ وَّمَتَاعٌ اِلٰى حِيْنٍ ﴿۳۶﴾ پس لغزش دیدی آدم وحوا کو شیطان نے اُس درخت کی وجہ سے سو برطرف کر کے رہا انکو اُس عیش سے جس میں وہ تھے **ف** شیطان انکارِ سجدہ کے جرم میں ملعون و مردود ہو چکا تھا اور اُس جماعت ملائکہ سے نکال دیا گیا تھا اور چونکہ یہ زخم اُس کو آدم علیہ السلام کی وجہ سے پہونچا تھا اسلیئے ان کا جانی دشمن ہو گیا تھا جب اُس نے دیکھا کہ میں تو یوں مردود کیا گیا اور ان کا یوں اعزاز ہوا ہے اب اس فکر میں لگا کہ کسی طرح آدم کو مع اُن کی بیوی کے اس عیش و عشرت سے جدا کرنا چاہیئے چنانچہ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو بھی اسکی عداوت و فکر آزار رسانی سے آگاہ فرما دیا تھا غرض یہ آدم علیہ السلام کے پیچھے پڑا اور ان کو جس طرح بن پڑا بہکانا شروع کیا کہ اصل میں اس درخت کی خاصیت یہ ہے کہ اس کے کھانے سے حیات ابدی یا ملکیت حاصل ہو جاتی ہے مگر جس وقت اللہ تعالیٰ نے تمکو منع کیا تھا اس وقت تمہاری حالت کے مناسب یہی تھا کہ ملکیت یا خلود کے اسباب کا ارتکاب نہ کیا جاوے اُس وقت استعداد ضعیف تھی ضعیف المعدہ کو غذائے قوی سے ممانعت ہوا ہی کرتی ہے اور اب ماشاء اللہ تمہاری استعداد اپنی کمال قوت کو پہونچ گئی ہے اس حالت کے لیے ممانعت بھی نہیں ہے کیونکہ جب علت نہیں رہتی معلول بھی نہیں رہا کرتا جیسے ضعف معدہ رفع ہونے کے بعد پھر وہ ممانعت سابقہ باقی نہیں رہتی اور اس مضمون پر قسمیں کھا گیا چونکہ تاویل بڑی نمکین تھی اُدھر اللہ کی قسمیں کھا گیا جس کا نام سُنکر محبت والے تو گھُل ہی جاتے ہیں پھر لالچ دلایا حیات دائمی و ملکیت کا جس کا کمالات موجودہ پر مزید ہو جانا نعم العدلان و نعم العلاوہ کا اور نور علی نور کا مصداق تھا خط برخسار کا لطف دیتا تھا اور پھر ممکن ہے کہ اس موذی ظالم کو پہچانا بھی نہ ہو کسی نئی شکل میں ملا ہو یا عدو شود سبب خیر گر خدا خواہد کو پیش نظر رکھ کر انظر الی ما قال ولا تنظر الی من قال کو دستور العمل بنایا ہو یا اس کے بے ملے ہی اپنی قوت بنیہ سے سمریزم والوں کی طرح دور ہی سے اثر پہونچایا ہو جس سے آدم علیہ السلام کے خیال میں یہ بات پڑ گئی ہو اور یہ کھٹکا بھی نہ ہوا ہو کہ یہ خیال کسی بدخواہ کا اثر پہونچایا ہوا ہے غرض اسباب ایسے جمع ہو گئے کہ اس درخت کے کھانے کو اس وقت احاطۂ ممانعت سے خارج سمجھ گئے اور کھا لیا یہ حقیقت ہے لغزش میں آجانے کی بفضلہ تعالیٰ اس تقریر کی بنا پر اس قصہ میں کوئی عقلی و نقلی اشکال باقی نہ رہا الحاصل درخت کا کھانا تھا اور سب عیش و آرام کا رخصت ہونا اسوقت بہشت سے باہر آنے کا حکم ہوا چنانچہ ارشاد فرماتے ہیں۔

**ملحقات الترجمہ**

**لہ قولہ** ورنہ دلیلہ احتمال کونہ جوابا للنہی فہو منصوب والتقال للآخر انہ مجزوم عطفا علی تقربا ۱۲ من کشاف

**سے قولہ** اُس درخت کی وجہ سے دلیلہ مامر من کون عن للسببیۃ

**سے قولہ** جس طرح بن پڑا استعادہ بوسایل للوسوسۃ من الارض ولا ینکرہ الا من لم یعرف کیفیۃ التصرف النفسانی ۱۲

**اللغات** قولہ تعالیٰ رغدا وصف للمصدر ای اکلا رغدا واسعا رافہا قولہ متاع تمتع بالعیش ۱۲ کشاف

**النحو**

قولہ تعالیٰ عنہا الضمیر للشجرۃ ای فحملہا الشیطان علی الزلۃ بسببہا وتحقیقہ فاصدر الشیطان زلتہا عنہا وعن ہذہ مثلہا فی قولہ وما فعلتہ عن امری وقیل فازلہما عن الجنۃ بمعنی اذہبہا عنہا وابعدہما ۱۲ کشاف

**اختلاف القراءۃ**

قولہ تعالیٰ فازلہما وفی قراءۃ فازالہما من الازالۃ فمن للمجاوزۃ ای بعدہما ۱۲

**الروایات** عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ رغدا سعۃ المعیشۃ ۱۲

فَتَلَقّٰٓى اٰدَمُ مِنْ رَّبِّهٖ كَلِمٰتٍ فَتَابَ عَلَيْهِ ؕ اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۝ قُلْنَا اهْبِطُوْا مِنْهَا جَمِيْعًا ۚ فَاِمَّا

بعد ازاں حاصل کر لیے آدم علیہ السلام نے اپنے رب سے چند الفاظ تو اللہ تعالیٰ نے رحمت کے ساتھ توجہ فرمائی ان پر بیشک وہی ہیں بڑے توبہ قبول کرنیوالے بڑے مہربان ہم نے حکم فرمایا کہ نیچے جاؤ اس بہشت سے سب کے سب پھر اگر

يَاْتِيَنَّكُمْ مِّنِّىْ هُدًى فَمَنْ تَبِعَ هُدَاىَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝

آوے تمہارے پاس میری طرف سے کسی قسم کی ہدایت سو جو شخص پیروی کریگا میری اس ہدایت کی تو نہ تو کچھ اندیشہ ہوگا ان پر اور نہ ایسے لوگ غمگین ہونگے

**ترجمہ** اور ہم نے کہا کہ نیچے اترو تم میں سے بعضے بعضوں کے دشمن رہینگے **ف** یعنی ایک سزا تو ظاہری ہوئی کہ یہاں سے زمین پر جاؤ دوسری سزا باطنی ہے کہ بعضوں میں باہم عداوتیں بھی قائم رہینگی جس سے لطف زندگی بہت کچھ کم ہو جاویگا اگر شیطان اسوقت تک زمین پر نہیں آیا ہے جیسا کسی نوکر کو نوکری سے برطرف کر دیا جاوے مگر جو آقا کریم ہوتے ہیں اسکا بوریہ بستر فوراً نہیں پھکوا دیا کرتے بتدریج نکال دیتے ہیں تب تو اس خطاب میں وہ بھی داخل ہے اور آدم و حوا کو خطاب کا شامل ہونا ظاہر ہی ہے اور اگر زمین پر آچکا ہے تو یہ خطاب آدم و حوا کو مع اُن کی اولاد کے ہے چونکہ اُنکی اولاد ہونے والی تھی ہی اسلیے آدم و حوا کو سنانا منظور ہے کہ تمہاری اولاد میں بھی احیاناً باہم عداوت ہوگی چونکہ اولاد کی نااتفاقی سے والدین کو ضروری صدمہ پہونچتا ہے اسلیے ان کو یہ بات سنانا مقتضائے حالت موجودہ کا تھا۔ اگر کسی کو خلجان ہو کہ جو خطا نادیل سے ہو وہ اس قدر دار و گیر کے قابل نہیں جواب یہ ہے کہ جسقدر فہم و خصوصیت زیادہ ہوتی ہے اس پر ملامت زیادہ ہوتی ہے اور حاصل اس کا یہ ہوتا ہے کہ تم نے زیادہ غور سے کیوں نہیں کام لیا تو یہ دار و گیر عین دلیل کمال آدم اور اُنکی مقبولیت کی ہے **ترجمہ** اور تم کو زمین پر چندے ٹھہرنا ہے اور کام چلانا ایک میعاد معین تک **ف** یعنی وہاں بھی جاکر دوام نہ ملے گا بعد چندے وہ گھر بھی چھوڑنا پڑے گا آدم علیہ السلام نے یہ خطاب و عتاب کہاں سُنے تھے نہ ایسے سنگدل تھے کہ اسکی سہار کر جاتے بیچین ہو گئے اور فوراً ہی معافی کی التجا کرنے لگے چنانچہ ارشاد ہے فَتَلَقّٰٓى اٰدَمُ مِنْ رَّبِّهٖ كَلِمٰتٍ فَتَابَ عَلَيْهِ ؕ اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ (۳۷) بعد ازاں حاصل کر لیے آدم علیہ السلام نے اپنے رب سے چند الفاظ یعنی معذرت کے کلمات کہ وہ بھی اللہ تعالیٰ ہی سے حاصل ہوئے تھے اور ایسے موقع پر جب خطاوار اپنی خطا پر سخت نادم و بیچین ہو کلمات معذرت کا تلقین کر دینا دنیا میں رائج ہے بعض اوقات دیکھا جاتا ہے کہ نوکر اپنی خطا پر نادم ہو کر مُنہ بناکر ہاتھ جوڑ کر گردن جھکا کر روبرو خاموش کھڑا ہو جاتا ہے اور مارے ہیبت و انفعال کے کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا کہے ڈرتا ہے کہ خدا جانے مُنہ سے کوئی ایسی بات بے تمیزی کی نہ نکل جاوے جس سے اور زیادہ عتاب ہونے لگے یا اُس خطا کو اس قدر عظیم سمجھتا ہے کہ الفاظ معذرت کے اُسکے لیے کافی نہیں ملتے اُس وقت آقا کو جوش کرم ہوتا ہے اور مہربان ہو کر کہتا ہے کہ کیا چاہتا ہے کچھ مُنہ سے تو کہہ وہ جب پھر بھی کچھ نہیں کہتا تو کہتے ہیں کہ اچھا عہد کر کہ پھر ایسی حرکت نہ کرونگا وہ اس کی تلقین کے موافق وہی الفاظ عرض کرتا ہے اس وقت کہدیتے ہیں کہ جا معاف کیا پھر مت کرنا اسی طرح یہاں ندامت آدم علیہ السلام پر اللہ تعالیٰ کی رحمت متوجہ ہوئی اور خود اُس معذرت کے الفاظ تلقین فرما دئیے چنانچہ آدم علیہ السلام نے وہ کلمات عرض کیے تو اللہ تعالیٰ نے رحمت کے ساتھ توجہ فرمائی ان پر یعنی توبہ قبول کر لی بیشک وہی ہیں بڑے توبہ قبول کرنے والے بڑے مہربان اور حضرت حوا کی توبہ کا بیان سورۂ اعراف میں ہے قالا ربنا ظلمنا انفسنا الخ سو وہ بھی توبہ میں اور اُسکے قبول ہونے میں آدم علیہ السلام کے ساتھ شریک ہیں **ف** مگر چونکہ انکے روئے زمین پر آنے میں اور بھی ہزاروں حکمتیں اور مصلحتیں مثل اقامت حدود و اجراء احکام شرعیہ مضمر تھیں چنانچہ قبل تخلیق ہی یہ امر تجویز فرما دیا گیا تھا جاعل فی الارض خلیفہ اسلیے معاف فرمانے کے بعد بھی اس حکم ہبوط کو منسوخ نہیں فرمایا البتہ طرز اسکا بدل دیا کہ وہ پہلا حکم حاکمانہ طرز پر تھا اور یہ دوسرا حکم حکیمانہ طرز پر ہوا چنانچہ ارشاد ہے قُلْنَا اهْبِطُوْا مِنْهَا جَمِيْعًا ۚ فَاِمَّا يَاْتِيَنَّكُمْ مِّنِّىْ هُدًى فَمَنْ تَبِعَ هُدَاىَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ (۳۸)

ملحقات الترجمة

لہ قوله دشمن رہینگے لدلالة الجملة الاسمية بعضكم لبعض عدو على الاستمرار الثبات ۱۲

سلہ قوله توبہ خطاب آدم و حوا کو ظاہر القرآن یرجحه لقوله تعالیٰ فی طٰہٰ قال اہبطا منہا جمیعا الآیة ۱۲

اللغات قوله فتلقى معنى تلقى الكلمات استقبالها بالاخذ والقبول والعمل بها حين علمها ۱۲ كشاف

البلاغة قوله فتلقى واكتفى بذكر توبة آدم دون توبة حوا لانها كانت تبعا له كما طوى ذكر النساء في اكثر القرآن والسنة لذلك وقد ذكرها في قوله قالا ربنا ظلمنا انفسنا ۱۲ كشاف قوله تعالى قلنا اهبطوا فان قلت لم كرر قلنا اهبطوا قلت للتاكيد ولما نيط به من زيادة قوله فاما ياتينكم ۱۲ كشاف قلت لا بل الحق ان يقال ان الاول للقدر والثاني للقضاء كما هو داب الملوك او الاول حكما والثاني حكمة كما اختير في المتن ۱۲

اختلاف القراءة في قراءة نصب آدم ورفع الكلمات على انها استقبلته بان بلغته واتصلت به ۱۲ كشاف

وَالَّذِیْنَ کَفَرُوْا وَکَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَآ اُولٰٓئِکَ اَصْحٰبُ النَّارِ ھُمْ فِیْھَا خٰلِدُوْنَ ۝ یٰبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ اذْکُرُوْا

اور جو لوگ کفر کرینگے اور تکذیب کرینگے ہمارے احکام کی یہ لوگ ہونگے دوزخ والے وہ اسمین ہمیشہ کو رہینگے اے بنی اسرائیل یاد کرو تم لوگ

نِعْمَتِیَ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتُ عَلَیْکُمْ وَاَوْفُوْا بِعَھْدِیْٓ اُوْفِ بِعَھْدِکُمْ وَاِیَّایَ فَارْھَبُوْنِ ۝ وَاٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلْتُ مُصَدِّقًا

میرے اُن احسانون کو جو کیے ہین مین نے تمپر اور پورا کرو تم میرے عہد کو پورا کرونگا مین تمہارے عہد کو اور صرف مجھی سے ڈرو۔ اور ایمان لے آؤ اس کتاب پر جو مین نے نازل کی ہے ایسی حالت مین

لِّمَا مَعَکُمْ وَلَا تَکُوْنُوْٓا اَوَّلَ کَافِرٍ بِہٖ وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰیٰتِیْ ثَمَنًا قَلِیْلًا وَّاِیَّایَ فَاتَّقُوْنِ ۝

بتلانیوالی ہے اُس کتاب کی جو تمہارے پاس ہے اور مت ہو تم سب مین پہلے انکار کرنیوالے اُس قرآن کے اور مت لو بمقابلہ میرے احکام کے معاوضہ حقیر کو اور خاص مجھی سے پورے طور پر ڈرو

ہم نے حکم فرمایا نیچے جاؤ اس بہشت سے سب کے سب پھر اگر آوے تمہارے پاس میری طرف سے کسی قسم[1] کی ہدایت (یعنی احکام شرعیہ بذریعہ حضرات انبیا علیہم السلام کے) سو جو شخص پیروی کرے گا میری[2] اُس ہدایت کی تو نہ تو کچھ اندیشہ ہوگا اُس پر اور نہ ایسے لوگ غمگین ہون گے **ف** یعنی قیامت کے روز یہ ثمرہ ان کو ملیگا اور یہ خلجان نہ ہو کہ حدیثون سے معلوم ہوتا ہے کہ اُس روز بڑے بڑے مقبول و مقرب لوگ خوف زدہ ہون گے بات یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے یون نہین فرمایا کہ وہ خوف ناک نہ ہون گے تاکہ اس شبہ کی گنجایش ہو بلکہ اس طرح فرمایا ہے کہ اُن پر کچھ اندیشہ و خوف نہ ہوگا یعنی اُن پر کوئی خوف ناک واقعہ نہ پڑے گا خود اپنے دل مین وہ کتنا ہی ڈرا کرین اس کی ایسی مثال ہے کہ کسی شخص کا مقدمہ کسی حاکم کے اجلاس مین ہو اور وکیل قانون دان یون کہے کہ اس مقدمہ مین کوئی خطر و اندیشہ نہین ہے تو مطلب یہی ہے کہ اُس شخص پر کوئی آفت ایسی آنے والی نہین جس کا اندیشہ ہو اور یہ ہرگز مطلب نہین ہوتا کہ خود اس کے دل مین خوف طبعی بھی نہین ہے اور چونکہ اُن پر کوئی آفت و کلفت واقع نہ ہوگی اسلیے حزن و غم کی مطلقا نفی فرما دی کیونکہ حزن اسی کیفیت کو کہتے ہین جو بعد وقوع کسی مضرت کے قلب مین پیدا ہوتی ہے بخلاف خوف کے کہ ہمیشہ وقوع کے قبل ہوا کرتا ہے گو وقوع کبھی بھی نہو غرض یہان لوگون کا حال ہوا جو ہدایت کی پیروی کرنے والے ہونگے اب اُنکے مقابلین کا حال بیان فرماتے ہین وَالَّذِیْنَ کَفَرُوْا وَکَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَآ اُولٰٓئِکَ اَصْحٰبُ النَّارِ ھُمْ فِیْھَا خٰلِدُوْنَ ﴿۳۹﴾ اور جو لوگ کفر کرینگے[3] اور تکذیب کرینگے ہمارے احکام کی یہ لوگ ہون گے دوزخ والے وہ اسمین ہمیشہ کو رہینگے **ربط** یہان تک بیان تھا نعمت عامہ معنویہ کا جسکے ضمن مین حضرت آدم علیہ السلام کا پورا قصہ بیان فرمایا گیا ہے آگے نعمت خاصہ کا بیان فرماتے ہین جو خاص اُسوقت کے علمار کو عطا ہو رہی تھی اور مشرکین عرب مین تو اہل علم تھے نہین اہل کتاب مین البتہ لکھے پڑھے لوگ موجود تھے ان مین بھی بنی اسرائیل کی کثرت تھی جن پر پشتہا پشت سے انعام و احسان ہوتے آئے تھے اور ان کو حسب و نسب و ریاست و پیرزادگی سب طرح کا فخر و امتیاز حاصل تہا اسلیئے بنی اسرائیل کی طرف متوجہ ہوتے ہین اور وہ نعمتین اُن کو یاد دلاتے ہین تاکہ شرما کر ایمان لاوین اور چونکہ یہ اہل علم تھے اُن کے ایمان لانے سے دوسرے عوام پر اچھا اثر پڑے سوان نعمتون کو اولاً اجمالاً یاد دلاتے ہین پھر اگلے رکوع سے تفصیلاً ان کا ذکر ختم پارہ کے قریب تک چلا جاوے گا اور فہرست انعامات کی خاتمہ پر بھی اسی قسم کی عبارت ہوگی کیونکہ قاعدہ ہے کہ جو مقصود اعظم ہوتا ہے کلام کو شروع بھی اُسی سے کیا کرتے ہین اور دلائل وغیرہ قائم کرکے پھر نتیجہ کے طور پر اسکو ختم پر بھی لایا کرتے ہین سو ارشاد ہے **تذکیر نعم بنی اسرائیل** یٰبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ اذْکُرُوْا نِعْمَتِیَ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتُ عَلَیْکُمْ وَاَوْفُوْا بِعَھْدِیْٓ اُوْفِ بِعَھْدِکُمْ وَاِیَّایَ فَارْھَبُوْنِ ﴿۴۰﴾ اے بنی اسرائیل (یعنی اولاد حضرت یعقوب علیہ السلام کی) یاد کرو تم لوگ میرے اُن احسانون کو جو کئے ہین مین نے تم پر (تاکہ ایمان لانا کہ اُس نعمت کا حق ادا کرنا ہے آسان ہو جاوے آگے اس یاد کرنے کی مراد بتلاتے ہین) اور پورا کرو تم میرے عہد کو (یعنی تمنے جو مجھ سے عہد کیا تھا تورت مین جسکا بیان اس آیت مین ہے ولقد اخذ اللہ میثاق بنی اسراءیل وبعثنا منہم اثنی عشر نقیبا الی قرضا حسنا) پورا کرونگا مین تمہارے عہد کو (یعنی مین نے جو عہد تم سے کیا تھا ایمان لانے پر جیسا آیت مرقومہ مین مذکور ہے لاکفرن عنکم سیاتکم الی قولہ سواء السبیل) اور صرف مجھی سے ڈرو **ف** اپنے عوام الناس معتقدین سے مت ڈرو کہ انکو اعتقاد نہ رہیگا اُن سے آمدنی بند ہو جاوے گی آگے اس ایفاء عہد کا مطلب صاف لفظون مین بیان فرماتے ہین **نہی از کفر و دین فروشی** وَاٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلْتُ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَکُمْ وَلَا تَکُوْنُوْٓا اَوَّلَ کَافِرٍ بِہٖ وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰیٰتِیْ ثَمَنًا قَلِیْلًا وَّاِیَّایَ فَاتَّقُوْنِ ﴿۴۱﴾

**ملحقات الترجمہ**

[1] قولہ کسی قسم کی ہدایت حملا للتنوین علی الاطلاق والابہام ۱۲

[2] قولہ میری اس ہدایت کی لکون الاضافۃ للعہد ۱۲

[3] قولہ کفر کرینگے دلیلہ قرینۃ المقام من مقابلتہ بقولہ فمن تبع ہدی بہذا الکلام قبل الایمان والکفر ۱۲

البلاغۃ قولہ وایای فارھبون وھو اوکد فی افادۃ الاختصاص من ایاک نعبد ۱۲ کشاف قولہ تعالیٰ ولا تشتروا استعارۃ للاستبدال ۱۲ کشاف

وَلَا تَلْبِسُوا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُوا الْحَقَّ وَأَنْتُمْ تَعْلَمُونَ ۝ وَأَقِيمُوا الصَّلٰوةَ وَآتُوا الزَّكٰوةَ وَارْكَعُوا

اور مخلوط مت کرو حق کو ناحق کے ساتھ اور پوشیدہ بھی مت کرو حق کو جس حالت میں کہ تم جانتے ہو۔ اور قائم کرو تم لوگ نماز کو اور دو زکوٰۃ کو اور عاجزی کرو

مَعَ الرّٰكِعِينَ ۝ أَتَأْمُرُونَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَتَنْسَوْنَ أَنْفُسَكُمْ وَأَنْتُمْ تَتْلُونَ الْكِتٰبَ ۚ أَفَلَا تَعْقِلُونَ ۝

عاجزی کرنیوالوں کے ساتھ کیا غضب ہے کہ کہتے ہو اور لوگون کو نیک کام کرنے کو اور اپنی خبر نہین لیتے حالانکہ تم تلاوت کرتے رہتے ہو کتاب کی تو پھر کیا تم اتنا بھی نہین سمجھتے

اور ایمان لے آؤ اس کتاب پر جو مین نے نازل کی ہے (یعنی قرآن مجید پر اور تم کو تو اس سے وحشت نہ ہونا چاہیئے کیونکہ اس کو تو نازل کیا ہے ایسی حالت مین کہ وہ سچ بتلانے والی ہے اُس کتاب کی جو تمہارے پاس ہے (یعنی توریت کے کتاب الٰہی ہونے کی تصدیق کرتی ہے چنانچہ جابجا قرآن مجید مین امنا بالذی انزل الینا والیکم وما اوتی موسی وعیسی اور یؤمنون بما انزل الیک وما انزل من قبلک اور اس قسم کی آیات بکثرت موجود ہین ہان جسقدر اس مین تحریف ہو گئی ہے وہ خود توریت وانجیل ہونے ہی سے خارج ہے) اور مت بنو تم سب مین پہلے انکار کرنے والے اس قرآن کے (یعنی تمہارے دیکھا دیکھی جتنے انکار کرتے جاوین گے اُن سب مین اول بانی تم ہوگے تو قیامت تک تمام کے انکار کا وبال تمہارے نامہٴ اعمال مین بھی درج ہوتا رہے گا) اور مت لو بمقابلہ میرے احکام کے معاوضہ حقیر کو اور خاص مجھی سے پورے طور پر ڈرو ف یعنی میرے احکام چھوڑ کر اور ان کو بدل کر اور چھپا کر عوام الناس سے دنیائے ذلیل وقلیل کو وصول مت کرو جیسا کہ اُن کی عادت تھی چنانچہ آگے تصریح فرماتے ہین وَلَا تَلْبِسُوا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُوا الْحَقَّ وَأَنْتُمْ تَعْلَمُونَ (۴۲) اور مخلوط مت کرو حق کو ناحق کے ساتھ اور پوشیدہ بھی مت کرو حق کو جس حالت مین کہ تم جانتے بھی ہو ف کہ یہ بُری بات ہے۔ خود غرض لوگ احکام شرعیہ کی تبدیل دو طرح کیا کرتے ہین ایک تو یہ کہ اگر قابو چلا تو اسکو ظاہر ہی نہ ہونے دیا یہ کتمان ہے اور اگر اُن کے چھپائے نہ چھپ سکا اور ظاہر ہی ہو گیا تو پھر اسمین خلط ملط کرنا چاہتے ہین کہین سہو کاتب بتلا دیا کہین مجاز کا بہانہ پیش کر دیا کہین محذوف ومقدر نکال دیا یہ لبس ہے حق تعالیٰ نے دونون سے منع کر دیا ربط یہان تک تو ایمان لانے کا اور کفر کی باتین چھوڑنے کا حکم تھا جو کہ منجملہ اصول ہے اب بعض عظیم الشان فروع اسلامیہ کا حکم فرماتے ہین تاکہ مجموعہ سے تکمیل اسلام کا مقصود وماموربہ ہونا حاصل ہو جاوے امر بعبادات فرعیہ وَأَقِيمُوا الصَّلٰوةَ وَآتُوا الزَّكٰوةَ وَارْكَعُوا مَعَ الرّٰكِعِينَ (۴۳) اور قائم کرو تم لوگ نماز کو (یعنی مسلمان ہو کر) اور دو زکوٰۃ کو اور عاجزی کرو عاجزی کرنے والون کے ساتھ ف فروع اسلامیہ یعنی اعمال دو قسم کے ہین اعمال ظاہری اعمال باطنی پھر اعمال ظاہری دو قسم کے ہین عبادت بدنی عبادت مالی تو یہ تین کلیات ہوئین ان تینون کلیات مین سے ایک ایک جزئی کو ذکر کر دیا نماز عبادت بدنی ہے زکوٰۃ عبادت مالی ہے خشوع وخضوع عمل باطنی ہے چونکہ تواضع باطنی مین اہل تواضع کی معیت کو بڑا دخل اور تاثیر عظیم ہے اس لیے مع الرکعین کا بڑھانا نہایت برمحل ہوا یہ تینون عمل علاوہ عظیم الشان ہونے کے بنی اسرائیل کی حالت کے بہت مناسب تھے اسلیے ذکر مین انکی تخصیص فرمائی کیونکہ نماز سے انکی حب جاہ کم ہو گی زکوٰۃ سے حب مال گھٹے گی تواضع باطنی سے حسد وغیرہ مین کمی آوے گی یہی مرض اُن مین زیادہ تھے چنانچہ اس کا مستقل علاج بھی آگے ان کو بتلا دین گے اس آیت مین واستعینوا بالصبر الآیۃ یہان تک اصول اسلامی وفروع سب کی تاکید اور ترغیب اُن کو دی گئی اب یہان موقع ہے کہ کسی کو یہ خیال ہو کہ شاید مخاطبین کو حضور پر نور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوۃ ورسالت کا ثبوت اور علم ہی نہ ہوا ہو اور اس لیئے کسی درجہ مین معذور ہو سکین اس لیے اس خیال کے رفع کرنے کے واسطے اُن لوگون کا اس مسئلہ صدق دعویٰ رسالت سے آگاہ ہونا ظاہر فرماتے ہین۔ قصہ یہ ہے کہ ان علماء بنی اسرائیل کے بعض اقارب اسلام قبول کر چکے تھے تو ان سے جب کبھی اس مقدمہ مین گفتگو آتی تو خفیہ طور پر اُن سے یہی کہتے کہ بے شک حضور پر نور پیغمبر برحق ہین ہم لوگ تو کسی مصلحت سے اسلام قبول نہین کر سکتے مگر تم اس مذہب اسلام کو مت چھوڑنا اس سے صاف ثابت ہوا کہ یہ لوگ مسئلہ صدق دعوئے رسالت سے بخوبی آگاہ تھے اللہ تعالیٰ اسی بنا پر فرماتے ہین زجر عالم بےعمل أَتَأْمُرُونَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَتَنْسَوْنَ أَنْفُسَكُمْ وَأَنْتُمْ تَتْلُونَ الْكِتٰبَ أَفَلَا تَعْقِلُونَ (۴۴) کیا غضب ہے کہ کہتے ہو اور لوگون کو نیک کام کرنے کو

ملحقات الترجمہ

۱ قولہ پورے طور پر ڈرو لان التقوی غایۃ الرہبۃ کما ان الرہبۃ مقدمۃ التقوی بدأ بالمقدمۃ ثم ترقی الی الغایۃ ۱۲ من المظہری قلت وہو ظاہر من اللغۃ لان التقوی من الوقایۃ فیختص بالخوف الذی یکون معہ الوقایۃ من المعاصی ولا یکون الا لکمال الخوف ہمہ ۲ قولہ عاجزی کرو لان الرکوع الخضوع قال الاضبط بن قریع السعدی ۔ لا تہین الضعیف علک ان ۔ ترکع یوما والدہر قد رفعہ ۱۲ من ابی السعود ۳ قولہ کیا غضب ہے لان الہمزۃ للتقریر مع التوبیخ والتعجیب من حالہم ۱۲ کشاف

البلاغۃ قولہ تعالیٰ ولا تلبسوا فان قلت لبسہم وکتمانہم لیسا بفعلین متمیزین حتی ینہوا عن الجمع بینہما لانہم اذا لبسوا الحق بالباطل فقد کتموا الحق قلت بل ہما متمیزان لان لبس الحق بالباطل کتبہم فی التوراۃ ما لیس منہا وکتمانہم الحق ان یقولوا لا نجد فی التوراۃ صفۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم او حکم کذا او یمحوا ذلک ویکتبوہ علی خلاف ما ہو علیہ ۱۲

الروایات عن ابن عباس رضی اللہ عنہ تلبسوا تخلطوا ۱۲ اتقان

وَاسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ؕ وَاِنَّهَا لَكَبِيْرَةٌ اِلَّا عَلَى الْخٰشِعِيْنَ ۙ الَّذِيْنَ يَظُنُّوْنَ اَنَّهُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّهِمْ

اور مدد لو صبر اور نماز سے۔ اور بیشک وہ نماز دشوار ضرور ہے مگر جنکے قلوب میں خشوع ہو ان پر کچھ دشوار نہیں وہ خاشعین وہ لوگ ہیں جو خیال رکھتے ہیں اسکا کہ وہ بیشک ملنے والے

وَاَنَّهُمْ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ ۟

اور اس بات کا بھی خیال رکھتے ہیں کہ وہ بیشک اپنے رب کی طرف واپس جانیوالے ہیں۔

ربع ۵

(نیک کام سے مراد ہے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانا ہے) اور اپنی خبر نہیں لیتے حالانکہ تم تلاوت کرتے رہتے ہو کتاب کی (یعنی توریت کی اور اسمیں جا بجا ایسے عالم بے عمل کی مذمتیں مذکور ہیں جو تلاوت کے وقت تمہاری نظر سے گذرتی ہیں) تو پھر کیا تم اتنا بھی نہیں سمجھتے (کہ ہم بھی ان مذمتوں کے مصداق بنے جاتے ہیں) **ف مسئلہ** اس سے یہ نہیں نکلتا کہ بے عمل کو واعظ بننا جائز نہیں بلکہ یہ نکلتا ہے کہ واعظ کو بے عمل بننا جائز نہیں ان دونوں باتوں میں زمین و آسمان کا فرق ہے غرض یہ بات ثابت ہو گئی کہ انکے پاس کوئی معقول عذر ایمان نہ لانیکے باب میں نہیں ہے اور ایمان لانا بلاشبہ انکے ذمہ واجب ہے اب سمجھنا چاہیئے کہ گو اُن کے پاس کوئی عذر قابل پذیرائی نہ تھا مگر دو خصلتیں اُن کو ایمان نہ لانے دیتی تھیں ایک حُبِّ مال دوسرے حُبِّ جاہ اور انہیں دو سے حسد بھی پیدا ہو گیا تھا بار بار یہی خیال ہوتا تھا کہ اگر ہم نے رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم کا اتباع اختیار کر لیا پھر کہاں تو یہ آمدنی اور کہاں یہ قدر و منزلت خود آپ کی غلامی کرنی پڑیگی اور چونکہ مال و جاہ کی محبت خوب جی میں گھس گئی تھی آپ کے فتوحات و شوکت کی ترقی کو اپنے تنزل کا سبب سمجھ کر مارے حسد کے جلے مرتے تھے۔ غرض اصل مرض یہ دو تھے اور ان کی وجہ سے ایمان لانا دشوار ہو رہا تھا اس لیے اللہ تعالیٰ اس مشکل کے آسان ہو جانے کا طریقہ بتلاتے ہیں **علاج حب مال وجاہ** وَاسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ؕ وَاِنَّهَا لَكَبِيْرَةٌ اِلَّا عَلَى الْخٰشِعِيْنَ ﴿۴۵﴾ الَّذِيْنَ يَظُنُّوْنَ اَنَّهُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّهِمْ وَاَنَّهُمْ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ ﴿۴۶﴾ اور مدد لو (اگر تم کو حب مال و جاہ کے غلبہ سے ایمان لانا دشوار معلوم ہو) صبر اور نماز سے (کہ صبر سے حب مال گھٹ جاویگی کیونکہ مال اسی وجہ سے محبوب ہے کہ ذریعہ حصول لذات و شہوات کا ہے جب ان ہی کے ترک کی ہمت باندھ لوگے تو مال بھی محبوب نہ رہیگا اور نماز سے حب جاہ کم ہو گی کیونکہ نماز میں ہر طرح کی پستی و خاکساری ہی ہے جب یہ عادۃً پختہ ہو جاوے گی تو حُبِّ جاہ گھٹے گی یہی مادہ فساد کا تھا اس کی اصلاح سے اب ایمان میں دشواری معلوم نہ ہوگی۔ اب سمجھو کہ صبر میں بعض شہوات کو صرف ترک کرنا پڑتا ہے اور نماز میں بہت سے افعال کا واقع کرنا ہے اور ہمیشہ عقلی و طبعی قاعدہ سے ترک سے فعل دشوار ہوتا ہے خصوص نماز کہ بوجہ انتشار خیالات کے اُس کی تقییدات بہت ہی گران گذرتی ہیں اس لیے صبر میں تو چنداں مشقت نہ ہوگی البتہ نماز میں ضرور دشواری ہوگی اور اُس کو معالجہ قرار دیا ہے حُبِّ جاہ کا مگر خود اس کی دشواری کا کیا علاج ہونا چاہیئے سو اُسکے نسبت فرماتے ہیں) **ترجمہ** اور بیشک وہ نماز دشوار ضرور ہے مگر جن کے قلوب میں خشوع ہو اُن پر کچھ بھی دشوار نہیں (اس میں تدبیر بتلا دی نماز کے آسان ہونے کی کہ اسکے سبب کی تشخیص کر کے اسکے ازالہ کا طریق بتلا دیا حاصل یہ ہے نماز میں دشواری کا سبب دیکھنا چاہیئے کہ کیا ہے سو ظاہر ہے کہ انسان کا قلب خوگر ہے میدان خیال میں آزاد پھرنیکا اور جوارح تابع قلب کے ہیں تو وہ جوارح کے آزاد رہنے کا بھی متقاضی ہوتا ہے اور نماز میں پوری پوری تقیید کہ نہ ہنسو نہ بولو نہ کھاؤ نہ پیو نہ چلو نہ پھرو وغیرہ وغیرہ ان تقییدات سے اول جوارح مقید ہوتے ہیں اور ان کی قید کا اثر قلب پر ہوتا ہے کہ وہ تنگ ہوتا ہے غرض علت اس گرانی و دشواری کی قلب کی حرکت فکریہ ہے تو اس کا علاج سکون سے ہونا چاہیئے چنانچہ خشوع کو کہ حقیقت اُس کی سکون قلب ہے علت آسانی کی فرمایا گیا اور خود سکون قلب کی حقیقت حرکت قلب کے مقابلہ سے معلوم ہو گئی جب فکر یعنی سوچنا اس کی حرکت ہے تو قطع فکر اسکا سکون ہے۔ اب یہ سمجھیئے کہ یہ بات تجربہ سے ثابت ہو گئی ہے کہ اگر افکار مختلفہ و خیالات متفرقہ کو کوئی شخص براہ راست قلب سے نکالنا چاہے قریب محال ہے اس کی صرف ایک تدبیر ہے وہ یہ کہ چونکہ نفس ایک آن میں دو طرف متوجہ نہیں ہو سکتا اس لیے اسکو اگر کسی ایک خیال میں مستغرق کر دیا جاوے تو دوسرے خیالات و افکار از خود منعدم و فنا ہو جاتے ہیں اس لیے خشوع کے بعد اس خیال کو بتلاتے ہیں جس میں غرق ہو جانے سے دوسرے خیالات دفع ہوں اور اُن کے دفع ہونے سے

**ملحقات الترجمة**

ل قولہ دشوار ضرور ہے افادہ للام فی لکبیرۃ ۱۲

ک قولہ سکون قلب ہے ہذا ہو المعنی اللغوی للخشوع قال تعالیٰ تری الارض خاشعۃ ۱۲

الروایات عن ابن عباس الخشعین المصدقین بما انزل اللہ ۱۲ اتقان

ع ۴

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝ يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اذْكُرُوْا

اور جو لوگ کفر کرینگے اور تکذیب کرینگے ہمارے احکام کی یہ لوگ ہونگے دوزخ والے وہ اسمین ہمیشہ کو رہینگے اے بنی اسرائیل یاد کرو تم لوگ

نِعْمَتِيَ الَّتِيْٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَوْفُوْا بِعَهْدِيْٓ اُوْفِ بِعَهْدِكُمْ ۚ وَاِيَّايَ فَارْهَبُوْنِ ۝ وَاٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلْتُ مُصَدِّقًا

میرے اُن احسانوں کو جو کیے ہیں میں نے تم پر اور پورا کرو تم میرے عہد کو پورا کرونگا میں تمہارے عہد کو اور صرف مجھی سے ڈرو۔ اور ایمان لے آؤ اس کتاب پر جو میں نے نازل کی ہے ایسی حالت میں

لِّمَا مَعَكُمْ وَلَا تَكُوْنُوْٓا اَوَّلَ كَافِرٍۢ بِهٖ ۠ وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِيْ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۡ وَّاِيَّايَ فَاتَّقُوْنِ ۝

بتلانیوالی ہو اُس کتاب کی جو تمہارے پاس ہے اور مت ہو تم سب میں پہلے انکار کرنیوالے اُس قرآن کے اور مت لو مقابلہ میرے احکام کے معاوضہ حقیر کو اور خاص مجھی سے پورے طور پر ڈرو

ہم نے حکم فرمایا نیچے جاؤ اس بہشت سے سب کے سب پھر اگر آوے تمہارے پاس میری طرف سے کسی قسم کی ہدایت (یعنی احکام شرعیہ بذریعہ حضرات انبیا علیہم السلام کے) سو جو شخص پیروی کرے گا میری اُس ہدایت کی تو نہ تو کچھ اندیشہ ہوگا اُس پر اور نہ ایسے لوگ غمگین ہونگے ف یعنی قیامت کے روز یہ ثمرہ ان کو ملیگا اور یہ خلجان نہ ہو کہ حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے کہ اُس روز بڑے بڑے مقبول و مقرب لوگ خوف زدہ ہونگے بات یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے یون نہین فرمایا کہ وہ خوف ناک نہ ہونگے تاکہ اس شبہ کی گنجایش ہو بلکہ اس طرح فرمایا ہے کہ اُن پر کچھ اندیشہ و خوف نہ ہوگا یعنی اُن پر کوئی خوف ناک واقعہ نہ پڑیگا خود اپنے دل میں وہ کتنا ہی ڈر کرین اس کی ایسی مثال ہے کہ کسی شخص کا مقدمہ کسی حاکم کے اجلاس مین ہو اور وکیل قانون دان یون کہے کہ اس مقدمہ مین کوئی خطر و اندیشہ نہین ہے تو مطلب یہی ہے کہ شخص پر کوئی آفت یعنی آنیوالی نہین جس کا اندیشہ ہو اور یہ ہرگز مطلب نہین ہوتا کہ خود اس کے دل مین خوف طبعی بھی نہ ہو ۔۔۔ اور حزن ۔۔۔ فوت و مصیبت واقع نہ ہو گی اسلیے حزن و غم کی مطلقاً نفی فرمادی کیونکہ حزن اسی کیفیت کو کہتے ہین جو بعد وقوع کسی مصیبت کے قلب مین پیدا ہوتی ہے بخلاف خوف کے کہ ہمیشہ وقوع کے قبل ہوا کرتا ہے گو وقوع کبھی ہو بھی نہ ہو غرض یہ ان لوگون کا حال ہوا جو ہدایت کی پیروی کرنے والے ہونگے اب انکے مقابلین کا حال بیان فرماتے ہین وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۳۹﴾ اور جو لوگ کفر کرینگے اور تکذیب کرینگے ہمارے احکام کی یہ لوگ ہونگے دوزخ والے وہ اسمین ہمیشہ کو رہینگے **ربط** یہان تک بیان تھا نعمت عامہ معنویہ کا جسکے ضمن مین حضرت آدم علیہ السلام کا پورا قصہ بیان فرمایا گیا ہے آگے نعمت خاصہ کا بیان فرماتے ہین جو خاص اُسوقت کے علمار کو عطا ہو رہی تھی اور مشرکین عرب مین تو اہل علم تھے نہین اہل کتاب مین البتہ لکھے پڑھے لوگ موجود تھے ان مین بھی بنی اسرائیل کی کثرت تھی جن پر پشتہا پشت سے انعام و احسان ہوتے آئے تھے اور ان کو حسب نسب و ریاست و بزرگی سب ۔۔۔ حاصل تھا اسلیے بنی اسرائیل کی طرف متوجہ ہوتے ہین اور وہ نعمتین اُن کو یاد دلاتے ہین تاکہ شرما کر ایمان لاوین اور چونکہ یہ اہل علم تھے اُن کے ایمان لانے سے دوسرے عوام پر اچھا اثر پڑے سو ان نعمتون کو اوّلاً اجمالاً یاد دلاتے ہین پھر اگلے رکوع سے تفصیلاً ان کا ذکر ختم پارہ کے قریب تک چلا جاوے گا اور فہرست انعامات کی خاتمہ پر بھی اسی قسم کی عبارت ہوگی کیونکہ قاعدہ ہے کہ جو مقصود اعظم ہوتا ہے کلام کو شروع بھی اُسی سے کیا کرتے ہین اور دلائل وغیرہ قائم کرکے بطور نتیجہ کے پھر اسکو ختم پر بھی لایا کرتے ہین سو ارشاد ہے **تذکیر نعم بنی اسرائیل** يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اذْكُرُوْا نِعْمَتِيَ الَّتِيْٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَوْفُوْا بِعَهْدِيْٓ اُوْفِ بِعَهْدِكُمْ ۚ وَاِيَّايَ فَارْهَبُوْنِ ﴿۴۰﴾ اے بنی اسرائیل (یعنی اولاد حضرت یعقوب علیہ السلام کی) یاد کرو تم لوگ میرے اُن احسانوں کو جو کیے ہین مین نے تم پر (تاکہ ایمان لانا کر اس نعمت واحق کو آسان ہو جاتا ہے آگے اس یاد کرنے کی مراد بتلاتے ہین) اور پورا کرو تم میرے عہد کو (یعنی تم نے جو مجھ سے عہد کیا تھا توریت مین جیسا بیان اس آیت مین ہے ولقد اخذ اللہ میثاق بنی اسرائیل وبعثنا منہم اثنی عشر نقیبا الی قرضاً حسنا) پورا کرونگا مین تمہارے عہد کو (یعنی مین نے جو عہد تم سے کیا تھا ایمان لانے پر جیسا آیت مرقومہ مین مذکور ہے لاکفرن عنکم سیاٰتکم الی قولہ سواء السبیل) اور صرف مجھی سے ڈرو ف اپنے عوام الناس معتقدین سے مت ڈرو کہ انکو اعتقاد نہ رہیگا اُن سے آمدنی بند ہو جاوے گی آگے اس ایفاء عہد کا مطلب صاف لفظون مین بیان فرماتے ہین **نہی از کفر و دین فروشی** وَاٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلْتُ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ وَلَا تَكُوْنُوْٓا اَوَّلَ كَافِرٍۢ بِهٖ ۠ وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِيْ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۡ وَّاِيَّايَ فَاتَّقُوْنِ ﴿۴۱﴾

ملحقات الترجمہ
ل قولہ کسی قسم کی ہدایت حمل للتنوین علی الاطلاق والابہام ۱۲
۲ قولہ میری سی ہدایت کی لکون الاضافۃ للعہد ۱۲
۳ قولہ کفر کرینگے ولیلہ قرینۃ المقام من مقابلتہ بقولہ فمن تبع ہدای بذا الکلام قبل الایمان والکفر ۱۲

البلاغۃ قولہ وایای فارہبون وہو اوکد فی افادۃ الاختصاص من ایاک نعبد ۱۲ کشاف قولہ تعالیٰ ولا تشتروا استعارۃ للاستبدال ۱۲ کشاف

وَلَا تَلْبِسُوا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُوا الْحَقَّ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ○ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَارْكَعُوْا

اور مخلوط مت کرو حق کو ناحق کے ساتھ اور پوشیدہ بھی مت کرو حق کو جس حالت مین کہ تم جانتے ہو۔ اور قائم کرو تم لوگ نماز کو اور دو زکوٰۃ کو اور عاجزی کرو

مَعَ الرّٰكِعِيْنَ ○ اَتَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَتَنْسَوْنَ اَنْفُسَكُمْ وَاَنْتُمْ تَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ○

عاجزی کرنیوالون کے ساتھ کیا غضب ہے کہ کہتے ہو اور لوگون کو نیک کام کرنے کو اور اپنی خبر نہین لیتے حالانکہ تم تلاوت کرتے رہتے ہو کتاب کی تو پھر کیا تم اتنا ہی نہین سمجھتے

اور ایمان لے آؤ اس کتاب پر جو مین نے نازل کی ہے (یعنی قرآن مجید پر اور تم کو تو اس سے وحشت نہ ہونا چاہیئے کیونکہ اس کو تو نازل کیا ہے) ایسی حالت مین کہ وہ سچ تبلانے والی ہے اُس کتاب کی جو تمہارے پاس ہے (یعنی توریت کے کتاب الٰہی ہونے کی تصدیق کرتی ہے چنانچہ جابجا قرآن مجید مین اٰمنا باللّٰہ الذی انزل الینا والیکم وما اوتی موسیٰ وعیسیٰ اور یؤمنون بما انزل الیک وما انزل من قبلک اور اس قسم کی آیات بکثرت موجود ہین ہان جس قدر اس مین تحریف ہوگئی ہے وہ خود توریت وانجیل ہونے ہی سے خارج ہے) اور مت بنو تم سب مین پہلے انکار کرنے والے اس قرآن کے (یعنی تمہارے دیکھا دیکھی جتنے انکار کرتے جاوین گے اُن سب مین اول بانی تم ہوگے تو قیامت تک تمام کے انکار کا وبال تمہارے نامۂ اعمال مین بھی درج ہوتا رہے گا) اور مت لو بمقابلہ میرے احکام کے معاوضہ حقیر کو اور خاص مجھی سے پورے طور پر ڈرو **ف** یعنی میرے احکام چھوڑ کر اور ان کو بدل کر اور چھپا کر عوام الناس سے دنیائے ذلیل وقلیل کو وصول مت کرو جیسا کہ ان کی عادت تھی چنانچہ آگے تصریح فرماتے ہین وَلَا تَلْبِسُوا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُوا الْحَقَّ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۴۲﴾ اور مخلوط مت کرو حق کو ناحق کے ساتھ اور پوشیدہ بھی مت کرو حق کو جس حالت مین کہ تم جانتے بھی ہو **ف** کہ یہ بُری بات ہے۔ خودغرض لوگ احکام شرعیہ کی تبدیل دو طرح کیا کرتے ہین ایک تو یہ کہ اگر قابو چلا تو اسکو ظاہر ہی نہ ہونے دیا یہ کتمان ہے اور اگر اُن کے چھپائے نہ چھپ سکا اور ظاہر ہی ہوگیا تو پھر اسمین خلط ملط کرنا چاہتے ہین کہین سہو کاتب بتلا دیا کہین مجاز کا بہانہ پیش کردیا کہین محذوف ومقدر نکال دیا یہ لبس ہے حق تعالیٰ نے دونون سے منع کر دیا **ربط** یہان تک تو ایمان لانے کا اور کفر کی باتین چھوڑنے کا حکم تھا جو کہ منجملہ اصول ہے اب بعض عظیم الشان فروع اسلامیہ کا حکم فرماتے ہین تاکہ مجموعہ سے تکمیل اسلام کا مقصود دو ماموربہ ہونا حاصل ہوجاوے **امر بعبادات فرعیہ** وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَارْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِيْنَ ﴿۴۳﴾ اور قائم کرو تم لوگ نماز کو (یعنی مسلمان ہوکر) اور دو زکوٰۃ کو اور عاجزی کرو عاجزی کرنے والون کے ساتھ **ف** فروع اسلامیہ یعنی اعمال دو قسم کے ہین اعمال ظاہری اعمال باطنی پھر اعمال ظاہری دو قسم کے ہین عبادت بدنی عبادت مالی تو یہ تین کلیات ہوئین ان تینون کلیات مین سے ایک ایک جزئی کو ذکر کردیا نماز عبادت بدنی ہے زکوٰۃ عبادت مالی ہے خشوع وخضوع عمل باطنی ہے چونکہ تواضع باطنی مین اہل تواضع کی معیت کو بڑا دخل اور تاثیر عظیم ہے اس لیے مع الراکعین کا بڑھانا نہایت برمحل ہوا یہ تینون عمل علاوہ عظیم الشان ہونے کے بنی اسرائیل کی حالت کے بہت مناسب تھے اسلیے ذکر مین انکی تخصیص فرمائی کیونکہ نماز سے انکی حب جاہ کم ہوگی زکوٰۃ سے حب مال گھٹے گی تواضع باطنی سے حسد وغیرہ مین کمی آوے گی یہی مرض اُن مین زیادہ تھے چنانچہ اس کا مستقل علاج بھی آگے ان کو بتلا دین گے اس آیت مین واستعینوا بالصبر الآیۃ یہان تک اصول اسلامی وفروع سب کی تاکید اور ترغیب اُن کو دی گئی اب یہان موقع ہے کہ کسی کو یہ خیال ہو کہ شاید مخاطبین کو حضور پرنور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوۃ ورسالت کا ثبوت اور علم ہی نہ ہوا ہو اور اس لئے کسی درجہ مین معذور ہوسکین اس لیے اس خیال کے رفع کرنے کے واسطے اُن لوگون کا اس مسئلہ صدق دعوی رسالت سے آگاہ ہونا ظاہر فرماتے ہین۔ قصہ یہ ہے کہ ان علماء بنی اسرائیل کے بعض اقارب اسلام قبول کر چکے تھے تو ان سے جب کبھی اس مقدمہ مین گفتگو آتی تو خفیہ طور پر اُن سے یہی کہتے کہ بے شک حضور پرنور پیغمبر برحق ہین ہم لوگ تو کسی مصلحت سے اسلام قبول نہین کرسکتے مگر تم اس مذہب اسلام کو مت چھوڑنا اس سے صاف ثابت ہوا کہ یہ لوگ مسئلہ صدق دعوی رسالت سے بخوبی آگاہ تھے اللہ تعالیٰ اسی بنا پر فرماتے ہین **زجر عالم بےعمل** اَتَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَتَنْسَوْنَ اَنْفُسَكُمْ وَاَنْتُمْ تَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿۴۴﴾ کیا غضب ہے کہ کہتے ہو اور لوگون کو نیک کام کرنے کو

| | |
|---|---|
| البلاغة قوله تعالیٰ ولا تلبسوا فان قلت لبسهم وکتمانهم لیسا الفعلین متمیزین حتی ینهوا عن الجمع منهما لانهم اذا لبسوا الحق بالباطل فقد کتموا الحق قلت بل هما متمیزان لان لبس الحق بالباطل کتبهم فی التوراة ما لیس منها وکتمانهم الحق | ان یقولوا لا نجد فی التوراة صفة محمد صلی اللہ علیه وسلم او نحکم کذا او یمحوا ذلک ویکتبوا علی خلاف ما هو علیه ۱۲<br>**الروایات** عن ابن عباس رضی اللہ عنه تلبسوا تخلطوا ۱۲ اتقان |

ملتقار
لہ ۱
مددرو ما
ا ر ہ ک
تتنوی۔
ترقی الی لہ
امطی قد
من اللعنة لان
وقاية تختص
الذی یکون ہ
من المعاصی دا
الاکمال الخوف
**قوله** عاجزی کرو
ارکوع الخضوع
الانبساط بن تریبا
سہ دتحقرن الله
علاٰن مدترکہ
والدعة رفعہ
ابی السعود سہ قوله
کیا غضب ہے لان
للتقریر مع التوبیخ
التعجیب من حالهم
کشاف

وَاسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ۭ وَاِنَّهَا لَكَبِيْرَةٌ اِلَّا عَلَى الْخٰشِعِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ يَظُنُّوْنَ اَنَّهُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّهِمْ

اور مدد لو　　صبر اور نماز سے۔　　اور بیشک وہ نماز دشوار ضرور ہے مگر جن کے قلوب میں خشوع ہو ان پر کچھ بھی دشوار نہیں وہ خاشعین وہ لوگ ہیں جو خیال رکھتے ہیں اسکا کہ وہ بیشک ملنے والے

وَاَنَّهُمْ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ ۝

اور اس بات کا بھی خیال رکھتے ہیں کہ وہ بیشک اپنے رب کی طرف واپس جانیوالے ہیں۔

ربع ۵

(نیک کام سے مراد ہے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانا ہے) اور اپنی خبر نہیں لیتے حالانکہ تم تلاوت کرتے رہتے ہو کتاب کی (یعنی توریت کی اور اسمیں جابجا ایسے عالم بے عمل کی مذمتیں مذکور ہیں جو تلاوت کے وقت تمہاری نظر سے گذرتی ہیں) تو پھر کیا تم اتنا بھی نہیں سمجھتے (کہ ہم بھی ان مذمتوں کے مصداق بنے جاتے ہیں) **ف مسئلہ** اس سے یہ نہیں نکلتا کہ بے عمل کو واعظ بننا جائز نہیں بلکہ یہ نکلتا ہے کہ واعظ کو بے عمل بننا جائز نہیں ان دونوں باتوں میں زمین و آسمان کا فرق ہے غرض یہ بات ثابت ہو گئی کہ انکے پاس کوئی معقول عذر ایمان نہ لانے کے باب میں نہیں ہے اور ایمان لانا بلاشبہ انکے ذمہ واجب ہے اب سمجھنا چاہیئے کہ گو ان کے پاس کوئی عذر قابل پذیرائی نہ تھا مگر دو خصلتیں ان کو ایمان سے مانع ہو رہی تھیں ایک حب مال دوسرے حب جاہ اور انہیں دو سے حسد بھی پیدا ہو گیا تھا بار بار یہی خیال ہوتا تھا کہ اگر ہم نے رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم کا اتباع اختیار کر لیا پھر کہاں تو یہ آمدنی اور کہاں یہ قدر و منزلت خود آپ کی غلامی کرنی پڑیگی اور چونکہ مال و جاہ کی محبت خوب جی میں گھس گئی تھی آپکے فتوحات و شوکت کی ترقی کو اپنے تنزل کا سبب سمجھ کر مارے حسد کے جلے مرتے تھے غرض اصل مرض یہ دو تھے اور ان کی وجہ سے ایمان لانا دشوار ہو رہا تھا اس لیے اللہ تعالیٰ اس مشکل کے آسان ہو جانے کا طریقہ بتلاتے ہیں **علاج حب مال وجاہ** وَاسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ۭ وَاِنَّهَا لَكَبِيْرَةٌ اِلَّا عَلَى الْخٰشِعِيْنَ ﴿۴۵﴾ الَّذِيْنَ يَظُنُّوْنَ اَنَّهُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّهِمْ وَاَنَّهُمْ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ ﴿۴۶﴾ اور مدد لو (اگر تم کو حب مال و جاہ کے غلبہ سے ایمان لانا دشوار معلوم ہو) صبر و نماز سے (کہ صبر سے حب مال گھٹ جاویگی کیونکہ مال اسی وجہ سے محبوب ہے کہ ذریعہ حصول لذات و شہوات کا ہے جب ان ہی کے ترک کی ہمت باندھ لی گئی تو مال بھی محبوب نہ رہیگا اور نماز سے حب جاہ کم ہو گی کیونکہ نماز میں ہر طرح کی پستی و خاکساری ہی ہے جب یہ عادۃ پختہ ہو جاوے گی تو حب جاہ گھٹے گی یہی مادہ فساد کا تھا اس کی اصلاح سے اب ایمان میں دشواری معلوم نہ ہو گی۔ اب سمجھو کہ صبر میں بعض شہوات کو صرف ترک کرنا پڑتا ہے اور نماز میں بہت سے افعال کا واقع کرنا ہے اور ہمیشہ عقلی وطبعی قاعدہ سے ترک سے فعل دشوار ہوتا ہے خصوص نماز کہ بوجہ انتشار خیالات کے اس کی تقییدات بہت ہی گراں گذرتی ہیں اس لیے صبر میں تو چنداں مشقت نہ ہو گی البتہ نماز میں ضرور دشواری ہو گی اور اس کو معالجہ قرار دیا ہے حب جاہ کا مگر خود اس کی دشواری کا کیا علاج ہونا چاہیئے سو اُسکے نسبت فرماتے ہیں **ترجمہ** اور بیشک وہ نماز دشوار[1] ضرور ہے مگر جن کے قلوب میں خشوع ہو اُن پر کچھ بھی دشوار نہیں (اس میں تدبیر بتلا دی نماز کے آسان ہونے کی کہ اسکے سبب کی تشخیص کر کے اسکے ازالہ کا طریق بتلا دیا حاصل یہ ہے نماز میں دشواری کا سبب دیکھنا چاہیئے کہ کیا ہے سو ظاہر ہے کہ انسان کا قلب خوگر ہے میدان خیال میں آزاد پھرنیکا اور جوارح تابع قلب کے ہیں تو وہ جوارح کے آزاد رہنے کا بھی متقاضی ہوتا ہے اور نماز میں پوری پوری تقیید کہ نہ ہنسو نہ بولو نہ کھاؤ نہ پیو نہ چلو نہ پھرو وغیرہ وغیرہ ان تقییدات سے اول جوارح مقید ہوتے ہیں اور ان کی قید کا اثر قلب پر ہوتا ہے کہ وہ تنگ ہوتا ہے غرض علت اس گرانی و دشواری کی قلب کی حرکت فکریہ ہے تو اس کا علاج سکون سے ہونا چاہیئے چنانچہ خشوع کو کہ حقیقت اُس کی سکون[2] قلب ہے علت آسانی کی فرمایا گیا اور خود سکون قلب کی حقیقت حرکت قلب کے مقابلہ سے معلوم ہو گئی جب فکر یعنی سوچنا اس کی حرکت ہے تو قطع فکر اسکا سکون ہے۔ اب یہ سمجھیئے کہ یہ بات تجربہ سے ثابت ہو گئی ہے کہ اگر افکار مختلفہ و خیالات متفرقہ کو کوئی شخص براہ راست قلب سے نکالنا چاہے قریب محال ہے اس کی صرف ایک تدبیر ہے وہ یہ کہ چونکہ نفس ایک آن میں دو طرف متوجہ نہیں ہو سکتا اس لیے اسکو اگر کسی ایک خیال میں مستغرق کر دیا جاوے تو دوسرے خیالات و افکار از خود منعدم و فنا ہو جاتے ہیں اس لیے خشوع کے بعد اس خیال کو بتلاتے ہیں جس میں غرق ہو جانے سے دوسرے خیالات دفع ہوں اور اُن کے دفع ہونے سے

ملحقات الترجمۃ
[1] قولہ دشوار ضرور ہے افادہ للام فی لکبیرۃ ۱۲
[2] قولہ سکون قلب ہو ہذا ہو المعنی اللغوی للخشوع قال تعالیٰ تری الارض خاشعۃ ۱۲

الروایات عن ابن عباس الخشعین للمصدقین بما انزل اللہ ۱۲ اتقان

يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اذْكُرُوْا نِعْمَتِيَ الَّتِيْٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَنِّيْ فَضَّلْتُكُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ○ وَاتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِيْ نَفْسٌ

اے اولاد یعقوب علیہ السلام کی تم لوگ میری اُس نعمت کو یاد کرو جو مین نے تمکو انعام مین دی تھی اور اسکو کہ مین نے تمکو تمام دنیا جہان والون پر فوقیت دی تھی اور ڈرو تم ایسے دن سے کہ نہ تو کوئی شخص

عَنْ نَّفْسٍ شَيْـًٔا وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا يُؤْخَذُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ○ وَاِذْ نَجَّيْنٰكُمْ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ

کسی شخص کیطرف سے کچھ مطالبہ ادا کرسکتا ہے اور نہ کسی شخص کیطرف سے کوئی سفارش قبول ہوسکتی ہے اور نہ کسی شخص کیطرف سے کوئی معاوضہ لیا جاسکتا ہے اور نہ اُن لوگوں کی طرفداری چل سکیگی اور جبکہ رہائی دی ہمنے تمکو

يَسُوْمُوْنَكُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ يُذَبِّحُوْنَ اَبْنَآءَكُمْ وَيَسْتَحْيُوْنَ نِسَآءَكُمْ ۭ وَفِيْ ذٰلِكُمْ بَلَاۗءٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَظِيْمٌ ○

جو فکر مین لگے رہتے تھے تمہاری سخت آزاری کے گلے کاٹتے تھے تمہاری اولاد ذکور کے اور زندہ چھوڑ دیتے تھے تمہاری عورتون کو اور اسمین ایک امتحان تہا تمہارے پروردگار کی جانب سے بڑا بھاری

حرکت قلب منقطع ہو اور اُسکے انقطاع سے قلب کو سکون ہو اور اسکے سکون سے نماز مین آسانی ہو اور اسمین آسانی ہونے سے وہ ہمیشہ ادا ہوا کرے اور اسکے ہمیشہ پڑہنے سے حب جاہ کم ہو اور اُسکی کمی سے مانع ایمان مرتفع ہو اور مانع کے مرتفع ہونے سے ایمان کی توفیق ہو سبحان اللہ کیسا باقاعدہ مرتب علاج اور مطب ہے اسلیئے اُس خیال مذکور کی تعیین کی تعلیم فرماتے ہین) ترجمہ وہ خاشعین وہ لوگ ہین جو خیال رکھتے ہین اسکا کہ وہ بیشک ملنے والے ہین اپنے رب سے (تو اُسوقت اس خدمت کا خوب انعام ملیگا) اور اس بات کا بھی خیال رکھتے ہین کہ وہ اپنے رب کی طرف واپس جانیوالے ہین (تو اسوقت اسکا حساب وکتاب بھی دینا ہوگا ان دونون خیالون سے رغبت اور رہبت پیدا ہوگی اول تو ہر خیال محمود مین غرق ہوجانا قلب کو نیک کام کے لیے مجتمع کردیتا ہے خصوصًا رغبت اور رہبت کا خیال کہ اس کو تو خاص طور پر دخل ہے نیک کام مین مستعد وسرگرم کردینے کے لیے) ربط یہی مضمون جسکا بنی اسرائیل کو مخاطب بنایا ہے کہ اپنی نعمتین یاد دلائین انکی ناسپاسیان تبلائین یہان تک بالکل اجمالی ہے اب اسی کو خوب تفصیل سے بیان فرماتے ہین يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اذْكُرُوْا نِعْمَتِيَ الَّتِيْٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَنِّيْ فَضَّلْتُكُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ﴿۴۷﴾ (یعنی) اے اولاد یعقوب علیہ السلام کی تم لوگ میری اُس نعمت کو یاد کرو (تاکہ شکر اور اطاعۃ کی تحریک ہو) جو مین نے تمکو انعام مین دی تھی اور اس (بات) کو (یاد کرو) کہ مین نے تمکو (خاص خاص برتاؤ مین) تمام دنیا جہان والون پر فوقیت دی تھی (اور یہ ترجمہ بھی ہوسکتا ہے کہ مین نے تمکو ایک بڑے حصہ مخلوق پر فوقیت دی تھی (مثلاً اُس زمانہ کے لوگون پر) ف ان خاص برتاؤن کا بیان ایک آیت کے بعد سے شروع ہوا ہے اور زیادہ حصہ ان برتاؤن کا ان مخاطبین کے باپ دادا کے ساتھ ہوا ہے لیکن یقینی بات ہے کہ باپ کے ساتھ جو احسان کیا جاوے ایک گونہ انتفاع اُس سے اولاد کو ضرور ہوتا ہے چنانچہ مشاہد ہے اور اس آیت مین تو اطاعت نہ کرنے پر ترہیب یعنی دھمکی بتلاتے ہین وَاتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِيْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَيْـًٔا وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا يُؤْخَذُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿۴۸﴾ (یعنے اور ڈرو تم ایسے دن سے کہ نہ تو کوئی شخص کسی شخص کی طرف سے کچھ مطالبہ ادا کرسکتا ہے اور نہ کسی شخص کی طرف سے کوئی سفارش قبول ہوسکتی ہے (جبکہ خود اس شخص مین ایمان نہو جسکی سفارش کرتا ہے) اور نہ کسی شخص کی طرف سے کوئی معاوضہ لیا جاسکتا ہے اور نہ اُن لوگون کی طرفداری چل سکیگی ف یہ دن قیامت کا ہوگا مطالبہ ادا کرنا یہ کہ مثلاً کسی کے ذمہ نماز روزہ کا مطالبہ ہو دوسرا کہدے کہ میرا نماز و روزہ لیکر اسکا حساب بے باق کردیا جاوے اور معاوضہ یہ کہ کچھ مال وغیرہ داخل کرکے بچالاوے سو دونون باتین نہ ہونگی اور بدون ایمان کے سفارش قبول نہ ہونے کو جو فرمایا ہے اور آیتون سے معلوم ہوا کہ اسکی صورت یہ ہوگی کہ ایسون کی خود سفارش ہی نہ ہوگی جو قبول کی گنجایش ہو اور طرفداری یہ کہ کوئی زوردار حمایت کرکے نکال لاوے مطلب یہ کہ دنیا مین جتنے طریقے مدد کرنے کے ہوتے ہین بدون ایمان کے کچھ نہ ہوگا اب یہان سے دور تک اُن مذکور خاص برتاؤن کا بیان چلا ہے معاملہ اول وَاِذْ نَجَّيْنٰكُمْ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ يَسُوْمُوْنَكُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ يُذَبِّحُوْنَ اَبْنَآءَكُمْ وَ يَسْتَحْيُوْنَ نِسَآءَكُمْ ۭ وَفِيْ ذٰلِكُمْ بَلَاۗءٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَظِيْمٌ ﴿۴۹﴾

اللغات قال القفال الاصل فی جزی عند اہل اللغۃ قضی آہ واصل العدل من معادلۃ الشی تقول ما معل لفلان احدای لا اری لہ نظیرا ۱۲ کبیر السوم اصلہ من سام السلعۃ اذا طلبہا کانہ بمعنی یبغونکم السوء الخ ومعنی اشدہ ۱۲ من الکشاف البلاء اصلہ الاختبار وہو تارۃ تکون بالمسار لیشکروا وتارۃ بالمضار لیصبروا والمراد علی الاول النعمۃ وعلی الثانی المحنۃ ۱۲ روح المعانی
النحو قولہ شیئا مفعول بہ او مصدر ای قلیلا من الجزاء والعائد الی الموصوف محذوف ای فیہ ولا ہم ای دلت علیہ النفس المنکر من النفوس الکثیرۃ والتذکیر بمعنی العباد ۱۲ کشاف

البلاغۃ قولہ نفس الخ معنی التنکیر ان نفسا من الانفس لا تجزی عن نفس کافرۃ شیئا من الاشیاء وہو الاقناط الکلی ۱۲ قولہ یذبحون قدم الذبح لانہ اصعب الامور عند الناس وان کان ذلک الاستحیاء اعظم من القتل لدی الغیور روح المعانی ویذبحون بیان لقولہ یسومونکم ولذلک ترک العاطف ۱۲ کشاف قولہ بکم سببکم ۱۲ جلالین
الکلام استدل المعتزلۃ بقولہ تعالی لا تقبل منہا شفاعۃ علی نفی الشفاعۃ واجیب بان ہذا النفی فی حق الکفار خاصۃ کما اشرت الیہ فی الترجمۃ ۱۲

ملحقات الترجمة

سلہ قولہ خاص خاص
زاد من غلا برہم خصلہم فی القرب للقبول عند اللہ تعالی علی من ثبت فضلہ علیہم الرسل التی علی الانبیاء والامۃ المحمدیۃ لاحاجۃ الی ہذا القید فی الترجمۃ الثانیۃ لعدم لزوم المحذور علیہ وماخذہا التفسیر الکشاف المعتذر بانہم الغفیر من الناس یقال رایت عالما من الناس یراد الکثرۃ کقولہ تعالی بارکنا فیہا للعالمین

سلہ قولہ لیکن یقینی بات ہے
فاندفع الاشکال بانہم کیف خوطبوا بنعمۃ انعم بہا علی غیرہم ۱۲

وَاِذْ فَرَقْنَا بِكُمُ الْبَحْرَ فَاَنْجَيْنٰكُمْ وَاَغْرَقْنَآ اٰلَ فِرْعَوْنَ وَاَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ ○ وَاِذْ وٰعَدْنَا مُوْسٰٓى اَرْبَعِيْنَ

اور جب شق کر دیا ہم نے تمہاری وجہ سے دریائے شور کو پھر ہم نے بچا لیا تم کو اور غرق کر دیا متعلقین فرعون کو اور تم معائنہ کر رہے تھے۔ اور جبکہ وعدہ کیا تھا ہم نے موسیٰ سے چالیس

لَيْلَةً ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْۢ بَعْدِهٖ وَاَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ ○

رات کا پھر تم لوگوں نے تجویز کر لیا گوسالہ کو موسیٰ کے بعد اور تم نے ظلم پر کمر باندھ رکھی تھی۔

اور (وہ زمانہ یاد کرو) جبکہ رہائی دی ہم نے تم (لوگوں کے آباء و اجداد) کو متعلقین فرعون سے جو فکر میں لگے رہتے تھے تمہاری سخت آزاری کے گلے کاٹتے تھے تمہاری اولاد ذکور کے اور زندہ چھوڑ دیتے تھے تمہاری عورتوں کو (یعنی لڑکیوں کو کہ زندہ رہ کر بڑی عورتیں ہو جائیں) اور اس (واقعہ) میں ایک امتحان تھا تمہارے پروردگار کی جانب سے بڑا بھاری ف کسی نے فرعون سے پیشین گوئی کر دی تھی کہ بنی اسرائیل میں ایک لڑکا ایسا پیدا ہوگا جس کے ہاتھوں تیری سلطنت جاتی رہیگی اس لیئے اُس نے نوزائیدہ لڑکوں کو قتل کرنا شروع کر دیا اور چونکہ لڑکیوں سے کوئی اندیشہ نہ تھا اس لیئے اُن سے کچھ تعرض نہیں کیا دوسرے اپنا ایک مطلب بھی تھا کہ اُن سے ماماگری اور خدمتگاری کا کام لیتا تھا سو یہ عنایت بھی اپنے مطلب کے لیئے تھی اور مراد اس واقعہ سے یا تو یہ ذبح و قتل مذکور ہے مصیبت میں صبر کا امتحان ہوتا ہے اور یا رہائی دینا مراد ہے جو کہ ایک نعمت ہے نعمت میں شکر کا امتحان ہوتا ہے اور اس نجات دینے کی تفصیل آیندہ آیت میں ہے معاملہ دوم وَاِذْ فَرَقْنَا بِكُمُ الْبَحْرَ فَاَنْجَيْنٰكُمْ وَاَغْرَقْنَآ اٰلَ فِرْعَوْنَ وَاَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ (۵۰) اور (وہ زمانہ یاد کرو) جبکہ شق کر دیا ہم نے تمہارے (رستہ دینے کے) وجہ سے دریائے شور کو پھر ہم نے (ڈوبنے سے) بچا لیا تم کو اور غرق کر دیا متعلقین فرعون کو (مع فرعون کے) اور تم (اُس کا) معائنہ کر رہے تھے ف یہ قصہ اُس وقت ہوا کہ موسےٰ علیہ السلام پیدا ہو کر پیغمبر ہو گئے اور مدتوں فرعون کو سمجھاتے رہے جب کسی طرح نہ مانا تو حکم ہوا کہ بنی اسرائیل کو خفیہ لے کر یہاں سے چلے جاؤ راستہ میں سمندر ملا اور اُسی وقت پیچھے سے فرعون مع لشکر آپہونچا حق تعالیٰ کے حکم سے دریا شق ہو گیا اور بنی اسرائیل کو راستہ مل گیا یہ تو پار ہو گئے فرعون کے پہونچنے تک دریا اسی طرح رہا وہ بھی تعاقب کی غرض سے اندر گھس گیا اُس وقت سب طرف سے پانی سمٹ کر دریا اپنے حال سابق پر ہو گیا اور فرعون اور فرعونی سب وہاں ہی ختم ہو گئے معاملہ سوم وَاِذْ وٰعَدْنَا مُوْسٰٓى اَرْبَعِيْنَ لَيْلَةً ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْۢ بَعْدِهٖ وَاَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ (۵۱) اور (وہ زمانہ یاد کرو) جبکہ وعدہ کیا تھا ہم نے موسیٰ (علیہ السلام) سے (توریت دینے کا ایک مدت گذرنے پر جس میں دس رات کا اضافہ ہو کر) چالیس رات کا (زمانہ ہو گیا تھا) پھر تم لوگوں نے (پرستش کے لیئے) تجویز کر لیا گوسالہ کو موسیٰ (علیہ السلام) کے (جانے کے) بعد اور تم نے (اس تجویز میں صریح ظلم پر کمر باندھ رکھی تھی (کہ ایسی بیجا بات کے قائل ہو گئے تھے) ف یہ قصہ اسوقت ہوا جب فرعون کے غرق ہونے کے بعد بنی اسرائیل بقول بعض مصر میں واپس آ کر رہنے لگے یا بقول بعض کسی اور مقام پر ٹھہر گئے تو موسےٰ علیہ السلام سے عرض کیا کہ اب ہم بالکل مطمئن ہو گئے اگر کوئی شریعت ہمارے لیئے مقرر ہو تو اس کو اپنا دستور العمل بناویں موسےٰ علیہ السلام کی عرض پر حق تعالیٰ نے وعدہ فرمایا کہ تم کوہ طور پر آ کر ایک مہینہ ہماری عبادت میں مشغول رہو ایک کتاب تمکو دینگے آپ نے ایسا ہی کیا اور توریت مل گئی مگر دس روز اور عبادت میں مشغول رہنے کا اس لیئے حکم ہوا کہ موسےٰ علیہ السلام نے ایک ماہ روزے رکھنے کے بعد کہیں مسواک کر لی تھی اللہ تعالیٰ کو روزے دار کے مُنہ کا رائحہ جو کہ خلوے معدہ کی تبخیر سے پیدا ہو جاتا ہے پسند ہے اس لیئے موسےٰ علیہ السلام کو حکم ہوا کہ دس روزے اور رکھیں تاکہ وہ رائحہ پھر پیدا ہو جاوے اُن کے واسطے یہی حکم شرعی تھا ہماری شریعت محمدیہ میں مسواک کی روزہ میں اجازت ہے اس طرح یہ چالیس روز ہو گئے موسیٰ علیہ السلام تو یہاں رہے اور وہاں سامری ایک شخص تھا اُس نے چاندی یا سونے کا ایک بچھڑے کا قالب بنا کر اُس کے اندر ایک مٹی جو حضرت جبرئیل علیہ السلام کے گھوڑے کے قدم کے نیچے سے اُٹھائی ہوئی اُس کے پاس تھی ڈال دی اُس میں جان پڑ گئی جہلائے بنی اسرائیل نے اس کی پرستش شروع کر دی۔

ملحقات الترجمة

لہ قولہ ایک مدت گذرنے پر لقوله تعالیٰ وواعدنا موسیٰ ثلثين ليلة واتممناها بعشر فهم مستفاد به اربعين ليلة ۔۔ لہ قولہ مصر میں اخ کذا في معالم التنزيل

لہ قولہ توریت ملگئی هكذا نقل المولوی محمد علی المرادآبادی فی کتابه لطف المبين عن نسخ التورة ايتاءها بعد شهر وعليه فلا يلزم الخلف فی وعد الثلثين لازالة موسیٰ الخلوف ۱۲

**النحو** بعده حتم العجل ای الها ۱۲ معالم

**اختلاف القراءة**

قرأ ابو عمرو واعدنا بغير الف ... لان المواعدة ... كقولهم عاقبت اللص ۱۲ معالم

**الكلام**

دل فلق البحر على صحة الخوارق من الانبياء عليهم السلام ولا حجة على امتناعها عند الملحد كما انكرها متفلسفوا زماننا تقليد الملاحدة الاورباويين ۱۲

ثُمَّ عَفَوْنَا عَنْكُمْ مِّنْ بَعْدِ ذٰلِكَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ○ وَاِذْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ وَالْفُرْقَانَ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ○

پھر بھی ہم نے درگذر کیا تم سے اتنی بڑی بات ہوئے پیچھے اس توقع پر کہ تم احسان مانوگے۔ اور جب دی ہم نے موسیٰ کو کتاب اور فیصلہ کی چیز اس توقع پر کہ تم راہ پر چلتے رہو۔

وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ يٰقَوْمِ اِنَّكُمْ ظَلَمْتُمْ اَنْفُسَكُمْ بِاتِّخَاذِكُمُ الْعِجْلَ فَتُوْبُوْٓا اِلٰى بَارِئِكُمْ فَاقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ ؕ

اور جب موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا اپنی قوم سے کہ اے میری قوم بیشک تم نے اپنا بڑا نقصان کیا اپنے اس گوسالہ کی تجویز سے سو تم اب اپنے خالق کی طرف متوجہ ہو پھر بعض آدمی بعض آدمیوں کو قتل کرو

ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ عِنْدَ بَارِئِكُمْ ؕ فَتَابَ عَلَيْكُمْ ؕ اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ○ وَاِذْ قُلْتُمْ يٰمُوْسٰى لَنْ نُّؤْمِنَ لَكَ حَتّٰى

یہ تمہارے لیے بہتر ہوگا تمہارے خالق کے نزدیک پھر حق تعالیٰ تمہارے حال پر متوجہ ہوئے بیشک وہ تو ایسے ہی ہیں کہ توبہ قبول کر لیتے ہیں اور عنایت فرماتے ہیں اور جب تم لوگوں نے کہا کہ اے موسیٰ ہم ہرگز نہ

نَرَى اللّٰهَ جَهْرَةً فَاَخَذَتْكُمُ الصّٰعِقَةُ وَاَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ ○

ہم دیکھ لیں اللہ تعالیٰ کو علانیہ طور پر سو آپڑی تم پر کڑک بجلی اور تم آنکھوں سے دیکھ رہے تھے۔

**معاملہ چہارم** ثُمَّ عَفَوْنَا عَنْكُمْ مِّنْ بَعْدِ ذٰلِكَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿۵۲﴾ پھر بھی ہم نے (تمہاری توبہ کرنے پر) درگذر کیا تم سے اتنی بڑی بات ہوئے پیچھے اس توقع پر کہ تم احسان مانوگے **ف** اس توبہ کا بیان اس آیت سے تیسری آیت میں مذکور ہے اور اس توقع کا یہ مطلب نہیں کہ نعوذ باللہ خدا تعالیٰ کو شک تھا بلکہ مطلب یہ ہے کہ یہ درگذر کرنا ایسی چیز ہے کہ دیکھنے والوں کو مظنہ توقع شکرگذاری کا ہو سکتا ہے **معاملہ پنجم** وَاِذْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ وَالْفُرْقَانَ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ﴿۵۳﴾ اور (وہ زمانہ یاد کرو) جب دی ہم نے موسیٰ (علیہ السلام) کو کتاب (توریت) اور فیصلہ کی چیز اس توقع پر کہ تم راہ پر چلتے رہو **ف** فیصلہ کی چیز یا تو اُن احکام شرعیہ کو کہا جو توریت میں لکھے ہیں شرع سے تمام تر اعتقادی اور عملی اختلافات کا فیصلہ ہو جاتا ہے اور یا معجزوں کو کہا کہ اُن سے سچے جھوٹے دعوے کا فیصلہ ہوتا ہے یا خود توریت ہی کو کہہ دیا کہ اس میں کتاب ہونے کی بھی صفت ہے اور فیصل ہونے کی صفت بھی **معاملہ ششم** وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ يٰقَوْمِ اِنَّكُمْ ظَلَمْتُمْ اَنْفُسَكُمْ بِاتِّخَاذِكُمُ الْعِجْلَ فَتُوْبُوْٓا اِلٰى بَارِئِكُمْ فَاقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ ؕ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ عِنْدَ بَارِئِكُمْ ؕ فَتَابَ عَلَيْكُمْ ؕ اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ﴿۵۴﴾ اور (وہ زمانہ یاد کرو) جب موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا اپنی قوم سے کہ اے میری قوم بیشک تم نے اپنا بڑا نقصان کیا اپنے اس گوسالہ (پرستی) کی تجویز سے سو تم اب اپنے خالق کی طرف متوجہ ہو پھر بعض آدمی (جنہوں نے گوسالہ پرستی نہیں کی) بعض آدمیوں کو (جنہوں نے گوسالہ پرستی کی) قتل کرو یہ (عملدرآمد) تمہارے لیے بہتر ہوگا تمہارے خالق کے نزدیک پھر (اس عملدرآمد کرنے سے) حق تعالیٰ تمہارے حال پر (اپنی عنایت سے) متوجہ ہوئے بیشک وہ تو ایسے ہی ہیں کہ توبہ قبول کر لیتے ہیں اور عنایت فرماتے ہیں **ف** یہ بیان ہے اُس طریق کا جو انکی توبہ کے لیے تجویز ہوا یعنی مجرم لوگ قتل کیے جاویں جیسا ہماری شریعت میں بعض گناہوں کی سزا باوجود توبہ کے بھی قتل و جان ستانی مقرر ہے مثلاً قتل عمد کے عوض میں قتل اور ثبوت زنا بالشہادۃ پر رجم کہ توبہ سے ساقط نہیں ہوتا چنانچہ ان لوگوں نے اسپر عمل کیا اس سے آخرت میں مورد رحمت و عنایت ہو گئے **معاملہ ہفتم** وَاِذْ قُلْتُمْ يٰمُوْسٰى لَنْ نُّؤْمِنَ لَكَ حَتّٰى نَرَى اللّٰهَ جَهْرَةً فَاَخَذَتْكُمُ الصّٰعِقَةُ وَاَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ ﴿۵۵﴾ اور (وہ زمانہ یاد کرو) جب تم لوگوں نے (یوں) کہا کہ اے موسیٰ ہم ہرگز نہ مانیں گے

**اللغات** العفو الدرس المحو مدح المعانی البارئ ہو الذی خلق الخلق بریا من التفاوت فہو اخص من الخالق ۱۲ روح المعانی **البلاغۃ** ثم لتفاوت ما بین تعلیم القبیح و لطفہ تعالیٰ فی شانہم فلا یکون من بعد ذلک تکرارا و ذلک موضوع موضع ذلکم و الیثار ہا لکمال العنایۃ تمییزہ کانہ یجعل ظلمہم مشاہدا لہم و صیغۃ البعد مع قربہ لتعظیمہ ۱۲ روح المعانی لعل لانشاء توقع امر متردد بین الوقوع و عدمہ مع رجحان الاول و ذلک قد یعتبر تحققہ بالفعل اما من جہۃ المتکلم و ہو الشائع و اما من جہۃ المخاطب تنبیہا لہ منزلۃ المتکلم فی التلبس بالکلام فقد یعتبر تحققہ بالقوۃ بضرب من التجوز ایذانا بان ذلک الامر فی نفسہ مئنۃ للتوقع ۱۲ روح المعانی الکتاب و الفرقان یعنی الجامع بین کونہ کتابا منزلا و فرقانا یفرق بین الحق و الباطل یعنی التوراۃ کقولک رایت الغیث و اللیث ترید الرجل الجامع بین الجود و الجرءۃ ۱۲ کشاف قولہ فتوبوا الخ فان قلت ما الفرق بین الفاءات قلت الاولی للتسبیب لا غیر لان الظلم سبب التوبۃ و الثانیۃ للتعقیب لان المعنے فاعزموا علی التوبۃ فاقتلوا او یجوز ان یکون القتل تمام توبتہم فیکون المعنے فتوبوا فاتبعوا التوبۃ القتل تتمۃ لتوبتکم و الثالثۃ متعلق بمحذوف ای ففعلتم فتاب علیکم و فی ذکر الباری دون الخالق تقریع بما کان منہم من ترک عبادۃ الحکیم الذی براہم ابریاء من التفاوت الی عبادۃ البقر التی ہی مثل فی البلادۃ ۱۲ کشاف

**الکلام** استدل المعتزلۃ بوقوع الصاعقۃ علیہم علی استحالۃ رؤیۃ اللہ تعالیٰ و الا لما عوقبوا و الجواب انہم عوقبوا علی سوالہم او بہم ا لکون الرؤیۃ لا تحملہا القوی الدنیویۃ و لم یلزم منہ الاستحالۃ لا فی الدنیا و لا فی الآخرۃ کما اشرت الیہ فی ف بقولی چونکہ ۱۲

**ملحقات الترجمۃ**
لہ قولہ پھر بھی و قولہ اتنی بڑی بات ماخذہما فی روح المعانی فی تحقیق البلاغۃ ۱۲ منہ
قولہ راہ پر چلتے رہو مستفاد من صیغتہ الاستمرار التجدد ۱۲

ثُمَّ بَعَثْنٰكُمْ مِّنْ بَعْدِ مَوْتِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ○ وَظَلَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْغَمَامَ وَاَنْزَلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ

پھر ہمنے تمکو زندہ کر اُٹھایا تمہارے مرجانے کے بعد اس توقع پر کہ تم احسان مانو گے اور سایہ فگن کیا ہم نے تمپر ابر کو اور پہونچایا ہم نے تمہارے پاس ترنجبین اور بٹیرین۔ کھاؤ نفیس چیزون سے

مَا رَزَقْنٰكُمْ ؕ وَمَا ظَلَمُوْنَا وَلٰكِنْ كَانُوْۤا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ○ وَاِذْ قُلْنَا ادْخُلُوْا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ فَكُلُوْا مِنْهَا حَيْثُ شِئْتُمْ

جو کہ ہمنے تمکو دی ہین اور اُنہون نے ہمارا کوئی نقصان نہین کیا لیکن اپنا ہی نقصان کرتے تھے اور جب ہمنے حکم کیا کہ تم لوگ اس آبادی کے اندر داخل ہو پھر کھاؤ اُس سے جس جگہ تم رغبت کرو

رَغَدًا وَّادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا وَّقُوْلُوْا حِطَّةٌ نَّغْفِرْ لَكُمْ خَطٰيٰكُمْ ؕ وَسَنَزِيْدُ الْمُحْسِنِيْنَ ○

بے تکلفی سے اور دروازے مین داخل ہونا جھکے جھکے اور کہتے جانا کہ توبہ ہے ہم معاف کر دینگے تمہاری خطائین اور ابھی ابھی مزید بران اور دینگے دل سے نیک کام کرنیوالون کو۔

تمہارے کہنے سے (کہ یہ کلام اللہ تعالیٰ کا ہے) یہان تک کہ ہم (خود) دیکھ لین اللہ تعالیٰ کو علانیہ طور پر سو (اس گستاخی پر) آپڑی تمپر کڑک بجلی اور تم (اسکا آنا) آنکھون سے دیکھ رہے تھے ف یہ قصہ اس طرح ہوا تھا کہ جب موسیٰ علیہ السلام نے کوہ طور سے توریت لاکر پیش کی کہ یہ کتاب ہے اللہ تعالیٰ کی تو بعض گستاخون نے کہا کہ اللہ تعالیٰ خود ہم سے کہدین کہ یہ ہماری کتاب ہے تو بیشک ہمکو یقین آجاوے موسیٰ علیہ السلام نے باذن الٰہی فرمایا کہ چلو کوہ طور پر یہ بات بھی ہو جاویگی بنی اسرائیل نے ستر آدمی اس کام کے لیے منتخب کر کے موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ کوہ طور پر روانہ کیے وہان پہونچنے پر اللہ تعالیٰ کا کلام اُن لوگون نے خود سنا تو اُسوقت اور رنگ لائے کہ ہمکو تو کلام سُننے سے قناعت نہین ہوتی خدا جانے کون بول رہا ہوگا اگر خدا کو دیکھ لین تو بیشک مان لین چونکہ دنیا مین کوئی شخص اللہ تعالیٰ کو دیکھنے کی قوت نہین رکھتا اسلیے اس گستاخی پر ان پر بجلی آپڑی اور سب ہلاک ہو گئے جیسا آیت آیندہ مین ہے معاملہ ۵۶ ثُمَّ بَعَثْنٰكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَوْتِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿۵۶﴾ پھر ہمنے (موسیٰ علیہ السلام کی دعا سے) تمکو زندہ کر اُٹھایا تمہارے مرجانیکے بعد اس توقع پر کہ تم احسان مانو گے ف لفظ موت سے ظاہر معلوم ہوتا ہے کہ وہ لوگ اس بجلی سے مر گئے تھے اور اسکا یہ قصہ ہوا کہ موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا کہ بنی اسرائیل یون ہی بدگمان رہتے ہین یون سمجھینگے کہ کہین یجاکر غصہ مین خود مین نے کسی تدبیر سے انکا کام تمام کرادیا ہوگا مجکو اس تہمت سے محفوظ رکھیے اللہ تعالیٰ نے اپنی رحمت سے ان لوگون کو پھر زندہ کر دیا معاملہ ۵۷ وَظَلَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْغَمَامَ وَاَنْزَلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى ؕ كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ ؕ وَمَا ظَلَمُوْنَا وَلٰكِنْ كَانُوْۤا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ﴿۵۷﴾ اور سایہ فگن کیا ہمنے تمپر ابر کو (میدان تیہ مین) اور (خزانہ غیب سے) پہونچایا ہمنے تمہارے پاس ترنجبین اور بٹیرین (اور تمکو اجازت دی کہ) کھاؤ نفیس چیزون سے جو کچھ ہمنے تمکو دی ہین (مگر وہ لوگ اسمین بھی خلاف بات کر بیٹھے تھے) اور (اس سے) انہون نے ہمارا کوئی نقصان نہین کیا لیکن اپنا ہی نقصان کرتے تھے ف یہ دونون قصے وادی تیہ مین ہوئے ہین وادی تیہ کی حقیقت یہ ہے کہ بنی اسرائیل کا اصلی وطن ملک شام ہے حضرت یوسف علیہ السلام کے وقت مین مصر آئے تھے اور یہان ہی رہ پڑے اور ملک شام پر ایک قوم تھی عمالقہ انکا تسلط ہو گیا جب فرعون غرق ہو چکا اور یہ لوگ مطمئن ہو گئے تو اللہ تعالیٰ کا انکو حکم ہوا کہ عمالقہ سے جہاد کرو اور اپنی اصلی جگہ کو انکے قبضہ سے چھڑا لو بنی اسرائیل مصر سے اس ارادہ سے چلے اُن حدود مین پہونچکر عمالقہ کے زور و قوت کو تحقیق کر کے ہمت ہار بیٹھے اور جہاد سے صاف انکار کر دیا اللہ تعالیٰ نے اسکی یہ سزا دی کہ چالیس برس تک ایک میدان مین سرگردان پریشان پھرتے رہے گھر بھی پہونچنا نصیب نہوا تیہ کے معنے ہین سرگردانی اُس میدان کو وادی تیہ کہتے ہین وہ کھلا میدان تھا نہ عمارت نہ مکان بنی اسرائیل نے دھوپ کی شکایت کی تو اللہ تعالیٰ نے ایک سفید رقیق ابر کا سایہ کر دیا اور بھوک کا تقاضا ہوا تو اللہ تعالیٰ نے درختون پر ترنجبین جو ایک شیرین چیز ہے بکثرت پیدا کر دی یہ لوگ اسکو جمع کر لیتے اور بٹیرین اُنکے پاس جمع ہو جاتین اور ان سے بھاگتی نہ تھین یہ انکو پکڑ لیتے اور دونون لطیف چیزون سے پیٹ بھر لیتے چونکہ ترنجبین کی کثرت معمول سے زاید تھی اور بٹیرون کا وحشت نہ کرنا یہ بھی معمول کے خلاف ہے لہٰذا اس حیثیت سے دونون چیزین خزانہ غیب سے قرار دی گئین اور ان لوگون کو یہ بھی حکم ہوا تھا کہ بقدر خرچ لے لیا کرین آیندہ کے لیے جمع کر کے نہ رکھین مگر ان لوگون نے حرص کے مارے اسمین بھی خلاف کیا تو رکھا ہوا گوشت سڑنا شروع ہوا اسی کو فرمایا ہے کہ اپنا ہی نقصان کرتے تھے معاملہ ۵۸ وَاِذْ قُلْنَا ادْخُلُوْا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ فَكُلُوْا مِنْهَا حَيْثُ شِئْتُمْ رَغَدًا وَّادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا وَّقُوْلُوْا حِطَّةٌ نَّغْفِرْ لَكُمْ خَطٰيٰكُمْ ؕ وَسَنَزِيْدُ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۵۸﴾ اور (وہ زمانہ یاد کرو) جب ہم نے حکم کیا کہ تم لوگ اس آبادی کے اندر داخل ہو پھر کھاؤ اُس (کی چیزون مین) سے

**ملحقات الترجمة**

لہ قولہ آپڑی ماخذہ ما فی سعح المعانی السکوت علیکم واحاطت بکم ۱۲

سہ قولہ خزانہ غیب سے کان من اصل النزال نقل نسخہ من الاعلی الی الاسفل کما فی البیضاوی توجیہ بہ ما قال المن فی حدوثہ بکثرۃ والسلوی فی عدم توحشہ اخران خارقان للعادۃ و الخوارق منتسب الی عالم الغیب الذی ہو اعلی حسا و معنی کما اشیر الیہ فی ف ۱۲

اللغة حطة فعلة من الحط کالجلسة وہی خبر مبتدأ محذوف ای مسئلتنا حطة ہو والاصل النصب و انما رفعت لتعطی معنی الثبات ۱۲ | اختلاف القراءة قولہ نغفر لکم وفی قراءۃ بالیاء و بالتاء مبنیا للمفعول فیہا فالخطایا نائب الفاعل ۱۲

وَاِذْ قُلْتُمْ يٰمُوْسٰى لَنْ نَّصْبِرَ عَلٰى طَعَامٍ وَّاحِدٍ فَادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُخْرِجْ لَنَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ مِنْۢ بَقْلِهَا وَقِثَّآئِهَا

اور جب تم لوگوں نے کہا کہ اے موسیٰ ہم ایک ہی قسم کے کھانے پر کبھی نہ رہیں گے آپ ہمارے واسطے اپنے پروردگار سے دعا کریں کہ وہ ہمارے لیے ایسی چیزیں پیدا کریں کہ جو زمین میں اگا کرتی ہیں ساگ ککڑی

وَفُوْمِهَا وَعَدَسِهَا وَبَصَلِهَا ؕ قَالَ اَتَسْتَبْدِلُوْنَ الَّذِيْ هُوَ اَدْنٰى بِالَّذِيْ هُوَ خَيْرٌ ؕ اِهْبِطُوْا مِصْرًا فَاِنَّ لَكُمْ

گیہوں مسور پیاز آپنے فرمایا کیا تم عوض میں لینا چاہتے ہو ادنیٰ درجہ کی چیزوں کو ایسی چیز کے مقابلہ میں جو اعلیٰ درجہ کی ہو کسی شہر میں اترو البتہ تم کو وہ چیزیں ملیں گی

مَّا سَاَلْتُمْ ؕ وَضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ وَالْمَسْكَنَةُ ۗ وَبَآءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

جنکی تم درخواست کرتے ہو اور جم گئی ان پر ذلت اور پستی اور مستحق ہوگئے غضب الٰہی کے یہ اسوجہ سے کہ وہ لوگ منکر ہو جاتے تھے احکام الٰہیہ کے

وَيَقْتُلُوْنَ النَّبِيّٖنَ بِغَيْرِ الْحَقِّ ؕ ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا يَعْتَدُوْنَ ۠

اور قتل کر دیا کرتے تھے پیغمبروں کو ناحق۔ اور یہ اسوجہ سے کہ ان لوگوں نے اطاعت نہ کی اور دائرہ سے نکل نکل جاتے تھے

ع ۲

(او بارہ ہی خاندان تھے بنی اسرائیل کے چنانچہ معلوم کرلیا ہر شخص نے اپنے پانی پینے کا موقع (اور ہمنے یہ نصیحت کی کہ کھانے کو) کھاؤ اور (پینے کو) پیو اللہ تعالیٰ کے رزق سے اور حد اعتدال سے مت نکلو فساد (وفتنہ) کرتے ہوئے سرزمین میں **ف** یہ قصہ بھی وادی تیہ میں ہوا وہاں پیاس لگی تو پانی مانگا موسیٰ علیہ السلام نے دعا کی تو ایک خاص پتھر سے صرف عصا کے مارنے سے بارہ چشمے بقدرت خداوندی نکل آئے اور بارہ خاندان اسطرح تھے کہ حضرت یعقوب علیہ السلام کے بارہ فرزند تھے ایک ایک کی اولاد ایک ایک خاندان تہا اور انکو انتظامی معاملات میں علیحدہ علیحدہ ہی رکھا جاتا تہا اور سبکے افسر بھی جدا جدا تھے اسلیے چشمے بھی بارہ نکلے اور کھانے سے مراد من وسلویٰ کا کھانا ہے اور پینے سے یہی پانی پینا ہے اور فساد وفتنہ فرمایا نافرمانی اور ترک احکام کو **فائدہ** قاضی بیضاوی فرماتے ہیں کہ ایسے خوارق کا انکار کرنا بڑی غلطی ہے جب بعضے پتھروں میں خلاف قیاس وبعید العقل اللہ تعالیٰ نے یہ تاثیر رکھی ہے کہ لوہے کو جذب کرتا ہے تو اگر اس پتھر میں یہ تاثیر پیدا کردی ہو کہ اجزاء زمین سے پانی کو جذب کرلے اور اس سے پانی بہنے لگے تو کیا محال ہے بہمارے زمانہ کے عقلاء کو اس تقریر سے منتفع ہونا چاہیے اور یہ نظیر بھی محض سطحی نظر والوں کے لیے ہے ورنہ خود اگر اس پتھر کے اجزا ہی میں [illegible] **معاملہ** [illegible] وَاِذْ قُلْتُمْ يٰمُوْسٰى لَنْ نَّصْبِرَ عَلٰى طَعَامٍ وَّاحِدٍ فَادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُخْرِجْ لَنَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ مِنْۢ بَقْلِهَا وَقِثَّآئِهَا وَفُوْمِهَا وَعَدَسِهَا وَبَصَلِهَا ؕ قَالَ اَتَسْتَبْدِلُوْنَ الَّذِيْ هُوَ اَدْنٰى بِالَّذِيْ هُوَ خَيْرٌ ؕ اِهْبِطُوْا مِصْرًا فَاِنَّ لَكُمْ مَّا سَاَلْتُمْ ؕ وَضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ وَالْمَسْكَنَةُ ۗ وَبَآءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَيَقْتُلُوْنَ النَّبِيّٖنَ بِغَيْرِ الْحَقِّ ؕ ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا يَعْتَدُوْنَ (۶۱)

اور (وہ زمانہ یاد کرو) جب تم لوگوں نے یوں کہا کہ اے موسیٰ ہم ایک ہی قسم کے کھانے پر نہیں (یعنی من وسلویٰ پر) آپ ہمارے واسطے اپنے پروردگار سے دعا کریں کہ وہ ہمارے لیے ایسی چیزیں پیدا کریں جو زمین میں اگا کرتی ہیں ساگ [illegible] آپنے فرمایا کیا تم عوض میں لینا چاہتے ہو ادنیٰ درجہ کی چیزوں کو ایسی چیز کے مقابلہ میں جو اعلیٰ درجہ کی ہے (اچھا اگر یہیں مانتے تو کسی شہر میں رہا کرو) اتر (وہاں) البتہ تمکو وہ چیزیں ملیں گی جنکی تم درخواست کرتے ہو اور (ایسی ایسی گستاخیوں سے ایک زمانہ میں جاکر نقش کی طرح) جم گئی ان پر ذلت (کہ دوسروں کی نگاہ میں قدر نہ رہی) اور پستی (کہ خود ان کی طبائع میں اولوالعزمی نہ رہی) اور مستحق ہوگئے غضب الٰہی کے (اور) یہ (ذلت وغضب) اس وجہ سے (ہوا) کہ وہ لوگ منکر ہو جاتے تھے احکام الٰہیہ کے اور قتل کردیا کرتے تھے پیغمبروں کو (کہ وہ قتل خود ان کے نزدیک بھی) ناحق (ہوتا تھا) اور (نیز) یہ (ذلت وغضب) اسوجہ سے (ہوا) کہ ان لوگوں نے اطاعت نہ کی اور (دائرہ اطاعت) سے نکل نکل جاتے تھے **ف** یہ قصہ بھی وادی تیہ کا ہے من وسلویٰ سے اکتا کر ان ترکاریوں اور غلوں کی درخواست کی اس میدان کے داخل حدود میں کوئی شہر آباد تہا وہاں جاکر رہنے کا حکم ہوا کہ بوجہ تو کماؤ کھاؤ اور منجملہ ذلت ومسکنت کے یہ بھی ہے کہ یہودیوں سے سلطنت

ملحقات الترجمہ

۱۵ قولہ داخل حدود [illegible] الکشاف [illegible] التیہ [illegible]

## اللغات

**ضربت** [illegible] العقوبة [illegible] بالمسکنة [illegible] الحقائق [illegible] ذاکان حقیقتاً [illegible] البیضاوی۔

**البلاغة** قولہ ضربت علیہم ہہنا استعارة تبعیة تصریحیة فی ضربت شبہ الزوم الذلة [illegible] علی الدرہم وقیل استعارة مکنیة تشبیہ الذلة بالقبة [illegible] فی اللزوم واثبات الضرب تخییل [illegible] قولہ اہبطوا الہبوط یستعمل فی الانتقال من حد الی ما دونہ کما فی الروح تحت قولہ تعالیٰ اخرج منہا [illegible]

إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَالَّذِينَ هَادُوا وَالنَّصَارَىٰ وَالصَّابِئِينَ مَنْ آمَنَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَعَمِلَ صَالِحًا

یہ تحقیقی بات ہے کہ مسلمان اور یہودی اور نصاری اور فرقہ صابئین جو شخص یقین رکھتا ہو اللہ تعالی پر اور روز قیامت پر اور کارگذاری اچھی کرے

فَلَهُمْ أَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ

ایسوں کے لیے ان کا حق الخدمت بھی ہے اُنکے پروردگار کے پاس اور کسی طرح کا اندیشہ بھی نہیں اُنپر اور نہ وہ مغموم ہونگے۔

قرب قیامت تک کے لیے چھین لی گئی البتہ بالکل قیامت کے قریب محض لٹیروں کا سا بے ضابطہ تھوڑا زور و شور دجال یہودی کا کل چالیس دن کے لیے ہوجاویگا اسکو کوئی عاقل سلطنت نہیں کہہ سکتا اور اُن سے یہ امر موسیٰ علیہ السلام کی معرفت جتلا دیا گیا تھا کہ اگر بے حکمی کروگے تو ہمیشہ دوسری قوموں کے محکوم رہوگے جیسا سورۂ اعراف میں مذکور ہے واذ تاذن ربك ليبعثن عليهم الى يوم القيمة من يسومهم سوء العذاب الآیۃ اور بہت سے پیغمبر مختلف اوقات میں یہودیوں کے ہاتھ سے قتل ہوئے جسکو وہ لوگ بھی دل میں سمجھتے تھے کہ ہمارا یہ فعل ناحق ہے لیکن عناد اور ضد نے اندھا بنا رکھا تھا اور انتزاع سلطنت یہود کے متعلق ایک شبہ کا جواب سورۂ آل عمران کی آیت اذ قال اللہ یعیسی انی متوفیك کے تحت میں مذکور ہے وہاں ملاحظہ کرلیا جاوے **ربط** اس مقام میں یہود کی شرارتوں کا حال معلوم کرکے سامعین کو یا خود کسی یہودی کو خیال گذر سکتا ہے کہ اب تو شاید اگر معذرت کرکے ایمان بھی لانا چاہیں تو حق تعالی کے نزدیک خالبا قبول نہو اس خیال کے دفع کے لیے آیت آیندہ میں اسکے متعلق ایک قانون کلی ارشاد فرماتے ہیں **قانون** إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَالَّذِينَ هَادُوا وَالنَّصَارَىٰ وَالصَّابِئِينَ مَنْ آمَنَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَعَمِلَ صَالِحًا فَلَهُمْ أَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ﴿۶۲﴾ یہ تحقیقی بات ہے کہ مسلمان اور یہودی اور نصاریٰ اور فرقہ صابئین (ان سب میں) جو شخص یقین رکھتا ہو اللہ تعالی (کی ذات و صفات) پر اور روز قیامت پر اور کارگذاری اچھی کرے (موافق قانون شریعت کے) ایسوں کے لیے انکا حق الخدمت بھی ہے انکے پروردگار کے پاس (پہونچکر) اور (وہاں جاکر) کسی طرح کا اندیشہ بھی نہیں اُن پر اور نہ وہ مغموم ہونگے **ف** حاصل قانون کا ظاہر ہے کہ ہمارے دربار میں کسی کی تخصیص نہیں جو شخص پوری اطاعت اعتقاد اور اعمال میں اختیار کریگا خواہ وہ پہلے سے کیسا ہی ہو ہمارے یہاں مقبول اور اسکی خدمت مشکور ہے اور ظاہر ہے کہ بعد نزول قرآن کے پوری اطاعت محمدی یعنی مسلمان ہونے میں منحصر ہے تو مطلب یہ ہوا کہ جو مسلمان ہوجاویگا مستحق اجر و نجات اخروی ہوگا اسمیں اُس خیال کا جواب ہوگیا یعنی ان شرارتوں کے بعد بھی اگر مسلمان ہوجاویں ہم سب معاف کردینگے اور صابئین ایک فرقہ تھا اسکے معتقدات و طرز عمل کے باب میں اسقدر کہ کسی کو پورا پتہ نہیں لگا مختلف اقوال ہیں واللہ اعلم اور اس قانون میں مسلمانوں کے ذکر کی ظاہر میں ضرورت نہیں کیونکہ وہ تو مسلمان ہیں ہی لیکن اس کلام میں ایک خاص بلاغت اور مضمون میں ایک خاص وقعت پیدا ہوگئی اسکی ایسی مثال ہے کہ کوئی حاکم یا بادشاہ کسی ایسے ہی موقع پر یوں کہے کہ ہمارا قانون عام ہے خواہ کوئی موافق ہو یا مخالف جو شخص اطاعت کریگا وہ مورد عنایت ہوگا اب ظاہر ہے کہ موافق تو اطاعت کر ہی رہا ہے سنانا ہے اصل میں مخالف کو لیکن اس میں نکتہ یہ ہوتا ہے کہ ہمکو جو موافقین پر عنایت ہے سو اسکی علت اُن سے کوئی ذاتی خصوصیت نہیں بلکہ انکی صفت موافقت مدار ہے ہماری عنایت کا سو مخالف بھی اگر اختیار کرے وہ بھی اس موافق کے برابر ہو جاویگا اسلیے مخالف کے ساتھ موافق کو بھی ذکر کردیا گیا اور ہمارے ترجمہ میں اس قید سے کہ (وہاں جاکر) یہ شبہ بھی دفع ہوگیا کہ مقبول بندے تو اکثر خائف اور حزین رہا کرتے ہیں وجہ دفع کی ظاہر ہے کہ یہ خوف اور حزن نہ ہونا قیامت کے دن بوجہ بشارت ملائکہ کے ہوگا جیسا سورۂ انبیا میں ارشاد ہے لا يحزنهم الفزع الاكبر وتتلقهم الملئكة سو اگر قبل بشارت کسی وقت کچھ خوف وغیرہ قیامت میں بھی ہوجاوے تو اشکال لازم نہیں آتا اور اس آیت کے ربط اور مضمون کی ایک اور تقریر بھی ہوسکتی ہے اسکا خلاصہ یہ ہے کہ قرآن مجید میں معمول ہے کہ کفار کے ذکر کے ساتھ تتمیم مضمون اور تسلی مومنین کے لیے اہل ایمان کا بھی ذکر کیا جاتا ہے اسلیے بعد ذکر کفار مذکورین کے اہل ایمان کا بیان ہوتا ہے کہ ان مختلف فرقوں میں اپنی اپنی شریعت کے زمانے میں جو شخص دین حق پر علما و عملا قائم تھا وہ ماجور اور ناجی ہوگا باقی اب شریعت محمدیہ سے اور سب منسوخ ہوگئے اب بعد بیان قانون یا تتمیم مضمون پھر بنی اسرائیل کے معاملات کا بقیہ مذکور ہوتا ہے۔

**اللغات** الصابئين طائفة من اليهود او النصارى ۱۲ جلالين قوم بين النصارى والمجوس وقيل هم عبدة الملائكة وقيل عبدة الكواكب ۱۲ بيضاوى۔ ومنهم عبدة الاصنام ۱۲ روح المعانى وتهوان كان عربيا فمن صبا اذا خرج وقرء نافع بالياء اما لانه خفف الهمزة او لانه من صبا اذا مال لانهم مالوا من سائر الاديان الى دينهم ۱۲ بيضاوى

وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ وَرَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّوْرَ خُذُوْا مَآ اٰتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَّاذْكُرُوْا مَا فِيْهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ○

اور جب ہم نے تم سے قول و قرار لیا اور ہم نے طور کو تمہارے اوپر لا کھڑا کیا کہ قبول کرو جو کتاب ہم نے تمکو دی ہے مضبوطی کے ساتھ اور یاد رکھو جو احکام اس میں ہیں جس سے توقع ہے کہ تم متقی بن جاؤ

ثُمَّ تَوَلَّيْتُمْ مِّنْ بَعْدِ ذٰلِكَ فَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ لَكُنْتُمْ مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ ○ وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ الَّذِيْنَ

پھر تم اس کے بعد بھی پھر گئے سو اگر تم لوگون پر خدا تعالیٰ کا فضل اور رحم نہ ہوتا تو ضرور تم تباہ ہو جاتے اور تم جانتے ہی ہو اُن لوگون کا حال

اعْتَدَوْا مِنْكُمْ فِي السَّبْتِ فَقُلْنَا لَهُمْ كُوْنُوْا قِرَدَةً خٰسِئِيْنَ ○ فَجَعَلْنٰهَا نَكَالًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهَا وَمَا

جنہون نے تم مین سے تجاوز کیا تھا ہفتہ کے روز کے بارہ میں سو ہم نے انکو کہدیا کہ تم بندر ذلیل بن جاؤ پھر ہم نے اس کو ایک عبرت بنا دیا اُن لوگون کے لیے بھی جو اُس قوم کے معاصر تھے اور اُن لوگون کے لیے بھی

خَلْفَهَا وَمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ ○

جو مابعد زمانہ میں آتے رہے اور موجب نصیحت ڈرنے والون کے لیے

**معاملہ چہاردہم** وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ وَرَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّوْرَ خُذُوْا مَآ اٰتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَّاذْكُرُوْا مَا فِيْهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ (۶۳) اور وہ زمانہ یاد کرو جب ہم نے تم سے قول و قرار لیا کہ توراۃ پر عمل کرینگے اور (اس قول و قرار لینے کے لیے) ہمنے طور پہاڑ کو اٹھا کر تمہارے اوپر محاذات مین معلق کر دیا اور اسوقت کہا کہ (جلدی) قبول کرو جو کتاب ہمنے تمکو دی ہے (یعنی توراۃ) مضبوطی کے ساتھ اور یاد رکھو جو (احکام) اُس (کتاب) مین ہین جس سے توقع ہے کہ تم متقی بن جاؤ **ف** جب موسیٰ علیہ السلام کو طور پر کتاب توریت عطا ہوئی اور آپنے واپس تشریف لاکر قوم کو دکھلائی سنائی تو اسمین ذرا احکام شدید تھے اور اُن لوگون کی حالت کے مناسب ہی تھے ایسے ہی احکام تو اول تو یہی کہا تہا کہ ہمسے خود اللہ تعالیٰ کہدین کہ یہ میری کتاب ہے تب مانین گے جسکا قصہ اوپر بیب ہی گذرا ہے کہ اس کام کے لیے ستر آدمی منتخب کیے گئے غرض اُن ستر آدمیون نے جب شہادۃ دی گو اس شہادت مین اتنی آمیزش بھی کر دی کہ اللہ تعالیٰ نے اخیر مین یہ بھی فرما دیا تھا کہ تمسے جسقدر عمل ہو سکے کرنا جو نہ ہو سکے معاف ہے تو کچھ تو جبلی شرارت کچھ احکام کی مشقت کچھ اس آمیزش سے ایک حیلہ ملا غرض صاف کہدیا کہ ہمسے تو اس کتاب پر عمل نہیں ہوتا حق تعالیٰ نے فرشتہ کو حکم دیا کہ طور پہاڑ کا ایک بڑا ٹکڑا اٹھا کر اُن کی سرون پر معلق کر دیا کہ یا تو مانو ورنہ یہی گرا آخر چار و ناچار ماننا پڑا اور یہان کسیکو یہ شبہ نہ ہو کہ دین مین تو اکراہ نہیں یہان اکراہ کیسے کیا گیا جواب نہایت واضح ہے کہ دین مین اکراہ نہونیکے معنی تو یہ ہین کہ ہندار قبول دین مین اکراہ نہیں یعنی عام کافرون پر یہ اکراہ نہ کرینگے کہ تو مسلمان ہو ورنہ تجکو مار ڈالینگے اسی لیے جہاد مین ایک جزو جزیہ بھی ہے کہ اسکے قبول کرنے سے بھی جہاد ترک کیا جاتا ہے جس سے معلوم ہوا کہ مقصود بالجہاد قبول اسلام نہیں بلکہ ایک امر مشترک بین الاسلام والجزیہ ہے اور وہ اطاعت قانون عدل شرعی ہے جو مومنین اور کفار سب کے حق مین عام ہے اور اس مقام میں یہ لوگ پہلے بطوع و رغبت ایمان لا چکے تھے ایسے شخص کو بقاء علی الایمان اور بجا آوری احکام پر ضرور مجبور کیا جاویگا جسکی نفی پر کوئی دلیل نقلی یا عقلی قائم نہیں **معاملہ پانزدہم** ثُمَّ تَوَلَّيْتُمْ مِّنْ بَعْدِ ذٰلِكَ فَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ لَكُنْتُمْ مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ (۶۴) پھر تم اس قول و قرار کے بعد بھی (اُس سے) پھر گئے سو اگر تم لوگون پر خدا تعالیٰ کا فضل اور رحم نہ ہوتا تو (اس عہد شکنی کا مقتضا تو یہ تھا کہ) ضرور تم (فوراً) تباہ (اور ہلاک) ہو جاتے **ف** مگر ہماری عنایت و رحمت عامہ ہے کہ حیات مستعار کے ختم ہونے تک مہلت دے رکھی ہے لیکن کب تک آخر بعد مرگ وبال اعمال مین مبتلا ہو گے اور یہ رحمت الٰہیہ عامہ دنیا مین مومن کافر سب پر ہے جسکا اثر عافیت و راحت دنیوی ہے اور آخرت مین رحمت خاصہ کا ظہور ہوگا جسکا اثر نجات و قرب ہے (اور ظاہراً مخاطب اس آیت کے اخیر جزو کے وہ یہودی ہین جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے مین موجود تھے چونکہ حضور پر ایمان نہ لانا بھی منجملہ عہد شکنی ہے اسلیے انکو بھی عہد شکنون مین داخل کر کے امتناناً فرمایا گیا کہ اسپر بھی ہم نے تمپر دنیا مین کوئی ایسا عذاب نازل نہیں کیا جیسا پہلے بے ایمانون پر ہوتا رہا ہے یہ محض خدا کی رحمت ہے اور چونکہ اب ایسے عذابون کا نہ آنا برو‌ئے احادیث برکت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس لیے بعض مفسرین نے فضل و رحمت کی تفسیر بعثت محمدیہ سے کر دی ہے اور اس مضمون کی تائید کے لیے اگلے بے ایمانون کا ایک واقعہ بطور نظیر کے آیت آیندہ مین پیش کیا جاتا ہے کہ اس کو مستبعد نہ سمجھین ایسا ہو چکا ہے اور تمکو بھی خبر ہے **معاملہ شانزدہم** وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ الَّذِيْنَ اعْتَدَوْا مِنْكُمْ فِي السَّبْتِ فَقُلْنَا لَهُمْ كُوْنُوْا قِرَدَةً خٰسِئِيْنَ (۶۵) فَجَعَلْنٰهَا نَكَالًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهَا وَمَا خَلْفَهَا وَمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ (۶۶) اور تم جانتے ہی ہو ان لوگونکا حال

ملحقات الترجمة
لہ قولہ نہ ف عام کافرون پر یعنی کفار ... العرب علی مذہب ابی حنیفۃ ... الاسلام ... دلیل ... بعض ... ملائکہ ... فاخذ ...

وَاِذْ قَالَ مُوْسٰی لِقَوْمِهٖٓ اِنَّ اللّٰهَ یَاْمُرُكُمْ اَنْ تَذْبَحُوْا بَقَرَةً ؕ قَالُوْٓا اَتَتَّخِذُنَا هُزُوًا ؕ قَالَ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ اَنْ اَكُوْنَ

اور جب موسیٰ علیہ السلام نے اپنی قوم سے فرمایا کہ حق تعالیٰ تمکو حکم دیتے ہین کہ تم ایک بیل ذبح کرو وہ لوگ کہنے لگے کہ کیا آپ ہم کو مسخرہ بناتے ہین موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا نعوذ باللہ جو مین ایسی جہالت والون

مِنَ الْجٰهِلِیْنَ ○ قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ یُبَیِّنْ لَّنَا مَا هِیَ ؕ قَالَ اِنَّهٗ یَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ لَّا فَارِضٌ وَّلَا بِكْرٌ ؕ عَوَانٌۢ

کا ساکام کرون — وہ لوگ کہنے لگے کہ آپ درخواست کیجیے اپنے رب سے ہم سے بیان کردین کہ اسکے کیا اوصاف ہین آپنے فرمایا کہ وہ یہ فرماتے ہین کہ وہ ایسا بیل ہو کہ نہ بالکل بوڑھا ہو نہ بہت بچہ ہو پٹھا ہو دونون

بَیْنَ ذٰلِكَ ؕ فَافْعَلُوْا مَا تُؤْمَرُوْنَ ○ قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ یُبَیِّنْ لَّنَا مَا لَوْنُهَا ؕ قَالَ اِنَّهٗ یَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ

عمرون کے وسط مین سو اب کر ڈالو جو کچھ تم کو حکم ملا ہے — کہنے لگے کہ درخواست کر دیجیے ہمارے لیے اپنے رب سے کہ یہ بیان کردین کہ اسکا رنگ کیسا ہو آپنے فرمایا کہ حق تعالیٰ یہ فرماتے ہین کہ وہ ایک زرد رنگ کا

صَفْرَآءُ ۙ فَاقِعٌ لَّوْنُهَا تَسُرُّ النّٰظِرِیْنَ ○

بیل ہو جسکا رنگ تیز زرد ہو کہ ناظرین کو فرحت بخش ہو —

جنہون نے تم مین سے (شرع سے) تجاوز کیا تھا دربارہ (اس حکم کے جو) یوم ہفتہ کے (متعلق تھا کہ اس روز مچھلی کا شکار نہ کرین) سو ہمنے انکو اپنے حکم قہری تکوینی سے مسخ کرنیکے لیے کہدیا کہ تم بندر ذلیل بنجاؤ (چنانچہ وہ بندرون کے قالب مین مسخ ہو گئے) پھر ہمنے اسکو ایک (واقعہ) عبرت (انگیز) بنادیا اُن لوگون کے لیے بھی جو اس قوم کے معاصر تھے اور اُن لوگون کے لیے بھی جو مابعد زمانہ مین آتے رہے اور (نیز اس واقعہ کو) موجب نصیحت (بنایا خدا سے) ڈرنے والون کے لیے **ف** یہ قصہ بھی بنی اسرائیل کا حضرت داود علیہ السلام کے وقت مین ہوا بنی اسرائیل کے لیے ہفتہ کا دن معظم اور عبادت کے لیے مقرر تھا اور مچھلی کا شکار بھی اس روز ممنوع تھا یہ لوگ سمندر کے کنارے آباد تھے مچھلی کے شوقین ہزار جال ڈالکر شکار کرنا تھا سو کیا اسپر اللہ تعالیٰ کا یہ عذاب شکل کے مسخ کرنے کا نازل ہوا اور تین دن پیچھے وہ سب مر گئے اور دیکھنے سننے والے اس واقعہ کے دو قسم کے لوگ تھے نافرمان تو انکو تو یہ واقعہ نافرمانی سے توبہ کرنیوالا تھا اسکو نکال فرمایا اور دوسرے فرمان بردار اُن کو یہ واقعہ فرمان برداری پر قائم رکھنے والا تھا اسکو موعظت فرمایا واللہ اعلم اور اس مسخ کو اگر کوئی محال سمجھے دلیل استحالہ کی پیش کرے اور جب فلاسفہ جدیدہ بندر کا ترقی کر کے آدمی بنجانا ممکن کہتے ہین تو آدمی کا تنزل کر کے بندر بنجانا کیون محال ہوگا اور آنی اور زمانی ہونے کا فرق قابل التفات نہین **معاملہ ہفدہم** وَاِذْ قَالَ مُوْسٰی لِقَوْمِهٖٓ اِنَّ اللّٰهَ یَاْمُرُكُمْ اَنْ تَذْبَحُوْا بَقَرَةً ؕ قَالُوْٓا اَتَتَّخِذُنَا هُزُوًا ؕ قَالَ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْجٰهِلِیْنَ ﴿٦٧﴾ اور (وہ زمانہ یاد کرو) جب (حضرت) موسیٰ علیہ السلام نے اپنی قوم سے فرمایا کہ حق تعالیٰ تمکو حکم دیتے ہین کہ (اگر اس لاش کے قاتل کا پتہ لگانا چاہتے ہو تو) تم ایک بیل ذبح کرو وہ لوگ کہنے لگے کہ کیا آپ ہمکو مسخرہ بناتے ہین (کہان قاتل کی تحقیق کہان جانور کا ذبح کرنا) موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا نعوذ باللہ جو مین ایسی جہالت والون کا ساکام کرون (کہ احکام خداوندی مین تمسخر کرنے لگون) **ف** یہ قصہ اس طرح ہوا کہ بنی اسرائیل مین ایک خون ہو گیا تھا جسکی وجہ مرقاۃ شرح مشکوۃ مین یہ لکھی ہے کہ کسی شخص نے اس مقتول سے اسکی لڑکی کے ساتھ درخواست شادی کی کی تھی اسنے انکار کیا اسنے اسکو قتل کر ڈالا لیکن اسوقت قاتل کا پتہ نہ لگتا تھا معالم مین کلبی کا قول ہے کہ اُسوقت تک اسکے متعلق توریت مین کوئی قانون شرعی ہی نازل نہ ہوا تھا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ قصہ نزول توراۃ کے قبل کا تھا غرض بنی اسرائیل نے موسیٰ علیہ السلام سے عرض کیا کہ ہم چاہتے ہین کہ قاتل کا پتہ لگے آپنے بحکم خداوندی ایک بیل کے ذبح کا حکم فرمایا جس سے قاتل کے سراغ لگنے کا طریقہ آخر قصہ مین معلوم ہوگا اسپر انہون نے اپنی جبلت کے موافق حجتین نکالنا شروع کین چنانچہ آیات آیندہ مین اس کی تفصیل آتی ہے **تفتیش بنی اسرائیل** قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ یُبَیِّنْ لَّنَا مَا هِیَ ؕ قَالَ اِنَّهٗ یَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ لَّا فَارِضٌ وَّلَا بِكْرٌ ؕ عَوَانٌۢ بَیْنَ ذٰلِكَ ؕ فَافْعَلُوْا مَا تُؤْمَرُوْنَ ﴿٦٨﴾ وہ لوگ کہنے لگے کہ آپ درخواست کیجیے ہمارے لیے اپنے رب سے کہ ہمسے بیان کردین کہ اس (بیل) کے کیا اوصاف ہین آپنے فرمایا کہ وہ (میری درخواست کے جواب مین) یہ فرماتے ہین کہ وہ ایسا بیل ہو کہ نہ بالکل بوڑھا ہو نہ بہت بچہ ہو (بلکہ) پٹھا ہو دونون عمرون کے اوسط مین سو اب زیادہ حجت مت کیجیو بلکہ کر ڈالو جو کچھ تمکو حکم ملا ہے **ف** حدیث مین ہے کہ اگر وہ یہ حجتین نہ کرتے تو اتنی قیدین اُن کے ذمہ نہ ہوتین جو بقرہ ذبح کر دیتے کافی ہوجاتا **مکرر تفتیش** قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ یُبَیِّنْ لَّنَا مَا لَوْنُهَا ؕ قَالَ اِنَّهٗ یَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ صَفْرَآءُ ۙ فَاقِعٌ لَّوْنُهَا تَسُرُّ النّٰظِرِیْنَ ﴿٦٩﴾

**ملحقات الترجمة**

**سلہ قولہ ایک بیل** بقرینة قولہ تعالیٰ لا ذلول تثیر الارض والبقرة فی الاصل یعم الذکر والانثی ن حسن **سلہ قولہ** سنہ و ماتی الجلالین بنو ابنا ۱۲ **سلہ قولہ** کیا اوصاف ہین لما فی البیضاوی ای ما حالها وصفتها وکان حقہ ان یقولوا ای بقرة ہی وکیف ہی لان ما یسئل بہ عن الجنس غالبا لکنہم لما رأوا ما امر واہ علی حال لم یوجد بہا شیٔ من جنسہ اجروہ مجری ما لم یعرفوا حقیقتہ ولم یروا مثلہ

| البلاغة | |
|---|---|
| فان قلت ہلا قیل صفراء فاقعة واے فائدة فی ذکر اللون قلت الفائدة فیہ التوکید لان اللون اسم للهیئة وہی الصفرة فکانہ قیل شدید الصفرة صفرتہا فہو من قولک جد جدہ وجنونک مجنون ۱۲ | **اللغات** قولہ تعالیٰ فاقع فی الکشاف الفقوع اشد ما یکون من الصفرة وانصعہ یقال فی التاکید اصفر فاقع و وارس کما یقال اسود حالک وحانک وابیض یقق ولہق واحمر قانی وذریحی واخضر ناضر ومدہام واورق خطبانی وارمک ردانی ۱۲ **النحو** ارتفع اللون بفاقع ارتفاع الفاعل ۱۲ کشاف |

قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّنْ لَّنَا مَا هِيَ إِنَّ الْبَقَرَ تَشَابَهَ عَلَيْنَا وَإِنَّا إِنْ شَاءَ اللَّهُ لَمُهْتَدُونَ ۝ قَالَ إِنَّهُ يَقُولُ

کہنے لگے کہ ہماری خاطر اپنے رب سے دریافت کر دیجیے کہ سب بیان کر دیں کہ اسکے اوصاف کیا کیا ہیں کیونکہ ہمکو اس بیل میں اشتباہ ہے اور ہم ضرور انشاء اللہ تعالیٰ ٹھیک سمجھ جاویں گے موسیٰ علیہ السلام نے جواب دیا کہ حق تعالیٰ

إِنَّهَا بَقَرَةٌ لَّا ذَلُولٌ تُثِيرُ الْأَرْضَ وَلَا تَسْقِي الْحَرْثَ مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيهَا ۚ قَالُوا الْآنَ جِئْتَ بِالْحَقِّ ۚ فَذَبَحُوهَا

کہ وہ نہ تو ہل میں چلا ہوا ہو جس سے زمین جوتی جاوے اور نہ اس سے زراعت کی آب پاشی کیجاوے سالم ہو اور اس میں کوئی داغ نہ ہو کہنے لگے کہ اب آپ نے پوری بات فرمائی۔ پھر اس کو ذبح کیا

وَمَا كَادُوا يَفْعَلُونَ ۝ وَإِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادَّارَأْتُمْ فِيهَا ۖ وَاللَّهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنتُمْ تَكْتُمُونَ ۝ فَقُلْنَا اضْرِبُوهُ

اور کرتے ہوئے معلوم ہوتے نہ تھے۔ اور جب تم لوگوں نے ایک آدمی کا خون کر دیا پھر ایک دوسرے پر اسکو ڈالنے لگے اور اللہ تعالیٰ کو اس امر کا ظاہر کرنا منظور تھا جسکو تم مخفی رکھنا چاہتے تھے اسلیے ہمنے حکم دیا کہ اسکو اسکے

بِبَعْضِهَا ۚ كَذَٰلِكَ يُحْيِي اللَّهُ الْمَوْتَىٰ وَيُرِيكُمْ آيَاتِهِ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ ۝

ٹکڑے سے چھوا دو۔ اسی طرح حق تعالیٰ مردوں کو زندہ کر دیںگے اور اللہ تعالیٰ اپنے نظائر قدرت دکھلاتے ہیں اسی توقع پر کہ تم عقل سے کام لیا کرو۔

کہنے لگے کہ (اچھا یہ بھی) درخواست کر دیجیے ہمارے لیے اپنے رب سے ہم سے یہ (بھی) بیان کر دیں کہ اسکا رنگ کیسا ہو آپنے فرمایا کہ (اسکے متعلق) حق تعالیٰ یہ فرماتے ہیں کہ وہ ایک زرد رنگ کا بیل ہو جسکا رنگ تیز زرد ہو کہ ناظرین کو فرحت بخش ہو **سہ بارہ تفتیش** قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّنْ لَّنَا مَا هِيَ إِنَّ الْبَقَرَ تَشَابَهَ عَلَيْنَا وَإِنَّا إِنْ شَاءَ اللَّهُ لَمُهْتَدُونَ (۷۰) کہنے لگے کہ (ابکی بار اور) ہماری خاطر اپنے رب سے دریافت کر دیجیے کہ (اول بار کے سوال کا جواب ذرا اور وضح) ہمسے بیان کر دیں کہ اسکے اوصاف کیا کیا ہوں کیونکہ ہمکو اس بیل میں (قدرے) اشتباہ (رہ باقی) ہے کہ وہ معمولی بیل ہوگا یا کوئی اور عجیب غریب جسمیں تحقیق قاتل کا خاص اثر ہو) اور ہم ضرور انشاء اللہ تعالیٰ (ابکی بار ٹھیک سمجھ جاویںگے **جواب تفتیش اخیر** قَالَ إِنَّهُ يَقُولُ إِنَّهَا بَقَرَةٌ لَّا ذَلُولٌ تُثِيرُ الْأَرْضَ وَلَا تَسْقِي الْحَرْثَ مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيهَا ۚ قَالُوا الْآنَ جِئْتَ بِالْحَقِّ ۚ فَذَبَحُوهَا وَمَا كَادُوا يَفْعَلُونَ (۷۱) موسیٰ علیہ السلام نے جواب دیا کہ حق تعالیٰ یوں فرماتے ہیں کہ وہ (کوئی عجیب غریب جانور نہیں سے یہی معمولی ہے البتہ عمدہ ہونا چاہیے کہ اوصاف مذکورہ کے ساتھ) نہ تو ہل میں چلا ہوا ہو جس سے زمین جوتی جاوے اور نہ (کنوئیں میں جوڑا گیا ہو کہ) اس سے زراعت کی آب پاشی کیجاوے (غرض ہر قسم کے عیب سے) سالم ہو اور اس میں (کسی طرح کا) کوئی داغ نہو (یہ سنکر) کہنے لگے کہ (ہاں) اب آپنے پوری (اوصاف) بات فرمائی (القصہ ایسا جانور تلاش کر کے خریدا) پھر اسکو ذبح کیا اور (انکی حجتوں سے ظاہرا) کرتے ہوئے معلوم ہوتے نہ تھے **معاملہ شد ہم تمہ مقدمہ** وَإِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادَّارَأْتُمْ فِيهَا ۖ وَاللَّهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنتُمْ تَكْتُمُونَ (۷۲) فَقُلْنَا اضْرِبُوهُ بِبَعْضِهَا ۚ كَذَٰلِكَ يُحْيِي اللَّهُ الْمَوْتَىٰ وَيُرِيكُمْ آيَاتِهِ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ (۷۳) اور (وہ زمانہ یاد کرو) جب تم لوگوں (میں سے کسی) نے ایک آدمی کا خون کر دیا پھر (اپنی اپنی برارت کے لیے) ایک دوسرے پر اسکو ڈالنے لگے اور اللہ تعالیٰ کو اُس امر کا ظاہر کرنا منظور تھا جسکو تم (میں کے مجرم و مشتبہ لوگ) مخفی رکھنا چاہتے تھے اسلیے (ذبح بقرہ کے بعد) ہمنے حکم دیا کہ اس (مقتول کی لاش) کو اُس (بقرہ) کے کوئی سے ٹکڑے سے چھوا دو (چنانچہ چھوانے سے وہ زندہ ہو گیا۔ آگے اللہ تعالیٰ بمقابلہ منکرین قیامت کے اس قصہ سے استدلال اور نظیر کے طور پر فرماتے ہیں کہ) اسی طرح حق تعالیٰ (قیامت میں) مردوں کو زندہ کر دینگے اور اللہ تعالیٰ اپنے نظائر (قدرت) تمکو دکھلاتے ہیں اس توقع پر کہ تم عقل سے کام لیا کرو (اور ایک نظیر سے دوسری نظیر کی انکار سے باز آؤ) **ف** اس مقتول نے زندہ ہو کر اپنے قاتل کا نام تبلا دیا اور فوراً پھر مر گیا۔ اور جو شخص مضغہ بے جان میں جان پڑنے کے طریق میں غور کریگا کہ اسکی کل حقیقت ایک بخار لطیف کا مضغہ سے مس کرنا اور متصل ہو جانا ہے وہ اس طریق خاص مذکور فی القصہ کو کسی طرح قدرت حق سے مستبعد نہ سمجھے گا اور دونوں الصالون میں کوئی معقول فرق عقلی بیان نہ کر سکیگا اور اس سے کوئی یہ نہ سمجھے کہ محض مقتول کا بیان تعیین قاتل کے باب میں کافی دلیل ہے بلکہ اس موقع خاص پر وحی سے معلوم ہو گیا تھا کہ اسکا بیان مطابق واقع کے ہوگا اور دوسرے مواقع پر یہ مطابقت للواقع کسی دلیل صحیح سے ثابت نہیں خافترقا اور اس آیت کا مضمون آیات بالا کے قصہ کی ابتدا ہے ترتیب بدلنے میں ایک خاص نکتہ ہے وہ یہ کہ دور سے بنی اسرائیل کی بے عنوانیوں کا ذکر چلا آ رہا ہے اور یہی ذکر مقصود اصلی ہے اور اس قصہ کے ضمن میں دو بے عنوانیوں کا ذکر کرنا مقصود ہے۔

| النحو | |
|---|---|
| قوله مخرج فان قلت كيف عمل مخرج وهو في معنى المضي قلت وقد حكى ما كانت مستقبلا في وقت | التدارء ۲ كشاف اضربوه الضمير فيه اما ان يرجع الى النفس والتذكير على تاويل الشخص والانسان واما الى القتيل لما دل عليه من قوله ما كنتم تكتمون ۱۲ |

ع ۸

**ملحقات الترجمة**

**۱ قوله** اول بار کے سوال کا جواب لما في الكشاف والبيضاوي ماهي مرة ثانية تكرير لسؤال الاول من حالها وصفتها وهكشاف كذا

**۲ قوله** پوری اوصاف ای في الكشاف المعاني الحق جئت بالحق تعني حقيقته وعلم يريدوا ان هاسبق لم تكن حقا

**۳ قوله** تم لوگوں میں سے کسی في الكشاف خطبت الجماعة لوجود القتل فيهم

**۴ قوله** ایک دوسرے پر ہلادے ایہمین المذکورین فی الکشاف نصه وقد اختصم بمعنى طرح قتلها بعضكم على بعض فيدفع المطروح عليه الطارح اولان الطارح في نفسه دفع او دفع بعضكم بعضا عن البراءة

**۵ قوله** ... في ترتيب ...

ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً ؕ وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا

ایسے ایسے واقعات کے بعد تمہارے دل پھر بھی سخت ہی رہے تو ان کی مثال پتھر کی سی ہو بلکہ سختی میں زیادہ سخت اور بعضے پتھر تو ایسے ہیں جن سے نہریں پھوٹ کر چلتی ہیں اور انہیں پتھروں میں بعضے ایسے ہیں

لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ

کہ جوشق ہو جاتے ہیں پھر اُنسے پانی نکل آتا ہے اور اُنہی پتھروں میں بعضے ایسے ہیں جو خدا تعالیٰ کے خوف سے اوپر سے نیچے لڑھک آتے ہیں۔ اور حق تعالیٰ تمہارے اعمال سے بے خبر نہیں ہیں۔

ایک قتل کرکے اخفاء واردات کی کوشش کرنا دوسرے احکام خداوندی میں خواہ مخواہ کی حجتیں نکالنا سو اگر قصہ بالترتیب بیان کیا جاتا ممکن تھا کہ ناظرین جزو اول کو مقصود سمجھتے اور جزو دوم کو محض قصہ کی تتمیم خیال کرتے اور ترتیب بدلنے سے صاف معلوم ہو گیا کہ دونوں ہی جزو مقصود ہیں ورنہ دونوں کے مقصود نہ ہونیکے تقدیر پر ترتیب کیوں بدلی جاتی اور کوئی شخص یہ شبہ نہ کرے کہ حق تعالیٰ کو تو ویسے ہی زندہ کرنے کی قدرت تھی یا بے زندہ کیے ہوئے قاتل کو بتلا سکتے تھے پھر اس سامان کی کیا ضرورت ہے بات یہ ہے کہ حق تعالیٰ کا کوئی فعل ضرورت اور مجبوری کی وجہ سے نہیں ہوتا بلکہ مصلحت اور حکمت کے لیے ہوتا ہے اور پوری حکمتیں ہر واقعہ کی حق تعالیٰ ہی کے احاطہ علمی میں آسکتی ہیں دوسروں کو اس فکر میں پڑنا اضاعت عمر عزیز ہے کیونکہ جو حکمت بیان کیجاویگی وہ بھی ایک فعل ہوگا اور یہی سوال اس میں بھی ہوگا اسلیے طریق اسلم سکوت و تسلیم ہے ؎ حدیث از مطرب و مے گو و راز دہر کمتر جو ٭ کہ کس نکشود و نکشاید بحکمت این معما را آگے ان واقعات سے متاثر نہ ہونے پر شکایت فرماتے ہیں **شکایت** ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً ؕ وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿۷۴﴾ ایسے ایسے واقعات کے بعد (چاہیے تھا کہ تم لوگوں کے دل بالکل نرم اور حق تعالیٰ کی عظمت سے پُر ہو جاتے لیکن) تمہارے دل پھر بھی سخت ہی رہے تو (یوں کہنا چاہیے کہ) ان کی مثال پتھر کی سی ہے[1] بلکہ سختی میں (پتھر سے بھی) زیادہ سخت (کہا جاوے تو زیبا ہے) اور (زیادہ سخت اس وجہ سے کہا جاتا ہے کہ) بعضے پتھر تو ایسے ہیں جن سے (بڑی بڑی) نہریں پھوٹ کر چلتی ہیں اور اُنہی پتھروں میں بعضے ایسے ہیں کہ جوشق ہو جاتے ہیں پھر اُن سے (اگر زیادہ نہیں تو تھوڑا ہی) پانی نکل آتا ہے اور اُنہی پتھروں میں بعضے ایسے ہیں جو خدا تعالیٰ کے خوف سے اوپر سے نیچے لڑھک آتے ہیں (اور تمہارے قلوب میں کسی قسم کا اثر ہی نہیں ہوتا) اور (اس قساوت سے جو اعمال بد صادر ہوتے ہیں) حق تعالیٰ تمہارے (اُن) اعمال سے بے خبر نہیں ہیں (بہت جلد تمکو سزا کو پہونچا دینگے) **ف**[2] پتھروں کے تین اثر اس مقام پر بیان کیے ہیں۔ ایک اُن سے زیادہ پانی نکلنا۔ دوسرے کم پانی نکلنا اسمیں تو کسی کو شبہ نہیں پڑتا۔ تیسرے خدا تعالیٰ کے خوف سے نیچے آگرنا اسمیں شاید کسی کو شبہ ہو کیونکہ اُن کو عقل اور حس نہیں ہے سو سمجھ لینا چاہیے کہ خوف کیلیے عقل کی تو ضرورت نہیں چنانچہ حیوانات لا یعقل میں خوف کا مشاہدہ کیا جاتا ہے البتہ حس کی ضرورت ہے لیکن جمادات میں اتنی حس بھی نہ ہونے کی کوئی دلیل نہیں ہے کیونکہ حس موقوف ہے حیات پر اور ممکن ہے کہ اُن میں ایسی حیاتِ لطیفہ ہو جسکا ہمکو ادراک نہوتا ہو جیسا جوہرِ دماغ کے احساس کا بہت عُقلاء کو ادراک نہیں ہوا لیکن بہت سے عقلاء دلائل سے اسکے قائل ہوئے تو ظاہر نص قرآن اُن دلائل طبیہ سے دلالۃً اور قوت میں کم نہیں ہے اور ہمکو اس دعوے کی ضرورت نہیں کہ ہمیشہ پتھر کے گرنے کی علت یہی خوف ہے کیونکہ حق تعالیٰ نے یہ فرمایا ہے کہ بعضے پتھر اس وجہ سے گر جاتے ہیں سو ممکن ہے کہ گرنے کے اسباب مختلف ہوں اُن میں بعض طبعی ہوں اور ایک سبب یہ ہو۔ اور اس مقام پر ان پتھروں کے اقسام[3] سہ گانہ میں ترتیب نہایت لطیف اور افادہ مقصود میں نہایت بلیغ ہے یعنی بعض پتھروں سے مخلوق کو انہار کا بڑا نفع پہونچتا ہے انکے قلوب ایسے بھی نہیں بعض پتھروں سے تھوڑے پانی کا کم نفع پہونچتا ہے تو یہ پتھر بہ نسبت اول قسم کے کم مفید اور نرم ہوئے لیکن ان کے قلوب ان سے بھی سخت ہیں اور بعض پتھروں سے گو کسی کو نفع نہیں پہونچتا مگر خود تو اُن میں ایک اثر ہے تو یہ قسم بوجہ اسکے کہ قسمین اولین میں آثار ندکورہ کے ساتھ خوف بھی موجود ہے سب سے اسفل اور انزل اور انفعال میں اضعف اور اقل ہے مگر انکے قلب میں یہ انفعال اضعف بھی نہیں۔ سبحان اللہ حقیقت میں بڑی پاکیزہ ترتیب اور بیان ہے یہاں تک یہود کے حالات دکھلا سنا کر مسلمانوں کو جو انکے مومن بنانے کی فکر و کوشش میں کلفت پیش آتی تھی اُن کی اس امید کو قطع کرکے

**ملحقات الترجمۃ**

[1] قولہ فی ترجمۃ ہے بلکہ کذا فی روح المعانی ۱۲

[2] قولہ فی ف اقسام سہ گانہ میں ترتیب۔ ماخذہ روح المعانی۔

**البلاغۃ** قولہ تعالیٰ اشد قسوۃ والمام یقل اقسیٰ لما فی اشد من المبالغۃ والدلالۃ علی اشتداد القسوتین واشتمال المفضل علی زیادۃ ۱۲ کذا فی البیضاوی

**اختلاف القراءۃ**

فی قراءۃ عما یعملون بیاء الغیبۃ ۱۲

أَفَتَطْمَعُونَ أَن يُؤْمِنُوا لَكُمْ وَقَدْ كَانَ فَرِيقٌ مِّنْهُمْ يَسْمَعُونَ كَلَامَ اللَّهِ ثُمَّ يُحَرِّفُونَهُ مِن بَعْدِ مَا عَقَلُوهُ

کیا اب بھی تم توقع رکھتے ہو کہ یہ تمہارے کہنے سے ایمان لے آوینگے حالانکہ ان میں سے کچھ لوگ ایسے گذرے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کا کلام سنتے تھے اور پھر اس کو کچھ کا کچھ کر ڈالتے تھے اُس کو سمجھنے کے بعد

وَهُمْ يَعْلَمُونَ ۝ وَإِذَا لَقُوا الَّذِينَ آمَنُوا قَالُوا آمَنَّا وَإِذَا خَلَا بَعْضُهُمْ إِلَىٰ بَعْضٍ قَالُوا أَتُحَدِّثُونَهُم بِمَا فَتَحَ اللَّهُ

اور جانتے ہیں اور جب ملتے ہیں مسلمانوں سے تو کہتے ہیں کہ ہم ایمان لے آئے ہیں اور جب تنہائی میں جاتے ہیں یہ بعضے دوسرے بعضے یہودیوں کے پاس تو وہ ان سے کہتے ہیں کہ تم کیا مسلمانوں کو وہ باتیں بتلا

عَلَيْكُمْ لِيُحَاجُّوكُم بِهِ عِندَ رَبِّكُمْ ۚ أَفَلَا تَعْقِلُونَ ۝ أَوَلَا يَعْلَمُونَ أَنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ مَا يُسِرُّونَ وَمَا يُعْلِنُونَ ۝

دیتے ہو جو اللہ نے تم پر کھولی ہیں نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ لوگ تم کو حجت میں مغلوب کر دینگے کہ یہ مضمون اللہ کے پاس ہے کیا تم نہیں سمجھتے کیا انکو اسکا علم نہیں ہے کہ حق تعالیٰ کو سب خبر ہے اُن چیزوں کی بھی جنکو وہ مخفی رکھتے ہیں اور انکی بھی جنکا

انکی کلفت دفع کرتے ہیں آیت آیندہ میں **معاملہ نوزدہم متضمن دفع کلفت مومنین** أَفَتَطْمَعُونَ أَن يُؤْمِنُوا لَكُمْ وَقَدْ كَانَ فَرِيقٌ مِّنْهُمْ يَسْمَعُونَ كَلَامَ اللَّهِ ثُمَّ يُحَرِّفُونَهُ مِن بَعْدِ مَا عَقَلُوهُ وَهُمْ يَعْلَمُونَ ﴿۷۵﴾ (اے مسلمانو کیا یہ سارے قصے سنکر) اب بھی تم توقع رکھتے ہو کہ یہ (یہودی) تمہارے کہنے سے ایمان لے آوینگے حالانکہ (ان سب مذکورہ قصوں سے بڑھکر ایک اور بات بھی اُن سے ہو چکی ہے کہ) انہیں کے کچھ لوگ ایسے گذرے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کا کلام سنتے تھے اور پھر اسکو کچھ کا کچھ کر ڈالتے تھے (اور) اُسکو سمجھنے کے بعد (ایسا کرتے) اور (لطف یہ کہ یہ بھی) جانتے تھے (کہ ہم برا کر رہے ہیں محض اغراض نفسانی اس کارروائی کا باعث ہوتی ہیں) **ف** مطلب یہ کہ جو لوگ ایسے بیباک و راغراض نفسانیہ کے اسیر ہوں وہ کسیکے کہنے سے کب باز آنیوالے اور کسی کی کب سننے والے ہیں اور کلام اللہ سے مراد یا تو توریت ہے اور سماع سے مراد بواسطہ انبیاء علیہم السلام کے اور تحریف سے مراد اسکے بعض کلمات یا تفاسیر یا دونوں کو بدل ڈالنا اور یا کلام سے مراد وہ ہے جو اُن ستر آدمیوں نے تصدیق موسیٰ علیہ السلام کے مقدمہ میں طور پر سنا تھا اور سماع سے مراد بلاواسطہ اور تحریف سے مراد قوم سے یہ نقل کر دینا کہ اخیر میں اللہ تعالیٰ نے یہ بھی فرما دیا تھا کہ جو حکم تم سے ادا نہو سکے وہ معاف ہے جیسا آیت واذ اخذنا میثاقکم کی تفسیر میں بیان ہو چکا اور گو بعض امور مذکورہ کا صدور یہود معاصر پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم سے نہوا ہو لیکن یہ لوگ بھی اپنے اسلاف کے اُن اعمال پر انکار اور نفرت نہ رکھتے تھے اسلیے حکماً یہ بھی ویسے ہی ہوئے **معاملہ بستم متضمن دفع کلفت مومنین** وَإِذَا لَقُوا الَّذِينَ آمَنُوا قَالُوا آمَنَّا وَإِذَا خَلَا بَعْضُهُمْ إِلَىٰ بَعْضٍ قَالُوا أَتُحَدِّثُونَهُم بِمَا فَتَحَ اللَّهُ عَلَيْكُمْ لِيُحَاجُّوكُم بِهِ عِندَ رَبِّكُمْ ۚ أَفَلَا تَعْقِلُونَ ﴿۷۶﴾ اور جب ملتے ہیں (منافقین یہود) مسلمانوں سے تو (اُنسے) کہتے ہیں کہ (ہم بھی) ایمان لے آئے ہیں اور جب تنہائی میں جاتے ہیں یہ بعضے (منافق یہودی) دوسرے بعضے (علانیہ یہودیوں) کے پاس (تو اُن سے انکی معیت و ہم مشربی کے مدعی ہوتے ہیں اُسوقت) وہ (دوسرے یہودی) اُنسے کہتے ہیں کہ تم (یہ) کیا غضب کرتے ہو کہ مسلمانوں کو (خوشامد میں) وہ باتیں بتلا دیتے ہو جو (اُنکے مفید مذہب) اللہ تعالیٰ نے (توریت میں) تم پر منکشف کر دی ہیں (مگر ہم مصلحت پوشیدہ رکھتے ہیں) نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ لوگ تمکو حجت میں مغلوب کر دینگے کہ (دیکھو) یہ مضمون اللہ کے پاس (سے تمہاری کتاب میں آیا) ہے کیا تم (اتنی موٹی بات) نہیں سمجھتے **ف** منافقین کبھی ایک آدھ بات خوشامد میں اپنا صدق ایمان جتلانے کے لیے مسلمانوں سے کہدیتے کہ توریت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بشارت ہے یا قرآن مجید کی خبر ہے بخوذلک اسپر دوسرے لوگ ملامت کرتے اسمیں توجیہ دفع کلفت کی یہ ہے کہ جو لوگ ایسے چالاک اور چاند پر خاک ڈالنے والے ہیں وہ تمہاری کیا مانیں گے اور منافقین کا یہ قول سورہ بقرہ کے شروع میں بھی آیا ہے لیکن چونکہ وہاں الکابر اوز مومنین کے ساتھ بتلانا منظور تھا اور یہاں قطع امید ایمان کرانا مقصود ہے اختلاف مقصود سے تکرار دفع ہو گیا اور اکثر جگہ مکررات قرآنی اسی قبیل سے ہیں اور اگر کہیں مقصود واحد بھی ہو جب بھی تاکید خود ایک گونہ مقصود جدید اور مطمح نظر بلغا اور مہتم بالشان ہی آیت آیندہ میں اللہ تعالیٰ ان منافقین اور ان ملامت گروں کی حماقت پر تنبیہ فرماتے ہیں **تحمیق یہود** أَوَلَا يَعْلَمُونَ أَنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ مَا يُسِرُّونَ وَمَا يُعْلِنُونَ ﴿۷۷﴾ کیا ان کو اسکا علم نہیں ہے کہ حق تعالیٰ کو سب خبر ہے اُن چیزوں کی بھی جنکو وہ مخفی رکھتے ہیں اور اُن کی بھی جنکا وہ اظہار کر دیتے ہیں **ف** تو اگر اُن منافقین نے

ملحقات الترجمة
لے قولہ لوگوں سے ان کی معیت الخ ... [illegible]

العربیة فی البیضاوی ان یؤمنوا لکم ان یصدقوکم او یومنوا لاجل دعوتکم فی حاشیة الشیروانی علی الاول الایمان معناه اللغوی وهو التصدیق واللام صلة بتضمین معنی الاقرار او الاستجابة وعلی الثانی بمعناه المشرعی واللام للتعلیل ۱۲ عقد مابکم فی روح المعانی اسنی کتابه وحکمه وهو عند عصابة بدل من به وحتی کونه بدلا منه ان عائد الذی هو نائب عنه بدل منه اما بدل الکل ان قدر صیغة اسم الفاعل او بدل اشتمال

ان قدر مصدرا وفائدته بیان جهة الاحتجاج بما فتح الله تعالی فان الاحتجاج به متصور علی وجوه شتی کانه قیل لیحاجوکم به لکونه فی کتابه سے یقولوا انه مذکور فی کتابه الدینی آمنتم به ۱۲ قوله اولا یعلمون الواو بعد الهمزة للعطف تقدیر الکلام ایفعلون کذا وکذا ولا یعلمون ۱۲ استاذی مولانا محمد یعقوب رح
البلاغة قوله بما فتح الله فی روح المعانی والتعبیر عنه بالفتح ایذان بانه سر مکتوم وباب مغلق ۱۲

نصف

وَمِنْهُمْ أُمِّيُّونَ لَا يَعْلَمُونَ الْكِتَابَ إِلَّا أَمَانِيَّ وَإِنْ هُمْ إِلَّا يَظُنُّونَ ○ فَوَيْلٌ لِّلَّذِينَ يَكْتُبُونَ الْكِتَابَ بِأَيْدِيهِمْ

اور ان میں بہت سے ناخواندہ بھی ہیں جو کتابی علم نہیں رکھتے لیکن دل خوش کن باتیں اور وہ لوگ کچھ نہیں خیالات پکا لیتے ہیں تو بڑی خرابی ہوگی جو لکھتے ہیں کتاب اپنے ہاتھوں سے

ثُمَّ يَقُولُونَ هَٰذَا مِنْ عِندِ اللَّهِ لِيَشْتَرُوا بِهِ ثَمَنًا قَلِيلًا ۖ فَوَيْلٌ لَّهُم مِّمَّا كَتَبَتْ أَيْدِيهِمْ وَوَيْلٌ لَّهُم مِّمَّا

پھر کہدیتے ہیں کہ یہ خدا کی طرف سے ہے غرض صرف یہ ہوتی ہے کہ اس ذریعہ سے کچھ نقد قدرے قلیل وصول کر لیں سو بڑی خرابی آوے گی ان کو اس کی بدولت جسکو ان کے ہاتھوں نے لکھا تھا اور بڑی خرابی ہوگی ان کو اس کی بدولت

يَكْسِبُونَ ○ وَقَالُوا لَن تَمَسَّنَا النَّارُ إِلَّا أَيَّامًا مَّعْدُودَةً ۚ قُلْ أَتَّخَذْتُمْ عِندَ اللَّهِ عَهْدًا فَلَن يُخْلِفَ

جسکو وہ وصول کر لیا کرتے تھے اور یہودیوں نے یہ کہا کہ ہرگز ہمکو آتش چھوئے گی بھی نہیں مگر تھوڑے روز جو شمار کر لئے جا سکیں آپ یوں فرما دیجئے کیا تم لوگوں نے حق تعالیٰ سے کوئی معاہدہ لیا ہے جس پر

اللَّهُ عَهْدَهُ ۖ أَمْ تَقُولُونَ عَلَى اللَّهِ مَا لَا تَعْلَمُونَ ○

اللہ تعالیٰ اپنے معاہدہ کے خلاف نہ کریں گے - یا اللہ تعالیٰ کے ذمہ ایسی بات لگاتے ہو جس کی کوئی علمی سند اپنے پاس نہیں رکھتے

اپنا کفر مومنین سے چھپایا تو کیا اور اگر ان ملامت گروں نے حضور کی بشارت وغیرہ کے متعلق مضامین چھپائے تو کیا حق تعالیٰ کو تو سب خبر ہی چنانچہ حق تعالیٰ نے دونوں مضمونوں سے مسلمانوں کو جابجا مطلع فرما دیا ان آیات میں یہود کے خواندہ لوگوں کا ذکر ہو چکا تو آیت آئندہ میں ان کے ناخواندوں کا ذکر فرماتے ہیں **حال عوام یہود** وَمِنْهُمْ أُمِّيُّونَ لَا يَعْلَمُونَ الْكِتَابَ إِلَّا أَمَانِيَّ وَإِنْ هُمْ إِلَّا يَظُنُّونَ (۷۸) اور ان یہودیوں میں بہت سے ناخواندہ بھی ہیں جو کتابی علم نہیں رکھتے لیکن بلا سند دل خوش کن باتیں بہت یاد ہیں اور وہ لوگ اور کچھ نہیں ویسے ہی بے بنیاد خیالات پکا لیتے ہیں **ف** وجہ یہ کہ کچھ تو ایسے علما کی تعلیم ناقص و مخلوط اور تورات ان میں فہم کی کمی کچھ بے بنیاد خیالات کے حقائق واقعیہ کی تحقیق کہاں تعصب بقول شخصے کریلا اور نیم چڑھا اس پر یہ شیخی کہاں اور چونکہ ان کی اس توہم پرستی کا بڑا سبب ان کے علما کی خیانت تھی اس لئے ان کی شناعت میں ان عوام سے بعد کو آیت آئندہ میں بیان فرماتے ہیں گو پہلے کچھ ان کا حال بھی آچکا ہے **شناعت علما یہود** فَوَيْلٌ لِّلَّذِينَ يَكْتُبُونَ الْكِتَابَ بِأَيْدِيهِمْ ثُمَّ يَقُولُونَ هَٰذَا مِنْ عِندِ اللَّهِ لِيَشْتَرُوا بِهِ ثَمَنًا قَلِيلًا ۖ فَوَيْلٌ لَّهُم مِّمَّا كَتَبَتْ أَيْدِيهِمْ وَوَيْلٌ لَّهُم مِّمَّا يَكْسِبُونَ (۷۹) جب عوام کا ذکر ہو چکا جو بڑے جاہل ہیں اور جن کا سبب جہل کا ان کے علما ہیں تو بڑی خرابی ان کی ہوگی جو لکھتے ہیں بدل بدل کر کتاب (توریت) کو اپنے ہاتھوں سے (اور پھر عوام سے) کہدیتے ہیں کہ یہ حکم خدا کی طرف سے یوں ہی آیا ہے (اور) غرض (صرف) یہ ہوتی ہے کہ اس ذریعہ سے کچھ نقد قدرے قلیل وصول کر لیں سو بڑی خرابی آوے گی ان کو اس (مبدل کتاب) کی بدولت بھی جسکو ان کے ہاتھوں نے لکھا تھا اور بڑی خرابی ہوگی ان کو اس (نقد) کی بدولت (بھی) جسکو وہ وصول کر لیا کرتے تھے **ف** عوام کی منہ جوئی کیواسطے غلط سلط مسئلے بتا دیتے تھے ان سے کچھ وصول بھی ہو جاتا تھا اور ان کی نظر میں رفعت و وجاہت بھی رہتی تھی اسی غرض سے لفظاً یا معنی توریت میں کچھ ہیر پھیر بھی کرتے رہتے تھے آیت میں اسی حرکت پر وعید سنائی ہے **معاملہ سبت وکیم** وَقَالُوا لَن تَمَسَّنَا النَّارُ إِلَّا أَيَّامًا مَّعْدُودَةً ۚ قُلْ أَتَّخَذْتُمْ عِندَ اللَّهِ عَهْدًا فَلَن يُخْلِفَ اللَّهُ عَهْدَهُ أَمْ تَقُولُونَ عَلَى اللَّهِ مَا لَا تَعْلَمُونَ (۸۰) اور یہودیوں نے (یہ بھی) کہا کہ ہرگز ہمکو آتش (دوزخ) چھوئے گی (بھی) نہیں (ہاں) مگر بہت تھوڑے روز جو انگلیوں پر شمار کر لئے جا سکیں (اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) آپ (ان سے) یوں فرما دیجئے کیا تم لوگوں نے حق تعالیٰ سے اس کے متعلق کوئی معاہدہ

ملحقات الترجمة

۵ تو رداں سوال ابھا فی لیضاوی یعنی الحروف ۲

**اللغات** امانی جمع امنیة واصلها امنوية افعولة وهو فى الاصل ما يقدر الانسان فى نفسه من منى اذا قدر ولذلك تطلق على الكذب وعلى ما يتمنى وما يقرأ ۱۲ روح المعانى

الظن وقد يطلق الظن على ما يقابل العلم اليقينى عن دليل قاطع سواء قطع بعده دليل وبدليل صحيح اولم يقطع فلا ينافى نسبة الظن اليهم ان كانوا جازمين ۱۲ روح المعانى

الكتب الكتابة او التوراة ۱۲ بيضاوى واشرت الى الجمع بينهما فى الترجمة ۱۲

**النحو** ام تقولون فى البيضاوى هى ام معادلة لهمزة الاستفهام بمعنى اى الامرين كائن على سبيل التقرير للعلم بوقوع احدهما او منقطعة بمعنى بل اتقولون على التقرير والتقريع ۱۲

**البلاغة** بايديهم تاكيد لقولهم كتبته بيمينى ۱۲ بيضاوى وفى الانتصاف ان فائدته تصوير الحالة فى النفس كما وقعت حتى يكاد السامع لذلك ان يكون مشاهدا للهيئة ۱۲

**الكلام** هى بيل للدرس آية ... على عدم حجية الظن فى الشرعيات قلنا قد ... هى الآية عدم حجية الظن بالمعنى الذى اريد فيها من عدم الاستناد الى دليل صحيح مع خلاف الدليل القطعى والكلام على ... هذا الظن فلا يلزم منه عدم حجية حسب القواعد الثابتة فى الشرع ۱۲

وقالوا لن تمسنا الآية - دلت الآية على بطلان الخلف فى العهد وعدا كان او وعيدا ... من التخلف فى بعض الوعيد فلا ان الوعيد مقيد بعدم مشية العفو فبمشيته يرتفع القيد ويرتفع الوجه فلا وعيد ولا خلف ۱۲

بَلٰى مَنْ كَسَبَ سَيِّئَةً وَّاَحَاطَتْ بِهٖ خَطِيْٓئَتُهٗ فَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ○ وَالَّذِيْنَ

کیوں نہیں جو شخص قصداً بُری باتیں کرتا رہے اور اُسکو اُسکی خطا احاطہ کرلے　سو ایسے لوگ اہل دوزخ ہوتے ہیں۔　وہ اُس میں ہمیشہ رہیں گے۔　اور جو لوگ

اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ○ وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ

ایمان لاویں اور نیک کام کریں　ایسے لوگ اہل بہشت ہوتے ہیں　وہ اُس میں ہمیشہ رہیں گے۔　اور جب لیا ہم نے قول و قرار بنی اسرائیل سے

لَا تَعْبُدُوْنَ اِلَّا اللّٰهَ ۣ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا وَّذِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَقُوْلُوْا لِلنَّاسِ حُسْنًا

کہ عبادت مت کرنا بجز اللہ تعالیٰ کے اور ماں باپ کی اچھی طرح خدمتگزاری کرنا اور اہل قرابت کی بھی اور بے باپ کے بچوں کی بھی اور غریب محتاجوں کی بھی اور عام لوگوں سے بات اچھی طرح کہنا

وَّاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ۭ ثُمَّ تَوَلَّيْتُمْ اِلَّا قَلِيْلًا مِّنْكُمْ وَاَنْتُمْ مُّعْرِضُوْنَ ○

اور پابندی رکھنا نماز کی　اور ادا کرتے رہنا زکوٰۃ۔　پھر تم اُس سے پھر گئے　بجز معدودے چند کے　اور تمہاری تو معمولی عادت ہے اقرار کر کے ہٹ جانا

لے لیا ہے جس میں اللہ تعالیٰ اپنے معاہدے کے خلاف نہ کرینگے یا معاہدہ نہیں لیا بلکہ ویسے ہی اللہ تعالیٰ کے ذمہ ایسی بات لگاتے ہو جسکی کوئی علمی سند اپنے پاس نہیں رکھتے **ف** یہود کے اس قول کی مفسرین نے مختلف تقریریں کی ہیں لیکن حقر کے قلب میں یہ تقریر آتی ہے کہ امر محقق ہے کہ مومن اگر عاصی ہو تو گو معاصی سے دوزخ میں معذب ہو لیکن ایمان کی وجہ سے خلود نہ ہوگا بعد چندے نجات ہو جاوے گی۔ پس حاصل دعویٰ یہود کا یہ تھا کہ چونکہ دین موسوی بزعم اُنکے منسوخ نہیں ہے لہٰذا وہ مومن ہیں انکار نبوت حضرت عیسیٰ علیہ السلام و جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کافر نہیں ہوئے پس اگر کسی عصیان کے سبب دوزخ میں چلے بھی گئے پھر نکال لیے جاوینگے اور چونکہ یہ دعویٰ محض بناء الفاسد علی الفاسد ہے کیونکہ دعویٰ تابید شریعت موسویہ کا خود غلط ہے اسلیے انکار نبوت مسیحیہ و محمدیہ سے وہ لوگ کافر ہونگے اور کفار کے لیے بعد چندے نجات ہو جانا کسی کتاب سماوی میں نہیں جسکو حق تعالیٰ نے عہد سے تعبیر فرمایا پس ثابت ہوا کہ دعویٰ بے دلیل بلکہ خلاف دلیل ہے آگے رد کے ساتھ ایک ضابطہ کا بیان ہے جسکی رو سے یہ لوگ خالد فی النار ہونگے **ضابطہ** بَلٰى مَنْ كَسَبَ سَيِّئَةً وَّاَحَاطَتْ بِهٖ خَطِيْٓئَتُهٗ فَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ⑧١ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ⑧٢ (بجز چند روز کے تمکو آتش دوزخ) کیوں نہیں (لگے گی بلکہ ابد الآباد تک اُس میں رہنا ضرور ہے کیونکہ ہمارا ضابطہ یہ ہے کہ) جو شخص قصداً بُری باتیں کرتا رہے اور اُسکو اُسکی خطا (وقصور اس طرح) احاطہ کرلے (کہ کہیں نیکی کا اثر تک نہ رہے) سو ایسے لوگ اہل دوزخ ہوتے ہیں (اور) وہ اُس میں ہمیشہ (ہمیشہ) رہینگے اور جو لوگ (اللہ و رسول پر) ایمان لاویں اور نیک کام کریں ایسے لوگ اہل بہشت ہوتے ہیں (اور) وہ اُس میں ہمیشہ (ہمیشہ) رہینگے **ف** خطاؤں کے احاطہ کرنیکے جو معنی حقر نے ترجمہ میں ظاہر کر دیئے ہیں احاطہ بایں معنی کفار کے ساتھ مخصوص ہے کیونکہ کفر کی وجہ سے کوئی عمل صالح مقبول نہیں ہوتا بلکہ اگر کچھ کفر کے قبل کے اعمال ہوں وہ بھی حبط او ضبط ہو جاتے ہیں اسوجہ سے کفار میں سب بدی ہی بدی ہوگی بخلاف اہل ایمان کے کہ اولاً انکا ایمان خود ایک اعظم اعمال صالحہ ہے ثانیاً اور اعمال فرعیہ بھی انکے نامۂ اعمال میں درج ہوتے ہیں اسلئے وہ نیکی کے اثر سے خالی نہیں پس یہ احاطہ ان کی حالت پر صادق نہیں آتا خوب سمجھ لو۔ حاصل استدلال استحقاق یہود للخلود کا اس ضابطہ سے یہ ہوا کہ جب اس ضابطہ کی رو سے کفار کا خالد ہونا ثابت ہے اور موسیٰ علیہ السلام خاتم النبیین نہیں ہیں بلکہ حضرت مسیح علیہ السلام اور حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم بھی نبی ہیں اور یہود ان حضرات کی نبوت کے منکر ہیں اور انکار نبوت انبیاء کفر ہے پس یہودی کافر ٹھیرے اسلئے اس ضابطہ کی رو سے خالد فی النار ہونگے تو انکا دعویٰ مذکور دلیل قطعی سے باطل ٹھیرا اور جاننا چاہیئے کہ اس مقام پر کافر و مومن نیک عمل کا ضابطہ بیان ہوا ہے اور مومن بدعمل کا ضابطہ دوسری آیات و احادیث میں ہے مثلاً اِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ اَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ وَيَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ يَّشَآءُ اور اس مشیت کا وقوع اس آیت میں مذکور ہے فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ اور احادیث تو بہت ہی صریح ہیں اور فی نفسہ صحیح ہیں **معاملہ بست و دوم** وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ لَا تَعْبُدُوْنَ اِلَّا اللّٰهَ ۣ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا وَّذِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَقُوْلُوْا لِلنَّاسِ حُسْنًا وَّاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ

ملحقات الترجمہ: لے تو لا ایمان لاویں و نیک — الموصول یتضمن معنی الشرط وہو یجعل الماضی مستقبلا ۱۲

معنی احاطت خطیئتہ

ظہور معنی احاطہ

العربیۃ قولہ لا تعبدون اخبار فی معنی النہی وہو ابلغ من صریح النہی لما فیہ من ایہام ان المنہی سارع الی الانتہاء فہو یخبر عنہ قولہ احسانا متعلق بمضمر تقدیرہ وتحسنون او احسنوا قولہ المسکین مفعیل من السکون کان الفقر اسکنہ قولہ حسنا سماہ حسنا للمبالغۃ ثم تولیتم علی طریقۃ الالتفات قولہ انتم معرضون قوم عادتکم الاعراض عن الوفاء والطاعۃ واصل الاعراض الذہاب عن المواجہۃ الی جہۃ العرض ۱۲ بیضاوی لے الناحیۃ۔

الکلام بلیٰ من کسب الآیۃ استدل المعتزلۃ بالآیۃ علی خلود العاصی فی النار لان القسمۃ ثنائیۃ فمن لم یعمل الصالحات دخل فی من کسب الذی یستحق الخلود وانا اشرت الی الجواب بتفسیر الاحاطۃ وجعل القسمۃ ثلاثیۃ ذکر منہا اثنان ولم یذکر الثالث ہہنا ۱۲

وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ لَا تَسْفِكُوْنَ دِمَآءَكُمْ وَلَا تُخْرِجُوْنَ اَنْفُسَكُمْ مِّنْ دِيَارِكُمْ ثُمَّ اَقْرَرْتُمْ وَاَنْتُمْ

اور جب ہم نے تم سے یہ قول و قرار لیا کہ باہم خوں ریزی مت کرنا — اور ایک دوسرے کو ترک وطن مت کرانا — پھر تم نے اقرار بھی کر لیا اور تم

تَشْهَدُوْنَ ۝ ثُمَّ اَنْتُمْ هٰٓؤُلَآءِ تَقْتُلُوْنَ اَنْفُسَكُمْ وَتُخْرِجُوْنَ فَرِيْقًا مِّنْكُمْ مِّنْ دِيَارِهِمْ ۡ تَظٰهَرُوْنَ

شہادت دیتے ہو — پھر تم یہ ہو — باہم قتل و قتال بھی کرتے ہو — اور ایک دوسرے کو ترک وطن بھی کراتے ہو — ان اپنوں کے مقابلہ میں

عَلَيْهِمْ بِالْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ ؕ وَاِنْ يَّاْتُوْكُمْ اُسٰرٰى تُفٰدُوْهُمْ وَهُوَ مُحَرَّمٌ عَلَيْكُمْ اِخْرَاجُهُمْ ؕ

امداد کرتے ہو گناہ اور ظلم کے ساتھ — اور اگر ان لوگوں میں سے کوئی گرفتار ہو کر تم تک پہنچ جاتا ہے تو ایسوں کو کچھ خرچ کرا کر رہا کرا دیتے ہو حالانکہ یہ بات بھی معلوم ہے کہ تمکو ان کا ترک وطن کرا دینا بھی ممنوع ہے

ثُمَّ تَوَلَّيْتُمْ اِلَّا قَلِيْلًا مِّنْكُمْ وَاَنْتُمْ مُّعْرِضُوْنَ ۝۸۳ اور (وہ زمانہ یاد کرو) جب لیا ہم نے (توریت[1] میں) قول و قرار بنی اسرائیل سے کہ عبادت مت کرنا (کسی کی) بجز اللہ تعالیٰ کے اور ماں باپ کی اچھی طرح خدمت گزاری کرنا اور اہل قرابت کی بھی اور بے باپ کے بچوں کی بھی اور غریب محتاجوں کی بھی اور عام لوگوں سے (جب کوئی) بات (کہنا ہو تو) اچھی طرح (خوش خلقی سے) کہنا اور پابندی رکھنا نماز کی اور ادا کرتے رہنا زکوٰۃ پھر تم (قول و قرار کر کے) اس سے پھر گئے بجز معدودے چند کے اور تمہاری تو معمولی عادت ہی اقرار کر کے ہٹ جانا ف یہ معدودے چند وہ ہیں جو توریت کے پورے پابند رہے کہ قبل نسخ توریت شریعت موسویہ پر قائم رہے اور بعد نسخ توریت شریعت محمدیہ کے متبع ہو گئے تتمہ میثاق مذکور وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ لَا تَسْفِكُوْنَ دِمَآءَكُمْ وَلَا تُخْرِجُوْنَ اَنْفُسَكُمْ مِّنْ دِيَارِكُمْ ثُمَّ اَقْرَرْتُمْ وَاَنْتُمْ تَشْهَدُوْنَ ۝ اور (وہ زمانہ بھی یاد کرو) جب ہم نے تم سے یہ قول و قرار (بھی) لیا کہ (خانہ جنگی کر کے) باہم خونریزی مت کرنا اور ایک دوسرے کو ترک وطن مت کرانا پھر (ہمارے اس اقرار لینے پر) تم نے اقرار بھی کر لیا اور (اقرار[2] بھی ضمناً نہیں بلکہ ایسا صریح جیسے) تم شہادت دیتے ہو ف چونکہ بعض اوقات کسی تقریر سے کسی امر کا اقرار منشیح و مفہوم ہوا کرتا ہے صاف اقرار نہیں ہوتا گو عقلاً و عرفاً وہ بھی اقرار ہی ہوتا ہے لیکن یہاں اس قید اخیر سے اس شبہ کو بھی رفع کر دیا اور بتلا دیا کہ اقرار مذکور ایسا صریح تھا جیسے شہادت واضح اور صاف ہوا کرتی ہے اور ترک وطن کرانے کی ممانعت کے معنی یہ ہیں کہ کسیکو ایسا تنگ مت کرنا کہ بیچارہ ترک وطن پر مجبور ہو جاوے آگے اس حکم خاص کے متعلق انکی عہد شکنی کا ذکر فرماتے ہیں عہد شکنی ثُمَّ اَنْتُمْ هٰٓؤُلَآءِ تَقْتُلُوْنَ اَنْفُسَكُمْ وَتُخْرِجُوْنَ فَرِيْقًا مِّنْكُمْ مِّنْ دِيَارِهِمْ ۡ تَظٰهَرُوْنَ عَلَيْهِمْ بِالْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ ؕ وَاِنْ يَّاْتُوْكُمْ اُسٰرٰى تُفٰدُوْهُمْ وَهُوَ مُحَرَّمٌ عَلَيْكُمْ اِخْرَاجُهُمْ

پھر (اس اقرار صریح کے بعد) تم (جیسے ہو یہ آنکھوں[3] کے سامنے موجود ہی) ہو کہ باہم قتل و قتال بھی کرتے ہو اور ایک دوسرے کو ترک وطن بھی کراتے ہو (اس طور پر کہ) ان اپنوں کے مقابلہ میں (انکی مخالف قوموں کی) امداد کرتے ہو گناہ اور ظلم کے ساتھ (سو ان دونوں حکموں کو تو یوں غارت کیا) اور (ایک تیسرا[4] حکم جو سہل سا سمجھا اس پر عمل کرنیکو خوب تیار رہتے ہو کہ) اگر ان لوگوں میں سے کوئی گرفتار ہو کر تم تک پہنچ جاتا ہے تو ایسوں کو کچھ خرچ کرا کر رہا کرا دیتے ہو) حالانکہ یہ بات[5] بھی معلوم ہے کہ تمکو ان کا ترک وطن کرا دینا اور قتل[6] تو اور بھی بدرجۂ اولیٰ) نیز ممنوع ہے ف اس باب میں ان پر تین حکم واجب تھے — اول قتل نہ کرنا دوم اخراج نہ کرنا سوم اپنی قوم میں سے کسیکو گرفتار و بندی دیکھیں تو روپیہ خرچ کر کے چھڑا دینا سو ان لوگوں نے حکم اول و دوم کو تو ضائع کر دیا تھا اور سوم کا اہتمام کیا کرتے تھے اور صورت اسکی یہ ہوئی تھی کہ اہل مدینہ میں دو قومیں تھیں اوس اور خزرج اور ان میں باہم عداوت رہتی تھی اور کبھی کبھی قتال کی نوبت بھی آتی تھی اور مدینہ کے گرد و نواح میں دو قومیں یہود کی بستی تھیں بنی قریظہ اور بنی نضیر اور اوس اور بنی قریظہ باہم دوست تھے اور خزرج اور بنی نضیر باہم یار تھے تو جب اوس اور خزرج کی باہم لڑائی ہوتی تو دوستی کیوجہ سے بنی قریظہ تو اوس کے مددگار ہوتے اور بنی نضیر خزرج کے حامی بنتے تو جہاں اوس و خزرج مارے جاتے اور خانماں آوارہ ہوتے انکے دوستوں کو بھی یہ مصیبت پیش آتی اور ظاہر ہے کہ بنی قریظہ کے قتل و اخراج میں بنی نضیر کا خاص ورثا اور دخل ہوتا تھا اور بالعکس بھی البتہ یہود کی دونوں جماعتوں میں سے اگر کوئی جنگ میں اسیر ہو جاتا تو ہر جماعت اپنے دوستوں کو مال سے راضی کر کے اس اسیر کو رہائی دلاتے اور جو کوئی پوچھتا تو کہتے کہ اسیر کو رہا کرا دینا ہم پر واجب ہے اور اگر قتل و اخراج کے معین بننے پر کوئی اعتراض کرتا تو کہتے کیا کریں اپنے دوستوں کا ساتھ نہ دینے سے عار آتی ہے حق تعالیٰ نے اسی کی شکایت فرمائی ہے اور جن مخالف قوموں کی امداد کا ذکر فرمایا ہے مراد ان

العربیۃ۔ ثم انتم ھٰؤلاء فی البیضاوی ثم استبعاد لما ارتکبوہ بعد المیثاق والاقرار ۱۲

## ملحقات الترجمہ

[1] قولہ توریت میں لما فی روح المعانی ھو للقول میثاق اخذ علیہم فی التوراۃ

[2] قولہ اقرار بھی ضمناً الخ لما فی روح المعانی وانتم تشہدون حال مؤکدۃ رافعۃ احتمال ان یکون الاقرار ذکرا آخر لکنہ یقتضیہ ۱۲

[3] قولہ آنکھوں کے سامنے الخ فی الکشاف ثم انتم بعد ذلک ھٰؤلاء المشاہدون یعنی انکم قوم آخرون غیر اولٰئک المقرین تنزیلا لتغیر الصفۃ منزلۃ تغیر الذات کما تقول رجعت بغیر الوجہ الذی خرجت بہ ۱۲

[4] قولہ تیسرا حکم الخ فی روح المعانی روی محی السنۃ عن السدی ان اللہ تعالیٰ اخذ علی بنی اسرائیل فی التوراۃ ان لا یقتل بعضہم بعضا ولا یخرج بعضہم بعضا من دیارہم وایما عبد او امۃ وجدتموہ من بنی اسرائیل فاشتروہ بما قام من ثمنہ فاعتقوہ ۱۲

[5] قولہ یہ بات الخ فی الکشاف ضمیر الشان ۱۲

[6] قولہ اور قتل تو اور بھی الخ اشارۃ الی حرمۃ القتل بدلالۃ النص لما فی روح المعانی وتخصیصہ بالتقیید دون القتل الی قولہ لکونہ اقل خطرا بالنسبۃ الی القتل فکان مظنۃ التساہل ۱۲

أَفَتُؤْمِنُونَ بِبَعْضِ الْكِتٰبِ وَتَكْفُرُوْنَ بِبَعْضٍ ۚ فَمَا جَزَآءُ مَنْ يَّفْعَلُ ذٰلِكَ مِنْكُمْ اِلَّا خِزْيٌ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ

کیا تم کتاب کے بعض پر تم ایمان رکھتے ہو اور بعض پر ایمان نہیں رکھتے ۔ سو اور کیا سزا ہو ایسے شخص کی جو تم لوگوں میں سے ایسی حرکت کرے بجز رسوائی کے دنیوی زندگانی میں ۔

وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ يُرَدُّوْنَ اِلٰٓى اَشَدِّ الْعَذَابِ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ○ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ

اور روز قیامت کو بڑے سخت عذاب میں ڈالدیئے جاویں اور اللہ تعالیٰ بے خبر نہیں ہیں تمہارے اعمال سے ۔ یہ وہ لوگ ہیں کہ انھوں نے

اشْتَرَوُا الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا بِالْاٰخِرَةِ ؗ فَلَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ○ وَلَقَدْ

دنیوی زندگانی کو لے لیا ہے بعوض آخرت کے سو نہ تو انکی سزا میں تخفیف دیجاویگی اور نہ کوئی انکی طرفداری کرنے پاوے گا ۔ اور

اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ وَقَفَّيْنَا مِنْ بَعْدِهٖ بِالرُّسُلِ ؗ وَاٰتَيْنَا عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ الْبَيِّنٰتِ وَاَيَّدْنٰهُ بِرُوْحِ الْقُدُسِ ؕ

ہم نے موسیٰ علیہ السلام کو کتاب دی اور ان کے بعد یکے بعد دیگرے پیغمبروں کو بھیجتے رہے اور ہم نے عیسیٰ بن مریم کو واضح دلائل عطا فرمائے اور ہم نے انکو روح القدس سے تائید دی

قوم ہے اوس اور خزرج ہیں کہ اوس بنی قریظہ کی موافقت میں بنی نضیر کے مخالف تھے اور خزرج بنی نضیر کی موافقت میں بنی قریظہ کے مخالف تھے اور گناہ اور ظلم دو لفظ لانے میں اشارہ ہو سکتا ہے کہ اس میں دو حق ضائع ہوتے ہیں حق اللہ بھی کہ حکم الٰہی کی تعمیل کی اور حق العبد بھی کہ دوسرے کو آزار پہنچا آگے اس عہد شکنی پر شکایت و ملامت کے مع بیان سزا تصریح ہے **ملامت و وبال** اَفَتُؤْمِنُوْنَ بِبَعْضِ الْكِتٰبِ وَتَكْفُرُوْنَ بِبَعْضٍ ۚ فَمَا جَزَآءُ مَنْ يَّفْعَلُ ذٰلِكَ مِنْكُمْ اِلَّا خِزْيٌ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ يُرَدُّوْنَ اِلٰٓى اَشَدِّ الْعَذَابِ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿۸۵﴾ یا تو اس لیوں کہو کہ کتاب (توریت) کے بعض (احکام) پر تم ایمان رکھتے ہو اور بعض (احکام) پر ایمان نہیں رکھتے سو اور کیا سزا ہونا چاہئے ایسے شخص کی جو تم لوگوں میں سے ایسی حرکت کرے بجز (اسکے کہ) رسوائی ہو دنیوی زندگانی میں اور روز قیامت کو بڑے سخت عذاب میں ڈالدیئے جاویں اور اللہ تعالیٰ (کچھ) بے خبر نہیں ہیں تمہارے اعمال (زشت) سے **ف** ہر چند یہ یہودی جنکے قصہ کیطرف اس آیت میں اشارہ ہے بوجہ انکار نبوت جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کافر ہی تھے لیکن اس مقام پر یہ کفر مذکور نہیں بلکہ بعض احکام پر عمل نہ کرنیکو کفر سے تعبیر فرمایا ہے حالانکہ جب تک حرام کو حرام سمجھے آدمی کافر نہیں ہوتا سو وجہ اسکی یہ ہے کہ جو گناہ بہت شدید ہوتا ہے اس پر محاورات شرعیہ میں تغلیظاً کفر کا اطلاق کردیا جاتا ہے جس طرح ہمارے محاورات عرفیہ میں کسی ذلیل حرکت کرنیوالے کو کہدیں کہ تو بالکل چمار ہے حالانکہ مخاطب یقیناً چمار نہیں مقصود اس سے تنفیر شدید اس امر سے اور اسکی سخت تقبیح ہوتی ہے یہی معنی ہیں ایسی حدیثوں کے مَنْ تَرَكَ الصَّلٰوةَ مُتَعَمِّدًا فَقَدْ كَفَرَ وغیر ذلک اور اس مقام پر دو سزاؤں کا ذکر ہے ایک دنیوی یعنی رسوائی و ذلت سو اس کا وقوع اس طرح ہوا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت ہی میں مسلمانوں کے ساتھ نقض معاہدہ کرنیکے سبب بنی قریظہ قتل و قید کئے گئے اور بنی نضیر ملک شام کیطرف بڑی خواری کے ساتھ نکالدیئے گئے چنانچہ بنی قریظہ کا قصہ سورہ احزاب کے نصف پر اور بنی نضیر کا قصہ سورہ حشر کے آغاز میں قرآن ہی میں وارد ہے **تتمہ وبال مع علت** اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا بِالْاٰخِرَةِ ؗ فَلَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿۸۶﴾ (اور وجہ اس سزا کی انکے لئے یہ ہے کہ) یہ وہ لوگ ہیں کہ انھوں نے (احکام کی مخالفت کرکے) دنیوی زندگانی (کے حظوظ) کو لے لیا ہے بعوض (نجات) آخرت کے (جس کا ذریعہ اطاعت ہے) سو نہ تو مجوزہ کی طرف سے انکی سزا میں (کچھ) تخفیف دیجاویگی اور نہ کوئی (وکیل مختار یا دوست رشتہ دار) انکی طرفداری (پیروی) کرنے پاویگا ۔ **معاملہ سبت و سوم** وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ وَقَفَّيْنَا مِنْ بَعْدِهٖ بِالرُّسُلِ ؗ وَاٰتَيْنَا عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ الْبَيِّنٰتِ وَاَيَّدْنٰهُ بِرُوْحِ الْقُدُسِ ؕ اَفَكُلَّمَا جَآءَكُمْ رَسُوْلٌۢ بِمَا لَا تَهْوٰٓى اَنْفُسُكُمُ

**اللغات** قوله يردون اي يصيرون اليه فلا يلزم كونهم قبل ذلك في اشد العذاب ۱۲ روح المعاني

**العربية** اَفَتُؤْمِنُوْنَ الاستفهام للتهديد وهو عطف على محذوف اي تفعلون ذلك فتؤمنون ولا هم ينصرون تقديم المسند اليه لرعاية الفاصلة والتقوي لا للحصر اذ ليس المقام مقامه ولذا لم يقل فلا عنهم يخفف العذاب ۱۲ روح المعاني. قفينا يقال قفاه اذا اتبعه وقفاه به اتبعه اياه (بيضاوي)

اصل الكلام وقفينا موسى بالرسل فحذف المفعول واقيم من بعده مقامه ۱۲ حاشية البيضاوي

بروح القدس بالروح المقدسة كقولك حاتم الجود ورجل صدق ۱۲ (بيضاوي)

**الكلام** وتوجيهي للتسمية المعصية كفرا اندفع اشكال المعتزلة على كون العاصي غير مؤمن واعان على ... كافرا السوال من الرازي كيف يكون عذاب اليهود اشد من الدهرية الجواب من روح المعاني المراد به الخلود في النار واشديته من حيث انقطاع الرجاء المراد اشد جميع انواع العذاب ولكن بالنسبة الى عذاب من يفعل هذا العصيان ويدل عليه قوله تعالى من يفعل ذلك منكم ۱۲

ملحقات الترجمہ: لہ تو دو مجوز کی طرف سے قوم دیکھ حفظا ... لمقام النفی

بِئْسَمَا اشْتَرَوْا بِهٖٓ اَنْفُسَهُمْ اَنْ يَّكْفُرُوْا بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ بَغْيًا اَنْ يُّنَزِّلَ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ عَلٰي مَنْ يَّشَاۗءُ

وہ حالت بُری ہے جسکو اختیار کرکے وہ اپنی جانوں کو چھڑانا چاہتے ہیں کہ کفر کرتے ہیں ایسی چیز کا جو حق تعالیٰ نے نازل فرمائی محض ضد پر کہ اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے جس بندہ پر اسکو منظور ہو نازل فرماوے

مِنْ عِبَادِهٖ ۚ فَبَاۗءُوْ بِغَضَبٍ عَلٰي غَضَبٍ ۭ وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ۝ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ اٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا

سو وہ لوگ غضب بالائے غضب کے مستحق ہو گئے اور ان کفر کرنیوالوں کو ایسی سزا ہوگی جس میں ذلت ہے اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ تم ایمان لاؤ ان تمام کتابوں پر جو اللہ تعالیٰ نے نازل فرمائی ہیں کہتے ہیں

نُؤْمِنُ بِمَآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا وَيَكْفُرُوْنَ بِمَا وَرَاۗءَهٗ ۤ وَھُوَ الْحَقُّ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَهُمْ ۭ قُلْ فَلِمَ تَقْتُلُوْنَ اَنْۢبِيَاۗءَ اللّٰهِ

کہ ہم اس کتاب پر ایمان لاوینگے جو ہم پر نازل کی گئی ہے اور جو اسکے علاوہ ہیں انکا انکار کرتے ہیں حالانکہ وہ بھی حق ہیں اور تصدیق کرنیوالی بھی ہیں اس کی جو انکے پاس ہے آپ کہیے کہ پھر کیوں قتل کیا کرتے تھے اللہ کے پیغمبروں کو

مِنْ قَبْلُ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝

اس سے قبل کے زمانے میں اگر تم ایمان رکھنے والے تھے۔

تصدیق کرنیوالی ہے جو (پہلے سے) انکے پاس ہے (یعنی توراۃ) حالانکہ اسکے قبل (خود بیان کیا کرتے تھے (اور) کفار سے (یعنی مشرکین عرب سے کہ ایک نبی آنے والے ہیں اور ایک کتاب لانیوالے ہیں) پھر جب وہ چیز آپہنچی جسکو وہ (خوب جانتے) پہچانتے ہیں تو اس کا (صاف) انکار کر بیٹھے سو (بس) خدا کی مار ہو ایسے منکروں پر کہ جان بوجھکر محض تعصب کے سبب انکار کریں ف قرآن کو جو مصدق توراۃ فرمایا اسکی وجہ یہ ہے کہ توراۃ میں جو پیشین گوئیں متعلق بعثت محمدیہ اور نزول قرآن کے تھیں نزول قرآن سے انکا صدق ظاہر ہو گیا سو توراۃ کا ماننے والا تو قرآن اور صاحب قرآن کی تکذیب کر ہی نہیں سکتا ورنہ تکذیب توراۃ کی لازم آتی ہے جیسا ظاہر ہے اور اگر کسیکو شبہہ ہو کہ جب حق کو حق جانتے تھے تو انکو مومن کہنا چاہیے پھر انکو کافر کیسے کہا گیا جواب یہ ہے کہ جس طرح حق کو باطل جاننا کفر ہے اسیطرح باوجود حق جاننے کے انکار کرنا بھی کفر ہے بلا شہادت عقل و شرع بلکہ یہ اول سے بھی قبیح تر ہے دوسرے یہ جاننا اضطراری تھا جس سے وہ کافر تھے اور ایمان تصدیق اختیاری کا نام ہے جس میں طوع و تسلیم ہو کیونکہ مامور بہ ہے اور مامور بہ کا اختیاری ہونا ضرور ہے آگے اس کا بھی بیان ہے کہ جان بوجھکر امر واقعی کا انکار کیوں کیا اور حاصل جواب یہ ہے کہ حسد انکا سبب ہے چنانچہ ارشاد ہے سبب انکار یہود بِئْسَمَا اشْتَرَوْا بِهٖٓ اَنْفُسَهُمْ اَنْ يَّكْفُرُوْا بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ بَغْيًا اَنْ يُّنَزِّلَ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ عَلٰي مَنْ يَّشَاۗءُ مِنْ عِبَادِهٖ ۚ فَبَاۗءُوْ بِغَضَبٍ عَلٰي غَضَبٍ ۭ وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ۝

وہ حالت (بہت ہی) بُری ہے جسکو اختیار کرکے (وہ بزعم خود) اپنی جانوں کو (عقوبت آخرت سے) چھڑانا چاہتے ہیں (اور وہ حالت) یہ (ہے) کہ کفر (و انکار) کرتے ہیں ایسی چیز کا جو حق تعالیٰ نے (ایک سچے پیغمبر پر) نازل فرمائی (یعنی قرآن اور وہ انکا یہ کفر (محض) ضد پر (ہے) کہ اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے جس بندہ پر اسکو منظور ہو (یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر کچھ) نازل فرماوے سو (اس حسد بالائے کفر سے) وہ لوگ غضب بالائے غضب کے مستحق ہو گئے اور (آخرت میں) ان کفر کرنیوالوں کو ایسی سزا ہوگی جس میں (علاوہ تکلیف کے) ذلت (بھی) ہے ف ایک غضب تو کفر پر تھا ہی دوسرا غضب انکے حسد پر ہو گیا اور عذاب میں مہین کی قید سے تخصیص کفار کی ہوگئی مؤمنین عاصی کو عذاب تطہیر عن الذنوب ہو گا آگے انکا ایک قول بیان فرماتے ہیں جس سے کفر ثابت ہوتا ہے اور حسد بھی مترشح ہوتا ہے دلیل الکفر جس بیان و معہ رد وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ اٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا نُؤْمِنُ بِمَآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا وَيَكْفُرُوْنَ بِمَا وَرَاۗءَهٗ ۤ وَھُوَ الْحَقُّ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَهُمْ ۭ قُلْ فَلِمَ تَقْتُلُوْنَ اَنْۢبِيَاۗءَ اللّٰهِ مِنْ قَبْلُ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ اور جب ان (یہودیوں) سے کہا جاتا ہے کہ تم ایمان لاؤ ان (تمام) کتابوں پر جو اللہ تعالیٰ نے

**النحو واللغۃ** بئسما ما نکرۃ بمعنی شئ ممیزۃ لفاعل بئس المستکن واشتروا صفتہ ومعناہ باعوا انفسہم واختیار بہذا فانہم ظنوا انہم خلصوا انفسہم من العقاب بما فعلوا۔

ان یکفروا ہو المخصوص بالذم بغیا طلبا لما لیس لہم حسدا وہو علۃ یکفروا دون اشتروا للفصل ان ینزل اللہ ای لان ینزل ای حسدوا علی ان ینزل ۱۲ بیضاوی۔

قلت واخترت فی اشتروا المعنی الثانی وفی حاشیۃ البیضاوی قولہ فانہم ظنوا الخ علی ماہو علیہ حالہم من انہا المتعلب وارد ما الحکایۃ فلا یرد انہم ما ظنوا ذلک بدلالۃ قولہ تعالیٰ بغیا وقولہ تعالیٰ اسنوا فان عدم ظنہم فی الواقع لا ینافی کون ظاہر حالہم کذلک قولہ طلبا لما لیس لہم

یعنی ان البغی فی اللغۃ مطلق الطلب علی ای الکوا شی استعمل ہہنا فی الطلب الخاص وہو طلب ما لیس لہم بقرینۃ المفعول اعنی ان ینزل اللہ فان طلبہم تنزیل الوحی الذی اختارہ لمحمد صلی اللہ علیہ وسلم طلب لما لیس لہم فیؤول الی معنی الحسد فلاجل ہذا الاستلزام فسر البغی ہہنا بالحسد وجعل التنزیل محسودا علیہ قولہ لان ینزل اللہ قدر اللام لتقویۃ المصدر اشارۃ الی انہ مفعول لبغیا فیکون محسودا علیہ فلذا قال لے حسدوہ علی ان ینزل اللہ تعالیٰ ۱۲

وراء فی الاصل مصدر جعل ظرفا ویضاف الی الفاعل فیراد بہ ما یتواری وہو خلفہ والی المفعول فیراد بہ ما یواریہ وہو قدامہ ولذلک عد من الاضداد ۱۲ بیضاوی۔

وَلَقَدْ جَآءَكُمْ مُّوْسٰى بِالْبَيِّنٰتِ ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْۢ بَعْدِهٖ وَاَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ ۝ وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ

اور حضرت موسیٰ علیہ السلام تم لوگوں کے پاس صاف صاف دلیلیں لائے اس پر بھی تم لوگوں نے گوسالہ کو تجویز کر لیا موسیٰ علیہ السلام کے بعد اور تم ستم ڈھا رہے تھے اور جب ہم نے تمہارا قول و قرار لیا تھا

وَرَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّوْرَ ؕ خُذُوْا مَآ اٰتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَّاسْمَعُوْا ؕ قَالُوْا سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا ٭ وَاُشْرِبُوْا فِىْ قُلُوْبِهِمُ

اور طور کو تمہارے اوپر لا کھڑا کیا تھا لو جو کچھ ہم تم کو حکم دیتے ہیں ہمت کے ساتھ اور سنو انھوں نے کہدیا کہ ہم نے سن لیا اور ہم سے عمل نہ ہوگا اور ان کے قلوب میں

الْعِجْلَ بِكُفْرِهِمْ ؕ قُلْ بِئْسَمَا يَاْمُرُكُمْ بِهٖٓ اِيْمَانُكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝

وہی گوسالہ پیوست ہو گیا تھا انکے کفر کی وجہ سے آپ فرما دیجئے کہ یہ افعال تو بہت برے ہیں جن کی تعلیم تمہارا ایمان تم کو کر رہا ہے اگر تم اہل ایمان ہو

(متعدد پیغمبروں پر نازل فرمائی ہیں (اور ان تمام کتابوں میں قرآن بھی ہے) تو (جواب میں) کہتے ہیں کہ ہم (تو صرف) اس (ہی) کتاب پر ایمان لاوینگے جو ہم (لوگوں) پر بواسطہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے نازل کی گئی ہے (یعنی توراۃ) اور (باقی جتنی کتابیں) اسکے ماسوا ہیں (جیسے انجیل اور قرآن) ان (سب) کا وہ انکار کرتے ہیں حالانکہ وہ (توراۃ کے ماسوا کتابیں) بھی (فی نفسہ حق) اور واقعی ہیں اور (فی نفسہ حق ہونیکے علاوہ) تصدیق کرنے والی بھی ہیں اس کتاب کی جو انکے پاس ہے (یعنی توراۃ کی) آپ (یہ بھی) کہیئے کہ (اچھا تو پھر کیوں قتل کیا کرتے تھے اللہ کے پیغمبروں کو اس کے قبل کے زمانہ میں اگر تم (توراۃ پر) ایمان رکھنے والے تھے **ف** یہود کے اس قول کا کفر ہونا تو صریح ہے کہ اقرار کر لیا کہ ہم صرف توراۃ پر ایمان لاوینگے دوسری کتب پر ایمان نہ لاوینگے اور اس عنوان سے کہ ہم پر نازل کی گئی حسد بھی مترشح ہے جس سے مفہوم ہوتا ہے کہ اور کتابیں چونکہ ہم پر نازل نہیں کی گئیں اس لئے ایمان نہیں لاتے اور اللہ تعالیٰ نے ان پر اس قول میں تین طرح رد فرمایا۔ اول یہ کہ جب اور کتابوں کی حقیت اور واقعیت بھی دلیل قطعی سے ثابت ہے پھر انکے انکار کی کیا وجہ البتہ اس دلیل میں اگر کچھ کلام تھا اسکو پیش کر کے تشفی کر لیتے باقی انکار محض کی کیا وجہ۔ دوسرے جب اور کتابیں مثلاً قرآن ہی کو لو جب توراۃ کی مصدق ہیں تو اسکے انکار و تکذیب سے تو خود توراۃ کا انکار و تکذیب بھی لازم آتا ہے جیسا اوپر عنقریب آیت وَلَمَّا جَآءَهُمْ كِتٰبٌ کی تفسیر میں بھی اسکی تقریر آچکی ہے تیسرے یہ کہ انبیاء علیہم السلام کو قتل کرنا تمام کتب سماویہ کی رو سے کفر ہے پھر تمہارے گروہ کے لوگوں نے جو بہت سے نبیوں کو قتل کیا جنکی تعلیم بھی توراۃ ہی کے احکام کے ساتھ خاص تھی اور قاتلین کو تم مقتدا اور پیشوا سمجھتے ہو یہ تو براہ راست توراۃ کے ساتھ کفر ہے اس سے تو دعویٰ ایمان بالتوراۃ کا بھی غلط ٹھہرتا ہے غرض ہر پہلو سے تمہارا یہ قول و فعل برے ٹھکانے ہے آگے یہود کے اسی قول کے اور وجوہ سے رد فرماتے ہیں تتمہ رد دعویٰ ایمان یہود وَلَقَدْ جَآءَكُمْ مُّوْسٰى بِالْبَيِّنٰتِ ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْۢ بَعْدِهٖ وَاَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ ﴿۹۲﴾ اور حضرت موسیٰ علیہ السلام تم لوگوں کے پاس صاف صاف دلیلیں (توحید و رسالت کی) لائے (مگر) اس پر بھی تم لوگوں نے گوسالہ کو (معبود) تجویز کر لیا موسیٰ علیہ السلام کے (طور پر جانیکے) بعد اور تم (اس تجویز میں) ستم ڈھا رہے تھے **ف** اس بینات سے مراد وہ دلائل ہیں جو اس قصہ سے پہلے کہ اس وقت تک توراۃ نہ ملی تھی صدق حضرت موسیٰ علیہ السلام پر قائم ہو چکی تھیں مثلاً عصا اور ید بیضا اور فلق بحر وغیرہ ذلک حاصل تقریر رد کا ظاہر ہے کہ تم دعویٰ کرتے ہو ایمان کا اور یہ فعل صریح شرک تھا جس سے موسیٰ علیہ السلام کی تکذیب خدا کی تکذیب صریحاً لازم آئی جس طرح اوپر کے عمل سے توراۃ کی تکذیب لازم آتی تھی اور چونکہ اسکے قبل اتخاذ عجل کے قصہ سے صرف انکے معاملات قبیحہ کا بیان کرنا مقصود تھا اور یہاں انکے دعوے کی تکذیب کرنا لہٰذا اتحاد و تعدد فائدے کے سبب تکرار نہیں ہے اور یہی تقریر سمجھو آیت آئندہ میں جسمیں اخذ میثاق کا ذکر ہے جو اوپر بھی آچکا ہے اور حاضرین زمانہ نزول قرآن پر اتخاذ عجل سے رد کرنا اسی بنا پر مذکور ہے کہ یہ لوگ انکے طرفدار اور حامی رہتے تھے۔ اور خواہ مقصود کی تقریر اس طرح کیجائے کہ جنکے سلف نے کفر بموسیٰ کیا ہے انکے خلف سے کفر بمحمد چنداں عجیب نہیں تتمہ رد مذکور وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ وَرَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّوْرَ ؕ خُذُوْا مَآ اٰتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَّاسْمَعُوْا ؕ قَالُوْا سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا ٭ وَاُشْرِبُوْا فِىْ قُلُوْبِهِمُ الْعِجْلَ بِكُفْرِهِمْ ؕ قُلْ بِئْسَمَا يَاْمُرُكُمْ بِهٖٓ اِيْمَانُكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۹۳﴾ اور (وہ زمانہ یاد کرو) جب ہم نے تمہارا قول و قرار لیا تھا اور (اس قول و قرار لینے کے لیئے) طور کو تمہارے (سروں کے) اوپر لا کھڑا کیا تھا (اور اس وقت حکم دیا تھا کہ) لو جو کچھ (احکام) ہم تم کو دیتے ہیں ہمت (اور پختگی)

**اللغات** قولہ اشربوا تداخلہم حبہ ورسخ فی قلوبہم صورتہ لفرط شغفہم بہ کما یتداخل الصبغ الثوب والشراب اعماق البدن ۱۲ بیضاوی

قُلْ اِنْ كَانَتْ لَكُمُ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ عِنْدَ اللّٰهِ خَالِصَةً مِّنْ دُوْنِ النَّاسِ فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ اِنْ كُنْتُمْ

آپ کہہ دیجئے کہ اگر عالم آخرت محض　تمہارے ہی لئے　نافع ہے　بلا شرکت غیرے　تو تم　موت کی تمنا کرو　اگر تم

صٰدِقِيْنَ ۝ وَلَنْ يَّتَمَنَّوْهُ اَبَدًا بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِالظّٰلِمِيْنَ ۝

سچے ہو -　اور وہ ہرگز کبھی اس کی تمنا نہ کرینگے بوجہ ان اعمال کے جو اپنے ہاتھوں سمیٹے ہیں　و حق تعالیٰ کو خوب اطلاع ہے ان ظالموں کی -

کے ساتھ اور (ان احکام کو دل سے) سنو (اس وقت) انھوں نے ڈر کے مارے زبان سے تو کہدیا کہ ہم نے قبول کرلیا اور سن لیا اور (چونکہ واقع میں یہ بات دل سے نہ تھی اسلیئے گویا بزبان حال یوں بھی کہہ رہے تھے کہ ہم سے عمل نہ ہوگا اور (وجہ انکی اس بددلی کی یہ تھی کہ) انکے قلوب (کے رگ وریشہ) میں وہی گوسالہ پیوستہ ہوگیا تھا انکے کفر (سابق) کی وجہ سے (جبکہ دریائے شور سے اتر کر انھوں نے ایک بت پرست قوم کو دیکھکر درخواست کی تھی کہ ہمارے لیے کوئی ایسا ہی مجسم معبود تجویز کردیا جائے) آپ فرما دیجئے کہ (دیکھ لیا تم نے اپنے ایمان کو جو حسب افعال کو سو یہ افعال تو بہت بُرے ہیں [illegible] اگر تم [illegible] خود اب بھی [illegible] ایمان [illegible] **ف** [illegible] ترتیب اسباب مسببات [illegible] کا یہ ہوا [illegible] ایک کلمہ کفر صادر ہوا ہر چند حضرت موسیٰ علیہ السلام کی جدوجہد سے توبہ کرلی لیکن توبہ کے مراتب بھی [illegible] ظلمت کچھ قلب میں باقی رہ گئی وہ ترقی پاکر گوسالہ پرستی کا سبب ہوا پھر اسکی توبہ میں بعض تو قتل ہی ہوئے اور شاید بعضوں کی بلا قتل معافی ہوگئی ہو جیسا بعض مفسرین نے نقل کیا ہے تو بھی کچھ ضعیف ہوئی ہوگی اور جو گوسالہ پرستی سے محفوظ رہے تھے انکو [illegible] سے بقدر نفرت واجب تھی اس میں کوتاہی ہوئی یہ ایک گونہ اثر اس معصیت شرکیہ کا سبب ایک شعبہ نفاق کے قلب میں باقی تھا [illegible] ضعف توبہ یا انتفائے اثر عدم نفرت نے چند قلوب میں سستی دین پیدا کی جس سے اخذ میثاق میں رفع طور کی نوبت آئی اور قبول میں بھی نفاق اور حال موافق نہ ہوئے **معاملہ لسبت وششم** قُلْ اِنْ كَانَتْ لَكُمُ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ عِنْدَ اللّٰهِ خَالِصَةً مِّنْ دُوْنِ النَّاسِ فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ وَلَنْ يَّتَمَنَّوْهُ اَبَدًا بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِالظّٰلِمِيْنَ بعض یہودی دعویٰ کرتے تھے کہ آخرت کی نعمتیں خاص ہمارے ہی [illegible] حق تعالیٰ نے اسکے باطل کرنیکے لیے فرمایا کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم آپ (ان لوگوں سے) کہدیجئے کہ اگر (بقول تمہارے) عالم آخرت محض تمہارے ہی لئے نافع ہے بلا شرکت غیرے تو تم (اسکی تصدیق کے لئے ذرا) موت کی تمنا کر کے (دکھلا) دو اگر تم (اس دعوے میں) سچے ہو اور [illegible] ساتھ ہی یہ بھی کہے دیتے ہیں کہ وہ خاص مدعی ہرگز کبھی اس (موت) کی تمنا نہ کرینگے بوجہ (خوف سزا) ان اعمال (کفریہ) کے جو اپنے ہاتھوں سمیٹے ہیں اور حق تعالیٰ کو خوب اطلاع ہے ان ظالموں (کے حال) کی (جب تاریخ مقدمہ کی آئیگی فرد قرارداد جرم سنا کر سزا کا حکم کردیا جاوے گا) **ف** یہود کا یہ دعویٰ ان آیات سے بھی مفہوم ہوتا ہے لَنْ تَمَسَّنَا النَّارُ اِلَّآ اَيَّامًا مَّعْدُوْدَةً وَقَالُوْا لَنْ يَّدْخُلَ الْجَنَّةَ اِلَّا مَنْ كَانَ هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ وَالنَّصٰرٰى نَحْنُ اَبْنٰٓؤُا اللّٰهِ وَاَحِبَّآؤُهٗ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ يُزَكُّوْنَ اَنْفُسَهُمْ وغیرہا حاصل ان سب دعووں کا یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہم دین حق پر ہیں لہذا آخرت میں ہمکو نجات تو ضرور ہوگی پھر جو ہم میں گنہگار ہیں انکو چند سے زائد دوزخ بھگتنا نہ پڑیگی اور جو تائب یا فرم ہیں وہ ابتدا ہی جنت میں داخل ہوجاوینگے اور جو مطیع ہیں مثل پیاروں اور احباب کے محبوب و مقرب ہیں اور یہ سب دعوے قطع نظر قبح بعض عنوانات کے فی نفسہ کسی شخص کے دین حق پر قائم ہونیکی صورت میں صادق ہیں چونکہ وہ لوگ بوجہ منسوخ ہوجانے انکے دین کے واقع میں دین حق پر نہ تھے اس لئے حق تعالیٰ نے جابجا مختلف وجوہ و طرق سے انکی تکذیب فرمائی ہے منجملہ ان طرق کے ایک طریق یہ ہے جو یہاں مذکور ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ تم لوگ اگر طریق معتاد یعنی مناظرہ سے فیصلہ نہیں کرسکتے تو ایک طریق غیر معتاد و خارق عادت سے فیصلہ کرلو جس میں علم و فہم و نظر غائر کی بھی ضرورت نہیں صرف زبان ہلانے کا کام ہے وہ یہ کہ ہم پیشین گوئی کرتے ہیں کہ تم لوگ ہرگز زبان سے اتنا نہیں کہہ سکتے کہ ہم موت کے متمنی ہیں - اس پیشین گوئی کے ساتھ اب ہم تم سے درخواست کرتے ہیں کہ بھلا اتنا کلمہ کہہ تو دو اگر کہدیا تو ہمارے تم جیتے اور اگر نہ کہہ سکے تو پھر تو ہمارا صادق تمہارا کاذب ہونا ثابت ہوجاوے گا - اور یہ طریق اس تقریر پر اگر شرط و جزا میں مناسبت بھی نہ ہوتی

وَلَتَجِدَنَّهُمْ اَحْرَصَ النَّاسِ عَلٰى حَيٰوةٍ ۚۛ وَمِنَ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا ۚۛ يَوَدُّ اَحَدُهُمْ لَوْ يُعَمَّرُ اَلْفَ سَنَةٍ ۚ وَمَا هُوَ

اور آپ اُن کو حیات کا حریص اور آدمیوں سے بڑھکر پاوینگے اور مشرکین سے بھی اُن میں کا ایک ایک اس ہوس میں ہو کہ اُسکی عمر ہزار برس کی ہو جاوے اور یہ امر

بِمُزَحْزِحِهٖ مِنَ الْعَذَابِ اَنْ يُّعَمَّرَ ؕ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا يَعْمَلُوْنَ ۝

عذاب سے تو نہیں بچا سکتا کہ عمر ہو جاوے اور حق تعالیٰ کے سب پیش نظر ہیں انکے عمال ۔

تب بھی کافی تھا لیکن مُناسبت سے احتجاج کے علاوہ لطافت اور بلاغت اور مزید ہوگئی وجہ مناسبت ظاہر ہو کہ جس شخص کو آخرت میں قرب یا اقل درجہ نجات ہی کا یقین ہو جیسا دینِ حق کے ہونیکا مقتضا ہی تو اُسکو آخرت میں پہنچنا فی نفسہ ضرور مرغوب محبوب ہونا چاہیئے جسکی سڑک صرف موت ہی اس لئے اِس سڑک پر پڑجانا بھی اِس اعتبار خاص سے ضرور اس کا متمنی ہوگا گو طبعًا موت سے وحشت کرتا ہو یا سزائے معاصی سے خائف ہو سو اس وحشت طبعیہ یا خوف عقوبت کا اثر اتنا ضرور ہو سکتا ہو کہ بے ضرورت تمنائے موت نکریگا لیکن جب کوئی ایسا ضروری داعی پیش آوے کجو اپنی قوت واثر سے طبع پر غالب آجاوے اور اُس عقوبت کی طرف ملتفت نہ رہنے دے یا اِس معصیت کا کفارہ ہو جانا متوقع ہو تو اُس وقت وہ توحش طبعی اور وہ خوف ضرور زائل ہو جاویگا اور اُس مرغوبیت ومحبوبیت فی نفسہ کا ظہور ہو پڑیگا چنانچہ یہی وجہ ہو کہ جن حضرات پر کوئی کیفیت باطنی مثل شوق وغیرہ کے غالب ہو جاتی ہو تو اُسوقت وہ بیدھڑک موت وغیرہ کے آرزومند ہو جاتے ہیں اور یہی وجہ ہو کہ جس کو عین موت کیوقت حسب بشارت رحمت ومغفرتِ ورضای حق کی مکشوف ہوتی ہو اُسوقت بھی مشتاق موت کا ہو جاتا ہو جیسا احادیث میں ہو اور یہی وجہ ہے کہ ایسے اسباب سے تمنائے موت کی شرعًا ممانعت بھی نہیں ہے جیسا حدیثوں میں ممانعت کو بضر نازل بہ کے ساتھ مقید کرنا صاف اِس پر دال ہو جب یہ سب ذہن نشین ہوگیا تو اب سمجھئے کہ یہود اگر بزعم خود حق پر ہیں تو گو موت کی کراہت و وحشت طبعیہ پر وہ قابل الزام نہیں لیکن جب ہی تک کہ کوئی داعی قوی پیش نہ آوے اور اس سے بڑھکر کیا داعی ہوگا کہ دلائل عقلیہ وسمعیہ سے فیصلہ نہونے پر مدار فیصلہ صرف اتنا امر قرار پایا ہو کہ زبان سے اظہار تمنا کردو تو اول تو دین حسب درجہ اہل دین کو محبوب ہوتا ہو اس کا مقتضا تو یہ ہو کہ اگر اعلاء دین اور اُسکے اثبات حقیت و وجوہ غلبہ کے لئے سچ مچ جان نذر ہو جاوے تو عین سعادت وغایت مطلوب ہو جیسا جان باز ایسے اوقات میں جان بازی کر ہی گزرتے ہیں تو اگر سچ مچ وہ مر بھی جاتے مگر دین کا بول بالا ہو جانا جب بھی کوئی وجہ پس وپیش کی نہ تھی اور یہاں تو صرف زبان ہی ہلانا پڑتا تھا مگر چونکہ اضطرارًا اپنا باطل اور کفر پر ہونا اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ومومنین کا حق اور ایمان پر ہونا خوب جانتے جیسا کہ بما قدمت ایدیھم میں یہی مراد ہو اسلئے کچھ ایسی ہیبت چھائی کہ زبان ہی نہ اُٹھی ورنہ جس درجہ حضور سے اُنکو عداوت ومخالفت تھی اس پیشین گوئی پر بڑا جوش آنا چاہیئے تھا اور ضرور کہہ ڈالتے لیکن کچھ ایسے کھوئے گئے کہ دیوار بولے تو وہ بولیں درحقیقت یہ بڑا ہی معجزہ ہو جو اثبات حقانیت اسلام کے لئے نہایت کافی ہو اور اس تقریر سے بفضلہ تعالیٰ مقام میں کوئی اشکال نہ رہا مثلًا یہ کہ موت سے تو کراہت طبعیہ ہوتی ہو یا بعد موت خوف سزائے معصیت ہوتا ہو اسلئے تمنا نہ کی ہو یا یہ کہ تمنائے موت تو ممنوع ہو پھر ان سے کیوں درخواست کی گئی سو تقریر بالا سے واضح ہوگیا کہ جو حالت درپیش تھی اُس میں نہ طبعی کراہت ہو نہ اُس خوف کی طرف التفات ہو نہ شرعی ممانعت ہو اب دو امر اور سمجھ لیجئے ایک تو یہ کہ یہ احتجاج خاص اُن یہودیوں کے ساتھ تھا جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مخاطب تھے ہر زمانہ کے یہودیوں سے یہ خطاب نہیں ہو اور ابدا اُنہیں کی عمر کے اعتبار سے فرمایا ہو۔ دوسرے یہ کہ یہ شبہ نکیا جاوے کہ شاید کسی نے اظہار تمنا کیا ہو مگر ہمکو خبر نہ پہنچی ہو جواب یہ ہو کہ مخالفین قرآن ہمیشہ ناصرین سے زیادہ رہے ہیں اگر ایسا ہوتا منقول ومشہور ہونا ضرور تھا آگے اُنکے تمنا نہ کرنیکے تتمہ مضمون کا ذکر ہو مع اشارہ ثبوت اُنکے کذب دعوی کے **تتمہ مضمون سابق**

وَلَتَجِدَنَّهُمْ اَحْرَصَ النَّاسِ عَلٰى حَيٰوةٍ ۚۛ وَمِنَ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا ۚۛ يَوَدُّ اَحَدُهُمْ لَوْ يُعَمَّرُ اَلْفَ سَنَةٍ ۚ وَمَا هُوَ بِمُزَحْزِحِهٖ مِنَ الْعَذَابِ اَنْ يُّعَمَّرَ ؕ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا

النحو ومن الذين اشركوا في الكشاف محمول على المعنى لان معنى احرص الناس من الناس وماهو قيل الضمير لما دل عليه يعمر من مصدره وان يعمر بدل منه ويجوز ان يكون مبهما وان يعمر موضحه فان قلت يود احدهم اموقعه قلت هو بيان لزيادة حرصهم على طريق الاستيناف فان قلت كيف اتصل لو يعمر بيود احدهم قلت هو حكاية لودادتهم ولو في معنى التمني وكان القياس لو اعمر الا انه جرى على لفظ الغيبة لقوله يود احدهم كقولك حلف بالله ليفعلن ۱۲

معٌ غنه المتأخرين

عٌ ۱۰

**ملحقات الترجمة**

قوله في آخرہ بالاحتجاج خاص اُن یہودیوں کے ساتھ تھا الخ لما في روح المعاني في قصة طويلة عن ابن عمر رضي الله عنه قال لو ہم ہذا الكلب اللعين الجاہل ان ہذا لكل یہودي او لليہود في كل وقت لا انما ہو اولئك الذين كانوا يعاندون ويجحدون بعدان عرفوا الخ ۱۲

قُلْ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّجِبْرِيْلَ فَاِنَّهٗ نَزَّلَهٗ عَلٰى قَلْبِكَ بِاِذْنِ اللّٰهِ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَهُدًى وَّبُشْرٰى

آپ یہ کہئے کہ جو شخص جبریل سے عداوت رکھے سو انھوں نے یہ قرآن آپکے قلب تک پہنچا دیا ہے خداوندی حکم سے اسکی یہ حالت ہے کہ تصدیق کر رہا ہے اپنے سے قبل والی کتابوں کی اور رہنمائی کر رہا ہے اور خوشخبری سنا رہا ہے

لِلْمُؤْمِنِيْنَ ۝ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّلّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَرُسُلِهٖ وَجِبْرِيْلَ وَمِيْكٰىلَ فَاِنَّ اللّٰهَ عَدُوٌّ لِّلْكٰفِرِيْنَ ۝

ایمان والوں کو۔ جو شخص خدا تعالیٰ کا دشمن ہو اور فرشتوں کا اور پیغمبروں کا اور جبریل کا اور میکائیل کا تو اللہ تعالیٰ دشمن ہے ایسے کافروں کا۔

یعلمون⁽⁹⁶⁾ اور (وہ لوگ موت کی تمنا کیا خاک کرتے) آپ (تو) انکو حیات (دنیویہ) کا حریص اور (عام) آدمیوں سے (بھی) بڑھکر پاوینگے اور دوسروں کا تو کیا ذکر حیرت تو یہ ہے کہ ¹بعض مشرکین سے بھی (بڑھکر آپ انکو حریص حیات کا دیکھیں گے جنکی یہ کیفیت ہے کہ) ان میں کا ایک ایک (شخص) اس ہوس میں ہے کہ اسکی عمر ہزار برس کی ہو جاوے اور (بھلا بالفرض اگر اتنی عمر ہو گئی بھی تو کیا) یہ امر عذاب سے تو بچا نہیں سکتا کہ (کسیکی بڑی عمر ہو جاوے اور حق تعالیٰ کے سب پیش نظر ہیں انکے اعمال (جسپر انکو عذاب ہونیوالا ہے) **ف** حیرت اور استبعاد کی وجہ یہ ہے کہ مشرکین عرب آخرت کے منکر تھے اسلیے انکی بہار اور عیش جو کچھ ہے دنیا ہی ہے وہ اگر طولِ عمر کی تمنا کریں عجیب نہیں مگر یہود تو آخرت کے قائل اور بزعم خود اسکی نعمت کے خود مستحق پھر دنیا میں ہمیشہ رہنا چاہیں یہ نہایت مستبعد ہے پس باوجود اعتقادِ آخرت کے طول عمر کی تمنا صاف دلیل ہے کہ یہ اختصاص استحقاق نعمتِ آخرت کا دعویٰ ہی دعویٰ ہے دل میں خوب سمجھتے ہیں کہ وہاں پہنچکر جہنم ہی نصیب ہونا ہے اسلیے جب تک بچے رہیں جب ہی تک سہی **معاملہ لسبت وتتمہ** قُلْ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّجِبْرِيْلَ فَاِنَّهٗ نَزَّلَهٗ عَلٰى قَلْبِكَ بِاِذْنِ اللّٰهِ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَهُدًى وَّبُشْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ⁽⁹⁷⁾ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّلّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَرُسُلِهٖ وَجِبْرِيْلَ وَمِيْكٰىلَ فَاِنَّ اللّٰهَ عَدُوٌّ لِّلْكٰفِرِيْنَ ⁽⁹⁸⁾ ²بعض یہود نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ سنکر کہ جبریل علیہ السلام وحی لاتے ہیں کہا کہ ان سے تو ہماری عداوت ہے احکام شاقہ اور واقعات ہائلہ ان ہی کے ہاتھوں آیا کیے ہیں میکائیل خوب ہیں کہ بارش اور رحمت انکے متعلق ہے اگر وہ وحی لایا کرتے تو ہم مان لیتے حق تعالیٰ اس پر رد فرماتے ہیں کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم آپ (ان سے) یہ کہیے کہ جو شخص جبریل سے عداوت رکھے (وہ جانے لیکن اس امر کو قرآن کے نہ ماننے میں کیا دخل کیونکہ اس میں تو وہ سفیر محض ہیں) سو (سفارت کے طور پر) انھوں نے یہ قرآن آپکے قلب تک پہنچا دیا ہے خداوندی حکم سے (نزولانیوالے کی خصوصیت کیوں دیکھی جاتی ہے البتہ خود قرآن کو دیکھو کہ کیسا ہے سو اسکی (خود) یہ حالت ہے کہ تصدیق کر رہا ہے اپنے سے قبل والی (سماوی) کتابوں کی اور رہنمائی کر رہا ہے (مصالح ضروریہ کی) اور خوشخبری سنا رہا ہے ایمان والوں کو (اور کتب سماویہ کی یہی شان ہوتی ہے پس قرآن ہر حال میں کتاب سماوی قابل اتباع ٹھہرا پھر جبریل علیہ السلام کی عداوت سے اسکو نہ ماننا پوری حماقت ہے اب رہا خود مسئلہ عداوت جبریل کا سو اسکا فیصلہ یہ ہے کہ حق تعالیٰ کے نزدیک خود اللہ تعالیٰ سے عداوت رکھنا یا اسکے دوسرے ملائکہ سے یا اسکے دوسرے رسولوں سے یا خود میکائیل سے جنکی دوستی کا دم بھرتے ہیں ان سب سے عداوت رکھنا اور جبریل سے عداوت رکھنا یہ سب ہم پلہ شمار کیے جاتے ہیں اور ان سب عداوتوں کا قانون یہ ہے کہ) جو (کوئی) شخص خدا تعالیٰ کا دشمن ہو (تو) اور فرشتوں کا (ہو تو) اور پیغمبروں کا (ہو تو) اور جبریل کا (ہو تو) اور میکائیل کا (ہو) تو (ان سب کا وبال یہ ہے کہ) اللہ تعالیٰ دشمن ہے ایسے کافروں کا **ف** آیت اول کی تقریر کا تتمہ یہ ہے کہ سفارت کے صادق ہونیکے لیے سفیر میں دو صفتوں کا ہونا کافی ہے اول مامور ہو دوسرے امین ہو سو امین ہونے سے تو یہود کو ظاہری انکار بھی نہ تھا صرف عناداً ظاہر میں اسکا انکار کرتے تھے کہ قرآن کی تنزیل من اللہ ہوئی ہو اس لیے یہاں اسی کا اثبات کیا گیا اور نیز ایک دوسرے نکتہ سے بھی یہ تخصیص اس مقام کے مناسب ہے کیونکہ مامور سے کوئی معاملہ کرنا عرفاً آمر تک متعدی ہوتا ہے سو اسکی عداوت کا مستلزم عداوت مع اللہ ہونا خوب مؤکد ہو گیا اور یہ بھی مقاصد مقام سے ہے اور آیت ثانیہ میں علیٰ قلبک سے کسیکو یہ وسوسہ نہ ہو کہ الفاظ قرآنی منزل من اللہ نہیں صرف معانی ہی منزل ہیں جسکا دفع کی یہ ہے کہ قلب جسطرح معانی کا ادراک کرتا ہے اسیطرح الفاظ کا بھی

**ملحقات الترجمة**

**¹** قولہ بعض مشرکین وجہ البعض ان بعض المشرکین من منکری البعث وعبدوا یقولون بالثواب والعقاب بعد الموت ۱۲

**²** قولہ وہ جانے اشارۃ الی حذف جزاء من کان وحذف جملہ معللۃ بقولہ فانہ نزلہ وہو اسما لمرضی عندی ۱۲

**البلاغة** نزلہ الضمیر للقرآن ونحو ہذا الاضمار فیہ فخامۃ لشان صاحبہ حیث یجعل لفرط شہرتہ کانہ یدل علی نفسہ ۱۲ قولہ علی قلبک فان قلت کان حق الکلام ان یقال علی قلبی قلت جارت علی حکایۃ کلام اللہ تعالیٰ کما تکلم بہ کانہ قیل قل ما تکلمت بہ من قولی من کان عدوا لجبریل فانہ نزلہ علی قلبک ۱۲ کشاف

**الروایات** قولہ بعض یہود نے الخ اخرجہ فی لباب النقول عن احمد والترمذی والنسائی و اسحق بن راہویہ وابن جریر بالفاظ مختلفۃ ۱۲

وَلَقَدْ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ ۚ وَمَا يَكْفُرُ بِهَآ اِلَّا الْفٰسِقُوْنَ ○ اَوَكُلَّمَا عٰهَدُوْا عَهْدًا نَّبَذَهٗ فَرِيْقٌ

اور ہم نے تو آپ کے پاس بہت سے دلائل واضح نازل کئے ہیں اور کوئی انکار نہیں کیا کرتا مگر صرف وہی لوگ جو عدول حکمی کے عادی ہیں۔ کیا اور جب کبھی بھی ان لوگوں نے کوئی عہد کیا ہوگا اسکو نہیں ہے کسی نہ کسی فریق نے

مِّنْهُمْ ؕ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ○ وَلَمَّا جَآءَهُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ مُصَدِّقٌ لِّمَا مَعَهُمْ نَبَذَ

نظر انداز کر دیا ہوگا بلکہ ان میں زیادہ تو ایسے ہی نکلیں گے جو یقین ہی نہیں رکھتے اور جب انکے پاس ایک پیغمبر آئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے جو تصدیق بھی کر رہے ہیں اُس کتاب کی جو اُن لوگوں کے پاس ہے

فَرِيْقٌ مِّنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ ۙ كِتٰبَ اللّٰهِ وَرَآءَ ظُهُوْرِهِمْ كَاَنَّهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ○

ان اہلِ کتاب میں سے ایک فریق نے خود اس کتاب اللہ ہی کو پس پشت ڈال دیا　　جیسے اُنکو گویا اصلا علم ہی نہیں۔

تو ادراک کرتا ہی بلکہ واقع میں مدرک یہی ہے اور کان وغیرہ حواس تو محض اسکے آلات ہیں جس طرح آنکھ کے سامنے عینک کہ آنکھ کی معین تو ضرور ہے لیکن مدرک تو آنکھ ہی ہے۔ خوب سمجھ لو اور بالخصوص حالت وحی میں کہ بیخودی کے طاری ہونے سے حواس ظاہری فاعل نہیں رہتے۔ اُس وقت بلا واسطہ گوش کے الفاظ بھی قلب ہی پر وارد ہونگے جس طرح سے اُونگھتے یا سوتے میں کوئی خواب دیکھے اور اُس میں کسی سے کچھ سُنے تو ظاہر ہے کہ گوش ظاہری معطل محض ہے ورنہ اور باتیں بھی سنائی دیتیں مگر یقینی بات ہے کہ اُس میں الفاظ بھی ہوتے ہیں چنانچہ بعض اوقات خواب بیان کرنے کے وقت یہ ظاہر کیا جاتا ہے کہ یہ الفاظ سنے تھے بلکہ بعض اوقات بعض الفاظ غیر معروف المعنی بھی ہوتے ہیں جنکی نسبت پوچھا جاتا ہے کہ خدا جانے اِس لفظ کے کیا معنی ہونگے۔ خواب سے زیادہ کشف وریاضت والے اسکو سمجھ سکتے ہیں اور وحی کی شان تو ان سب سے ارفع اور اتصال عالمِ باطن میں وہ سب سے اقوی ہے کہ ہم لوگ اسکی پوری حقیقت بھی نہیں سمجھ سکتے پس ایسے امر غیب کے باب میں کسی شئے ثابت بالنص کی نفی محض قیاس یا عدم فہم سے کرنا غلطی عظیم ہے اور قرآن میں خود جابجا نزول کے ساتھ لسانِ عربی کی قید مذکور ہے اس لئے اِس وسوسہ کی ہرگز گنجایش نہیں **معاملہ بست وہشتم** وَلَقَدْ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ ۚ وَمَا يَكْفُرُ بِهَآ اِلَّا الْفٰسِقُوْنَ (۹۹) اور بعض یہود نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا تھا کہ آپ پر کوئی ایسی دلیل واضح نازل نہوئی جسکو ہم بھی جانتے پہچانتے اسکے جواب میں کہا جاتا ہے کہ وہ تو ایک ہی واضح دلیل کو لیے پھرتا ہے ہم نے تو آپ کے پاس بہت سے دلائل واضح نازل کیے ہیں (جنکو وہ[1] بھی خوب جانتے پہچانتے ہیں سو انکا انکار نہ جاننے سے نہیں بلکہ یہ انکار عدول حکمی کی عادت کیوجہ سے ہے) اور (قاعدہ کلیہ ہے کہ) اور کوئی انکار نہیں کیا کرتا (ایسے دلائل کا) مگر صرف وہی لوگ جو عدول حکمی کے عادی ہیں **معاملہ بست ونہم** اَوَكُلَّمَا عٰهَدُوْا عَهْدًا نَّبَذَهٗ فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ ؕ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ (۱۰۰) بعض یہود کو جو وہ عہد یاد دلایا گیا جو ان سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانیکے باب میں توراۃ میں لیا گیا تھا تو اُنہوں نے خود عہد لینے سے صاف انکار کر دیا اسکے متعلق ارشاد ہوتا ہے کہ کیا (اِس عہد[2] لینے سے انکو انکار ہے) اور (اُنکی تو یہ حالت ہے کہ اُنھوں نے اپنے مسلم عہدوں کو بھی کبھی پورا نہیں کیا بلکہ) جب کبھی بھی اُن لوگوں نے (دین کے متعلق) کوئی عہد کیا ہوگا (ضرور ہے) اسکو اُن میں سے کسی نہ کسی فریق نے نظر انداز کر دیا ہوگا بلکہ ان (تعمیل عہد نکرنے والوں) میں زیادہ تو ایسے ہی نکلیں گے جو (سرے سے اُس عہد کا) یقین ہی نہیں رکھتے (سو تعمیل نکرنا تو فسق ہی تھا یہ یقین نکرنا اُس سے بڑھکر کفر ہے) **ف** اور ایک جماعت کی تخصیص اس لیے کی گئی کہ بعضے ان میں کے ان عہود کو پورا بھی کرتے رہے حتیٰ کہ اخیر میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر بھی ایمان لے آئے آگے ایک خاص عہد شکنی کا ذکر فرماتے ہیں جس کا اِس مقام پر کلام تھا یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان نہ لانا **تتمہ سابق** وَلَمَّا جَآءَهُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ مُصَدِّقٌ لِّمَا مَعَهُمْ نَبَذَ فَرِيْقٌ مِّنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ ۙ كِتٰبَ اللّٰهِ وَرَآءَ ظُهُوْرِهِمْ كَاَنَّهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ (۱۰۱) اور جب اُنکے پاس ایک (عظیم[3] الشان) پیغمبر آئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے جو (رسول ہونیکے ساتھ) تصدیق بھی کر رہے ہیں اُس کتاب کی جو ان لوگوں کے پاس ہے (یعنی توراۃ کی کیونکہ اُس میں آپ کی نبوت کی خبر ہے

**ملحقات الترجمة**

[1] قولہ جنکو وہ بھی خوب جانتے پہچانتے ہیں لقولہ تعالیٰ یعرفونہ کما یعرفون ابناءہم ۱۲

[2] قولہ اس عہد لینے سے اشارۃ الی تقدیر المعطوف علیہ ای اکفروا وکلما عٰہدوا الخ ۱۲

[3] قولہ عظیم الشان افادہ تنوین رسول ۱۲

**اللغات** قولہ نبذہ اصل النبذ الطرح لکنہ یغلب فیما ینسی ۱۲ بیضاوی۔

**الروایات** فی لباب النقول اخرج ابن ابی حاتم من طریق سعید او عکرمۃ عن ابن عباس قال قال ابن صوریا للنبی صلی اللہ علیہ وسلم یا محمد ما جئتنا بشیء نعرفہ وما انزل اللہ علیک من آیۃ بینۃ فانزل اللہ فی ذلک ولقد انزلنا الیک آیات بینات الآیۃ وقال مالک بن صیف حین بعث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وذکر ما اخذ علیہم من المیثاق وما عہد الیہم فی محمد واللہ ما عہد الینا فی محمد ولا اخذ علینا میثاقا فانزل اللہ تعالیٰ اوکلما عاہدوا الآیۃ

وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ عَلٰى مُلْكِ سُلَيْمٰنَ ۚ وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا يُعَلِّمُوْنَ

اور اُنھوں نے ایسی چیز کا اتباع کیا جس کا چرچا کیا کرتے تھے شیاطین حضرت سلیمان علیہ السلام کی سلطنت میں اور حضرت سلیمان علیہ السلام نے کفر نہیں کیا مگر شیاطین کفر کیا کرتے تھے اور حالت یہ تھی

النَّاسَ السِّحْرَ ۚ وَمَآ اُنْزِلَ عَلَى الْمَلَكَيْنِ بِبَابِلَ هَارُوْتَ وَمَارُوْتَ ۭ وَمَا يُعَلِّمٰنِ مِنْ اَحَدٍ حَتّٰى يَقُوْلَآ اِنَّمَا

کہ آدمیوں کو بھی سحر کی تعلیم کیا کرتے تھے اور اُس کا بھی کہ جو ان دونوں فرشتوں پر نازل کیا گیا تھا بابل میں جن کا نام ہاروت ماروت تھا اور وہ دونوں کسی کو نہ بتلاتے جبتک نہ کہدیتے کہ ہمارا وجود بھی

نَحْنُ فِتْنَةٌ فَلَا تَكْفُرْ ۭ فَيَتَعَلَّمُوْنَ مِنْهُمَا مَا يُفَرِّقُوْنَ بِهٖ بَيْنَ الْمَرْءِ وَزَوْجِهٖ ۭ وَمَا هُمْ بِضَاۗرِّيْنَ بِهٖ مِنْ

ایک امتحان ہے سو تو کہیں کافر مت بن جائیو سو لوگ ان دونوں سے اس قسم کا سحر سیکھ لیتے تھے جسکے ذریعے سے کسی مرد اور اُسکی بیوی میں تفریق پیدا کردیتے تھے اور یہ لوگ اُسکے ذریعے سے کسی کو بھی ضرر

اَحَدٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ۭ وَيَتَعَلَّمُوْنَ مَا يَضُرُّھُمْ وَلَا يَنْفَعُھُمْ ۭ وَلَقَدْ عَلِمُوْا لَمَنِ اشْتَرٰىهُ مَا لَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ڜ

نہیں پہنچا سکتے مگر خدا ہی کے حکم سے اور ایسی چیزیں سیکھ لیتے ہیں جو انکو ضرر رساں ہیں اور انکو نافع نہیں ہیں اور ضرور یہ بھی اتنا جانتے ہیں کہ جو شخص اسکو اختیار کرے ایسے شخص کا آخرت میں کوئی حصہ نہیں۔

وَلَبِئْسَ مَا شَرَوْا بِهٖٓ اَنْفُسَھُمْ ۭ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝ وَلَوْ اَنَّھُمْ اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا لَمَثُوْبَةٌ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ خَيْرٌ ۭ

اور بیشک بری ہے وہ چیز جس میں وہ لوگ اپنی جان دے رہے ہیں کاش انکو عقل ہوتی۔　اور اگر وہ لوگ ایمان اور تقویٰ کرتے　تو خدا تعالیٰ کے یہاں کا معاوضہ بہتر تھا۔

لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝ۧ

کاش اُن کو عقل ہوتی۔

ع ۱۲

تو اس حالت میں آپ پر ایمان لانا عین توارت پر عمل تھا جسکو وہ بھی کتاب اللہ جانتے ہیں مگر باوجود اسکے بھی) ان اہل کتاب میں کے ایک فریق نے خود اس کتاب اللہ ہی کو اس طرح پس پشت ڈالدیا جیسے انکو اُسکے مضمون کا یا کتاب اللہ ہونیکا) گویا اصلاً علم ہی نہیں **تاکید تتمہ بیان اتباع** وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ عَلٰى مُلْكِ سُلَيْمٰنَ ۚ وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا يُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ ۚ وَمَآ اُنْزِلَ عَلَى الْمَلَكَيْنِ بِبَابِلَ هَارُوْتَ وَمَارُوْتَ ۭ وَمَا يُعَلِّمٰنِ مِنْ اَحَدٍ حَتّٰى يَقُوْلَآ اِنَّمَا نَحْنُ فِتْنَةٌ فَلَا تَكْفُرْ ۭ فَيَتَعَلَّمُوْنَ مِنْهُمَا مَا يُفَرِّقُوْنَ بِهٖ بَيْنَ الْمَرْءِ وَزَوْجِهٖ ۭ وَمَا هُمْ بِضَاۗرِّيْنَ بِهٖ مِنْ اَحَدٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ۭ وَيَتَعَلَّمُوْنَ مَا يَضُرُّھُمْ وَلَا يَنْفَعُھُمْ ۭ وَلَقَدْ عَلِمُوْا لَمَنِ اشْتَرٰىهُ مَا لَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ڜ وَلَبِئْسَ مَا شَرَوْا بِهٖٓ اَنْفُسَھُمْ ۭ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ﴿۱۰۲﴾ وَلَوْ اَنَّھُمْ اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا لَمَثُوْبَةٌ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ خَيْرٌ ۭ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ﴿۱۰۳﴾ **اس مقام کی خصوصیت مقتضی** ہے کہ ترجمہ وتفسیر سے پہلے ایک مضمون بطور مقدمہ کے لکھدوں تاکہ فہم تفسیر میں سہولت ہو اور ذہن میں گنجلک پڑنے کی نوبت ہی نہ آوے **مقدمہ** ایک زمانہ میں جسکی تعیین کی پوری تحقیق مجکو نہیں دنیا میں بالخصوص بابل میں جادو کا زیادہ چرچا ہوگیا تھا اور اُسکے آثار عجیبہ دیکھکر جہلا کو اُسکی حقیقت اور معجزات انبیاء علیہم السلام کی حقیقت میں خلط واشتباہ ہونے لگا اور **بعضے** ساحروں کو مقدس ومتبوع سمجھنے لگے اور **بعضے** اسکو نیک عمل سمجھ کر سیکھ سیکھ کر اُس پر عمل کرنے لگے جیسا بعینہ یہ سب معاملے مسمریزم کے مقدمہ میں واقع

**اللغات** تتلو من التلاوۃ تقرأ او من التلو تتبع شروا یحتمل المعنیین البیع و الشراء ۱۲ بیضاوی وحاشیۃ۔

**النحو** واتبعوا عطف علی نبذ ای نبذوا کتاب اللہ واتبعوا کتب السحر علی ملک سلیمان ای عھدہ وما انزل عطف علی السحر والمراد بھما واحد والعطف لتغایر الاعتبار او ھو نوع آخر اقوی منہ او علی ما تتلوا ببابل ظرف او حال من الملکین او الضمیر فی انزل لمثوبۃ جواب لو وانما جعلہ لا ثیبوا مثوبۃ ۱۲ (بیضاوی)

**البلاغۃ** علی ملک بمعنی فی ۱۲ الحاشیۃ علی البیضاوی تتلوا حکایۃ حال ماضیۃ لمثوبۃ حذف الفعل ورکب الباقی جملۃ اسمیۃ لیدل علی ثبات المثوبۃ والجزم بخیریتھا

وحذف المفضل علیہ (مما شروا بہ) اجلالا للمفضل من ان ینسب الیہ وتنکیر المثوبۃ لان المعنی شئ من الثواب خیر لو کانوا یعلمون جھلھم لترک التدبر او العمل بالعلم ۱۲ بیضاوی قولہ خیر ذھب بوحیان الی ان خیر ھنا للتفضیل لا للافضلیۃ علی حد فخیر کما الشر کما فداء اھ فلا یتوھم الخیریۃ فیما شروا بہ ۱۲ روح المعانی

**الکلام** الا باذن اللہ دل علی ان الاسباب غیر موثرۃ بالذات بل بامرہ تعالٰی وجعلہ ۱۲ من البیضاوی وبہ اتضح غلط متفلسفۃ زماننا المتحلین الی الاسلام ہداھم اللہ تعالٰی۔

**الروایات** اخرج ابن جریر عن شھر بن حوشب قال قالت الیھود انظروا الی محمد یخلط الحق بالباطل یذکر سلیمان مع الانبیاء انما کان ساحرا یرکب الریح فانزل اللہ تعالٰی واتبعوا ما تتلوا الشیاطین الآیۃ ۱۲ لباب

ہوتے ہیں اللہ تعالیٰ نے اس خلط اور غلطی کے رفع کرنے کے لئے بابل میں دو فرشتے ہاروت ماروت نام اس کام کے لئے بھیجے کہ لوگوں کو سحر کی حقیقت اور شعبدوں سے مطلع کردیں تاکہ اشتباہ رفع ہوجاوے اور سحر پر عمل کرنے سے اور ساحروں کی اتباع کرنے سے اجتناب کرسکیں اور جس طرح انبیا کی نبوت کو معجزات و دلائل سے ثابت کردیا جاتا ہے اسی طرح ان کے فرشتہ ہونے پر دلائل قائم کردیئے گئے تاکہ ان کے ارشاد کی اطاعت ممکن ہو اور یہ کام حضرات انبیا علیہم السلام سے اسواسطے نہیں لیا گیا کہ اول تو خود ان کا ساحر ہی سے فصل کرنا مقصود تھا اس حیثیت سے گویا وہ ایک فریق تھے سو حکم علاوہ فریقین کے کوئی ثالث ہونا مناسب تھا دوسرے اس کام کی تکمیل بدون نقل و حکایت ان اقوال و افعال سحریہ کے عادۃً ہو نہ سکتی اور ہرچند کہ نقل کفر کفر نباشد عقلاً و نقلاً مسلم ہے لیکن پھر بھی ان حضرات کا مظہر ہدایت ہونا کسیقدر اس کام کے لینے سے آبی تھا لہٰذا فرشتے تجویز کئے گئے کیونکہ کارخانہ تکوین میں جو کہ مشتمل ہے خیر و شر سب پر ایسے ایسے کام بھی لیے جاتے ہیں جو مجموعۂ عالم کے اعتبار سے تو بوجہ تربیت مصالح عامہ خیر ہوں لیکن فی ذاتہٖ بوجہ لزوم مفسدہ خاص شر ہوں جیسے کسی ظالم کا نشو و نما دینا یا کسی موذی جانور کا تربیت کرنا کہ تکوینًا محمود ہے اور تشریعًا مذموم بخلاف انبیا علیہم السلام کے کہ ان سے خاص تشریعیات کا کام لیا جاتا ہے جو خصوصًا و عمومًا خیر ہی خیر ہیں اور یہ ہرچند کہ یہ نقل و حکایت غرض مذکور سے ایک تشریعی کام تھا لیکن تاہم بوجہ احتمال قریب اس امر کے کہ اس میں عمل بالسحر کا تسبب نہو جائے جیسا کہ واقع میں ہوا ان حضرات کو سبب بواسطہ بنانا بھی پسند نہیں کیا گیا۔ البتہ کلیات شرعیہ سے حضرات انبیا علیہم السلام سے بھی اس مقصود کی تکمیل کردی گئی چنانچہ وہ قواعد کلیہ بعد تفسیر آیت کے سحر کی حلت و حرمت کے بیان میں احقر بھی نقل کریگا تفصیل جزئیات بوجہ احتمال فتنہ کے ان کے ذریعے سے نہیں کی گئی اسکی ایسی مثال ہے جیسے انبیا علیہم السلام نے یہ بتلادیا ہے کہ رشوت لینا حرام ہے اور اسکی حقیقت بھی بتلادی لیکن یہ جزئیات نہیں بتلائے کہ طریقہ رشوت کا یہ ہے کہ صاحب معاملہ سے یوں چال کرکے فلاں بات کہے وعلیٰ ہذا کیونکہ اس سے تو لوگ اور ترکیبیں سیکھ سکتے ہیں یا مثلاً اقسام سحر ہی میں مثال ذہن کیجیے کہ قواعد کلیہ سے یہ بتلادیا گیا کہ دست غیب کا عمل جس میں زیر تکیہ یا جیب میں روپیہ ملجاوے ناجائز ہے لیکن یہ نہیں بتلایا کہ فلاں عمل اس طرح پڑھنے سے روپے ملنے لگتے ہیں آگے اللہ تعالیٰ صاحب حکمت و قدرت ہیں محض تفہیم کے لئے ظنًا اتنا لکھ دیا گیا۔ حاصل یہ کہ انھوں نے بابل میں آکر اپنا کام کرنا شروع کیا کہ سحر کے اصول و فروع ظاہر کرکے لوگوں کو اسکے عمل بد سے بچنے کے اور ساحرین سے نفرت و دوری رکھنے کی تنبیہ و تاکید کی جیسے کوئی عالم دیکھے کہ جہلا اکثر نادانی سے کفر کے کلمات بک جاتے ہیں اسلئے وہ تقریرًا یا تحریرًا ان کلمات کو جو اسوقت شائع ہیں جمع کرکے عوام کو مطلع کردے کہ دیکھو یہ کلمات بچنے کے قابل ہیں ان سے احتیاط رکھنا۔ اب وقتًا فوقتًا مختلف لوگوں کی انکے پاس آمد و رفت شروع ہوئی اور درخواست کرنے لگے کہ ہمکو بھی ان اصول و فروع سے مطلع کردیجیے تاکہ ناواقفی سے کسی اعتقادی یا عملی فساد میں مبتلا نہوجائیں اسوقت انھوں نے احتیاطًا و ارشادًا و اصلاحًا یہ التزام کرلیا کہ قبل از اطلاع ان اصول و فروع کے یہ کہدیا کرتے کہ دیکھو حق تعالیٰ کو ہماری اس اطلاع کے ذریعہ سے اپنے بندوں کی آزمایش بھی منظور ہے کہ دیکھیں اس پر مطلع ہوکر کون شخص اپنے دین کی اصلاح اور حفاظت کرتا ہے کہ شر سے آگاہ ہوکر اس شر سے بچے اور کون شخص اپنا دین خراب کرتا ہے کہ اس شر سے مطلع ہوکر خود ہی اس شر کو اختیار اور اسپر عمل کرنے لگے جس کا انجام کفر ہے خواہ اعتقادًا ہو یا عملًا سو دیکھو ہم تمکو نصیحت کئے دیتے ہیں کہ اچھی نیت سے اطلاع حاصل کیجیو اور پھر بھی اس نیت پر ثابت رہیو ایسا نکرنا کہ ہم سے تو یہ کہکر کہ میں بچنے کی غرض سے مطلع ہونا چاہتا ہوں دریافت و تحقیق کرلو پھر اسکی خرابی میں خود ہی مبتلا ہوکر ایمان برباد کردو اور ظاہر ہے کہ وہ اس سے زیادہ اور کیا خیر خواہی کرسکتے تھے۔ غرض جو کوئی اس طرح ان سے عہد پیمان کرلیتا وہ اسکے روبرو سب اصول و فروع سحر کے بیان کردیتے اور کام ہی انکا یہ تھا اب اگر کوئی عہد شکنی کرکے اپنے ارادہ اور اختیار سے فاجر یا کافر بنے وہ جانے چنانچہ بعض اس عہد پر قائم نرہے اور اس سحر کو ذریعہ ایذا رسانی خلق کا بنا لیا جو فسق تو یقینًا ہے اور بعضے طریقے اسکے استعمال کے کفر بھی ہیں اس طرح سے فاجر کافر بن گئے اس ارشاد و اصلاح اور پھر مخاطب کے خلاف کرنیکی ایسی مثال ہے جیسے کوئی شخص کسی جامع عالم باعمل کے پاس جاوے کہ مجکو فلسفہ قدیمہ یا جدیدہ پڑھا دیجیے تاکہ خود بھی شبہات سے محفوظ رہوں اور مخالفین کو جواب دے سکوں اور اس عالم کو یہ احتمال ہو کہ کہیں ایسا نہو کہ مجکو مثلاً دھوکا دیکر پڑھ لے پھر خود ہی تقویت باطل میں اسکا استعمال کرنے لگے اور اس احتمال کیوجہ سے اسکو نصیحت کرے کہ ایسا مت کرنا اور وہ وعدہ کرلے اور اس لئے اسکو پڑھا دیا جائے لیکن پھر وہ شخص درحقیقت قصدًا اسی سوء استعمال محتمل میں مبتلا ہوجاوے تو ظاہر ہے کہ سوء استعمال سے اس معلم پر کوئی ملامت یا قبح عائد نہیں ہوسکتا۔ اسی طرح اس اطلاع سحر سے ان فرشتوں پر شبہہ و وسوسہ کی گنجایش نہیں اور اس خدمت کی تکمیل کے بعد غالبًا وہ فرشتے آسمان پر بلا لیے گئے ہونگے واللہ اعلم بحقیقۃ الحال اب بعونہ تعالیٰ آیت کی تفسیر لکھتا ہوں

## تفسیر

یہودی بہت بے عقل ہیں کہ انہوں نے کتاب اللہ کا اتباع تو نہ کیا اور ایسی چیز کا یعنی سحر کا اتباع اختیار کیا جس کا چرچا کیا کرتے تھے ... حضرت سلیمان علیہ السلام کے عہد سلطنت میں اور بعضے بے وقوف جو حضرت سلیمان علیہ السلام ...
... یا عملاً کفر ہے اور حضرت سلیمان علیہ السلام نے نعوذ باللہ کبھی ...
... یعنی سحر کیا ہو ... تھے ...

بھی (اس) سحر کی تعلیم کیا کرتے تھے (سو وہی سحر متوارث چلا آ رہا ہے اس کا اتباع یہ یہودی کرتے ہیں) اور (اسی طرح اس (سحر) کا بھی (یہ لوگ) اتباع کرتے ہیں) جو کہ ان دونوں فرشتوں پر (ایک خاص حکمت کے واسطے) نازل کیا گیا تھا (جو شہر) بابل میں (رہتے تھے) جن کا نام ہاروت وماروت تھا اور وہ دونوں (وہ سحر) کسی کو نہ بتلاتے تھے جب تک (احتیاطاً پہلے) یہ (نہ) کہہ دیتے کہ ہمارا وجود بھی (خلق کے لیے) ایک امتحان (خداوندی) ہے کہ ہماری زبان سے سحر پر مطلع ہو کر کون پھنستا ہے اور کون بچتا ہے سو تو (اس پر مطلع ہو کر) کہیں کافر مت بن جائیو (کہ اس میں پھنس جاوے سو) بعضے لوگ ان دونوں (فرشتوں) سے اس قسم کا سحر سیکھ لیتے تھے جس کے ذریعہ سے (عمل کر کے) کسی مرد اور اس کی بیوی میں تفریق پیدا کر دیتے تھے اور (اس سے کوئی وہم اور خوف میں نہ پھنس جاوے کیونکہ یہ یقینی بات ہے کہ) یہ (ساحر) لوگ اس (سحر) کے ذریعے سے کسی کو (ذرہ برابر) بھی ضرر نہیں پہنچا سکتے مگر خدا ہی کے (تقدیری) حکم سے اور (ایسا سحر حاصل کر کے بس) ایسی چیزیں سیکھ لیتے ہیں جو (خود) انکو (بوجہ گناہ کے) ضرررساں ہیں اور (کسی معتدبہ درجہ میں) انکو نافع نہیں ہیں (تو یہودی بھی اتباع سحر سے بڑے ضرر میں ہونگے) اور (یہ بات کچھ ہمارے ہی کہنے کی نہیں بلکہ) ضرور یہ (یہودی) بھی اتنا جانتے ہیں کہ جو شخص اس (سحر) کو (کتاب اللہ کے عوض) اختیار کرے ایسے شخص کا آخرت میں کوئی حصہ (باقی) نہیں اور بیشک بری ہے وہ چیز (یعنی سحر و کفر) جس میں وہ لوگ اپنی جان دے رہے ہیں کاش انکو (اتنی) عقل ہوتی اور اگر وہ لوگ (بجائے اس کفر و بدعملی کے) ایمان اور تقوی (اختیار) کرتے تو خدا تعالیٰ کے یہاں کا معاوضہ (اس کفر و بدعملی سے ہزار درجہ) بہتر تھا کاش انکو (اتنی) عقل ہوتی **ف۱** یہ بے وقوف لوگ جو حضرت سلیمان علیہ السلام کی طرف سحر کی نسبت کرتے تھے یہود ہیں اس لئے اللہ تعالیٰ نے بیچ میں انکی برأت بھی ظاہر فرما دی **ف۲** مقصود ان آیتوں سے تقبیح ہے یہود کی کیونکہ ان میں سحر کا بھی چرچا تھا۔ اور ان آیتوں کے متعلق ایک لمبا چوڑا زہرہ کا قصہ مشہور ہے جو کسی معتبر روایت سے ثابت نہیں جن علماء نے اسکو قواعد شرعیہ کے خلاف سمجھا ہے رد کر دیا ہے اور بعضوں نے کسی تاویل سے خلاف نہیں سمجھا رد نہیں کیا۔ احقر کو اسکے صحیح اور غلط ہونے سے اسوقت قصداً کچھ بحث نہیں البتہ اسقدر ضرور کہتا ہے کہ ان آیات کی تفسیر اس قصہ پر موقوف نہیں جیسا ناظرین نے تفسیر مع مضمون مقدمہ پڑھکر دیکھ لیا ہوگا **ف۳** اور سحر کے فسق یا کفر وغیرہ ہونے میں تفصیل یہ ہے کہ اگر اس میں کلمات کفریہ ہوں مثل استعانت بہ شیاطین یا کواکب وغیرہ تب تو کفر ہے خواہ اس سے کسی کو ضرر پہنچایا جاوے یا نفع پہنچایا جاوے اور اگر کلمات مباحہ ہوں تو اگر کسی کو خلاف اذن شرعی کسی قسم کا ضرر پہنچایا جاوے یا اور کسی غرض ناجائز میں استعمال کیا جاوے تو فسق و معصیت ہے اور اگر ضرر نہ پہنچایا جاوے نہ اور کسی غرض ناجائز میں استعمال کیا جاوے تو اسکو عرف میں سحر نہیں کہتے بلکہ عمل یا عزیمت یا تعویذ گنڈہ کہتے ہیں اور ساحر ہے البتہ لغت میں لفظ سحر اسکو بھی شامل ہے کہ ہر تصرف عجیب کو کہا جاتا ہے اور اگر کلمات مفہوم نہ ہوں تو وہ بوجہ احتمال کفر ہونیکے واجب الاحتراز ہے۔ اور یہی تفصیل ہے تمام تعویذ گنڈوں اور نقش وغیرہ میں کہ غیر مفہوم نہ ہوں اور غرض ناجائز میں استعمال نہوں انہی شرطوں سے جائز ہیں۔ و نہ ناجائز اور کفر عملی کا اطلاق ہرنا جائز پر صحیح ہے **ف۴** اور ان آیات سے بعض لوگ یہ سمجھ گئے کہ سحر میں تفریق زوجین یا اسی کی مثل اور سبب ذیب آثار سے زیادہ اثر نہیں ہے اور یہ سمجھنا بالکل غلط ہے کیونکہ تخصیص ذکر سے نفی غیر مذکور کی لازم نہیں۔ تخصیص ذکر کی نسبت اسباب اور وجہات سب اختلاف مقام ہوا کرتے ہیں۔ چنانچہ ممکن ہے کہ یہ سحر خاص ایسا ہی ہوا اور مدعی کے پاس اس پر کوئی عقلی دلیل بھی نہیں **ف۵** اور یہود باوجود سب باتوں کو جاننے کے چونکہ عمل خلاف علم کرتے تھے اور تدبر نہ کرتے تھے اس لئے اول انکے جاننے کی ... آخر میں یہ کہکر اسکی نفی بھی کر دی کہ کاش ان کو علم و عقل ہوتا کیونکہ جس علم پر عمل نہ ہوا ور تدبر نہ ہو وہ مثل جہل کے ہے

ملحقات الترجمہ

**ف۱** قولہ فی ترجمۃ لما بہما ... وجودھی ... باعتبار استعمال سیبھا علی الحکم ... ذکورۃ فی مقدمتہ تفسیر الآیۃ ... المعتقد وصرح فی روح المعانی فی تفسیر انما نحن ... یعلمون عن السوال ... ولم یدل علیہ ... ویوصف علی ... ایضاً ... الی تجویز السحر ... المقتل ... تعلیمنا ... فلا ینفی الحکم المذکورۃ ...

**ف۲** قولہ فی ترجمۃ ... لس ... لیست نص فی العموم ... حملت علی الخصوص ...

**ف۳** قولہ فی ترجمۃ بلاذن اللہ تقدیری ... لان السحر ... ہاروت ... عالم ... التکوین کما ...

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَقُوْلُوا انْظُرْنَا وَاسْمَعُوْا ؕ وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ مَا يَوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اے ایمان والو تم ... ذرا اعنا مت کہا کرو ... اور انظرنا کہدیا کرو اور سن لیجیو اور کافروں کو سزائے دردناک ہوگی۔ ... ذرا بھی پسند نہیں کرتے کافر لوگ

مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَلَا الْمُشْرِكِيْنَ اَنْ يُّنَزَّلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ خَيْرٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ ؕ وَاللّٰهُ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ

[illegible]

وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝

اور اللہ تعالیٰ بڑے فضل والے ہیں۔

**معاملہ سی ام** يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَقُوْلُوا انْظُرْنَا وَاسْمَعُوْا ؕ وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝۱۰۴ بعضے یہودیوں نے ایک شرارت ایجاد کی کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں آکر لفظ راعنا سے آپ کو خطاب کرتے جسکے معنی اُن کی عبرانی زبان میں بُرے ہیں اور وہ اسی نیت سے کہتے اور عربی میں اسکے معنی بہت اچھے ہیں کہ ہماری مصلحت کی رعایت فرمایئے۔ اِس لیئے عربی دان اِس شرارت کو نہ سمجھ سکتے اور اس اچھے معنی کے قصد سے بعضے مسلمان بھی حضور کو اس کلمہ سے خطاب کرنے لگے اِس سے اِن شریروں کو اور گنجایش ملی۔ حق تعالیٰ نے اِس گنجایش کے قطع کرنے کو مسلمانوں کو یہ حکم دیا کہ اے ایمان والو تم لفظ راعنا مت کہا کرو اور اگر اسکے ظاہری مطلب عرض کرنے کی ضرورت پڑا کرے تو لفظ انظرنا کہدیا کرو (کہ اسکے بھی یہی معنی ہیں کہ ہماری مصلحت پر نظر فرمایئے) اور (اِس حکم کو اچھی طرح) سُن لیجیو (اور یاد رکھیو) اور (ان) کافروں کو (تو) سزائے دردناک ہو (ہی) گی (جو پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں ایسی گستاخی اور وہ بھی چالاکی کے ساتھ کرتے ہیں)۔ **ف** اِس حکم سے یہ مسئلہ معلوم ہوا کہ اگر اپنے کسی فعل مباح سے کسیکو گنجایش گناہ کرنے کی ملے تو وہ فعل خود اسکے حق میں بھی مباح نہیں رہتا جیسے مثلاً عالم کے کسی فعل سے کوئی جاہل سند لیکر خلاف شرع کام کرنے لگے تو اگر وہ فعل ضروری نہو گا تو خود اُس عالم کے لئے بھی منع ہو جائیگا۔ **ربط** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہود کا برتاؤ بیان کرکے مسلمانوں کے ساتھ اُن کا برتاؤ بتلاتے ہیں۔ **معاملہ سی و یکم** مَا يَوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَلَا الْمُشْرِكِيْنَ اَنْ يُّنَزَّلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ خَيْرٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ ؕ وَاللّٰهُ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝۱۰۵ بعضے یہودی بعض مسلمانوں سے کہنے لگے کہ بخدا ہم دل سے تمہارے خیر خواہ ہیں اور ہزار جان سے پسند کرتے ہیں کہ تم کو دینی احکام ہمارے دینی احکام سے بہتر عنایت ہوں تو ہم بھی اُنکو قبول کریں مگر کیا کیا جاوے کہ تمہارا دین ہمارے دین سے اچھا ثابت نہیں ہوا۔ حق تعالیٰ اِس دعویٰ خیر خواہی کی تکذیب فرماتے ہیں کہ ذرا بھی پسند نہیں کرتے کافر لوگ (خواہ) اُن اہلِ کتاب میں سے (ہوں) اور (خواہ) مشرکین میں سے اِس امر کو کہ تم کو کسی طرح کی بہتری (نصیب) ہو حالانکہ (اُن کے اِس حسد سے کچھ بھی نہیں ہوتا کیونکہ) اللہ تعالیٰ اپنی رحمت (و عنایت) کے ساتھ جسکو منظور ہوتا ہے مخصوص فرما لیتے ہیں اور اللہ تعالیٰ بڑے فضل (کرنے) والے ہیں۔ **ف** اُنکے دو دعوے تھے یہودیت کا بہتر ہونا اسلام سے۔ یہ اوّل تو ثابت نہیں کر سکے اور نرے دعوے سے کیا ہوتا ہے۔ دوسرے یہ بھی فضول بات۔ کیونکہ ناسخ کے آنے سے منسوخ چھوڑ دیا جاتا ہی فضل غیر فضل کے فرق پر موقوف نہیں لہذا اسکا جواب بوجہ نہایت ظاہر ہونیکے یہاں ذکر نہیں کیا گیا صرف دوسرے دعوے خیر خواہی میں کلام کیا گیا اور مشرکین کا یہاں تقویت مضمون کے لئے ذکر کیا کہ جس طرح وہ یقیناً تمہارے خیر خواہ نہیں اسیطرح اُنکو سمجھو

ملحقات الترجمۃ
لہ قولہ بعضے یہودی الخ یہ ذکر معالم تنزیل ۱۲
سلہ قولہ حالانکہ اشارہ الی ان الواو للحال ۱۲

**اللغات** (راعنا) ای راقبنا و تان بنا فی ما تلقینا حتی نفہمہ و سب بالکلمۃ العبرانیۃ من الرعن و الرعونۃ یعنے الحمق ۱۲ من البیضاوی)
**الفقہ** نہی للمؤمنون سد اللباب و قطع للالسنۃ وابعاد عن المشابہۃ ۱۲ روح المعانی ودلت الآیۃ علی ذم اشتمال ہذہ الامور مما یجر الی المفاسد کذلک ۱۲

**الروایات** فی روح المعانی حج ابو نعیم فی الدلائل عن ابن عباس رضہ ان الیہود کانوا یقولون ذلک سرا لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وہو سب قبیح بلسانہم فلما سمع اصحابہ علیہ السلام الصلوۃ یقولون اعلنوا بہا فکانوا یقولون ذلک ویضحکون فیما بینہم فانزل اللہ تعالیٰ ہذہ الآیۃ ۱۲

مَا نَنْسَخْ مِنْ اٰيَةٍ اَوْ نُنْسِهَا نَاْتِ بِخَيْرٍ مِّنْهَآ اَوْ مِثْلِهَا ؕ اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○ اَلَمْ تَعْلَمْ

ہم کسی آیت کا حکم جو موقوف کر دیتے ہیں یا اس آیت کو فراموش کر دیتے ہیں تو ہم اس آیت سے بہتر یا اس آیت ہی کی مثل لے آتے ہیں کیا تجھکو یہ معلوم نہیں کہ حق تعالیٰ ہر شئے پر قدرت رکھتے ہیں کیا تجھکو یہ معلوم نہیں

اَنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ○ اَمْ تُرِيْدُوْنَ

کہ حق تعالیٰ ایسے ہیں کہ خاص ان ہی کی ہے سلطنت آسمانوں کی اور زمین کی۔ اور تمہارا حق تعالیٰ کے سوا کوئی یار و مددگار بھی نہیں۔ ہاں کیا تم یہ چاہتے ہو

اَنْ تَسْئَلُوْا رَسُوْلَكُمْ كَمَا سُئِلَ مُوْسٰى مِنْ قَبْلُ ؕ وَمَنْ يَّتَبَدَّلِ الْكُفْرَ بِالْاِيْمَانِ فَقَدْ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِيْلِ ○

کہ اپنے رسول سے درخواستیں کرو جیسا کہ اسکے قبل حضرت موسیٰ علیہ السلام سے بھی درخواستیں کی جاچکی ہیں اور جو شخص بجائے ایمان لانے کے کفر کرے بلاشک وہ شخص راہ راست سے دور جا پڑا۔

**معاملہ سی و دوم** مَا نَنْسَخْ مِنْ اٰيَةٍ اَوْ نُنْسِهَا نَاْتِ بِخَيْرٍ مِّنْهَآ اَوْ مِثْلِهَا ؕ اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۱۰۶﴾ اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ﴿۱۰۷﴾ (یہود نے قبلہ کا حکم بدلجانے پر جس کا ذکر عنقریب آتا ہے طعن کیا تھا۔ اور اسکے قبل بھی بعضے حکموں کے منسوخ ہوجانے پر زبان درازی کرتے تھے حق تعالیٰ اس طعن اور اعتراض کا جواب دیتے ہیں کہ) ہم کسی آیت کا حکم جو موقوف کر دیتے ہیں (خواہ وہ آیت قرآن میں یا ذہنوں میں باقی ہے) یا اس آیت (ہی) کو (ذہنوں سے) فراموش کر دیتے ہیں تو (یہ کوئی بات اعتراض کی نہیں کیونکہ اس میں بھی مصلحت ہوتی ہے چنانچہ) ہم اس آیت سے بہتر یا اس آیت ہی کی مثل (بجائے اسکے دوسری چیز) لے آتے ہیں (اے معترض) کیا تجھکو یہ معلوم نہیں کہ حق تعالیٰ ہر شئے پر قدرت رکھتے ہیں (پس ایسے قادر کو رعایت مصالح کیا مشکل ہے) اور کیا تجھکو معلوم نہیں کہ حق تعالیٰ ایسے ہیں کہ خاص ان ہی کی ہے سلطنت آسمانوں کی اور زمین کی (جب انکی اس قدرت و سلطنت میں کوئی شریک وسہیم نہیں ہے تو ان مصلحتوں کی رعایت کر کے دوسرا حکم دیدینے میں کون مزاحمت کرسکتا ہے غرض حکم ثانی کی تجویز سے بھی کوئی مانع نہیں اور اس حکم کے جاری کردینے میں بھی کوئی مانع نہیں) اور (یہ بھی سمجھ رکھو کہ) تمہارا حق تعالیٰ کے سوا کوئی یار و مددگار بھی نہیں (پس جب وہ یار ہیں تو احکام میں مصلحت کی ضرور رعایت کرینگے اور جب مددگار ہیں تو ان احکام پر عمل کرنیکے وقت تمہارے مخالفین کے ضرر رسانی سے بھی محفوظ رکھیں گے البتہ اگر اس ضرر سے بڑھکر کوئی نفع اخروی ملنے والا ہو تو ظاہراً مخالف کا تسلط ہو جانا اور بات ہے ف۱ حکم ثانی کا مصلحت میں بہتر یا مثل ہونا کبھی باعتبار ثواب کے ہوتا ہے کبھی باعتبار آسانی کے کبھی دوسرا حکم یہی تجویز ہوتا ہے کہ بالکل ہی معاف کردیا یہ بھی ایک حکم ہے اگر حدیث سے کوئی حکم قرآنی منسوخ ہو وہ بھی خدا ہی کی دی ہوئی ہے غرض نسخ کی سب قسمیں اس میں آگئیں ف۲ حکم ثانی کے لئے یہ امور عقلاً ضروری ہیں اس کا قرین مصلحت ہونا حاکم کا قادر ہونا دوسرے کسیکا مزاحم نہ ہوسکنا حاکم کا محکومین کے لیے خیر خواہ ہونا اگر کوئی ان سے مزاحمت کرے تو انکی امداد کرنا ان آیتوں میں حق تعالیٰ نے سب شرطوں کو جمع فرمادیا واللہ اعلم ف۳ قانون بدلنا کا ہے اسوجہ سے ہوتا ہے کہ اول بانی قانون سے کوئی فروگذاشت ہوگئی تھی ایسی تبدیل اور نسخ احکام الٰہیہ میں محال ہے اور گاہے اسوجہ سے ہوتا ہے کہ محکوم کی حالت بدلنے سے مصلحت بدل گئی جیسے مریض کی حالت بدلنے پر نسخہ بدلدیا جاتا ہے ایسا نسخ واقع اور جائز ہے اور کوئی اشکال عقلی یا نقلی اس میں نہیں ہے **معاملہ سی و سوم** اَمْ تُرِيْدُوْنَ اَنْ تَسْئَلُوْا رَسُوْلَكُمْ كَمَا سُئِلَ مُوْسٰى مِنْ قَبْلُ ؕ وَمَنْ يَّتَبَدَّلِ الْكُفْرَ بِالْاِيْمَانِ فَقَدْ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِيْلِ ﴿۱۰۸﴾ (بعض یہود نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عناداً عرض کیا کہ جس طرح موسیٰ علیہ السلام پر دفعۃً واحدۃً توریت نازل ہوئی اسی طرح آپ قرآن مجموعی طور پر لائیے اس پر ارشاد ہوتا ہے کہ) ہاں کیا تم یہ چاہتے ہو کہ اپنے رسول (وقت) سے بیجا بیجا درخواستیں کرو جیسا کہ اسکے قبل (تمہارے بزرگوں کی طرف سے) حضرت موسیٰ علیہ السلام سے بھی (ایسی ایسی) درخواستیں کی جاچکی ہیں (مثلاً خدا تعالیٰ کو علانیہ دیکھنے کی درخواست کی تھی جس کا پہلے ذکر آچکا ہے) اور ایسی درخواستیں جس سے صرف رسول پر اعتراض کرنا اور مصالح الٰہیہ میں مزاحمت کرنا ہی مقصود ہو۔ اور

**ملحقات الترجمۃ** ف۱ قولہ موقوف ... ف۲ قولہ ... ف۳ قولہ معاف ... ف۴ قولہ ... الاضافۃ ... ف۵ بیجا بیجا فالتنبیہ فی ... [illegible]

**اللغات** النسخ فی اللغۃ ازالۃ الصورۃ عن الشی واثباتہا فی غیرہ کنسخ الظل للشمس ... الولی ... النصیر ... فقد یکون اجنبیا عن المنصور ۱۲ (بیضاوی)۔
**النحو** قولہ ما ننسخ ... جازمۃ للنسخ منتصبۃ به علی المفعولیۃ ۱۲ (بیضاوی) ام تریدون ...
منقطعۃ بمعنی بل للاضراب عن الکلام السابق والہمزۃ بمعنی الانکار ... کما یخفی علی اہل اللسان ... ۱۲
**اختلاف القراءۃ** قرء ابن عامر ننسخ من انسخ ... وقرء ابن کثیر وابو عمرو ننسأہا ... ۱۲ (بیضاوی)

وَدَّ كَثِيرٌ مِّنْ أَهْلِ الْكِتَابِ لَوْ يَرُدُّونَكُم مِّن بَعْدِ إِيمَانِكُمْ كُفَّارًا حَسَدًا مِّنْ عِندِ أَنفُسِهِم مِّن بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ

ان اہل کتاب میں سے بہتیرے دل سے یہ چاہتے ہیں کہ تمکو تمہارے　ایمان لائے پیچھے　پھر کافر کر ڈالیں　محض حسد کی وجہ سے جو کہ خود انکے دلوں ہی سے ہے　حق واضح ہوئے پیچھے

لَهُمُ الْحَقُّ ۖ فَاعْفُوا وَاصْفَحُوا حَتَّىٰ يَأْتِيَ اللَّهُ بِأَمْرِهِ ۗ إِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝ وَأَقِيمُوا الصَّلَاةَ وَآتُوا الزَّكَاةَ ۚ

ثلثة ارباع

خیر معاف کرو　اور درگزر و　جب تک حق تعالیٰ اپنا حکم بھیجیں　اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہیں۔　اور نمازیں پابندی سے پڑھے جاؤ　اور زکوٰۃ دیے جاؤ

وَمَا تُقَدِّمُوا لِأَنفُسِكُم مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوهُ عِندَ اللَّهِ ۗ إِنَّ اللَّهَ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ ۝

اور جو نیک کام بھی اپنی بھلائی کے واسطے جمع کرتے رہو گے حق تعالیٰ کے پاس اسکو پالو گے کیونکہ اللہ تعالیٰ تمہارے سب کئے ہوئے کاموں کو دیکھ بھال رہے ہیں۔

ایمان لانیکا پھر بھی ارادہ نہ ہو نری کفر کی باتیں ہیں اور) جو شخص بجائے ایمان لانیکے کفر (کی باتیں) کرے بلاشک وہ شخص راہ راست سے [له] دور جا پڑا **ف** یہ درخواست بیجا اسواسطے تھی کہ ہر فعل میں حق تعالیٰ کی حکمتیں جدا ہوتی ہیں پھر بندے کو ان میں تعیین طریق کا کیا استحقاق ہے کہ اس طرح ہو اس طرح نہ ہو بلکہ اس کا فرض تو یہ ہے ۵ زبان تازہ کردن باقرار تو ✽ نینگیختن علت از کار تو ✽ **معاملہ سی وچہارم** وَدَّ كَثِيرٌ مِّنْ أَهْلِ الْكِتَابِ لَوْ يَرُدُّونَكُم مِّن بَعْدِ إِيمَانِكُمْ كُفَّارًا حَسَدًا مِّنْ عِندِ أَنفُسِهِم مِّن بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمُ الْحَقُّ ۖ فَاعْفُوا وَاصْفَحُوا حَتَّىٰ يَأْتِيَ اللَّهُ بِأَمْرِهِ ۗ إِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ﴿١٠٩﴾ وَأَقِيمُوا الصَّلَاةَ وَآتُوا الزَّكَاةَ ۚ وَمَا تُقَدِّمُوا لِأَنفُسِكُم مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوهُ عِندَ اللَّهِ ۗ إِنَّ اللَّهَ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ ﴿١١٠﴾ (بعض یہود شب و روز مختلف تدبیروں سے دوستی اور خیر خواہی کے پیرایہ میں مسلمانوں کو اسلام سے پھیرنے کی کوشش کیا کرتے تھے۔ اور باوجود ناکامی کے اپنی دھن سے باز نہ آتے تھے۔ حق تعالیٰ نے مسلمانوں کو اس پر متنبہ فرما دیا کہ) ان اہل کتاب (یعنی یہود) میں سے بہتیرے دل سے [عه] یہ چاہتے ہیں کہ تمکو تمہارے ایمان لائے پیچھے پھر کافر کر ڈالیں (اور یہ چاہنا کچھ خیر خواہی سے نہیں جیسا وہ اظہار کرتے ہیں بلکہ) محض حسد کی وجہ سے جو کہ (تمہاری جانب سے کسی امر کے سبب پیدا نہیں ہوا بلکہ) خود ان کے دلوں ہی سے (جوش مارتا) ہے (اور یہ بھی نہیں کہ ان کو حق واضح نہ ہوا ہو بلکہ) حق واضح ہوئے پیچھے (یہ حالت ہے اب ہر مسلمانوں کو ان پر غصہ آنے کا محل تھا اس لیئے ارشاد ہوتا ہے کہ) خیر (اب تو) معاف کرو اور درگزر کرو جب تک حق تعالیٰ (اس معاملہ کے متعلق) اپنا حکم (قانون جدید) بھیجیں (اشارۃً بتلا دیا کہ انکی شرارتوں کا علاج قانون انتظام امن عام یعنی قتال و جزیہ سے ہم جلدی کرنے والے ہیں اس پر مسلمانوں کو اپنا ضعف اور انکی قوت دیکھکر اس قانون کے اجرا کے متعلق تعجب کا موقع تھا اس لئے ارشاد ہوتا ہے کہ تم تعجب کیوں کرتے ہو) اللہ تعالیٰ ہر چیز پر (خواہ وہ معمولی ہو خواہ عجیب ہو) قادر ہیں اور (سر دست صرف) نمازیں پابندی سے پڑھے جاؤ اور (جن پر زکوٰۃ فرض ہے) زکوٰۃ دیے جاؤ (اور جب وہ قانون آجاوے گا ان اعمال کے ساتھ اسکو اضافہ کر لینا) اور (یہ [عه] سمجھو کہ جب تک جہاد کا حکم نہ آوے صرف نماز روزہ سے کچھ ثواب میں کمی رہے گی نہیں بلکہ) جو نیک کام بھی اپنی بھلائی کیواسطے جمع کرتے رہو گے حق تعالیٰ کے پاس (پہنچکر) اس کو (پورا پورا مع صلہ کے) پالو گے کیونکہ اللہ تعالیٰ تمہارے سب کئے ہوئے کاموں کو دیکھ بھال رہے ہیں (ان میں کا ایک ذرہ بھی ضائع نہ ہونے پاویگا۔)

**ف** اس وقت حالت موجودہ کا یہی مقتضا تھا پھر حق تعالیٰ نے اس وعدہ کو پورا فرمایا اور آیات جہاد نازل فرما دیں جسکے بعد یہود کے ساتھ بھی وہ قانون برتا گیا اور ناشائستہ لوگوں کے ساتھ حسب حیثیت انکے فساد کے قتل یا اخراج وطن یا تقرر محصول عملدرآمد کیا گیا +

**ملحقات الترجمہ**

[له] قولہ دور جا پڑا لما فی البیضاوی الضلال العدول عن الطریق السوی عمداً و خطأً ۱۲

[عه] قولہ دل سے لدلالة ود علیہ ۱۲

[عه] قولہ پھر کافر ای لدلالة یردونکم علیہ

[عه] قولہ یہ سمجھو کہ جب تک قید بہذہ الغایة لا دلما نزل الحکم بالقتال فلا بد من العمل به اذا فضیع الیہ و الا لا تنقص الاجر بدونہ ۱۲

**اللغات** العفو ترک عقوبة المذنب والصفح ترک تثریبه ۱۲ بیضاوی۔

**النحو** - لو ینوب عن ان فی المعنی دون اللفظ من عند انفسهم یجوز ان یتعلق بحسدا بالغا منبعثا من اصل نفوسهم ۱۲ بیضاوی

**الروایات** فی لباب النقول اخرج ابن ابی حاتم من طریق سعید او عکرمة عن ابن عباس قال کان حیی بن اخطب و ابو یاسر بن اخطب من اشد یهود حسدا للعرب اذ خصهم الله برسوله و کانا جاهدین فی رد الناس عن الاسلام ما استطاعا فانزل الله فیهما ود کثیر من اهل الکتاب ۱۲

وَقَالُوا لَنْ يَدْخُلَ الْجَنَّةَ إِلَّا مَنْ كَانَ هُودًا أَوْ نَصَارَىٰ ۗ تِلْكَ أَمَانِيُّهُمْ ۗ قُلْ هَاتُوا بُرْهَانَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ

اور یہود اور نصاریٰ کہتے ہیں کہ بہشت میں ہرگز کوئی نجانے پاویگا بجز اُن لوگوں کے جو یہودی ہوں یا اُن لوگوں کے جو نصرانی ہوں یہ دل بہلانیکی باتیں ہیں آپ کہئے کہ اپنی دلیل لاؤ اگر تم

صَادِقِينَ ○ بَلَىٰ ۚ مَنْ أَسْلَمَ وَجْهَهُ لِلَّهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ فَلَهُ أَجْرُهُ عِنْدَ رَبِّهِ ص وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ○ ع

سچے ہو۔ ضرور دوسرے لوگ جاوینگے جو کوئی شخص بھی اپنا رخ اللہ کی طرف جھکادے اور وہ مخلص بھی ہو تو ایسے شخص کو اسکا عوض ملتا ہے پروردگار کے پاس پہنچکر اور نہ ایسے لوگوں پر کوئی اندیشہ ہوا ور

وَقَالَتِ الْيَهُودُ لَيْسَتِ النَّصَارَىٰ عَلَىٰ شَيْءٍ ص وَقَالَتِ النَّصَارَىٰ لَيْسَتِ الْيَهُودُ عَلَىٰ شَيْءٍ ص وَهُمْ يَتْلُونَ الْكِتَابَ ط

اور یہود کہنے لگے کہ نصاریٰ کسی بنیاد پر نہیں اور نصاریٰ کہنے لگے کہ یہود کسی بنیاد پر نہیں حالانکہ یہ سب کتابیں پڑھتے ہیں۔

كَذَٰلِكَ قَالَ الَّذِينَ لَا يَعْلَمُونَ مِثْلَ قَوْلِهِمْ ۚ فَاللَّهُ يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فِيمَا كَانُوا فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ○

اسی طرح یہ لوگ جوکہ بے علم ہیں ان کا سا قول کہنے لگے سو اللہ تعالیٰ ان سب کے درمیان فیصلہ کر دینگے قیامت کے روز اُن تمام امور میں جن میں وہ باہم اختلاف کر رہے تھے۔

**معاملہ سی و پنجم** وَقَالُوا لَنْ يَدْخُلَ الْجَنَّةَ إِلَّا مَنْ كَانَ هُودًا أَوْ نَصَارَىٰ ۗ تِلْكَ أَمَانِيُّهُمْ ۗ قُلْ هَاتُوا بُرْهَانَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ ﴿١١١﴾ بَلَىٰ مَنْ أَسْلَمَ وَجْهَهُ لِلَّهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ فَلَهُ أَجْرُهُ عِنْدَ رَبِّهِ ص وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ﴿١١٢﴾ (اس مضمون میں یہود کے ساتھ نصاریٰ بھی شریک تھے اس لئے انکو بھی ذکر میں لے لیا گیا) اور یہود اور نصاریٰ (یوں) کہتے ہیں کہ بہشت میں ہرگز کوئی نہ جانے پاویگا بجز اُن لوگوں کے جو یہودی ہیں (یہ تو یہود کا قول ہے) یا اُن لوگوں کے جو نصرانی ہوں (یہ نصاریٰ کا قول ہے۔ حق تعالیٰ رد فرماتے ہیں کہ) یہ (خالی) دل بہلانیکی باتیں ہیں (اور حقیقت کچھ بھی نہیں) آپ (ان سے یہ تو) کہئے کہ (اچھا) اپنی دلیل لاؤ اگر تم (اس دعوے میں) سچے ہو (سو وہ تو کیا دلیل لاوینگے کیونکہ دلیل تو ہی نہیں اب ہم اسکے خلاف کا اول دعویٰ کرتے ہیں کہ) ضرور دوسرے لوگ جاوینگے (پھر اس پر دلیل لاتے ہیں کہ ہمارا قانون جو باتفاق اہل ملل سماویہ کے پایۂ ثبوت کو پہنچ چکا ہے یہ ہے کہ) جو کوئی شخص بھی اپنا رخ اللہ تعالیٰ کی طرف جھکادے (یعنی فرماں برداری اختیار کرے عقائد میں بھی اعمال میں بھی) اور (اسکے ساتھ) وہ مخلص بھی ہو (کہ دل سے فرماں برداری اختیار کی ہو محض خالی مصلحت سے ظاہرداری نہ ہو) تو ایسے شخص کو اُس (کی اس فرماں برداری) کا عوض ملتا ہی پروردگار کے پاس پہنچکر اور نہ ایسے لوگوں پر (قیامت میں) کوئی اندیشہ (ناک واقعہ پڑنے والا) ہی اور نہ ایسے لوگ (اس روز) مغموم ہونے والے ہیں (کیونکہ فرشتے انکو بشارتیں سُنا کر بے فکر کر دینگے) **ف** حاصل استدلال کا یہ ہوا کہ جب یہ قانون مسلم ہے تو اب صرف یہ دیکھ لو کہ یہ مضمون کس پر صادق آتا ہی سو ظاہر ہی کہ بعد منسوخ ہو جانے کسی حکم سابق کے اُسپر چلنے والا کسی طرح فرماں بردار نہیں کہا جا سکتا پس یہودی نصرانی فرماں بردار نہوئے بلکہ حکم ثانی پر عمل کرنا فرماں برداری شمار ہوگی اور یہ شان مسلمانوں کی ہی کہ نبوت و شریعت محمدیہ کو قبول کر لیا پس یہی جنت میں داخل ہونیکے لئے ثابت ہوئے اور مخلص کی قید سے منافقین نکل گئے کہ وہ شرعاً کفار ہی میں داخل اور مستحق نار ہیں **معاملہ سی و ششم** ایضاً باشتراک نصاریٰ و مشرکین وَقَالَتِ الْيَهُودُ لَيْسَتِ النَّصَارَىٰ عَلَىٰ شَيْءٍ ص وَقَالَتِ النَّصَارَىٰ لَيْسَتِ الْيَهُودُ عَلَىٰ شَيْءٍ وَهُمْ يَتْلُونَ الْكِتَابَ ۗ كَذَٰلِكَ قَالَ الَّذِينَ لَا يَعْلَمُونَ مِثْلَ قَوْلِهِمْ ۚ فَاللَّهُ يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فِيمَا كَانُوا فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ﴿١١٣﴾ اور ایکبار کچھ یہود کچھ نصرانی جمع ہو کر مذہبی مباحثہ کرنے لگے یہود تو اپنے اعتقاد کے موافق نصاریٰ کے دین کو اصل سے باطل بتلاتے تھے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے رسول ہونیکا اور انجیل کے کتاب اللہ ہونیکا انکار کرتے تھے مگر نصاریٰ بھی تعصب میں آکر یہود کے دین کو اصل سے باطل کہنے لگے اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے رسول ہونیکا اور توریت کے کتاب اللہ ہونیکا انکار کرنے لگے خدا بچاوے ایسے تعصب سے اللہ تعالیٰ اس قصہ کو نقل کر کے رد فرماتے ہیں کہ) یہود کہنے لگے کہ نصاریٰ (کا مذہب) کسی بنیاد پر

کفارا - وان لا یدخل الجنۃ غیرہم اریدا منال تلک الامنیۃ علی حذف المضاف ۱۲

**الروایات** اخرج ابن ابی حاتم من طریق سعید او عکرمۃ عن ابن عباس قال لما قدم اہل نجران من النصاریٰ علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتتہم احبار یہود فتنازعوا فقال رافع بن خزیمۃ ما انتم علی شئی وکفر بعیسیٰ والانجیل فقال رجل من اہل نجران للیہود ما انتم علی شئی وجحد نبوۃ موسیٰ وکفر بالتوراۃ فانزل اللہ فی ذلک وقالت الیہود لیست النصاریٰ الآیۃ۔

**البلاغۃ** قالوا لف بین الفریقین ثقۃ بان السامع یرد الی کل فریق قولہ امنا من الالتباس لما علم من التعادی بین الفریقین وتضلیل کل واحد منہا لصاحبہ نحوہ وقالوا کونوا ہودا او نصاریٰ تہتدوا والہود جمع ہائد کعائذ وعوذ وحد الاسم علی لفظ من وجمع الخبر علی معناہ فان قلت تلک امنیۃ واحدۃ فلم قیل تلک امانیہم قلت اشیر بہا الی الامانی المذکورۃ من ان لا ینزل علی المؤمنین من خیر وان یردوہم

**لغات الترجمہ**
ف قولہ ضرور دوسرے الخ معنی البیضاوی بلیٰ اثبات لما نفوہ من دخول غیرہم جنۃ ۱۲ ف قولہ مخلص بھی ہو لقولہ علیہ السلام سئل عن الاحسان ان تعبد اللہ کانک تراہ وحاصلہ الاخلاص علی اختلاف مراتبہ ودناہ الاعتقاد القلبی والاحسان فی اللغۃ نیکو کردن وادناہ فی العبادۃ الا فی الایمان ۱۲
ف قولہ حاصل استدلال الخ فالمذکور فی القرآن کبری ولما کانت الصغری محسوسۃ طرحت اعتمادا علی المشاہدۃ ۱۲
ف قولہ ایسے تعصب تقیید التعصب بہذا القید واقعی نہ حفظا لاذہان العوام الذین لا یفرقون بین التعصب والتصلب والاول مذموم والثانی محمود فی الحق ۱۲
ف قولہ جیسا مشکل ان المہود بالشئی ما یحصل ۱۲

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ مَّنَعَ مَسٰجِدَ اللّٰهِ اَنْ يُّذْكَرَ فِيْهَا اسْمُهٗ وَسَعٰى فِىْ خَرَابِهَا ؕ اُولٰٓئِكَ مَا كَانَ لَهُمْ اَنْ

اور اُس شخص سے زیادہ اور کون ظالم ہوگا جو خدا تعالیٰ کی مسجدوں میں اُنکا ذکر کیے جانے سے بندش کرے اور انکے ویران ہونے میں کوشش کرے ان لوگوں کو کبھی بے ہیبت ہوکر اُن میں قدم بھی

يَّدْخُلُوْهَآ اِلَّا خَآئِفِيْنَ ؕ لَهُمْ فِى الدُّنْيَا خِزْىٌ وَّلَهُمْ فِى الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝

نہ رکھنا چاہیئے تھا — اِن لوگوں کو دنیا میں بھی رسوائی ہوگی — اور انکو آخرت میں بھی سزائے عظیم ہوگی۔

(قائم ہنیں (یعنی سرے ہی سے غلط ہی) اور (اسی طرح) نصاریٰ کہنے لگے کہ یہود (کا مذہب) کسی بنیاد پر (قائم) ہنیں (یعنی سرے ہی سے غلط ہی) حالانکہ یہ سب (فریقین کے لوگ آسمانی) کتابیں (بھی) پڑھتے (پڑھاتے) ہیں (یعنی یہودی توریت کو اور عیسائی انجیل کو پڑھتے اور دیکھتے ہیں اور دونوں کتابوں میں دونوں رسولوں کی اور دونوں کتابوں کی تصدیق موجود ہی جو کہ دونوں مذہب کی اصل بنیاد ہی گو بوجہ منسوخ ہونیکے وہ معمول بہ نہوں یہ اور بات ہی اور اہل کتاب تو ایسے دعویٰ کرتے ہی تھے اُن کو دیکھکر مشرکین کو بھی جوش ہوا اور) اسی طرح سے یہ لوگ (بھی) جو کہ (محض ہی) بے علم ہیں اُن (ہی اہل کتاب) کا سا قول کہنے لگے (کہ ان یہود و نصاریٰ سب کا دین بے بنیاد ہے ہم ہی حق پر ہیں) سو (یہاں سب اپنی اپنی ہانک لیں) اللہ تعالیٰ ان سب کے درمیان (عملی) فیصلہ کردیں گے قیامت کے روز اُن تمام (مقدمات) میں جن میں وہ باہم اختلاف کر رہے تھے **ف**

عملی فیصلہ یہ کہ اہل حق کو جنت میں اور اہل باطل کو دوزخ میں بھیجدیں گے اور قید اس لیئے لگائی کہ قولی اور برہانی فیصلہ تو حق و باطل کے درمیان میں دلائل نقلیہ عقلیہ سے دنیا میں بھی ہوچکا ہی **معاملہ سی و** منعہم ایضًا باشتراک نصاریٰ و مشرکین وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ مَّنَعَ مَسٰجِدَ اللّٰهِ اَنْ يُّذْكَرَ فِيْهَا اسْمُهٗ وَسَعٰى فِىْ خَرَابِهَا ؕ اُولٰٓئِكَ مَا كَانَ لَهُمْ اَنْ يَّدْخُلُوْهَآ اِلَّا خَآئِفِيْنَ ؕ لَهُمْ فِى الدُّنْيَا خِزْىٌ وَّلَهُمْ فِى الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ﴿۱۱۴﴾

(یہود تو حکم قبلہ بدلنے کے وقت طرح طرح کے اعتراض کرکے کم سمجھ لوگوں کے دلوں میں شبہات پیدا کرتے تھے اگر وہ شبہات عام طور سے قلوب میں اثر کرتے تو نتیجہ لازمی اُنکا انکار رسالت و ترک صلوٰۃ ہوتا اور ترک صلوٰۃ سے مسجد کی ویرانی ظاہر ہی تو گویا یہ یہودی اس طور پر ترک صلوٰۃ اور ویرانی مساجد خصوصًا مسجد نبوی میں بھی ساعی تھے۔ اور بعض سلاطین روم کے کہ نصاریٰ کے اسلاف تھے اور نصاریٰ اُنکے فعل پر انکار نکرتے تھے گو وہ نصرانی نہوں کسی وقت یہود شام پر چڑھ آئے تھے قتل و قتال جو ہوا تو بعض جہلا کے ہاتھ سے مسجد بیت المقدس کی بیحرمتی بھی ہوئی اور بوجہ بد انتظامی کے نماز وغیرہ کا بھی اس میں اہتمام نہ ہوا اس طور پر نصاریٰ کے اسلاف ترک صلاۃ و ویرانی مسجد کے بانی ہوئے اور نصاریٰ پر بوجہ عدم انکار اس کا الزام دیا گیا اس بادشاہ کا نام طیطس تھا مفصل قصہ اس کا شروع سورہ بنی اسرائیل کی تفسیر میں آویگا اور نصاریٰ کو یہ قصہ اس لیئے ناگوار نہ تھا کہ اس میں یہود کی تذلیل ہوئی تھی اور یہود سے یہ عداوت رکھتے تھے اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قبل فتح مکہ جب عمرہ کرنیکے لئے مکہ معظمہ میں داخل ہوکر جانا کہ مسجد الحرام میں طواف اور نماز ادا فرماویں تو مشرکین مکہ نے آپکو نجانے دیا یہانتک کہ اس سال آپ واپس تشریف لائے پھر سال آئندہ بوجہ صلح و معاہدہ کے عمرہ ادا فرمایا تو اس طرح سے مشرکین ویرانی مسجد حرام میں ساعی ہوئے حق تعالیٰ صیغۂ عموم سے اسکی قباحت ظاہر فرماتے ہیں یعنی) اور اُس شخص سے زیادہ اور کون ظالم ہوگا جو خدا تعالیٰ کی مسجدوں میں (جس میں مکہ کی مسجد مدینہ کی مسجد بیت المقدس کی مسجد اور سب مسجدیں آگئیں) اُن کا ذکر (اور عبادت) کیئے جانے سے بندش کرے اور اُن (مساجد) کے ویران (اور معطل) ہونے (کے بارہ) میں کوشش کرے اِن لوگوں کو تو کبھی بے ہیبت (اور بے باک) ہوکر اُن (مساجد) میں قدم بھی نہ رکھنا چاہیئے تھا (بلکہ جب جاتے تو نہایت عظمت و حرمت و ادب سے جاتے جب بے باک ہوکر اندر تک جانیکا استحقاق نہیں تو اُنکی ہتک حرمت کا تو کب حق حاصل ہے اسیکو ظلم فرمایا گیا) اِن لوگوں کو دنیا میں بھی رسوائی (نصیب) ہوگی اور انکو آخرت میں بھی سزائے عظیم ہوگی +

**البلاغة** قال ابو السعود وانما وقع المنع على المساجد وانما المنوع ہو الناس لما ان فعلہم من طرح الاذی و التخریب و غوہا متعلق بالمساجد لا بالناس مع کونہ علی حالہ ۱۲ قال فی روح المعانی و استشکل بان ہذا الترکیب قد تکرر فی القرآن لکن اظلم ممن کذب بآیات ربہم ممن عرض عنہا وکنہذہ الآیۃ مثلاً فعلی ہذا لزم التناقض و یجاب بان ذلک لا یدل علی نفی التسویۃ فی الاظلمیۃ و تصاری ما علیہم من للآیات اظلمیۃ اولئک المذکورین فیہا من عداہم وان جملت ذلک الکلام مخرجاً مخرج المبالغۃ فی التہدید و الزجر مع قطع النظر عن نفی المساواۃ لعاالزیادۃ

فی نفس الامر کما قیل محکما العرف ایضًا زال الاشکال وارتفع القیل والقال ۱۲

**الفقہ** - قال البیضاوی قیل معناہ النہی عن تمکینہم من الدخول فی المسجد واختلف الائمۃ فیہ فجوزہ ابو حنیفۃ ومنع مالک وفرق الشافعی بین المسجد الحرام وغیرہ ۱۲ قال المحشی فجوزہ ابو حنیفۃ بدلیل ہذہ الآیۃ فانہا تفید جواز دخولہم بخشیۃ و خشوع ۱۲

**ملحقات الترجمہ**

**سلہ قولہ** تڑپتے پڑھاتے زاد اللفظ الثانی توضیحا لمعنے یتلون والا فاللفظ الاول یستعمل فی محاورتنا فی معنی التعلم و المراد ۱۲

**سلہ قولہ** یہود زعم قبلہ الخ ذکر امر الیہود ہٰہنا لقول الامام الرازی فی الکبیر وقصۃ غزو نصاری الروم یہود الشام بعد رفع عیسیٰ علیہ السلام مولانا عبد العزیز فی تفسیرہ وقصۃ منع قریش رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عام الحدیبیۃ فی لباب النقول عن ابن عباس

**سلہ قولہ** بعض جہلا وقولہ بوجہ بد امنی کے کما وقع من جیش یزید مسجد النبوی بایدی عسکر یزید عام الحرۃ مع کونہم مسلمین فلا یرد ان اددفی الکبیر ان النصاری تیقدون فی تعظیم بیت المقدس مثل اعتقاد الیہود واکثر فکیف اعانوا علی تخریبہ ایضًا فقصۃ النصاری معاونہم غزو بخت نصر بیت المقدس فلا یرد ایضا ما اورد ان بخت نصر کان قبل المسیح والنصاری بعد المسیح فانہم وطنی التنزیل لقول لو ثبت انتقار البعض الوجوہ لکفی فی للارتیاب ثبوت بعضہا ۱۲

وَلِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ ۚ فَاَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ

اور اللہ ہی کے مملوک ہیں مشرق بھی اور مغرب بھی کیونکہ تم لوگ جس طرف منہ کرو اُدھر اللہ تعالیٰ کا رُخ ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ محیط ہیں کامل العلم ہیں۔

**ف** یہ رسوائی دنیا میں تو یہ ہوئی کہ یہ سب قومیں سلطنت اسلام کی رعایا اور باجگذار ہوئیں اور آخرت میں کافر ہونیکی وجہ سے معذب ہونا ظاہر ہے اور سعی ویرانی مساجد سے وہ عذاب اور شدید ہو جاویگا اور اُوپر کی آیت میں جو ان تینوں فرقوں کے دعوے اپنے اپنے حق پر ہونے کے مذکور ہیں اس قصہ سے اس دعوے کا بھی ایک گونہ رد مفہوم ہو گیا کہ ایسے افعال کر کے صاحب حق ہونے کا دعویٰ کرنا شرم کی بات ہے اور جن نصاریٰ نے ایسا کیا تھا وہ اگرچہ گزر گئے تھے لیکن ان کے خلف اُنکے اس فعل سے نفرت و انکار ظاہر نہ کرتے تھے جو ایک طور پر رضا و شرکت رائے کی دلیل ہے اس لئے ملامت کرنا بالکل بجا اور برمحل ہے جیسا یہود کے معاملات کے ضمن میں چندبار یہ مضمون مذکور ہو چکا ہے

**معاملہ سی و ہشتم** وَلِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ فَاَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ ﴿۱۱۵﴾ یہود نے حکم تبدیل قبلہ پر اعتراض کیا تھا کہ مسلمان اس جہت سے دوسری جہت کی طرف کیوں بدل گئے۔ حق تعالیٰ جواب دیتے ہیں یعنی) اور اللہ ہی کی مملوک ہیں[۱] (سب جہتیں) مشرق بھی اور مغرب بھی (جب وہ مالک ہیں جس جہت کو چاہیں قبلہ مقرر کر دیں کیونکہ حکمت تعیین قبلہ میں مثلاً اتفاق ہیئت و اجتماع خاطر عابدین ہے اور یہ حکمت ہر جہت سے حاصل ہو سکتی ہے جس کا حکم کر دیں وہ متعین ہو جاوے گی۔ البتہ اگر معبود کی ذات نعوذ باللہ کسی جہت خاص کے ساتھ مقید ہوتی تو بالضرور قبلہ عبادت بننا اُسی جہت میں منحصر ہونا زیبا تھا لیکن وہ ذات پاک کسی جہت کے ساتھ مقید و محدود نہیں) کیونکہ تم لوگ جس طرف بھی منہ کرو اُدھر (ہی) اللہ تعالیٰ (کی ذات پاک) کا رُخ ہے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ (خود تمام جہات اور اشیاء کو) محیط ہیں[۲] (جس طرح کا احاطہ اُنکی شان کے لائق ہے۔ لیکن باوجود محیط و غیر محدود ہونیکے پھر بھی جہت عبادت کو متعین اسلئے فرمایا کہ وہ) کامل العلم ہیں (کہ ہر شئے کے مصالح کو خوب جانتے ہیں چونکہ اُنکے علم میں یہ تعیین متضمن مصالح تھی اس لیئے اس کا حکم دیدیا +

**ف۱** احقر نے جو تعیین قبلہ کی ایک خاص حکمت مثال کے طور پر بیان کی ہے اس سے بعض مخالفین اسلام کا یہ اعتراض کہ مسلمان کعبہ پرست ہیں بالکل اُٹھ گیا حاصل جواب یہ ہوا کہ پرستش تو خاص حق سبحانہ و تعالیٰ کی ہے لیکن چونکہ پرستش کیوقت یکسوئی قلب کی ضرورت ہے و نیز عابدین کی ہیئت اجتماعیہ کو بھی اس یکسوئی میں دخل ہے چنانچہ دونوں امر تجربہ و مشاہدہ سے ثابت ہیں اس یکسوئی اور اجتماع ہیئت کی تحصیل کے لیئے تعیین جہت مشروع ہوئی پس اس شبہہ کی ذرہ برابر گنجایش نہیں اور اگر اس پر کوئی اپنی برارت کے لیئے یہ دعویٰ کرے کہ ہم بھی اصنام کو سامنے رکھنے سے یہی قصد رکھتے ہیں سو اول تو اس برارت کے دعوے سے اہل اسلام پر اعتراض مذکور عود نہیں کرتا وہ بحالہ مرتفع رہا جو کہ اس مقام پر مقصود اصلی ہے ثانیاً عام مسلمانوں اور عام کفار کی حالت تفتیش کرنے سے اس عدم پرستش کی نیت کے دعویٰ میں مسلمانوں کا راست گو اور دوسروں کا دروغگو ہونا ہر وقت ہر شخص کو معلوم ہو سکتا ہے تیسرے علیٰ سبیل التنزل کہا جاتا ہے کہ بر تقدیر راستی اس دعوے کے پھر بھی اس تعیین اور تقیید کے لئے کسی شریعت غیر منسوخہ کا حکم پیش کرنا لازم ہے اور یہ بجز اہل اسلام کے دوسروں کے پاس مفقود ہے اور احقر نے جو بیان حکمت میں ترجمۂ تفسیر کے ضمن میں لفظ مثلاً اضافہ کیا ہے اسکی وجہ یہ ہے کہ احکام خداوندی کی حکمتیں انحصار او راستیعاب کے ساتھ کسی کے ادراک میں نہیں آسکتیں سو اس حکم میں بھی ہزاروں حکمتیں ہونگی ایک دو کے سمجھ جانے سے اُن میں انحصار اور دوسروں کی نفی نہیں ہو سکتی **ف۲** اور یہ جو فرمایا ہے کہ اُدھر ہی اللہ تعالیٰ کا رخ ہے اور اسی طرح یہ جو فرمایا ہے کہ وہ محیط ہیں اور ایسے مضامین جو ہوں ان سب میں زیادہ کھود کرید نہ کرنا چاہیئے۔ کیونکہ جیسے حق تعالیٰ کی ذات کا پورا ادراک کسی بندہ سے ممکن نہیں۔

**الروایات**۔ فی لباب النقول اخرج ابن جریر و ابن ابی حاتم من طریق علی بن ابی طلحۃ عن ابن عباس ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لما ہاجر الی المدینۃ امرہ اللہ ان یستقبل بیت المقدس ففرحت الیہود فاستقبلہا بضعۃ عشر شہرا وکان یحب قبلۃ ابراہیم وکان یدعو اللہ وینظر الی السماء فانزل اللہ فولوا وجوہکم شطرہ فارتاب فی ذلک الیہود وقالوا ما ولّٰہم عن قبلتہم التی کانوا علیہا فانزل اللہ قل للہ المشرق والمغرب وقال فاینما تولوا فثم وجہ اللہ اسنادہ قوی والمعنے ایضا یساعدہ فلیعتمد ۱۲ اقول لا ینافی ہذا السبب ما ورد فیہ من روایات اخری فقد قال فی لباب النقول عن الزرکشی قد عرف من عادۃ الصحابۃ والتابعین ان احدہم اذا قال نزلت ہذہ الآیۃ فی کذا فانہ یرید بذلک انہا تتضمن ہذا الحکم لا ان ہذا کان السبب فی نزولہا فہو من جنس الاستدلال علی الحکم بالآیۃ لا من جنس النقل لما وقع آہ فافہم فانہ نافع جدا ۱۲

**ملحقات الترجمۃ**

[۱] قولہ مملوک ہیں سب جہتیں یرید ان تعبیر الجہات کلہا بالمشرق والمغرب کما فی تفسیر البیضاوی یرید بہما ناحیتی الارض ای الارض کلہا ۱۲

[۲] قولہ محیط ہیں جس طرح کا احاطہ۔ اطلق الاحاطۃ سواء کانت ذاتا وصفۃ۔ ماخذ ہذا الاطلاق قول البیضاوی واسع باحاطتہ بالاشیاء او برحمتہ و اسماء بقولہ سطرح الی ما ذہب الیہ المتعمقون فی المتشابہات من حملہا علی حقائقہا مع وجوب اعتقاد ما سیجیئ محملہ کما رسوخا

وَقَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا سُبْحٰنَهٗ بَلْ لَّهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ كُلٌّ لَّهٗ قٰنِتُوْنَ ۞ بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

اور یہ لوگ کہتے ہیں کہ خدا تعالیٰ اولاد رکھتا ہے سبحان اللہ بلکہ خاص اللہ تعالیٰ کی مملوک ہیں جو کچھ بھی آسمانوں اور زمین میں ہیں سب ان کے محکوم ہیں ... موجد ہیں آسمانوں اور زمین کے

وَاِذَا قَضٰۤى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۞

اور جب کسی کام کو پورا کرنا چاہتے ہیں تو بس اس کام کی نسبت فرما دیتے ہیں کہ ہو جا بس وہ ہو جاتا ہے

ممکن نہیں اسیطرح آگی صفات کی حقیقت فہم سے خارج ہے اجمالاً ان سب پر ایمان لے آوے اس سے زیادہ ... پیچھے نہ پڑنا چاہیے ۵ عنقا شکار کس نشود دام باز چین * کاینجا ہمیشہ باد بدست است دام را * معاملہ سی ونہم ایضاً باشتراک نصاریٰ ومشرکین وَقَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا سُبْحٰنَهٗ بَلْ لَّهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ كُلٌّ لَّهٗ قٰنِتُوْنَ ﴿۱۱۶﴾ بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاِذَا قَضٰۤى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ﴿۱۱۷﴾ (بعض یہود نے حضرت عزیر علیہ السلام کو خدا کا بیٹا کہتے اور نصاریٰ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اور مشرکین عرب ملائکہ کو خدا کی بیٹیاں جیسا مختلف آیات میں ان اقوال کی خبر دی گئی ہے حق تعالیٰ اس قول کی قباحت اور بطلان کا بیان فرماتے ہیں) اور یہ لوگ (مختلف عنوانوں سے) کہتے ہیں کہ خدا تعالیٰ اولاد رکھتا ہے سبحان اللہ (کیا مہمل بات ہے) بلکہ (اُنکے تو اولاد ہونا عقلاً ممکن نہیں کیونکہ دو حال سے خالی نہیں یا تو اولاد غیر جنس ہوتی اور یا ہمجنس ہوتی اگر غیر جنس ہو تب تو غیر جنس اولاد ہونا عیب ہے اور حق تعالیٰ عیب سے پاک ہیں عقلاً بھی جیسا مسلم ہے اور نقلاً بھی جیسا سبحانہ مذکور کا بھی مدلول ہے اور اگر ہمجنس ہو تو اسلیے باطل ہے کہ حق تعالیٰ کا کوئی ہمجنس نہیں کیونکہ جو صفات کمال لوازم ذات واجبہ سے ہیں وہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ مخصوص اور غیر اللہ میں معدوم ہیں اور انتفاء لازم دلیل ہے انتفاء ملزوم کی اسلیے غیر اللہ ذات واجب نہوگا اور وجوب خود عین حقیقت یا لازم حقیقت ہے پس کوئی غیر اللہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ مشارک فی الحقیقت نہ ہوا پس مجانست باطل ہوگئی اب صفات کمال کے حق تعالیٰ کے ساتھ مختص ہونیکی دلیلیں مذکور ہوتی ہیں اول یہ کہ خاص اللہ تعالیٰ کے مملوک ہیں جو کچھ بھی آسمانوں اور زمین میں (موجودات) ہیں (اور دوسرے یہ کہ مملوک ہونیکے ساتھ) سب انکے محکوم (بھی) ہیں (بایمعنی کہ انکے تصرفات قدرت کو جیسے مارنا جلانا بیمار کرنا وغیرہ کوئی نہیں ہٹا سکتا گو احکام شرعیہ کو کوئی ٹال دے اور تیسرے یہ کہ حق تعالیٰ) موجد (بھی) ہیں آسمانوں اور زمین کے اور (چوتھے یہ کہ ایجاد کی بھی قدرت ایسی عظیم اور عجیب ہے کہ) جب کسی کام کو (مثلاً پیدا ہی کرنا ہے) پورا کرنا چاہتے ہیں تو بس (اتنی بات ہے کہ) اس کام کی نسبت (اتنا) فرما دیتے ہیں کہ ہو جا بس وہ (اسیطرح) ہو جاتا ہے (آلات واسباب اور صناعوں اور معینوں کی ضرورت نہیں پڑتی۔ اور یہ چاروں امر بجز حق تعالیٰ کے کسی میں نہیں پائے جاتے اور یہ مدعیان اولاد بھی مسلمات سے تھا پس دلیل سے مقدمہ اختصاص بھی ثابت ہو کر حجت تمام ہوگئی) **ف** اس کن کہنے میں دو احتمال ہیں ایک یہ کہ مجاز ہو سرعت تکوین اور جلدی بنا دینے سے دوسرے یہ کہ حقیقۃً حق تعالیٰ کی یہی عادت ہو اسپر دو شبہے کیے گئے ہیں ایک یہ کہ جب وہ شئی موجود نہیں تو کن کسکو کہا جواب یہ ہے کہ علم میں موجود ہے دوسرے یہ کہ خود کن بھی حادث ہے ورنہ قدم تکون کا لازم آویگا اور اسکے لیے اگر کن ہو تو تسلسل لازم ہے۔ جواب یہ ہے کہ صرف لفظ کن کو بدون کن کے پیدا کر دیا ہو اور اگر قدیم بھی مان لیا جاوے تب بھی تعلق کے حدوث سے تکون محدث رہیگا رہا خود اس تعلق حادث کے لیے ایک دوسرا تعلق حادث ہونا اسلیے ضرور نہیں کہ تعلق لاموجود ولامعدوم ہے لہذا نہ ایجاد کی ضرورت ہے اور نہ علت ایجاد بننے میں کوئی اشکال رہا کلام اس تعلق کے مرجح میں سو وہ ذات حق ہے اور بوجہ وجود صفت ارادہ کے جسکی ذاتیات یا لوازم سے ترجیح وتخصیص متی شاء ہے یہ ترجیح وتخصیص بلا مرجح ومخصص بھی نہیں بلکہ وجہ ترجیح کا سوال کرنا تخلل جعل بین الذات والذاتی یا بین الملزوم واللازم کا تجویز کرنا ہے وہو باطل *

**التماس عام** حضرات ناظرین اس مقام پر مجکو اس خاص طرز پر طالب علمانہ تحریر میں بوجہ ضرورت تفہیم فلسفی مزاج صاحبوں کے معذور فرماویں اور خود صرف ترجمہ کے ملاحظہ فرمانے پر قناعت کریں ان الفاظ میں غور نہ کریں **ف** اور خاص خاص کاموں پر خاص خاص ملائکہ کا مقرر فرمانا

**اللغات** قانتون منقادون بدیع الابداع اختراع الشئی لاعن شئی ونحتہ قضی اے اراد شیئا واصل القضاء اتمام الشئی قولاً کقولہ وقضی ربک او فعلاً کقولہ فقضاہن سبع سموات ۱۲ بیضاوی

**اختلاف القراءۃ** قرأ ابن عامر فیکون بالنصب ۱۲ بیضاوی قال المحشی وہو مشکل لان جواب الامر یقتضی ان یکون للمکون کونان احدہما سبب للآخر فنصبہ حملا علی صورۃ اللفظ وان کان معناہ الخبر ۱۲

**ملحقات الترجمہ**

**لہ قولہ** بعض یہود کی فلا یرد قیل لم یوجد ہذا القول فی کتب الیہود لامکان یقول بعض الیہود ذلک علی خلاف مذہبہم ۱۲

**۲ قولہ** سبحان اللہ لتسبیح انہ للتعجب ۱۲

**۳ قولہ** سبحانہ مذکور کا بھی مدلول ہے لتسبیح الیحون التنزیہ مدلولا باشارۃ النص اما عبارۃ النص فللتعجب ۱۲

**۴ قولہ** کام کے نسبت کما فی قولہ تعالی قال الذین کفروا للذین آمنوا لو کان خیرا

۱۲

وَقَالَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ لَوْلَا يُكَلِّمُنَا اللّٰهُ اَوْ تَاْتِيْنَآ اٰيَةٌ ؕ كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ مِّثْلَ قَوْلِهِمْ ؕ تَشَابَهَتْ

اور جاہل یون کہتے ہین کہ ہم سے کیون نہین کلام فرماتے اللہ تعالیٰ یا ہمارے پاس کوئی اور ہی دلیل آجاوے اسیطرح وہ لوگ بھی کہتے چلے آئے ہین جو ان سے پہلے ہوگذرے ہین انہی کا سا قول ان سب کے قلوب باہم ایکدوسرے کے مشابہ ہین

قُلُوْبُهُمْ ؕ قَدْ بَيَّنَّا الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ۝ اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ بِالْحَقِّ بَشِيْرًا وَّنَذِيْرًا ۙ وَّلَا تُسْئَلُ عَنْ اَصْحٰبِ الْجَحِيْمِ ۝

ہمنے توبہت سی دلیلین صاف صاف بیان کردی ہین اُن لوگونکے لیے جو یقین چاہتے ہین۔ ہمنے آپکو ایک سچا دین دیکر بھیجا ہے کہ خوشخبری سُناتے رہیے اور ڈراتے رہیے اور آپ سے دوزخ مین جانیوالون کی بازپرس نہوگی۔

---

اور اسیطرح اسباب اور مواد اور قوی سے کام لینا یہ سب حکمت کے لیے ہی حاجت و استعانت کے لیے نہین **ف** بیضاوی نے کہا ہے کہ پہلی شرائع مین اللہ تعالےٰ کو سبب اول ہونے سے باپ کہا کرتے جاہلون نے ولادت کے معنے سمجھ لیے اسلیے کفر ٹھیرا اب دفع فساد کے لیے اصلا اسکی اجازت نہین **معاملہ جہلہ ایضاً باشتراک نصاریٰ ومشرکین** وَقَالَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ لَوْلَا يُكَلِّمُنَا اللّٰهُ اَوْ تَاْتِيْنَآ اٰيَةٌ ؕ كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ مِّثْلَ قَوْلِهِمْ ؕ تَشَابَهَتْ قُلُوْبُهُمْ ؕ قَدْ بَيَّنَّا الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ﴿۱۱۸﴾ اور (بعضے) جاہل (یہودی اور نصرانی اور مشرکین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابلہ مین) یون کہتے ہین کہ (خود) ہم سے کیون نہین کلام فرماتے اللہ تعالےٰ (خواہ بلا واسطہ فرشتون کے جس طرح خود فرشتون سے کلام فرماتے ہین یا بواسطہ فرشتونکے جسطرح پیغمبرون سے بطور وحی کے کلام فرماتے ہین اور اُس کلام مین یا تو ہمکو احکام بتلادین تو دوسرے رسول کی ہمکو ضرورت ہی نرہے یا کم از کم اتنا ہی کہدین کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم ہمارے رسول ہین تو ہم انکی ہی رسالت کے قائل ہوکر انکی اطاعت کرنے لگین) یا (کلام نہین کرتے تو) ہمارے پاس کوئی اور ہی دلیل (ثبوت رسالت کی) آجاوے (حق تعالےٰ اولا اس بات کا جاہلانہ رسم ہونا بتلاتے ہین کہ) اسیطرح وہ (جاہل) لوگ بھی کہتے چلے آئے ہین جو ان سے پہلے ہوگذرے ہین انہی کا سا (جاہلانہ) قول (سو معلوم ہوا کہ یہ قول کوئی باوقعت اور باریک بینی پر مبنی نہین یون ہی ہانک دیا جاتا ہے پھر ثانیاً اس قول کا منشا اور سبب بیان فرماتے ہین کہ) ان سب (اگلے پچھلے جاہلون) کے قلوب (کج فہمی مین) باہم ایک دوسرے کے مشابہ ہین (اسلیے سب سے بات بھی ایک ہی سی پیدا ہوئی پھر ثالثاً اُس قول کا جواب دیتے ہین اور چونکہ اس قول کا جزو[۵] اول حماقت محض تھا کہ اپنے کو اس لیاقت پر ہم پلہ ملائکہ اور انبیا کا بنانا چاہتے تھے جو بالکل ہی بدیہی البطلان ہے اسلیے بقول مسلم **ف** پس جواب احمقی آمد سکوت ؛ اسکا جواب نظر انداز کرکے صرف دوسرے جزو کا جواب ارشاد ہوتا ہے کہ تم تو ایک دلیل کو لیے پھرتے ہو) ہمنے توبہت سی دلیلین (رسالت محمدیہ کے ثبوت مین) صاف صاف بیان کردی ہین (مگر وہ) اُن لوگونکے لیے (نافع و کافی ہوسکتی ہین) جو یقین (اور اطمینان حاصل کرنا) چاہتے ہین (اور چونکہ معترضین کو محض ضد اور کد ہی مقصود ہے اسلیے نظر حق طلبی سے انکو تحقیق ہی منظور نہین سو ایسونکی تسلی و تشفی کا کون ذمہ دار بنے **ف** یہود و نصاریٰ کو باوجود اہل کتاب و اہل علم ہونے کے جاہل اسلیے کہدیا گیا کہ یہ بات جاہلون کی سی کہی تھی کہ باوجود دلائل قویہ قطعیہ کثیرہ قائم ہوچکنے کے ابھی تک جحود کیے جاتے ہین **ربط** چونکہ یہان اسکا محل تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو انکی اس جہالت او عناد سے تنگی ہوجاتی اور اُنکے ایمان لانے کی کوئی صورت سمجھ مین نہ آنے سے غم ہوتا اسلیے حق تعالےٰ آیت آیندہ مین آپکی تسلی فرماتے ہین **تسلیہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم** اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ بِالْحَقِّ بَشِيْرًا وَّنَذِيْرًا ۙ وَّلَا تُسْئَلُ عَنْ اَصْحٰبِ الْجَحِيْمِ ﴿۱۱۹﴾ (اے رسول) ہمنے آپ کو ایک سچا دین دیکر (خلق کیطرف) بھیجا ہے کہ (ماننے والون کو) خوشخبری سناتے رہیے اور (نہ ماننے والون کو سزا سے) ڈراتے رہیے او آپ سے دوزخ مین جانے والون کی بازپرس نہوگی (کہ ان لوگون نے کیون نہین قبول کیا اور کیون دوزخ مین گئے آپ اپنا کام کرتے رہیے آپ کو کسی کے ماننے نہ ماننے کی کیا فکر **ربط** یہانتک یہود کی چالیس قباحتین جنمین سے بعض مین نصاریٰ بھی شریک ہین بیان فرمائی گئین آگے یہ بتلانا مقصود ہے کہ ایسے ہٹ دھرم لوگون سے امید ایمان نرکھنا چاہیے سو یہ مضمون ماسبق کا نتیجہ بھی ہے جس سے اُنکے قبائح مذکورہ کی اور تاکید ہوگئی کہ جو شخص ایسا کج طبع ہو اُسکی کجی کم جاتی ہے اور اسمین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ازالۂ فکر و غم بھی ہے

**ملحقات الترجمۃ** [۵] **قولہ** جزو اول حماقت الخ مانندہ رجح الخ ۱۲

---

**العربیۃ**۔ قال البیضاوی یوقنون یطلبون الیقین واشرت الیہ فی الترجمۃ۔ فی روح المعانی قد بینا الأیت اونزلنا ہا بینۃ بان جعلنا ہا کذلک فی انفسہا فہو علیٰ حد سبحان من صغر البعوض وکبر الفیل فی المعالم کل ما فی القرآن لولا فہو بمعنی ہلا الا واحدا وہو قولہ فلولا انہ کان من المسبحین معناہ فلولم یکن ۱۲

**اختلاف القراءۃ** قرأ نافع ولا تسئل علیٰ صیغۃ النہی ایذانا بکمال شدۃ عقوبۃ الکفار وتہویلا لہا اوانہ لغایۃ فظاعۃ ما حل بہ لا یستطاع ان یسمع ۱۲ روح المعانی

**الروایات** الذین لا یعلمون فی معالم قال ابن عباس رض الیہود وقال مجاہد النصاری وقال قتادۃ مشرکو العرب ۱۲

وَلَنْ تَرْضٰى عَنْكَ الْيَهُوْدُ وَلَا النَّصٰرٰى حَتّٰى تَتَّبِعَ مِلَّتَهُمْ ؕ قُلْ اِنَّ هُدَى اللّٰهِ هُوَ الْهُدٰى ؕ وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ اَهْوَآءَهُمْ

اور کبھی خوش نہونگے آپ سے یہ یہود اور نہ نصارے جبتک کہ آپ انکے مذہب کے پیرو نہو جاوین آپ کہدیجیے کہ حقیقت مین تو ہدایت کا وہی راستہ ہے جسکو خدا نے بتلایا ہے اور اگر آپ اتباع کرنے لگین انکے

بَعْدَ الَّذِيْ جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ ۙ مَا لَكَ مِنَ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ۝ اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَتْلُوْنَهٗ حَقَّ تِلَاوَتِهٖ ؕ

غلط خیالات کا علم آچکنے کے بعد تو آپ کا کوئی خدا سے بچانیوالا نہ یار نکلے نہ مددگار ۔ جن لوگون کو ہم نے کتاب دی بشرطیکہ وہ اُسکی تلاوت کرتے رہے

اُولٰٓئِكَ يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ ؕ وَمَنْ يَّكْفُرْ بِهٖ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝

جسطرح کہ تلاوت کا حق ہے ایسے لوگ اسپر ایمان لے آتے ہین اور جو شخص نہ مانیگا خود ہی ایسے لوگ خسارہ مین رہینگے ۔

ع ۱۴ / ۹

کہ آپ انکے عام طور پر ایمان لانے سے مایوس ہو جائیے اور پریشانی اور کلفت دل سے دور کیجیے تو اس مین مضمون تسلی کی بھی تاکید ہوگئی اور علاوہ ان مضامین کے تاکید ہونے کے خود مستقل انکی ایک قباحت کا اور بھی بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع کرینگے تو انکو کیا توقع ہوتی وہ یہانتک بلند پروازی کرتے ہین کہ نعوذ باللہ آپکو اپنی راہ پر چلانیکی فکر محال مین ہین اور قالاً یا حالاً انکی زبان یا معاملہ سے بھی انکی یہ کوشش ظاہر اور مفہوم ہوتی ہے تو اس تقریر پر یہ انکا انتہا لیسوان معاملہ قبیحہ ہوگا اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جو بعض امور مباحہ مین اول اول اہل کتاب کی بغرض انکی ملاطفت و تالیف قلب کے موافقت فرما لیتے تھے ۔ اس مین اس پر بھی دلالت ہے کہ آپ اس قصہ کو جانے دیجیے اس سے جو آپکی غرض ہے کہ کچھ نرم ہو کر اسلام لے آوین وہ بنجیہ ہے بہرحال یہ مضمون آیندہ چند فوائد پر مشتمل ہے اور قدر مشترک مایوس کرنا ہے ان خاص لوگون کے مسلمان ہونے سے پس ارشاد ہے **مایوسی کلی از ایمان مخالفین خاص** وَلَنْ تَرْضٰى عَنْكَ الْيَهُوْدُ وَلَا النَّصٰرٰى حَتّٰى تَتَّبِعَ مِلَّتَهُمْ ؕ قُلْ اِنَّ هُدَى اللّٰهِ هُوَ الْهُدٰى ؕ وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ اَهْوَآءَهُمْ بَعْدَ الَّذِيْ جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ ۙ مَا لَكَ مِنَ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ﴿۱۲۰﴾ اور کبھی خوش نہونگے آپ سے یہ یہود اور نہ یہ نصارے جبتک کہ آپ (خدانخواستہ) انکے مذہب کے (بالکل) پیرو نہ ہو جاوین (اور یہ محال ہے پس انکا راضی ہونا محال ہے اور اگر کبھی اس قسم کی بات انکی زبان یا حال سے مترشح ہو تو) آپ (صاف) کہدیجیے کہ (بھائی) حقیقت مین ہدایت کا تو وہی راستہ ہے جسکو خدا نے (ہدایت کا راستہ) بتلایا ہے (اور دلائل سے ایسا راستہ صرف اسلام ہونا ثابت ہو چکا ہے پس راہ ہدایت وہی رہا) اور (یہ امر کہ آپ نعوذ باللہ انکے مذہب کے پیرو ہو جاوین محال اسلیے ہے کہ اس سے ایک محال لازم آتا ہے کیونکہ) اگر آپ اتباع کرنے لگین انکے غلط خیالات کا (جسکو وہ اپنا مذہب سمجھتے ہین مگر کچھ تحریف سے اور کچھ منسوخ ہو جانے سے اب وہ محض چند غلط خیالات کا مجموعہ رہگیا ہے اور پھر اتباع بھی کیسی حالت مین کہ) علم (قطعی ثابت بالوحی) آچکنے کے بعد تو (ایسی حالت مین تو) آپکا کوئی خدا سے بچانے والا نہ یار نکلے نہ مددگار (بلکہ تو بہ توبہ پنجہ قہر مین گرفتار ہو جانا لازم آوے اور یہ لازم محال ہے کیونکہ دلائل قطعیہ سے دوام رضائے حق تعالے آپ سے ثابت ہے پس غضب محال ۔ اور اتباع مذکور سے یہ لازم آیا تھا اس لیے اتباع مذکور بھی محال اور بدون اتباع کے انکا راضی نا ممکن تو ایسے امر کی امید کرنیکی کوئی گنجایش نہین اس لیے اس سے دلکو خالی کر لینا چاہیے **ربط** یہانتک معاندین اہل کتاب کا ذکر تھا اسکے بعد حسب عادۃ قرآن منصفین اہل کتاب کا بیان ہے جنہون نے بعد وضوح حق کے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تصدیق کی اور آپکا اتباع اختیار کر لیا پس ارشاد ہے ۔ **ذکر منصفین اہل کتاب** اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَتْلُوْنَهٗ حَقَّ تِلَاوَتِهٖ ؕ اُولٰٓئِكَ يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ ؕ وَمَنْ يَّكْفُرْ بِهٖ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۱۲۱﴾ جن لوگون کو ہمنے کتاب (توراۃ و انجیل) دی بشرطیکہ وہ اسکی تلاوت (اصلی) کرتے رہے

**اللغات** فی روح المعانی الملۃ فی الاصل اسم من املت الکتاب بمعنی املیتہ ثم نقلت الی اصول الشرائع باعتبار انہا یملیہا النبی ویقع علی الباطل ایضا ۱۲

**البلاغۃ** فی روح المعانی وحدت الملۃ وان کان لہم ملتان للایجاز اولانہما یجمعہما الکفر وہو ملۃ واحدۃ ۱۲

**الروایات** المتعلقۃ بربط آیت ولن ترضی الخ فی المعالم وذلک انہم کانوا یسئلون النبی صلی اللہ علیہ وسلم الہدنۃ ویطمعونہ ان امہلہم اتبعوا فانزل اللہ تعالی ہذہ الآیۃ معناہ انک ان ہادنتہم فلا یرضون بہا وانما یطلبون ذلک تعللا وقال ابن عباس رض ہذا فی القبلۃ وذلک ان یہود المدینۃ ونصاری نجران کانوا یرجون النبی صلی اللہ علیہ وسلم حین کان یصلی الی قبلتہم فلما صرف اللہ القبلۃ الی الکعبۃ ایسوا ان یوافقہم علی دینہم فانزل اللہ تعالی ولن ترضی الآیۃ ۔ فی روح المعانی روی انہ کان یلاطف کل فریق رجاء ان یسلموا فنزلت ۱۲

**ملحقات الترجمۃ**

۵۰ قولہ یہ یہود اشار الی کون اللام للعہد فلا یشکل بہ بیمان کثیر من النصاری والیہود ۱۲

۵۱ قولہ انکی زبان یا حال سے ماخذہ ما فی روح المعانی ثم ان ہذا لیس ابتداء کلام منہ تعالی لعدم رضاہم بل ہو حکایۃ لمعنی کلام لہم بدلیل قولہ قل ... لیطابقہ قولہ قل ویحتمل انہم قالوا ذلک فیما بینہم الامر بہذا القول لہم لا یجب ان یکون جوابا لعین ملک العبارۃ بل جواب ... ولما ... مستور ... من الجواب الیہودیۃ والنصرانیۃ وان ... [illegible] ... ان یکون ... عما یمنونہ ... بجواب ۱۲

۵۲ قولہ بشرطیکہ اشارۃ الی کون الجملۃ حالیۃ لکنہا مقدرۃ لا محققۃ وما بعدہ خبر الموصول ۱۲

يٰبَنِيٓ اِسْرَآءِيْلَ اذْكُرُوْا نِعْمَتِيَ الَّتِيٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَنِّيْ فَضَّلْتُكُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ۝ وَاتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِيْ

اے اولاد یعقوب علیہ السلام　میری اُن نعمتون کو یاد کرو جنکا مین نے تمپر انعام کیا　اور اسکو کہ مین نے تمکو بہت لوگون پر فوقیت دی　—　اور تم ڈرو ایسے دن سے جسمین کوئی شخص

نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَيْـًٔا وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّلَا تَنْفَعُهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ۝

کسی شخص کیطرف سے نہ کوئی مطالبہ ادا کرنے پاویگا اور نہ کسیکی طرف سے کوئی معاوضہ قبول کیا جاویگا اور نہ کسیکو کوئی سفارش مفید ہوگی اور نہ اُن لوگونکو کوئی بچا سکیگا —

جسطرح تلاوت کا حق ہے (کہ قوۃ علمیہ کو تو فہم مضامین مین صرف کیا اور قوۃ ارادیہ کو عزم اتباع حق مین استعمال کیا) ایسے لوگ (البتہ آپ کے) اُس[ل] (دین حق اور علم وحی) پر ایمان لے آتے ہین اور جو شخص نہ مانیگا (اسکا نقصان کریگا) خود ہی ایسے لوگ خسارہ مین رہینگے (کہ جو ثمرات ایمان پر عطا ہوتے اُن سے محروم رہینگے) **ربط** اس مقام پر بنی اسرائیل کے متعلق جن مضامین خاصہ کا بیان کرنا مقصود تھا اُنکا خاتمہ ہوا اب ان مضامین کی جو آغاز مین تمہید تھی جسکے اجمال کے یہ سب مضامین تفصیل تھے ختم پر اسکو پھر مکرر لاتے ہین جسمین اسکا مضمون خاص یعنی ترغیب کیلیے انعام عام وخاص کا یاد دلانا اور ترہیب کے لیے قیامت کا پیش نظر کر دینا بوجہ تکرار کے خوب ذہن نشین ہو جاوے کیونکہ مقصود اعظم کلیات ہوتے ہین جنکا خود استحضار بوجہ انکے اختصار کے سہل ہوتا ہے اور بوجہ جامعیت اور انطباق کے انکے ذریعہ سے انکے جزئیات کا محفوظ رکھنا آسان ہوتا ہی اور محاورات مین یہ طرز بلیغ بھی اعلی درجہ کا سمجھا جاتا ہی کہ مفصل اور مطول بات کرنیکے قبل اول ایک مجمل عنوان سے اُسکی تقریر کر دی جسکا قدر مشترک تمام تفاصیل کے فہم مین معین ہو اور اخیر مین بطور خلاصہ اور نتیجہ تفصیل مذکور کے اسی مجمل عنوان کا پھر اعادہ کر دیا مثلاً یہ کہا جاوے کہ تکبر بڑی مضر خصلت ہے دیکھو اسمین ایک ضرر یہ ہی دوسرا یہ ہی تیسرا یہ ہی دس بیس مضرتونکی تقریر کرکے پھر آخر مین کہدیا کہ غرض تکبر بڑی مضر خصلت ہی اسیطور یہ آیت یابنی اسرائیل کا اعادہ فرمایا جاتا ہی **اعادہ تمہید بطور تخصیص** يٰبَنِيٓ اِسْرَآءِيْلَ اذْكُرُوْا نِعْمَتِيَ الَّتِيٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَنِّيْ فَضَّلْتُكُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ﴿١٢٢﴾ وَاتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِيْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَيْـًٔا وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّلَا تَنْفَعُهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿١٢٣﴾ اے اولاد یعقوب علیہ السلام میری اُن نعمتون کو یاد کرو جنکا مین نے تمپر (وقتاً فوقتاً) انعام کیا اور اسکو (بھی یاد کرو) کہ مین نے تمکو بہت لوگون پر (بہت سی باتون مین) فوقیت دی اور تم ڈرو ایسے دن سے (یعنی روز قیامت سے) جسمین کوئی شخص کسی شخص کیطرف سے نہ کوئی مطالبہ (اور حق واجب) ادا کرنے پاویگا اور نہ کسیکی طرف سے کوئی معاوضہ (بجاے حق واجب کے) قبول کیا جاویگا اور نہ کسیکو کوئی سفارش (جبکہ ایمان نہو) مفید ہوگی اور نہ اُن لوگونکو کوئی (بزور) بچا سکیگا **ف** اسکے متعلق ضروری امور اوپر اس آیت کی تفسیر مین گذر چکے ہین اگر ضرورت ہو وہان ملاحظہ فرما لیے جاوین۔ **ربط** یہان تک بنی اسرائیل کے قبائح اور بے عنوانیونکا بیان تھا جنمین سے ایک نئی بے عنوانی یہ بھی تھی کہ بعض احکام کے نسخ پر خصوصاً حکم تحویل قبلہ پر انکا اعتراض جسکا جواب اوپر کی بعض آیات مین بضمن تقریر معاملہ سی ودوم وسی وہشتم بقدر کافی مذکور بھی ہوا ہی چونکہ اس حکم خاص مین اُن لوگونکا شور وشغب زیادہ تھا نیز ضعیف الاعتقاد لوگون پر اس مخالفت کا اثر ہو جانا بھی چندان عجیب نہ تھا اور نماز خود رکن اعظم اسلام کا ہی اس مبحث کو اُس سے تعلق تھا اسلیے یہ اسباب مقتضی تھے کہ اس مادہ خاص مین کسیقدر مفصل ومطول کلام کیا جاوے وہ مفصل کلام یہان سے شروع ہو کر تقریباً چار رکوع تک ممتد ہوا ہے جسکی ترتیب بھی نہایت خوش اسلوب واقع ہوئی ہی کہ اول بانی کعبہ کی فضیلت اور اُنکا امام خلق ہونا بیان کیا پھر کعبہ کی فضیلت اور اُسکی بنا کا قصہ ذکر فرمایا اور اُسکے سیاق وسباق مین بہت سے مضامین اسکے مناسب اور مؤید لائے گئے پھر حاکمانہ اختیار سے اس کعبہ کا قبلہ بنانا بیان کیا پھر اُسمین جو حکیمانہ مصالح مرعی ہین اُنکو ذکر فرمایا اور درمیان درمیان مین اور مضامین مناسب مقام ارشاد ہوئے جن مین امام الثقلین صلی اللہ علیہ وسلم کا تعلق وخصوصیت حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ اور آپ کا نہ خلق کے لیے نعمت عظمی ہونا بھی بتلادیا گیا تاکہ ہر مذاق پر ہر پہلو سے مضمون کی تتمیم ہو جاوے۔

**ملحقات الترجمة**
[ل] قولہ اس دین حق یکدا اعا[د] الضمیر الی الحق المذکور فیما قبل فی قولہ انا ارسلنٰک بالحق وقولہ بعد الذی جاءک من العلم فی التفسیر العزیزی ۱۲

**البلاغة** سئل اُستاذی رحمۃ اللہ علیہ عن النکتۃ فی تقدیم الشفاعۃ فی ابتدا[ئ]ہا وتاخیرہا ہہنا فاجاب رح بان القوم کانوا اولاد الانبیاء والائمۃ فکانوا یشفعون بان شفاعۃ اکثر من التقۃ لنفسہا فکان الابتداء بہا والانتہاء بہا الی حسم لرجائہم واللہ اعلم ۱۲

وَاِذِ ابْتَلٰٓى اِبْرٰهٖمَ رَبُّهٗ بِكَلِمٰتٍ فَاَتَمَّهُنَّ ؕ قَالَ اِنِّىْ جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ اِمَامًا ؕ قَالَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِىْ ؕ قَالَ

اور جسوقت امتحان کیا ابراہیم علیہ السلام کا اُن کے پروردگار نے چند باتون مین اور وہ اُنکو پورے طور سے بجالائے حق تعالی نے فرمایا کہ مین تمکو لوگون کا مقتدا بناؤنگا انہون نے عرض کیا اور میری اولاد مین سے بھی کسی کسی کو ارشاد ہوا

لَا يَنَالُ عَهْدِى الظّٰلِمِيْنَ ○

کہ میرا یہ عہدہ خلاف ورزی کرنیوالون کو نہ ملیگا۔

**فضیلت حضرت ابراہیم علیہ السلام بانی کعبہ** وَاِذِ ابْتَلٰٓى اِبْرٰهٖمَ رَبُّهٗ بِكَلِمٰتٍ فَاَتَمَّهُنَّ ؕ قَالَ اِنِّىْ جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ اِمَامًا ؕ قَالَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِىْ ؕ قَالَ لَا يَنَالُ عَهْدِى الظّٰلِمِيْنَ (١٢٤) اور جسوقت امتحان کیا حضرت ابراہیم علیہ السلام کا اُن کے پروردگار نے چند باتون مین (اپنے احکام مین سے) اور وہ اُنکو پورے طور سے بجالائے (اُسوقت) حق تعالے نے (اُن سے) فرمایا کہ مین تمکو (اسکے صلہ مین نبوت دیکر یا اُمت بڑہا کر) لوگون کا مقتدا بناؤنگا انہون نے عرض کیا اور میری اولاد مین سے بھی کسی کسی کو (نبوت دیجیے) ارشاد ہوا کہ (آپ کی یہ درخواست منظور ہے مگر اسکا ضابطہ سُن لیجیے کہ) میرا (یہ) عہدہ[عہ] (نبوت) خلاف ورزی[عہ] (قانون) کرنے والون کو نہ ملیگا (سو ایسے لوگونکو تو صاف جواب ہے البتہ اطاعت کرنے والون مین سے بعض کو نبوت دیجاویگی) **ف** امتحان دو غرض سے ہوتا ہے کبھی تو اسواسطے کہ امتحان کرنے والا خواس شخص کی حالت لیاقت یا نالیاقت کو جاننا چاہتا ہی سو یہ امتحان لینا تو ذات حق مین محال ہے کیونکہ اُنکو سب کچھ پہلے ہی معلوم ہے اور کبھی امتحان لینے والا خود تو جانا کرتا ہے لیکن اور دیکھنے والونکی نظر مین اُس حالت کا پیش کرنا منظور ہوتا ہی تاکہ امتحان دینے کی عظمت مثلاً ثابت ہوجاوے اور دوسرونکو شکایت محرومی یا ترجیح کا موقع نرہی یا اگر امتحان کسی مجرم کا ہی تو خود وہ بھی اپنے دلمین انصاف کرلے اور دوسرے بھی شبہہ جور و تعدی کا نہ کرسکین تو ایسا امتحان لینا حقتعالی کی شان کے خلاف نہین جہان کہین حق تعالی کا بندونکو امتحان کرنا مذکور ہی وہان یہی دوسری قسم مراد ہے چنانچہ اس مقام پر بھی یہی دوسری قسم مراد ہی۔ اور وہ باتین کتابون مین کئی طرح لکھی ہین بہرحال کچھ احکام تھے اور یہ امتحان اگر ایسے وقت تہا کہ ہنوز خلقت کو احکام پہونچانے کا آپکو حکم نہوا تھا تو امامت للناس کے معنی یہ ہین کہ آپکو احکام پہونچانے کا کام دیا جاوے گا جو حاصل ہی نبوت کا پس اس قول پر اُسوقت وحی تو نازل ہوگئی تھی لیکن اُس وحی کی تبلیغ کا امر نہوا تھا اور اگر یہ امتحان ایسے وقت تھا کہ تبلیغ وحی کا کام بھی کرنے لگے تھے تو امامت للناس کے معنے یہ ہونگے کہ اب جتنی امت ہے اس سے اور ترقی دونگا مثلاً آپکے زمانہ ہی مین اور لوگ بھی ایمان بکثرت لاوینگے یا یہ کہ آپکی شریعت آپکے بعد بھی مدتون تک رہیگی جوکہ سبب ہی تضاعف اجر و ثواب کا کیونکہ نیک راہ پر چلنے کے ثواب مین اُس راہ کا بتلانے والا بھی شریک ہوتا ہی جیسا احادیث مین بھی ہے تو یہ امر بھی اسی نبوت کے آثار سے ہی بہرحال ہرصورت مین حاصل اسکا نبوت کی تکمیل ہی اور اسمین یہ قید لگانا کہ جسکو نبوت ملیگی وہ ظالم نہو دلیل ہی حضرات انبیاء علیہم السلام کے معصوم اور بیگناہ ہونے کی کیونکہ ہر گناہ خلاف ورزی ہے احکام کی اور یہی حقیقت ہے ظلم[عہ] کی اور دونون کا جمع نہونا صراحتہ ارشاد ہوا ہی پس جو حضرات نبوت سے مشرف ہوچکے ہین یقیناً وہ گنہگار نہ تھے نہ قبل نبوت نہ بعد نبوت اور جب قصون مین ایسے امور مذکور ہین وہ واقع مین گناہ نہین ہین چنانچہ انشاءاللہ تعالی ہر قصہ کے موقع پر اُسکی تفسیر دیکھنے سے معلوم ہوسکتا ہی جنمین ایک قصہ حضرت آدم علیہ السلام کا گذر بھی چکا ہی وہان دیکھکر اُسکی تصدیق کیجاوے اور لفظ عصیان یا ظلم وغیرہ جو کہین وارد ہوا ہے اُسکے معنے مجازی مراد ہین کیونکہ یہ قاعدہ مسلمہ ہے کہ جب حقیقی معنی کسی دلیل سے متعذر ثابت ہون تو مجاز پر محمول کرنا واجب ہے اور دلیل تعذر کی جس سے عصمت انبیاء علیہم السلام ثابت ہی ابھی بیان ہوچکی خوب سمجھ لو **ربط** فضیلت بانی کے بعد آگے فضیلت بناء کا بیان فرماتے ہین

**ملحقات الترجمة**
له قوله ف ... فاتمهن اور ان لاستعمالها فی لساننا موقع الغاء احساناً ١٢
له قوله فی ترجمة عهدی، عهده لان معنی العهد فی لساننا بمعنی العهدت فی العرفی بعینه ١٢
له قوله فی ترجمة الظلم خلاف ورزی لان الظلم وضع الشی فی غیر محله وهو حاصل منه الکلمة ١٢
له قوله فی ف نه قبل نبوت نه بعد نبوت ثم انتفاء الکبائر والصغائر متفق علیه بین اهل الحق ثم اختلفوا فی الصغائر قبل النبوة فقلنا بمعنی حملت الظلم نفعته والظلم مرتب ١٢

**اللغات** قال البیضاوی والکلمت قد یطلق علی المعانی ذریتی نسل الرجل فعلیة او فعولة قلبت راؤها الثالثة یاء کما فی تقضیت من الذر بمعنی التفریق او فعولة او فعلیة قلبت همزتها یاءً من الذرء بمعنی الخلق۔
**النحو** قال البیضاوی قال انی وان نصبت اذ بقال فالمجموع جملة معطوفة علی ما قبلها ٢
قوله ومن ذریتی عطف علی الکاف ای وبعض ذریتی کما تقول وزید فی جواب سأکرمک اه ١٢

**الکلام** - احتج بعض اهل البدع بالآیة علی عصمة الائمة من اهل البیت وانت تعلم انه مع تفسیر الامامة بالنبوة او توفی مرتبة الامامة لا یصح الاستدلال بها وقد ثبت التفسیر ولذا ملت فی الفاظ الآیة تحققت بذا المعنی لان الله تعالی اسند الجعل الی نفسه ... وهو شیء ... ان الامامة المتنازع فیها اسند الی علی الناس لانها شوری ١٢

وَاِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَاَمْنًا ۭ وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرٰهٖمَ مُصَلًّى ۭ وَعَهِدْنَآ اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ

اور جسوقت ہمنے خانہ کعبہ کو لوگون کا معبد اور امن مقرر رکھا اور مقام ابراہیم کو نماز پڑھنے کی جگہ بنا لیا کرو اور ہمنے حضرت ابراہیم وحضرت اسمٰعیل علیہما السلام کیطرف حکم بھیجا

اَنْ طَهِّرَا بَيْتِىَ لِلطَّاۗىِٕفِيْنَ وَالْعٰكِفِيْنَ وَالرُّكَّعِ السُّجُوْدِ ۝ وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا بَلَدًا اٰمِنًا وَّارْزُقْ اَهْلَهٗ

کہ میرے گھر کو خوب پاک رکھا کرو بیرونی اور مقامی لوگون کے واسطے اور رکوع اور سجدہ کرنیوالون کے واسطے اور جسوقت ابراہیم علیہ السلام نے عرض کیا کہ اے میرے پروردگار اسکو ایک شہر بنا دیجیے امن والا اور اسکے بسنے والونکو

مِنَ الثَّمَرٰتِ مَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۭ قَالَ وَمَنْ كَفَرَ فَاُمَتِّعُهٗ قَلِيْلًا ثُمَّ اَضْطَرُّهٗٓ اِلٰى عَذَابِ النَّارِ ۭ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ۝

پھلونسے بھی عنایت کیجیے انکو جوکہ انمین سے اللہ تعالے پر اور روز قیامت پر ایمان رکھتے ہون۔ حق تعالے نے ارشاد فرمایا اور اس شخص کو بھی جوکہ کافر رہے سو ایسے شخص کو تھوڑے روز خوب آرام برتاؤنگا پھر اسکو کشان کشان عذاب دوزخ مین پہونچادونگا اور وہ پہنچنے کی بری جگہ ہے

**فضیلت کعبہ** وَاِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَاَمْنًا ۭ وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرٰهٖمَ مُصَلًّى ۭ وَعَهِدْنَآ اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ اَنْ طَهِّرَا بَيْتِىَ لِلطَّاۗىِٕفِيْنَ وَالْعٰكِفِيْنَ وَالرُّكَّعِ السُّجُوْدِ ﴿۱۲۵﴾ اور (وہ وقت بھی یاد کرنیکے قابل ہے کہ) جسوقت ہمنے خانہ کعبہ کو لوگونکا معبد[۱] اور (مقام) امن (ہمیشہ سے) مقرر رکھا اور (آخر مین امت محمدیہ کو حکم دیا کہ برکت[۲] حاصل کرنیکے لیے) مقام ابراہیم[۳] کو (کبھی کبھی) نماز پڑھنے کیجگہ بنا لیا کرو اور ہمنے (بناء کعبہ کے وقت) حضرت ابراہیم وحضرت اسمٰعیل علیہما السلام کیطرف حکم بھیجا کہ میرے (اس) گھر کو خوب پاک[۴] (صاف) رکھا کرو بیرونی اور مقامی لوگونکی (عبادت کے) واسطے اور رکوع اور سجدہ کرنے والون کے واسطے **ف** مقام امن دووجہ سے فرمایا ایک تو یہ کہ اسمین حج وعمرہ ونماز وطواف ادا کرنے سے عذاب دوزخ سے امن ہوجاتا ہے دوسرے اس وجہ سے کہ اگر کوئی خونی حدود کعبہ مین جسکو حرم کہتے ہین جا گھسے تو وہان اسکو سزاے موت نہ دینگے البتہ رسد وغیرہ اسکی بند کر دینگے جب وہ بھاگ کر باہر آئیگا تب پکڑ لینگے اور سواخونی کے اور مجرمونکا بھی یہی حکم ہے اور یہ مذہب امام ابوحنیفہ رح کا ہے دوسرے اماموں کے کچھ اور اور قول ہین تو اس صورت مین اس امن کا وقوع نہین بتلاتے بلکہ قانون بتلاتے ہین۔ اور مقام ابراہیم ایک خاص پتھر کا نام ہے جسپر کھڑے ہوکر آپنے کعبہ کی عمارت بنائی ہے وہ کعبہ کے پاس ایک محفوظ جگہ رکھا ہے اور وہان نفلین پڑھنا ثواب ہے اور جب طواف کرے تو اسوقت دو رکعت پڑھنا امام ابوحنیفہ کے نزدیک واجب ہے اسکے حدود حرم اور اسکے سکان کے لیے دعاء ابراہیمی کا ذکر ہے کہ وہ بھی دلیل ہے اسکی فضیلت کی **دعاء ابراہیمی برای حرم واہل حرم** وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا بَلَدًا اٰمِنًا وَّارْزُقْ اَهْلَهٗ مِنَ الثَّمَرٰتِ مَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۭ قَالَ وَمَنْ كَفَرَ فَاُمَتِّعُهٗ قَلِيْلًا ثُمَّ اَضْطَرُّهٗٓ اِلٰى عَذَابِ النَّارِ ۭ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ﴿۱۲۶﴾ اور (وہ وقت بھی یاد کرنیکے قابل ہے کہ) جسوقت ابراہیم علیہ السلام (دعا مین) کہا کہ اے میرے پروردگار اس (موقع) کو ایک (آباد) شہر بنا دیجیے (اور شہر بھی کیسا) امن (امان) والا اور اسکے بسنے والونکو پھلون (کی قسم) سے بھی عنایت کیجیے (اور مین سب بسنے والونکو نہین کہتا بلکہ خاص) انکو (کہتا ہون) جوکہ ان مین سے اللہ تعالی پر اور روز قیامت پر ایمان رکھتے ہون (باقیونکو آپ جانین) حق تعالے نے ارشاد فرمایا (کہ چونکہ رزق ہمارا خاص نہین ہے اسلیے ثمرات سبکو دونگا مومن کو بھی) اور اس شخص کو بھی جوکہ کافر رہے (البتہ نعمات آخرت چونکہ اہل ایمان کیساتھ خاص ہین) سو (اسواسطے) ایسے شخص کو (جوکہ کافر رہے) تھوڑے روز (یعنی دنیا مین) تو خوب آرام برتاؤنگا (لیکن) پھر (بعد مرگ) اسکو کشان کشان عذاب دوزخ مین پہونچا دونگا

**ملحقات الترجمة**

**۱ قوله** فی ترجمة مثابة معبد ہذا اللفظ جامعة لمعنی المثابة محل الثواب والمرجع لان المعبد یکون مرجعا للعابدین ۱۲ ش

**۲ قوله** برکت حاصل اشار الی استحباب الاتخاذ والدلیل علی تخصیصه برکعتی الطواف لسرد النص بوجوبه علی الاستحباب ۱۲ ش

**۳ قوله** مقام ابراہیم کو سار الی کون من زائدة [illegible] فی روح المعانی [illegible] ۱۲

**۴ قوله** پاک صاف رکھا کرو [illegible] ان التطہیر کما یتعلق [illegible] ۔۔۔ [illegible] قوله تعالی [illegible]

**۵ قوله** [illegible] فی [illegible]

**۶ قوله** [illegible]

**اللغات** مثابة مرجعا یثوب الیه اعیان الزوار او موضع ثواب یثابون بحجه واعتماره ۱۲ بیضاوی عهدنا العهد الموثق واذا عدی بالی کان معناه التوصیة کذا فی التاج ولما کان فی التوصیة بطریق الامر سرالمرتع الطائفین والعاکفین فی روح المعانی احد الاقوال الغرباء الوافدون واہل البلد الحرام المقیمون ۱۲

**النحو** امنا موضع امن واتخذوا علی ارادة القول ۱۲ بیضاوی ومن کفر عطف علی من آمن ای وارزق من کفر الخ فالطلب بمعنی الخبر علی عکس ومن فریتی فاندفع ان هذا العطف لا یصح لانه یقتضی التشریک فی العامل فیصیر قال ابراہیم وارزق فیناقضه ما بعد ذلک الآن یحمل العطف علی محذوف ای ارزق من آمن ومن کفر بلفظ الخبر من لا یقول بالعطف التلقینی بوجہ ذلک قلیلا صفة لمحذوف ای متاعا او زمانا قلیلا ۱۲ کله من روح المعانی

**الروایات** فی روح المعانی اخرج ابونعیم من حدیث ابن عمر ان النبی صلی الله علیه وسلم اخذ بید عمر فقال یا عمر هذا مقام ابراہیم فقال عمر افلا نتخذه مصلی فقال لم اومر بذلک فلم تغب الشمس حتی نزلت هذه الآیة وقال الامر فیها للاستحباب اذ المتبادر من المصلی موضع الصلوة مطلقا وقراءته علیه الصلوة والسلام هذه الآیة حین اداء الرکعتین بعد الطواف لا یقتضی تخصیصه لهما وقال فی المقام هو الحجر الذی ارتفع علیه ابراہیم علیه السلام حین ضعف من رفع الحجارة التی کان ولده اسمٰعیل یناوله ایاها فی بناء البیت وفیه اثر قدمیه قاله ابن عباس وجابر

وَاِذْ يَرْفَعُ اِبْرٰهٖمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَيْتِ وَاِسْمٰعِيْلُ ؕ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا ؕ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا

اور جبکہ اُٹھارہے تھے ابراہیم علیہ السلام دیواریں خانہ کعبہ کی اور اسمعیل علیہ السلام بھی اے ہمارے پروردگار ہم سے قبول فرمائیے بلاشبہ آپ خوب سننے والے جاننے والے ہیں۔ اے ہمارے پروردگار اور ہمکو ہمارا

مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَآ اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ ۪ وَاَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا ۚ اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۝ رَبَّنَا

اور زیادہ مطیع بنالیجیے اور ہماری اولاد میں سے بھی ایک ایسی جماعت کیجیو جو آپکی مطیع ہو اور ہمکو ہمارے حج کے احکام بھی بتلا دیجیے اور ہمارے حال پر توجہ رکھیے [illegible]

وَابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِكَ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيْهِمْ ؕ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

اور اُس جماعت کے اندر اُن ہی میں کا ایک ایسا پیغمبر بھی مقرر کیجیے جو ان لوگوں کو آپکی آیتیں پڑھ پڑھ کر سنایا کرے اور انکو کتاب کی اور خوش فہمی کی تعلیم دیا کرے اور انکو پاک کردے بلاشبہ آپ ہی ہیں غالب القدرة کامل الانتظام



اور ایسی ہونچنے کی تو جگہ بہت بُری (اللہ بچاوے) **ف** شہر ہونے کی دعا اسواسطے کی تھی کہ اسوقت یہ موقع بالکل جنگل تھا پھر اللہ تعالےٰ نے شہر کر دیا اور اس مقام پر امن اور آبادی کے متعلق دعا قبول ہونیکا ذکر تصریحاً نہیں فرمایا کیونکہ قانون امن کا منظور ہوجانا تو اس سے اوپر کی آیت میں مذکور ہوچکا ہی اور جب یہ فرمایا کہ یہانکے رہنے والوں میں جو کافر ہوگئے انکو بھی تمتع ملیں گے اس سے خود مفہوم ہوگیا کہ یہ جگہ لوگونکے رہنے کی ہوگی جو حاصل ہے شہر آباد ہونیکا۔ اور پھلونکے ملنے کی یہ صورت کردی کہ دور دور سے ہر قسم کی چیز اس شہر میں آتی ہے اور خاص نزدیک ہی دو منزل پر طائف ہی اُس سرزمین کو خوب سبز و شاداب بنایا ہی وہاں سے سب طرح کی چیزیں میوے ترکاری بکثرت روز کی رفتہ پونچی رہتی ہیں اور ابراہیم علیہ السلام نے جو کافرونکے لیے دعاے رزق نہیں مانگی غالباً وجہ اسکی یہ ہوئی کہ پہلی دعا کے جواب میں حق تعالیٰ نے ظالمین کو [illegible] سے خارج فرمادیا تھا اسلیے ادباً اس دعا میں انکو شامل نہیں کیا کبھی مرضی کے خلاف ہو۔ **ربط** آگے بناء کعبہ اور اُس بنا میں بانی کے اخلاص اور [illegible] میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپکی امت کے خصائل کا بانی کعبہ کے ساتھ کا ذکر ہوتا ہی۔ **قصہ بناء کعبہ و اخلاص و دعاء بانی** [illegible] ابرٰهٖمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَيْتِ وَاِسْمٰعِيْلُ ؕ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا ؕ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ (١٢٧) اور (وہ وقت بھی یاد کرنے کے قابل ہے) جبکہ اٹھا رہے تھے ابراہیم علیہ السلام دیواریں خانہ کعبہ کی اور (انکے ساتھ) اسمعیل علیہ السلام بھی (اور یہ کہتے جاتے تھے کہ) اے ہمارے پروردگار (یہ خدمت) ہم سے قبول فرمائیے بلاشبہ آپ خوب سننے والے جاننے والے ہیں (ہماری دعا کو سنتے ہیں ہماری نیتوں کو جانتے ہیں) **ف** حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی شرکت دو طرح ہو سکتی ہی یا تو پتھر گارا دیتے ہوں گے یا کسی وقت چنائی بھی کرتے ہوں **تتمہ دعاے مذکور** رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَآ اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ ۪ وَاَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا ۚ اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ (١٢٨) رَبَّنَا وَابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِكَ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيْهِمْ ؕ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ (١٢٩) اے ہمارے پروردگار اور (ہم دونوں یہ بھی دعا کرتے ہیں کہ) ہمکو اپنا اور زیادہ مطیع بنالیجیے اور ہماری اولاد میں سے بھی ایک ایسی جماعت (پیدا) کیجیو جو آپکی مطیع ہو اور (نیز) ہمکو ہمارے حج (وغیرہ) کے احکام بتلا دیجیے اور ہمارے حال پر (مہربانی کے ساتھ) توجہ رکھیے اور حقیقت آپ ہی ہیں توجہ فرمانے والے مہربانی کرنے والے اے ہمارے پروردگار اور (یہ بھی دعا ہی کہ) اس جماعت کے اندر (جسکے پیدا ہونے کی دعا اپنی اولاد میں سے کررہے ہیں) اُن ہی میں کا ایک ایسا پیغمبر بھی مقرر کیجیے جو اُن لوگونکو آپکی آیتیں پڑھ پڑھ کر سنایا کریں اور انکو (آسمانی) کتاب (کے مضامین) کی اور (اُسمیں) خوش فہمی (کا سلیقہ حاصل کرنے) کی تعلیم دیا کریں اور انکو (اس تلاوت و تعلیم کے ذریعہ سے جہالت کے خیالات اور اعمال سے) پاک کردیں بلاشبہ آپ ہی ہیں غالب القدرة (کہ سب درخواستیں پوری کرسکتے ہیں) کامل الانتظام (کہ جو کام کرتے ہیں اس میں کوئی فروگذاشت نہیں ہوتی) **ف** جس جماعت کا اس آیت میں ذکر ہی وہ صرف بنی اسمٰعیل ہیں جنمیں جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوئے پس یہاں جس پیغمبر کے لیے دعا ہے اُس سے مراد صرف آپ ہوئے کیونکہ یہ دعا دونوں صاحبوں کی ہی تو وہی جماعت مراد ہوسکتی ہے جو دونوں کی اولاد میں اور پیغمبر کے ذکر میں کہا گیا ہی کہ وہ اس جماعت سے ہوں تو وہ جماعت بنی اسمٰعیل ہوئی اور پیغمبر آپ ہوئے کہ بنی اسمٰعیل میں سے ہیں اسیواسطے حدیث صحیح میں ارشاد نبوی ہ

**لمحقات الترجمة**

لـه **قوله** زیادہ مطیع کما فی البیضاوی المراد طلب الزیادة فی الاخلاص ۱۲

سـه **قوله** حج وغیرہ زاد اللفظ الاخیر جمعا بین الاقوال المختلفة فی تفسیر المناسک ۱۲

سـه **قوله** توجہ رکھیے فلا حاجة الی التاویل بتعلیم الامة او الحمل علی الترک الاصلح ۱۲

سـه **قوله** یہ بھی دعا ہے اشارة الی کونہ معطوفا علی ما قبلہ من الدعاء ۱۲

سـه **قوله** کامل الانتظام لما فی البیضاوی المحکم لما یریدہ ۱۲

**اللغات** القاعدة ہی الاساس ورفعها البناء علیها فانہ ینقلها عن ہیئة الانخفاض الی ہیئة الارتفاع ویحتمل ان یراد بها [illegible] ساقات البناء فان کل ساق قاعدة ما یوضع فوقہ ویرفعها بناؤها ۱۲ بیضاوی

**البلاغة** یرفع حکایة حال ماضیة ۱۲ بیضاوی وفی الکشاف فان قلت ہلا قیل قواعد البیت وای فرق بین العبارتین قلت فی ابهام القواعد وتبیینها بعد الابهام ما لیس فی اضافتها لما فی الایضاح بعد الابهام من تفخیم لشان المبین ۱۲

وَمَنْ يَّرْغَبُ عَنْ مِّلَّةِ اِبْرٰهٖمَ اِلَّا مَنْ سَفِهَ نَفْسَهٗ ۭ وَلَقَدِ اصْطَفَيْنٰهُ فِي الدُّنْيَا ۚ وَاِنَّهٗ فِي الْاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِيْنَ ۝

اور ملت ابراہیمی سے تو وہی روگردانی کرے گا جو اپنی ذات ہی سے احمق ہو۔ اور ہم نے اُن کو دنیا میں منتخب کیا اور وہ آخرت میں بڑے لائق لوگوں میں شمار کیے جاتے ہیں

اِذْ قَالَ لَهٗ رَبُّهٗٓ اَسْلِمْ ۙ قَالَ اَسْلَمْتُ لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

جبکہ اُنسے اُنکے پروردگار نے فرمایا کہ تم اطاعت اختیار کرو انہوں نے عرض کیا کہ مینے اطاعت اختیار کی رب العالمین کی

کہ مین اپنے باپ ابراہیم علیہ السلام کی دعا کا ظہور ہون اور ہر چند کہ یہ لقب اور صفت مسلم کی تمام امت محمدیہ کے لیے حاصل ہے جیسا مشاہد ہے اور سورۂ انبیا کے آخر مین ہو سماکم المسلمین کی توجیہ بھی ہے لیکن تخصیص اولاد کی اسلیے ہے کہ اور لوگون مین یہ اسلام ان مولاد کی بدولت شائع ہوگا اطور اس صفت مین یہ اصل ہوے چنانچہ واقع بھی ایسا ہی ہوا کہ بنی اسماعیل سے اسلام کی اشاعت ہوئی اُنکی سعی بدنی سے بھی اور تدبیر انتظامی سے بھی اور یہی حکمت ہے خلافت کے خاص ہونے مین قریش کے ساتھ جو کہ بنی اسماعیل ہین اور خوش فہمی کا سلیقہ یہ ہے کہ بات مین سے بات نکال لین اصل سے فرع کا حکم سمجھ لین ایک نظیر کو دوسری نظیر پر برعایت اصول صحیحہ قیاس کرین جسکو اصطلاح مین اجتہاد اور تفقہ کہتے ہین چنانچہ اتباع محمدیہ مین بہت اکابر اس صفت سے ممتاز ہوئے اور انکی برکات سے آج عامہ مسلمین دین مین منتفع ہو رہے ہین اور اسیطرح جو پیغمبر مین تخصیص کی گئی کہ اُن ہی مین سے ہون اسمین بھی یہ مصلحت معلوم ہوتی ہے کہ وہ لوگ بہ نسبت دوسرے خاندانون کے ایسے پیغمبر کو جو اُن ہی کے خاندان سے ہون دیانت و امانت و صدق و نیز دوسرے آثار جمیلہ و مفاخر جلیلہ کو زیادہ سمجھین گے اسلیے اون کی تصدیق اور اتباع کو دوسرون کے اطمینان و یکسوئی خیالات و رفع خلجان و شبہات مین زیادہ دخل ہوگا چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ عام عرب قریش کے ایمان کے منتظر تھے انہون نے جو اطاعت اختیار کی جوق جوق اسلام مین داخل ہونے لگے جسکی طرف اذا جاء مین بھی اشارہ ہوا ہے ربط اوپر کی ان آیتون سے ضمناً حضرت ابراہیم علیہ السلام کا مذہبی طریقہ بھی معلوم ہو گیا کہ اسلام اور اطاعت حق ہے جیسا وجعلنا مسلمین مین منصوص ہے اس مناسبت سے آیت آیندہ مین اُن لوگونکی غلط کاری بیان فرماتے ہین جو باوجود دعوی اتباع ابراہیمی کے انکے اس مذہبی طریقہ کو چھوڑے بیٹھے ہین اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مبعوث ہونیکے بعد آپکا اتباع اختیار نہین کرتے اور اس سے دوسرے طریقہ کا چھوڑنا اسطرح لازم آیا کہ حاصل اس طریقہ کا یہ ہے کہ احکام الٰہیہ کی اطاعت کیجاوے اب جس زمانہ کے لیے جو حکم ہو سو دلائل نقلیہ یعنی شہادت کتب سابقہ و وصایا انبیاء سابقین اور دلائل عقلیہ برہانیہ جب سب متفق ہین ثبوت رسالت محمدیہ پر تو اب حکم کی اطاعت یہی ہے کہ آپکا اتباع اختیار کیا جاوے جب بعد قیام برہان و وضوح حق کے بھی اتباع اختیار نہ کیا سو ظاہر ہے کہ اس طریقہ کا ترک لازم آیا چنانچہ سبب نزول بھی اس آیت آیندہ کا ایسا ہی قصہ ہے جیسا لباب النقول مین ہے کہ حضرت عبداللہ بن سلام نے جو کہ یہود سے مسلمان ہوئے تھے اور بڑے عالم تھے اپنے دو بھتیجون سے جنکا نام سلمہ اور مہاجر تھا یہ فرمایا کہ تمکو خوب معلوم ہے کہ اللہ تعالی نے توراۃ مین فرمایا ہے کہ مین بنی اسماعیل سے ایک نبی برپا کرنیوالا ہون جنکا نام احمد ہوگا اور جو شخص آپ پر ایمان لاویگا وہ راہ ہدایت پر ہوگا اور جو ایمان نہ لاویگا وہ ملعون ہوگا یہ سنکر سلمہ نے تو اسلام قبول کر لیا اور مہاجر نے انکار کر دیا اس باب مین یہ آیندہ آیت نازل ہوئی سو اس اعتبار سے یہانتک بھی سلسلہ قبائح یہود کا جاری ہے ۔ **غلط کاری تارک ملت ابراہیمی کہ در اسلام منحصر شدہ** وَمَنْ يَّرْغَبُ عَنْ مِّلَّةِ اِبْرٰهٖمَ اِلَّا مَنْ سَفِهَ نَفْسَهٗ ۭ وَلَقَدِ اصْطَفَيْنٰهُ فِي الدُّنْيَا ۚ وَاِنَّهٗ فِي الْاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿۱۳۰﴾ اِذْ قَالَ لَهٗ رَبُّهٗٓ اَسْلِمْ ۙ قَالَ اَسْلَمْتُ لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۳۱﴾ اور ملت ابراہیمی سے تو وہی روگردانی کریگا جو اپنی ذات ہی سے احمق ہو اور (ایسی ملت کے تارک کو کیونکر احمق نہ کہا جاوے جسکی یہ شان ہو کہ اسی کی بدولت) ہمنے اُن (ابراہیم علیہ السلام) کو (عہدہ رسالت کیلیے) دنیا مین منتخب کیا اور (اُسکی بدولت) وہ آخرت مین بڑے لائق لوگون مین شمار کیے جاتے ہین (جنکے لیے سب ہی کچھ ہے اور یہ انتخاب عہدہ رسالت کے لیے اسوقت ہوا تھا) جبکہ اُنسے اُنکے پروردگار نے (بطور الہام کے) فرمایا کہ تم (حق تعالی کی) اطاعت اختیار کرو انہون نے عرض کیا کہ مینے اطاعت اختیار کی رب العالمین کی (پس اس اطاعت کے اختیار کرنے پر ہمنے انکو شرف نبوت دیدیا خواہ اسیوقت ہو یا بعد چندے) ف اس سے کوئی یہ شبہہ نکرے کہ

| اللغات ۔ الاصطفاء اختیار صفوۃ الشی اے خالصہ ۱۲ روح المعانی ۔ ولقد اصطفیناہ الخ فی روح المعانی ایراد الجملۃ الاولی ماضویۃ لمضیہ | من دفعہ الاخبار والثانیۃ اسمیۃ لعدم تقییدہا بالزمان لان انتظامہ فی زمرۃ صالحی اہل الآخرۃ امر مستمر فی الدارین لا انہ یحدث فی الآخرۃ ۱۲ |
| --- | --- |

وَوَصّٰى بِهَآ اِبْرٰهٖمُ بَنِيْهِ وَيَعْقُوْبُ ۭ يٰبَنِىَّ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰى لَكُمُ الدِّيْنَ فَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ۝

اور اسی کا حکم کر گئے ہیں ابراہیم علیہ السلام اپنے بیٹوں کو اور یعقوب بھی علیہ السلام کہ میرے بیٹو اللہ تعالیٰ نے اس دین کو تمہارے لیے منتخب فرمایا ہے سو تم بجز اسلام کے اور کسی حالت پر جان مت دینا

اَمْ كُنْتُمْ شُهَدَاۗءَ اِذْ حَضَرَ يَعْقُوْبَ الْمَوْتُ ۙ اِذْ قَالَ لِبَنِيْهِ مَا تَعْبُدُوْنَ مِنْۢ بَعْدِيْ ۭ قَالُوْا نَعْبُدُ اِلٰهَكَ

کیا تم خود موجود تھے جس وقت یعقوب علیہ السلام کا آخری وقت آیا جس وقت انہوں نے اپنے بیٹوں سے پوچھا کہ تم لوگ میرے بعد کس چیز کی پرستش کرو گے انہوں نے جواب دیا کہ ہم اسکی پرستش

وَاِلٰهَ اٰبَاۗىِٕكَ اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ اِلٰــهًا وَّاحِدًا ښ وَّنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ۝

کرینگے جسکی آپ اور آپکے بزرگ ابراہیم و اسمٰعیل و اسحٰق پرستش کرتے آئے ہیں یعنی وہی معبود جو وحدہ لا شریک ہے اور ہم اسکی اطاعت پر رہیں گے

جب اُسوقت اطاعت اختیار کی تو نعوذ باللہ کیا اس سے پہلے مخالف اور عاصی تھے جواب یہ ہے کہ حضرات انبیا علیہم السلام پر مخالفت کا تو کسی وقت بھی احتمال نہیں البتہ ایک مسئلہ مانہ گذرنا اُنپہ بھی ممکن ہے جسمین وہ خالی الذہن رہے ہوں مثلاً جسوقت ہوش نہ سنبھالا ہو یا دلائل کیطرف التفات نہ فرمایا ہو اور خلو ذہن کو مخالفت عصیان کہنا سراسر باطل ہے مخالفت کہتے ہیں وضوح حقیقت کے بعد اسپر عمل نکرنے کو پھر جب ذہن میں حق کا ورود ہوتا ہے وہ خلو زائل ہوجاتا ہے اور وہ حضرات فوراً اسکو قبول کر لیتے ہیں اس ورود اور قبول کو اطاعت فرمایا گیا ہے پس وقت اطاعت کے قبل غایت مافی الباب خلو ذہن لازم آیا اور اسمین کوئی اشکال نہیں عصیان و خلاف معاذ اللہ منہ لازم نہیں آیا خوب سمجھ لو ربط جس ملت کا فضل و شرف اوپر مذکور ہوا ہے اُسکے فضل و شرف کی تاکید کے لیے حضرت ابراہیم علیہ السلام و حضرت یعقوب علیہ السلام کا اپنی اولاد کو اسی ملت کی وصیت فرمانا آیت آیندہ میں ارشاد فرماتے ہیں جسمین یہود کی خود ایک تقبیح بھی ہے کہ تم مثل ابراہیم علیہ السلام کے خود یعقوب علیہ السلام کے بھی خلاف کر رہے ہو **قصہ وصیت یعقوب بہ اسلام** وَوَصّٰى بِهَآ اِبْرٰهٖمُ بَنِيْهِ وَيَعْقُوْبُ ۭ يٰبَنِىَّ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰى لَكُمُ الدِّيْنَ فَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ (١٣٢) اور اسی (ملت مصوفہ پر قائم رہنے) کا حکم کر گئے ہیں ابراہیم علیہ السلام اپنے بیٹوں کو اور (اسیطرح) یعقوب علیہ السلام بھی (اپنے بیٹوں کو جسکا مضمون یہ تھا کہ) میرے بیٹو اللہ تعالیٰ نے اس دین (اسلام اطاعت حق) کو تمہارے لیے منتخب فرمایا ہے سو تم (دم مرگ تک اُسکو مت چھوڑنا اور) بجز اسلام کے اور کسی حالت پر جان مت دینا **ربط** اوپر ثابت کیا ہے کہ حضرت یعقوب علیہ السلام نے مثل حضرت ابراہیم علیہ السلام کے اپنے بیٹوں کو اسلام پر قائم رہنے کی وصیت فرمائی تھی چونکہ یہود بلکہ نصاریٰ بھی ان دونوں حضرات کو اور انکی وصیت کے موافق انکی اولاد کو یہودی یا نصرانی بتلاتے تھے جیسا چند آیات کے بعد مذکور ہے اَمْ تَقُوْلُوْنَ اِنَّ اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطَ كَانُوْا هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى اور یہ دعویٰ اس مضمون مذکور اخبار وصیت کے خلاف تھا اسلیے حق تعالیٰ آیت آیندہ میں اسکی نفی ایک خاص طرز سے فرماتے ہیں اور اسمین صرف یعقوب علیہ السلام کی تخصیص ذکر میں باین وجہ کہ بنی اسرائیل انکی خاص اولاد ہیں فرماتے ہیں **تاکید وصیت مذکورہ** اَمْ كُنْتُمْ شُهَدَاۗءَ اِذْ حَضَرَ يَعْقُوْبَ الْمَوْتُ ۙ اِذْ قَالَ لِبَنِيْهِ مَا تَعْبُدُوْنَ مِنْۢ بَعْدِيْ ۭ قَالُوْا نَعْبُدُ اِلٰهَكَ وَاِلٰهَ اٰبَاۗىِٕكَ اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ اِلٰــهًا وَّاحِدًا ښ وَّنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ (١٣٣) کیا (تم لوگ کسی معتبر صحیح النقل سے دعویٰ مذکورہ کرتے ہو یا) تم خود (اُسوقت) موجود تھے جسوقت یعقوب علیہ السلام کا آخری وقت آیا (اور) جسوقت اُنہوں نے اپنے بیٹوں سے (تجدید معاہدہ کے لیے) پوچھا کہ تم لوگ میرے (مرنے کے) بعد کس چیز کی پرستش کرو گے انہوں نے (بالاتفاق) جواب دیا کہ ہم اُس (ذات پاک) کی پرستش کرینگے جسکی آپ اور آپ کے بزرگ (حضرات) ابراہیم و اسماعیل و اسحٰق علیہم السلام پرستش کرتے آئے ہیں

**اللغات** قال البیضاوی التوصیۃ ہو التقدم الی الغیر بفعل فیہ صلاح و قربۃ واصلہا الوصل یقال وصاہ اذا وصلہ وفصاہ اذا فصلہ کالموصی یصل فعلہ بفعل الموصی قال المحشی سواء کان حالۃ الاحتضار او لا وسواء کان ذلک التقدم بالقول او الدلالۃ وان کان الشائع فی العرف استعمالہ فی القول المخصوص حال الاحتضار ۱۲

**النحو** ام کنتم شہداء قال البیضاوی منقطعۃ او متصلۃ آہ واخترت المتصلۃ وقدرت المستندون الی النقل ام لا بل الی للمشاہدۃ ۱۲

**البلاغۃ** فلا تموتن معناہ فلا یکن موتکم الا علی حال کونکم ثابتین علی الاسلام فالنہی فی الحقیقۃ عن کونہم علی خلاف حال الاسلام اذا ماتوا کقولک لا تصل الا وانت خاشع فلا تنہاہ عن الصلوۃ ولکن عن ترک الخشوع فی حال صلوتہ فان قلت فای نکتۃ فی ادخال حرف النہی علی الصلوۃ ولیس منہی عنہا قلت النکتۃ فیہ اظہار ان الصلوۃ التی لا خشوع فیہا کلا صلوۃ فکانہ قال انہاک عنہا اذا لم تصلہا علی ہذہ الحالۃ وکذلک المعنی فی الآیۃ ۱۲ کشاف الٰہا واحدا فائدۃ التصریح بالتوحید ونفی التوہم الناشی من تکریر المضاف الذی وقع لتعذر العطف علی المجرور ۱۲ بیضاوی

**ملحقات الترجمۃ**

ف۱ قولہ خلو ذہن لازم آیا فلا حاجۃ الی ارتکاب المجاز فی الکلام ولا دلیل علی امتناع حملہ علی الحقیقۃ ای احداث الاسلام بناء علی عصمۃ الانبیاء علیہم السلام کما قالہ فی روح المعانی وجہ عدم الاستیحاش ان اللازم ہو الخلو والذہول الذی لا ینافی العصمۃ الکبریٰ فافہم ہو اللازم معاذ اللہ ولم یلزم فافہم ۱۲ ف۵ قولہ بزرگ لان الآبا ہہنا یعم العم لکون اسمٰعیل علیہ السلام عماً لیعقوب علیہ السلام ۱۲ ف۵ قولہ پرستش کرتے آئے ہیں لان الآل فی اللغۃ ۱۲

تِلْكَ أُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ ۚ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُم مَّا كَسَبْتُمْ ۖ وَلَا تُسْأَلُونَ عَمَّا كَانُوا يَعْمَلُونَ ○

یہ ایک جماعت تھی جو گذر چکی — انکے کام انکا کیا ہوا آویگا اور تمہارے کام تمہارا کیا ہوا آویگا اور تم سے انکے کیے ہوئے کی پوچھ بھی تو نہو گی

یعنی وہی معبود جو وحدہ لاشریک ہے اور ہم (احکام مین) اُسیکی اطاعت پر (قائم[1]) رہینگے **ف** کسی امر منقول کے دعوی کی صحت دو ہی طریق سے ہوسکتی ہے یا نقل صحیح یا اپنا مشاہدہ یہان دونون مفقود تو دعوی محض بلا دلیل بلکہ خلاف دلیل عقلا بھی نقلا بھی دلیل عقلی کے خلاف تو اسواسطے کہ یہودیت نصرانیت حضرت موسی علیہ السلام حضرت عیسی علیہ السلام کے وقت سے شروع ہوئین اور یہ حضرات سابقین ان دونون صاحبون سے بزمانہ دراز متقدم ہین جیسا آیت یا اہل الکتاب لم تحاجون فی ابراھیم وما انزلت التوراة والانجیل الا من بعدہ افلا تعقلون مین یہی مضمون ہے اور دلیل نقلی کے خلاف اسلیے کہ خبر صادق یعنی قرآن کے خلاف اور جو صادق کے خلاف ہو کاذب ہے چنانچہ آیت قل ءانتم اعلم ام اللہ مین جو عنقریب آتی ہے یہی مضمون ہے اگر کسیکو شبہہ ہو کہ اسیطرح اسلام شروع ہوا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت سے اور آپ اُن حضرات سے بہت بعد ہین پھر اسلام اُن حضرات کی ملت کب ہوسکتی ہے جواب اسکا اوپر جو اسلام کے معنے اطاعت حق کے کہے گئے ہین اُس سے ظاہر ہے جس سے تمام انبیاء علیہم السلام کا ملت اسلام پر ہونا ثابت ہے بخلاف یہودیت یا نصرانیت کے کہ وہ خاص مذہب توراة یا مذہب انجیل کا نام ہے اور اگر اُسکو کوئی لغۃً یا اصطلاحًا عام کہنے لگے جس سے مرادف اسلام کا ہوجاوے تو ہم مناقشہ نہین کرتے لیکن یہ معنی علم اتباع محمدی کے منافی نہ ہونگے پس اس دعوی سے ترک اتباع محمدی مین یہود و نصاری کو کچھ نفع نہوگا اور نہ محمدیونکو وجوب اتباع محمدی کے دعوی مین کوئی ضرر ہوگا خوب سمجھ لو **ربط** اوپر ان سب حضرات انبیاء ممدوحین کا ملت اسلام پر ہونا اور یہود و نصاری کا بوجہ ترک اتباع محمدی اس ملت سے اعراض کرنا ثابت ہوچکا تو اس سے انکا عنداللہ غیر مقبول ہونا بھی لازم آگیا مگر ان لوگونکو پیغمبرونکی اولاد مین ہونیکا یا مذہبًا اُن سے نامزد ہونے کا زعم اور اسپر فخر تھا اور اس انتساب کو باوجود مخالفت طریقہ کے قالًا یا حالًا اپنی نجات آخرت مین کافی سمجھتے تھے جیسا آیت وقالت الیہود والنصاری نحن ابناء اللہ واحباءہ کا یہی مدلول ہے اسلیے اس خیال کا غلط ہونا اور انتساب محض کا ناکافی ہونا آیت آیندہ مین ارشاد فرماتے ہین **عدم کفایت انتساب بمقبولین درنجات** تِلْكَ أُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ ۚ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُم مَّا كَسَبْتُمْ ۖ وَلَا تُسْأَلُونَ عَمَّا كَانُوا يَعْمَلُونَ یہ (اُن بزرگون کی) ایک جماعت تھی جو (اپنے زمانہ مین) گذر چکی اُنکے کام انکا کیا ہوا آویگا اور تمہارے کام تمہارا کیا ہوا آویگا اور تم سے اُنکے کیے ہوئے کی پوچھ بھی تو نہوگی (اور خالی تذکرہ بھی تو نہوگا اُس سے تمکو نفع پہونچنا یہ تو بڑی دور ہے) **ف** انتساب بالمقبولین کا نافع ہونا اُس شخص کیلیے ہے جو عقائد قطعیہ مین بھی اُن مقبولین کا مخالف ہو گو طبعًا ان حضرات سے محبت بھی رکھتا ہو اور یہود و نصاری ایسے ہی تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت جو عقائد قطعیہ سے ہے اور سب انبیاء اسکے مصدق تھے یہ لوگ اسی مین مخالف تھے اور جو شخص ایسے عقائد مین موافق ومتبع ہو گو کسی امر جزئی مین عاصی بھی ہو ایسے شخص کو اس انتساب کا کسی درجہ مین نافع ہونا خواہ شفاعت سے یا محبت سے یا بنا بر معیت کے محض مشیت سے بہ نصوص صحیحہ سے ثابت ہے اور اسی انتساب کو نسب سے بھی تعبیر کیا جاتا ہے خلاصہ یہ کہ یہ انتساب مومنین کو نافع ہوگا نہ کہ کفار کو اور نسب اس معنی کے اعتبار سے نافع ہے نہ کہ نسب لغت بالمعنی العرفی کے اعتبار سے خوب سمجھ لو اب سب نصوص و دلائل متطابق ومتوافق ہوگئے مثل آیت والذین آمنوا واتبعتہم ذریتہم بایمان الحقنا بہم ذریتہم وآیت فلا انساب بینہم یومئذ وآیت ان اکرمکم عنداللہ اتقاکم وحدیث شفاعت وحدیث المرء مع من احب وحدیث یا فاطمة انقذی نفسك من النار لا اغنی عنك من اللہ شیئا رہا دنیا مین تفاوت انساب اپنے آثار کے اعتبار سے بلاشبہہ متضمن مصالح کثیرہ مشاہدہ ہے لیکن اسپر تفاخر اور دوسرے کی تحقیر حرام ہے **ربط** اوپر ملت اسلام کا حق ہونا اور یہودیت و نصرانیت کا دور نبوت محمدیہ مین موجب نجات نہ ہونا مذکور ہے آیت آیندہ مین یہودیت و نصرانیت کیطرف بلانے والونکے قول کا جواب ارشاد ہے

حاشیہ: بیان ہے مضمون خصوصی اسلام وعموم یہودیت ونصرانیت

**ملحقات الترجمة** [1] قولہ قائم رہینگے افادہ الجملة الاسمیة للدوام والثبات ۱۲

حاشیہ: تحقیق انتفاع انتساب در آخرت یا دنیا

**اللغات** فی روح المعانی الامة انتستعمل فی معان والمراد بہا ہہنا الجماعة من ام بمعنے قصد ۱۲

**البلاغة** فی روح المعانی وتقدیم المسند لقصر المسند الیہ علے المسند کان تحمل الجملة الاولے علے معنے لہا ما کسبتہ لا تتخطاہا الے غیرہا والثانیة علے معنے ولکم ما کسبتموہ لا ما کسبہ غیرکم فیختلف القصران لاقتضاء المقام ذلک ۱۲

وَقَالُوْا كُوْنُوْا هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى تَهْتَدُوْا ؕ قُلْ بَلْ مِلَّةَ اِبْرٰهٖمَ حَنِيْفًا ؕ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۞ قُوْلُوْٓا

اور یہ لوگ کہتے ہیں کہ تم لوگ یہودی ہوجاؤ یا نصرانی ہوجاؤ تم بھی راہ پر پڑجاؤ گے آپ کہدیجیے کہ ہم تو ملت ابراہیم پر رہینگے جسمین کجی کا نام نہین اور ابراہیم علیہ السلام مشرک بھی نہ تھے - کہہ

اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَآ اُنْزِلَ اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ وَمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى

کہ ہم ایمان رکھتے ہین اللہ پر اور اسپر جو ہمارے پاس بھیجا گیا اور اسپر بھی جو حضرت ابراہیم اور حضرت اسمعیل اور حضرت اسحق اور حضرت یعقوب علیہم السلام اور اولاد یعقوب کیطرف بھیجا گیا اور اسپر بھی جو حضرت موسیٰ

وَعِيْسٰى وَمَآ اُوْتِيَ النَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ ۚ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ ۖ وَنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ۞

اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو دیا گیا اور اسپر بھی جو کچھ دیا گیا انبیا علیہم السلام کو دیا گیا انکے پروردگار کیطرف سے اس کیفیت سے کہ ہم انمین سے کسی ایک مین بھی تفریق نہین کرتے اور ہم تو اللہ تعالیٰ کے مطیع ہین -

**جواب داعیان یہودیت ونصرانیت** وَقَالُوْا كُوْنُوْا هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى تَهْتَدُوْا ؕ قُلْ بَلْ مِلَّةَ اِبْرٰهٖمَ حَنِيْفًا ؕ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ (۱۳۵) اور یہ (یہودی ونصرانی) لوگ (مسلمانون سے) کہتے ہین کہ تم لوگ یہودی ہوجاؤ (یہ تو یہود نے کہا تھا) یا نصرانی ہوجاؤ (یہ نصاریٰ نے کہا تھا) تم بھی راہ (حق) پر پڑ جاؤ گے (اے محمد صلے اللہ علیہ وسلم) آپ (جواب مین) کہدیجیے کہ ہم تو (یہودی نصرانی کبھی نہونگے بلکہ) ملت ابراہیم (یعنی اسلام) پر رہینگے جسمین کجی کا نام نہین (بخلاف یہودیت ونصرانیت کے جسمین علاوہ محرف ہونیکے اسکے منسوخ ہوچکنے کے سبب اب اسمین کجی آگئی) اور ابراہیم علیہ السلام مشرک بھی نہ تھے **ف** اس اخیر کے جملہ سے یا تو یہ مقصود ہے کہ علاوہ منسوخ ہونے کے یہودیت نصرانیت مین ایک خرابی یہ بھی ہے کہ اب اسمین شرک کی آمیزش ہوگئی جیسا آیت وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ عُزَيْرُ ابْنُ اللّٰهِ وَقَالَتِ النَّصٰرَى الْمَسِيْحُ ابْنُ اللّٰهِ وغیرہا سے مفہوم ہوتا ہے اور حضرت ابراہیم موحد خالص تھے اسلیے بھی یہودیت ونصرانیت قابل اختیار کرنیکے نہین رہی اس صورت مین یہ جملہ خود ایک مستقل دعوی کی دلیل ہوجاویگا - اور یا مشرکین عرب پر رد کرنا مقصود ہے جو کہ بعض اعمال ملت ابراہیمی مثل ختنہ وحج وغیرہ کی وجہ سے اپنے کو متبع ملت ابراہیمی کا سمجھتے تھے تو یہود ونصاریٰ کے ساتھ استطرادا انپر بھی رد فرمادیا کہ تم مین اور انمین جب شرک و توحید کا تفاوت ہے سو صرف بعض اعمال فرعیہ کی شرکت سے اتباع کا دعوی کب صحیح ہوسکتا ہے **ف۲** اور کوئی شخص یہ شبہ نکرے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو نبی مستقل صاحب شریعت مستقلہ ہین پھر آپکے ملت ابراہیمی پر ہونیکے کیا معنی - اور اس سے بڑھکر بعض آیات مین جو آپکو امر ہے اتباع ابراہیم کا اسکے کیا معنی - جواب یہ ہے کہ ملت ابراہیم کی تفسیر اوپر آچکی ہے کہ اطاعت حق ہے جو کہ ملت مشترکہ ہے جمیع انبیاء علیہم السلام مین اور اطاعت حق کے خصوصیات ہر شریعت جدیدہ کے زمانہ مین بدلتے رہے حتے کہ اب شریعت محمدیہ مین آکر منحصر ہوگیا پس ملت ابراہیم ایک لقب ہے شریعت محمدیہ کا سو یہ کہنا کہ ہم ملت ابراہیم پر رہینگے یا یہ کہنا کہ تم ملت ابراہیم کا اتباع کرو مرادف اور ہم معنی اسکا ہے کہ کہا جاوے کہ ہم شریعت محمدیہ پر رہینگے اور تم شریعت محمدیہ کا اتباع کرو چنانچہ ایک آیت مین اسی توجیہ سے سب انبیاء کے اتباع کا حکم فرمادیا فَبِهُدٰىهُمُ اقْتَدِهْ پس کوئی اشکال نہ رہا رہا یہ امر کہ جب ملت ابراہیم یعنی اسلام ملت مشترکہ بین الانبیاء ہے تو اسکو ملت موسیٰ اور ملت عیسیٰ سے بھی ملقب کرسکتے ہین پھر اس لقب کی تخصیص کیون کیگئی اسکی وجہ دو ہین ایک یہ کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو یہود اور نصاریٰ اور مشرکین سب مانتے تھے سو دوسری تعبیر مین بعض کو وحشت ہوتی دوسرے یہ کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وحضرت ابراہیم علیہ السلام کا بہت سے فروع عملیہ مین بھی ایک سا طریق ہے بخلاف اور شرائع کے کہ ان سے اصول وعقائد مین تو اتحاد ہے اور فروع مین اکثر تفاوت ہے خوب سمجھ لو - **ربط** آگے اس ملت ابراہیمی کا خلاصہ بعنوان اقرب الی التسلیم ارشاد فرماتے ہین **خلاصۂ ملت ابراہیم ع** قُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَآ اُنْزِلَ اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ وَمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى وَعِيْسٰى وَمَآ اُوْتِيَ النَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ ۚ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ ۖ وَنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ (۱۳۶) (مسلمانو یہود ونصاریٰ کے جواب مین جو تم نے

**ملحقات الترجمة**

۱ قوله رہینگے لما فی البیضاوی نکون ملة ابراہیم ای اہل ملته ۱۲

۲ قوله کجی کا نام نہین جمع فیه بین الحنیفین المذکورین فی روح المعانی مستقیما او مائلا عن الباطل الی الحق ۱۲

**اللغات** الاسباط جمع سبط وہو الحافد يريد به حفدة يعقوب او ابناءه وذراريهم فانهم حفدة ابراہیم واسحق ۱۲

**النحو** ملة ای نکون ملة ابراہیم ای اہل ملته حنيفا حال من المضاف او المضاف اليه ۱۲ بیضاوی ویجوز مجیٔ الحال من المضاف اليه عند صحة اقامته مقام المضاف كما ههنا فانه يصح ۱۲ كمالين ۱۲

**البلاغة** اوتی موسی وعیسی افردہما بالذکر لان النزاع وقع فیهما احد لوقوعه فی سیاق النفی علم فساغ ان یضاف الیه بین ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول اخرج ابن ابی حاتم من طریق سعید او عکرمة عن ابن عباس قال قال ابن صوریا للنبی صلی اللہ علیه وسلم ما الهدی الا ما نحن علیه فاتبعنا یا محمد تهتدوا وقالت النصاری مثل ذلك فانزل اللہ فیهم ۱۲

ع ١٦ ١٢

تِلْكَ أُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُمْ مَّا كَسَبْتُمْ وَلَا تُسْأَلُونَ عَمَّا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝ سَيَقُولُ السُّفَهَاءُ

یہ ایک جماعت تھی جو گذر گئی انکے کام انکا کیا ہوا آویگا اور تمہارے کام تمہارا کیا ہوا آویگا اور تم سے اُنکے کیے ہوئے کی پوچھ بھی تو نہ ہوگی ۔ اب تو (یہ) بیوقوف لوگ ضرور کہین ہی گے

مِنَ النَّاسِ مَا وَلَّاهُمْ عَنْ قِبْلَتِهِمُ الَّتِي كَانُوا عَلَيْهَا ۚ قُلْ لِلَّهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ ۚ يَهْدِي مَنْ يَشَاءُ إِلَىٰ صِرَاطٍ مُسْتَقِيمٍ ۝

کہ ان (مسلمانون) کو اُنکے (سابق سمت) قبلہ سے (کہ بیت المقدس تھا) جسطرف پہلے متوجہ ہوا کرتے تھے کس (بات) نے بدلدیا آپ فرمادیجیے کہ سب مشرق اور مغرب اللہ ہی کی ملک ہین جسکو خدا ہی چاہین سیدھا طریق بتلا دیتے ہین ۔

پھر تمہارا حق پر ہونا بھی ثابت نہ ہوا **ف** اخبار اخلاص سے دعوی کمال کا مقصود نہین بلکہ مناظرہ مذہبی مین اپنے طریق دین کا اظہار مقصود ہے جو کہ امر ضروری ہی **ربط** اوپر آیات ومن یرغب سے الٰھا واحدا ونحن لہ مخلصون تک جیسا ان حضرات انبیاء علیہم السلام کا ملت اسلام پر ہونا اور یہود ونصاری کا اس ملت سے اعراض کرنا اور اسوجہ سے انکا عنداللہ غیر مقبول ہونا بیان ہوا تھا اور اسکے بعد ان لوگونکے اس فخر وزعم کا کہ ان مقبولین سے انتساب نجات آخرت کے لیے کافی ہی جواب دینے کے لیے آیۃ تلک الامۃ ارشاد فرمائی گئی تھی وہی مضمون بوجہ اختلاف غرض کہ سابق مین انکو ابتدائی جواب دینا مقصود تھا اور یہان آخری جواب جیسا تقریر بالا سے واضح ہوا اس مقام پر بھی وارد ہوا ہی جسپر اُسی فخر وزعم مذکور کا یہ موقع تھا اسلیے تاکید اور اُنکے اس زعم مین غلط کاری کی تجدید کیلئے وہی آیۃ تلک امۃ مکرر[۱] ارشاد فرماتے ہین **تکرار مضمون عدم کفایت انتساب بمقبولین درنجات آخرت** تِلْكَ أُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُمْ مَّا كَسَبْتُمْ وَلَا تُسْأَلُونَ عَمَّا كَانُوا يَعْمَلُونَ (١٣١) یہ (ان لوگون کی) ایک جماعت تھی جو (اپنے زمانہ مین) گذر گئی اُنکے کام انکا کیا ہوا آویگا اور تمہارے کام تمہارا کیا ہوا آویگا اور تم سے اُنکے کیے ہوئے کی پوچھ بھی تو نہ ہوگی (اور جب خالی تذکرہ بھی نہوگا تو اُس سے تمکو کچھ نفع پہونچنا تو درکنار ہے) **ف** اس مضمون کے متعلق فائدہ پہلے مقام پر گذرچکا **ربط** احقر نے اوپر آیت واذ ابتلی ابراھیم کی وجہ ربط مین بیان کیا ہی کہ اعتراض تحویل قبلہ کا جواب چند اجزا پر مشتمل ہی انمین سے بعض اجزا تو یہانتک مع اپنے مضامین متعلقہ کے بیان ہوتے ہوئے آئے اور بعض اجزا باقی ہین انمین سے ایک جزو ہی حاکمانہ جواب سو وہ آیت آیندہ سیقول السفہاء مین مذکور ہوتا ہے اور اُس جواب کی تمہید مین اُنکے جاہلانہ اعتراض کی بھی تصریح فرمائی گئی ہی **جواب حاکمانہ شبہہ تحویل قبلہ** سَيَقُولُ السُّفَهَاءُ مِنَ النَّاسِ مَا وَلَّاهُمْ عَنْ قِبْلَتِهِمُ الَّتِي كَانُوا عَلَيْهَا ۚ قُلْ لِلَّهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ ۚ يَهْدِي مَنْ يَشَاءُ إِلَىٰ صِرَاطٍ مُسْتَقِيمٍ (١٣٢) جب کعبہ قبلہ نماز مقرر ہوکر یہود کا قبلہ متروک ہوگیا تو بوجہ ناگواری کے) اب تو (یہ[۲]) بے وقوف لوگ ضرور کہین ہی گے کہ ان (مسلمانون) کو اُنکے (سابق سمت) قبلہ سے (کہ بیت المقدس تھا) جسطرف پہلے متوجہ ہوا کرتے تھے کس (بات) نے (دوسری سمت کیطرف) بدل دیا آپ (جواب مین) فرمادیجیے کہ سب (سمتین خواہ) مشرق (ہو) اور (خواہ) مغرب (ہو) سب اللہ ہی کی ملک ہین (خدا تعالی کو مالکانہ اختیار ہی جس سمت کو چاہین مقرر فرمادین کسیکو منصب علت دریافت کرنیکا نہین ہی اور سیدھا طریق احکام شرعیہ کے باب مین یہی اعتقاد ہی لیکن بعضونکو اس راہ کے اختیار کرنیکی توفیق نہین ہوتی خواہ مخواہ علتین ڈہونڈھتے پھرا کرتے ہین البتہ) جسکو خدا ہی (اپنے فضل سے) چاہین (یہ) سیدھا طریق بتلادیتے ہین **ف** جس امر کو اس مقام پر صراط مستقیم کہا گیا ہی فی الحقیقت سلامتی اور امن اسی طریق مین ہی اسوقت مین اکثر تو خیر طبائع نے اس صراط مستقیم کو چھوڑ دیا ہی اور احکام کی علل کی تفتیش مین لگ گئے ہین جنمین بعض کی غرض تو نعوذ باللہ احکام شرعیہ کی توہین یا تکذیب اور اُسپر اعتراض کرنا ہوتا ہے اور بعض کو اسی بہانہ سے اپنی جان عمل سے بچانا مقصود ہوتا ہے اور بعض کی گو غرض فاسد نہین ہوتی

**ملحقات الترجمة**

[۱] قولہ فی ربطھا مکرر ارشاد الخ اختیرت کون الآیۃ للتاکید وذکروا فیھا وجوھا اُخر ۱۲

[۲] قولہ یہ حملا للام السفہاء علی العہد وفسرتہ بالیہود لروایۃ البخاری ۱۲

**اللغات** ولّٰھم سرفھم واصلہ من الولی وھو حصول الثانی بعد الاول من غیر فصل ۱۲ روح المعانی ولایخفی مافی الترجمۃ من رعایۃ اصل الماخذ مع الفصاحۃ محاورۃ وللہ الحمد ۱۲

**النحو** فی روح المعانی عن القفال ان لفظ سیقول مرادمنہ الماضی وان الآیۃ نزلت بعد تحویل القبلۃ قلت ویساعدہ الروایۃ التی اسوق کما ستری والسین لمجرد التاکید وادرت بتوفیقہ تعالی فی ترجمۃ ما ھو مستقبل لفظا والماضی معنا وللتاکید زدت لفظ ضرور ۱۲

**الروایات** فی روح المعانی روی البخاری عن البراء رضی اللہ تعالی عنہ قال لما قدم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم المدینۃ فصلی نحو بیت المقدس ستۃ عشر شھرا او سبعۃ عشر شھرا وکان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یحب ان یتوجہ الی الکعبۃ فانزل اللہ تعالی قد نری تقلب وجھک فی السماء الی آخر الآیۃ فقال السفہاء وھم الیہود ما ولٰھم عن قبلتھم الی آخر الآیۃ وفی روایۃ ابی اسحق وعبید بن حمید وابی حاتم عنہ زیادۃ فانزل اللہ تعالی سیقول السفہاء الخ ۱۲

وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا ط

اور ہمنے تمکو ایسی ہی ایک جماعت بنادی ہی جو نہایت اعتدال پر ہی تاکہ تم لوگون کے مقابلہ مین گواہ ہو اور تمہارے لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گواہ ہون

لیکن فہم عالی اور دقیق وکافی نہ ہونے سے نتیجہ اُسکا اکثر بددینی اور بداعتقادی ہوتی ہے اس مقام پر پھر وہ شعر دہراتا ہون ۔ زبان تازہ کردن باقرار تو ۔ نینگیختن علت از کار تو ۔ واللہ الموفق ربط قبول احکام شرعیہ کے باب مین جس امر کو اوپر صراط مستقیم فرمایا گیا ہے چونکہ جماعت محمدیہ نے بے چون وچرا اُسکو اختیار کرلیا اسلیے آیت آیندہ کے آغاز پر بطور جملہ معترضہ کے اس جماعت کی مدح اور فضیلت بیان فرماتے ہین اور پھر مطلب اصلی کیطرف رجوع فرماوین گے مدح امت محمدیہ وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا ط اور (اے متبعان محمد صلے اللہ علیہ وسلم) ہمنے تمکو ایسی ہی ایک جماعت بنادی ہے جو (ہر پہلو سے) نہایت اعتدال پر ہے تاکہ (دنیا مین شرف وامتیاز حاصل ہونے کے علاوہ آخرت مین بھی تمہارا اثر اشرف ظاہر ہو کہ) تم (ایک بڑے مقدمہ ہین جس مین ایک فریق حضرات انبیاء علیہم السلام ہونگے اور فریق ثانی اُنکی مخالف قومین ہونگی اُن مخالف) لوگون کے مقابلہ مین گواہ (تجویز) ہو اور (شرف بالاے شرف یہ ہو کہ) تمہارے (قابل شہادت اور معتبر ہونے کے) لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گواہ ہون (اور اس شہادت سے تمہاری شہادت معتبر ہونے کی تصدیق ہو پھر تمہاری شہادت سے اس مقدمہ کا حضرات انبیاء علیہم السلام کے حق مین فیصلہ ہو اور مخالفین مجرم قرار پاکر سزایاب ہون اور اس امر کا اعلے درجہ کی عزت ہونا ظاہر ہے) **ف** حدیثون مین اسکی یہی تفسیر آئی ہے کہ اُمم سابقہ کے کفار حق تعالے سے کہدینگے کہ ہمکو آپکے احکام ہی کی اطلاع نہین ہوئی انبیاء علیہم السلام دعوی کرینگے کہ ہمنے اطلاع دیدی تھی انبیاء سے گواہ طلب کیے جاوینگے وہ حضرات امت محمدیہ کو اپنا گواہ بتلادینگے اس امت کو بلاکر پوچھا جاویگا یہ انبیاء کے موافق گواہی دینگے ان سے پوچھا جاویگا تمکو کیونکر واقفیت ہوئی وہ کہین گے کہ ہمکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ سے اس واقعہ کے ثبوت کے دلائل قطعیہ پہونچے ہمکو اسلیے واقفیت ہے پھر انسداد جرح مدعا علیہ کے لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بلاکر اُن گواہون کے معتبر ہونے کے متعلق سوال ہوگا آپ اُنکے معتبر وقابل شہادت ہونے کی تصدیق فرماوین گے اسپر اجلاس احکم الحاکمین سے فیصلہ کردیا جاوے گا اس روایت پر جو مبنی تفسیر کا ہے بظاہر چند شبہے ہوسکتے ہین اول یہ کہ امت محمدیہ انبیاء سے زائد معتبر نہین ہین پھر اُن کے صدق کو اِن کی شہادت سے ثابت کرنا کیا معنی۔

**النحو** وكذلك فی روح المعانی اعترض بین کلامین وقعا خطابا له صلے الله علیه وسلم استطرادا المدح المومنین بوجه آخر وقوله كذلك كثیرا ما یقصد بها تثبیت ما بعدها وذلك لان وجه الشبه یكون كثیرا فی النوعیة والجنسیة كقولك هذا الثوب كهذا الثوب فی كونه خزا او بزا وهذا التشبیه یستلزم وجود مثله وثبوته فی ضمن النوع فارید به علی طریق الكنایة مجرد الثبوت لما بعده ولما كانت الجملة تدل علی الثبوت كان معناها موجودا بدونها وهی موكدة له فكانت كالكلمة الزائدة وهذا معنی قولهم ان الكاف مقحمة لا انها زائدة كما یوهمه كلامهم آه قلت هو تحقیق عجیب ینشط منه الاذهان ولو تاملت فی ترجمتی لوجدتها فیها هذا التحقیق والاخصر عندی ان یقال ان المشبه به هو الجعل الكلی والمشبه هو الجعل الجزئی لهذا الكلی تامل ۔ اے كما ان جعلا كلیا فی ذهنك حصل هذا الجعل مثل ذلك بحیث یصدق ذلك الكلی علی هذا الجزئی كما یقال فی لساننا اب تو ایسا انتظام كردیا ہے مكان قوله یہ انتظام كردیا ہے علیكم فی روح المعانی فكلمة الاستعلاء لما فی الشهید من معنی الرقیب او لمشاكلة ما قبله واخرت صلة الشهادة

اولا وقدمت آخرا لان المراد فی الاول اثبات شهادتهم علی الامم وفی الثانی اختصاصهم بكون الرسول شهیدا علیهم آه

**الروایات** فی روح المعانی اخرج الامام احمد وغیره عن ابی سعید قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم یجیی النبی یوم القیامة ومعه الرجل والنبی ومعه الرجلان واكثر من ذلك فیدعی قومه فیقال لهم هل بلغكم هذا فیقولون لا فیقال له هل بلغت قومك فیقول نعم فیقال له من یشهد لك فیقول محمد وامته فیدعی محمد وامته فیقال لهم هل بلغ هذا قومه فیقولون نعم فیقال وما علمكم فیقولون جاءنا نبینا صلی الله علیه وسلم فاخبرنا ان الرسل قد بلغوا فذلك قوله تعالے وكذلك جعلناكم امة وسطا ۔ وفی روایة فیوتی بمحمد صلے الله علیه وسلم فیسال عن حال امته فیزكیهم ویشهد بعدالتهم وذلك قوله عز وجل ویكون الرسول علیكم شهیدا واسند نحوه فی فتح العزیز عن البخاری وغیره قلت وتعیین التفسیر به بعد ثبوت الروایة ۱۲

قَدْ نَرٰى تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَاۗءِ ۚ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضٰىھَا ۠ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ۭ وَحَيْثُ

ہم آپکے منہ کا بار بار آسمان کیطرف اُٹھنا دیکھ رہے ہیں اسلیے ہم آپکو اُسی قبلہ کیطرف متوجہ کر دینگے جسکے لیے آپکی مرضی ہو یہ اپنا چہرہ مسجد حرام کیطرف کیا کیجیے۔ اور تم سب لوگ

مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوْا وُجُوْھَكُمْ شَطْرَهٗ ۭ وَاِنَّ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ لَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ ۭ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا يَعْمَلُوْنَ ○

جہاں کہیں بھی موجود ہو اپنے چہرونکو اسیکی طرف کیا کرو۔ اور یہ اہل کتاب بھی یقیناً جانتے ہیں کہ یہ بالکل ٹھیک ہے انکے پروردگار ہی کی طرف سے۔ اور اللہ تعالیٰ انکی ان کارروائیوں سے کچھ بیخبر نہیں ہیں

مقرر ہونے سے یا بدلنے سے یہود۱ اور غیر یہود میں سے) کون تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع اختیار کرتا ہے اور کون پیچھے کو ہٹتا جاتا ہے (اور بغرت اور مخالفت کرتا ہے) اس امتحان کے لیے اس عارضی قبلہ کو مقرر کیا تھا پھر اصلی قبلہ سے اسکو منسوخ کر دیا) اور یہ قبلہ کا بدلنا (منحرف لوگوں پر) ہوا بڑا بھاری (ہاں) مگر جن لوگونکو اللہ تعالےٰ نے (سیدھے طریق کی) ہدایت فرمائی ہے (جسکا بیان اوپر آچکا ہے کہ احکام الٰہیہ کو بے چون وچرا قبول کرلینا) انکو کچھ بھی گران نہیں ہوا جیسا پہلے اُسکو خدا کا حکم سمجھتے تھے اب اسکو سمجھنے لگے) اور (ہم نے کہا ہے کہ بیت المقدس قبلہ غیر اصلی تھا اس سے کوئی شخص یہ وسوسہ نہ لادے کہ بس تو جتنی نمازیں اُدھر پڑھی ہیں انکا ثواب بھی کم ملا ہوگا کیونکہ اصلی قبلہ کیطرف نہ تھیں سو اس وسوسہ کو دل میں نہ لانا کیونکہ) اللہ تعالیٰ ایسے نہیں ہیں کہ تمہارے ایمان۲ (کے متعلق اعمال مثلاً نماز کے ثواب) کو ضائع (اور ناقص) کر دیں (اور) واقعی اللہ تعالےٰ تو (ایسے) لوگوں پر بہت ہی شفیق (اور) مہربان ہیں (تو ایسے شفیق مہربان پر یہ گمان کب ہو سکتا ہے کیونکہ کسی قبلہ کا اصلی یا غیر اصلی ہونا تو ہم ہی جانتے ہیں تم نے تو دونوں کو ہمارا حکم سمجھکر قبول کیا اس لیے ثواب بھی کسیکا کم نہ ہوگا) ف مفسرین نے لکھا ہے کہ بیت المقدس کا قبلہ بننا تو بعض عرب پر گران ہوا تھا کہ وہ کعبہ کو مانتے تھے اور اُسکا منسوخ ہونا یہود پر گران ہوا کہ وہ کعبہ کو نہ مانتے تھے حتیٰ کہ بعضے خام اعتقاد لوگ اسلام ہی سے پھر گئے۔ اور یہ جو کہا گیا کہ تا کہ ہم معلوم کریں [illegible] حق تعالےٰ کو تو سب [illegible] ازل ہی حق اجمالاً [illegible]

ہی سکتے ہیں لیکن [illegible] اسلیے [illegible]

[illegible] علم الٰہی میں تھا [illegible] طاہر ہی طور پر معلوم ہونے سے یہ مراد ہے [illegible] کا اشکال بڑا رکھا تھا حکیمانہ جواب دیکر اب حکیمانہ جواب شروع ہوتا ہے [illegible] طرف اشارہ ہے حکمت اول قَدْ نَرٰى تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَاۗءِ ۚ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضٰىھَا ۠ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ۭ وَحَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوْا وُجُوْھَكُمْ شَطْرَهٗ ۭ وَاِنَّ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ لَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ ۭ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا يَعْمَلُوْنَ (۱۴۴) آپ جو دل سے کعبہ کے قبلہ ہونے کی خواہش رکھتے ہیں اور اسید وحی میں بار بار آسمان کیطرف نگاہ اُٹھا کر بھی دیکھتے ہیں کہ شاید فرشتہ حکم لے آوے سو) ہم آپکے منہ کا (یہ) بار بار آسمان کیطرف اُٹھنا دیکھ رہے ہیں (اور چونکہ ہم آپ کی خوشی پوری کرنا منظور ہے) اسلیے ہم (وعدہ کرتے ہیں کہ) آپکو اُسی قبلہ کیطرف متوجہ کر دینگے جسکے لیے آپکی مرضی ہے (لو پھر حکم ہی دیدیتے ہیں کہ) اب سے اپنا چہرہ (نماز میں) مسجد حرام (کعبہ) کی طرف کیا کیجیے اور (یہ حکم کچھ تخصیص نہیں بلکہ قانون عام ہے) اور تم سب لوگ (پیغمبر بھی امتی بھی) جہاں کہیں بھی موجود ہو (خواہ مدینہ میں یا اور جگہ حتیٰ کہ خود بیت المقدس کے اندر بھی ہر جگہ نماز کے اندر) اپنے چہرونکو اُسی (مسجد حرام) کیطرف کیا کرو اور (اس قبلہ کے مقرر ہونیکے متعلق) یہ اہل کتاب بھی (بالعموم اپنی کتابوں کی پیشین گوئی کی وجہ سے کہ نبی آخر الزمان کا قبلہ اخیر میں [illegible])

## اللغات

فلنولينك فلنمكننك من استقبالها من قولك ولّيته كذا اذا جعلته واليا او فلنجعلنك تلي جهتها دون جهة بيت المقدس من وليه اذا مشه ودنى اياه او نبعدنه منه والتولية اذا كانت متعدية بنفسها الى تمام المفعولين كانت مستعملية بأحد المعنيين المتقدمين واذا كانت متعدية الى واحد فمعناها الصرف [illegible] اوالے الشئ ۱۲ روح المعانی

## البلاغة

فلنولينك وجاء بهذا الوعد قبل الامر لفرح النفس بالاجابة ثم بانجاز الوعد فيتوالى السرور مرتين ۱۲ روح المعانی

## الروايات

في روح المعاني اخرج النسائي عن ابي سعيد بن المعلى [illegible] بعد فمررنا يوما ورسول الله صلى الله عليه وسلم قاعد على المنبر [illegible] رسول الله صلى الله عليه وسلم قد نرى تقلب وجهك في السماء الآية فصليت [illegible] ركعتين قبل ان ينزل رسول الله صلى الله عليه وسلم [illegible] اول من صلى فصليناها ثم نزل رسول الله صلى الله عليه وسلم فصلى للناس الظهر [illegible] الصلوة وتحويله في اسلام فيها الاسبل [illegible] روح المعانی [illegible]

## ملحقات الترجمة

۱ قولہ یہود اور غیر یہود میں سے الی قولہ اختیار کرتا ہے ماخوذ من في البيضاوي لما امر بالصلوة الى الصخرة تالفا لليهود ۱۲

۲ قولہ ایمان کے متعلق اشارة الى ان في الكلام مجازا بتسمية الصلوة ايمانا للملابسة ۱۲

۳ قولہ [illegible] الكبير او اخذت الانقلاب [illegible] في الارتداد وبقاء على الكفر كما يفهم من الكبير [illegible] باعتبار كل الناس كانت الآية علامة لميز بين الثابتين على الكفر لا سيما اليهود وكان من اجزاء المعنى باعتبار هولاء ان هذا الجعل انما كان لامتحان اليهود انهم يؤمنون بناء على الموافقة في اعظم امورالدين فلما لم يوافقوه انهم [illegible] منهم قبول الاسلام [illegible] الى ملة الاصلية ۱۲

۴ قولہ [illegible] فلنولينك [illegible] التعقيب ۱۲

۵ قولہ یہ اہل کتاب اشارہ الی ان الموصول [illegible] تعالى [illegible] فلا [illegible] بالعموم [illegible] ۱۲

وَلَئِنْ أَتَيْتَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ بِكُلِّ آيَةٍ مَّا تَبِعُوا قِبْلَتَكَ ۚ وَمَا أَنتَ بِتَابِعٍ قِبْلَتَهُمْ ۚ

اور اگر آپ اہل کتاب کے سامنے تمام دلیلین پیش کردین جب بھی یہ آپکے قبلہ کو قبول نہ کرین اور آپ بھی اُن کے قبلہ کو قبول نہین کرسکتے

وَمَا بَعْضُهُم بِتَابِعٍ قِبْلَةَ بَعْضٍ ۚ وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ أَهْوَاءَهُم مِّن بَعْدِ مَا جَاءَكَ مِنَ الْعِلْمِ ۙ إِنَّكَ

اور ان کا کوئی بھی دوسرے کے قبلہ کو قبول نہین کرتا اور اگر آپ اُنکے نفسانی خیالات کو اختیار کرلین آپ کے پاس علم آئے پیچھے تو یقیناً

إِذًا لَّمِنَ الظَّالِمِينَ ۝

آپ ظالمون مین شمار ہونے لگین

وقف لازم

یقیناً جانتے ہین کہ یہ (حکم بالکل ٹھیک ہے (اور) اُنکے پروردگار ہی کی طرف سے (ہے مگر عناداً مانتے نہین) اور اللہ تعالےٰ ان کی ان کارروائیون سے کچھ بیخبر نہین ہے **ف** اس آیت سے بیت المقدس کا منسوخ کرنا اور کعبہ کو مقرر کرنا منظور ہے اور باوجودیکہ یہ حکم اُسمین موجود بھی ہے پھر بھی اُسکے جزو اول مین وعدہ فرمایا گیا تاکہ وعدہ سُنکر اول وعدہ کی خوشی ہو اور بعد انتظار کے ساتھ ساتھ ایفا ہونے سے پھر دوسری خوشی ہو تو دوگونہ مسرت ہووے اور یہ طرز مسرت انگیز اس مقام کے کہ اُسمین ایک حکم کی بنا آپ کی رضا پر بیان کیگئی ہے زیادہ مناسب ہی۔ حاصل اس حکمت کا یہ ہوا کہ ہمکو آپ کی خوشی منظور تھی اور آپکی خوشی کعبہ کے قبلہ مقرر ہونے مین دیکھی اس لیے اُسکو قبلہ مقرر کردیا رہا یہ کہ آپ کی خوشی اُسمین کیون تھی وجہ اسکی یہ معلوم ہوتی ہے کہ آپ کی علامات نبوت مین سے ایک علامت یہ بھی تھی کہ آپ کے قبلہ کی یہ جہت ہوگی اللہ تعالےٰ نے آپکے نورانی قلب مین اُسی کے موافق خواہش پیدا کردی۔ **ربط** اوپر فرمایا ہے کہ وہ اہل کتاب اس قبلہ کا حق اور منجانب اللہ ہونا دل مین جانتے ہین آگے اُن کا عنادانہ ماننا بیان فرمایا جاتا ہے **عناد اہل کتاب درباب حکم قبلہ** وَلَئِنْ أَتَيْتَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ بِكُلِّ آيَةٍ مَّا تَبِعُوا قِبْلَتَكَ ۚ وَمَا أَنتَ بِتَابِعٍ قِبْلَتَهُمْ ۚ وَمَا بَعْضُهُم بِتَابِعٍ قِبْلَةَ بَعْضٍ ۚ وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ أَهْوَاءَهُم مِّن بَعْدِ مَا جَاءَكَ مِنَ الْعِلْمِ ۙ إِنَّكَ إِذًا لَّمِنَ الظَّالِمِينَ ﴿١٤٠﴾ اور (باوجود ان لوگون کے سب کچھ سمجھنے کے انکی ضد کی یہ حالت ہے کہ اگر آپ (ان) اہل کتاب کے سامنے تمام (دنیا بھر کی) دلیلین (جمع کرکے) پیش کردین جب بھی یہ (کبھی) آپکے قبلہ کو قبول نہ کرین اور (انکی موافقت کی امید اسلیے نہ رکھنا چاہیے کہ آپ کا قبلہ بھی منسوخ ہونے والا نہین اسلیے) آپ بھی اُنکے قبلہ کو قبول نہین کرسکتے (پس کوئی صورت موافقت کی باقی نہین رہی) اور (جیسا ان اہل کتاب کو آپ سے ضد ہے انمین باہم بھی موافقت نہین کیونکہ) انکا کوئی (فریق) بھی دوسرے (فریق) کے قبلہ کو قبول نہین کرتا (مثلاً یہود نے بیت المقدس لے رکھا تھا اور نصاریٰ نے مشرق کی سمت کو قبلہ بنا رکھا تھا) اور (خدانخواستہ آپ تو کسیطرح اُنکے قبلہ منسوخہ غیر مشروعہ کو لے ہی نہین سکتے کیونکہ) اگر آپ اُنکے (ان) نفسانی خیالات کو (گو وہ اصل مین حکم آسمانی رہے ہون لیکن اب بوجہ منسوخ ہونیکے انپر عمل کرنا محض نفسانی تعصب ہی سو اگر آپ ایسے خیالات کو) اختیار کرلین (اور وہ بھی) آپ کے پاس علم (قطعی یعنی وحی) آئے پیچھے تو یقیناً آپ (نعوذ باللہ) ظالمون مین شمار ہونے لگین (جو کہ تارکین حکم ہین اور آپ کا ظالم ہونا بوجہ معصوم ہونے کے محال ہے اسلیے یہ امر کہ آپ اُنکے خیالات کو کہ منجملہ اُنکے اُنکا قبلہ بھی ہے قبول کرلین نیز محال ہے) **ربط** اوپر اہل کتاب کا قبلہ مسلمین کو دل مین حق جاننے اور زبان سے نہ ماننے کا ذکر تھا آگے ان ہی اہل کتاب کا صاحب قبلہ یعنی جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اسیطرح دل مین حق جاننے اور زبان سے نہ ماننے کا مذکور ہی

**ملحقات الترجمۃ**
**لہ قولہ** لے رکھا تھا الی قولہ بنا رکھا تھا یعنے ان ہذا کان قبلتہم واختلفوا ہل کان بتعیین عندہم اوا جتہادا منہم

**النحو** ولئن اتیت الذین الخ عطف علی وان الذین وما اللہ بغافل عما یعملون اعتراض بین الکلامین ۱۲ روح المعانی

**البلاغۃ** فے الکشاف فان قلت کیف قال وما انت بتابع قبلتہم ولہم قبلتان قلت کلتا القبلتین مخالفۃ لقبلۃ الحق فکانتا بحکم الاتحاد فے البطلان قبلۃ واحدۃ ۱۲

الَّذِیْنَ اٰتَیْنٰھُمُ الْکِتٰبَ یَعْرِفُوْنَهٗ كَمَا یَعْرِفُوْنَ اَبْنَآءَھُمْؕ وَ اِنَّ فَرِیْقًا مِّنْھُمْ لَیَكْتُمُوْنَ الْحَقَّ وَ ھُمْ یَعْلَمُوْنَ

جن لوگون کو ہمنے کتاب دی ہے وہ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایسا پہچانتے ہین جسطرح اپنے بیٹونکو پہچانتے ہین اور بعضے اُن مین سے امر واقعی کو باوجودیکہ خوب جانتے ہین اخفا کرتے ہین

اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ فَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِیْنَ ۝ وَ لِكُلٍّ وِّجْھَةٌ ھُوَ مُوَلِّیْھَا فَاسْتَبِقُوا الْخَیْرٰتِ ؕ اَیْنَ مَا تَكُوْنُوْا یَاْتِ

یہ امر واقعی من جانب اللہ ہے سو ہرگز شک و شبہ لانیوالون مین شمار نہ ہونا اور ہر شخص کے واسطے ایک ایک قبلہ رہا ہے جسکی طرف وہ منہ کرتا رہا ہے سو تم نیک کامون مین لگا پوکرو خواہ کہین تم ہو اللہ تعالیٰ

بِكُمُ اللّٰهُ جَمِیْعًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝ وَ مِنْ حَیْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْھَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ وَ اِنَّهٗ

تم سبکو حاضر کر دینگے ۔ بالیقین اللہ تعالیٰ ہر امر پر پوری قدرت رکھتے ہین ۔ اور جس جگہ سے بھی آپ باہر جاوین تو اپنا چہرہ مسجد حرام کی طرف رکھا کیجیے ۔ اور یہ

لَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ ؕ وَ مَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝

بالکل حق ہے من جانب اللہ اور اللہ تعالیٰ تمہارے کیے ہوئے کامونسے اصلا بیخبر نہین

وقف منزل

ع ۱۷ وقف النبی صلی اللہ علیہ وسلم

**عناد اہل کتاب در باب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم** الَّذِیْنَ اٰتَیْنٰھُمُ الْكِتٰبَ یَعْرِفُوْنَهٗ كَمَا یَعْرِفُوْنَ اَبْنَآءَھُمْ ؕ وَ اِنَّ فَرِیْقًا مِّنْھُمْ لَیَكْتُمُوْنَ الْحَقَّ وَ ھُمْ یَعْلَمُوْنَ ﴿۱۴۶﴾ اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ فَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِیْنَ ﴿۱۴۷﴾ جن لوگون کو ہم نے کتاب (توراۃ وانجیل) دی ہے وہ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو (بحیثیت رسالت بوجہ بشارات مندرجہ) ایسا (بے شک و شبہ) پہچانتے ہین جسطرح اپنے بیٹون کو (انکی صورت سے) پہچانتے ہین (کہ بیٹے کی صورت دیکھکر کبھی شبہہ نہین ہوتا کہ یہ کون شخص ہے مگر پہچانکر بھی سب مسلمان نہین ہوئے بلکہ بعض تو ایمان لے آئے) اور بعضے اُنمین سے (ایسے ہین کہ اس) امر واقعی کو باوجودیکہ خوب جانتے ہین (مگر) اخفا کرتے ہین (حالانکہ) یہ امر واقعی من جانب اللہ (ثابت ہوچکا) ہے سو (ایسے امر واقعی ثابت من اللہ مین ہر ہر فرد کو کہا جا سکتا ہے کہ) ہرگز شک و شبہہ لانیوالون مین شمار نہ ہونا **ف** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پہچاننے کو جو بیٹونکے پہچاننے سے تشبیہ دی ہے اس مین ایک بنا پر اہل علم کو اور ایک بنا پر غیر اہل علم کو ایک شبہہ ہوسکتا تھا وہ یہ کہ بعض کسیوجہ سے بیٹے کے بیٹا ہونے مین شبہہ ہوجاتا ہے چنانچہ واقعات اسپر شاہد ہین چنانچہ حضرت عبداللہ بن سلامؓ نے جو پہلے بڑے علماء یہود سے تھے اور پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی صحابیت کا شرف حاصل کیا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے سوال کے جواب مین فرمایا تھا کہ بیوی مین تو احتمال خیانت کا بھی ہے جس سے بیٹا ہونے مین شبہہ ہوسکتا ہے اور آپکی نبوت مین تو اتنا بھی شبہہ نہین ہے پس یہ تشبیہ امر یقینی کی امر محتمل مشتبہ کے ساتھ ہوئی جس سے مشبہ کا یقینی ہونا سست ہوگیا۔ احقر نے اس شبہہ کے دفع کرنیکے واسطے بین القوسین اس قید کا (انکی صورت سے) اضافہ کردیا جس سے تقریر جواب کی ظاہر ہوگئی کہ تشبیہ مین بیٹے کا بیٹا ہونا ملحوظ نہین بلکہ بیٹے کی صورت ملحوظ ہے سو چونکہ بیٹا گود مین پرورش پاتا ہے ہر وقت آدمی اسکو دیکھتا ہے اسلیے اسکی صورت مین عادۃً شبہہ نہین ہوتا کہ یہ فلان لڑکا ہے یا فلان لڑکا چنانچہ اثنائے تفسیر مین خود اسکی توضیح بھی کردی گئی اور اسی نکتہ کی وجہ سے بیٹونکی معرفت سے تشبیہ نہین دی کیونکہ عرفاً بیٹا زیادہ پیارا ہوتا ہے اسکو باپ اپنے ساتھ زیادہ رکھتا ہے اور اسی نکتہ سے یہ نہین فرمایا کہ جیسا اپنی ذات کو جانتے ہین کیونکہ انسان پر ایسا زمانہ تو گذرتا ہے جسمین اسکو اپنی معرفت حاصل نہین ہوتی جیسا بالکل بیہوشی کی عمر بخلاف اپنے بیٹے کے کہ وہان اسکی نوبت نہین آتی یہ سب روح المعانی مین ہے **حکمت دوم تحویل قبلہ** وَ لِكُلٍّ وِّجْھَةٌ ھُوَ مُوَلِّیْھَا فَاسْتَبِقُوا الْخَیْرٰتِ ؕ اَیْنَ مَا تَكُوْنُوْا یَاْتِ بِكُمُ اللّٰهُ جَمِیْعًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ﴿۱۴۸﴾ وَ مِنْ حَیْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْھَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ وَ اِنَّهٗ لَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ ؕ وَ مَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۴۹﴾ اور (دوسری حکمت تحویل قبلہ مین یہ ہے کہ عادۃ اللہ جاری ہے کہ) ہر (مذہب والے) شخص کیواسطے ایک ایک قبلہ رہا ہے جسکی طرف وہ (عبادت مین) منہ کرتا رہا

**النحو** یعرفونه الضمیر لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وان لم یسبق ذکرہ لدلالة الکلام علیه والتشبیه یشهد له ویؤیده قول عبداللہ بن سلام انا اعلم به منی والحق من ربک کلام مستانف والحق مبتدا خبره من ربک واللام للعهد والمراد بالنهی عن الامتراء تحقیق الامر وانه بحیث لایشک فیه ناظر ۱۲ من البیضاوی قلت واشرت الی ہذا کله فی تقریر التفسیر

فانهم هو مولیها قال البیضاوی احد المفعولین محذوف ای مولیها وجهه ۱۲ **البلاغة** کما یعرفون ابناءهم فی روح المعانی هو تشبیه للمعرفة العقلیة الحاصلة من مطالعة الکتب السماویة بالمعرفة الحسیة فی ان کلا منهما یتعذر الاشتباه فیه ۱۲

وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ۚ وَحَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ شَطْرَهُ لِئَلَّا يَكُونَ لِلنَّاسِ

اور آپ جس جگہ سے بھی باہر جاوین اپنا چہرہ مسجد حرام کیطرف رکھیئے۔ اور تم لوگ جہان کہین ہو اپنا چہرہ اسی کیطرف رکھا کرو تاکہ لوگون کو تمہارے مقابلہ مین

عَلَيْكُمْ حُجَّةٌ إِلَّا الَّذِينَ ظَلَمُوا مِنْهُمْ فَلَا تَخْشَوْهُمْ وَاخْشَوْنِي وَلِأُتِمَّ نِعْمَتِي عَلَيْكُمْ وَلَعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ ○

گفتگو نرہے مگر اُن مین جو بے انصاف ہین تو ایسے لوگون سے اندیشہ نکرو اور مجھ سے ڈرتے رہو اور تاکہ تم پر جو میرا انعام ہے اسکی تکمیل کردون اور تاکہ تم راہ پر رہو

(چونکہ شریعت محمدیہ بھی ایک مستقل دین ہے اسکا قبلہ بھی ایک خاص ہوگیا جب حکمت سب پر ظاہر ہوچکی) سو (مسلمانو) تم (اب اس بحث کو چھوڑ کر اپنے دین کے) نیک کامون مین لگا کرو (کیونکہ ایک روز اپنے مالک سے سابقہ پڑنا ہی چنانچہ) تم خواہ کہین ہوگے (لیکن) اللہ تعالیٰ تم سبکو (اپنے اجلاس مین) حاضر کردینگے (اسوقت نیکیون پر جزا اور اعمال بد پر سزا ہوگی اور) بالیقین اللہ تعالیٰ ہر امر پر پوری قدرت رکھتے ہین اور (اس حکمت کا مقتضا بھی یہی ہے کہ سب لوگ نماز مین کعبہ کیطرف رخ ہوتا ہے اسیطرح اگر مدینہ سے یا اور کہین سے) جس جگہ سے بھی (کہین سفر مین) آپ باہر جاوین تو (بھی) اپنا چہرہ (نماز مین) مسجد حرام (یعنی کعبہ) کیطرف رکھا کیجیے (غرض حضر و سفر سب حالتون کا یہی قبلہ ہے) اور یہ (حکم عام قبلہ کا) بالکل حق (اور صحیح) ہی (اور) منجانب اللہ (ہے) اور اللہ تعالیٰ تمہارے کیے ہوئے کامون سے اصلا بیخبر نہین **حکمت سوم تحویل قبلہ** وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ۚ وَحَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ شَطْرَهُ لِئَلَّا يَكُونَ لِلنَّاسِ عَلَيْكُمْ حُجَّةٌ إِلَّا الَّذِينَ ظَلَمُوا مِنْهُمْ فَلَا تَخْشَوْهُمْ وَاخْشَوْنِي وَلِأُتِمَّ نِعْمَتِي عَلَيْكُمْ وَلَعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ ﴿۱۵۰﴾ اور (مکرر یہ کہا جاتا ہے کہ) آپ جس جگہ سے بھی (سفر مین) باہر جاوین (اور حضر مین تو وجہ اسکے کہ تجویز قانون کے وقت آپ مقیم ہی تھے بدرجہ اولیٰ) اپنا چہرہ (نماز مین) مسجد حرام (یعنی کعبہ) کیطرف رکھئے اور [illegible] اور یہ حکم اسلیے [illegible] آخر الزمان [illegible] اسیطرح بھی [illegible] تحویل قبلہ [illegible] کعبہ کیطرف نماز پڑھتے ہین لیکن جب ایسے مہمل اعتراضون سے دین حق کو کوئی ضرر نہین پہونچ سکتا) تو ایسے لوگون سے (اصلا) اندیشہ نکرو (اور انکے اعتراضون کے جواب کی فکر مین مت پڑو) اور مجھ سے ڈرتے رہو (کہ میرے احکام کی مخالفت نہونے پاوے کہ یہ مخالفت البتہ تمکو مضرت ہے) اور (مینے ان سب احکام مذکورہ پر عمل کرنیکی توفیق بھی دی) تاکہ تم پر جو (کچھ) میرا انعام (اکرام متوجہ) ہی (تمکو آخرت مین داخل بہشت کرکے) اسکی تکمیل کردون اور تاکہ (دنیا مین) تم راہ راست (حق) پر (کہ اسلام ہے قائم رہنے والے مین) رہو (جسپر وہ تکمیل نعمت مرتب ہوتی ہے) **ف** چونکہ امر قبلہ نہایت مہتم بالشان تھا اور نیز اسمین مخالفین کا شغب بھی زیادہ تھا اور نیز اسکے بعض جزئیات خاصہ کی تعیین احکام مین تردد بھی ہوسکتا تھا اسلئے کئی کئی پہلو سے بیان کیا اور حکمتین بھی متعدد ارشاد ہوئین اور حضر و سفر کیلیے عام عنوان حیثما کنتم بھی لائے اور حکم حضر کی تخصیص کا اشارہ الگ کیا اور اسکے ساتھ سفر کے حکم کی الگ تصریح کی تاکہ حضر مین توجہ الی الکعبہ کے حکم سے وہم مقصودیت جہت جنوب کا جسطرف مدینہ سے کعبہ واقع ہے نہ پڑجاوے اور سفر کا موقع زیادہ شبہہ کا تھا کہ شاید راہ کا حکم جدا ہو منزل کا جدا ہو اس لیے اسکو مکرر لائے۔ اور عربی مین کلمہ من ابتدا کیلیے ہی جسکے مدلول سے واضح ہوگیا کہ شروع سفر سے یہی حکم ہی راہ اور منزل سب کا حکم معلوم ہوگیا پھر خطاب خاص الگ کیا اور خطاب عام الگ کیا حضر کے متعلق بھی اس خاص و عام کو لائے اور سفر کے متعلق بھی لائے اور آیہ قد نری مین ایک بار اسکے حق ہونیکی تصریح فرمائی پھر رکوع کے ختم پر دوبارہ یہی تصریح کی

**النحو** ومن حيث خرجت في روح المعاني من ابتدائية لان الخروج اول الفعل (روح المعاني)۱۲ على محمد دينه فتوجه لقبلته الكريم علم انكم اهدى منه سبيلا وليوشكان يدخل في دينكم فانزل الله لئلا يكون للناس عليكم حجة الا الذين ظلموا الآية قلت اي فالمراد بالظالمين هولاء وكان نزاعهنا

**الروايات** في لباب النقول اخرج ابن جرير من طريق السدي باسانيده قال لما صرف النبي صلى الله عليه وسلم نحو الكعبة بعد صلوته الى بيت المقدس قال المشركون من اهل مكة تحير من المشركين واما غيرهم من اليهود فمن هولاء الظالمين ايضا كذا في التفسير۱۲

ملحقات الترجمة

**له قوله** حجت کا موقع نرہے اخذته من روح المعاني۱۲

**له قوله** پوری قدرت افاده صيغة المبالغة۱۲

**له قوله** حكم عام اشارة الى عدم التكرار۱۲

**له قوله** اصلا افاده البائي خبر ليس۱۲

**له قوله** مكرر اشارة الى حمل على التكرار للتاكيد للاعتناء بشان القبلة۱۲

**له قوله** اتنے نبیون کے قبلہ ہونا لان بعض الانبياء كابراهيم عليه السلام كان قبلته الكعبة هو نصلي هو ابا انه ولجه انطليته وانه عليه السلام اصل لاولاد الانبياء الذين كان قبلتهم الصخرة۱۲

**له قوله** توفیق بھی دی اشارة الى تقدير عامل في لاتم اي وفقكم بقبول الحق والعمل لاتم۱۲

**له قوله** بہشت لحديث معاذ بن جبل ان تمام النعمة دخول الجنة ذكره في روح المعاني من الادب المفرد للبخاري۱۲

**له قوله** تاکہ دنیا میں ماخذه تفسير البيضاوي باراده اي ابتداء الكلام باستعاره لعل للارادة كما صرح به عبد الحكيم۱۲

كَمَآ اَرْسَلْنَا فِيكُمْ رَسُولًا مِّنْكُمْ يَتْلُوا عَلَيْكُمْ اٰيٰتِنَا وَيُزَكِّيكُمْ وَيُعَلِّمُكُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُعَلِّمُكُمْ مَّا

جسطرح تم لوگوں مین ہمنے ایک رسول کو بھیجا تم ہی مین سے ہماری آیات پڑھ پڑھکر تمکو سناتے ہین اور تمہاری صفائی کرتے رہتے ہین اور تمکو کتاب اور فہم کی باتین بتلاتے رہتے ہین اور تمکو ایسی باتین

لَمْ تَكُونُوا تَعْلَمُونَ ۝ فَاذْكُرُونِيْٓ اَذْكُرْكُمْ وَاشْكُرُوا لِي وَلَا تَكْفُرُونِ ع

[illegible]

تعلیم کرتے رہتے ہین جنکی تمکو خبر بھی نہ تھی - ان پر مجکو یاد کرو مین تمکو یاد رکھونگا اور میری شکرگزاری کرو اور میری ناسپاسی مت کرو -

پھر آیہ ومن حیث خرجت موقع اول مین سہ بارہ بھی تصریح فرمائی اور اس حکم کے قبول کرنے والون کے بادایت ہونیسے اس مضمون کو شروع بھی فرمایا یھدی من یشاء اور اسی پر ختم بھی فرمایا لعلکم تھتدون اور فاستبقوا الخیرات اور لا تخشوھم مین مجادلہ ومنازعت سے یکسو اور بےغم ہونے کی طرف اشارہ سے دلالت کرکے اس حکم کی غایت وضوح پر بھی دلالت فرمادی جیساکہ تقریر تفسیر سے معلوم ہوا اور اسکے ضمن مین یہ تعلیم بھی ہوگئی کہ جب معترض کا عناد قرائن سے معلوم ہوجاوے پھر اسکا جواب دینا لاحاصل ہے اگر کسی طالب حق کو اس اعتراض سے شبہہ ہوجاوے اسکی اصلاح ضرور کردیجاوے **ربط** یہانتک بحث قبلہ کی چلی آرہی ہے اب اسکو ایسے مضمون پر ختم فرمانا چاہتے ہین جو اس بحث کی تمہید کے آغاز مین بضمن دعای ابراہیم علیہ السلام بانی کعبہ کے مذکور ہوا تھا یعنے مبعوث ہونا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اولاد ابراہیم مین سے ایک خاص شان کے ساتھ پس آغاز وانجام کی اتحاد مین اشارہ ہوگیا کہ کعبہ کا ان نبی کی شریعت مین قبلہ مقرر ہونا مقام تعجب نہین کیونکہ کعبہ بناء ابراہیم ہے اور یہ نبی ابن ابراہیم ہین اور اس بنا کے قبول ہونیکی اور اس ابن کے رسول ہونیکی انہون نے دعا بھی کی تھی تو نے انکی دونون دعائین منظور فرمائین اور کعبہ کو اس نبی کی شرع موبد الی القیامۃ مین قبلہ مقرر کردیا جو کہ منجملہ آثار عظیمہ قبول بناء ہے اور اس اشارہ سے یہ اتحاد آغاز وانجام کا نہایت ہی مستحسن ہوگیا پس ارشاد ہے **واخبار بعثت محمدیہ** كَمَآ اَرْسَلْنَا فِيكُمْ رَسُولًا مِّنْكُمْ يَتْلُوا عَلَيْكُمْ اٰيٰتِنَا وَيُزَكِّيكُمْ وَيُعَلِّمُكُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُعَلِّمُكُمْ مَّا لَمْ تَكُونُوا تَعْلَمُونَ ﴿۱۵۱﴾ (یعنے ہمنے کعبہ کو قبلہ مقرر کرکے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ایک دعا جو درباب مقبولیت بنا کعبہ تھی اسطرح قبول کی) جسطرح (انکی دوسری دعا جو درباب بعثت محمدیہ کے تھی قبول کی کہ) تم لوگون مین ہمنے ایک (عظیم الشان) رسول کو بھیجا (جوکہ) تم ہی مین سے (ہین اور وہ) ہماری آیات (واحکام) پڑھ پڑھ کر تمکو سناتے ہین اور (خیالات ورسوم جہالت سے) تمہاری صفائی کرتے رہتے ہین اور تمکو کتاب (الہی) اور فہم کی باتین بتلاتے رہتے ہین اور تمکو ایسی (مفید) باتین تعلیم کرتے رہتے ہین جنکی تمکو خبر بھی نہ تھی (اور نہ کتب سابقہ یا عقل انکے لیے کافی تھی اور اسی شان کے رسول کے مبعوث ہونیکی ابراہیم علیہ السلام کی دعا تھی سو اسکا ظہور ہوگیا) **ف** اس آیت کے اکثر الفاظ پہلی آیت مین ہین وہان تفسیر دیکھ لینا چاہیئے **ربط** چونکہ اوپر کی آیات مین حق تعالے کی بڑی بڑی نعمتون کا مذکور ہے یعنی کعبہ کا قبلہ بنانا - اسوجہ سے ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ تعلق ہونا ملت مین ابراہیم علیہ السلام وجمیع انبیاء علیہم السلام کے ساتھ موافقت یا تحویل قبلہ کے وقت طریق اطاعت پر ثابت رہنا - ایسے رسول کی امت اور تابع ہونا اس لیے آیت آیندہ مین منعم کے ذکر اور انکی نعمت کے شکر کا حکم فرماکر آیات مذکورہ کے مضمون کی بوجہ احسن تکمیل اور تتمیم فرماتے ہین **حکم ذکر وشکر** فَاذْكُرُونِيْٓ اَذْكُرْكُمْ وَاشْكُرُوا لِي وَلَا تَكْفُرُونِ ﴿۱۵۲﴾ ان (مذکورہ نعمتون) پر مجکو (منعم ہونیکی حیثیت سے) یاد کرو مین تمکو (عنایت سے) یاد رکھونگا اور میری (نعمت کی) شکرگزاری کرو اور (انکار نعمت یا ترک اطاعت سے) میری ناسپاسی مت کرو **ربط** تحویل قبلہ پر جو مخالفین کیطرف سے اعتراض تھا اسکے دو اثر تھے ایک یہ اسلام پر کہ اعتراض

**ملحقات الترجمۃ**

**۵۱ قولہ** اسطرح قبول کی اشارۃ الی تعیین المشبہ وہو العامل فی الکاف ای استجبنا دعاء ابراہیم فی قبول بناءہ بجعلہ قبلۃ مستمرۃ کما استجبنا دعاءہ فی بعثتہ ہذا الرسول الذی ہو صاحب تلک القبلۃ بارسالنا ایاہ ۱۲

**۵۲ قولہ** عظیم الشان افادہ تنوین الرسول ۱۲

**۵۳ قولہ** ان مذکورہ نعمتون پر لان محصلہ الترتیب المستفاد من الفاء ۱۲

**۵۴ قولہ** عنایت سے فاندفع الاشکال باستحالۃ النسیان علیہ تعالی وجہ الدفع ظاہر لان انتفاء الذکر المقید لا یستلزم انتفاء الذکر المطلق وانتفاء المطلق ہو النسیان فلم یلزم النسیان ۱۲

**اللغات** واشکروا لی واشکرونی بمعنی ولی افصح ۱۲ روح المعانی -

**البلاغۃ** فی روح المعانی فیکم متعلق بارسلنا وقدم علے المفعول الصریح تعجیلا بادخال السرور ولما فی صفاتہ من الطول وایثار صیغۃ المتکلم مع الغیر (فی ارسلنا) بعد التوحید (فی اتم) افتنان وجریان علی سنن الکبریاء واشارۃ الی عظمۃ نعمۃ ہذا الارسال وہذا الرسول صلی اللہ علیہ وسلم یتلو صفۃ رسولا وفیہ اشارۃ الی طریق اثبات نبوتہ صلے اللہ علیہ وسلم لان تلاوۃ الامی الآیات الخارجۃ عن طوق البشر باعتبار بلاغتہا واشتمالہا علی الاخبار بالمغیبات والمصالح التی ینتظم بہا امر المعاد والمعاش اقوی دلیل علی نبوتہ آہ فاذکرونی واختتام ہذا الکلام الذی امتد من قولہ واذ ابتلی بما ختم بہ الکلام السابق علیہ فی خطاب بنی اسرائیل المفتتح بہ ایضا من الامر بالذکر المراد بہ الشکر فیہ من الحسن ما لا یخفی ۱۲

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ۝ وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ

اے ایمان والو صبر اور نماز سے سہارا حاصل کرو بلاشبہ حق تعالیٰ صبر کرنیوالونکے ساتھ رہتے ہین اور جو لوگ اللہ کی راہ مین قتل کیے جاتے ہین

فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتٌ ۭ بَلْ اَحْيَاۗءٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَشْعُرُوْنَ ۝

اُنکی نسبت یون بھی مت کہو کہ وہ مردے ہین بلکہ وہ لوگ زندہ ہین لیکن تم حواس سے ادراک نہین کر سکتے۔

مذہب کی حقانیت مین شبہہ پیدا کیا جایا کرتا ہی اوپر کی آیتون مین اس اعتراض کا جواب دیکر اس اثر کا دفع کرنا مقصود تھا۔ دوسرا اثر طبائع اہل اسلام پر کہ اعتراض سے بالخصوص جواب دینے کے بعد بھی اسپر بیجا اصرار کرنے سے قلب مین رنج اور صدمہ پیدا ہوتا ہی آیت آیندہ مین تخفیف حزن کا طریقہ کہ صبر و صلوٰۃ ہی بتلا کر اس دوسرے اثر کو زائل فرماتے ہین **تعلیم صبر و صلوٰۃ** يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ۝ اے ایمان والو (طبیعتون مین سے غم ہلکا کرنے کے بارہ مین) صبر اور نماز سے سہارا (اور مدد) حاصل کرو بلاشبہہ حق تعالیٰ (ہر طرح سے) صبر کرنے والونکے ساتھ رہتے ہین (اور نماز پڑھنے والونکے ساتھ تو بدرجۂ[ل] اولے) **ف** وجہ یہ کہ نماز سب سے بڑی عبادت ہی جب صبر مین یہ وعدہ ہی تو نماز جو اُس سے بڑھکر ہے اُسمین تو بدرجۂ اولی یہ بشارت ہوگی اور صبر کو تخفیف حزن مین دخل اور اثر ہونا تو ظاہر اور مشاہد ہی رہا یہ کہ نماز کو اسمین کیا دخل ہی سو اول تو جیسے بعض ادویہ فاعل بالخاصہ ہوتی ہین اور تجربہ سے اُس خاصیت کا حکم کیا جاتا ہی اسیطرح سے اگر بعض اعمال بھی فاعل بالخاصہ ہون تو اسمین تعجب کیا ہی چنانچہ نماز جو حضور قلب کے ساتھ ہو جسکے بدون نماز مثل دوا ہی کہنہ کے ہی اسمین جسکا جی چاہے اس خاصیت کا تجربہ کرکے دیکھ لے کہ مشاہدہ کے بعد سوال ہی کی گنجایش نرہیگی اور اگر مثل ادویہ فاعلہ بالکیفیۃ کے نماز مین اس اثر کی لم اور علت ہی تحقیق کرنیکا شوق ہو تو اسکی توجیہ بھی سمجھ مین آسکتی ہے کہ مدار تخفیف حزن کا قلب کو دوسری شئے کیطرف متوجہ کر دینے پر ہی اس سی بہت جی بہل جاتا ہی پس جب نماز مین حضور قلب کے ساتھ مشغولی ہوگی اُس سے عبادت و معبود کی طرف یکسوئی اور توجہ ہوگی اور اس عمل کی تکرار سے وہ واقعہ غم انگیز تخیلہ سے غائب اور اُسکا اثر ضعیف ہونا شروع ہوگا ربط اور پر ایک خاص ناگوار واقعہ مین صبر کی تعلیم اور صابرین کی فضیلت بیان فرمائی تھی آیات آیندہ مین اور بھی بعض واقعات خلاف طبع کی تفصیل اور اُنمین صبر کی ترغیب اور فضیلت بیان فرماتے ہین جنمین قتل و قتال مع الکفار کا مضمون مقدم فرماتے ہین دو وجہ سے اول بوجہ اعظم ہونیکے کہ اعظم پر صبر کرنے والا اصغر پر بدرجۂ اولے صبر کریگا دوسرے خاص طور پر مناسب مقام ہونیکی وجہ سے کیونکہ معترضین مذکورین کے ساتھ یہ معاملہ پیش آتا تھا **فضیلت قتل فی سبیل اللہ** وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتٌ ۭ بَلْ اَحْيَاۗءٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَشْعُرُوْنَ ۝ اور جو لوگ اللہ کی راہ مین (یعنے دین کیواسطے) قتل کیے جاتے ہین اُن کی ایسی فضیلت ہی کہ اُن[ل] کے نسبت یون بھی مت کہو کہ وہ (معمولی مردون کیطرح) مردے ہین بلکہ وہ لوگ (ایک ممتاز حیات کے ساتھ) زندہ ہین لیکن تم (ان) حواس سی (اُس حیات کا) ادراک نہین کر سکتے **ف** ایسے مقتول کو شہید کہتے ہین اور اسکی نسبت گو یہ کہنا کہ وہ مرگیا صحیح اور جائز ہے لیکن اُسکی موت کو دوسرے مُردونکی سی موت سمجھنے کی ممانعت کیگئی ہی وجہ اُسکی یہ ہی کہ بعد مرنیکے گو برزخی حیات ہر شخص کی روح کو حاصل ہی اور اُسی سی جزا و سزا کا ادراک ہوتا ہی لیکن شہید کو اس حیات مین اور مُردون سے ایک گونہ امتیاز ہی اور وہ امتیاز یہ ہی کہ اسکی یہ حیات آثار مین اوروں سے قوی ہی جسطرح انملہ یعنی سر انگشت مین ذکا حس کہ آثار حیات سے ہی بہ نسبت عقب یعنی پاشنہ کے طبًّا و حسًّا قوی ہی حتی کہ شہید کی اُس حیات کی قوت کا ایک اثر برخلاف معمولی مُردونکے اُسکے جسد ظاہری تک بھی پہونچا ہی کہ اُسکا جسد باوجود مجموعہ گوشت و پوست ہونیکے خاک سے متاثر نہین ہوتا اور مثل جسد زندہ کے صحیح سالم رہتا ہی جیسا کہ احادیث اور مشاہدات شاہد ہین پس اس امتیاز کی وجہ سے شہداء کو احیاء کہا گیا اور انکو دوسرے اموات کے برابر اموات کہنے کی ممانعت کیگئی اور یہی حیات ہی جسمین حضرات انبیاء علیہم السلام شہداء سے بھی زیادہ امتیاز

تعلیم صبر و صلوٰۃ در تخفیف غم

**ملحقات الترجمۃ**

[ل] قولہ بدرجۂ اولی ہکذا فی روح المعانی فلا حاجۃ الی ادخال الصلوۃ فی الصبر کما ہو المشہور ۱۲

[ل] قولہ اُنکی نسبت فاللام فیہ کاللام فی قولہ قال الذین کفروا للذین آمنوا لو کان خیرا ۱۲

**اللغات** الشعور الاحساس و مشاعر الانسان حواسہ و اصلہ الشعر و منہ الشعار ۱۲ بیضاوی
**النحو** اموات ای ہم اموات ۱۲ بیضاوی

**الروایات**۔ فی روح المعانی اخرج ابن مندۃ عن ابن عباس رضہ فی شہداء بدر و کانوا عدۃ لیالیہ ثمانیۃ من الانصار و ستۃ من المہاجرین رضہ و نزلت الآیۃ فیہم ۱۲

وَلَنَبْلُوَنَّكُم بِشَيْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوعِ وَنَقْصٍ مِّنَ الْأَمْوَالِ وَالْأَنفُسِ وَالثَّمَرَاتِ ۗ وَبَشِّرِ الصَّابِرِينَ ۝ الَّذِينَ

اور ہم تمہارا امتحان کرین گے کسیقدر خوف سے اور فاقہ سے اور مال اور جان اور پھلون کی کمی سے اور آپ ایسے صابرین کو بشارت سنا دیجیے

إِذَا أَصَابَتْهُم مُّصِيبَةٌ قَالُوا إِنَّا لِلَّهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ ۝ أُولَٰئِكَ عَلَيْهِمْ صَلَوَاتٌ مِّن رَّبِّهِمْ وَرَحْمَةٌ ۖ

ان پر جب کوئی مصیبت پڑتی ہی تو وہ کہتے ہین کہ ہم تو اللہ تعالی ہی کی ملک ہین اور ہم سب اللہ تعالی ہی کے پاس جانے والے ہین ان لوگون پر خاص خاص رحمتین بھی انکے پروردگار کیطرف سے ہونگی اور عام رحمت بھی ہوگی

وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُونَ ۝

اور یہی لوگ ہین جنکی رسائی ہو گئی

اور قوت رکھتے ہین حتی کہ بعد موت ظاہری کے سلامت جسد کے ساتھ ایک اثر اس حیات کا اس عالم کے احکام مین یہ بھی ظاہر ہوتا ہی کہ مثل ازواج احیاء کے انکی ازواج سے کسیکو نکاح جائز نہین ہوتا اور انکا مال میراث مین تقسیم نہین ہوتا پس اس حیات مین سب سے قوی تر انبیاء علیہم السلام ہین پھر شہداء پھر اور معمولی مُردے البتہ بعض احادیث سے معلوم ہوتا ہی کہ بعض اولیاء و صالحین بھی اس فضیلت مین شہداء کے شریک ہین سو مجاہدہ نفس مین مرنے کو بھی معنی شہادت مین داخل سمجھینگے اس طور پر وہ بھی شہداء ہوئے یا یون کہا جاوے کہ تخصیص شہداء کی عام مردون کے اعتبار سے اضافی ہی ان خواص کے اعتبار سے حقیقی نہین اور اگر کسی شخص نے کسی شہید کی لاش کو خاک[1] خوردہ پایا ہو تو سمجھ لے کہ ممکن ہی اسکی نیت خالص نہو جسپر مدار ہی قتل کے شہادت ہونیکا اور صرف قتل شہادت نہین ہی اور چونکہ برزخ حواس سے مدرک نہین ہوتا اسلیے لا تشعرون فرمایا گیا **ربط** مواقع صبر مین سے بڑے واقعہ کو بیان کر کے اس سے چھوٹے واقعات کا آگے بیان فرماتے ہین جس سی یہ بھی معلوم ہو جاویگا کہ ہمارے دربار مین صبر کی اعلی قسم کیطرح اس سے ادنی قسم کی بھی قدر ہی **فضیلت صبر و بعضے از مواقع آن** وَلَنَبْلُوَنَّكُم بِشَيْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوعِ وَنَقْصٍ مِّنَ الْأَمْوَالِ وَالْأَنفُسِ وَالثَّمَرَاتِ ۗ وَبَشِّرِ الصَّابِرِينَ ﴿١٥٥﴾ الَّذِينَ إِذَا أَصَابَتْهُم مُّصِيبَةٌ قَالُوا إِنَّا لِلَّهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ ﴿١٥٦﴾ أُولَٰئِكَ عَلَيْهِمْ صَلَوَاتٌ مِّن رَّبِّهِمْ وَرَحْمَةٌ ۖ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُونَ ﴿١٥٧﴾ اور (دیکھو) ہم (صفت رضا و تسلیم مین جو کہ مقتضا ایمان کا ہے) تمہارا امتحان کرینگے کسیقدر[2] خوف سے (جو کہ ہجوم مخالفین یا نزول حوادث و شدائد سے پیش آوے) اور (کسیقدر فقر و) فاقہ سے اور (کسیقدر) مال اور جان اور پھلون کی کمی سے (مثلاً مواشی مر گئے یا کوئی آدمی مر گیا یا بیمار ہو گیا یا پھل اور کھیتی کی پیداوار تلف ہو گئی) اور (جو لوگ ان امتحانون مین پورے اتر آوین اور مستقل رہین تو) آپ ایسے صابرین[3] کو بشارت سنا دیجیے (جنکی یہ عادت ہے) کہ ان پر جب کوئی مصیبت پڑتی ہی تو وہ (دل سے سمجھکر یون) کہتے ہین کہ ہم تو[4] (مع مال و اولاد حقیقۃً) اللہ تعالی ہی کی ملک ہین (اور مالک[5] حقیقی کو اپنی ملک مین ہر طرح کے تصرف کا اختیار حاصل ہی اس سے مملوک کو تنگ ہونا کیا معنے) اور ہم سب (دنیا سے) اللہ تعالی ہی کے پاس جانے والے ہین (سو یہان کے نقصانون کا بدلہ وہان جاکر مل رہیگا اور جو مضمون بشارت کا انکو سنایا جاویگا وہ یہ ہی کہ) ان لوگون پر (جدا جدا) خاص خاص[6] رحمتین بھی انکے پروردگار کی طرف سے (مبذول) ہونگی اور (سب پر بالاشتراک) عام رحمت بھی ہوگی اور یہی لوگ ہین جنکی (حقیقت حال تک) رسائی ہو گئی (کہ حق تعالی کو مالک اور نقصان کا تدارک کر دینے والا سمجھ گئے) **ف** اللہ تعالی کیطرف سے جو بندون کا امتحان ہوتا ہے اسکی حقیقت آیت و اذ ابتلی ابراہیم ربہ کی تفسیر مین گذر چکی ہے اور قبل وقوع واقعات خبر دینے مین یہ فائدہ ہوا کہ صبر آسان ہو جاتا ہی ورنہ دفعۃً کوئی صدمہ پڑنے سے زیادہ پریشانی ہوتی ہے اور یہ خطاب ساری امت کو ہے تو سب کو سمجھ لینا چاہیئے کہ دنیا دار المحن ہی یہان کے حوادث کو عجیب اور بعید نہ سمجھنا چاہیئے تو بے صبری نہوگی اور چونکہ یہ لوگ نفس عمل صبر مین سب مشترک ہین اسلیے اسکا صلہ مشترکہ تو عام رحمت ہی جو نفس صبر پر موعود ہے اور چونکہ مقدار اور شان اور خصوصیت ہر صابر کی جدا ہی ان خصوصیات کا صلہ جدا جدا خاص عنایتون سے ہوگا جو ان خصوصیات پر موعود ہین جیسے دنیا مین مواقع انعام پر دعوت طعام تو عام ہوتی ہی پھر روپیے اور جوڑے ہر ایک کو علی قدر الحیثیت والخدمت دیے جاتے ہین اور جو مضمون صابرین کیطرف سے نقل فرمایا ہی حقیقت مین مقصود اسکی تعلیم ہے اور یہ مضمون علاوہ مثمر ثواب ہونیکے اگر دل سے سمجھا جاوے تسکین قلب مین بھی نہایت قوی الاثر ہے **ربط** آیات متقدمہ مین و اذ ابتلی سے دور تک خانہ کعبہ کا مفصل مذکور ہوا ہی جسکے اول مین خانہ کعبہ کے معبد ہونیکا بیان تھا اور اس سے آگے دعاے ابراہیمی کی حکایت تھی کہ انہون نے اسکے متعلق

**ملحقات الترجمہ**

[1] **قولہ** خاک خوردہ پایا ہو الخ واندفع بہذا الجواب نفی صاحب روح المعانی ہذا الاثر من حرمۃ اجسادہم علے الارض الوارد بہ الاحادیث ۱۲

[2] **قولہ** کسیقدر مرادا لان العطف حکمۃ تکریر العامل ۱۲

[3] **قولہ** ایسے صابرین فاللام للعہد ۱۲

[4] **قولہ** ہم تو مع مال و اولاد اشارۃ الی ان المتکلم مع الغیر شمل کل ما یہمنا ۱۲

[5] **قولہ** مالک حقیقی فلا یرد ان مع کوننا مالکین لبعض الاشیاء لا یجوز لنا ان نتصرف فیہ کیف نشاء کقتل عبدنا مثلا ۱۲

[6] **قولہ** خاص خاص الی قولہ عام فلم یقع التکرار والقرینۃ علے حمل الاول علی خاص خاص حسب استعداد الصابرین والثانی علے العام جمع الصلوات ووحد الرحمۃ ولم یغیر معنی الصلوۃ عن الرحمۃ کما علیہ اکثر اہل اللغۃ ان اصل الصلوۃ الدعاء ومن اللہ الرحمۃ ولکان ان تقول کما قال صاحب الکشاف ان الصلوۃ الحنو والتعطف فوضعت موضع الرافۃ وجمع بینہا وبین الرحمۃ کقولہ تعالی رافۃ ورحمۃ رؤف رحیم والمعنی علیہم رافۃ بعد رافۃ ورحمۃ ای رحمۃ اطلقت علیہا صلوۃ ان النظر فی الصلوات ۱۲

اِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَۃَ مِنْ شَعَآئِرِ اللّٰہِ ۚ فَمَنْ حَجَّ الْبَیْتَ اَوِ اعْتَمَرَ فَلَا جُنَاحَ عَلَیْہِ اَنْ یَّطَّوَّفَ بِہِمَا ؕ وَمَنْ

تحقیقا صفا اور مروہ منجملہ یادگار خداوندی ہین سو جو شخص حج کرے بیت کا یا عمرہ کرے اسپر ذرا بھی گناہ نہین ان دونون کی آمدورفت کرنے مین ۔ اور جو شخص

تَطَوَّعَ خَیْرًا ۙ فَاِنَّ اللّٰہَ شَاکِرٌ عَلِیْمٌ ۞ اِنَّ الَّذِیْنَ یَکْتُمُوْنَ مَآ اَنْزَلْنَا مِنَ الْبَیِّنٰتِ وَالْہُدٰی مِنْۢ بَعْدِ مَا بَیَّنّٰہُ

خوشی سے کوئی امر خیر کرے حق تعالےٰ قدردانی کرتے ہین خوب جانتے ہین جو لوگ اخفا کرتے ہین اُن مضامین کا جنکو ہمنے نازل کیا ہی جو کہ واضح ہین اور ہادی ہین بعد اسکے کہ ہم اُن کو کتاب مین

لِلنَّاسِ فِی الْکِتٰبِ ۙ

عام لوگون پر ظاہر کر چکے ہون ۔

تعلیم مناسک کی درخواست کی تھی اور مناسک مین حج وعمرہ بھی داخل ہی پس بیت اللہ کا معبد ہونا جیسے اُسکے قبلۂ نماز بننے سے ہی ایسے ہی اُسکے مقصد حج و عمرہ ہونے سے بھی پس جب آیات متقدمہ کے آخر مین جو ابھی گذری ہین اُسکے قبلہ ہونے کی بحث مذکور ہوئی اور اسی سلسلہ مین فضائل صابرین کے بیان کر دیے گئے اب آیت آیندہ مین اُسکے مقصد حج وعمرہ بننے کے متعلق ایک مضمون کا بیان ہے وہ یہ کہ صفا و مروہ دو پہاڑیان مکہ مین ہین حج وعمرہ مین کعبہ کا طواف کرکے انکے درمیان مین دوڑتے چلتے ہین جسکو سعی کہتے ہین چونکہ زمانہ جاہلیت مین بھی یہ سعی ہوتی تھی اس لیے بعض مسلمانون کو شبہہ ہوگیا کہ شاید یہ افعال جاہلیت سے ہو اور موجب گناہ ہو اور بعض جاہلیت مین ہی گناہ سمجھتے تھے انکو یہ شبہہ ہوا کہ شاید اسلام مین بھی گناہ ہو اللہ تعالےٰ کو یہ شبہہ دفع فرمانا مقصود ہے پس مضمون سابق کعبہ کے قبلۂ نماز ہونے پر اعتراض کفار کا دفع کرنا تھا اور مضمون لاحق کعبہ کے مقصد حج وعمرہ ہونے کے ایک متعلق امر یعنی صفا و مروہ کی سعی پر شبہہ مومنین کا ازالہ فرمانا ہی یہ وجہ دونون مضمونون مین ربط کی ہی **ازالہ شبہہ سعی صفا و مروہ** اِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَۃَ مِنْ شَعَآئِرِ اللّٰہِ ۚ فَمَنْ حَجَّ الْبَیْتَ اَوِ اعْتَمَرَ فَلَا جُنَاحَ عَلَیْہِ اَنْ یَّطَّوَّفَ بِہِمَا ؕ وَمَنْ تَطَوَّعَ خَیْرًا ۙ فَاِنَّ اللّٰہَ شَاکِرٌ عَلِیْمٌ ۞ (صفا و مروہ کی سعی مین کوئی شبہہ نکرو کیونکہ) تحقیقا صفا اور مروہ (اور انکے درمیان مین سعی کرنا) منجملہ یادگار (دین) خداوندی ہین سو جو شخص حج کرے بیت (اللہ) کا یا (اسکا) عمرہ کرے اسپر ذرا[۱] بھی گناہ نہین (ہوتا جیسا تمکو شبہہ ہوگیا) ان دونون کے درمیان (حسب قاعدہ معلومہ) آمدورفت کرنے مین (جسکا نام سعی ہے اور گناہ کیا بلکہ ثواب ہوتا ہی کیونکہ یہ سعی تو شرعا امر خیر ہے) اور (ہمارے یہان کا ضابطہ ہے کہ) جو شخص خوشی سے کوئی امر خیر کرے حق تعالےٰ (اُسکی بڑی) قدردانی[۲] کرتے ہین (اور اُس خیر کرنیوالے کی نیت وخلوص) خوب جانتے ہین (پس اس ضابطہ کی رو سے سعی کرنے والے کو علی قدر الخلوص ثواب عنایت ہوگا) **ف** حج اور عمرہ اور سعی کا طریقہ فقہ کی کتابون مین مذکور ہے اور یہ سعی امام احمد رح کے نزدیک سنت مستحبہ ہے اور مالک رح و شافعی رح کے نزدیک فرض ہی اور امام ابو حنیفہ رح کے نزدیک واجب ہی کہ ترک سے ایک بکری ذبح کرنا پڑتی ہے **ربط** اوپر بحث قبلہ کے ضمن مین صاحب قبلہ کی نبوت کے متعلق اہل کتاب کے کتمان حق کرنے کا مضمون مذکور تھا اس آیت مین الذین اٰتینٰھم الکتاب یعرفونہ الی قولہ لیکتمون الحق آگے اس مضمون کی تتمیم کے واسطے کتمان حق کرنے والون کی اور اسپر اصرار کرنے والون کی وعید اور توبہ کرنے پر معافی کا وعدہ ارشاد فرماتے ہین **وعید کتمان حق و اصرار برآن مع وعدہ عفو تائب** اِنَّ الَّذِیْنَ یَکْتُمُوْنَ مَآ اَنْزَلْنَا مِنَ الْبَیِّنٰتِ وَالْہُدٰی مِنْۢ بَعْدِ مَا بَیَّنّٰہُ لِلنَّاسِ فِی الْکِتٰبِ ۙ

**ملحقات الترجمہ**

[۱] قولہ ذرا افادہ لا التی لنفی الجنس ۱۲

[۲] قولہ قدردانی کرتے ہین حملا للاسم الفاعل علی الحال ۱۲

**النحو** قولہ تطوع خیرا قال البیضاوی خیر النصب علی انہ صفۃ مصدر محذوف او بحذف الجار وایصال الفعل الیہ او بتعدیۃ الفعل لتضمنہ معنی اتی او فعل ۱۲

**الفقہ** استدل احمد علی الندب بنفی الجناح والمتبادر منہ عدم اللزوم وعلم کونہ مندوبا بقولہ شعائر اللہ والجواب ان فائدۃ ہذا العنوان نفی ظنہم الجناح فیہ وعلم وجوبہ بدلیل آخر کما اخرج الطبرانی عن ابن عباس قال سئل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال ان اللہ تعالی کتب علیکم السعی فاسعوا غیر ان الشافعی ومالکا حملاہ علی الرکنیۃ وابو حنیفۃ لظنیۃ سندہ حملہ علی الوجوب ۱۲ من روح المعانی

**الروایات** فی لباب النقول عن البخاری قال عاصم بن سلیمان سألت انسا عن الصفا والمروۃ قال کنا نری انہما من امر الجاہلیۃ فلما جاء الاسلام امسکنا عنہما فانزل اللہ تعالی ان الصفا والمروۃ وعن البخاری فی حدیث طویل عن عائشۃ ان الانصار قبل ان یسلموا کانوا یہلون لمناۃ الطاغیۃ وکان من اہل لہا یتحرج ان یطوف بین الصفا والمروۃ فسالوا عن ذلک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقالوا یا رسول اللہ انا کنا نتحرج الی قولہ فانزل اللہ تعالی آہ قلت قد اشرت فی تقریر الربط الی کلا التوجیہین فافہم وفی لباب النقول اخرج ابن جریر وابن ابی حاتم من طریق سعید او عکرمۃ عن ابن عباس قال سال معاذ بن جبل وسعد بن معاذ وخارجۃ بن زید نفرا من احبار یہود عن بعض ما فی التوراۃ فکتموہم ایاہ وابوا ان یخبروہم فانزل اللہ فیہم ان الذین یکتمون الآیہ ۱۲

أُولَٰئِكَ يَلْعَنُهُمُ اللَّهُ وَيَلْعَنُهُمُ اللَّاعِنُونَ ۝ إِلَّا الَّذِينَ تَابُوا وَأَصْلَحُوا وَبَيَّنُوا فَأُولَٰئِكَ أَتُوبُ عَلَيْهِمْ

ایسے لوگوں پر اللہ تعالیٰ بھی لعنت فرماتے ہیں اور لعنت کرنے والے بھی ان پر لعنت بھیجتے ہیں مگر جو لوگ توبہ کرلیں اور اصلاح کردیں اور ظاہر کردیں تو ایسے لوگوں پر میں متوجہ ہو جاتا ہوں

وَأَنَا التَّوَّابُ الرَّحِيمُ ۝ إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا وَمَاتُوا وَهُمْ كُفَّارٌ أُولَٰئِكَ عَلَيْهِمْ لَعْنَةُ اللَّهِ وَالْمَلَائِكَةِ

اور میری تو بکثرت عادت ہے توبہ قبول کرلینا اور مہربانی فرمانا البتہ جو لوگ اسلام نہ لاویں اور اسی حالت غیر اسلام پر مر جاویں ایسے لوگوں پر لعنت اللہ تعالیٰ کی اور فرشتوں کی

وَالنَّاسِ أَجْمَعِينَ ۝ خَالِدِينَ فِيهَا ۖ لَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا هُمْ يُنْظَرُونَ ۝ وَإِلَٰهُكُمْ إِلَٰهٌ

اور آدمیوں کی بھی سب کی وہ ہمیشہ ہمیشہ کو اسی میں رہینگے ان سے عذاب ہلکا نہ ہونے پاوے گا اور نہ ان کو مہلت دیجاویگی - اور جو تم سب کے معبود بننے کا مستحق

وَاحِدٌ ۖ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ الرَّحْمَٰنُ الرَّحِيمُ ۝ | ع ۱۹ / ۱۱

وہ تو ایک ہی معبود ہے اسکے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں رحمن ہے رحیم ہے

أُولَٰئِكَ يَلْعَنُهُمُ اللَّهُ وَيَلْعَنُهُمُ اللَّاعِنُونَ ۝ ۱۵۹ إِلَّا الَّذِينَ تَابُوا وَأَصْلَحُوا وَبَيَّنُوا فَأُولَٰئِكَ أَتُوبُ عَلَيْهِمْ ۚ وَأَنَا التَّوَّابُ الرَّحِيمُ ۝ إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا وَمَاتُوا وَهُمْ كُفَّارٌ أُولَٰئِكَ عَلَيْهِمْ لَعْنَةُ اللَّهِ وَالْمَلَائِكَةِ وَالنَّاسِ أَجْمَعِينَ ۝ ۱۶۱ خَالِدِينَ فِيهَا ۖ لَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا هُمْ يُنْظَرُونَ ۝ ۱۶۲ جو لوگ اخفا کرتے ہیں ان مضامین کا جنکو ہمنے نازل کیا ہے جو کہ (اپنی ذات میں) واضح ہیں اور (دوسروں کو) ہادی ہیں (اور اخفا بھی) اس (حالت) کے بعد کہ ہم ان (مضامین) کو کتاب (الٰہی توراۃ و انجیل میں نازل فرماکر) عام لوگوں پر ظاہر کر چکے ہوں ایسے لوگوں پر اللہ تعالیٰ بھی لعنت فرماتے ہیں (کہ اپنی رحمت خاصہ سے انکو بعید کر دیتے ہیں) اور (دوسرے بہتیرے) لعنت کرنے والے بھی (جنکو اس فعل سے نفرت ہے) انپر لعنت بھیجتے ہیں (کہ انپر بد دعا کرتے ہیں ہاں) مگر جو لوگ (ان اخفا کرنے والوں میں اپنی اس حرکت سے) توبہ (یعنی حق تعالیٰ کے روبرو گذشتہ سے معذرت) کرلیں اور (جو کچھ انکے اس فعل سے خرابی ہوگئی تھی آیندہ کیلیے اسکی) اصلاح کردیں اور (اس اصلاح کا طریقہ یہ ہے کہ ان اخفا کیے ہوئے مضامین کو عام طور پر) ظاہر کردیں (تاکہ سبکو اطلاع ہوجاوے اور انپر بار اضلال نرہے اور اظہار معتبر عند الشرع یہ ہے کہ اسلام لے آویں کیونکہ اسلام نہ لانے میں نبوۃ محمدیہ کے متعلق عوام پھر بھی حق مخفی رہیگا وہ یہی سمجھینگے کہ اگر نبوۃ حق ہوتی تو یہ کتاب جاننے والے لوگ کیوں نہ اعتقاد لاتے خلاصہ یہ کہ یہ لوگ مسلمان ہو جاویں) تو ایسے لوگوں (کے حال) پر میں (عنایت سے) متوجہ ہو جاتا ہوں (اور انکی خطا معاف کر دیتا ہوں)

اور میری تو بکثرت عادت ہے توبہ قبول کرلینا اور مہربانی فرمانا (کوئی توبہ کرنے والا ہونا چاہیئے) البتہ جو لوگ (ان میں سے) اسلام نہ لاویں اور اسی حالت غیر اسلام پر مر جاویں ایسے لوگوں پر (وہ) لعنت (مذکورہ) اللہ تعالیٰ کی اور فرشتوں اور آدمیوں کی بھی سبکی (ایسے طور پر برسا کریگی کہ) وہ ہمیشہ ہمیشہ کو اسی (لعنت) میں رہینگے (حاصل یہ کہ وہ جہنم میں ہمیشہ کیلیے داخل ہونگے اور ہمیشہ کا جہنم میں رہنے والا ہمیشہ ہی خدا کی خاص رحمت سے دور بھی رہیگا اور ہمیشہ ملعون رہنا یہی ہے اور ہمیشگی لعنت کے ساتھ یہ بھی ہے کہ داخل ہونیکے بعد کسیوقت) ان (پر سے (جہنم کا) عذاب ہلکا (بھی) نہونے پاویگا اور نہ (داخل ہونیکے قبل) انکو (کسی میعاد تک) مہلت دیجاویگی (کیونکہ میعاد اسوقت دیجاتی ہے جبکہ مقدمہ میں کچھ گنجایش ہو اور گنجایش نہ ہونیمیں اول ہی پیشی میں حکم سزا ہو جاتا ہے - ربط آیت بالا میں کتمان حق پر جو وعید مذکور ہوئی ہر چند کہ ہر امر حق کے باب میں لفظاً عام ہے لیکن بقرینہ جملہ یعرفونہ کما یعرفون ابناءھم اسکی مذکور تفسیر کے اعتبار سے باقتضا خصوصیت مقام زیادہ مقصود بالنظر مسئلہ رسالۃ محمدیہ علی صاحبہا الف الف سلام وتحیہ ہے پس اس لحاظ سے آیت بالا میں اثبات ہوا مسئلہ رسالت کا چونکہ اعتقاد توحید واعتقاد رسالت دونوں اعتبار شرع میں متلازم ہیں اس لیے آیت آیندہ میں مسئلہ توحید کی تقریر فرمائی جاتی ہے **تقریر توحید** وَإِلَٰهُكُمْ إِلَٰهٌ وَاحِدٌ ۖ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ الرَّحْمَٰنُ الرَّحِيمُ ۝ ۱۶۳ اور (ایسا معبود) جو تم سب کے معبود بننے کا مستحق ہے وہ تو ایک ہی معبود (حقیقی) ہے اسکے سوا کوئی عبادت کے لایق نہیں (وہی) رحمان ہے رحیم ہے (اور کوئی ان صفات میں کامل نہیں اور بدون کمال صفات معبودیت کا استحقاق باطل پس بجز معبود حقیقی کے کوئی اور مستحق عبادت نہوا - ربط مشرکین

**ملحقات الترجمۃ**

**۵۱ قولہ** جو اپنی ذات میں الخ اشارۃ الی الفرق بین البینات والہدی بان الاول صفۃ للکتاب باعتبار نفسہ والثانی باعتبار غیرہ من المکلفین فی المکان الدلائل الواضحۃ ظرفاً الی الہدی والمقصود یکون احدا وان تعدد الطرق تحسن وحدۃ الہدی وجمع البینات ویقولہ جو اشارۃ الی کون من بیانیۃ ویقولہ ہادی اشارۃ الی ان الہدی بمعنی اسم الفاعل ۱۲

**۵۲ قولہ** ان مضامین ترجمۃ ضمیر الواحد فی انزلناہ باعتبار لفظ الی معنی ما ۱۲

**۵۳ قولہ** بہتیرے اشارۃ الی کون الاستغراق عرفیاً ۱۲

**۵۴ قولہ** طریقہ یہی اشارۃ الی کون العطف تفسیریاً

**۵۵ قولہ** اسلام لے آویں الخ علیہ مقابلۃ بقولہ کفروا وایضا مع قیام الدلائل الشرعیۃ علیہ

**۵۶ قولہ** مذکورہ حملا للاضافۃ علی العہد

**۵۷ قولہ** سبکی بکون اجمعین مفیدا للجمیع لاشاملا للافراد بما ہو المجموع ہو المراد بقولہ الآتی ۱۲

**۵۸ قولہ** ایسے طور پر راعی فیہ کونہ حالا ۱۲

**۵۹ قولہ** برسا کریگی حملا للجملۃ الاسمیۃ علی الثبات والدوام ۱۲

**۶۰ قولہ** جہنم کا عذاب بکون اللام للعہد والمعہود ہو المدلول بقولہ لعنۃ فانہا ملزومۃ لہا ۱۲

**۶۱ قولہ** تم سب کے معبود بننے کا مستحق قال البیضاوی خطاب

[illegible]

اِنَّ فِیۡ خَلۡقِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ وَاخۡتِلَافِ الَّیۡلِ وَالنَّهَارِ وَالۡفُلۡكِ الَّتِیۡ تَجۡرِیۡ فِی الۡبَحۡرِ بِمَا یَنۡفَعُ النَّاسَ

بلاشبہ آسمانون کے اور زمین کے بنانے مین اور یکے بعد دیگرے رات اور دن کے آنے مین اور جہازون مین جو کہ سمندر مین چلتے ہین آدمیون کی نفع کی چیزین لے کر

وَمَاۤ اَنۡزَلَ اللّٰهُ مِنَ السَّمَآءِ مِنۡ مَّآءٍ فَاَحۡیَا بِهِ الۡاَرۡضَ بَعۡدَ مَوۡتِهَا وَبَثَّ فِیۡهَا مِنۡ کُلِّ دَآبَّةٍ ص وَّتَصۡرِیۡفِ الرِّیٰحِ

اور پانی مین جسکو اللہ تعالے نے آسمان سے برسایا پھر اُس سے زمین کو تر و تازہ کیا اُسکے خشک ہوئے پیچھے اور ہر قسم کے حیوانات اُسمین پھیلا دیے اور ہواؤن کے بدلنے مین

وَالسَّحَابِ الۡمُسَخَّرِ بَیۡنَ السَّمَآءِ وَالۡاَرۡضِ لَاٰیٰتٍ لِّقَوۡمٍ یَّعۡقِلُوۡنَ ○

اور ابر مین جو زمین و آسمان کے درمیان مقید رہتا ہے دلائل ہین ان لوگون کے لیے جو عقل رکھتے ہین۔

عرب نے جو آیت والٰھکم الٰہ واحد اپنے عقیدہ کے خلاف سنی تو تعجب سے کہنے لگے کہ کہین سارے جہان کا ایک معبود بھی ہوسکتا ہے اور اگر یہ دعوے صحیح ہے تو کوئی دلیل پیش کرنا چاہیے حق تعالے آگے دلیل توحید فرماتے ہین **دلیل توحید** اِنَّ فِیۡ خَلۡقِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ وَاخۡتِلَافِ الَّیۡلِ وَالنَّهَارِ وَالۡفُلۡكِ الَّتِیۡ تَجۡرِیۡ فِی الۡبَحۡرِ بِمَا یَنۡفَعُ النَّاسَ وَمَاۤ اَنۡزَلَ اللّٰهُ مِنَ السَّمَآءِ مِنۡ مَّآءٍ فَاَحۡیَا بِهِ الۡاَرۡضَ بَعۡدَ مَوۡتِهَا وَبَثَّ فِیۡهَا مِنۡ کُلِّ دَآبَّةٍ ص وَّتَصۡرِیۡفِ الرِّیٰحِ وَالسَّحَابِ الۡمُسَخَّرِ بَیۡنَ السَّمَآءِ وَالۡاَرۡضِ لَاٰیٰتٍ لِّقَوۡمٍ یَّعۡقِلُوۡنَ ○ ۱۶۴ بلاشبہ آسمانونکے اور زمین کے بنانے مین اور یکے بعد دیگرے رات اور دن کے آنے مین اور جہازون (کے چلنے) مین جو کہ سمندر مین چلتے ہین آدمیونکے نفع کی چیزین (اور اسباب) لیکر اور (بارش کے) پانی مین جسکو اللہ تعالی نے آسمان سے برسایا پھر اُس (پانی) سے زمین کو تر و تازہ[۵] کیا اُسکے خشک ہوئے پیچھے (یعنے اُسمین نباتات پیدا کیے) اور (اُن نباتات سے) ہر قسم کے حیوانات اُس (زمین) مین پھیلا دینے (کیونکہ حیوانات کی زندگی اور توالد و تناسل اسی غذاے نباتی کی بدولت ہے) اور ہواؤن کی (سمتین اور کیفیتین) بدلنے مین (کہ کبھی پُروا ہے کبھی پچھوا کبھی گرم ہے کبھی سرد) اور ابر (کے وجود) مین جو زمین و آسمان کے درمیان مقید (اور معلق) رہتا ہے (ان تمام چیزونمین) دلائل (توحید کے موجود) ہین اُن لوگون کے (استدلال کے) لیے جو عقل (سلیم) رکھتے ہین **ف** اس استدلال عقلی کا مختصر طریق یہ ہے کہ یہ اشیاء مذکورہ سب ممکن الوجود ہین بعض تو بداہۃً بسبب مشاہدہ وجود بعد العدم یا تغیر و تبدل احوال کے اور بعض بدلیل ترکیب من الاجزاء یا افتقار بعض الی البعض کے اور ممکن بوجہ متساوی الوجود والعدم ہونیکے محتاج ہوتا ہے کسی مرجح کا وہ مرجح اگر ممکن ہے تو اُسمین پھر یہی کلام ہوگا تو قطع تسلسل محال کیلیے انتہاء واجب ہے کسی واجب الوجود کیطرف یہ تو دلیل ہے وجود صانع کی آگے رہا اُسکا واحد ہونا سو اُسکی تقریر یہ ہے کہ اگر نعوذ باللہ متعدد مثلاً دو فرض کیے جاوین تو اُنمین سے کسیکا عاجز ہونا ممکن ہے یا دونون کا قادر ہونا ضرور ہے شق اول محال ہے کیونکہ عجز منافی ہے وجوب وجود کے اور شق ثانی پر اگر اُنمین سے ایک نے کسی امر کا مثلاً ایجاد زید کا ارادہ کیا تو دوسرا اسکے خلاف کا ارادہ کرسکتا ہے یا نہین اگر نہین کرسکتا تو اُسکا عجز لازم آویگا جو منافی وجوب وجود کے ہے اور اگر کرسکتا ہے تو اُسپر ترتب مراد کا ضروری ہے یا نہین اگر ضرور نہین تو تخلف مراد کا ارادہ قادر مطلق سے لازم آویگا جو کہ محال ہے اور اگر ضروری ہے تو دو مختلف مرادون کا اجتماع لازم آویگا کیونکہ ایک واجب کے ارادہ پر ایک مراد مرتب ہوا دوسرے واجب کے ارادہ پر دوسرا مراد اس مراد اول کی ضد مرتب ہوا تو اجتماع ضدین لازم آیا اور وہ محال اور مستلزم محال کو محال ہے تو تعدد واجب کا محال ہے پس وحدت واجب ہے اور یہی مطلوب تھا خوب سمجھ لو **ف۲** اسلام کے اصول یعنی توحید و رسالت کے مسائل عقلی ہین جیسا آیت مین یعقلون اسطرف اشارہ ہے اور فروع عقلی کا ہونا ضرور نہین البتہ کسی دلیل عقلی قطعی کے خلاف نہونا ضرور ہے افسوس ہے آجکل نوخیز طبائع ان دونون کو مخلوط کرکے عجب چکر مین پڑجاتے ہین جسکا اخیر انجام بددینی ہے خوب سمجھ لو **ف۳** آسمانون کا وجود ثابت ہے اور نفی کی دلیل کسی کے پاس نہین ہان یہ ممکن ہے کہ نظام طلوع و غروب مین آسمان کو دخل نہو لیکن اس سے نفی وجود کی لازم نہین آتی۔ **ربط** اوپر کی آیات مین توحید کا اثبات تھا آگے مشرکین کی غلطی اور وعید کا بیان فرماتے ہین۔

تقریر دلیل عقلی توحید

**ملحقات الترجمہ**

[۵] قولہ تر و تازہ کیا - حملا علی المجاز

مسئلہ اصول اسلام عقلی ہین

غلطی بعض اہل زمان

وجود آسمان

**الروایات** فی لباب النقول اخرج سعید بن منصور فی سننہ والفریابی فی تفسیرہ والبیہقی فی شعب الایمان عن ابی الضحی قال لما نزلت والٰھکم الٰہ واحد لا الٰہ الا ھو الرحمن الرحیم تعجب المشرکون وقالوا الٰھا واحدا لئن کان صادقا فلیاتنا بآیۃ فانزل اللہ ان فی خلق السمٰوات والارض الی قولہ لقوم یعقلون ثم اورد لہ شاہدین عن ابن ابی حاتم وابی الشیخ وابن مردویہ ۱۲

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ

اور ایک آدمی وہ ہیں جو علاوہ خداتعالیٰ کے اوروں کو بھی شریک قرار دیتے ہیں ان سے ایسی محبت رکھتے ہیں جیسی محبت اللہ سے ہو اور جو مومن ہیں انکو اللہ تعالیٰ کیساتھ نہایت قوی محبت ہے اور کیا خوب ہوتا

ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ ۙ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ۙ وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ ○ اِذْ تَبَرَّاَ الَّذِيْنَ اتُّبِعُوْا مِنَ الَّذِيْنَ

اگر یہ ظالم جب کسی مصیبت کو دیکھتے تو یہ سمجھ لیا کرتے کہ سب قوت حق تعالیٰ ہی کو ہے اور یہ کہ اللہ تعالیٰ کا عذاب سخت ہوگا جبکہ وہ لوگ جنکے کہنے پر دوسرے چلتے تھے ان لوگوں سے صاف الگ ہو جاوینگے

اتَّبَعُوْا وَرَاَوُا الْعَذَابَ وَتَقَطَّعَتْ بِهِمُ الْاَسْبَابُ ○ وَقَالَ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا لَوْ اَنَّ لَنَا كَرَّةً فَنَتَبَرَّاَ

جو انکے کہنے پر چلتے تھے اور سب عذاب کا مشاہدہ کرلینگے اور باہم ان میں جو تعلقات تھے اسوقت سب قطع ہو جاوینگے اور یہ تابع لوگ یوں کہنے لگینگے کسیطرح ہم سبکو ذرا ایکدفعہ جانا مل جاوے توہم بھی ان سے

مِنْهُمْ كَمَا تَبَرَّءُوْا مِنَّا ؕ كَذٰلِكَ يُرِيْهِمُ اللّٰهُ اَعْمَالَهُمْ حَسَرٰتٍ عَلَيْهِمْ ؕ وَمَا هُمْ بِخٰرِجِيْنَ مِنَ النَّارِ ○

صاف الگ ہو جاویں جیسا یہ ہمسے صاف الگ ہو بیٹھے اللہ تعالیٰ یوں ہی انکی بداعمالیوں کو نرالی ارمان کرکے انکو دکھلاوینگے اور انکو دوزخ سے نکلنا کبھی نصیب نہ ہوگا۔

**ذم مشرکین** وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ ۙ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ۙ وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ ○[165] اور ایک آدمی وہ (بھی) ہیں جو علاوہ خداتعالیٰ کے اوروں کو بھی شریک (خدائی) قرار دیتے ہیں (اور انکو اپنا کارساز سمجھتے ہیں اور) انسے ایسی محبت رکھتے ہیں جیسی محبت اللہ سے (رکھنا ضروری) ہو (یہ حالت تو مشرکین کی ہے) اور جو مومن ہیں انکو (صرف) اللہ تعالیٰ کے ساتھ نہایت قوی محبت ہے (کیونکہ اگر کسی مشرک کو یہ ثابت ہو جاوے کہ میرے معبود سے مجھپر کوئی ضرر پڑیگا تو فوراً محبت منقطع ہو جاوے اور مومن باوجود اسکے کہ نافع وضار حق تعالیٰ ہی کو اعتقاد کرتا ہے لیکن پھر بھی محبت ورضا اسکی باقی رہتی ہے و نیز اکثر مشرکین مصیبت شدیدہ کے وقت اپنے شرکاء کو چھوڑ دیتے تھے اور مومنین من حیث الایمان مصیبت میں بھی خدا کو نہ چھوڑتے تھے اور محاورات میں ایسے قضایا باعتبار حالت غالبہ کے بھی صادق ہوتے ہیں) اور کیا خوب ہوتا اگر یہ ظالم (مشرکین) جب (دنیا میں) کسی مصیبت کو دیکھتے تو (اسکے وقوع میں غور کرکے) یہ سمجھ لیا کرتے کہ سب قوت حق تعالیٰ ہی کو ہے (اور دوسرے سب اسکے سامنے عاجز ہیں چنانچہ اس مصیبت کو نہ کوئی روک سکا نہ ٹال سکا اور ایسے وقت میں کوئی یاد رہا) اور (اس مصیبت کی شدت میں غور کرکے) یہ (سمجھ لیا کرتے) کہ اللہ تعالیٰ کا عذاب (آخرت میں کہ دار الجزا ہے اور بھی) سخت ہوگا (تو اسیطرح غور کرنے سے تراشیدہ معبودوں کا عجز اور حق تعالیٰ کی قدرت وعظمت منکشف ہوکر توحید وایمان اختیار کرلیتے) **ف** غور کرنیکے واسطے جو مصیبت کا وقت ذکر میں خاص کیا گیا اسکی وجہ یہ ہے کہ ایسے ہی وقت میں غیر اللہ کو چھوڑ کر خداتعالیٰ کیطرف رجوع ہو جاتے تھے اسلیے اسوقت کو یاد دلا کر متنبہ فرماتے ہیں کہ جیسے اسوقت کسیقدر روبراہ ہو جاتے ہو اگر قدرے نظر صحیح سے کام لو تو اسوقت ضرور توحید کا حق ہونا منکشف ہو جاوے اور توحید پر ثبات نصیب ہو۔

**ربط** اوپر عذاب آخرت کو سخت فرمایا ہے آگے اس سختی کی کیفیت کا بیان فرماتے ہیں **شدت عذاب آخرت** اِذْ تَبَرَّاَ الَّذِيْنَ اتُّبِعُوْا مِنَ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا وَرَاَوُا الْعَذَابَ وَتَقَطَّعَتْ بِهِمُ الْاَسْبَابُ ○[166] وَقَالَ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا لَوْ اَنَّ لَنَا كَرَّةً فَنَتَبَرَّاَ مِنْهُمْ كَمَا تَبَرَّءُوْا مِنَّا ؕ كَذٰلِكَ يُرِيْهِمُ اللّٰهُ اَعْمَالَهُمْ حَسَرٰتٍ عَلَيْهِمْ ؕ وَمَا هُمْ بِخٰرِجِيْنَ مِنَ النَّارِ ○[167] (وہ سختی عذاب کی اسوقت معلوم ہوگی) جبکہ (ان مشرکین میں سے) وہ (ذی اثر) لوگ جنکے کہنے پر دوسرے (عوام) چلتے تھے ان (عام) لوگوں سے صاف الگ ہو جاوینگے جو انکے کہنے پر چلتے تھے اور سب (خواص وعوام) عذاب کا مشاہدہ کرلینگے اور باہم ان میں جو تعلقات تھے (کہ ایک تابع تھا دوسرا متبوع تھا وغیرہ وغیرہ اسوقت) سب قطع ہو جاوینگے (جیسے دنیا میں بھی دیکھا جاتا ہے کہ جرم میں سب شریک ومتفق ہوتے ہیں اور تنقیح مقدمہ کے وقت سب الگ الگ بچنا چاہتے ہیں حتیٰ کہ باہم گرشناخت تک کے منکر ہو جاتے ہیں) اور (جب) یہ تابع

---

**النحو** ولو یری الذین ظلموا فی قراءۃ ولو تری بالفوقانیۃ ای تبصر یا محمد الذین ظلموا مفعول اذ یرون بالبناء للفاعل المفعول یبصرون العذاب لرأیت امراً عظیماً واذ بمعنی اذا ان ای لان القوۃ الخ ۱۲ من الجلالین وقرأ یعقوب ان بالکسر علی الاستیناف او اضمار القول ای قائلین ذلک ۱۲ **الکلام** قولہ تعالیٰ وما ھم بخارجین دل تقدیم المسند الیہ علی معنی الفعل متصلا بحرف النفی علی تخصیص النفی بالمسند الیہ واثباتہ لغیرہ علی خروج العصاۃ من النار کما صرح الحواشی ما انا قلت کذا قال مولانا عبد العزیز ۱۲ **الفقہ** استدل بقولہ اعمالھم علی کون الکفار مخاطبین بالفروع واجیب تخصیص الاعمال بالشرکیۃ والکفریۃ ۱۲

---

**ملحقات الترجمة**

**ف۱ قولہ** جیسی محبت اللہ سے ضروری ہے یعنی مثل الحب الذی یجب ان یحصل کما قالوا فی قولہ تعالیٰ الذین اتخذوا دینھم لھوا ای الدین الذی کان یجب ان یکونوا علیہ وھذا التشبیہ ۲ باعتبار حالۃ النفع لانھم کانوا لا یذکرون اللہ فی النفع فلا یرد ان الحب الذی یجب حصولہ ہو ما ذکر فی التفسیر الاشدیۃ من الرضا فی الشدائد ایضاً ولم یکونوا محبین للانداد بھذہ المثابۃ فکیف شبہ محبتھم للانداد بالحب الذی یجب حصولہ وجہ عدم الورود ان المشبہ بہ لیس مطلق الحب الواجب بل الحب الواجب فی حالۃ النفع خاصۃ فکان المعنی ان المشرکین یحبون اندادھم فی حالۃ النفع کما یجب ان یحبوا اللہ تعالیٰ فی ھذہ الحالۃ واما حالۃ الضر فلیس فیھم حبھم وانما ھو للمومنین خاصۃ فافھم وامعن ۱۲

**ف۲ قولہ** کیا خوب ہوتا حملا لکلمۃ لو علی التمنی الکثیر الاستعمال ہکذا فسر استاذی رحمہ اللہ تعالیٰ فلا حاجۃ الی تقدیر فافہم ۱۲

**ف۳ قولہ** دنیا میں یہ فقرہ مولانا عبد العزیز کما فی قولہ ولنذیقنھم من العذاب الادنی دون العذاب الاکبر وفی قولہ وما کان اللہ

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ كُلُوْا مِمَّا فِى الْاَرْضِ حَلٰلًا طَيِّبًا ۖ وَّلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ۭ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۝

اے لوگو جو چیزین زمین مین موجود ہین اُن مین سے حلال پاک چیزون کو کھاؤ اور شیطان کے قدم بقدم مت چلو۔ فے الواقع وہ تمہارا صریح دشمن ہے۔

اِنَّمَا يَاْمُرُكُمْ بِالسُّوْۗءِ وَالْفَحْشَاۗءِ وَاَنْ تَقُوْلُوْا عَلَي اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ۝

وہ تو تمکو اُن ہی باتونکی تعلیم کرے گا جو کہ بُری اور گندی ہین اور یہ کہ اللہ کے ذمہ وہ باتین لگاؤ کہ جسکی تم سند بھی نہین رکھتے۔

لوگ (ان متبوعونکی یہ طوطا چشمی دیکھینگے تو بڑے جھنجھلاوینگے اور تو کچھ ہو نہ سکے گا مگر جھلا کر) یون کہنے لگین گے کسیطرح ہم سبکو (دنیا مین) بس ذرا ایک دفعہ جانا ملجاوے تو ہم بھی ان سے (اتنا بدلہ تو لیلین کہ اگر یہ پھر ہمکو اپنے تابع ہونیکی ترغیب دین تو ہم بھی انسے) صاف (ٹکا سا جواب دیکر) الگ ہوجاوین جیسا یہ ہمسے (اسوقت) صاف الگ ہو بیٹھے (اور کہدین کہ جناب آپ وہی ہین کہ عین موقع پر دیدہ شوئی کی تھی اب ہمسے کیا غرض حق تعالی فرماتے ہین کہ ان تجویزون اور سوچ بچارون سے کیا ہاتھ آویگا فقط) اللہ تعالی یون ہی انکی بداعمالیون کو خالی ارمان (کے پیرایہ مین) کرکے انکو دکھلا دینگے اور اُن (تابعین و متبوعین سب) کو دوزخ سے نکلنا کبھی نصیب ہوگا (کیونکہ شرک کی سزا خلود فی النار ہے) **ف** اس عذاب مین کئی طرح کی شدت ثابت ہوئی اول عذاب دوزخ کا خود حسًا شدید ہے دوسرے ان متبوعین کے خشک جواب دیدینے سے اور اُسوقت تابعین کو بجز غیظ و غضب اور تمناے انتقام کے کچھ نہ بن پڑنے کی وجہ سے اور بالاشتراک سب پر حسرت واقع ہونے سے جو کہ روحانی عذاب ہے اس عذاب جسی مین معنوی شدت اور بڑھ گئی **ربط** اوپر اہل شرک کے عقیدہ کا ابطال تھا آگے اہل شرک کے بعض اعمال کا بطلان ہے جیسے سانڈ کی تعظیم وغیرہ **ابطال تعظیم سوائب** يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ كُلُوْا مِمَّا فِى الْاَرْضِ حَلٰلًا طَيِّبًا ۖ وَّلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ۭ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۝۱۶۸ اِنَّمَا يَاْمُرُكُمْ بِالسُّوْۗءِ وَالْفَحْشَاۗءِ وَاَنْ تَقُوْلُوْا عَلَي اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ۝۱۶۹ بعض مشرکین بتونکے نام پر جانور چھوڑتے تھے اور انسے منتفع ہونیکو باعتقاد اُنکی تعظیم کے حرام سمجھتے تھے اور اپنے اس فعل کو حکم الٰہی اور موجب رضاء حق و وسیلہ تقرب الی اللہ بواسطہ شفاعت اُن بتونکے سمجھتے تھے حق تعالے اس باب مین خطاب فرماتے ہین کہ) اے لوگو جو چیزین زمین مین موجود ہین اُن مین سے (شرعی) حلال پاک چیزون (کے نسبت اجازت ہے کہ اُن) کو کھاؤ (برتو) اور (اس نامزد کرنے سے انکی تحریم کا ارتکاب کرکے یا تحریم بطریق تعظیم کو حکم حق اور موجب قرب و رضاء حق الٰہی اعتقاد کرکے) شیطان کے قدم بقدم مت چلو فی الواقع وہ (شیطان) تمہارا صریح دشمن ہی (کہ ایسے ایسے خیالات و جہالات سے تمکو خسران ابدی مین گرفتار کر رکھا ہے اور دشمن ہونے کی وجہ سے) وہ تو تمکو اُن ہی باتون کی تعلیم کریگا جو کہ (شرعًا) بُری اور گندی ہین اور یہ (بھی تعلیم کریگا) کہ اللہ کے ذمہ وہ باتین لگاؤ جسکی تم سند بھی نہین رکھتے (مثلاً یہی کہ ہمکو خدا تعالے کا اسیطرح حکم ہے) **ف** سانڈ وغیرہ جو بتون وغیرہ کے نام چھوڑ دیے جاتے ہین یا اور کوئی جانور بکرا مرغا وغیرہ کسی بزرگ یا اور کسی غیر اللہ کے نامزد کردیا جاتا ہے اُسکا حرام ہونا ابھی چار آیتون کے بعد وَمَآ اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ مین آتا ہے اس آیت یا ایہا الناس مین ایسے جانور کے حرام ہونے کی نفی کرنا منظور نہین جیسا بعضون کو شبہہ ہوگیا ہے بلکہ اس آیت مین ایک خاص طور پر حرام کرنیکی نہی کرنا مقصود ہی یعنی تم جو ایسا فعل کرتے ہو جس سے حرمت ہوجا یا اس تحریم سے غیر اللہ کی تعظیم کرتے ہو اور اس عمل کو موجب برکت و تقرب سمجھتے ہو اور اس سے منتفع ہونے کو موجب بے ادبی سمجھتے ہو پھر اس تحریم کو غیر قابل رفع یعنی مؤبد جانتے ہو یہ سب ممنوع اور منہی عنہ ہے پس نہ ایسے فعل کا جیسے خود سانڈ وغیرہ بتونکے نام چھوڑنا یا کسی اور غیر اللہ کے نامزد کرنا ارتکاب کرو بلکہ اسکے حال پر رکھکر کھاؤ پیو اور نہ اُسکو مشروع سمجھو اور اگر ایسی حرکت جہالت سے ہوجاوے تو ایمان و توبہ و اصلاح نیت سے اس تحریم کو مرتفع سمجھو اور ظاہر ہے کہ تحریم للکرامۃ مسمّٰی نہی اور تحریم للنجاست کے اثبات مین

**اللغات** حلالا طیبا یستطیبہ الشرع ۱۲ بیضاوی فہو توضیح للحرام ۱۲ عصام خطوات وہو ما بین قدمی الخاطی ۱۲ بیضاوی ثم استعمل فی الاقتداء وان لم یکن ثمۃ خطوۃ ۱۲ حاشیہ السوء والفحشاء ما انکرہ العقل واستقبحہ الشرع والعطف لاختلاف الوصفین فان سوء لاغتمام العاقل بہ وفحشاء لاستقباحہ ایاہ ۱۲ بیضاوی

**البلاغۃ** یأمرکم استعیر الامر لتزیینہ وبعثہ لہم علی الشر ۱۲ بیضاوی۔ **الروایات** فی روح المعانی نزلت فی المشرکین الذین حرموا علی انفسہم البحیرۃ والسائبۃ والوصیلۃ والحام کما ذکرہ ابن جریر وابن عباس رض ۱۲

**ملحقات الترجمۃ** ۱۵ قولہ کسیطرح یہ کلمۃ موضوعۃ فی لساننا للتمنی ۱۲ ۲۵ قولہ کبھی اخذہ والباء فی جزاؤہا ۱۲ ۳۵ قولہ بارخصت حلالا للامر فی الاباحۃ لان المقصود النہی عن التحریم والنفی ثابت بالآیۃ ۱۲ ۴۵ قولہ قدم بقدم راعی فیہ کون الخطوات جمعا ۱۲ ۵۵ قولہ فی الواقع ہذہ الکلمۃ مستعملۃ فی لساننا بمعنی التحقیق ۱۲ ۶۵ قولہ مثلا یہی الخ لقولہ تعالی واذا فعلوا فاحشۃ قالوا وجدنا علیہا آباءنا واللہ امرنا بہا ۱۲ ۷۵ قولہ ف تم جو ایسا فعل کرتے ہو فالتحریم یستعمل تارۃ بمعنی مباشرۃ امر لوجب الحرمۃ کما فی قولہ لم تحرم ما احل اللہ لک وتارۃ یستعمل بمعنی اعتقاد الحرمۃ کما فی قولہ تعالی لایحرمون ما حرم اللہ ورسولہ فالمراد ہہنا ان کان المعنی الاول فلا اشکال ولا یعارض التحریم المستفاد من قولہ تعالی وما اہل بہ لغیر اللہ وان کان الثانی فیخصص باعتقاد الحرمۃ لنجاستہ التی منشاؤہا التعظیم فلا ینافی اعتقاد حرمۃ التی منشاؤہا الاہانۃ والنجاسۃ وانہم فان المقام دلالۃ الالتزام ۱۲

وَاِذَا قِیْلَ لَهُمُ اتَّبِعُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا بَلْ نَتَّبِعُ مَآ اَلْفَیْنَا عَلَیْهِ اٰبَآءَنَا ؕ اَوَلَوْ كَانَ اٰبَآؤُهُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ

اور جب کوئی اُن لوگوں سے کہتا ہے کہ اللہ تعالے نے جو حکم بھیجا ہے اُسپر چلو تو کہتے ہین بلکہ ہم تو اسی پر چلین گے جسپر ہمنے اپنے باپ دادا کو پایا ہے کیا اگرچہ اُنکے باپ دادا نہ کچھ سمجھ رکھتے ہون

شَیْئًا وَّلَا یَهْتَدُوْنَ ۝ وَمَثَلُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا كَمَثَلِ الَّذِیْ یَنْعِقُ بِمَا لَا یَسْمَعُ اِلَّا دُعَآءً وَّنِدَآءً ؕ

اور نہ ہدایت رکھتے ہون۔　اور ان کافرون کی کیفیت اُس کیفیت کے مثل ہے کہ ایک شخص ہے وہ ایسے جانور کے پیچھے چلا رہا ہے جو بجز بلانے اور پکارنے کے کوئی بات نہین سنتا

صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ ۝

یہ کفار بہرے ہین گونگے ہین اندھے ہین　سو سمجھتے کچھ نہین۔

کچھ تعارض نہین احقر نے تفسیر کی جو تقریر کی ہے اُسمین بھی اسکو صاف کر دیا ہے اسمین جو حلال اور گندی چیز وہین شرعا کی قید لگا دی ہے اس سے کسیکو قیاس دوڑانے کی گنجایش نہین رہی ربط آیت گذشتہ مین بطلان طریق مشرکین کا بیان تھا آگے بطلان اس طریق کے برہان کا بیان ہے **بطلان دلیل مشرکین** وَاِذَا قِیْلَ لَهُمُ اتَّبِعُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا بَلْ نَتَّبِعُ مَآ اَلْفَیْنَا عَلَیْهِ اٰبَآءَنَا اَوَلَوْ كَانَ اٰبَآؤُهُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ شَیْئًا وَّلَا یَهْتَدُوْنَ ۝ اور جب کوئی ان (مشرک) لوگون سے کہتا ہے کہ اللہ تعالے نے جو حکم (اپنے پیغمبر کے پاس) بھیجا ہے اُسپر چلو تو (جواب مین) کہتے ہین کہ (نہین) بلکہ ہم تو اسی (طریقہ) پر چلین گے جسپر ہمنے اپنے باپ دادا کو پایا ہے (کیونکہ وہ لوگ اس طریقہ کے اختیار کرنے مین ما مور من اللہ تھے حق تعالے اُن پر رد فرماتے ہین کہ) کیا (ہر حالت مین یہ لوگ اپنے باپ دادا ہی کے طریقہ پر چلین گے) اگرچہ اُنکے باپ دادا (دین کی) نہ کچھ سمجھ رکھتے ہون اور نہ (کسی آسمانی کتاب کی) ہدایت رکھتے ہون **ف** مطلب یہ کہ خود وہ باپ دادا ہی تمسک بامر اللہ نہ تھے اور تمسک کی دو صورتین ہوتی ہین صریح لفظ کتاب جسکو ہدایت سے تعبیر فرمایا اور علت حکم کتاب بواسطہ قیاس کے جسکو عقل سے تعبیر فرمایا سو وہ دونون سے عاری تھے پس ایسے شخص کی تقلید کی کیا گنجایش ہے اور یہ تقلید بھی محل مسکوت عنہ مین نہین بلکہ مورد دلیل مین خلاف دلیل کے اور اس سے یہ بھی مفہوم ہوگیا کہ اگر کسی بزرگ کی نسبت دلیل صحیح معتبر سے یہ ثابت ہو جاوے کہ اسکا قول مستند الی الدلیل الشرعی ہوتا ہے خواہ وہ دلیل شرعی نص ہو یا قیاس وہ شخص شرعا اتباع اور تقلید کے قابل ہوتا ہے جبتک کہ اسکے قول کا کسی دلیل صحیح صریح سے معارض ہونا ثابت نہو جاوے پس تقلید ائمہ مجتہدین کی مذمت مین اس آیت کو پڑھ دینا محض بے محل ہے بلکہ اس سے تو اور اس تقلید مجتہدین فی الدین کی تائید اور تقویت ہوتی ہے جیسا ابھی تقریر کر چکا ہون ربط اوپر ان مشرکین کی بدفہمی کا بیان تھا جو منشا ہے حق قبول نہ کرنیکا آگے اس بدفہمی کے باب مین انکی ایک مثال مذکور ہوتی ہے **مثال سوء فہم مشرکین** وَمَثَلُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا كَمَثَلِ الَّذِیْ یَنْعِقُ بِمَا لَا یَسْمَعُ اِلَّا دُعَآءً وَّنِدَآءً ؕ صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ ۝ اور ان کافرون کی کیفیت (نا فہمی مین) اس (جانور) کی کیفیت کے مثل ہے (جسکا ذکر اس مثال مین کیا جاتا ہے) کہ ایک شخص ہے وہ ایسے (جانور) کے پیچھے چلا رہا ہے جو بجز بلانے اور پکارنے کے کوئی (بامضمون) بات نہین سنتا (اسیطرح) یہ کفار (بھی ظاہری بات جیسے تو سنتے ہین لیکن کام کی بات سے بالکل) بہرے ہین (گویا سنا ہی نہین) گونگے ہین (کہ کبھی ایسی بات زبان پر بھی نہین آتی) اندھے ہین (کہ نفع نقصان نظر ہی نہین آتا) سو (جب سارے ہی حواس مختل ہین تو) سمجھتے (سمجھاتے) کچھ نہین۔ ربط اوپر اکل طیبات کے امر مین مشرکین کی غلطی ظاہر فرمانے سے اُنکی اصلاح مقصود تھی آگے اہل ایمان کو اس غلطی مین اُن کفار کی موافقت کرنے سے

**النحو** اولو کان آباؤھم لو وصلیۃ والجملۃ مقدرۃ قبلھا بعد الھمزۃ ای اتتبعونھم وان کان آباؤھم الخ وقیل غیر ذلک ۱۲

**البلاغۃ** واذا قیل لھم قال البیضاوی الضمیر للناس وعدل عن الخطاب عنھم للنداء علی ضلالھم کانہ التفت الی العقلاء وقال لھم انظروا الی ھؤلاء الحمقی ماذا یجیبون آہ

**الروایات** قال البیضاوی نزلت فی المشرکین امروا باتباع القرآن وسائر ما انزل اللہ من الحجج والآیات فجنحوا الی التقلید وقیل فی طائفۃ من الیھود آہ قلت الاول اوفق بالنظم والثانی اقوی

روایۃ کما فی لباب النقول اخرج ابن ابی حاتم من طریق سعید او عکرمۃ عن ابن عباس قال دعا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الیھود الی الاسلام ورغبھم فیہ وحذرھم عذاب اللہ ونقمتہ فقال رافع بن حرملۃ ومالک بن عوف بل نتبع یا محمد ما وجدنا علیہ آباءنا فھم کانوا اعلم وخیرا منا فانزل اللہ فی ذلک واذا قیل لھم اتبعوا ما انزل اللہ الآیۃ قلت ولا یبعد نزولھا فی الفریقین فان اللفظ عام والمحاجۃ کانت مع الفریقین واللہ اعلم ۱۲

**ملحقات الترجمۃ**

۵ قولہ گنجایش نہین الخ الان الحلۃ والحرمۃ منھ بیان ۱۲

۵ قولہ کیونکہ وہ لوگ الخ قولہ مامورین من اللہ مدلیل قولہ تعالی فی الاعراف واذا فعلوا فاحشۃ قالوا وجدنا علیھا آباءنا واللہ امرنا بھا وفسرہ البیضاوی لیعین ھذا التفسیر فقولھم بل لیس لنفی الاتباع لما انزل اللہ مطلقا بل لما انزل اللہ علی نبیہ صلی اللہ علیہ وسلم خاصۃ لاسیما اذا کانت الآیۃ فی الیھود فانھم کانوا اہل التوراۃ وانما نفی اللہ تعالی عن آباء الیھود العقل والاھتداء لعدم تمسکھم فی ھذہ المذاھب الباطلۃ والاعمال الفاسدۃ بذلک الکتاب لکونھا علی خلاف سنۃ الکونھم الاکتاب لھم ولو کانت فی المشرکین فعلی ظاھرھا علی عدم کون الکتاب عندھم ۱۲

۵ قولہ جسکا ذکر اس مثال مین ہے فیہ اشارۃ الی توجیہ الکلام بوجہ غریب حاصلہ ان مثل الذین کفروا کمثل ھذا المجموع باعتبار احد اجزاءہ والمجموع ھو رجل ینعق بالبھیمۃ فذلک الجزء ھو البھیمۃ وھذا اشبہ السبیل فی جمیع الامثلۃ فلا یحتاج الی تقدیر شیء فتدبر ولنشکر ۱۲

۵ قولہ جانور کے پیچھے ای فیہ معنی اللفظ ففی روح المعانی النعیق التصایح فی التصویت علی البھائم للزجر ۱۲

۵ قولہ بامضمون بات نہین سنتا فالنفی یکون للمسموع کما ھو

[illegible]

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُلُوا مِن طَيِّبَاتِ مَا رَزَقْنَاكُمْ وَاشْكُرُوا لِلَّهِ إِن كُنتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُونَ ۝ إِنَّمَا حَرَّمَ

اے ایمان والو جو پاک چیزین ہمنے تمکو مرحمت فرمائی ہین اُن مین سے کھاؤ اور حق تعالے کی شکر گذاری کرو اگر تم خاص اُنکے ساتھ غلامی رکھتے ہو اللہ تعالے نے تو تمپر صرف

عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنزِيرِ وَمَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللَّهِ ۖ فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَلَا عَادٍ فَلَا إِثْمَ

حرام کیا ہے مردار کو اور خون کو اور خنزیر کے گوشت کو اور ایسے جانور کو جو غیر اللہ کے نامزد کر دیا گیا ہو۔ پھر بھی جو شخص بیتاب ہو جاوے بشرطیکہ نہ تو طالب لذت ہو اور نہ تجاوز کرنیوالا ہو تو اس شخص

عَلَيْهِ ۚ إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝

کچھ گناہ نہین ہوتا واقعی اللہ تعالے ہین بڑی مغفرت رحیم

مناسبت اور اس ضمن مین کسی امر سے اہل ایمان پر اپنا انعام ظاہر فرمانا اور اس انعام پر انکو اداء شکر کا حکم فرمانا مقصود ہی **اظہار نعمت بر مومنین مع حکم شکر** يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُلُوا مِن طَيِّبَاتِ مَا رَزَقْنَاكُمْ وَاشْكُرُوا لِلَّهِ إِن كُنتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُونَ ۝ اے ایمان والو (ہماری طرف سے تمکو اجازت ہے کہ) جو (شرع کی رو سے) پاک چیزین ہمنے تمکو مرحمت فرمائی ہین اُن مین سے (جو چاہو) کھاؤ (برتو) اور (اس اجازت کے ساتھ یہ حکم بھی ہے کہ) حق تعالے کی شکر گذاری کرو (زبان سے بھی ہاتھ پاؤن سے بھی خدمت طاعت بجا لاکر بھی اور دل سے ان نعمتونکو منجانب اللہ سمجھکر بھی) اگر تم خاص اُنکے ساتھ غلامی (کا تعلق) رکھتے ہو (اور یہ تعلق ہونا مسلم اور ظاہر ہے پس وجوب شکر بھی ثابت ہے) **ربط** اوپر تو اسکا بیان تھا کہ حلال کو حرام مت کرو آگے یہ مذکور ہوتا ہے کہ حرام کو حلال مت سمجھو جیسا کہ مشرکین اسمین بھی مبتلا تھے چنانچہ میتہ و مذبوح باسم غیر اللہ وغیرہ کھایا کرتے تھے اور ان حرام چیزونکے بیان کرنے سے مضمون مذکور کی بھی تائید مقصود ہے کہ دیکھو حرام یہ چیزین ہین اپنی طرف سے حلال چیزونکو حرام مت کرو **ماکولات محرمہ** إِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنزِيرِ وَمَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللَّهِ ۖ فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَلَا عَادٍ فَلَا إِثْمَ عَلَيْهِ ۚ إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ اللہ تعالے نے تو تمپر صرف (اُن چیزونکو) حرام کیا ہے (نہ یہ کہ تم اپنی طرف سے حلال چیزونکو حرام کرلو جیسا گذرا یعنی) مردار (جانور) کو (جو باوجود واجب الذبح ہونیکے بلا ذبح شرعی مرجاوے) اور خون کو (جو بہتا ہو) اور خنزیر کے گوشت کو (اسیطرح اُسکے سب اجزاء کو بھی) اور ایسے جانور کو جو (بقصد تقرب) غیر اللہ کے نامزد کر دیا گیا ہو (ان سب کو بیشک حرام کیا ہے) پھر بھی (اسمین اتنی آسانی رکھی ہے کہ) جو شخص (بھوک سے بہت ہی) بیتاب ہو جاوے بشرطیکہ نہ تو (کھانے مین) طالب لذت ہو اور نہ (قدر ضرورت و حاجت سے) تجاوز کرنے والا ہو تو (اس حالت مین ان حرام چیزون کے کھانے مین بھی) اُس شخص پر کچھ گناہ نہین ہوتا واقعی اللہ تعالی ہین بڑے غفور رحیم (کہ ایسے وقت مین یہ رحمت فرمائی کہ گناہ کی چیزین گناہ اُٹھا دیا) **ف** اس مقام کے متعلق چند مسائل فقہیہ ہین **مسئلہ** جس جانور کا ذبح کرنا شرعاً ضروری ہو اور وہ بلا ذبح ہلاک ہو جاوے وہ حرام ہوتا ہی اور جس جانور کا ذبح کرنا ضروری نہین ہے وہ دو طرح کے ہین ایک ٹڈی اور مچھلی دوسرے وحشی جیسے ہرن وغیرہ جبکہ اُسکے ذبح پر قدرت نہو تو اُسکو دور ہی سے تیر یا اور کسی تیز ہتھیار سے اگر بسم اللہ کہکر زخمی کیا جاوے تو حلال ہو جاتا ہی البتہ بندوق کا شکار بدون ذبح کیے ہوئے حلال نہین کیونکہ گولی مین دھار نہین ہوتی **مسئلہ** خون جو بہتا نہو اُس سے دو چیزین مراد ہین جگر اور طحال یہ حلال ہین **مسئلہ** خنزیر کے سب اجزا لحم و شحم و پوست و اعصاب سب حرام بھی ہین اور نجس بھی ہین **مسئلہ** جس جانور کو غیر اللہ کے نامزد اس نیت سے کر دیا ہو کہ وہ ہم سے خوش ہونگے اور ہماری کار روائی کر دینگے جیسا اکثر عام جاہلون کی عادت ہے کہ اسی نیت سے بکرا مرغا وغیرہ مقرر کر دیتے ہین وہ حرام ہو جاتا ہے اگرچہ ذبح کے وقت اُسپر اللہ تعالے کا نام لیا ہو البتہ اگر اس طرح نامزد کرنے کے بعد اس سے توبہ کرلے پھر وہ حلال ہو جاتا ہی **تنبیہ** اس مسئلہ مین بعض خواندہ لوگونکو غلطی ہو گئی ہی اور وجہ غلطی کی دو ہین اول یہ کہ آیت سابقہ يَا أَيُّهَا النَّاسُ کا شان نزول یہ لکھا ہی کہ جو لوگ سانڈ وغیرہ کی تحریم کرتے تھے اُنکی رد مین یہ آیت نازل ہوئی ہی اس سے معلوم ہوا کہ سانڈ وغیرہ حلال ہی اسکا جواب یہ ہی کہ ان لوگونکی تحریم اور اس تحریم مدعی مین چند فرق ہین۔ اول یہ کہ وہان تحریم کے معنے ہین ایسا فعل کرنا جس سے حرمت پیدا ہو جاوے جیسے خود سانڈ وغیرہ چھوڑنا اور یہان تحریم کے معنی ہین کہ جب کوئی ایسا فعل کرے تو حرمت کا حکم

**البلاغة** ان کنتم ایاہ تعبدون فی روح المعانی بمنزلة التعلیل لطلب الشکر کانہ قیل واشکروا لانکم تخصونہ بالعبادة الخ ۱۲

**ملحقات الترجمة** ۵۱ قوله برتو کما فی روح المعانی کلوا للعموم بمبیح وجوه الانتفاع دلالة وعبارة ۱۲ ۵۲ قوله اجازت حملا اللام علی الاباحة ۱۲ ۵۳ قوله حکم ہے حملا الامر علی الایجاب ۱۲ ۵۴ قوله بی سے بھی الخ لعموم مفهوم الشکر ۱۲ ۵۵ قوله نہ یہ کہ الخ اشارة الی کون الحصر اضافیا لا حقیقیا لیرد المنع بحرمة اشیاء لم تذکر ۱۲ ۵۶ قوله جو باوجود واجب الذبح الخ ۔ قوله بہتا ہو دلیلهما الاجماع المستند الی الحدیث الذی اخرجه ابن ماجة و الحاکم من حدیث ابن عمر رضی الله تعالی عنهما و فیما احلت لنا میتتان و دمان السمک والجراد والکبد والطحال وحل الصید منصوص علیه فی القرآن کذا تقیید الدم بالمسفوح وتقیید المطلق خاصة بالاجماع ۱۲ ۵۷ قوله سب اجزاء للاجماع المستند الی قوله تعالی فانه رجس ای عینا و انما خص اللحم بالذکر لکونه معظم المقصود منه ۱۲ ۵۸ قوله طالب لذت الخ کذا فی المدارک وهو مبنی علی مذهب الحنفیة ونقل البغوی وقول من قال غیر باغ علی الامام ولا عاد فی سفر حرام ضعیف لان سفر الطاعة لا یبیح بلا ضرورة فاذا تحقق بالضرورة یبیح بلا سفر ولان بغیه لا یخرج عن الایمان فلا یستحق الحرمان اه قلت وقد مثل العسیر الحنفیة نهاه الحسن و قتادة والربیع ومجاهد وابن زید کما فی الکبیر ویقع البیضاوی ان یفسر منطبقا علی المذهب الحنفی بما فسر صاحب الکشاف غیر باغ علی مضطر آخر بالاستئثار علیه ۱۲

اِنَّ الَّذِیۡنَ یَکۡتُمُوۡنَ مَاۤ اَنۡزَلَ اللّٰہُ مِنَ الۡکِتٰبِ وَ یَشۡتَرُوۡنَ بِہٖ ثَمَنًا قَلِیۡلًا ۙ اُولٰٓئِکَ مَا یَاۡکُلُوۡنَ فِیۡ بُطُوۡنِہِمۡ اِلَّا النَّارَ

اسمین کوئی شبہ نہین کہ جو لوگ اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی کتاب کا اخفا کرتے ہین اور اسکے معاوضہ مین متاع قلیل وصول کرتے ہین ایسے لوگ اور کچھ نہین اپنے شکم مین آگ بھر رہے ہین

وَ لَا یُکَلِّمُہُمُ اللّٰہُ یَوۡمَ الۡقِیٰمَۃِ وَ لَا یُزَکِّیۡہِمۡ ۚۖ وَ لَہُمۡ عَذَابٌ اَلِیۡمٌ ﴿۱۷۴﴾ اُولٰٓئِکَ الَّذِیۡنَ اشۡتَرَوُا الضَّلٰلَۃَ بِالۡہُدٰی وَ الۡعَذَابَ

اور اللہ تعالیٰ انسے نہ تو قیامت مین کلام کرینگے اور نہ انکی صفائی کرینگے اور انکو سزاے دردناک ہوگی - یہ ایسے لوگ ہین جنہون نے ہدایت چھوڑ کر ضلالت اختیار کی اور مغفرت

بِالۡمَغۡفِرَۃِ ۚ فَمَاۤ اَصۡبَرَہُمۡ عَلَی النَّارِ ﴿۱۷۵﴾ ذٰلِکَ بِاَنَّ اللّٰہَ نَزَّلَ الۡکِتٰبَ بِالۡحَقِّ ؕ وَ اِنَّ الَّذِیۡنَ اخۡتَلَفُوۡا فِی الۡکِتٰبِ لَفِیۡ شِقَاقٍۭ بَعِیۡدٍ ﴿۱۷۶﴾

چھوڑ کر عذاب - سو دوزخ کے لیے کیسے باہمت ہین - یہ اسوجہ سے ہین کہ حق تعالیٰ نے کتاب کو ٹھیک ٹھیک بھیجا تھا اور جو لوگ ایسی کتاب مین بے راہی کرتے ہین وہ بڑی دور کے خلاف مین ہین

ع ۲۱ ربع ۵

ہو جاویگا دوسرے انکی تحریم اس جانور کی تعظیم اور ادب کے اعتقاد سے تھی اور یہ تحریم اس جانور کے خبث و نجاست کی وجہ سے نہ تھی اور وہ تحریم انکے اعتقاد مین موبد تھی کہ کسیطرح قابل ارتفاع نہ تھی اور یہ تحریم غیر موبد ہے کہ جب توبہ کر کے مرتفع ہو جاوے اور مع لفظ دیا جاوے تب بھی حلال ہو جاتا ہے پس اس تحریم کی نفی یا نہی یا انکار سے اس تحریم کی نفی لازم نہین آتی - دوسری وجہ غلطی کی یہ ہے کہ اکثر مفسرین نے اہل کی تفسیر ذبح علی اسم غیر اللہ کی ہے معلوم ہوا کہ وہی جانور مراد ہے جسکو بجائے بسم اللہ کے غیر اللہ کا نام لیکر ذبح کیا ہو جواب اسکا یہ ہے کہ اس تفسیر سے حصر لازم نہین آتا بلکہ یون کہا جاویگا کہ یہ حرام کی ایک فرد یہ بھی ہے چونکہ جاہلیت مین اسکا زیادہ رواج تھا اسلیئے یہ تفسیر کر دیگئی غایت ما فی الباب یہ تفسیر بطور تمثیل ہے سو اس مین کچھ ضرر نہین جبکہ اور دلائل حرمت کے موجود ہین جنمین ایک تو یہی آیت ہے کیونکہ اہلال لغتہً عام ہے مطلق نامزد کر دینے مین خواہ کسی کے نام پر ذبح ہو دوسری آیت اس سے زیادہ صریح ہے سورہ مائدہ مین کہ بعد ما اہل لغیر اللہ بہ کے ما ذبح علی النصب جدا فرمایا ہے اس سے صاف معلوم ہوا کہ جس ذبح سے تقرب و تعظیم غیر اللہ مقصود ہو وہ حرام ہو جاتا ہے تیسرے صحیح مسلم مین حدیث مرفوع لعن اللہ من ذبح لغیر اللہ اور ظاہر ہے کہ ایسی ذبح متنازع فیہ پر ذبح لغیر اللہ صادق آتا ہے چنانچہ کتب مذہب مین یہانتک تصریح ہے کہ اگر کسی حاکم کے آنے پر بطور بھینٹ کے ذبح کرے گو اسپر اللہ کا نام لیا گیا ہو مگر وہ ما اہل لغیر اللہ مین داخل ہو کر حرام ہو جاتا ہے کذا فی الدر المختار وغیرہ اور نووی نے بھی حدیث مذکور کی شرح مین ایسے مذبوح لقدوم الامیر کی حرمت اسی بنا پر شیخ ابراہیم مروزی شافعی سے نقل کی ہے - بعض لوگونکو تفسیر احمدی کی عبارت سے یہ شبہہ ہو گیا ہے اسکا جواب اسکے منہہ سے ظاہر ہے کہ انہون نے تاویل ایصال ثواب کی بنا پر حلت کا حکم فرمایا ہے اور بلا تاویل حلال نہین کہتے جیسا اسی قسم کی تاویل سے نووی نے ابراہیم مروزی کے قول کے بعد رافعی کا قول نقل کیا ہے تو جہان یہ تاویل یقیناً منفی ہو اسکو کیسے حلال کہا جاویگا اور عوام کا فعل یقیناً قابل تاویل نہین دلیل اسکی یہ ہے کہ اگر اس جانور کے بدلے اس سے دونی قیمت کی چیز انکو دیکر کہا جاوے کہ بجاے اس جانور کے اس چیز سے ایصال ثواب کر دو ہرگز وہ گوارا نہ کرین اور استدلال مین اندیشہ ناراضی ان بزرگونکا کرین جس سے فساد نیت یقینی ہے اور یہی مدار تھا حرمت کا خوب سمجھ لو [ربط] اوپر محرمات حسیہ کا مذکور تھا آیت آیندہ مین محرم معنوی کا بیان ہے جو عادت تھی علماء یہود کی کہ احکام غلط بیان کرکے عوام سے رشوت لیتے اور کھاتے تھے نیز اسمین تعلیم ہے علماء امت محمدیہ کو کہ ہم نے جو کچھ احکام بیان کیے ہین کسی نفسانی غرض[1] اور منفعت کے لیے انکے بیان و تبلیغ مین کوتاہی مت کرنا

**تحریم دین فروشی** اِنَّ الَّذِیۡنَ یَکۡتُمُوۡنَ مَاۤ اَنۡزَلَ اللّٰہُ مِنَ الۡکِتٰبِ وَ یَشۡتَرُوۡنَ بِہٖ ثَمَنًا قَلِیۡلًا ۙ اُولٰٓئِکَ مَا یَاۡکُلُوۡنَ فِیۡ بُطُوۡنِہِمۡ اِلَّا النَّارَ وَ لَا یُکَلِّمُہُمُ اللّٰہُ یَوۡمَ الۡقِیٰمَۃِ وَ لَا یُزَکِّیۡہِمۡ ۚۖ وَ لَہُمۡ عَذَابٌ اَلِیۡمٌ ﴿۱۷۴﴾ اُولٰٓئِکَ الَّذِیۡنَ اشۡتَرَوُا الضَّلٰلَۃَ بِالۡہُدٰی وَ الۡعَذَابَ بِالۡمَغۡفِرَۃِ ۚ فَمَاۤ اَصۡبَرَہُمۡ عَلَی النَّارِ ﴿۱۷۵﴾ ذٰلِکَ بِاَنَّ اللّٰہَ نَزَّلَ الۡکِتٰبَ بِالۡحَقِّ ؕ وَ اِنَّ الَّذِیۡنَ اخۡتَلَفُوۡا فِی الۡکِتٰبِ لَفِیۡ شِقَاقٍۭ بَعِیۡدٍ ﴿۱۷۶﴾

**ملحقات الترجمة**

[1] قوله فی وجہ ربطها غرض ومنفعت اشارة الى جواز الكتمان لخوف ضرر شديد كما هو المقرر فی كتب الفقه ١٢ -

**اللغات** اختلفوا فی روح المعانی تخلفوا عن طریق سلوک الحق فیہا ١٢ قلت وبہ ترجمت ١٢

**البلاغة** الا النار اما فی الحال کما ہو اصل المضارع لانہم اکلوا ما یتلبس بالنار وہو الرشی لکونہا عقوبۃ لہا فیکون فی الآیۃ استعارۃ او السببیۃ والمسببیۃ واما فی المآل ای لا یاکلون فی الآخرۃ الا النار ١٢

**الروایات** فی لباب النقول اخرج الثعلبی من طریق الکلبی عن ابی صالح عن ابن عباس قال نزلت ہذہ الآیۃ فی رؤساء الیہود وعلمائہم کانوا یصیبون من سفلتہم الہدایا والفضل وکانوا یرجون ان یکون النبی المبعوث منہم فلما بعث اللہ محمدا صلی اللہ علیہ وسلم من غیرہم خافوا ذہاب ماکلتہم وزوال ریاستہم فعمدوا الی صفۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم فغیروہا ثم اخرجوہا الیہم وقالوا ہذہ نعت النبی الذی یخرج فی آخر الزمان لا یشبہ نعت ہذا النبی فانزل اللہ ان الذین یکتمون ما انزل اللہ من الکتب الآیۃ ١٢

لَيْسَ الْبِرَّ اَنْ تُوَلُّوْا وُجُوْهَكُمْ قِبَلَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ وَلٰكِنَّ الْبِرَّ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ

کچھ سارا کمال اسی میں نہیں کہ تم اپنا منہ مشرق کو کر لو یا مغرب کو لیکن کمال تو یہ ہے کہ کوئی شخص اللہ تعالیٰ پر یقین رکھے اور قیامت کے دن پر

وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالْكِتٰبِ وَالنَّبِيّٖنَ ۚ وَاٰتَى الْمَالَ عَلٰى حُبِّهٖ ذَوِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ

اور فرشتوں پر اور کتب پر اور پیغمبروں پر اور مال دیتا ہو اللہ کی محبت میں رشتہ داروں کو اور یتیموں کو اور محتاجوں کو اور مسافروں کو

وَالسَّآئِلِيْنَ وَفِي الرِّقَابِ ۚ وَاَقَامَ الصَّلٰوةَ وَاٰتَى الزَّكٰوةَ ۚ

اور سوال کرنے والوں کو اور گردن چھڑانے میں اور نماز کی پابندی رکھتا ہو اور زکوٰۃ بھی ادا کرتا ہو

اس میں کوئی شبہ نہیں کہ جو لوگ اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی کتاب (کے مضامین) کا اخفا کرتے ہیں اور اس (خیانت) کے معاوضہ میں (دنیا کی) متاع قلیل وصول کرتے ہیں ایسے لوگ اور کچھ نہیں اپنے شکم میں آگ (کے انگارے) بھر رہے ہیں اور اللہ تعالیٰ انسے نہ تو قیامت میں (لطف کے ساتھ) کلام کرینگے اور نہ (گناہ معاف کرکے) انکی صفائی کرینگے اور انکو سزاے دردناک ہوگی یہ ایسے لوگ ہیں جنہوں نے (دنیا میں تو) ہدایت چھوڑ کر ضلالت اختیار کی اور (آخرت میں) مغفرت چھوڑ کر عذاب (سر پر لیا) سو (شاباش ہے انکی ہمت کو) دوزخ (میں جانیکے) کے لیے کیسے باہمت ہیں (اور) یہ (ساری مذکورہ سزائیں انکو) اسوجہ سے ہیں کہ حق تعالیٰ نے (اُس) کتاب کو ٹھیک ٹھیک بھیجا تھا اور جو لوگ (ایسی ٹھیک ٹھیک بھیجی ہوئی) کتاب میں بے راہی (اختیار) کریں وہ (ظاہر ہے کہ) بڑی دور (دراز) کے خلاف (ورزی) میں (مبتلا) ہونگے (اور ایسی خلاف ورزی پر ضرور ایسی سخت سزاؤں کا استحقاق ہوگا) ربط شروع سورت سے یہانتک کہ تقریبا نصف سورہ بقرہ ہے زیادہ روی سخن منکرین کیطرف تھا کیونکہ سب سے اول قرآن کی حقانیت کا اثبات کیا اس ضمن میں اسکے ماننے نہ ماننے والے فرقوں کا ذکر کیا پھر توحید و رسالت کو ثابت کیا پھر نعم عامہ و خاصہ بنی اسرائیل کا اذ ابتلی ابراهیم تک بیان فرمایا وہاں سے قبلہ کی بحث چلی اور اسکو بیان کرکے صفا و مروہ کی بحث پر ختم کیا پھر توحید کے اثبات کے بعد شرک کے اصول و فروع کا ابطال کیا اور یہانتک یہی بیان ہوا اور ان سب مضامین میں ظاہر ہے کہ منکرین کی زیادہ تنبیہ ہے اور ضمناً کوئی خطاب مسلمانوں کو ہو جانا اور بات ہے اب آیات آئندہ میں کہ بقیہ نصف بقرہ ہے زیادہ مقصود مسلمانوں کو بعض اصول و فروع کی تعلیم کرنا ہے گو ضمناً غیر مسلمین کو کوئی خطاب ہو جاوے اور یہ مضمون ختم سورت تک چلا گیا ہے جسکو شروع کیا گیا ہے ایک مجمل عنوان بر سے جو کہ تمام طاعات ظاہری و باطنی کو عام ہے اور اول آیت میں الفاظ جامعہ سے مثل ایمان بالکتاب و ایتاء مال و وفاء عہد و صبر حین الباس جو تمام احکام کتاب و انواع انفاق و عہود نکاح و معاملات و جہاد وغیرہا کو شامل ہیں ایک کلی تعلیم کیگئی ہے آگے اس بر کی تفصیل چلی ہے جس میں سے بہت سے احکام باقتضای وقت و مقام مثل قصاص و وصیت و صیام و جہاد و حج و انفاق و حیض و ایلاء و یمین و طلاق و نکاح و عدت و مہر و نکاح پھر ذکر جہاد و انفاق فی سبیل اللہ و بعض معاملات بیع و شرا و شہادت بقدر ضرورت بیان فرما کر بشارت و وعدہ رحمت و مغفرت پر ختم فرمادیا سبحان اللہ کیا بلیغ ترتیب ہے پس چونکہ ان مضامین کا حاصل بر کا بیان ہے اجمالاً و تفصیلاً اسلیے اگر اس مجموعہ کا لقب ابواب البر رکھا جاوے تو نہایت زیبا ہے۔ واللہ الموفق **ابواب البر** - اصول بر لَيْسَ الْبِرَّ اَنْ تُوَلُّوْا وُجُوْهَكُمْ قِبَلَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ وَلٰكِنَّ الْبِرَّ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالْكِتٰبِ وَالنَّبِيّٖنَ ۚ وَاٰتَى الْمَالَ عَلٰى حُبِّهٖ ذَوِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ ۙ وَالسَّآئِلِيْنَ وَفِي الرِّقَابِ ۚ وَاَقَامَ الصَّلٰوةَ وَاٰتَى الزَّكٰوةَ ۚ

**ملحقات الترجمة**
**۱ قوله** اس میں کوئی شبہ نہیں ہذا اللفظ یستعمل بمعنی ان فی لساننا ۱۲
**۲ قوله** لطف کے ساتھ۔ لیدفع المعارضة الا ان لکلام بعضہم ای بقوله تعالیٰ قال اخسؤا فیها ولا تکلمون ۱۲
**۳ قوله** شاباش ہذا یستعمل فی لساننا للتعجب والتعجیب ۱۲

**اللغات** البر کل فعل مرضی ۱۲

**النحو** علی حبه فی موضع الحال ۱۲ بیضاوی

**البلاغة** قوله قبل المشرق والمغرب فی روح المعانی احد الاقوال المراد من ذکر المشرق والمغرب التعمیم لا مخصص بہین تعریف البر اما للجنس فیفید للقصد والقصود نفی اختصاص البر شان انه لہ مطلقا علی ما یقتضیه الحال من کثرة الاشتغال والاهتمام بذلک والذهول عما سواه واما للعهد ای لیس البر العظیم الذی اکثرتم الخوض فیه الخ ولکن البر علی حذف مضاف ای بر من آمن ابن السبیل

والفقراء لیشیر الی انهم ان کانوا جمعا ینبغی ان یعتبروا کنفس واحدة فلا یفرق من اعطائهم لعدم معرفتهم ولعدم منعتهم الی الزکوة المراد حقوق فی المال غیر مقدرة سوی الزکوة اخرج الترمذی مرفوعا فی المال حق سوی الزکوة ثم قرا الآیة قدمت علی الفریضة مبالغة فی الحث علیها قلت واشرت الی هذا المراد فی ترجمة آتی الزکوة ۱۲

**الروايات** فی لباب النقول قال عبد الرزاق انبانا معمر عن قتادة قال کانت الیہود تصلی قبل المغرب والنصاری قبل المشرق فنزلت لیس البر ان تولوا وجوهکم الآیة

وَالْمُوْفُوْنَ بِعَهْدِهِمْ اِذَا عٰهَدُوْا ۚ وَالصّٰبِرِيْنَ فِى الْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ وَحِيْنَ الْبَاْسِ ۗ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ صَدَقُوْا ۗ

اور جو اشخاص اپنے عہدونکو پورا کرنیوالے ہوں جب عہد کرلیں اور وہ لوگ مستقل رہنے والے ہوں تنگدستی میں اور بیماری میں اور قتال میں یہ لوگ ہیں جو سچے ہیں

وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِى الْقَتْلٰى ۗ اَلْحُرُّ بِالْحُرِّ وَالْعَبْدُ بِالْعَبْدِ وَالْاُنْثٰى بِالْاُنْثٰى ۗ

اور یہی لوگ ہیں جو متقی ہیں۔ اے ایمان والو تم پر قصاص فرض کیا جاتا ہے مقتولین کے بارہ میں آزاد آدمی آزاد آدمی کے عوض میں اور غلام غلام کے عوض میں اور عورت عورت

وَالْمُوْفُوْنَ بِعَهْدِهِمْ اِذَا عٰهَدُوْا ۚ وَالصّٰبِرِيْنَ فِى الْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ وَحِيْنَ الْبَاْسِ ۗ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ صَدَقُوْا ۗ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ ۝ کچھ سارا کمال اسی میں نہیں (آگیا) کہ تم اپنا منہ مشرق کو کرلو یا مغرب کو (کرلو) لیکن (اصلی) کمال تو یہ ہے کہ کوئی شخص اللہ تعالے (کی ذات وصفات) پر یقین رکھے اور (اسیطرح) قیامت کے دن (آنے) پر (بھی) اور فرشتوں (کے وجود) پر (بھی) اور (سب) کتب (سماویہ) پر (بھی) اور (سب) پیغمبروں پر (بھی) اور (وہ شخص) مال دیتا ہو اللہ کی محبت میں (اپنے حاجتمند) رشتہ داروں کو اور (نادار) یتیمونکو (یعنی ان بچوں کو ان کا باپ نابالغ چھوڑ کر مرگیا ہو) اور (دوسرے غریب) محتاجوں کو (بھی) اور (بے خرچ) مسافروں کو اور (لاچاری میں) سوال کرنیوالوں کو اور (قیدی اور غلاموں کی) گردن چھڑانے میں (بھی مال خرچ کرتا ہو) اور (وہ شخص) نماز کی پابندی (بھی) رکھتا ہو اور (مقررہ) زکوۃ بھی ادا کرتا ہو اور جو اشخاص (کہ ان عقائد واعمال کے ساتھ یہ اخلاق بھی رکھتے ہوں کہ) اپنے عہدونکو پورا کرنے والے ہوں جب (کسی امر جائز کا) عہد کرلیں اور (اس صفت کو خصوصیت کے ساتھ کہونگا کہ) وہ لوگ (ان مواقع میں) مستقل (مزاج) رہنے والے ہوں (ایک تو) تنگدستی میں اور (دوسرے) بیماری میں اور (تیسرے معرکہ) قتال (کفار) میں (یعنی پریشان اور کم ہمت نہوں بس) یہ لوگ ہیں جو سچے (کمال کے ساتھ موصوف) ہیں اور یہی لوگ ہیں جو (سچے) متقی (کہے جاسکتے) ہیں (غرض اصلی مقاصد اور کمالات دین کے یہ ہیں نماز میں کسی سمت کو منہ کرنا ان ہی کمالات مذکورہ میں سے ایک کمال خاص یعنی اقامت صلوۃ کے توابع اور شرائط میں سے ہے اور اسکے حسن سے اسمیں بھی حسن آگیا ورنہ اگر نماز نہ ہوتی تو کسی خاص سمت کو منہ کرنا بھی عبادت نہوتا) **ف** خاص سمتونکا قصہ یہاں اسلیے مذکور ہوا کہ تحویل قبلہ کے وقت تمامتر بحث یہود ونصاری کی اسی میں رہگئی تھی اسلیے متنبہ فرمایا کہ اس سے بڑھکر کام اور ہیں انکا اہتمام کرو **ف** شریعت میں کل احکام کا حاصل تین چیزیں ہیں عقائد اعمال اخلاق اور تمام جزئیات ان ہی کلیات کے تحت میں داخل ہیں اور اس آیت میں اقسام ثلاثہ کے بڑے بڑے شعبے ارشاد فرمائے گئے ہیں اس اعتبار سے یہ آیت منجملہ جوامع کلم کے ہی ربط ان اصول کے بعد آگے کچھ فروع پر یعنے احکام جزئیہ کا بیان ہوتا ہے حسب ضرورت واقعات کے جو اسوقت پیش آئے تھے **فروع** پر یعنی بعضے احکام جزئیہ **حکم اول قصاص** يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِى الْقَتْلٰى ۗ اَلْحُرُّ بِالْحُرِّ وَالْعَبْدُ بِالْعَبْدِ وَالْاُنْثٰى بِالْاُنْثٰى ۗ

**اللغات** اَلْبَاْسَآءُ والضراء عن الازہری الباساء فی الاموال کالفقر والضراء فی الانفس کالمرض آہ بیضاوی ۱۲

**البلاغۃ** والموفون لم یعل داوفی کما قبلہ اشارۃ الی وجوب استقرار الوفاء والصابرین نصب علی المدح بتقدیر اخص او امدح وغیر سبکہ عما قبلہ تنبیہا علی فضیلۃ الصبر ومزیتہ علی سائر الاعمال حتی کانہ لیس من جنس الاول قلت واشرت الی ہذا المعنی فی توضیح الترجمۃ وحین الباس ہذا من باب الترقی فی الصبر من الشدید الی الاشد لان الصبر علی المرض فوق الصبر علی الفقر والصبر علی القتال فوق الصبر علی المرض وعدی الصبر علی الاولین بفی لانہ لا یعد الانسان من الممدوحین لو صبر علی شئی من ذلک الا اذا صار الفقر والمرض کالظرف لہ والا اذا اصابا وقتا ما وصبر فلیس فیہ کثیر مدح اذ اکثر الناس کذلک واتی بحین فی الاخیر لان القتال حالۃ لا تکاد تدوم فی اغلب الاوقات لہ ۱۲

**الفقہ** استدل بعض الشافعیۃ بالآیۃ علی ان لا یقتل الحر بالعبد والذکر بالانثی وفیہ النصف البیضاوی فیما قال ولا تدل علی ان لا یقتل الحر بالعبد والذکر بالانثی کما لا تدل علی عکسہ فان المفہوم حیث لم یظہر للتخصیص غرض سوی اختصاص الحکم وقد بینا ما کان الغرض ای المنع من التعدی واثبات المساوات بین حر وحر وعبد وعبد ولقد اجاد صاحب روح المعانی فی جوابہ بقولہ ومقتضی ہذا ان لا یقتل العبد الا بالعبد ولا تقتل الانثی الا بالانثی والمخالف لم یذہب الیہ واستدلت الحنفیۃ بقولہ تعالے ان النفس بالنفس وقولہ علیہ السلام المسلمون تتکافأ دماءہم رواہ اصحاب الصحاح ۱۲

**الروایات** فی المعالم عن سعید بن جبیر کانت بین الاوس والخزرج وکان لاحد الحیین علی الآخر طول فی الکثرۃ والشرف فاقسموا لنقتلن بالعبد منا الحر منہم وبالمراۃ منا الرجل منہم وبالرجل منا الرجلین منہم وبالرجلین منا اربعۃ رجال منہم الی قولہ فانزل اللہ تعالی ہذہ الآیۃ وامر بالمساواۃ فرضوا آہ قلت وکان النظر الاصلی الی المساواۃ نفیا لقولہم بالرجل منا الرجلین الخ لا نفیا للقصاص بین الرجل والمرأۃ فافہم او یقال لما کان المقصود لقولہم بالعبد منا الحر منہم وبالمراۃ منا الرجل منہم ان لا یقتل بالعبد منہم الحر منا وبالمرأۃ منہم الرجل منا صح نفی ہذا القول ایضا فافہم ۱۲

فَمَنْ عُفِيَ لَهٗ مِنْ اَخِيْهِ شَيْءٌ فَاتِّبَاعٌۢ بِالْمَعْرُوْفِ وَاَدَآءٌ اِلَيْهِ بِاِحْسَانٍ ؕ ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ ؕ

ہان جسکو اُسکے فریق کی طرف سے کچھ معافی ہوجاوے تو معقول طور پر مطالبہ کرنا اور خوبی کے ساتھ اُسکے پاس پہونچا دینا یہ تمہارے پروردگار کیطرف سے تخفیف اور ترحم ہے

فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ وَلَكُمْ فِي الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ يّٰاُولِي الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۝

پھر جو شخص اسکے بعد تعدی کا مرتکب ہو تو اس شخص کو بڑا دردناک عذاب ہوگا۔ اور فہیم لوگو قصاص مین تمہاری جانونکا بڑا بچاؤ ہے ہم امید کرتے ہین کہ تم لوگ پرہیز رکھوگے۔

فَمَنْ عُفِيَ لَهٗ مِنْ اَخِيْهِ شَيْءٌ فَاتِّبَاعٌۢ بِالْمَعْرُوْفِ وَاَدَآءٌ اِلَيْهِ بِاِحْسَانٍ ؕ ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ ؕ فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ وَلَكُمْ فِي الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ يّٰاُولِي الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۝ اے ایمان والو تم پر (قانون) قصاص فرض کیاجاتا ہے مقتولین (القتل عمد) کے بارہ مین (یعنی ہر) آزاد آدمی (قتل کیاجاوے ہر دوسرے) آزاد آدمی کے عوض مین اور (اسیطرح ہر) غلام (دوسرے ہر) غلام کے عوض مین اور (اسیطرح ہر) عورت (دوسری ہر) عورت کے عوض مین (گویہ قاتلین بڑے درجے کے اور مقتولین چھوٹے درجہ کے ہون جب بھی سبکو برابر سمجھکر قصاص لیاجاویگا یعنی قاتل کو سزا مین قتل کیا جاویگا) ہان جس (قاتل) کو اُسکے فریق (مقدمہ) کیطرف سے کچھ معافی ہوجاوے (مگر پوری معافی نہو) تو (اس سے سزائے قتل سے تو بری ہوگیا لیکن دیت یعنی خونبہا کے طور پر ایک معین مقدار سے مال بذمہ قاتل واجب ہوجاویگا تو اسوقت فریقین کے ذمہ ان دو امر کی رعایت ضروری ہے مدعی یعنی وارث مقتول کے ذمہ تو) معقول طور پر (اُس مال کا) مطالبہ کرنا (کہ اُسکو زیادہ تنگ نکرے) اور (قاتل مدعی علیہ یعنی قاتل کے ذمہ) خوبی کے ساتھ (اُس مال کا) اُس (مدعی) کے پاس پہونچا دینا (کہ مقدار مین کمی نکرے خواہ مخواہ ٹالے نہین) یہ (قانون دیت عفو) تمہارے پروردگار کیطرف سے (سزا مین) تخفیف ہے اور (شاہانہ) ترحم ہے (ورنہ بجز سزائے قتل کے کوئی گنجایش ہی نہوتی) پھر جو شخص اس (قانون) کے مقرر ہوئے بعد تعدی کا مرتکب ہو (مثلاً کسی پر جھوٹا یا اشتباہ مین خونی قتل کا دعوے یا معاف کرکے پھر قتل کی پیروی کرے) تو اس شخص کو (آخرۃ مین) بڑا دردناک عذاب ہوگا اور فہیم لوگو (اس قانون) قصاص مین تمہاری جانونکا بڑا بچاؤ ہے (کیونکہ اس قانون کے اجرا کے خوف سے ارتکاب قتل سے ڈرینگے تو کتنی جانین بچینگی) ہم امید کرتے ہین کہ تم لوگ (ایسے قانون امن کی خلاف ورزی سے) پرہیز رکھوگے **ف** اس مقام کے متعلق چند مسائل ہین مسئلہ قتل عمد وہ ہے کہ ارادہ کرکے کسیکو کسی آہنی سلاح سے یا ایسی چیز سے جس سے گوشت پوست کٹکر خون بہ سکے قتل کیاجاوے قصاص یعنی سزای قتل اسی قتل کے جرم مین خاص ہے مسئلہ ایسے قتل مین جیسا آزاد آدمی آزاد کے عوض مین قتل کیا جاتا ہے ایسا ہی غلام کے عوض مین بھی اور جس طرح عورت کے عوض مین [illegible] اسیطرح مرد بھی عورت کے مقابلہ مین [illegible] مسئلہ اگر قتل عمد مین قاتل کو پوری معافی ہوجاوے مثلاً مقتول کے وارث صرف اُسکے دو بیٹے تھے اور دونون نے اپنا حق معاف [illegible] کوئی مطالبہ نہین رہا اور اگر پوری معافی نہو مثلاً صورت مذکورہ مین دو بیٹون مین سے ایک نے معاف کیا دوسرے نے معاف نہین کیا تو [illegible] سے تو قاتل بری ہوگیا لیکن معاف نکرنے والے کو نصف دیت یعنی خونبہا دلایا جاویگا اور خونبہا شرع مین سو اونٹ یا ہزار دینار یا دس ہزار درم ایک دینار دس درم کا ہوتا ہے اور درم کی مقدار سکہ مروجہ حال سے سوا چار آنہ اور ساڑھے چار آنہ کے درمیان ہے [illegible] اونٹون [illegible] فقہ مین مفصلاً مذکور ہین مسئلہ جسطرح ناتمام معافی سے مال واجب ہوجاتا ہے اسیطرح اگر باہم کسی مقدار مال پر صلح [illegible] ہوجاوے تو بھی قصاص ساقط [illegible] قاتل واجب ہوجاتا ہے لیکن اسمین یہ شرط ہے کہ اگر اونٹ یا اشرفیون یا روپیون پر صلح ٹھیرے تو ان [illegible] جو مقدار اوپر مذکور ہوئی اُس سے زیادہ [illegible] معاملہ نہو البتہ اگر اور کسی جنس پر صلح ہوجاوے مثلاً کوئی غلہ یا کپڑا یا گھوڑا تو جسقدر قیمت کی بھی ہو ان صلح جائز ہے یعنی مقررہ چیزین دے اور چاہے ان مقررہ چیزونکے عوض مین برضامندی اشرفیان یا روپیہ گو یہ اشرفیان یا روپیہ اس اوپر والی مقدار سے زیادہ ہو لیلے سب جائز ہے مسئلہ قتل عمد مین جو دیت یا صلح سے مال واجب ہو وہ صرف قاتل کے مال مین واجب ہوتا ہے مسئلہ مقتول کے جتنے وارث شرعی ہون گے اُن ہی سہامون پر قصاص

**ملحقات الترجمہ**

**سلہ قولہ** ہان فی ترجمۃ فاء فہمت فان ہذہ الکلمۃ یستعمل تارۃ فی لساننا لمعنے التعقیب الذکری ۱۲

**سلہ قولہ** فی ترجمۃ اخیہ [illegible] المذکورین فی الکشاف قال واخوہ ہو ولی المقتول وقیل لہ اخوہ لانہ لابسہ من قبل انہ ولی الدم ومطالبہ بہ [illegible] المقتول [illegible] قتل [illegible] کذا [illegible]

**سلہ قولہ** بڑا بچاؤ ہذا بمعنی البقاء للحیوۃ لا بمعنی الحفظ والتفخیم دل علیہ التنوین ۱۲

**العربیۃ** فمن عفی لہ من اخیہ شیء فی الکشاف معناہ فمن عفی لہ من جہۃ اخیہ شیء من العفو کقولک سیر بزید بعض السیر لا یصح ان یکون فی معنی المفعول بہ لان عفا لا یتعدی الی مفعول بہ الا بواسطۃ وتعدیتہ بعن الی الجانی والی الذنب فاذا تعدی الی الذنب والجانی معا قیل عفوت لفلان عما جنی کما تقول غفرت لہ ذنبہ فکانہ قیل فمن عفی لہ عن جنایتہ فاستغنی عن ذکر الجنایۃ فاتباع فلیکن اتباع الخ ۱۲

كُتِبَ عَلَيْكُمْ إِذَا حَضَرَ أَحَدَكُمُ الْمَوْتُ إِنْ تَرَكَ خَيْرًا ۖ الْوَصِيَّةُ لِلْوَالِدَيْنِ وَالْأَقْرَبِينَ بِالْمَعْرُوفِ ۖ حَقًّا عَلَى

تم پر فرض کیا جاتا ہے کہ جب کسی کو موت نزدیک معلوم ہونے لگے بشرطیکہ کچھ مال بھی ترکہ میں چھوڑا ہو تو والدین اور اقارب کے لیے معقول طور پر کچھ کچھ بتلا جاوے جنکو خدا کا خوف ہے

الْمُتَّقِينَ ۝ فَمَنْ بَدَّلَهُ بَعْدَمَا سَمِعَهُ فَإِنَّمَا إِثْمُهُ عَلَى الَّذِينَ يُبَدِّلُونَهُ ۚ إِنَّ اللَّهَ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ۝ فَمَنْ

اُنکے ذمہ یہ ضروری ہے پھر جو شخص سن لینے کے بعد اسکو تبدیل کریگا تو اسکا گناہ انہی لوگوں کو ہوگا جو اسکو تبدیل کرینگے اللہ تعالیٰ تو یقیناً سنتے جانتے ہیں۔ ہاں

خَافَ مِنْ مُوصٍ جَنَفًا أَوْ إِثْمًا فَأَصْلَحَ بَيْنَهُمْ فَلَا إِثْمَ عَلَيْهِ ۚ إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ ۝

جس شخص کو وصیت کرنیوالے کی جانب سے کسی بے عنوانی کی یا کسی جرم کے ارتکاب کی تحقیق ہوئی ہو پھر یہ شخص انمیں باہم مصالحت کرادے تو اسپر کوئی گناہ نہیں واقعی اللہ تعالیٰ تو معاف فرمانیوالے ہیں اور رحم کرنیوالے ہیں

اور اسیطرح مال دیت سب میں مشترک ہوگا یہ سب مسائل ہدایہ میں ہیں حکم دوم وصیت كُتِبَ عَلَيْكُمْ إِذَا حَضَرَ أَحَدَكُمُ الْمَوْتُ إِنْ تَرَكَ خَيْرًا ۖ الْوَصِيَّةُ لِلْوَالِدَيْنِ وَالْأَقْرَبِينَ بِالْمَعْرُوفِ ۖ حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِينَ ۝ فَمَنْ بَدَّلَهُ بَعْدَمَا سَمِعَهُ فَإِنَّمَا إِثْمُهُ عَلَى الَّذِينَ يُبَدِّلُونَهُ ۚ إِنَّ اللَّهَ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ۝ فَمَنْ خَافَ مِنْ مُوصٍ جَنَفًا أَوْ إِثْمًا فَأَصْلَحَ بَيْنَهُمْ فَلَا إِثْمَ عَلَيْهِ ۚ إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ ۝ (شروع اسلام میں جب تک میراث کے حصے شرع سے مقرر نہوئے تھے یہ حکم تھا کہ ترکہ کے ایک ثلث تک مردہ اپنے والدین اور دوسرے رشتہ داروں کو جتنا جتنا مناسب سمجھے بتلا جاوے اتنا تو اُن لوگوں کا حق تھا باقی جو کچھ رہتا وہ سب اولاد کا حق ہوتا تھا اس آیت میں یہ حکم مذکور ہے یعنی) تم پر فرض کیا جاتا ہے کہ جب کسیکو (آثارسے) موت نزدیک معلوم ہونے لگے بشرطیکہ کچھ مال بھی ترکہ میں چھوڑا ہو تو (اپنے) والدین اور (دیگر) اقارب کے لیے معقول طور پر (کہ مجموعہ ایک ثلث سے زیادہ نہو) کچھ کچھ بتلا جاوے (اسکا نام وصیت ہے) جنکو خدا کا خوف ہے اُنکے ذمہ یہ ضروری (کیا جاتا) ہے پھر (جن لوگوں نے اس وصیت کو سنا ہے انمیں سے) جو شخص (بھی) سن لینے کے بعد اُس (کے مضمون) کو تبدیل کرے گا (اور باہمی تقسیم و فیصلہ کے وقت غلط اظہار دیگا اور اُسکے موافق فیصلہ دینے سے کسی کا حق تلف ہوجاویگا) تو اُس (حق تلفی) کا گناہ اُن ہی لوگوں کو ہوگا جو اُس (مضمون) کو تبدیل کرینگے (حاکم عدالت یا ثالث کو گناہ نہوگا کیونکہ) اللہ تعالیٰ تو یقیناً سنتے جانتے ہیں (تو تبدیل کرنیوالے کے اظہار بھی سنتے ہیں اور حاکم کا بیخبر اور معذور ہونا بھی جانتے ہیں) ہاں (ایک طرح کی تبدیل کی اجازت بھی ہے وہ یہ کہ) جس شخص کو وصیت کرنیوالے کی جانب سے (وصیت کے بارہ میں غلطی سے) کسی بے عنوانی کی یا (قصداً قانون وصیت کے کسی دفعہ کی خلاف ورزی سے) کسی جرم کے ارتکاب کی تحقیق ہوئی ہو (اور اس بے ضابطہ وصیت کی وجہ سے اُس مردے کے پس ماندوں سے یعنی مستحقان ترکہ و مستحقان مال وصیت میں نزاع کا احتمال یا وقوع معلوم ہو) پھر یہ شخص اُن میں باہم مصالحت کرادے (گو وہ مصالحت اُس مضمون وصیت کے خلاف ہو جو ظاہراً تبدیل وصیت ہے) تو اس (شخص) پر کوئی (بار) گناہ نہیں ہے (اور) واقعی اللہ تعالیٰ تو (خود گنہگاروں کے) معاف فرمانے والے ہیں اور (گنہگاروں پر) رحم کرنے والے ہیں (اور یہ شخص تو اس اصلاح میں مطیع حکم ہے تو اسپر تو کیوں نہ رحمت ہوگی) **ف** اس حکم کے تین جزو تھے ایک تو اولاد کے دوسرے ورثہ کے حصص حقوق کا معین نہونا دوم ایسے اقارب کے لیے وصیت کا واجب ہونا تیسرے ثلث مال سے زیادہ وصیت کی اجازت نہونا پس پہلا جزو تو آیت میراث سے منسوخ ہے دوسرا جزو حدیث سے جو کہ مؤید بالاجماع ہے منسوخ ہے اور وجوب کیسا جواز بھی منسوخ ہوگیا یعنے وارث شرعی کیلئے وصیت مالیہ باطل ہے تیسرا جزو اب بھی باقی ہے ثلث سے زائد میں بدون اذن ورثہ وصیت نافذ نہ ہوگی

**اللغات** الجنف مطلق الميل المراد به من غير قصد بقرينة مقابلة الاثم الخوف بمعنى توقع وعلم وتحقيقه ان الخوف حالة تعتري عند انقباض من شر متوقع وهو قد يكون معلوم الوقوع فاستعمل في كليهما ۱۲ من روح المعاني ❊ **النحو** لما كان الوصية مصدراً اذ التاء جاز تذكير الضمائر الراجعة اليه وبالاولى تذكير الفعل المنصوب اليه حقا قال البيضاوي مصدر مؤكد اي حق ذلك حقا قلت واشرت الى تقدير الفعل في الترجمة وكذا كتبته بين الهلالين ۱۲

**البلاغة** في روح المعاني خيرا اي مالا وقيل اختيار ه ايذانا بانه ينبغي ان يكون الموصي حلالا طيبا لا خبيثا لان الخبيث يجب رده الى اربابه ويأثم بالوصية فيه ۱۲ **الروايات** في الكمالين عن البخاري عن ابن عباس قال كان المال للولد والوصية للوالدين فنسخ الله من ذلك ما احب وجعل عزوجل للذكر مثل حظ الانثيين - وفي الجلالين عن الترمذي حديث لا وصية لوارث - في الكمالين قال الشافعي ان هذا المتن متواتر ۱۲

ع ۶ ۲۲

## ملحقات الترجمة

**لـ قوله في ترجمة** فانما اثمه تو اس حق تلفی کا گناہ . وانما كان التبديل الذي هو سبب لهذا الاتلاف مذكورا كان كذكر هذا المسبب وانما قدرت الكلام كذلك لانه اظهر من كون المرجع المقصود به التبديل لان الحصر مطول يقتضي شيئا محتملا هناك لا يجري وقوع اثم التبديل على غير المبدل نعم يكون المحتمل وقوع اثم الاتلاف على الحاكم او الحكم فنفاه بالحصر اشرت الى هذا المحل في تقرير الترجمة فافهم ۱۲

**لـ قوله** تحقیق ہوئی ہو الی قوله احتمال یا وقوع ہو . راعيت في خاف معناه المجازي ثم كما نقل في الكمالين عن ابن عباس وقتادة والربيع معناه الحقيقي تقريره انه لما كان فعل الموصي سببا للنزاع المخوف علقه بالخوف مع كونه معلوما مقطوعا لما بين السبب والمسبب من الملابسة ۱۲

**لـ قوله في آخر الترجمة** اسپر کیوں نہ رحمت ہوگی ذکر هذا الوجه من اللطيفة

روح المعاني ۱۲

يَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِينَ مِن قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ۝ أَيَّامًا مَّعْدُودَاتٍ ۚ

اے ایمان والو　تم پر　روزہ　فرض کیا گیا　جس طرح تم سے پہلے لوگوں پر فرض کیا گیا تھا　اس توقع پر کہ تم متقی بنجاؤ　تھوڑے دنوں روزہ رکھ لیا کرو

فَمَن كَانَ مِنكُم مَّرِيضًا أَوْ عَلَىٰ سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِّنْ أَيَّامٍ أُخَرَ ۚ وَعَلَى الَّذِينَ يُطِيقُونَهُ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِينٍ ۖ

پھر جو شخص تم میں بیمار ہو　یا سفر میں ہو　تو دوسرے ایام کا شمار رکھنا ہے　اور جو لوگ روزے کی طاقت رکھتے ہوں انکے ذمہ فدیہ ہے کہ وہ ایک غریب کا کھانا ہے

فَمَن تَطَوَّعَ خَيْرًا فَهُوَ خَيْرٌ لَّهُ ۚ وَأَن تَصُومُوا خَيْرٌ لَّكُمْ ۖ إِن كُنتُمْ تَعْلَمُونَ ۝

اور جو شخص خوشی سے خیر کرے تو یہ اس شخص کے لیے اور بھی بہتر ہے اور تمہارا روزہ رکھنا زیادہ بہتر ہے اگر تم خبر رکھتے ہو

**حکم سوم صوم** يَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِينَ مِن قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ۝ أَيَّامًا مَّعْدُودَاتٍ ۚ فَمَن كَانَ مِنكُم مَّرِيضًا أَوْ عَلَىٰ سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِّنْ أَيَّامٍ أُخَرَ ۚ وَعَلَى الَّذِينَ يُطِيقُونَهُ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِينٍ ۖ فَمَن تَطَوَّعَ خَيْرًا فَهُوَ خَيْرٌ لَّهُ ۚ وَأَن تَصُومُوا خَيْرٌ لَّكُمْ ۖ إِن كُنتُمْ تَعْلَمُونَ ۝ اے ایمان والو تم پر روزہ فرض کیا گیا جس طرح تم سے پہلے (امتوں کے) لوگوں پر فرض کیا گیا تھا اس توقع پر کہ تم (روزہ کی بدولت رفتہ رفتہ) متقی بن جاؤ (کیونکہ روزہ رکھنے سے عادت پڑیگی نفس کو اسکے متعدد تقاضوں سے روکنے کی اور اسی عادت کی پختگی بنیاد ہے تقوی کی سو) تھوڑے دنوں روزہ رکھ لیا کرو (ان تھوڑے دنوں سے مراد رمضان ہے جیسا اگلی آیت میں آتا ہے) بعد (اسمین بھی اتنی آسانی ہے کہ) جو شخص تم میں (ایسا) بیمار ہو (جسمین روزہ رکھنا مشکل یا مضر ہو) یا (شرعی) سفر میں ہو تو (اسکو رمضان میں روزہ نہ رکھنے کی اجازت ہے اور بجاے ایام رمضان کے) دوسرے ایام کا (اتنا ہی) شمار (کرکے ان میں روزہ) رکھنا (اسپر واجب) ہے اور (دوسری آسانی جو بعد میں منسوخ ہوگئی یہ ہے کہ) جو لوگ روزے کی طاقت رکھتے ہوں (اور پھر بھی روزہ رکھنے کو دل نہ چاہے تو) انکے ذمے (صرف روزے کا) فدیہ (یعنی بدلہ) ہے کہ وہ ایک غریب کا کھانا (کھلا دینا یا دیدینا) ہے اور جو شخص خوشی سے (زیادہ) خیر (خیرات) کرے (کہ زیادہ فدیہ دیدے) تو یہ اس شخص کیلیے اور بھی بہتر ہے اور (گو ہمنے آسانی کے لیے ان حالتوں میں روزہ نہ رکھنے کی اجازت دیدی ہے لیکن) تمہارا روزہ رکھنا (اس حال میں بھی) زیادہ بہتر ہے اگر تم (کچھ روزے کی فضیلت کی) خبر رکھتے ہو **ف** پہلی امتوں میں سے نصاری پر روزہ فرض ہونیکا بیان ایک حدیث میں اسطرح آیا ہے کہ نصاری پر ماہ رمضان کا روزہ فرض ہوا انکا کوئی بادشاہ بیمار ہوا تو اسکی قوم نے نذر مانی کہ اگر بادشاہ کو شفا ہو جاوے تو ہم دس روزے اور اضافہ کردینگے پھر اور کوئی بادشاہ بیمار ہوا اسکی صحت پر سات کا اور اضافہ ہوا پھر تیسرا بادشاہ ہوا سو اسنے تجویز کیا کہ پچاس میں تین ہی کی کسر رہگئی ہے لاؤ تین اور بڑھالیں اور ایام ربیع میں سب کو رکھ لیا کریں ذکرہ فی روح المعانی بروایۃ ابن حنظلۃ والنحاس والطبرانی عن معقل بن حنظلۃ مرفوعا اور لعلکم تتقون میں روزہ کی ایک حکمت کا بیان ہے جسکی تقریر اثناء ترجمہ میں کردیگئی لیکن حکمت کا اسی میں انحصار نہیں ہوگیا خدا جانے اور کیا کیا ہزاروں حکمتیں ہونگی پس کسیکو یہ کہنے کی گنجایش نہیں کہ جب مقصود روزہ کا معلوم ہوگیا تو یہ مقصود اگر دوسرے طریق سے حاصل کرلیں تو روزہ کی یا قید رمضان کی کیا ضرورت ہے وجہ گنجایش نہ ہونیکی یہ ہے کہ ممکن ہے کہ روزے میں کچھ خاص حکمتیں اور ثمرات ایسے ہوں کہ وہ بدون ان خاص قیود مقررہ شرعیہ کے حاصل نہو سکیں

**ملحقات الترجمۃ**

**۵ قولہ** متقی بن جاؤ اخذ من روح المعانی ان یکون الفعل نسزلا منزلۃ اللازم ای لکے تصلوا بذلک الی رتبۃ التقوی ۱۲

**۵۲ قولہ** خیر کرے الی قولہ بہتر ہے اخذ اللجز بر الاول مصدرا والثانی اسم تفضیل فیفید الحمل بلا مرۃ کذا فی روح المعانی

**اللغات** الصیام کالصوم مصدر صام ۱۲ روح المعانی **النحو** ایاما معدودات فی روح المعانی انتصاب ایاما لیس بالصیام کما قیل لوقوع الفصل بینہما باجنبی بل بمضمر دل ہو علیہ ای صوموا فعدۃ ایام اخر ای فعلہ صوم عدۃ ایام المرض والسفر من ایام آخر ان افطر فحذف الشرط والمضافان للعلم بہما ۱۲ روح المعانی **البلاغۃ** لما کتب فیہ تاکید للحکم وترغیب فیہ وتطییب لانفس المخاطبین فان الامور الشاقۃ اذا عمت طابت ایاما معدودات قلیلات لان القلیل یسہل عدہ فیعد والکثیر یوخذ جزافا علی سفر رکب سفر مستعل علیہ بان اشتغل بہ قبل الفجر ففیہ ایماء الی ان من سافر فی اثناء الیوم لم یفطر ولہذا المعنی اوثر علی مسافرا ۱۲ روح المعانی

**اختلاف القراءۃ** قرأ نافع وابن عامر باضافۃ فدیۃ الی طعام وجمع المسکین والاضافۃ حینئذ من اضافۃ الشئ الی جنسہ کخاتم فضۃ لان طعام المساکین یکون فدیۃ وغیرہا وجمع المسکین لانہ جمع فی الذین یطیقونہ مقابل الجمع بالجمع ولم یجمع فدیۃ لانہا مصدر ۱۲ روح المعانی **الروایات** اخرج البخاری ومسلم وابو داود والترمذی والنسائی والطبرانی وآخرون عن سلمۃ بن الاکوع رضی اللہ تعالی عنہ قال لما نزلت ہذہ الآیۃ وعلی الذین یطیقونہ کان من شاء منا صام ومن شاء افطر ویفتدی فعل ذلک حتی نزلت الآیۃ التی بعدہا فنسختہا فمن شہد منکم الشہر فلیصمہ ۱۲ روح المعانی

شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِیْٓ اُنْزِلَ فِیْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًی لِّلنَّاسِ وَبَیِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰی وَالْفُرْقَانِ ۚ فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ

ماہ رمضان ہے جسمین قرآن مجید بھیجا گیا جسکا وصف یہ ہے کہ لوگونکے لیے ہدایت ہے اور واضح الدلالہ ہے منجملہ ان کتب کے جو کہ ہدایت ہین اور فیصلہ کرنیوالی ہین سو جو شخص اس ماہ مین

الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ ط وَمَنْ كَانَ مَرِيْضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ ط يُرِيْدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ ز

موجود ہو اسکو ضرور اسمین روزہ رکھنا چاہیے اور جو شخص بیمار ہو یا سفر مین ہو تو دوسرے ایام کا شمار رکھنا ہو　اللہ تعالیٰ کو تمہارے ساتھ آسانی کرنا منظور ہے اور تمہارے ساتھ دشواری منظور نہین

خوب سمجھ لو اور اس مقام پر چند مسائل ہین **مسئلہ** جس بیماری مین روزہ رکھنا نہایت شاق ہو یا مضر مرض ہو اُسمین روزہ نہ رکھنا جائز ہے **مسئلہ** سفر شرعی حنفیہ کے نزدیک یہ ہی کہ اپنے مقام سے تین منزل کے قصد سے سفر کرے تو رستہ مین تو یہ مسافر ہو گیا اب منزل مقصود پر پہونچکر اگر پندرہ روز یا زیادہ قیام کا ارادہ کر لیا تو مسافر نہ رہا اور اگر پندرہ روز سے کم کے قیام کا ارادہ کیا تو پھر بھی مسافر ہے غرض جو شخص شرعی مسافر ہو اُسکو جائز ہے کہ باوجود روزہ رکھ سکنے کے روزہ نہ رکھے لیکن ایسی حالت مین زیادہ افضل یہی ہے کہ رکھے **مسئلہ** یہ مریض اور مسافر جنکا ذکر کیا گیا اگر اُس روز کے روزے کی نیت نہ کر چکے تھے تو روزہ نہ رکھنا درست ہی اور اگر نیت کر چکے ہون تو بلا تکلیف شدید روزہ توڑنا جائز نہین **مسئلہ** یہ مریض اور مسافر جے دن روزہ نہ رکھین اُن دنون کا شمار یاد رکھین اور جب مرض اور سفر ختم ہو جاوے بعد رمضان گذر جانیکے اُتنے دنون کا روزہ بہ نیت قضا رکھین اور یہ قضا روزے خواہ ایک دم سے رکھین اور خواہ ایک ایک دو دو کر کے ہر طرح رکھین اور بعد ختم ہونے سفر اور مرض کے اگر کچھ رمضان بھی باقی ہی تو بقیہ رمضان کا روزہ ادا کرکے اُسکے گذرنے کے بعد یہ قضا روزے رکھین **مسئلہ** شروع اسلام مین جب لوگونکو بتدریج روزہ کا خوگر کرنا منظور تھا یہ حکم ہو گیا تھا کہ باوجود استطاعت روزہ کے فدیہ کی اجازت تھی اب یہ حکم منسوخ ہے البتہ جو شخص بہت بوڑھا ہو یا ایسا بیمار ہو کہ اب صحت کی توقع نہین ایسے لوگون کے لیے یہ حکم اب بھی ہے کہ فی روزہ یا تو ایک مسکین کو دو وقت پیٹ بھر کر کھانا کھلا دین یا خشک جنس دینا چاہین تو فی روزہ انسی کے سیر سے ایک مسکین کو پونے دو سیر گیہون دیدیا کرین اگر اتنے گیہون دو مسکین کو دینگے درست نہین یا ایک تاریخ مین ایک مسکین کو دو دن کا فدیہ دینگے تب بھی درست نہین اور اگر فدیہ دینے کے بعد اس شخص مین طاقت آگئی یا وہ مرض جاتا رہا تو اُن روزونکو پھر قضا کرنا ہوگا اور اس فدیہ کا ثواب الگ ملیگا مگر یہ فدیہ بجاے روزونکے نہ رہے گا اور اگر کسیکو فدیہ دینے کی بھی وسعت نہو تو بجاے فدیہ کے وہ صرف استغفار کرے اور نیت رکھے کہ جب ہو سکے ادا کر دیگا **ربط** اوپر ارشاد ہوا تھا کہ تھوڑے دنون روزہ رکھ لیا کرو آگے اُن تھوڑے دنون کا بیان ہے

**تعیین ایام صیام** شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِیْٓ اُنْزِلَ فِیْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًی لِّلنَّاسِ وَبَیِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰی وَالْفُرْقَانِ ۚ فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ ط وَمَنْ كَانَ مَرِيْضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ ط يُرِيْدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ

**النحو** شهر رمضان خبر مبتدأ محذوف تقدیره ذلکم الوقت ۱۲ روح المعانی قلت واشرت الیہ فی الترجمۃ هدی وبینات حالان لازمان من القرآن والعامل فیها انزل ۱۲ روح المعانی واشرت الیه فی الترجمة بقولی وصف الخ شهد منکم الشهر فی روح المعانی ذهب اکثر النحویین الی ان الشهر مفعول فیه لفا للسببیة او التعقیب لا للتفصیل ۱۲ قلت والیه اشرت فی الترجمة ۔

**البلاغة** شهر رمضان هو المراد بالایام واختار ذلک ابن عباس والحسن وابو مسلم فیکون الله سبحانه قد اخبرا ولا انه کتب علینا الصیام ثم بینه بقوله عز وجل ایاما معدودات فزال بعض الابهام ثم بینه بقوله عز من قائل شهر رمضان تطمینا النفس علیه ۱۲ روح المعانی قوله هدی للناس وبما ذکرت فی ترجمته لم یلزم التکرار فی الهدی وظهر ان البینات والفرقان متحد ان مقصودا ولهذا غیر العنوان اشارة الی ان کون الشئ بینا لا یقصد الا لکونه فرقانا بخلاف کونه هدی فانه مقصود بنفسه ولذا لم یغیر فیه العنوان واشرت الی النکتة فی ایراد البینات جمعا بقولی فی الترجمة جزو جزو وقد فسر صاحب الکشاف وروح المعانی الهدی والفرقان بالکتب المتقدمة لقوله تعالی وانزل التوراة والانجیل من قبل هدی للناس وانزل الفرقان الذی انزل فیه قال البیضاوی فیه اشعار بان الانزال فیه سبب اختصاصه بوجوب الصوم فیه او صحه عبد الحکیم بانه لما خص هذا الشهر باعظم النعم کان لک صالحا لاختصاصه باعظم انواع العبودیة شکرا علیه ۱۲ قوله ومن کان مریضا تخصیص لمن شهد تکراره لذلک التخصیص اولئلا یتوهم نسخه کما نسخ قرینه ۱۲ روح المعانی ۔

**الکلام** استدل المعتزلة بقوله تعالی یرید الله الخ علی انه قد یقع من العبد ما لا یریده الله تعالی وذلک لان المریض والمسافر اذا صاما حتی اجهدهما الصوم فقد فعلا خلاف ما اراد الله تعالی ورد بان التیسیر باباحة الفطر وقد حصل من غیر تخلف ۱۲ روح المعانی

وَلِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ وَلِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ عَلٰى مَا هَدٰىكُمْ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝ وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ ط

اور تاکہ تم لوگ شمار کی تکمیل کر لیا کرو اور تاکہ تم لوگ اللہ تعالیٰ کی بزرگی بیان کیا کرو کہ تمکو طریقہ بتلا دیا اور تاکہ تم لوگ شکر ادا کیا کرو اور جب آپ سے میرے بندے میری متعلق دریافت کریں تو مین قریب ہی ہون

وَلِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ وَلِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ عَلٰى مَا هَدٰىكُمْ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝۱۸۵ (وہ تھوڑے ایام جن مین روزے کا حکم ہوا ہے) ماہ رمضان ہی جسمین ایسی برکت ہی کہ اس مین یعنی اسکے ایک خاص حصہ مین کہ شب قدر ہے) قرآن مجید (لوح محفوظ سے آسمان دنیا پر) بھیجا گیا ہی جسکا (ایک) وصف یہ ہی کہ لوگونکے لیے (ذریعہ) ہدایت ہے اور (دوسرا وصف یہ ہی کہ ہدایت کے طریقے بتلانے مین اُسکا جزو جزو) واضح الدلالۃ ہی (اور ان دونون صفونمین منجملہ ان کتب (سماویہ) کے (ہے) جو کہ (ان ہی دو صفونسے موصوف ہین یعنی ذریعہ) ہدایت (بھی) ہین اور (وضوح دلالۃ کی وجہ سے حق و باطل کے درمیان) فیصلہ کرنے والی (بھی) ہین سو جو شخص اس ماہ مین موجود ہو اُسکو ضرور اسمین روزہ رکھنا چاہیئے (اور وہ فدیہ کی اجازت جو اوپر مذکور ہوئی منسوخ یہ موقوف ہوئی) اور (مریض اور مسافر کے لیے جو اوپر قانون تھا وہ البتہ اب بھی اُسیطرح باقی ہے کہ) جو شخص (ایسا) بیمار ہو (جسمین روزہ رکھنا مشکل یا مضر ہو) یا (شرعی) سفر مین ہو تو (اُسکو رمضان مین روزہ نرکھنے کی اجازت ہی اور بجای ایام رمضان کے) دوسرے ایام کا (اتنا ہی) شمار (کرکے انہین روزہ) رکھنا (اُسپر واجب) ہی اللہ تعالیٰ کو تمہارے ساتھ (احکام مین) آسانی (کی رعایت) کرنا منظور ہی (اسلیے ایسے احکام مقرر کیے جنکو تم آسانی سے بجا لاسکو چنانچہ سفر اور مرض مین کیسا آسان قانون مقرر کر دیا) اور تمہارے ساتھ (احکام و قوانین مقرر کرنے مین) دشواری منظور نہین (کہ سخت احکام تجویز کر دیتے) اور (یہ احکام مذکورہ ہمنے خاص خاص مصلحتون سے مقرر کیے چنانچہ اولاً روزہ ادا رکھنے کا اور کسی شرعی عذر سے رہ جاوے تو اور ایام مین قضا کرنیکا حکم تو اسلیے کیا) تاکہ تم لوگ (ایام ادا یا قضا کی) شمار کی تکمیل کر لیا کرو (تاکہ ثواب مین کمی نرہے) اور (خود قضا رکھنے کا حکم اسلیے کیا) تاکہ تم لوگ اللہ تعالیٰ کی بزرگی (اور ثنا) بیان کیا کرو اسپر کہ تمکو (ایک ایسا) طریقہ بتلا دیا (جس سے تم برکات و ثمرات صیام رمضان سے محروم نرہو ورنہ اگر قضا کا حکم دیا نہوتا تو بہت کم لوگ اُسکا اہتمام کرتے) اور (عذر سے خاص رمضان مین روزہ نرکھنے کی اجازت اسلیے دیدی) تاکہ تم لوگ (اس نعمت آسانی پر اللہ تعالیٰ کا) شکر ادا کیا کرو (ورنہ اگر یہ اجازت نہ ہوتی تو سخت مشقت ہوتی) **ف** قرآن مجید مین دوسری آیت مین آیا ہے کہ ہمنے قرآن مجید شب قدر مین نازل فرمایا اور یہان رمضان شریف مین نازل کرنا فرمایا ہے سو وہ شب قدر رمضان کی تھی اسلیے دونون مضمون موافق ہوگئے اور اگر یہ وسوسہ ہو کہ قرآن مجید تو کئی سال مین تھوڑا تھوڑا کرکے حضور صلے اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا ہی پھر رمضان یا شب قدر مین نازل فرمانے کے کیا معنی اس وسوسے کے جواب کیطرف احقر نے اثناء ترجمہ مین اشارہ کر دیا ہی یعنی لوح محفوظ سے آسمان دنیا پر دفعۃً رمضان کی شب قدر مین نازل ہو چکا تھا پھر آسمان دنیا سے دنیا مین بتدریج کئی سال مین نازل ہوا پس اس مین بھی تعارض نرہا چنانچہ روح المعانی مین حضرت ابن عباس اور ابن جبیر اور حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا یہی قول نقل کیا ہے انه نزل فيه جملة الى السماء الدنيا ثم نزل منجما فى ثلث وعشرين ترجمہ اسکا وہی ہے جو احقر اوپر لکھ چکا ہے اور یہی معنی ہین اُس حدیث کے جو امام احمد اور طبرانی نے بروایت واثلۃ بن الاسقع کے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ذکر کی ہے کہ صحف ابراہیم رمضان کی اول شب مین اور توراۃ چھٹی شب مین اور انجیل تیرہوین شب مین اور قرآن مجید چوبیسوین شب مین اُسی رمضان کی نازل کیے گئے کذا فی روح المعانی واللہ اعلم۔ **ربط** اوپر احکام صوم مین جن مصلحتون کی رعایت فرمائی گئی ہے اسیطرح آیندہ بھی بعض احکام کے مصالح اور رعایت سہولت کا مذکور ہے ان سب سے حق تعالیٰ کا بندی کے حال پر توجہ اور عنایت فرمانا معلوم ہوتا ہے لہذا مضمون قرب و اجازت کا ذکر بمناسب مقام فرماتے ہین **قرب واجابت باریتعالیٰ** وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ ط

---

**اللغات** استجاب اجاب واحد و معناہ قطع مسئلتہ بتبلیغہ مرادہ من الجوب بمعنی القطع ۱۲ روح المعانی
**النحو** ولتكملوا علل الفعل محذوف دل عليه فمن شهد الخ اى وشرع لكم جملة ما ذكر الخ ۱۲ روح المعانی قلت واشرت اليه اليضم فى الترجمة
**البلاغة** ولتكملوا فى روح المعانى هذا نوع من اللف لطيف المسلك قلما يهتدى اليه الا ان مقتضى الظاهر ترك الواو ولكونها علا لا لما سبق ووجه اختياره لما فيه من مزيد الاعتناء بالاحكام السابقة مع عدم التكلف - قلت وجه الاعتناء انه فصل الافعال اولا ثم اجمل ذلك المفصل بالفعل المقدر اى شرع ثم فصل علل تلك الافعال كما هو ظاهر ۱۲ لتكبروا الله على فى روح المعانى المراد من التكبير الحمد والثناء مجازا لكونه فرداً منه ولذلك عدى بعلى ۱۲
**الروايات** فى لباب النقول اخرج ابن جرير وابن ابى حاتم وابن مردويه وابو الشيخ وغيرهم من طرق ان جاء اعرابى الى النبى صلى الله عليه وسلم فقال اقريب ربنا فنناجيه ام بعيد فنناديه فانزل الله تعالى

أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ إِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيبُوا لِي وَلْيُؤْمِنُوا بِي لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُونَ ○ أُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ

منظور کرلیتا ہوں عرضی درخواست کرنیوالے کی جبکہ وہ میرے حضور مین درخواست دے سو انکو چاہیے کہ میرے احکام کو قبول کیا کرین اور مجھپر یقین رکھین امید ہے کہ وہ لوگ رشد حاصل کرسکینگے تم لوگون کے واسطے روزہ کی شب مین

الرَّفَثُ إِلَىٰ نِسَائِكُمْ ۚ هُنَّ لِبَاسٌ لَكُمْ وَأَنْتُمْ لِبَاسٌ لَهُنَّ ۗ عَلِمَ اللَّهُ أَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَخْتَانُونَ أَنْفُسَكُمْ

اپنی بیبیون سے مشغول ہونا حلال کردیا گیا کیونکہ وہ تمہارے اوڑھنے بچھونے ہین اور تم انکے اوڑھنے بچھونے ہو۔ خدا تعالیٰ کو اسکی خبر تھی کہ تم خیانت کے گناہ مین اپنے کو مبتلا کررہے تھے

فَتَابَ عَلَيْكُمْ وَعَفَا عَنْكُمْ ۖ فَالْآنَ بَاشِرُوهُنَّ وَابْتَغُوا مَا كَتَبَ اللَّهُ لَكُمْ ۚ وَكُلُوا وَاشْرَبُوا حَتَّىٰ يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ

خیر الله نے تم پر عنایت فرمائی اور تم سے گناہ کو دھو دیا سو اب اُن سے ملو ملاؤ۔ اور جو تمہارے لیے تجویز کردیا ہے اسکا سامان کرو اور کھاؤ اور پیو اُس وقت تک کہ تم کو

الْأَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْأَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ

سفید خط سے متمیز ہوجاوے سیاہ خط

أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ إِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيبُوا لِي وَلْيُؤْمِنُوا بِي لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُونَ اور (اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم) جب آپ سے میرے بندے میرے (قرب اور بعد کے) متعلق دریافت کرین تو (آپ میری طرف سے اُنسے فرمادیجئے کہ) مین قریب ہی ہون (اور باستثناء نامناسب درخواست کے) منظور کرلیتا ہون (ہر) عرضی درخواست کرنے والے کی جبکہ وہ میرے حضور مین درخواست دے سو (جسطرح مین انکی عرض معروض کو منظور کرلیتا ہون) انکو چاہیے کہ میرے احکام کو (بجاآوری کے ساتھ) قبول کیا کرین (اور چونکہ ان احکام مین کوئی حکم نامناسب نہین اسلیے اسمین استثناء ممکن نہین) اور مجھپر یقین رکھین (یعنی میری ہستی پر بھی میرے حاکم ہونے پر بھی میرے حکیم ہونے اور رعایت مصالح پر بھی اسطرح) امید ہے کہ وہ لوگ رشد (وفلاح) حاصل کرسکینگے **ف** یہ جو فرمایا کہ جب دریافت کرین سو ایک شخص نے دریافت کیا تھا اور یہ جو فرمایا کہ مین قریب ہون تو جیسے حق تعالیٰ کی ذات کی حقیقت بیچون وچگون ہونیکی وجہ سے ادراک نہین کیجاسکتی اسیطرح انکی صفات کی حقیقت بھی معلوم نہین ہوسکتی لہذا ایسے مباحث مین زیادہ تفتیش جائز نہین اجمالاً اتنا سمجھ لین کہ جیسی انکی ذات ہے انکی شان کے مناسب انکا قرب بھی ہے۔ اور احقر نے جو "باستثناء نامناسب درخواست" کی قید ظاہر کردی اس سے وہ مشہور وسوسہ اجابت دعا کے متعلق دفع ہوگیا کہ بعض اوقات دیکھا جاتا ہے کہ دعا قبول نہین ہوتی حاصل جواب یہ ہے کہ وہ دعا اس شخص کے مناسب حال نہین ہوتی اور یہ ضرور نہین کہ جو چیز واقع مین نامناسب ہو اُسکے نامناسب ہونیکی اطلاع خود اس شخص کو بھی ہوجایا کرے۔ اور کسی ملحد کو اس شبہ کے نکالنے کی بھی گنجایش نہین ہے کہ جیسے وہ ہماری صرف بعض باتین قبول کرتے ہین ہم بھی انکے صرف بعض احکام مان لینگے وجہ گنجایش نہونیکی یہ ہے کہ ہماری تو بعض درخواستین نامناسب ہوتی ہین اور انکے احکام تو سب مناسب ہین چنانچہ احقر نے ترجمہ مین بھی اسکو ظاہر کردیا ہے **حکم چہارم منع مفطرات در شب صیام** أُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ الرَّفَثُ إِلَىٰ نِسَائِكُمْ هُنَّ لِبَاسٌ لَكُمْ وَأَنْتُمْ لِبَاسٌ لَهُنَّ عَلِمَ اللَّهُ أَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَخْتَانُونَ أَنْفُسَكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ وَعَفَا عَنْكُمْ فَالْآنَ بَاشِرُوهُنَّ وَابْتَغُوا مَا كَتَبَ اللَّهُ لَكُمْ وَكُلُوا وَاشْرَبُوا حَتَّىٰ يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْأَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْأَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ

**ملحقات الترجمة**

۵۱ قوله یعنی ... بیان لنکتة عنوان الجواب ۱۲

۵۲ قوله میرے احکام کو لما کان المقدر کالملفوظ اظهر فی الترجمة ۱۲

۵۳ قوله رشد وفلاح عطف تفسیری اخذا مما فی روح المعانی ان اصل الباب اصابة الخير ۱۲

**النحو** قال عبد الحكيم ناصب ليلة الرفث المقدر الدال عليه الرفث المذكور اذ المصدر لا يتقدم معموله عليه قوله وكلوا عطف على باشروهن فالغاية للثلث ۱۲

**البلاغة** قال البيضاوي الرفث كناية عن الجماع لانه لا يكاد يخلو من رفث وهو الافصاح بما يجب ان يكنى عنه وعدي بالى لتضمنه معنى الافضاء وايثاره ههنا لتقبيح ما ارتكبوه ولذلك سماه خيانة هن لباس قال البيضاوي لما كان الرجل والمرأة يعتنقان ويشتمل كل منهما على صاحبه شبه باللباس او لان كلا منهما يستر حال صاحبه ويمنعه من الفجور اه قلت ولقلة الصبر عنهن اشدة الملابسة الخيط الابيض شبه اول ما يبدو من الفجر المعترض في الافق وما يمتد معه من الغبش بخيطين واكتفى ببيان الخيط الابيض لدلالة على الآخر وبذلك عدل عن الاستعارة الى التمثيل اه فاندفع ما قيل ان الصبح الصادق مستطير فكيف شبه بالخيط وجه الدفع ان اول ما يبدو يشبه الخيط وكذا ما قبل الظلام كثيرة فكيف يشبه الخيط وجه الدفع ان ما يقارن خيط الصبح هو الذي يشبه الخيط ۱۲

**الروايات** في لباب النقول اخرج البخاري عن البراء قال لما نزل صوم شهر رمضان كانوا لا يقربون النساء رمضان كله فكان رجال يخونون انفسهم فانزل الله علم الله انكم الآية واخرج احمد وابن جرير وابن ابي حاتم من طريق عبد الله بن كعب بن مالك عن ابيه قال كان الناس في رمضان اذا صام الرجل فامسى فنام حرم عليه الطعام والشراب والنساء حتى يفطر من الغد فرجع عمر من عند النبي صلى الله عليه وسلم وقد سمر عنده فاراد امرأته فقالت اني قد نمت قال ما نمت ووقع عليها وصنع كعب مثل ذلك فغدا عمر الى النبي صلى الله عليه وسلم فاخبره فنزلت الآية. وفي روح المعاني عن

ثُمَّ اَتِمُّوا الصِّيَامَ اِلَى الَّيْلِ ۚ وَلَا تُبَاشِرُوْهُنَّ وَاَنْتُمْ عٰكِفُوْنَ فِي الْمَسٰجِدِ ؕ تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ فَلَا تَقْرَبُوْهَا ؕ

پھر رات تک روزہ کو پورا کیا کرو۔ اور اُن بیبیوں سے اپنا بدن بھی مت ملنے دو جس زمانہ مین کہ تم لوگ اعتکاف والے ہو مسجدوں مین یہ خداوندی ضابطے ہین سو انسے نکلنے کے نزدیک بھی مت ہونا

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ اٰيٰتِهٖ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ ۝

اسیطرح اللہ تعالےٰ اپنے احکام لوگونکے واسطے بیان فرمایا کرتے ہین اس امید پر کہ وہ لوگ پرہیز رکھین

ثُمَّ اَتِمُّوا الصِّيَامَ اِلَى الَّيْلِ ج تم لوگونکے واسطے روزہ کی شب مین اپنی بیبیون سے مشغول ہونا حلال کردیا گیا (اور پہلے جو اس سے ممانعت تھی وہ موقوف کیگئی) کیونکہ (بوجہ قرب والتصال کے) وہ تمہارے (بجاے) اوڑھنے بچھونے (کے) ہین اور تم انکے (بجاے) اوڑھنے بچھونے (کے) ہو خدا تعالےٰ کو اسکی خبر تھی کہ تم (حکم الٰہی مین) خیانت کرکے گناہ مین اپنے کو مبتلا کررہے تھے (مگر خیر جب تم معذرت سے پیش آئے تو) اللہ تعالےٰ نے تم پر عنایت فرمائی اور تم سے گناہ کو دہو دیا سو (جب اجازت ہوگئی تو) اب انسے ملو ملاو اور جو (قانون اجازت) تمہارے لیے تجویز کردیا ہے (بے تکلف) اسکا سامان کرو اور (جسطرح شب صیام مین بی بی سے ہمبستری کی اجازت ہے اسیطرح یہ بھی اجازت ہے کہ) کھاؤ (بھی) اور پیو (بھی) اسوقت تک کہ تمکو سفید خط (کہ عبارت ہے نور) صبح (صادق) سے (جبکہ وہ بالکل شروع ہی شروع مین طلوع ہوتی ہے) متمیز ہوجاوے سیاہ خط سے (کہ عبارت ہے تاریکی کی اس حدفاصل سے جوکہ خط نور صبح سے ملاہوا محسوس ہوتا ہے مراد متمیز ہونے سے یہ کہ صبح صادق طلوع ہوجاوے) پھر (صبح صادق سے) رات (آنے) تک روزہ کو پورا کیا کرو **ف** شروع اسلام مین یہ حکم تھا کہ رات کو ایک دفع نیند آجانے سے آنکھ کھلنے کے بعد کھانا پینا بی بی کے پاس جانا حرام ہوجاتا تھا بعض صحابہ سے غلبہ مین اس حکم کے امتثال مین کوتاہی ہوگئی پھر نادم ہوکر حضور صلے اللہ علیہ وسلم سے اطلاع کی انکی ندامت اور توبہ پر حق تعالےٰ نے رحمت فرمائی اور اس حکم کو منسوخ کردیا اور حضرت نے جو خط تاریکی اور خط نور کے ملنے کو محسوس ہونے سے تعبیر کیا ہے وجہ اس تعبیر کی یہ ہے کہ واقع مین وہ دو خط نہین بلکہ ایک ہی خط ہے جو سطح نور و سطح ظلمت دونوں کا منتہا اور دونوں کے درمیان مین مشترک اور فاصل ہی جیسا اہل ریاضی جانتے ہین **حکم پنجم اعتکاف** وَلَا تُبَاشِرُوْهُنَّ وَاَنْتُمْ عٰكِفُوْنَ فِي الْمَسٰجِدِ اور اُن بیبیون (کے بدن) سے اپنا بدن بھی (شہوت کے ساتھ) مت ملنے دو جس زمانہ مین کہ تم لوگ اعتکاف والے ہو (جوکہ مسجدون مین (ہوا کرتا ہے) **ف مسئلہ** حالت اعتکاف مین بی بی کے ساتھ صحبت اور اسیطرح بوس و کنار سب حرام ہے پھر اگر بوس و کنار مین انزال بھی ہوگیا تو وہ اعتکاف جاتا رہیگا اور بجاے اُسکے دوسرا قضا کرنا ہوگا اور اگر بلاشہوت اسنے اُسکو یا اُس نے اسکو ہاتھ لگادیا یا بدن دبادیا تو درست ہے **مسئلہ** اعتکاف صرف ایسی مسجد مین جائز ہے جسمین پانچون وقت جماعت سے نماز کا انتظام ہو **مسئلہ** جو اعتکاف رمضان مین نہو اس مین بھی روزہ شرط ہے **مسئلہ** اعتکاف والے کو مسجد سے کسیوقت باہر نکلنا درست نہین البتہ جو کام بہت ہی لاچاری کے ہین جیسے پیشاب پاخانہ یا کوئی کھانا لانے والا نہو تو گھر سے کھانا لے آنا یا جامع مسجد مین جمعہ کی نماز کے لیے جانا بس ایسی ضرورت کے لیے باہر جانا درست ہے لیکن گھر مین یا رستہ مین ٹھیرنا درست نہین **مسئلہ** اگر عورت اعتکاف کرنا چاہے تو جو جگہ اُسکی نماز پڑھنے کی مقرر ہے اُسی جگہ اعتکاف بھی درست ہے۔ **تاکید احکام مذکورہ** تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ فَلَا تَقْرَبُوْهَا ؕ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ اٰيٰتِهٖ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ ۝ یہ (سب احکام مذکورہ) خداوندی ضابطے ہین سو ان (ضابطون) سے (نکلنا تو کیا) نکلنے کے نزدیک بھی مت ہونا (اور جس طرح اللہ تعالےٰ نے یہ احکام بیان کیے ہین) اسیطرح اللہ تعالےٰ اپنے (اور) احکام (بھی) لوگون (کی اصلاح) کے واسطے بیان فرمایا کرتے ہین اس امید پر کہ وہ لوگ (احکام پر مطلع ہوکر ان احکام کے خلاف کرنے سے) پرہیز رکھین۔

**البلاغۃ** حدود اللہ الحد المنع ومن کان فی طاعۃ اللہ والعمل بشرائعہ فہو متصرف فی حد الحق فنہی ان یتعداہ ان یقرب الحد الذی ہو الحاجز بین حیز الحق والباطل لئلا یدانی الباطل وان یکون فی الواسطۃ متباعدا عن الطرف فضلا عن ان یتخطاہ فالمراد الاحکام

ویجوز ان یرید بحدود اللہ محارمہ ۱۲ من الکشاف قلت واشرت الی ہذا کلہ فی الترجمۃ۔ **الروایات** فی لباب النقول اخرج ابن جریر عن قتادۃ قال کان الرجل اذا اعتکف فخرج من المسجد جامع ان شاء فنزلت ولا تباشروہن وانتم عاکفون فی المساجد ۱۲

**ملحقات الترجمۃ** ۱؎ قولہ معذرت سے کذا فی البیضاوی ۱۲ ۲؎ قولہ اوڑھنا بچھونا لماق العضو من ثوبہ للاثر وبعبر بلبسانہ بہ ۱۲ ۳؎ قولہ ملو ملاو نہی اصل لغۃ المباشرۃ فانہا الاق البشرۃ بالبشرۃ کنی عن الجماع ۱۲ ۴؎ قولہ تمہارے لیے تجویز کیا ہو اخذا محامی من المعانی عن قتادہ ان المراد ابتغوا الرخصۃ التی کتب اللہ لکم فان اللہ تعالیٰ یحب ان تؤتی رخصہ کما یحب ان تؤتی عزائمہ قلت ویؤیدہ اللام فی صلۃ کتب وقد اشرت الی کون الامر للاباحۃ بقولی بے تکلف ۱۲ ۵؎ قولہ مت ملنے دو لوثہ بالمعنی الحقیقی لعموم الحکم علم قید الشہوۃ بالاجماع ۱۲ ۶؎ قولہ جس زمانہ مین فی مدتہ لکون الجواب جماد وان یعتکف اذا خرج من المسجد فباشر خارجا یلزم جوازہ لانہ حد المنع من المباشرۃ حال کونہ فیہ حیۃ الجواب خلاصہ بلا حجۃ فحاصل المعنی لا تباشروہن حال ما یقال لکم انکم عاکفون فی المساجد وان خرجتم من المسجد لقضاء الحاجۃ فہذا القول باق ۷؎ قولہ مسجدون اشرت بہذا الی ان القید للاشتہار علیہ الاجماع ۱۲ ۸؎ قولہ فی ترجمۃ الایات احکام اطلاقا للدال علے المدلول ۱۲

وَلَيْسَ الْبِرُّ بِأَنْ تَأْتُوا الْبُيُوتَ مِنْ ظُهُورِهَا وَلٰكِنَّ الْبِرَّ مَنِ اتَّقٰى ۚ وَأْتُوا الْبُيُوتَ مِنْ أَبْوَابِهَا ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ

اور اس مین کوئی فضیلت نہین کہ گھرونین انکی پشت کیطرف سے آیا کرو ہان لیکن فضیلت یہ ہے کہ کوئی شخص حرام سے بچے اور گھرونمین انکے دروازونسے آؤ اور خدا تعالےٰ سے ڈرتے رہو امید ہے کہ

تُفْلِحُونَ ۝ وَقَاتِلُوا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ الَّذِينَ يُقَاتِلُونَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوا ۚ إِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ ۝ وَاقْتُلُوهُمْ

تم کامیاب ہو اور تم لڑو اللہ کی راہ مین اُن لوگونکے ساتھ جو تمہارے ساتھ لڑنے لگین اور حد سے مت نکلو واقعی اللہ تعالےٰ حد سے نکلنے والونکو پسند نہین کرتے۔ اور اُن کو قتل کرو

حَيْثُ ثَقِفْتُمُوهُمْ وَأَخْرِجُوهُمْ مِنْ حَيْثُ أَخْرَجُوكُمْ ۚ وَالْفِتْنَةُ أَشَدُّ مِنَ الْقَتْلِ ۚ وَلَا تُقَاتِلُوهُمْ عِنْدَ الْمَسْجِدِ

جہاں اُن کو پاؤ اور اُن کو نکال باہر کرو جہان سے اُنہون نے تمکو نکلنے پر مجبور کیا ہے اور شرارت قتل سے بھی سخت تر ہے اور اُنکے ساتھ مسجد حرام کے قریب مین قتال

الْحَرَامِ حَتّٰى يُقَاتِلُوكُمْ فِيهِ ۖ فَإِنْ قَاتَلُوكُمْ فَاقْتُلُوهُمْ ۗ كَذٰلِكَ جَزَاءُ الْكٰفِرِينَ ۝

مت کرو جب تک کہ وہ لوگ وہان تمسے خود نہ لڑین ہان اگر وہ خود ہی لڑنے کا سامان کرنے لگین تو تم اُنکو مارو ایسے کافرونکی ایسی ہی سزا ہے۔

لیکن غور کرنے سے اسمین کوئی شبہ نہین کہ بوجہ خلاف ہونے وضع صحابہ وسلف صالحین کے خلاف اولیٰ ضرور ہے ونیز چونکہ مدار احکام شرعیہ کا حساب قمری پر ہے اسلیے اُسکا محفوظ ومنضبط رکھنا یقیناً فرض علی الکفایہ ہے اور سہل طریق انضباط کا یہ ہے کہ روزمرہ اسیکا استعمال رکھا جاوے اور ظاہر ہے کہ فرض کفایہ عبادت ہے اور عبادت کی حفاظت کا آلہ یقیناً ایک درجہ مین عبادت ہے پس حساب قمری کا استعمال اس درجہ مین مطلوب شرعی ٹھیرا پس مسلمان سے بہت بعید ہے کہ ایک جانب ایک امر مطلوب شرعی ہو دوسری جانب دوسرا امر کسی درجہ مین مزاحم اُس شرعی کا ہو پھر مطلوب کو چھوڑ کر بلا ضرورت اُسکے مزاحم کو اختیار کرے خصوصاً اس طور پر کہ اُس مطلوب سے کوئی خاص تعلق اور دلچسپی بھی نہ رہے اور غیر مطلوب کو راجح قرار دینے لگے **حکم ہشتم اصلاح طریقۂ بخانہ در آمدن در احرام** وَلَيْسَ الْبِرُّ بِأَنْ تَأْتُوا الْبُيُوتَ مِنْ ظُهُورِهَا وَلٰكِنَّ الْبِرَّ مَنِ اتَّقٰى ۚ وَأْتُوا الْبُيُوتَ مِنْ أَبْوَابِهَا ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ۝۱۸۹ (بعض لوگ قبل اسلام کے حالت احرام حج مین اگر کسی ضرورت سے گھر جانا چاہتے تو دروازہ سے جانا ممنوع جانتے تھے اسلیے پشت کی دیوار مین نقب دیکر اُسمین سے اندر جاتے تھے اور اس عمل کو فضیلت سمجھتے تھے حق تعالیٰ اُسکے متعلق بعد ذکر حج کے ارشاد فرماتے ہین) اور اسمین کوئی فضیلت نہین کہ گھرونمین انکی پشت کیطرف سے آیا کرو ہان لیکن فضیلت یہ ہے کہ کوئی شخص حرام (چیزون) سے بچے اور (چونکہ گھرون مین دروازہ کیطرف سے آنا حرام نہین ہے اسلیے اُس سے بچنا بھی ضرور نہین سو اگر آنا چاہو تو) گھرونمین انکے دروازون سے آؤ اور (اصل الاصول تو یہ ہے کہ) خدا تعالےٰ سے ڈرتے رہو (اس سے البتہ) امید ہے کہ تم (دارین مین) کامیاب ہو **ف** اس سے ایک بڑے کام کی بات معلوم ہوئی کہ جو شئے شرعاً مباح ہو اُسکو طاعت وعبادت اعتقاد کرلینا اسیطرح اسکو معصیت اور محل ملامت اعتقاد کرلینا شرعاً مذموم ہے اور بدعت مین داخل ہے چنانچہ گھرونمین دروازے سے آنا مباح تھا اسکو ان لوگون نے معصیت سمجھا تھا اور دروازہ چھوڑ کر کسی اور طرف سے آنا بھی فی نفسہ مباح اُسکو ان لوگون نے عبادت وفضیلت سمجھا تھا اس پر حق تعالیٰ نے اُن پر رد فرمایا اور اُنکے اس اعتقاد کو باطل اور مخالف تقویٰ کے ٹھیرایا اور تقویٰ کو واجب فرمایا تو ضرور جس چیز سے واجب کا ترک اور خلاف لازم آویگا وہ گناہ ہوگی پس اُنکے یہ دونون اعتقاد گناہ ہوئے اس قاعدہ سے ہزارون اعمال کا حکم معلوم ہوگیا جو کہ عوام بلکہ بعض خواص مین بھی شائع ہین اللہ تعالیٰ رحم فرماوین **حکم نہم متعلق قتال کفار** وَقَاتِلُوا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ الَّذِينَ يُقَاتِلُونَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوا ۚ إِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ ۝۱۹۰ وَاقْتُلُوهُمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوهُمْ وَأَخْرِجُوهُمْ مِنْ حَيْثُ أَخْرَجُوكُمْ وَالْفِتْنَةُ أَشَدُّ مِنَ الْقَتْلِ ۚ وَلَا تُقَاتِلُوهُمْ عِنْدَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ حَتّٰى يُقَاتِلُوكُمْ فِيهِ ۚ فَإِنْ قَاتَلُوكُمْ فَاقْتُلُوهُمْ ۗ كَذٰلِكَ جَزَاءُ الْكٰفِرِينَ ۝۱۹۱

**الروایات** روی البخاری عن البراء قال کانوا اذا احرموا فی الجاہلیۃ اتوا البیت من ظہرہ فانزل اللہ ولیس البر الخ ۱۲ لباب المنقول۔ فی لباب النقول من طریق الکلبی عن ابی صالح عن ابن عباس قال نزلت ہذہ الآیۃ فی صلح الحدیبیۃ وذلک ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لما صد عن البیت ثم صالح المشرکون علی ان یرجع عامہ القابل فلما کان العام القابل تجہز واصحابہ عمرۃ القضاء اخافوا ان لا تفی قریش بذلک ان یصدوہم عن المسجد الحرام ویقاتلوہم وکرہ اصحابہ قتالہم فی الشہر الحرام فانزل اللہ ذلک ۱۲

فَاِنِ انْتَهَوْا فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ وَقٰتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ لِلّٰهِ ۭ فَاِنِ انْتَهَوْا فَلَا عُدْوَانَ

پھر اگر وہ لوگ باز آجاویں تو اللہ تعالی بخشدینگے اور مہربانی فرماوینگے اور انکے ساتھ اس حد تک لڑو کہ فساد عقیدہ نرہے اور دین اللہ ہی کا ہوجاوے اور اگر وہ لوگ باز آجاویں تو سختی کسی پر

اِلَّا عَلَى الظّٰلِمِيْنَ ۝ اَلشَّهْرُ الْحَرَامُ بِالشَّهْرِ الْحَرَامِ وَالْحُرُمٰتُ قِصَاصٌ ۭ فَمَنِ اعْتَدٰى عَلَيْكُمْ فَاعْتَدُوْا عَلَيْهِ

نہیں ہوا کرتی بجز بے انصافی کرنیوالوں کے حرمت والا مہینہ ہے بعوض حرمت والے مہینہ کے اور یہ حرمتیں تو عوض معاوضہ کی چیزیں ہیں سو جو تم پر زیادتی کرے تو تم بھی اس پر زیادتی کرو

بِمِثْلِ مَا اعْتَدٰى عَلَيْكُمْ ۠ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُتَّقِيْنَ ۝

جیسی اس نے تم پر زیادتی کی ہے اور اللہ تعالی سے ڈرتے رہو اور یقین کرلو کہ اللہ تعالی ان ڈرنیوالوں کے ساتھ ہوتے ہیں

فَاِنِ انْتَهَوْا فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝۱۹۲ وَقٰتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ لِلّٰهِ ۭ فَاِنِ انْتَهَوْا فَلَا عُدْوَانَ اِلَّا عَلَى الظّٰلِمِيْنَ ۝۱۹۳ اَلشَّهْرُ الْحَرَامُ بِالشَّهْرِ الْحَرَامِ وَالْحُرُمٰتُ قِصَاصٌ ۭ فَمَنِ اعْتَدٰى عَلَيْكُمْ فَاعْتَدُوْا عَلَيْهِ بِمِثْلِ مَا اعْتَدٰى عَلَيْكُمْ ۠ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُتَّقِيْنَ ۝۱۹۴ (ذی قعدہ سنہ ۶ ہجری مین حضور صلے اللہ علیہ وسلم ادای عمرہ کے قصد سے مکہ معظمہ تشریف لیجلے اُسوقت تک مکہ معظمہ مشرکین کے قبضہ اور حکومت مین تھا ان لوگون نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور آپکے ہمراہیونکو مکہ کے اندر نہ جانے دیا اور عمرہ رہگیا آخر بڑی گفتگو کے بعد یہ معاہدہ قرار پایا کہ سال آیندہ تشریف لاکر عمرہ ادا فرماوین چنانچہ ذیقعدہ سنہ ۷ مین پھر آپ اسی قصد سے تشریف لیجلے لیکن اسکے ساتھ ہی مسلمانونکو یہ اندیشہ ہوا کہ شاید مشرکین اپنا معاہدہ پورا نکرین اور آمادہ مقابلہ ومقاتلہ ہوجاوین تو ایسی حالت مین نہ تو سکوت مصلحت ہے اور اگر مقابلہ کیا جاوے تو ذیقعدہ مین کہ اُسوقت تک اسمین اور ذی الحجہ اور محرم اور رجب مین قتل وقتال ممنوع تھا اور اسلیے یہ چار مہینے اشہر حرم کہلاتے تھے قتل لازم آتا ہے غرض مسلمان اس تردد سے پریشان تھے حق تعالے نے یہ آیتین نازل فرمائین کہ گو اُن کفار کی طرح ان خاص معاہدہ کرنے والونکے ساتھ بوجہ باہمی معاہدہ کے تمکو اپنی جانب سے ابتداءً قتال کرنیکی اجازت نہین لیکن اگر وہ لوگ خود عہد شکنی کرین اور تمسے لڑنے کو آمادہ ہوجاوین تو اُسوقت تم کسیطرح کا اندیشہ دلمین مت لاؤ) اور (بے تکلف) تم (بھی) لڑو اللہ کی راہ مین (یعنی اس نیت سے کہ یہ لوگ دین کی مخالفت کرتے ہین) اُن لوگونکے ساتھ جو (نقض عہد کرکے) تمہارے ساتھ لڑنے لگین اور (ازخود) حد (معاہدہ) سے مت نکلو (کہ عہد شکنی کرکے لڑنے لگو) واقعی اللہ تعالے حد (قانون شرعی) سے نکلنے والونکو پسند نہین کرتے اور (جس حالت مین وہ خود عہد شکنی کرین تو اُسوقت دل کھولکر (خواہ) اُنکو قتل کرو جہان اُنکو پاؤ اور (خواہ) انکو (مکہ سے) نکال باہر کرو جہان اُنھون نے تمکو (تنگ کرکے اور ایذائین پہونچاکر نکلنے (اور ہجرت کرنے) پر مجبور کیا ہے اور (تمہارے اِن قتل واخراج کے بعد بھی عقلاً الزام اُن ہی پر رہیگا کیونکہ عہد شکنی جو ان سے واقع ہوگی بڑی شرارت کی بات ہے اور ایسی) شرارت (ضرر مین) قتل (واخراج) سے بھی سخت تر ہے (کیونکہ اس قتل واخراج کی نوبت اس شرارت ہی کی بدولت پہونچی ہی پس یہ شرارت اصل اور قتال واخراج اسکی فرع ہے) اور (علاوہ معاہدہ کے انکے ساتھ ابتداءً قتال کرنے سے ایک اور امر بھی مانع ہے وہ یہ کہ حرم شریف یعنی مکہ اور اسکا گرداگرد ایک واجب الاحترام جگہ ہے اور اسمین قتال کرنا اسکے احترام کے خلاف ہے اسلئے بھی حکم دیا جاتا ہے کہ) انکے ساتھ مسجد حرام (یعنی کعبہ) کے قرب (ونواح) مین (کہ حرم کہلاتا ہے) قتال مت کرو جبتک کہ وہ لوگ وہان تمسے خود نہ لڑین ہان اگر وہ (کفار) خود ہی لڑنے کا سامان کرنے لگین تو (اُسوقت پھر تمکو اجازت ہے کہ) تم (بھی) انکو مارو (دہاڑو) ایسے کافرونکی (جو حرم مین لڑنے لگین) ایسی ہی سزا ہے پھر اگر (بعد شروع قتال کے بھی) وہ لوگ (اپنے کفر سے) باز آجاوین (اور اسلام قبول کرلین) تو (انکا اسلام بے قدر نہ سمجھا جاویگا بلکہ) اللہ تعالے (اُنکے گذشتہ کفر کو) بخشدینگے اور (مغفرت کے علاوہ انواع نعم دیکر اُن پر مہربانی (بھی) فرماوینگے اور (اگر وہ لوگ اسلام نہ لاوین تو گو اور کفار سے جزیہ دینے کے اقرار پر قتال سے دستکش ہونے کا حکم ہے لیکن یہ خاص کفار چونکہ اہل عرب ہین اُنکے لیے قانون جزیہ نہین ہی بلکہ اُنکے لیے اسلام ہے یا قتل اسواسطے) ان کے ساتھ اس حد تک لڑو کہ

الشہر الحرام بحذف المضاف ومتعلق الجار تقدیرہ حرمة الشہر الحرام متقابل بالشہر الحرام قولہ قصاص بحذف المضاف ای الحرمات ذات قصاص ۱۲

## ملحقات الترجمة

۵۱ قولہ ان خاص معاہدہ کرنے والون الخ فلا حاجة الی القول بکون الآیة منسوخة بجواز ابتداء القتال مع الکفار بعد ان حملة علی المعاہدین فافہم ۱۲

۵۲ قولہ فی ترجمة والفتنة ایسی شرارت وقولہ فی ترجمة جزاء الکفرین ایسی کافرونکی للعہد فیہما ۱۲

۵۳ قولہ علاوہ معاہدہ فلا یتوہم ان التفسیر دال علی کون المانع عہدا مع قطع النظر عن نوعہم فی الحرم فالمعنی مانعیة الحرم ۱۲

۵۴ قولہ فی ترجمة عند قرب فاشمل الحرم کلہ ۱۲

۵۵ قولہ سامان کرنے لگین حملہ علے المجاز لعند ورة الاجماع علی عدم توقف جواز قتالہم علے بدین القتال منہم ۱۲

وَاَتِمُّوا الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ لِلّٰهِ ؕ فَاِنْ اُحْصِرْتُمْ فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ ۚ وَلَا تَحْلِقُوْا رُءُوْسَكُمْ حَتّٰى يَبْلُغَ الْهَدْيُ

اور حج وعمرہ کو اللہ تعالیٰ کے واسطے پورا پورا ادا کیا کرو پھر اگر روک دیے جاؤ تو قربانی کا جانور جو کچھ میسر ہو اور اپنے سروں کو اس وقت تک مت منڈاؤ جب تک کہ قربانی اپنے موقع پر نہ پہنچ جاوے

مَحِلَّهٗ ؕ فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَّرِيْضًا اَوْ بِهٖۤ اَذًى مِّنْ رَّاْسِهٖ فَفِدْيَةٌ مِّنْ صِيَامٍ اَوْ صَدَقَةٍ اَوْ نُسُكٍ ۚ فَاِذَاۤ اَمِنْتُمْ

البتہ اگر کوئی تم میں سے بیمار ہو یا اسکے سر میں کچھ تکلیف ہو تو فدیہ دیدے روزہ سے یا خیرات دینے سے یا ذبح کر دینے سے پھر جب امن کی حالت میں ہو

فَمَنْ تَمَتَّعَ بِالْعُمْرَةِ اِلَى الْحَجِّ فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ ۚ فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ فِى الْحَجِّ وَسَبْعَةٍ اِذَا

تو جو شخص عمرہ سے اسکو حج کے ساتھ ملا کر منتفع ہوا ہو تو جو کچھ قربانی میسر ہو پھر جس شخص کو قربانی کا جانور میسر نہ ہو تو تین دن کے روزے ہیں حج میں اور سات ہیں جبکہ

رَجَعْتُمْ ؕ تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ ؕ ذٰلِكَ لِمَنْ لَّمْ يَكُنْ اَهْلُهٗ حَاضِرِى الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ

حج سے تمہارے لوٹنے کا وقت آجاوے یہ پورے دس ہوئے یہ اس شخص کے لیے ہے جسکے اہل مسجد حرام کے قرب میں نہ رہتے ہوں

اور تم لوگ (جان[1] کے ساتھ مال بھی) خرچ کیا کرو اللہ کی راہ (یعنی جہاد) میں اور اپنے آپکو اپنے ہاتھوں تباہی میں مت ڈالو (کہ ایسے مواقع میں جان ومال خرچ کرنے سے جبن یا بخل کرنے لگو جسکا نتیجہ تمہارا ضعیف اور مخالف کا قوی ہوجانا ہے جو کہ عین تباہی ہے) اور (جو کام (کرو) اچھی طرح کیا کرو (مثلاً اسی موقع پر خرچ کرنا ہے دل کھول کر خوشی سے اچھی نیت کے ساتھ خرچ کرو) بلاشبہ اللہ تعالیٰ پسند کرتے ہیں اچھی طرح کام کرنے والوں کو **ف** اور یہ جو فرمایا کہ اپنے ہاتھوں الخ اس قید کا حاصل یہ ہے کہ باختیار خود کوئی امر خلاف حکم نکرے اور جو بلا قصد واختیار کچھ ہوجاوے وہ معاف ہے کذا فی روح المعانی **حکم یازدہم متعلق حج وعمرہ** وَاَتِمُّوا الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ لِلّٰهِ ؕ فَاِنْ اُحْصِرْتُمْ فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ ۚ وَلَا تَحْلِقُوْا رُءُوْسَكُمْ حَتّٰى يَبْلُغَ الْهَدْيُ مَحِلَّهٗ ؕ فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَّرِيْضًا اَوْ بِهٖۤ اَذًى مِّنْ رَّاْسِهٖ فَفِدْيَةٌ مِّنْ صِيَامٍ اَوْ صَدَقَةٍ اَوْ نُسُكٍ ۚ فَاِذَاۤ اَمِنْتُمْ ۛ فَمَنْ تَمَتَّعَ بِالْعُمْرَةِ اِلَى الْحَجِّ فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ ۚ فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ فِى الْحَجِّ وَسَبْعَةٍ اِذَا رَجَعْتُمْ ؕ تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ ؕ ذٰلِكَ لِمَنْ لَّمْ يَكُنْ اَهْلُهٗ حَاضِرِى الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ

**ملحقات الترجمہ**

[1] قولہ جان کے ساتھ ولیل العطف علے قاتلوا کما فی روح المعانی وہو الدلیل فی ہو تفسیر قولہ تعالیٰ لا تلقوا الخ لترتب القتال الانفاق فہو متعلق بمجموع المعطوف والمعطوف علیہ کما فی روح المعانی الخ ۱۲

**النحو** قولہ ففدیۃ وقولہ فما استیسر فی موضعین وقولہ فصیام مبتدأ محذوفۃ الخبر ای علیہ قولہ فمن تمتع ای انتفع بالتقرب الی اللہ تعالیٰ بالعمرۃ الی وقت الحج ای قبل الانتفاع بالحج فی اشہرہ کذا فی روح المعانی ویجوز ان یکون تقدیرہ تمتع بالعمرۃ مقرونۃ مضمومۃ الی الحج وقد اشرت الیہ فی الترجمۃ ۱۲

**البلاغۃ** تلک العشرۃ فان قلت فما فائدۃ الفذلکۃ قلت الواو قد تجیٔ للاباحۃ فی نحو قولک جالس الحسن وابن سیرین ففذلکت نفیا لتوہم الاباحۃ وایضا ففائدۃ الفذلکۃ فی کل حساب ان یعلم العدد جملۃ کما علم تفصیلا لیحاط بہ من جہتین کذا فی الکشاف قولہ حاضری المراد من حضور الاہل حضور المحرم وعبر لان الغالب علی الرجل کما قیل ان یسکن حیث اہلہ ساکنون ۱۲

**الفقہ** استدل الشافعیۃ بقولہ اتموا علی وجوب العمرۃ کالحج والجواب ان وجوب الاتمام لا یستلزم وجوب الابتداء ثم یمکن ان یجعل الامر فیہ متوجہا الی القید اعنی تامین بمعنی جعلہما لوجہ اللہ خالصتین کما فی قولہ علیہ السلام سواء قلت واشرت الیہ فی ترجمتی ودلیل الحنفیۃ ما اخرجہ الترمذی وصححہ کما فی روح المعانی ان رجلا سأل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن العمرۃ اواجبۃ ہی قال لا وان تعتمروا خیر لکم واستدل بقولہ امنتم علی کون ہذا الحکم خاصا بالعدو لا المرض فلا بد فیہ من الاشتراط بناء علی کون المراد ہہنا حصر العدو فان الامن لغۃ فی مقابلۃ الخوف ویراد عند ابی حنیفۃ بایہما لما اخرج ابو داود والترمذی وحسنہ النسائی وابن ماجۃ والحاکم کما فی روح المعانی من حدیث الحجاج بن عمرو من کسر او عرج فعلیہ الحج من قابل واما قولہ امنتم فقال للمریض اذا زال مرضہ برئ امن کما روی ذلک عن ابن مسعود وابن عباس رضی اللہ عنہم من طریق ابراہیم کما فی روح المعانی بل الاکثر ما یستعمل الاحصار فی المرض کالحصر فی العدو واما حدیث الامر بالاشتراط فلا یدل علی کون الاشتراط شرطا وقولہ تعالیٰ حتی یبلغ الہدی محلہ حملہ الشافعی علی الزمان لانہ صلی اللہ علیہ وسلم ذبح بالحدیبیۃ وہو من الحل والحنفیۃ علی المکان بقولہ ثم محلہا الی البیت العتیق والموجہ صلی اللہ علیہ وسلم فی الحدیبیۃ فمسلم قولہ وہو من الحل ممنوع وقد قال الواقدی کما فی الکشاف ہی طرف الحرم علی تسعۃ امیال من مکۃ وقد روی فی روح المعانی عن الزہری ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نحر فی الحرم اما قولہ تعالیٰ والہدی معکوفا ان یبلغ محلہ یراد المحل المعہود وہو منی واللہ اعلم قولہ فی الحج استدل بعضہم بہ علی صوم ایام التشریق لانہا ایام الحج والحنفیۃ عولوا علی احادیث النہی وقدموہا علی روایات الاباحۃ والجواب عن الاستدلال بالایام ظاہر لان الحج منتظم الوقوف ومنتہی یوم النحر فما بعدہ لیست ایام الحج الا مجازا فافہم قولہ اذا رجعتم استدل الشافعی بہ علی عدم اجزاء ہذہ الثلثۃ ما لم یرجع الی وطنہ نعم لو نوی الاقامۃ بمکۃ فلہ حکم الراجع قلنا معنی الرجوع کما فی الکشاف الاخذ فی الرجوع وانہ وقت الفراغ فلا یتم الاستدلال قولہ لمن لم یکن قال الحنفیۃ دل اللام التی للجواز علی ان المشار الیہ بذلک التمتع بمعنی الجمع بینہما العلم للقران ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول اخرج ابن ابی حاتم عن صفوان بن امیۃ قال جاء رجل الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم متضمخا بالزعفران علیہ جبۃ فقال کیف تامرنی یا رسول اللہ فی عمرتی فانزل اللہ واتموا الحج والعمرۃ للہ فقال این السائل عن العمرۃ قال ہا انا ذا فقال لہ الق عنک ثیابک ثم اغتسل واستنشق ما استطعت ثم ما کنت صانعا فی حجک فاصنعہ فی عمرتک وروی البخاری عن کعب بن عجرۃ انہ سئل عن قولہ ففدیۃ من صیام قال حملت الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم والقمل یتناثر علی وجہی فقال ما کنت اری ان الجہد بلغ بک ہذا اما تجد شاۃ قلت لا قال صم ثلثۃ ایام واطعم ستۃ مساکین لکل مسکین نصف صاع من طعام واحلق راسک فنزلت فی خاصۃ وہی لکم عامۃ وفی روایۃ احمد عنہ قال کنا مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم بالحدیبیۃ

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ شَدِیْدُ الْعِقَابِ ۟

اور اللہ تعالے سے ڈرتے رہو اور جان لو کہ بلاشبہ اللہ تعالے سزاے سخت دیتے ہین۔

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ شَدِیْدُ الْعِقَابِ ۟ اور (جب حج یا عمرہ کرنا ہو تو اُس) حج اور عمرہ کو اللہ تعالے کے (خوش کرنے کے) واسطے پورا پورا ادا کیا کرو (کہ افعال و شرائط بھی سب بجالاؤ اور نیت بھی خالص ثواب ہی کی ہو) پھر اگر (کسی دشمن کیجانب سے یا کسی مرض کے سبب سے حج و عمرہ کے پورا کرنے سے) روک دیے جاؤ تو (تو اس حالت مین یہ حکم ہو کہ) قربانی کا جانور جو کچھ میسر ہو (ذبح کرے اور حج و عمرہ کی جو وضع اختیار کر رکھی تھی موقوف کرے اسکو احرام کھولنا کہتے ہین جسکا طریقہ شرع مین سر منڈانا ہی اور بال کٹا دینے کا بھی یہی اثر ہے) اور (یہ نہین کہ فوراً روک ٹوک کے ساتھ ہی تمکو احرام کھولنا درست ہو جاوے بلکہ) اپنے سرونکو (احرام کھولنے کی غرض سے) اُسوقت تک مت منڈاؤ جب تک کہ (وہ) قربانی (کا جانور جسکے ذبح کا اس حالت مین حکم تھا) اپنے موقع پر نہ پہونچ جاوے (اور وہ موقع حرم ہے کہ قربانی کا جانور وہان اگر خود نہ جاسکے تو کسیکے ہاتھ بھیجا جاوے اور ذبح کیا جاوے) البتہ اگر کوئی تم مین سے (کچھ) بیمار ہو یا اُسکے سر مین کچھ (زخم یا درد یا جوؤن وغیرہ کی) تکلیف ہو (اور اس بیماری یا تکلیف کی وجہ سے پہلے ہی سر منڈانے کی ضرورت پڑجاوے) تو (اُسکو اجازت ہی کہ وہ سر منڈاکر) فدیہ (یعنی اُسکا شرعی بدلہ) دیدے (خواہ تین) روزے سے یا (چھ مسکینونکو فی مسکین صدقہ فطر کی برابر یعنے نصف صاع گیہون) خیرات (کے طور پر) دیدینے سے یا (اقل درجہ ایک بکری) ذبح کر دینے سے پھر جب اُن کی حالت مین ہو (خواہ تو پہلے ہی سے کوئی خوف و مزاحمت پیش نہین آیا یا ہو کر جاتا رہا) تو (اس صورت مین حج و عمرہ کے متعلق قربانی کرنا ہر ایک کے ذمہ نہین ہے بلکہ خاص) جو شخص عمرہ سے اُسکو حج کے ساتھ ملاکر منتفع ہوا ہو (یعنے ایام حج مین عمرہ بھی کیا ہو) تو (اُسکو فقط ضرور ہے کہ) جو کچھ قربانی میسر ہو (ذبح کرے اور جس نے صرف عمرہ کیا ہو یا صرف حج کیا ہو اُسپر حج یا عمرہ کے متعلق کوئی قربانی نہین) پھر (ایام حج مین حج و عمرہ کو جمع کرنے والون مین سے) جس شخص کو قربانی کا جانور میسر نہو (مثلاً غریب ہے) تو (اُسکے ذمے بجاے قربانی کے) تین دن کے روزے ہین (ایام) حج مین (کہ آخر ان ایام کا نوین تاریخ ذیحجہ کی ہے) اور سات (دن کے) ہین جبکہ حج سے تمہارے لوٹنے کا وقت آجاوے (یعنی حج کر چکو خواہ لوٹنا ہو یا کہ وہان رہنا ہو) یہ پورے دس (دن کے روزے) ہوئے (اور یہ بھی یاد رکھو کہ ابھی جو حج و عمرہ کے ملانے کا ذکر ہوا ہے) یہ (ملانا ہر ایک کو درست نہین بلکہ خاص) اُس شخص کے لیے (درست) ہی جسکے اہل (و عیال) مسجد حرام (یعنی کعبہ) کے قرب (و نواح) مین نہ رہتے ہون (یعنی قریب ہی کا وطن دار نہو) اور (ان سب احکام کی بجاآوری مین) اللہ تعالی سے ڈرتے رہو (کہ کسی امر مین خلاف نہو جاوے) اور (خوب) جان لو کہ بلاشبہ اللہ تعالی (بیباکی اور مخالفت کرنے والونکو) سزاے سخت دیتے ہین **ف مسئلہ** جس شخص کو استطاعت ہو اُسپر تو حج ابتدا ہی فرض ہی اور جس شخص کو استطاعت نہو اور وہ شروع کر دے یعنی احرام باندھ لے اُسپر پورا کرنا فرض ہو جاتا ہی اور عمرہ کرنا فرض و واجب نہین بلکہ سنت مؤکدہ ہے البتہ شروع کرنے سے اسکا بھی پورا کرنا واجب ہو جاتا ہی اسیواسطے احقر نے آیت کی تفسیر مین کہا ہی (جبکہ حج یا عمرہ کرنا ہو) تاکہ فرض و واجب نہونیکی صورت بھی اسمین آجاوے اور حج اور عمرہ اور احرام کا طریق کتب فقہ مین دیکھنے سے معلوم ہو سکتا ہی **مسئلہ** اگر حج و عمرہ کسی عذر سے پورا نکرسکے خواہ راہ مین بدامنی ہو گئی یا بیماری نے مجبور کر دیا ایسے شخص کو چاہیے کہ کسی معتبر شخص سے کہدے کہ فلان تاریخ حد حرم کے اندر میری طرف سے ایک جانور کہ اقل درجہ ایک بکری ہی اور قران و تمتع مین جنکا ذکر عنقریب آتا ہی دو بکری ذبح کر دینا اور جب وہ تاریخ آوے گو ایام قربانی سے پہلے کی تاریخ ہو اور گمان غالب ہو کہ اب جانور ذبح ہو گیا ہو گا تو سر منڈادے یا بال کٹادے اس سے احرام کھل جاویگا اور جو امور احرام باندھنے سے ممنوع ہو گئے تھے سب درست ہو جاوینگے پھر اس حج یا عمرہ کو قضا کرنا پڑیگا **مسئلہ** عورت کو سر منڈانا حرام ہی وہ صرف ایک ایک انگل بال کاٹ ڈالے **مسئلہ** اگر حج و عمرہ پورا کرنیسے مجبوری نہین ہوئی یا نہین رہی لیکن اور کسی عذر سے سر منڈانے کی ضرورت پڑی تو اُسکو تین باتونکا برابر اختیار ہی خواہ سر منڈاکر تین روزے رکھلے خواہ چھ مسکینونکو ہر ہر مسکین کو بقدر صدقہ فطر دیدے یعنی گیہون پونے دو سیر اسی کے سیر سے یا جس برتن مین اتنے گیہون سما جاوین اُس برتن کو دو بار بھر کر جو دیدے یا ایک بکری ذبح کر کے مسکینونکو تقسیم کر دے اور گو یہ حکم اس جگہ محصر کے بیان کیساتھ

اَلْحَجُّ اَشْهُرٌ مَّعْلُوْمٰتٌ ۚ فَمَنْ فَرَضَ فِيْهِنَّ الْحَجَّ فَلَا رَفَثَ وَلَا فُسُوْقَ وَلَا جِدَالَ فِي الْحَجِّ ؕ وَمَا تَفْعَلُوْا

حج چند مہینے ہین جو معلوم ہین سو جو شخص ان مین حج مقرر کرلے تو پھر نہ کوئی فحش بات ہے اور نہ کوئی بےحکمی ہے اور نہ کسی قسم کا نزاع زیبا ہے۔ اور جو نیک کام

مِنْ خَيْرٍ يَّعْلَمْهُ اللّٰهُ ؕ وَتَزَوَّدُوْا فَاِنَّ خَيْرَ الزَّادِ التَّقْوٰى ؗ وَاتَّقُوْنِ يٰٓاُولِي الْاَلْبَابِ ۞

کروگے خداتعالے کو اسکی اطلاع ہوتی ہے اور خرچ ضرور لے لیا کرو کیونکہ سب سے بڑی بات خرچ مین بچا رہنا ہے اور اے ذی عقل لوگو مجھ سے ڈرتے رہو۔

مذکور ہے مگر عموم لفظ سے عام ہے اور ذبح کے لیے تو حد حرم معین ہے اور روزہ اور صدقہ کے لیے معین نہین اور ایک مسکین کو ایک ہی حصہ دینا چاہیئے اگر دو حصے دیے تو ایک ہی ہوگا **مسئلہ** حج تین طرح کا ہوتا ہے افراد کہ ایام حج مین صرف حج کیا جاوے اور تمتع اور قران جنمین ایام حج مین عمرہ اور حج دونون کیے جاوین تمتع اور قران مین ایک جانور ذبح کرنا ایام قربانی مین حد حرم کے اندر واجب ہوتا ہے اور جسکو مقدور نہو تو اسکے عوض مین دس روزے رکھنے ضرور ہین سات روزے تو دسوین ذیحجہ سے پہلے ختم کردے اور جب حج کر چکے تین اسوقت رکھ لے خواہ وطن آکر رکھ لے یا وہان ہی رکھلے اور اگر دسوین سے پہلے سات روزے نرکھ سکا تو اب قربانی ہی کرنا پڑیگی **مسئلہ** افراد ہر شخص کو جائز ہے اور تمتع اور قران صرف ان لوگون کو جائز ہے جو میقات کے حدود سے باہر رہتے ہون اور جو لوگ میقات کے اندر رہتے ہین انکے لیے تمتع وقران کی اجازت نہین ہے اب میقات کی حقیقت سمجھو اپنے ملکون سے چلکر جب مکہ کو جاتے ہین تو راہ مین ہر طرف کے لوگون کو کچھ معین مقامات ملتے ہین جنکی نسبت شرعی حکم ہے کہ ان مقامات پر سے حج یا عمرہ کی نیت باندھ کر آگے مکہ کا ارادہ کیا جاوے ان مقامات کا نام میقات ہے آیت مین ان حدود سے باہر کے لوگون کو اس عنوان سے تعبیر فرمایا گیا ہے کہ "اسکے اہل وعیال مسجد حرام کے قرب ونواح مین نہ رہتے ہون" اس قرب ونواح سے مراد یہی میقات ہین اور یہ سب مسائل فقہ حنفی کے موافق ہین **تتمہ سابق وقت حج وتاکید زاد راہ** اَلْحَجُّ اَشْهُرٌ مَّعْلُوْمٰتٌ ۚ فَمَنْ فَرَضَ فِيْهِنَّ الْحَجَّ فَلَا رَفَثَ وَلَا فُسُوْقَ وَلَا جِدَالَ فِي الْحَجِّ ؕ وَمَا تَفْعَلُوْا مِنْ خَيْرٍ يَّعْلَمْهُ اللّٰهُ ؕ وَتَزَوَّدُوْا فَاِنَّ خَيْرَ الزَّادِ التَّقْوٰى ؗ وَاتَّقُوْنِ يٰٓاُولِي الْاَلْبَابِ ۞ (زمانہ افعال) حج (کا) چند مہینے ہین جو (مشہور و) معلوم ہین (ایک شوال دوسرا ذی قعدہ تیسرا دس تاریخین ذی الحجہ کی) سو جو شخص ان (ایام) مین (اپنے ذمہ) حج مقرر کرلے (کہ حج کا احرام باندھ لے) تو پھر (اس شخص کو) نہ کوئی فحش بات (جائز) ہے اور نہ کوئی بےحکمی (درست) ہے اور نہ کسی قسم کا نزاع (وتکرار) زیبا ہے (بلکہ اسکو چاہیئے کہ ہر وقت نیک ہی کامون مین لگا رہے) اور جو نیک کام کروگے خداتعالی کو اسکی اطلاع ہوتی ہے (سو اسکا ثمرہ تمکو عنایت ہوگا) اور (جب حج کو جانے لگو تو) خرچ ضرور (ساتھ) لیلیا کرو کیونکہ سب سے بڑی بات (اور خوبی) خرچ مین (گداگری سے) بچا رہنا ہے اور اے ذی عقل لوگو (ان احکام کی تعمیل مین) مجھ سے ڈرتے رہو (اور کسی حکم کے خلاف مت کرو) **ف مسئلہ** افعال حج شروع ہوتے ہین احرام سے سو شوال کے مہینے سے احرام باندھ لینا بلاکراہت درست ہے اور اس سے پہلے مکروہ ہے اسی لیے شوال سے حج کے مہینے شروع سمجھے گئے اور افعال حج مین جو چیزین فرض ہین انمین اخیر فعل طواف زیارت ہے وہ دسوین تاریخ ذیحجہ کی ہوتا ہے اس لیے اس تاریخ کو ختم قرار دیا گیا اور بعضے افعال واجب پھر بھی رہ جاتے ہین جو بعد کی تاریخون مین ادا ہوتے ہین **مسئلہ** فحش بات دو طرح کی ہے ایک وہ جو پہلے ہی سے حرام ہے وہ حج کی حالت مین زیادہ حرام ہوگی دوسرے وہ کہ پہلے سے حلال تھی جیسے اپنی بی بی سے بےحیائی اور بےحجابی کی باتین کرنا حج مین یہ بھی درست نہین اسیطرح بےحکمی دو طرح کی ہے ایک وہ جو پہلے سے بھی حرام ہے جیسے تمام گناہ یہ حج کی حالت مین زیادہ حرام ہو جاویگی دوسرے امور جو خاص حج کی وجہ سے ممنوع ہوگئے جیسے خوشبو لگانا بال کٹانا وغیرہ سو حج مین یہ امور ناجائز ہوتے ہین۔ اسیطرح رفیقون سے لڑائی جھگڑا یون بھی برا ہے مگر حج مین اور زیادہ برا ہے **مسئلہ** بے خرچ لیے ہوئے ایسے شخص کو

**ملحقات الترجمۃ**
**لہ قولہ** خوبی خرچ مین الخ فالتزود بمعناہ الحقیقی والتقوی بالمعنی اللغوی کما فی روح المعانی قلت والخیر مصدر والمعنی ظاہر

**النحو** الحج ای وقتہ ۱۲
**البلاغۃ** فی الحج والاظہار فی مقام الاضمار لاظہار کمال الاعتناء بشانہ والاشعار بعلۃ الحکم فان زیارۃ البیت المعظم من موجبات ترک الامور المذکورۃ وفی قولہ من خیر حث علی الخیر عقیب النہی عن الشر ولہذا اخص متعلق العلم مع انہ تعالی عالم بجمیع ما یفعلونہ من خیر او شر کذا فی روح المعانی ۱۲
**الروایات** روی البخاری وغیرہ عن ابن عباس قال کان اہل الیمن یحجون ولا یتزودون ویقولون نحن متوکلون فانزل اللہ وتزودوا فان خیر الزاد التقوی کذا فی لباب النقول ۱۲

لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَبْتَغُوْا فَضْلًا مِّنْ رَّبِّكُمْ ؕ فَاِذَآ اَفَضْتُمْ مِّنْ عَرَفٰتٍ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ عِنْدَ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ ص

تمکو اسمین بھی ذرا گناہ نہین کہ معاش کی تلاش کرو جو تمہارے پروردگار کیطرف سے ہے۔ پھر جب تم لوگ عرفات سے واپس آنے لگو تو مشعر حرام کے پاس خدا تعالےٰ کی یاد کرو

وَاذْكُرُوْهُ كَمَا هَدٰىكُمْ ۚ وَاِنْ كُنْتُمْ مِّنْ قَبْلِهٖ لَمِنَ الضَّآلِّيْنَ ○ ثُمَّ اَفِيْضُوْا مِنْ حَيْثُ اَفَاضَ النَّاسُ

اور اسطرح یاد کرو جسطرح تمکو بتلا رکھا ہے اور حقیقت مین قبل اسکے تم محض ہی ناواقف تھے۔ پھر تم سبکو ضرور ہے کہ اُسی جگہ ہو کر واپس آؤ جہان اور لوگ جا کر وہان سے واپس آتے ہین

وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○

اور خدا تعالےٰ کے سامنے توبہ کرو یقیناً اللہ تعالےٰ معاف کر دینگے اور مہربانی فرماوینگے

حج کو جانا ایسے شخص کو درست نہین جسکے نفس مین قوت توکل نہو اور اُسکو غالب گمان ہو کہ مین شکایت و بےصبری مین مبتلا ہو جاؤنگا اور سوال کرکے لوگونکو پریشان کرونگا **تجارت در حج و وقوف عرفات و مزدلفہ** لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَبْتَغُوْا فَضْلًا مِّنْ رَّبِّكُمْ ؕ فَاِذَآ اَفَضْتُمْ مِّنْ عَرَفٰتٍ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ عِنْدَ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ ص وَاذْكُرُوْهُ كَمَا هَدٰىكُمْ ج وَاِنْ كُنْتُمْ مِّنْ قَبْلِهٖ لَمِنَ الضَّآلِّيْنَ ○ [۱۹۸] ثُمَّ اَفِيْضُوْا مِنْ حَيْثُ اَفَاضَ النَّاسُ وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○ [۱۹۹] (اور اگر حج مین کچھ اسباب تجارت ہمراہ لیجانا مصلحت سمجھو تو) تمکو اسمین بھی ذرا گناہ نہین کہ (حج مین) معاش کی تلاش کرو جو (تمہاری قسمت مین) تمہارے پروردگار کیطرف سے (لکھی) ہے پھر جب تم لوگ عرفات (مین ٹھیر کر وہان) سے واپس آنے لگو تو مشعر حرام کے پاس (یعنی مزدلفہ مین آکر شب کو وہان قیام کر کے) خدا تعالےٰ کی یاد کرو اور (یاد کرنے کے طریقہ مین اپنی رائے کو دخل مت دو بلکہ) اسطرح یاد کرو جسطرح تمکو (اللہ تعالےٰ نے) بتلا رکھا ہے اور حقیقت مین قبل اس (بتلانے) کے تم محض ہی ناواقف تھے پھر (اس مین اور بات بھی یاد رکھو کہ جیسا قریش نے دستور نکال رکھا تھا کہ تمام حجاج تو عرفات ہو کر پھر وہان سے مزدلفہ کو آتے تھے اور یہ مزدلفہ ہی مین رہجاتے تھے عرفات نہ جاتے تھے یہ جائز نہین بلکہ) تم سبکو (خواہ قریش ہو یا غیر قریش) ضرور ہے کہ اُسی جگہ ہو کر واپس آؤ جہان اور لوگ جا کر وہان سے واپس آتے ہین اور (احکام حج مین پرانی رسوم پر عمل کرنے سے) خدا تعالےٰ کے سامنے توبہ کرو یقیناً اللہ تعالےٰ معاف کر دینگے اور مہربانی فرماوینگے **ف** حج کے واسطے مکہ سے عرفات کو جا کر نوین کو وہان ٹھیرتے ہین راہ مین منیٰ اور مزدلفہ پڑتے ہین پھر اس راہ کو لوٹتے ہین اور شب دہم کو اول مزدلفہ ملتا ہے اسمین صبح تک ٹھیرتے ہین اور یہان مغرب و عشاء دونون نمازین عشاء کے وقت اکٹھی پڑہی جاتی ہین اور یہ جمع کرنا واجب ہے آیت مین جو حکم یاد کا فرمایا ہے اُس مین یہ نمازین بھی داخل ہین پس یہ ذکر تو واجب ہی باقی ذکر جو کچھ کرے مستحب ہی۔ اور یہ جو کہا گیا کہ جسطرح بتلا رکھا ہے اس طرح یاد کرو اس سے یہ فائدہ ہے کہ مثلاً اس جمع کرنے ہی مین کوئی شخص قیاس کو دخل دینے لگتا اس سے روک دیا مشعر حرام اسی مزدلفہ مین ایک پہاڑ ہی اُسکے پاس سے اور سارا مزدلفہ ہے باستثناء ایک خاص میدان کے جسکو وادی محسر کہتے ہین اور جس جگہ ٹھیر جاوین درست ہی زمانہ جاہلیت مین قریش چونکہ اپنے کو مجاور حرم سمجھتے تھے اور مزدلفہ حرم مین ہے اور عرفات حرم سے باہر ہے اسلیے یہ لوگ عرفات مین نہ جاتے تھے مزدلفہ ہی مین ٹھیر کر وہانسے لوٹ آتے تھے اسلیے اللہ تعالےٰ نے اس آیت مین ان احکام کا عام ہونا بتلادیا اور تجارت کی اجازت کی تصریح اسلیے فرمائی کہ قبل اسلام کے

**النحو** ان کنتم اے وان کنتم مخففۃ ان وحذف الاسم واہملت عن العمل ولزم اللام فیما بعدہا کذا فی روح المعانی ۱۲

**البلاغۃ** واذکروہ کما ھدٰکم والتشبیہ لبیان الحال وافادۃ التقیید اے اذکروہ علی ذلک النحو لا تعدلوا عنہ والمصدریۃ وتحمل ان تکون کافۃ وذہب بعضہم الی ان الکاف للتعلیل قولہ ثم افیضوا ثم اتی ثم ایذانا بالتفاوت بین الافاضتین فی الرتبۃ بان احدہما صواب والاخری خطاء کذا فی روح المعانی قلت ویصح ان یکون للتراخی الذکری کما حملت علیہ فی الترجمۃ۔

**الروایات** فی لباب النقول روی البخاری عن ابن عباس قال کانت عکاظ ومجنۃ وذو المجاز اسواقا فی الجاہلیۃ فتاثموا ان یتجروا فی الموسم فسألوا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن ذلک فنزلت لیس علیکم جناح ان تبتغوا فضلا من ربکم فی مواسم الحج آہ وفی روح المعانی اخرج البخاری ومسلم عن عائشۃ رض قالت کانت قریش ومن دان دینہا یقفون بالمزدلفۃ وکانوا یسمون الحمس وکانت سائر العرب یقفون بعرفات فلما جاء الاسلام امر اللہ تعالیٰ نبیہ صلی اللہ علیہ وسلم ان یاتی عرفات ثم یقف بہا ثم یفیض منہا

فَاِذَا قَضَيْتُمْ مَّنَاسِكَكُمْ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَذِكْرِكُمْ اٰبَآءَكُمْ اَوْ اَشَدَّ ذِكْرًا ؕ فَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِى الدُّنْيَا

پھر جب تم اپنے اعمال حج پورا کر چکا کرو تو حق تعالیٰ کا ذکر کیا کرو جسطرح تم اپنے آبا کا ذکر کیا کرتے ہو بلکہ یہ ذکر اس سے بڑھکر ہو سو بعضے آدمی ایسے ہیں جو کہتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار ہمکو دنیا میں دیدیجیے

وَمَا لَهٗ فِى الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ۝ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّقُوْلُ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِى الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِى الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ

اور ایسے شخص کو آخرت میں کوئی حصہ نہ ملیگا　اور بعضے آدمی ایسے ہیں جو کہتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار ہمکو دنیا میں بھی بہتری عنایت کیجیے اور آخرت میں بھی بہتری دیجیے اور ہمکو عذاب دوزخ

النَّارِ ۝ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ نَصِيْبٌ مِّمَّا كَسَبُوْا ؕ وَاللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝ وَاذْكُرُوا اللّٰهَ فِىْٓ اَيَّامٍ مَّعْدُوْدٰتٍ ؕ فَمَنْ تَعَجَّلَ

سے بچائیے　ایسے لوگوں کو بڑا حصہ ملیگا بدولت انکے اس عمل کے اور اللہ تعالیٰ جلدی ہی حساب لینے والے ہیں　اور اللہ تعالےٰ کا ذکر کرو کئی روز تک۔ جو شخص

فِىْ يَوْمَيْنِ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ ۚ وَمَنْ تَاَخَّرَ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ ۙ لِمَنِ اتَّقٰى ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّكُمْ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ۝

دو دن میں تعجیل کریگا اسپر بھی کچھ گناہ نہیں اور جو شخص دو دن میں تاخیر کریگا اسپر بھی کچھ گناہ نہیں اُس شخص کیواسطے جو ڈرے اور اللہ تعالےٰ سے ڈرتے رہو اور خوب یقین رکھو کہ تم سبکو خدا ہی کے پاس جمع ہونا ہے۔

ان ایام میں تجارت کیا کرتے تھے بعد اسلام کے شبہہ ہوا کہ شاید گناہ ہوا سلیے گناہ نہ ہونا بتلا دیا بس مباح تو یقیناً ہے اب رہی یہ بات کہ اخلاص کے خلاف تو نہیں سو یہیں اسکا حکم مثل اور مباحات کے ہے کہ دار و مدار نیت پر ہوتا ہے اگر اصلی مقصود حج سے تجارت ہی ہے یا حج اور تجارت دونوں مساوی درجہ میں ہیں تو بیشک اخلاص کے خلاف ہے اور حج کا ثواب کم ہوجاویگا اور اگر اصلی مقصود حج ہی ہے اسطور پر کہ اگر سامان تجارت کا نہ ہے تب بھی حج کو ضرور جائے اور تجارت محض تابع ہے تو اخلاص کے خلاف نہیں بلکہ اگر اسکے ساتھ یہ نیت ہو کہ تجارت کے نفع سے حج میں اعانت ہوگی تو اور اوپر سے تجارت میں ثواب ملیگا۔ **وقوف منیٰ واقسام حجاج** فَاِذَا قَضَيْتُمْ مَّنَاسِكَكُمْ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَذِكْرِكُمْ اٰبَآءَكُمْ اَوْ اَشَدَّ ذِكْرًا ؕ فَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِى الدُّنْيَا وَمَا لَهٗ فِى الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ۝ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّقُوْلُ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِى الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِى الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۝ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ نَصِيْبٌ مِّمَّا كَسَبُوْا ؕ وَاللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝ وَاذْكُرُوا اللّٰهَ فِىْٓ اَيَّامٍ مَّعْدُوْدٰتٍ ؕ فَمَنْ تَعَجَّلَ فِىْ يَوْمَيْنِ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ ۚ وَمَنْ تَاَخَّرَ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ ۙ لِمَنِ اتَّقٰى ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّكُمْ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ۝ (جاہلیت میں بعضوں کی تو عادت تھی کہ حج سے فارغ ہوکر منیٰ میں جمع ہوکر اپنے آبا اجداد کے مفاخر و فضائل بیان کیا کرتے حق تعالیٰ بجائے اس بیہودہ شغل کے اپنے ذکر کی تعلیم کے لیے فرماتے ہیں کہ) پھر جب تم اپنے اعمال حج پورا کر چکا کرو تو حق تعالیٰ کا (شکر و عظمت کے ساتھ) ذکر کیا کرو جسطرح تم اپنے آبا (واجداد) کا ذکر کیا کرتے ہو بلکہ یہ ذکر اس سے (مدرجہا) بڑھکر ہو (ناچاہیے اور بعضوں کی عادت تھی کہ حج میں ذکر تو اللہ تعالیٰ ہی کا کرتے تھے لیکن چونکہ آخرت کے قائل نہ تھے لہذا تمامتر ذکر انکا صرف دنیا کے لیے دعا مانگنا ہوتا تھا حق تعالیٰ صرف دنیا طلبی کی مذمت بیان فرما کر بجائے اسکے خیر دارین طلب کرنیکی ترغیب دینے کے لیے فرماتے ہیں) سو بعضے آدمی (جو کہ کافر ہیں) ایسے ہیں جو (دعا میں یوں) کہتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار ہمکو (جو کچھ دینا ہو) دنیا میں دیدیجیے (وبس سو انکو جو کچھ ملنا ہوگا دنیا ہی میں مل رہیگا) اور ایسے شخص کو آخرت میں (بوجہ انکار آخرت کے)

**اللغات** - الحشر الجمع ۱۲

**النحو** - او اشد ذکرا فی الانتصاف حاشیۃ الکشاف یحتمل ان یکون من باب ماذکرہ سیبویہ قال یقولون ہو اشجع الناس رجلا وتنصب الرجل کما انتصب الوجہ فی قولک ہو احسن منہ وجہا فکانہ قال او اشد الاذکار ذکرا کخشیۃ اللہ او اشد خشیۃ آہ قلت وہو احسن الوجوہ وہو عطف علی الکاف ای اذکروا اللہ ذکرا اشد الاذکار فی کونہ ذکرا فافہم قولہ واذکروا اللہ عطف علی فاذکروا اللہ فہو تخصیص بعد تعمیم کما اشرت الیہ فی الترجمۃ بقولی منی میں خاص طریقہ سے بھی الخ قولہ لمن اتقی خبر حذف مبتداہ ای الذی ذکر من الاحکام لمن اتقی لانہ الحاج علی الحقیقۃ والمنتفع بہ ۱۲ من البیضاوی

**البلاغۃ** اٰتنا فی الدنیا قال البیضاوی اجعل ایتاءنا ومنحتنا فی الدنیا قال عبدالحکیم یعنی ان المفعول الثانی متروک منزلۃ اللازم ذہابا الی لعموم العقلی آہ قلت واشرت الیہ فی ترجمتی مما کسبوا قال البیضاوی من اجلہ کقولہ مما خطیئٰتہم اغرقوا ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول اخرج ابن جریر عن مجاہد قال کانوا اذا قضوا مناسکہم وقفوا عند الجمرۃ وذکروا آباءہم فی الجاہلیۃ وفعال آبائہم فنزلت ہذہ الآیۃ واخرج ابن ابی حاتم عن ابن عباس قال کان قوم من الاعراب یجیئون الی الموقف فیقولون اللہم اجعل لی عام غیث وعام خصب وعام ولاد حسن لا یذکرون من امر الآخرۃ شیئا فانزل اللہ فیہم فمن الناس من یقول ربنا آتنا فی الدنیا ومالہ فی الآخرۃ من خلاق ویجیئی بعدہم آخرون من المومنین فیقولون ربنا آتنا فی الدنیا حسنۃ الخ ۱۲

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يُّعْجِبُكَ قَوْلُهٗ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَيُشْهِدُ اللّٰهَ عَلٰى مَا فِيْ قَلْبِهٖ وَهُوَ اَلَدُّ الْخِصَامِ ۝ وَاِذَا تَوَلّٰى سَعٰى

اور بعضا آدمی ایسا بھی ہے کہ آپکو اسکی گفتگو جو محض دنیوی غرض سے ہوتی ہے مزہ دار معلوم ہوتی ہے اور وہ اللہ کو حاضر ناظر بناتا ہے اپنے مافی الضمیر پر حالانکہ وہ مخالفت میں شدید ہے اور جب پیٹھ پھیرتا ہے تو اس

فِي الْاَرْضِ لِيُفْسِدَ فِيْهَا وَيُهْلِكَ الْحَرْثَ وَالنَّسْلَ ۭ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْفَسَادَ ۝ وَاِذَا قِيْلَ لَهُ اتَّقِ اللّٰهَ اَخَذَتْهُ الْعِزَّةُ

دوڑ دھوپ میں پھرتا رہتا ہے کہ شہر میں فساد کردے اور کھیت یا مواشی کو تلف کردے اور اللہ تعالے فساد کو پسند نہیں فرماتے اور جب اس سے کوئی کہتا ہے کہ خدا کا تو خوف کر تو نخوت اسکو اس گناہ پر آمادہ

بِالْاِثْمِ فَحَسْبُهٗ جَهَنَّمُ ۭ وَلَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝

کردیتی ہے سو ایسے شخص کی کافی سزا جہنم ہے اور وہ بری ہی آرامگاہ ہے۔

کوئی حصہ ملیگا اور بعضے آدمی (جو کہ مومن ہیں) ایسے ہیں جو (دعا میں یوں) کہتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار ہمکو دنیا میں بھی بہتری عنایت کیجیے اور آخرت میں بھی بہتری دیجیے اور ہمکو عذاب دوزخ سے بچائیے (سو یہ لوگ اوپر کے لوگوں کی طرح بے بہرہ نہیں بلکہ) ایسے لوگوں کو (دونوں جہان میں) بڑا حصہ ملیگا بدولت انکے اس عمل (یعنی طلب خیر دارین) کے اور اللہ تعالیٰ جلدی ہی حساب لینے والے ہیں (کیونکہ قیامت میں حساب ہوگا اور قیامت نزدیک آتی جاتی ہے جب حساب جلدی ہونیوالا ہے تو وہاں کی بہتری کو مت بھولو) اور (منیٰ میں خاص طریقہ سے بھی) اللہ تعالے کا ذکر کرو کئی روز تک (وہ خاص طریقہ کنکریوں کا خاص تین پتھروں پر مارنا ہے اور وہ کئی روز دسویں گیارہویں بارہویں تاریخیں ذیحجہ کی ہیں یا تیرہویں بھی کہ ان میں کنکریاں ماری جاتی ہیں) پھر جو شخص (کنکریاں مار کر دسویں تاریخ کے بعد) دو دن میں (مکہ واپس آنے میں) تعجیل کرے اسپر بھی کچھ گناہ نہیں اور جو شخص (ان) دو دن میں (واپسی مکہ میں) تاخیر کرے (یعنے بارہویں کو نہ آوے بلکہ تیرہویں کو آوے) اسپر بھی کچھ گناہ نہیں (اور یہ سب باتیں) اس شخص کے واسطے (ہیں) جو (خدا سے) ڈرے (اور نہ ڈرنے والے کو تو گناہ ثواب ہی سے غرض نہیں) اور اللہ تعالیٰ سے ڈرتے رہو اور خوب یقین رکھو کہ تم سبکو خدا ہی کے پاس جمع ہونا ہے **ف** اس آیت سے ہمارے زمانہ کے طالبان دنیا کو شبہ ہوگیا ہے کہ اللہ تعالے نے طالبان دنیا کی مدح کی ہے جبکہ وہ طالب آخرت کے بھی ہوں اور یہ بڑی غلطی ہے کیونکہ آیت میں آتنا کا مفعول حسنہ ہے اور دنیا مفعول فیہ ہے جسکا حاصل یہ ہے کہ دنیا ظرف طلب ہے خود مطلوب نہیں بلکہ مطلوب حسنہ ہے خلاصہ یہ کہ وہ لوگ اسکے طالب ہیں کہ ہمکو دنیا میں رہتے ہوئے حسنہ یعنی وہ حالت جو آپکے نزدیک مستحسن اور پسندیدہ ہو عنایت کیجائے اور اصل پسندیدہ اعمال حسنہ ہیں پس بالذات وہ مطلوب ہوئے اور دنیا کے جسقدر حصہ کو ان اعمال حسنہ میں دخل ہے خواہ مال ہو یا صحت ہو وہ البتہ اس حسنہ کے تابع ہو کر بالعرض بالغیر مطلوب ہوجاویگا بخلاف اسوقت کی تعلیم وطرز عمل کے جس میں دنیا کو مطلوب بالذات اور آخرت کو محض برائے نام قرار دے رکھا ہے حاشا وکلا اسکو آیت سے مس بھی نہیں غایت مافی الباب اگر طلب دنیا میں حلال وحرام کے حدود شکستہ نہ کیے جاویں تو اباحت کا حکم کردیا جاویگا لیکن مباح شرعی ہونیسے مطلوب شرعی ہونا لازم نہیں آتا خوب سمجھ لو **مسئلہ** مزدلفہ سے منیٰ میں دسویں تاریخ اگر وہاں تین پتھر ہیں انمیں بڑا پتھر جو جمرہ عقبے کہلاتا ہے اسکو سات کنکریاں مارے اور ہر کنکری کے ساتھ اللہ اکبر کہنا مستحب ہے اور اس کنکری مارنیکا وقت طلوع صبح صادق سے شروع ہوجاتا ہے پھر گیارہویں بارہویں تاریخوں میں تینوں پتھروں کو سات سات کنکری مارے اور ان دونوں میں کنکری مارنیکا وقت زوال آفتاب سے شروع ہوتا ہے پھر اگر چاہے مکہ چلا آوے جائز ہے اور اگر وہاں تیرہویں تاریخ کی صبح ہوگئی تو اس روز پھر تینوں پتھروں کو کنکریاں مارنا ضرور ہے البتہ مثل پہلے دنکے اسمیں بھی بعد طلوع صبح صادق کے اسکا وقت آجاتا ہے آیت میں تعجیل اور تاخیر اسکو فرمایا ہے **ربط** اوپر کی آیت میں دعا مانگنے والے آدمیوں کی دو قسمیں ٹھیرائی تھیں ایک کافر کہ منکر آخرت ہے اسلیے صرف دنیا مانگتا ہے دوسرا مومن کہ معتقد آخرت ہے اسلیے دنیا کی بھلائی کے ساتھ آخرت کی بھلائی بھی مانگتا ہے اب اگلی آیت میں اسیطرح کی تقسیم نفاق واخلاص کے اعتبار سے فرماتے ہیں کہ بعض منافق ہوتے ہیں اور بعض مخلصین **بیان منافق** وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يُّعْجِبُكَ قَوْلُهٗ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَيُشْهِدُ اللّٰهَ عَلٰى مَا فِيْ قَلْبِهٖ ۙ وَهُوَ اَلَدُّ الْخِصَامِ ۝ وَاِذَا تَوَلّٰى سَعٰى فِي الْاَرْضِ لِيُفْسِدَ فِيْهَا وَيُهْلِكَ الْحَرْثَ وَالنَّسْلَ ۭ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْفَسَادَ ۝ وَاِذَا قِيْلَ لَهُ اتَّقِ اللّٰهَ اَخَذَتْهُ الْعِزَّةُ بِالْاِثْمِ فَحَسْبُهٗ جَهَنَّمُ ۭ وَلَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝ ٢٠٦

**العربیة** الخصام المخاصمة کذا قال البیضاوی اخذته العزة بالاثم قال البیضاوی حملته الانفة علی الاثم الذی یؤمر باتقائه لجاجا من قولک اخذته بکذا اذا حملته علیه والزمته ایاه وفی روح المعانی ولبئس المهاد فیه تهکم ١٢

**الروایات** فی لباب النقول اخرج ابن جریر عن السدی قال نزلت فی الاخنس ابن شریق اقبل الی النبی صلی اللہ علیه وسلم واظهر له الاسلام فاعجبه ذلک منه ثم خرج فمر بزرع لقوم من المسلمین وحمر فاحرق الزرع وعقر الحمر فانزل اللہ تعالے الآیة ١٢

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْرِيْ نَفْسَهُ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ ۭ وَاللّٰهُ رَءُوْفٌۢ بِالْعِبَادِ ۝ يٰٓاَيُّھَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا ادْخُلُوْا

اور بعضا آدمی ایسا ہی کہ اللہ تعالی کی رضا جوئی مین اپنی جان تک صرف کر ڈالتا ہی اور اللہ تعالی ایسے بندونکے حال پر نہایت مہربان ہین اے ایمان والو

فِي السِّلْمِ كَاۗفَّةً ۠ وَلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ۭ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۝

اسلام مین پورے پورے داخل ہو اور شیطان کے قدم بقدم مت چلو واقعی وہ تمہارا کھلا دشمن ہے

(کوئی شخص تھا اخنس بن شریق بڑا فصیح و بلیغ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مین آکر قسمین کھا کھا کر جھوٹا وعدہ اسلام کا کیا کرتا اور مجلس سے اٹھکر جاتا تو فساد و شرارت و ایذا رسانی خلق مین لگ جاتا اس منافق کے باب مین فرماتے ہین) اور بعضا آدمی ایسا بھی ہی کہ آپ کو اسکی گفتگو جو محض دنیوی[۵۱] غرض سے ہوتی ہے (کہ اظہار اسلام سے مسلمانون کیطرح قرب و خصوصیت کے ساتھ رہونگا اسکی فصاحت بلاغت کیوجہ سے) مزہ دار معلوم ہوتی ہے اور وہ (اپنا اعتبار بڑہانے کو) اللہ تعالی کو حاضر ناظر بتاتا ہے اپنے مافی الضمیر (کے راست ہونے) پر حالانکہ (بالکل جھوٹا ہی کیونکہ واقع مین) وہ (آپ کی) مخالفت مین (نہایت[۵۲]) شدید ہی اور (جسطرح آپکا مخالف ہے اسیطرح اور مسلمانونکو بھی ایذا پہونچاتا ہی چنانچہ جب آپکی مجلس سے) بیٹھ پھیرتا ہے تو اس دوڑ دہوپ مین پھرتا رہتا ہے کہ شہر[۵۳] مین (کوئی) فساد کردے اور (کسیکی) کھیت یا مواشی کو تلف کردے (چنانچہ ایک مسلمان کا اسیطرح نقصان کردیا تھا) اور اللہ تعالی فساد (کی باتون) کو پسند نہین فرماتے اور (اس مخالفت و ایذا رسانی کے ساتھ مغرور اس درجہ ہے کہ) جب اس سے کوئی کہتا ہی کہ خدا کا تو خوف کر (اس سے نخوت کرتا ہے اور وہ) نخوت اسکو اس گناہ پر (دونا) آمادہ کردیتی ہی سو ایسے شخص کی کافی سزا جہنم ہے اور وہ برا ہی آرام گاہ ہی **بیان مخلص** وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْرِيْ نَفْسَهُ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ ۭ وَاللّٰهُ رَءُوْفٌۢ بِالْعِبَادِ ۝

اور بعضا آدمی ایسا بھی ہے کہ اللہ تعالے کی رضا جوئی مین اپنی جان[۵۴] تک صرف کر ڈالتا ہے اور اللہ تعالے ایسے بندون کے حال پر نہایت مہربان ہین **ربط** اوپر مخلص کی مدح تھی لعبض اوقات اس اخلاص مین غلطی سے غلو اور افراط ہوجاتا ہی یعنی قصد تو ہوتا ہی زیادہ اطاعت کا مگر وہ اطاعت بنظر غائر حد شریعت و سنت سے متجاوز ہوتی ہی اسکو بدعت کہتے ہین چنانچہ حضرت عبداللہ بن سلام رضہ وغیرہ جو پہلے علماء یہود سے تھے اور اس مذہب مین ہفتہ کا روز معظم تھا اور اونٹ کا گوشت حرام تھا ان صاحبونکو بعد اسلام کے یہ خیال ہوا کہ شریعت موسوی مین ہفتہ کی تعظیم واجب تھی اور شریعت محمدیہ مین اسکی بے تعظیمی واجب نہین اسیطرح شریعت موسویہ مین اونٹ کا گوشت کھانا حرام تھا اور شریعت محمدیہ مین اسکا کھانا فرض نہین سو اگر ہم بدستور ہفتہ کی تعظیم کرتے رہین اور اونٹ کا گوشت باوجود حلال اعتقاد رکھنے کے صرف عملا ترک کردین تو شریعت موسویہ کی بھی رعایت ہوجاوے اور شریعت محمدیہ کے بھی خلاف نہو اور اسمین خدا تعالی کی زیادہ اطاعت اور دین کی زیادہ رعایت معلوم ہوتی ہی اللہ تعالے اس خیال کی اصلاح آیت آیندہ مین کسی قدر اہتمام سے فرماتے ہین جسکا حاصل یہ ہی کہ اسلام کامل فرض ہی اور اسکا کامل ہونا جب ہی کہ جو امر اسلام مین قابل رعایت نہو اسکی رعایت دین ہونیکی حیثیت سے نہ کیجاوے اور ایسے امر کو دین سمجھنا یہ ایک شیطانی لغزش ہے اور بہ نسبت ظاہری معاصی کے اسکے اشد ہونے کے سبب یہ عذاب کا زیادہ مظنہ ہے **اصلاح مبتدع** يٰٓاَيُّھَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا ادْخُلُوْا فِي السِّلْمِ كَاۗفَّةً ۠ وَلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ۭ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۝

**النحو** فی روح المعانی کافۃ فی الاصل صفۃ من کف بمعنی منع استعمل بمعنی الجملۃ بعلاقۃ انہا مانعۃ للاجزاء عن التفرق والتاء للتانیث او للنقل من الوصفیۃ الی الاسمیۃ کعامۃ وخاصۃ او للمبالغۃ وہو ہہنا حال من الضمیر فی ادخلوا ای ادخلوا فی الاسلام بکلیتکم ولا تدعوا شیئا من ظاہرکم وباطنکم الا والاسلام یستوعبہ بحیث لا یبقی مکان لغیرہ من شریعۃ موسی علیہ السلام ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول اخرج الحرث بن ابی اسامۃ فی سندہ وابن ابی حاتم عن سعید بن المسیب قال اقبل صہیب مہاجرا الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فاتبعہ نفر من قریش فنزل عن راحلتہ وانتشل ما فی کنانتہ ثم قال یا معشر قریش لقد علمتم انی من ارماکم رجلا وایم اللہ لا تصلون الی حتی ارمی بما فی کنانتی ثم اضرب بسیفی ما بقی فی یدی منہ شئی ثم افعلوا ما شئتم وان شئتم دللتکم علی مالی بمکۃ وخلیتم سبیلی قالوا نعم فلما قدم علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم المدینۃ قال ربح البیع ابا یحیی ربح ابا یحیی ونزلت ومن الناس من یشری نفسہ الآیۃ فی لباب النقول اخرج ابن جریر عن عکرمۃ قال قال عبد اللہ بن سلام وثعلبۃ وابن یامین واسد واسید ابنا کعب وسعید بن عمرو وقیس بن زید کلہم من الیہود یا رسول اللہ یوم السبت یوم نعظمہ فدعنا فلنسبت فیہ فنزلت یا ایہا الذین آمنوا ادخلوا الآیۃ وزاد فی روح المعانی وکرہوا لحمان الابل ۱۲

**ملحقات الترجمۃ**

[۵۱] قولہ دنیوی غرض سے ماخذہ قولہ البیضاوی فی معنی الدنیا فانہا مرادہ من ادعاء الایمان والمحبۃ وروح المعانی من قبیل قولہم الکلام فی کذا ای المقصود منہ ذلک ۱۲

[۵۲] قولہ نہایت شدید زاد کلمۃ نہایت لاقتضاء المحاورۃ الہندیۃ ذلک لا لکون الد اسم تفضیل فان مؤنثہ لداء وجمعہ لد کما قال عصام ۱۲

[۵۳] قولہ شہر مین حمل اللام الارض علی العہد ای المدینۃ ۱۲

[۵۴] قولہ جان تک ای فضلا عن المال فحملت الشری علی البیع ومع ذلک طابق شان النزول اولیقال ان ہذا الاعتداء وان کان اشترا او بظاہرہ لکن کان المقصود منہ البدل فی محل آخر من مرضیاتہ تعالی فکان بیعا بہذا المعنی وانما لم احملہ علی الاشتراء لان الممدوح علیہ بذل النفس لا تخلیصہ فافہم ۱۲

فَاِنْ زَلَلْتُمْ مِّنْ بَعْدِ مَا جَآءَتْكُمُ الْبَيِّنٰتُ فَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝ هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيَهُمُ اللّٰهُ

پھر اگر تم بعد اسکے کہ تمکو واضح دلیلین پہونچ چکی ہین لغزش کرنے لگو تو یقین رکھو کہ حق تعالی زبردست ہین حکمت والے ہین  یہ لوگ صرف اس امر کے منتظر ہین کہ حق تعالے اور فرشتے

فِیْ ظُلَلٍ مِّنَ الْغَمَامِ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ ؕ وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ۝

بادل کے سائبانون مین اُنکے پاس آوین  اور سارا قصہ ہی ختم ہوجاوے اور یہ سارے مقدمات اللہ تعالے ہی کیطرف رجوع کیے جاوینگے

ع ۲۵ | ۱۳

فَاِنْ زَلَلْتُمْ مِّنْ بَعْدِ مَا جَآءَتْكُمُ الْبَيِّنٰتُ فَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝۲۰۹ هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيَهُمُ اللّٰهُ فِیْ ظُلَلٍ مِّنَ الْغَمَامِ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ ؕ وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ۝۲۱۰ اے ایمان والو اسلام مین پورے پورے داخل ہو (یہ نہین کہ کچھ کچھ یہودیت کی بھی رعایت کیا کرو) اور (ایسے خیالات مین پڑکر) شیطان کے قدم بقدم مت چلو واقعی وہ تمہارا کھلا دشمن ہے (کہ ایسی پٹی پڑھا دیتا ہے کہ ظاہر مین تو سراسر دین معلوم ہو اور فی الحقیقت بالکل دین کے خلاف) پھر اگر تم بعد اسکے کہ تمکو واضح دلیلین (احکام وشرائع اسلام کی) پہونچ چکی ہین (پھر بھی صراط مستقیم سے) لغزش کرنے لگو تو یقین کر رکھو کہ حق تعالی (بڑے) زبردست ہین (سخت سزا دینگے گو چندے سزا نہ دین تو اس سے دہوکہ مت کھانا کیونکہ وہ) حکمت والے (بھی) ہین (کسی حکمت ومصلحت سے کبھی سزا مین دیر بھی کر دیتے ہین معلوم ہوتا ہے) یہ لوگ (جو کہ بعد وضوح دلائل حق کے کجراہی اختیار کرتے ہین) صرف اس امر کے منتظر (معلوم ہوتے) ہین کہ حق تعالے اور فرشتے بادل کے سائبانون مین اُنکے پاس (سزا دینے کے لیے) آوین اور سارا قصہ ہی ختم ہوجاوے (یعنی کیا اُسوقت امر حق قبول کرینگے جسوقت کا قبول کرنا مقبول بھی نہوگا) اور یہ سارے (جزا وسزا کے) مقدمات اللہ تعالی ہی کیطرف رجوع کیے جاوینگے (کوئی دوسرا صاحب اختیار نہ ہوگا سو ایسے زبردست کے ساتھ مخالفت کرنے کا انجام بجز خرابی کے کیا ہوسکتا ہے) **ف** روح المعانی مین بسند ابن مردویہ بروایت ابن مسعود پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے حدیث نقل کی ہے کہ قیامت کے روز اللہ تعالے تمام اولین وآخرین کو جمع فرماوینگے اور سب منتظر حساب کتاب کے ہونگے اللہ تعالے ابر کے سائبانون مین عرش سے تجلی فرماوینگے اور ابن عباسؓ کی روایت نقل کی ہے کہ ان سائبانون کے گرداگرد ملائکہ ہونگے سو آیت مین اس قصہ کیطرف اشارہ ہے مطلب یہ ہوا کہ کیا قیامت کے منتظر ہین پھر اُسوقت کیا ہوسکتا ہے **ف۲** اللہ تعالے کے لیے آنا وغیرہ جہان مذکور ہے اُسکی تفتیش حقیقت کے درپے ہونا جائز نہین کیونکہ جسطرح اُنکی ذات کی حقیقت کسیکو مدرک نہین ہوئی اسیطرح اُنکی صفات وافعال کی کنہہ معلوم نہین ہوسکتی البتہ وجود اور وقوع پر اجمالاً بلا تعیین کیفیت ایمان لے آنا چاہیے کہ اس سے زیادہ کی فکر مین پڑنا مالایطاق کا قصد کرنا ہے خوب کہا ہے ؎ عنقا شکار کس نشود دام باز چین ؏ کاینجا ہمیشہ باد بدست است دام را **ف۳** آیت کی تفسیر ملاحظہ فرمانے سے معلوم ہوا ہوگا کہ بدعت پر کسدرجہ ملامت ومذمت ورد وانکار فرمایا گیا ہے اور حدیثون مین اس سے زیادہ صاف الفاظ مین سخت سخت وعیدین آئی ہین اور واقع مین اگر غور سے کام لیا جاوے تو بدعت ایسی ہی مذموم چیز ہونا چاہیے کیونکہ خلاصہ حقیقت بدعت کا غیر شریعت کو شریعت بنانا ہے اور شریعت کا من اللہ ہونا ضرور اور لازم ہے تو یہ شخص ایسے امر کو جو من اللہ نہین ہے اپنے اعتقاد مین من اللہ بناتا ہے اور دعوی سے من اللہ بتاتا ہے جسکا حاصل اور مرجع افترا علی اللہ اور ایک گونہ ادعاء نبوت ہے سو اسکے عظیم وثقیل ہونے مین کیا شبہ ہے یہ تو شناعت ہے اسکی حقیقت کے اعتبار سے اور آثار کے اعتبار سے ایک بڑی شناعت اسمین یہ ہے کہ اُس سے توبہ کمتر نصیب ہوتی ہے کیونکہ جب وہ اُسکو مستحسن سمجھ رہا ہے تو توبہ کیون کریگا البتہ اگر اللہ تعالے اپنے فضل سے اس جہل ہی سے نجات بخشدین کہ اُسکی نظر مین وہ استحسان مبدل باستہجان ہوجاوے تو اور بات ہے اور پھر توبہ سہل ہے افسوس ہے جہلاے صوفیہ اس بلاے بدعت مین بکثرت مبتلا ہین بہت سے اُن مین عابد زاہد تارک دنیا بھی ہین مگر برکات سنت سے محروم ہین **ربط** اوپر فرمایا تھا کہ بعد دلائل واضحہ آجانے کے حق کی مخالفت کرنا موجب سزا ہے آگے اسکی دلیل بیان فرماتے ہین کہ جیسے بعض بنی اسرائیل کو ایسی ہی مخالفت پر سزا دیگئی

**ملحقات الترجمہ**

**لہ قولہ** فی ترجمۃ هل ینظرون صرف اس امر کے افادۃ النفی المفہوم من الاستفہام والاستثناء ۱۲

**سلہ قولہ** سارا قصہ یعنی فی لساننا کنایۃ عن الہلاک ماخذہ فی الجلالین تم امر اہلاکہم ۱۲

**سلہ قولہ** رجوع کیے جاوینگے لما فی الخازن ای الی اللہ تصیر امور العباد فی الآخرۃ والمراد انہ المجازی علی الاعمال بالثواب والعقاب واشرت الی ہذا کلہ فی الترجمۃ واللہ اعلم ۱۲

سَلْ بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ کَمْ اٰتَیْنٰھُمْ مِّنْ اٰیَةٍ بَیِّنَةٍ ؕ وَمَنْ یُّبَدِّلْ نِعْمَةَ اللّٰهِ مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُ فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِیْدُ

آپ بنی اسرائیل سے پوچھیے ہمنے انکو کتنی واضح دلیلین دی تھین۔ اور جو شخص اللہ تعالے کی نعمت کو بدلتا ہو اسکے پاس پہنچنے کے بعد تو یقیناً حق تعالے سخت سزا دیتے ہیں

الْعِقَابِ ۝ زُیِّنَ لِلَّذِیْنَ كَفَرُوا الْحَیٰوةُ الدُّنْیَا وَیَسْخَرُوْنَ مِنَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ۘ وَالَّذِیْنَ اتَّقَوْا فَوْقَھُمْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ ؕ

دنیوی معاش کفار کو آراستہ پیراستہ معلوم ہوتی ہے اور ان مسلمانون سے تمسخر کرتے ہین حالانکہ یہ جو کفر و شرک سے بچتے ہین ان کافرون سے اعلےٰ درجہ مین ہونگے

وَاللّٰهُ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ ۝

قیامت کے روز۔ اور روزی تو اللہ تعالے جسکو چاہتے ہین بے انداز دیدیتے ہین۔

**عقوبت مخالفت حق** سَلْ بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ کَمْ اٰتَیْنٰھُمْ مِّنْ اٰیَةٍ بَیِّنَةٍ ؕ وَمَنْ یُّبَدِّلْ نِعْمَةَ اللّٰهِ مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُ فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِیْدُ الْعِقَابِ ۝ [۲۱] آپ (علماء) بنی اسرائیل سے (ذرا [۵۱]) پوچھیے (تو سہی) ہمنے انکو (یعنے انکے بزرگونکو) کتنی واضح دلیلین دی تھین (مگر ان لوگون نے بجاے اسکے کہ اس سے ہدایت حاصل کرتے اور الٹی گمراہی پر کمر باندھی پھر دیکھو سزائین بھی بھگتین [۵۲] مثلاً توراۃ ملی چاہیے تھا اسکو قبول کرتے مگر انکار کیا آخر طور گرانیکی انکو دھمکی دی گئی اور مثلاً حق تعالے کا کلام سنا چاہیے تھا سر آنکھون پر رکھتے مگر شبہات نکالے آخر بجلی سے ہلاک ہوئے اور مثلاً دریا کو شگافتہ کر کے فرعون سے نجات دی گئی احسان مانتے مگر گوسالہ پرستی شروع کی سزا اے قتل دی گئی اور مثلاً من وسلوی نازل ہوا شکر کرنا چاہیے تھا نے حکمی کی وہ سڑنے لگا امد اس سے نفرت ظاہر کی تو وہ موقوف ہو گیا اور کھیتی کی مصیبت سر پر پڑی اور مثلاً انبیاء علیہم السلام کا سلسلہ ان مین جاری رہا غنیمت سمجھتے انکو قتل کرنا شروع کیا انتزاع سلطنت کی سزا دی گئی و علےٰ ہذا بہت سے معاملات اسی سورہ بقرہ کے شروع مین بھی مذکور ہو چکے ہین) اور (ہمارا قانون ہی یہ ہے کہ) جو شخص اللہ تعالے کی (ایسی بڑی) نعمت (یعنی دلائل واضحہ) کو بدلتا ہی اسکے پاس پہنچنے کے بعد (یعنی بجای اسکے کہ اس سے ہدایت حاصل کرے اور الٹا گمراہ بنتا ہے) تو یقیناً حق تعالے (ایسے شخص کو) سخت سزا دیتے ہین [۵۳]۔ **ف** یہ سزا کبھی دنیا مین بھی ہو جاتی ہی کبھی آخرت مین ہو گی **ربط** اوپر مخالفت حق کا بیان تھا آگے اسکی اصلی علت اکثر یہ فرماتے ہین کہ دنیا کی محبت ہے جسکے آثار مین سے اہل دین کو حقیر سمجھنا بھی ہے کیونکہ حب حب دنیا کا غلبہ ہوتا ہی دین کی طلب نہین رہتی بلکہ جب دین کو مخل دنیا دیکھتا ہے تو دین کو بھی ترک کر بیٹھتا ہے اور دوسکر طالبان دین پر ہنستا ہی چنانچہ بعض رؤساے بنی اسرائیل مثل جہلاے مشرکین کے غرباء مسلمین کے ساتھ باستہزاء پیش آیا کرتے تھے ان لوگون کا بیان فرماتے ہین **آثار حب دنیا** زُیِّنَ لِلَّذِیْنَ كَفَرُوا الْحَیٰوةُ الدُّنْیَا وَیَسْخَرُوْنَ مِنَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ۘ وَالَّذِیْنَ اتَّقَوْا فَوْقَھُمْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ ؕ وَاللّٰهُ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ ۝ [۲۲] دنیوی معاش کفار کو آراستہ پیراستہ معلوم ہوتی ہے اور (اسی وجہ سے) ان مسلمانون سے تمسخر کرتے ہین حالانکہ یہ (مسلمان) جو کفر و شرک سے بچتے ہین ان کافرون سے اعلےٰ درجہ (کی حالت) مین ہون گے قیامت کے روز (کیونکہ کفار جہنم مین ہونگے اور مسلمان جنت مین) اور (آدمی کو محض فراغ معاش پر مغرور نہ ہونا چاہیئے کیونکہ) روزی تو اللہ تعالی جسکو چاہتے ہین بے انداز (یعنی بکثرت) دیدیتے ہین (پس اسکا مدار قسمت پر ہے نہ کہ کمال اور مقبولیت پر سو یہ ضرور نہین کہ جو روزی مین بڑا ہو وہ اللہ کے نزدیک بھی معزز ہو اور بڑی عزت وہی ہی پھر محض اسکے اوپر اپنے کو معزز اور دوسکر کو ذلیل سمجھنا بے وقوفی ہے) **ربط** اوپر دین حق سے اختلاف کرنے کی علت حب دنیا کو بتایا ہے آگے اسی مضمون کی تائید فرماتے ہین کہ مدت سے یہی قصہ چلا آرہا ہے کہ ہم دلائل واضحہ دین حق پر قائم کرتے ہین اور طالبان دنیا اپنی دنیوی اغراض کے سبب اُس کے خلاف کرتے رہے

**البلاغۃ** قولہ من بعد ما جاءتہ فی روح المعانی فائدۃ ہذہ الزیادۃ وان کان تبدیل الآیات مطلقاً مذموماً التعریض بانہم بدلوہا بعد ما عقلوہا وفیہ تقبیح عظیم لہم ونعی علی شناعۃ حالہم والاستدلال علی استحقاقہم العذاب الشدید حیث بدلوا بعد المعرفۃ وبہذا یندفع ما یتراءی من ان التبدیل لا یکون الا بعد المجئ فما الفائدۃ فی ذکرہ ۱۲

**ملحقات الترجمہ**

**[۵۱] قولہ** ذرا پوچھیے تو سہی اشارۃ الی کون السوال للتقریع کما قال البیضاوی

**[۵۲] قولہ** سزائین بھگتین کما فی التفسیر الکبیر تنبیہ لہولاء الحاضرین علی انہم لو زلوا عن آیات اللہ لوقعوا فی العذاب کما وقع اولئک المتقدمون ۱۲

**[۵۳] قولہ** فی تفسیر یبدل یعنی بجاے اسکے کہ اس سے ہدایت کما فی البیضاوی بجعلہا سبب الضلالۃ وازدیاد الرجس ۱۲

**[۵۴] قولہ** فی ترجمۃ ان اللہ شدید العقاب ایسے شخص کو کما فی روح المعانی ہو الجواب بتقدیر الضمیر ای شدید العقاب لہ ۱۲

**[۵۵] قولہ** فی وجہ الربط چنانچہ بعض رؤساء الخ کما فی المعالم قیل نزلت فی مشرکی العرب ابی جہل واصحابہ وقال مقاتل نزلت فی المنافقین عبد اللہ ابن ابی واصحابہ وقال عطاء نزلت فی رؤساء الیہود من بنی قریظۃ والنضیر وبنی قینقاع سخروا من فقراء المہاجرین فوعدہم اللہ ان یعطیہم اموال بنی قریظۃ والنضیر بغیر قتال ویسخرون من الذین آمنوا الفقراء ۱۲

**[۵۶] قولہ** ان مسلمانون سے الخ حملا للموصول علی العہد کما فی المعالم عن ابن عباس اراد بالذین آمنوا عبد اللہ بن مسعود وعمار بن یاسر وصہیبا وبلالا وخبابا وامثالہم ۱۲

**[۵۷] قولہ** جو کفر و شرک سے الخ اشارۃ الی اتحاد المومن والمتقی مصداقاً

كَانَ النَّاسُ اُمَّةً وَّاحِدَةً فَبَعَثَ اللّٰهُ النَّبِيّٖنَ مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ وَاَنْزَلَ مَعَهُمُ الْكِتٰبَ

سب آدمی ایک ہی طریق کے تھے ۔ پھر اللہ تعالے نے پیغمبرون کو بھیجا جو کہ خوشی سناتے تھے اور ڈراتے تھے ۔ اور انکے ساتھ کتابین بھی ٹھیک طور پر نازل فرمائین

بِالْحَقِّ لِيَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ فِيْمَا اخْتَلَفُوْا فِيْهِ ؕ وَمَا اخْتَلَفَ فِيْهِ اِلَّا الَّذِيْنَ اُوْتُوْهُ مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ

اس غرض سے کہ اللہ تعالی لوگون مین انکے امور اختلافیہ مین فیصلہ فرمادوین ۔ اور اس کتاب مین اختلاف اور کسی نے نہین کیا مگر صرف ان لوگون نے جنکو وہ کتاب ملی تھی بعد اسکے کہ انکے پاس دلائل

الْبَيِّنٰتُ بَغْيًۢا بَيْنَهُمْ ۚ فَهَدَى اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لِمَا اخْتَلَفُوْا فِيْهِ مِنَ الْحَقِّ بِاِذْنِهٖ ؕ وَاللّٰهُ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝

واضحہ پہونچ چکے تھے باہمی ضدا ضدی کی وجہ سے ۔ پھر اللہ تعالی نے ایمان والونکو وہ امر حق جسمین اختلاف کیا کرتے تھے بفضلہ تعالے بتلادیا ۔ اور اللہ تعالی جسکو چاہتے ہین اسکو راہ راست بتلادیتے ہین

**تائید اثر حب دنیا** كَانَ النَّاسُ اُمَّةً وَّاحِدَةً ۖ فَبَعَثَ اللّٰهُ النَّبِيّٖنَ مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ ۖ وَاَنْزَلَ مَعَهُمُ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ لِيَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ فِيْمَا اخْتَلَفُوْا فِيْهِ ؕ وَمَا اخْتَلَفَ فِيْهِ اِلَّا الَّذِيْنَ اُوْتُوْهُ مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ الْبَيِّنٰتُ بَغْيًۢا بَيْنَهُمْ ۚ فَهَدَى اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لِمَا اخْتَلَفُوْا فِيْهِ مِنَ الْحَقِّ بِاِذْنِهٖ ؕ وَاللّٰهُ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝ (ایک زمانہ مین) سب آدمی ایک ہی طریق کے تھے (کیونکہ اول دنیا مین حضرت آدم علیہ السلام مع اپنی بی بی کے تشریف لائے اور جو اولاد ہوتی گئی انکو دین حق کی تعلیم فرماتے رہے اور وہ انکی تعلیم پر عمل کرتے رہے ایک مدت اسی حالت مین گذر گئی پھر اختلاف طبائع سے اغراض مین اختلاف ہونا شروع ہوا حتے کہ ایک عرصہ کے بعد اعمال وعقائد مین اختلاف کی نوبت آگئی) پھر (اس اختلاف کے رفع کرنیکو) اللہ تعالے نے (مختلف) پیغمبرون کو بھیجا جو کہ (حق ماننے والون کو) خوشی (کے وعدے) سناتے تھے اور (نہ ماننے والون کو عذاب سے) ڈراتے تھے اور ان (پیغمبرونکی مجموعی جماعت) کے ساتھ (آسمانی) کتابین بھی ٹھیک طور پر نازل فرمائین (اور ان پیغمبرونکا بھیجنا اور کتابون کا نازل فرمانا) اس غرض سے (تھا) کہ اللہ تعالی (ان رسل وکتب کے ذریعے سے اختلاف کرنیوالے لوگونمین انکے امور اختلافیہ (مذہبی) مین فیصلہ فرمادوین (کیونکہ رسل وکتب امر واقعی کا اظہار کردیتے ہین اور امر واقعی کے متعین ہونے سے ظاہر ہے کہ غیر واقعی کا غلط ہوجانا معلوم ہوجاتا ہے اور یہی فیصلہ ہے اور ان پیغمبرونکے ساتھ کتاب اللہ آنے سے چاہیئے تھا کہ اس کتاب کو قبول کرتے اور اسپر مدار کار رکھکر اپنے سب اختلافات مٹادیتے مگر بعضون نے خود اس کتاب ہی کو نہ مانا اور خود اسی مین اختلاف کرنا شروع کردیا) اور اس کتاب مین (یہ) اختلاف اور کسی نے نہین کیا مگر صرف ان لوگون نے جنکو (اولا) وہ کتاب ملی تھی (یعنی اہل علم واہل فہم نے کہ اول مخاطب وہی لوگ ہوتے ہین دوسرے عوام انکے ساتھ لگ لیا کرتے ہین اور اختلاف بھی کیسے وقت کیا) بعد اسکے کہ انکے پاس دلائل واضحہ پہونچ چکے تھے (یعنی انکے ذہن نشین ہوچکے تھے اور اختلاف کیا کسوجہ سے صرف) باہمی ضدا ضدی کی وجہ سے (اور اصلی وجہ ضدا ضدی کی حب دنیا ہوتی ہی حب مال ہو یا حب جاہ پس مدار علت مخالفت حق کا وہی حب دنیا ٹھیری اور یہی مضمون تھا سابق مین) پھر (یہ اختلاف کفار کا کبھی اہل ایمان کو مضر نہین ہوا بلکہ) اللہ تعالے نے (ہمیشہ) ایمان والون کو وہ امر حق جسمین (مختلفین) اختلاف کیا کرتے تھے بفضلہ تعالے (رسولون اور کتابون پر ایمان لانے کی بدولت) بتلادیا اور اللہ تعالے جسکو چاہتے ہین اسکو راہ راست بتلادیتے ہین **ربط** اوپر کی آیت مین کفار کا ہمیشہ سے انبیاء و مومنین کے ساتھ اختلاف اور خلاف کرتے رہنے کا مذکور تھا جسمین ایک گونہ مسلمانون کو اس طور پر تسلی دینا بھی مقصود تھا جنکو استہزا کفار

**النحو** فے الجلالین من بعد ماجاء تہم متعلقۃ باختلف وہی وما بعدہا مقدم علے الاستثناء فے المعنی آہ فے الکمالین لاباوتوہ ولما کان یرد علیہ ان ماقبل الا لایعمل فیما بعدہا دفعہ لقولہ وہی اہ قلت فتقدیر الکلام کما فی الکمالین وما اختلف فیہ من بعد مجی البینت لاجل البغی احد من الکافرین الا الذین اوتوا الکتاب فلا یقال ان الا استثنی بہا شیئان آہ والاقرب ماقالہ الشاہ ولی اللہ رح فے الفوز الکبیر ادخل وما اختلف فیہ الا الذین اوتوہ فی تضاعیف الکلام المنتظم بعضہ ببعض بیانا لضمیر اختلفوا وایذانا بان المراد من الاختلاف ہہنا ہو الاختلاف الواقع فی امۃ الدعوۃ بعد نزول الکتاب بان آمن بعض وکفر بعض آہ ۱۲

**ملحقات الترجمة**

۵۱ قولہ مجموعی فلا یرد ان بعضہم لم ینزل علیہ الکتاب ۱۲ ۵۲ قولہ کتابین اشارۃ الے کون اللام للجنس ۱۲ ۵۳ قولہ فی ترجمۃ بالحق ٹھیک طور پر اشارۃ الی انہ متعلقۃ بانزل ۱۲ ۵۴ قولہ ان پیغمبرونکا بھیجنا الخ اشارۃ الی دفع ایراد وہو انہ لما کان الغرض من بعث الرسل رفع الاختلاف فکیف ارسل بعضہم قبل الاختلاف وجہ الجواب ان کون رفع الاختلاف غرضا لبعث النبیین المعہودین لاینافی بعث بعضہم لمصالح آخر کآدم علیہ السلام بعث لئلا یختلفوا ثم لما وقع الاختلاف بعث بعضہم لیرفعوا الاختلاف فافہم ۱۲ ۵۵ قولہ اس غرض تھا ایرادہ فی لساننا یعنی العرفی لے الفائدۃ لا تحقیق الراجع الی الفاعل ۱۲ ۵۶ قولہ اس کتاب مین یہ اختلاف الخ اشارہ الے دفع ایراد وہو ان المفہوم من اول الآیۃ ان الاختلاف مقدم علی البعث ومن آخر الآیۃ ان الاختلاف وقع بعد البعث وجہ الجواب ان الاختلاف المقدم کان فی بعض الامور والاختلاف المتاخر کان فی الکتاب فالاختلاف نوعان فکان البعث الجواب عن الایراد الاول نوعین فافہم وتشکر وتبصر ۱۲ ۵۷ قولہ یعنی اہل علم وفہم ماخذہ روح المعانی والحصر فیہم باعتبار کونہم بامین ولا فالاختلاف عام لکلہم ۱۲ ۵۸ قولہ بفضلہ تعالے لمافی روح المعانی باذنہ بتوفیقہ ۱۲

اَمْ حَسِبْتُمْ اَنْ تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ وَلَمَّا یَاْتِكُمْ مَّثَلُ الَّذِیْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلِكُمْ ؕ مَسَّتْهُمُ الْبَاْسَآءُ

دوسری بات سنو کیا تمہارا یہ خیال ہے کہ جنت میں جا داخل ہوگے حالانکہ تمکو ہنوز اُن لوگوں کا سا کوئی عجیب واقعہ پیش نہیں آیا جو تم سے پہلے ہوگذرے ہیں۔ اُنپر ایسی ایسی تنگی اور سختی واقع ہوئی

وَالضَّرَّآءُ وَزُلْزِلُوْا حَتّٰى یَقُوْلَ الرَّسُوْلُ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ مَتٰى نَصْرُ اللّٰهِ ؕ اَلَاۤ اِنَّ نَصْرَ اللّٰهِ قَرِیْبٌ ۝

اور انکو یہانتک جنبشین ہوئین کہ پیغمبر تک اور جو اُنکے ہمراہ اہل ایمان تھے بول اُٹھے کہ اللہ تعالےٰ کی امداد کب ہوگی۔ یاد رکھو بیشک اللہ تعالیٰ کی امداد نزدیک ہے۔

یَسْئَلُوْنَكَ مَاذَا یُنْفِقُوْنَ ؕ قُلْ مَاۤ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ خَیْرٍ فَلِلْوَالِدَیْنِ وَالْاَقْرَبِیْنَ وَالْیَتٰمٰى وَالْمَسٰكِیْنِ

لوگ آپسے پوچھتے ہین کہ کیا چیز خرچ کیا کرین۔ آپ فرما دیجیے کہ جو کچھ مال تمکو صرف کرنا ہو سو مان باپ کا حق ہے اور قرابت داروں کا اور بے باپ کے بچون کا اور محتاجون کا

وَابْنِ السَّبِیْلِ ؕ وَمَا تَفْعَلُوْا مِنْ خَیْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِیْمٌ ۝

اور مسافر کا اور جون سا نیک کام کروگے سو اللہ تعالےٰ کو اُسکی خوب خبر ہے۔

ایذا ہوتی تھی کہ یہ خلاف تمہارے ساتھ نیا نہیں ہے ہمیشہ سے ہوتا آیا ہے آگے اُن کفار مخالفین نے انبیاء و مومنین کو انواع انواع ایذائین اور شدائد پہونچنے کی حکایت بیان فرماتے ہین اور اُس سے بھی مسلمانونکو تسلی دلاتے ہین کہ تمکو بھی کفار سے جو ایذائین پہونچی ہین اُنپر صبر کرنا چاہیے کیونکہ کامل راحت آخرت کی محنت ہی اٹھانے سے ہے **ترغیب مسلمانان بر تحمل شدائد** اَمْ حَسِبْتُمْ اَنْ تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ وَلَمَّا یَاْتِكُمْ مَّثَلُ الَّذِیْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلِكُمْ ؕ مَسَّتْهُمُ الْبَاْسَآءُ وَالضَّرَّآءُ وَزُلْزِلُوْا حَتّٰى یَقُوْلَ الرَّسُوْلُ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ مَتٰى نَصْرُ اللّٰهِ ؕ اَلَاۤ اِنَّ نَصْرَ اللّٰهِ قَرِیْبٌ [1] دوسری بات سنو کیا تمہارا یہ خیال ہے کہ جنت مین (بے مشقت) جا داخل ہوگے حالانکہ (ابھی کچھ مشقت تو اٹھائی ہی نہین کیونکہ) تمکو ہنوز اُن (مسلمان) لوگوں کا سا کوئی عجیب [2] واقعہ پیش نہین آیا جو تم سے پہلے ہوگذرے ہین اُن پر (مخالفین کے سبب) ایسی ایسی تنگی اور سختی واقع ہوئی اور (مصائب سے) انکو یہانتک جنبشین ہوئین کہ (اُس زمانہ کے) پیغمبر تک اور جو اُنکے ہمراہ اہل ایمان تھے (بیقرار ہوکر) بول اُٹھے کہ اللہ تعالےٰ کی امداد (موعود) کب ہوگی (جسپر انکو جواب سے تسلی کی گئی کہ) یاد رکھو بیشک اللہ تعالےٰ کی امداد (بہت) نزدیک (ہونے والی) ہے **ف** انبیاء اور مومنین کا اسطرح کہنا نعوذ باللہ شک کی وجہ سے نہ تھا بلکہ وجہ یہ تھی کہ وقت امداد اور غلبہ کا بمقابلہ مخالفین مین اُن حضرات کو نہ بتلایا گیا ابہام وقت سے انکو جلدی ہونیکا انتظار رہتا تھا جب انتظار سے تھک جاتے تب اسطرح عرض معروض کرنے لگتے جسکا حاصل دعا ہے الحاح کے ساتھ اور الحاح خلاف رضا و تسلیم کے نہین ہے بلکہ جب الحاح کا پسندیدہ ہونا اللہ تعالیٰ کے نزدیک ثابت ہے تو الحاح عین رضا حق سے رضا ہے البتہ خلاف رضا وہ دعا ہے جسکے قبول نہونے سے دعا کرنیوالا ناراض ہو سو معاذ اللہ اسکا انبیاء و مومنین کاملین مین نہ ثبوت ہے نہ احتمال۔ اور یہ جو فرمایا ہے کہ کیا جنت مین بے مشقت چلے جاؤگے سو مشقت کے درجات مختلف ہین جسکا ادنیٰ نفس اور شیطان سے مزاحمت کرکے یا مخالفین دین کے ساتھ خلاف کرکے عقائد کا درست کرنا ہے جو ہر مومن کو حاصل ہے آگے اوسط اور اعلیٰ درجات ہین اسیطرح دخول جنت کے مختلف مراتب ہین پس جس درجہ کی مشقت اسی درجہ کا دخول جنت پس آیت مین یہ اشکال نہین لازم آتا کہ بعضے عاصی محض فضل سے داخل جنت ہوجاوینگے اُنپر کوئی مشقت بھی نہوگی تقریر جواب یہ ہے کہ انکو بھی ادنیٰ درجہ کی مشقت ہوئی ہے البتہ صحابہ چونکہ درجات عالیہ کے طالب تھے اور ہر مسلمان کو ہونا چاہیے اس لیے ان درجات کے لیے بڑی مشقتین جھیلنے کو شرط فرمایا گیا فقط۔ آگے پھر سلسلہ احکام کا شروع ہوتا ہے **حکم دوازدہم مصارف انفاق** یَسْئَلُوْنَكَ مَاذَا یُنْفِقُوْنَ ؕ قُلْ مَاۤ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ خَیْرٍ فَلِلْوَالِدَیْنِ وَالْاَقْرَبِیْنَ وَالْیَتٰمٰى وَالْمَسٰكِیْنِ وَابْنِ السَّبِیْلِ ؕ وَمَا تَفْعَلُوْا مِنْ خَیْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِیْمٌ ۝ ٢١٥

**النحو** مثل الذین علی حذف المضاف ای مثل مثل الذین کسر المیم وسکون المثلثة فی الاول وفتحتین فی الثانی ١٢ **البلاغة** یسئلونك ماذا ینفقون قال عبد الحکیم وانما لم یذکر السوال عن المصرف فی الآیة للایجاز فی النظم تعویلا علی الجواب والاقتصار فی بیان المنفق علی البیان الاجمالی الذی تضمنه قوله خیر وہم کونه حلالا فان المتنفق انما یلیق خیرا اذا کان حلالا من غیر تعریض للتفصیل کما فی بیان المصرف للاشارة الی کونه اہم فعلی ہذا الیضم لا یخرج عن اسلوب الحکیم حیث اجیب عن المتروک صریحا وعن المذکور تبعا ١٢

**الروایات** قال عبد الرزاق ابنا نا معمر عن قتادة قال نزلت ہذہ الآیة (ام حسبتم ان تدخلوا الخ) فی یوم الاحزاب اصاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم یومئذ بلاء وحصر کذا فی لباب النقول۔ اخرج ابن جریر عن ابن جریج قال سال المومنون رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم این یضعون اموالہم فنزلت یسئلونک ماذا ینفقون قل ما انفقتم من خیر الآیة واخرج ابن المنذر عن ابن حیان ان عمرو بن الجموح سال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ماذا ننفق من اموالنا واین نضعہا فنزلت

**ملحقات الترجمة**

[1] قوله دوسری بات اشارة الی کون ام منقطعة بمعنی بل والهمزة وبل للاعراض المفسر بقوله المذکور ١٢

[2] قوله عجیب واقعہ لان المثل الحال العجیب ١٢

توجیہ اجتماع دعا و رضا کاملین

كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ وَهُوَ كُرْهٌ لَّكُمْ ۚ وَعَسَىٰ أَن تَكْرَهُوا شَيْئًا وَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۖ وَعَسَىٰ أَن تُحِبُّوا شَيْئًا وَهُوَ شَرٌّ

جہاد کرنا تمپر فرض کیا گیا ہے اور وہ تمکو گران ہے اور یہ بات ممکن ہے کہ تم کسی امر کو گران سمجھو اور وہ تمہارے حق مین خیر ہو اور یہ ممکن ہے کہ تم کسی امر کو مرغوب سمجھو اور وہ تمہارے حق

لَّكُمْ ۗ وَاللَّهُ يَعْلَمُ وَأَنتُمْ لَا تَعْلَمُونَ ۝ يَسْأَلُونَكَ عَنِ الشَّهْرِ الْحَرَامِ قِتَالٍ فِيهِ ۖ قُلْ قِتَالٌ فِيهِ كَبِيرٌ ۖ وَصَدٌّ

مین خرابی ہو اور اللہ تعالی جانتے ہین اور تم نہین جانتے ۔ لوگ آپسے شہر حرام مین قتال کرنیکے متعلق سوال کرتے ہین آپ فرما دیجیے کہ اسمین خاص طور پر قتال کرنا جرم عظیم ہے اور

ع ٢٦

عَن سَبِيلِ اللَّهِ وَكُفْرٌ بِهِ وَالْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَإِخْرَاجُ أَهْلِهِ مِنْهُ أَكْبَرُ عِندَ اللَّهِ ۚ وَالْفِتْنَةُ أَكْبَرُ مِنَ الْقَتْلِ ۗ

اللہ تعالی کی راہ سے روک ٹوک کرنا اور اللہ تعالی کیساتھ کفر کرنا اور مسجد حرام کیساتھ اور جو لوگ مسجد حرام کے اہل تھے انکو اس سے خارج کر دینا جرم عظیم ہین اللہ تعالی کے نزدیک اور فتنہ پردازی کرنا قتل سے بدرجہا بڑھکر ہے

لوگ آپ سے پوچھتے ہین کہ (ثواب[۵۱] کے واسطے) کیا چیز خرچ کیا کرین (اور کس موقع[۵۲] پر صرف کیا کرین) آپ فرما دیجیے کہ جو کچھ مال تمکو صرف کرنا ہو سو (اسکی تعیین تو تمہاری ہمت پر ہی مگر ہان موقع ہم بتلائے دیتے ہین کہ) مان باپ کا حق ہی اور قرابت دارونکا اور بے باپ کے بچون کا اور محتاجون کا اور مسافر کا اور جون سا نیک کام کروگے (خواہ راہ خدا مین خرچ کرنا ہو یا اور کچھ ہو) سو اللہ تعالے کو اسکی خوب خبر ہے (وہ اُسپر ثواب دینگے) **ف** مسئلہ مان باپ کو زکوۃ اور دوسرے صدقات واجبہ دینا درست نہین اس آیت مین نفل خیرات کا بیان ہی **حکم سیزدہم فرضیت جہاد** كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ وَهُوَ كُرْهٌ لَّكُمْ ۚ وَعَسَىٰ أَن تَكْرَهُوا شَيْئًا وَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۚ وَعَسَىٰ أَن تُحِبُّوا شَيْئًا وَهُوَ شَرٌّ لَّكُمْ ۗ وَاللَّهُ يَعْلَمُ وَأَنتُمْ لَا تَعْلَمُونَ ۝ ٢١٦ جہاد کرنا تمپر فرض کیا گیا ہی اور وہ تمکو (طبعا) گران (معلوم ہوتا) ہے اور یہ بات ممکن ہے کہ تم کسی امر کو گران سمجھو اور (واقع مین) وہ تمہارے حق مین خیر (اور مصلحت) ہو اور یہ (بھی) ممکن ہے کہ تم کسی امر کو مرغوب سمجھو اور (واقع مین) وہ تمہارے حق مین (باعث) خرابی (کا) ہو اور (ہر شئے کی حقیقت حال کو) اللہ تعالی جانتے ہین اور تم (پورا پورا) نہین جانتے (اسلیے اپنی رغبت و کراہت پر کبھی عمل نکرو جو کچھ حکم ہو جائے اُسیکو اجمالاً مصلحت سمجھکر اُسپر کاربند رہا کرو) **ف** جہاد فرض ہے جبکہ اُسکے شرائط پائے جاوین جو کتب فقہ مین مذکور ہین اور فرض دو طرحکا ہوتا ہے فرض عین اور فرض کفایہ سو اعداء دین جب مسلمانون پر چڑھ آوین تب تو فرض عین ہی ورنہ فرض کفایہ اور طبعاً کی قید اس لیے ظاہر کر دی گئی کہ مسلمان کو احکام شرعیہ مین عقلاً کراہت کبھی نہین ہوتی اس آیت سے ہمارے نوخیز مسلمان فلسفیون کو سبق لینا چاہیے کہ ہر حکم کی مصلحت باوجود واقعیت کے ہمارے احاطہ علمی سے خارج ہی **حکم چہاردہم تحقیق قتال در شہر حرام** يَسْأَلُونَكَ عَنِ الشَّهْرِ الْحَرَامِ قِتَالٍ فِيهِ ۖ قُلْ قِتَالٌ فِيهِ كَبِيرٌ ۖ وَصَدٌّ عَن سَبِيلِ اللَّهِ وَكُفْرٌ بِهِ وَالْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَإِخْرَاجُ أَهْلِهِ مِنْهُ أَكْبَرُ عِندَ اللَّهِ ۚ وَالْفِتْنَةُ أَكْبَرُ مِنَ الْقَتْلِ ۗ (حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چند صحابہ کا ایک سفر مین اتفاق سے کفار کے ساتھ مقابلہ ہو گیا ایک کافر اُنکے ہاتھ سے مارا گیا اور جس روز یہ قصہ ہوا رجب کی پہلی تاریخ تھی مگر صحابہ اُسکو جمادی الاخری کی تیس سمجھے تھے اور رجب اشہر حرم سے ہی کفار نے اس واقعہ پر طعن کیا کہ مسلمانون نے شہر حرام کی حرمت کا بھی خیال نہین کیا مسلمانون کو اسکی فکر ہوئی اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا اور بعض روایات مین ہی کہ خود بعض کفار قریش نے بھی حاضر ہو کر اعتراضاً سوال کیا اسکا جواب ارشاد ہوتا ہی **لوگ آپسے شہر حرام مین قتال کرنیکے**

**ملحقات الترجمة**

[۵۱] قولہ ثواب کیواسطے اشارة الی کون الآیة فی التطوع ۱۲

[۵۲] قولہ کس موقع کما دل علیہ سبب النزول ۱۲

[۵۳] قولہ حق ہے حملاً للام علی الاستحقاق ۱۲

[۵۴] قولہ بچون لان الیتیم قبل الاحتلام ۱۲

**اللغات** کرہ مصدر نعت بلمبالغة اوفعل بمعنی مفعول کالخبز ۱۲ بیضاوی

**البلاغة** ۔ قال البیضاوی وانما قال عسی لان النفس اذا ارتاضت ینعکس الامر علیہا اکبر عند اللہ والمفضل علیہ محذوف ای مما فعلتہ السریة خطأً فی الاجتہاد وجود اصل الفعل فی ذلک الفعل مبنے علی الزعم کذا فی روح المعانی ۱۲

**الفقہ** قال عبد الحکیم حرمة القتال مع المشرکین منسوخ بقولہ تعالی فی سورة براءة فاذا انسلخ الاشہر الحرم فاقتلوا المشرکین حیث وجدتموہم فان المراد الاشہر الحرم المعینة التی ابیح للمشرکین السیاحة فیہا بقولہ فسیحوا فی الارض اربعة اشہر والتقیید بہا یفید ان قتلہم بعد انسلاخہا مامور بہ فی جمیع الامکنة ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول اخرج ابن جریر وابن ابی حاتم والطبرانی فی الکبیر والبیہقی فی سننہ عن جندب بن عبد اللہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بعث رہطا وبعث علیہم عبد اللہ بن جحش فلقوا ابن الحضرمی فقتلوہ ولم یدروا ان ذلک الیوم من رجب او من جمادی فقال المشرکون للمسلمین قتلتم فی الشہر الحرام فانزل اللہ تعالی یسئلونک عن الشہر الحرام قتال فیہ الآیة وفی البیضاوی عن ابن جریر کما قالہ عبد الحکیم کان ذلک من غرة رجب وہم یظنونہ من جمادی الآخرة آہ وفی روح المعانی بروایة الزہری عن عروة انہ لما بلغ کفار قریش تلک الفعلة رکب وفد منہم حتے قدموا علے النبی صلے اللہ علیہ وسلم فقالوا أیحل القتال فی الشہر الحرام فانزل اللہ تعالی الآیة قلت واشرت الی الروایات کلہا فی تقریر ترجمة الآیة ۱۲

إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَالَّذِينَ هَاجَرُوا وَجَاهَدُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ أُولَٰئِكَ يَرْجُونَ رَحْمَتَ اللَّهِ ۚ وَاللَّهُ غَفُورٌ

حقیقۃً جو لوگ ایمان لائے ہوں اور جن لوگوں نے راہ خدا میں ترک وطن کیا ہو اور جہاد کیا ہو ایسے لوگ تو رحمت خداوندی کے امیدوار ہوا کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ معاف کردینگے

رَّحِيمٌ ۝ يَسْأَلُونَكَ عَنِ الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ ۖ قُلْ فِيهِمَا إِثْمٌ كَبِيرٌ وَمَنَافِعُ لِلنَّاسِ وَإِثْمُهُمَا أَكْبَرُ مِن نَّفْعِهِمَا ۗ

اور رحمت کرینگے ـ لوگ آپ سے شراب اور قمار کی نسبت دریافت کرتے ہیں ـ آپ فرما دیجیے کہ ان دونوں میں گناہ کی بڑی بڑی باتیں بھی ہیں اور لوگوں کو فائدے بھی ہیں اور گناہ کی باتیں ان فائدوں سے زیادہ بڑھی ہوئی ہیں

کے ثواب کا عود کرنا نہ کرنا اسمیں اختلاف ہے امام ابوحنیفہ رح دوبارہ حج کو فرض کہتے ہیں اور گذشتہ نماز و روزہ پر ثواب ملنے کے قائل نہیں اور امام شافعی دونوں امر میں اختلاف کرتے ہیں **مسئلہ** لیکن جو کافر اصلی ہو اور اس حالت میں کوئی نیک کام کرے اسکا ثواب معلق رہتا ہے اگر کبھی اسلام لے آیا سب ثواب ملتا ہے اور اگر کفر پر مرگیا تو سب بیکار جاتا ہے حدیث میں اسلمت علی ما اسلفت من خیر اسی معنی میں وارد ہے **مسئلہ** غرض مرتد کی حالت کافر اصلی سے شنیع تر ہے اسیواسطے کافر اصلی سے جزیہ قبول ہوسکتا ہے اور مرتد اگر اسلام نہ لاوے اگر مرد ہے قتل کردیا جاتا ہے اگر عورت ہے تو دوام حبس کی سزا دیجاتی ہے کیونکہ اس سے اسلام کی اہانت ہوئی ہے سرکاری اہانت اسی سزا کے لائق ہے **ربط** شہر حرام میں قتال کرنیکے بارہ میں مسلمانوں کو جواب مذکور سنکر گناہ نہونیکا تو اطمینان ہوگیا تھا مگر اس خیال سے دل شکستہ تھے کہ ثواب تو ہوا ہی نہوگا آگے اسمیں تسلی کیگئی **وعدہ ثواب بر اخلاص نیت** إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَالَّذِينَ هَاجَرُوا وَجَاهَدُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ أُولَٰئِكَ يَرْجُونَ رَحْمَتَ اللَّهِ ۚ وَاللَّهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝ حقیقۃً[ا] جو لوگ ایمان لائے ہوں اور جن لوگوں نے راہ[ا] خدا میں ترک وطن کیا ہو اور جہاد کیا ہو ایسے لوگ تو رحمت خداوندی کے امیدوار ہوا کرتے ہیں (اور تم لوگوں میں یہ صفات علی[۲] سبیل منع الخلو موجود ہیں چنانچہ ایمان اور ہجرت تو ظاہر ہی رہا اس جہاد خاص میں شبہ ہوسکتا ہے سو چونکہ تمہاری نیت تو جہاد ہی کی تھی لہذا ہمارے نزدیک وہ بھی جہاد ہی میں شمار ہے پھر ان صفات کے ہوتے ہوئے تم کیوں ناامید ہوتے ہو) اور اللہ تعالیٰ (اس غلطی کو) معاف کردینگے اور (ایمان و ہجرت و جہاد سے تم پر) رحمت کرینگے **حکم پانزدہم متعلق شراب و قمار** يَسْأَلُونَكَ عَنِ الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ ۖ قُلْ فِيهِمَا إِثْمٌ كَبِيرٌ وَمَنَافِعُ لِلنَّاسِ وَإِثْمُهُمَا أَكْبَرُ مِن نَّفْعِهِمَا ۗ لوگ آپ سے شراب اور قمار کی نسبت دریافت کرتے ہیں آپ فرما دیجیے کہ ان دونوں (چیزوں کے استعمال) میں گناہ کی بڑی[۳] بڑی باتیں بھی (پیدا ہوجاتی) ہیں اور لوگوں کو (بعضے) فائدے بھی ہیں اور (وہ[۴]) گناہ کی باتیں اُن فائدوں سے زیادہ بڑھی ہوئی ہیں (اسلیے دونوں قابل ترک ہیں) **ف** پہلے یہ دونوں چیزیں حلال تھیں سب سے پہلی آیت شراب و قمار کے متعلق یہ نازل کیگئی اور اسکا یہ مطلب نہیں تھا کہ ان دونوں چیزوں کا استعمال خود گناہ ہے بلکہ مطلب یہ تھا کہ ان کے استعمال سے اکثر اوقات دوسری باتیں گناہ کی پیدا ہوجاتی ہیں کیونکہ شراب سے عقل جاتی رہتی ہے اور وہی مانع تھی ارتکاب معاصی سے اور قمار سے مال کی حرص بڑھتی ہے اور حرص سے چوری وغیرہ کی عادت پیدا ہوجاتی ہے اور منافع انمیں تحصیل لذت و تحصیل مال ہیں پس اس آیت سے اُن دونوں کی حرمت فی نفسہ کا بیان کرنا مقصود نہیں تھا بلکہ محض بعض عوارض[۵] غیر لازمہ سے ان دونوں کے ترک کا مشورہ دینا مطلوب تھا کہ جتنا نقصان ہوجاتا ہے اتنا نفع نہیں ہوتا کیونکہ نفع تو حالی اور غیر باقی اور لازمی ہے اور ضرر مآلی اور ممتد اور متعدی ہے یہی وجہ تھی کہ اس آیت کو سنکر بعض نے تو فوراً دونوں کو ترک کردیا کہ گو حرام نہیں کہا مگر شر در و مفاسد کا ذریعہ ہونا تو ثابت ہوا اور بعض نے کہا کہ جب حرام نہیں ہے تو ان مفاسد کا ہم کچھ انتظام کرکے تحصیل منافع کے لیے استعمال کیا کرینگے اگر یہ عنوان مفید حرمت کو ہوتا تو اہل لسان بکثرت اتنی بڑی غلطی میں نہ پڑتے پھر اس آیت کے بعد بعض نے شراب پیکر نماز پڑھی اور غلط پڑھی تو نماز کے اوقات میں پینا بالکل ممنوع ہوگیا

**ملحقات الترجمۃ**

[ا] قولہ راہ خدا میں اشار الی ان فی سبیل اللہ متعلق بکلا قولیہ ہاجروا وجاہدوا ۱۲ [۲] قولہ علی سبیل منع الخلو زادہ لان فی السریۃ من ہو غیر مہاجر عسی ۱۲ [۳] قولہ گناہ کی بڑی بڑی باتیں الخ اطلاقہا للسبب علی المسبب لذا لم یقل بہما اثم کبیر کما قال قتال فیہ کبیر بل قال فیہما اثم ۱۲ [۴] قولہ اور وہ گناہ کی الخ حملا للاضافۃ علی العہد ۱۲ [۵] قولہ عوارض غیر لازمہ قید بہذا الوصف لان ہذہ العوارض اذا کانت لازمۃ عقلا او عادۃ اثرت فی تحریم المعروض ویسمی ہذا النوع حراما لغیرہ وہو فی الحرمۃ کالحرام لعینہ سواء فافہم ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول تتمۃ ما سبق فقال بعضہم ان لم یکونوا اصابوا وزرا فلیس لہم اجر فانزل اللہ ان الذین آمنوا الی رحیم ـ فی لباب النقول روی احمد عن ابی ہریرۃ قال قدم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم المدینۃ وہم یشربون الخمر ویاکلون المیسر فسالوا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عنہما فانزل اللہ تعالیٰ ویسئلونک عن الخمر والمیسر الآیۃ فقال الناس ما حرم علینا انما قال فیہما اثم کبیر وکانوا یشربون الخمر حتی کان یوم من الایام صلی رجل من المہاجرین ام اصحابہ فی المغرب فخلط فی قراءتہ فانزل اللہ آیۃ اغلظ منہا یا ایہا الذین آمنوا لا تقربوا الصلوۃ وانتم سکاری حتی تعلموا ما تقولون ثم نزلت آیۃ اغلظ من ذلک یا ایہا الذین آمنوا انما الخمر والمیسر الی قولہ فہل انتم منتہون قالوا انتہینا ربنا الحدیث ۱۲

وَيَسْـَٔلُونَكَ مَاذَا يُنْفِقُونَ ۖ قُلِ الْعَفْوَ ۗ كَذَٰلِكَ يُبَيِّنُ اللَّهُ لَكُمُ الْآيَاتِ لَعَلَّكُمْ تَتَفَكَّرُونَ ۝ فِي الدُّنْيَا

اور لوگ آپ سے دریافت کرتے ہین کہ کتنا خرچ کیا کرین آپ فرما دیجیے کہ جتنا آسان ہو اللہ تعالیٰ اسیطرح احکام کو صاف صاف بیان فرماتے ہین تاکہ تم دنیا و آخرت کے معاملات مین سوچ لیا کرو

وَالْآخِرَةِ ۗ وَيَسْـَٔلُونَكَ عَنِ الْيَتَامَىٰ ۖ قُلْ إِصْلَاحٌ لَّهُمْ خَيْرٌ ۖ وَإِنْ تُخَالِطُوهُمْ فَإِخْوَانُكُمْ ۚ وَاللَّهُ يَعْلَمُ

اور لوگ آپ سے یتیم بچونکا حکم پوچھتے ہین۔ آپ فرما دیجیے کہ انکی مصلحت کی رعایت رکھنا زیادہ بہتر ہی اور اگر تم انکے ساتھ خرچ شامل رکھو تو وہ تمہارے بھائی ہین اور اللہ مصلحت کے ضائع

الْمُفْسِدَ مِنَ الْمُصْلِحِ ۚ وَلَوْ شَاءَ اللَّهُ لَأَعْنَتَكُمْ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ۝

کرنیوالیکو اور مصلحت کی رعایت رکھنے والیکو جانتے ہین اور اگر اللہ تعالیٰ چاہتے تو تمکو مصیبت مین ڈالدیتے اللہ تعالیٰ زبردست ہین حکمت والے ہین۔

پھر بعد چندے مطلقاً حرام کردی گئی اور یہی آخری حکم ہے جسنے پہلے احکام کو منسوخ کردیا **حکم شانزدہم مقدار انفاق** وَيَسْـَٔلُونَكَ مَاذَا يُنْفِقُونَ ۖ قُلِ الْعَفْوَ ۗ كَذَٰلِكَ يُبَيِّنُ اللَّهُ لَكُمُ الْآيَاتِ لَعَلَّكُمْ تَتَفَكَّرُونَ ۝ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ ۗ اور لوگ آپ سے دریافت کرتے ہین کہ (خیر خیرات مین) کتنا خرچ کیا کرین آپ فرما دیجیے کہ جتنا آسان ہو (کہ اُسکے خرچ کرنے سے خود پریشان ہوکر دنیوی تکلیف مین یا کسیکا حق ضائع کرکے اخروی تکلیف مین نہ پڑجاوے) اللہ تعالیٰ اسیطرح احکام کو صاف صاف بیان فرماتے ہین تاکہ تم (کو اُن احکام کا علم حاصل ہوجاوے اور اُس علم کی وجہ سے ہر عمل کے کرنے سے پہلے) دنیا و آخرت کے معاملات مین (اُن احکام کو)[۱] سوچ لیا کرو (اور سوچکر ہر معاملہ مین اُن احکام کے موافق عمل کیا کرو) ف[۱] مثلاً خرچ ہی کرنے کے باب مین جسکو دنیا و آخرت دونون کے ساتھ تعلق ہے دنیا کے ساتھ بوجہ آلہ حوائج ہونے کے اور آخرت کے ساتھ بوجہ آلہ ثواب ہونیکے، پہلے سوچ لیا کہ یہ خرچ کرنا موافق حکم الٰہی کے ہے یا نہین اگر ہوا خرچ کیا ورنہ نہ کیا اور اُس حکم کی تفصیل یہ ہے کہ اگر کسی معصیت مین خرچ کرتا ہے تو مطلقاً ناجائز اور اگر طاعت مین خرچ کرتا ہے تو اگر وہ طاعت حد وجوب و فرضیت تک پہونچی ہے مثلاً زکوٰۃ وغیرہ تو خرچ کرنا فرض و واجب ہے اور اگر حد نفل تک ہے جیسے معمولی خیر خیرات تو اگر کسی عیال وغیرہ کا اُسمین حق ضائع ہوتا ہو تو خرچ کرنا ناجائز اور اگر کسیکا حق ضائع نہین ہوتا لیکن خود پریشان ہوکر صبر نکرسکے گا تو بھی ناجائز ورنہ جائز اور اگر وہ محل نہ طاعت ہے نہ معصیت بلکہ مباح ہے جیسے فواکہ و لذائذ مین تو اگر نیت تقویت علی الطاعۃ کی ہے تو ثواب ہے اور اگر نیت تقویت علی المعصیت کی ہے تو گناہ ہے اور اگر محض دل ہی خوش کرنا ہے تو مباح ہے اس آیت مین نفل صدقات کا حکم مذکور ہے اسکی جو شرطین ہین احقر نے اثناء ترجمہ مین بھی انکی طرف اجمالاً اشارہ کردیا ہے اور اس تقریر مین تفصیلاً لکھ دیا ہے واللہ اعلم ف[۲] اور پہلے جو حکم دوازدہم مین اس قسم کا سوال آچکا ہے اور جواب مین بیان مصارف کے ساتھ ضمناً اسکا حکم بھی معلوم ہوچکا ہے کہ جو کچھ ہمت ہو صرف کرو اسمین یہ بات پوچھنے کے قابل تھی کہ اگر جوش مین آکر سب دے ڈالنے کی ہمت ہو تو اس ہمت کا اعتبار ہے یا نہین یہان اُسکے متعلق تحقیق مقصود ہے **حکم ہفدہم مخالطت یتیم** وَيَسْـَٔلُونَكَ عَنِ الْيَتَامَىٰ ۖ قُلْ إِصْلَاحٌ لَّهُمْ خَيْرٌ ۖ وَإِنْ تُخَالِطُوهُمْ فَإِخْوَانُكُمْ ۚ وَاللَّهُ يَعْلَمُ الْمُفْسِدَ مِنَ الْمُصْلِحِ ۚ وَلَوْ شَاءَ اللَّهُ لَأَعْنَتَكُمْ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ۝ (چونکہ ابتدا مین مثل ہندوستان کے عرب مین بھی یتیمونکا حق دینے پر پوری احتیاط نہ تھی اسلیے یہ وعید سنائی گئی تھی کہ یتیمونکا مال کھانا ایسا ہی جیسا دوزخ کے انگارے پیٹ مین بھرنا تو سننے والے ڈر گئے اور ڈر کے مارے اتنی احتیاط کرنیلگے کہ انکا کھانا بھی الگ پکواتے الگ رکھواتے اور اتفاق سے اگر بچہ کم کھاتا تو کھانا بچتا اور سڑتا اور پھینکنا پڑتا اسطرح بالکل علحدہ اُٹھانے رکھنے مین تکلیف بھی ہوتی اور یتیم کے مال کا بھی نقصان ہوتا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مین عرض کیا اُسکے متعلق ارشاد ہوتا ہے) اور لوگ آپ سے یتیم بچون (کے خرچ

**ملحقات الترجمہ**

[۱] قولہ اُن احکام کو سوچ لیا کرو الخ حاصلہ تتفکرون فی الآیات فی امور الدنیا والآخرۃ فالجار بعد تقدیر المضاف متعلق بتتفکرون بعد تفسیرہ بالاول کذا فی روح المعانی فافہم ۱۲

**اللغات** العفو قال البیضاوی العفو نقیض الجھد ومنہ یقال للارض السہلۃ وہو ان ینفق ما تیسر لہ بذلہ ولا یبلغ منہ الجہد قال ربخذی العفو منی تستدیمی مودتی ۱ھ قلت وشمل التفسیر بالفضل ایضا **الروایات** فی لباب النقول اخرج ابن ابی حاتم من طریق سعید او عکرمۃ عن ابن عباس ان نفرا من الصحابۃ حین امروا بالنفقۃ فی سبیل اللہ اتوا النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقالوا لا ندری ما ہذہ النفقۃ التی امرنا فی اموالنا فما ننفق منہا فانزل اللہ ویسئلونک ماذا ینفقون قل العفو، واخرج ایضا عن یحیی انہ بلغہ ان معاذ بن جبل وثعلبۃ اتیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقالا یا رسول اللہ ان لنا ارقاء واہلین فما ننفق من اموالنا فانزل اللہ ہذہ الآیۃ (ای ویسئلونک ماذا ینفقون الخ) فی لباب النقول اخرج ابوداؤد والنسائی والحاکم وغیرہم عن ابن عباس قال لما نزلت ولا تقربوا مال الیتیم الا بالتی ہی احسن ان الذین یاکلون اموال الیتامی الآیۃ انطلق من کان عندہ یتیم فعزل طعامہ من طعامہ وشرابہ من شرابہ فجعل الفضل لہ الشئ من طعامہ فیحبس لہ حتی یاکلہ او یفسد فاشتد ذلک علیہم فذکروا ذلک لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فانزل

(کیون نہو وہ ہزار درجہ) بہتر ہی کافر عورت سے (چاہے وہ آزاد بی بی ہی کیون نہو) گو وہ (کافر عورت بوجہ مال یا جمال کے) تمکو اچھی ہی معلوم ہو (مگر پھر بھی واقع مین مسلمان ہی عورت اُس سے اچھی ہے) اور (اسیطرح اپنے اختیار کی) عورتون کو کافر مردون کے نکاح مین مت دو جب تک کہ وہ مسلمان نہو جاوین اور مسلمان مرد (چاہے) غلام (ہی کیون نہو وہ ہزار درجہ) بہتر ہے کافر مرد سے (چاہے وہ آزاد ہی کیون نہو) گو وہ (کافر مرد بوجہ مال یا جاہ کے) تمکو اچھا ہی معلوم ہو (مگر پھر بھی واقع مین مسلمان ہی مرد اُس سے اچھا ہی اور وجہ ان کافرونکے بُرا ہونے کی اور یہی اصل سبب ہے اُنسے نکاح کرنیکی ممانعت کا یہ ہے کہ یہ (کافر) لوگ دوزخ (مین جانے) کی تحریک دیتے ہین (کیونکہ کفر کی تحریک دیتے ہین اور اُسکا انجام دوزخ ہے) اور اللہ تعالی جنت اور مغفرت (کے حاصل کرنے) کی تحریک دیتے ہین اپنے حکم (مناسب صادر فرمانے) سے (اسلیے کفار کے باب مین یہ حکم مناسب صادر فرمادیا کہ اُنسے نکاح نہ کیا جاوے تاکہ انکی تحریک کے اثر سے پوری حفاظت رہ سکے اور اُس سے محفوظ رہکر جنت اور مغفرت حاصل ہو جاوے) اور اللہ تعالے اسواسطے آدمیونکو اپنے احکام بتلادیتے ہین تاکہ وہ لوگ نصیحت پر عمل کرین (اور مستحق جنت و مغفرت کے ہو جاوین) **ف** اس آیت مین دو حکم ہین ایک یہ کہ کافر مردون سے مسلمان عورت کا نکاح نہ کیا جاوے سو یہ حکم تو اب بھی باقی ہے حتے کہ مرد کے کافر اور عورت کے مسلمان ہونیکی صورت مین پہلا نکاح جائز بھی قائم نہین رہ سکتا مثلاً کوئی مسلمان نعوذ باللہ کافر ہو جاوے اور اُسکے نکاح مین پہلے سے کوئی مسلمان عورت تھی نکاح فوراً ٹوٹ جاویگا اور یہ عورت عدت پوری کرکے دوسرے مرد سے نکاح کر سکتی ہے اور مثلاً کوئی کافر عورت ہدایت الٰہی مسلمان ہو جاوے اور وہ پہلے سے کسی کافر مرد کے نکاح مین تھی اور وہ مرد اسلام قبول نکرے اُسیوقت وہ نکاح ٹوٹ جاویگا اسمین اتنی تفصیل ہے کہ اگر وہ جگہ دار الاسلام ہے تو مرد سے تصریحاً پوچھین گے کہ تو اسلام قبول کرتا ہے یا نہین اگر وہ قبول کرلے تو نکاح نہ ٹوٹے گا اور اگر انکار کرے تو اب ٹوٹ جاویگا اور اگر وہ جگہ دار الحرب ہو تو خاوند سے پوچھنے کی کوئی ضرورت نہین بلکہ عورت کے اسلام لانے کے بعد جب تین حیض گذر جاوین یا اگر اُسکو حیض نہ آتا ہو تو جب تین مہینے گذر جاوین اور اگر حاملہ ہو تو جب بچہ پیدا ہو جاوے اس شوہر کے نکاح سے باہر ہو جاتی اور ہر صورت مین نکاح ٹوٹنے کے بعد پھر عدت واجب ہوگی کذا فی الدر المختار ورد المحتار بہرحال جسوقت سے نکاح ٹوٹا ہی اُسوقت سے عدت طلاق کی پوری کرکے دوسرے مرد سے نکاح کر سکتی ہے اور یہ جو اکثر لوگونکی عادت ہے کہ ایسی عورت کے مسلمان ہوتے ہی فوراً کسی سے نکاح کر دیتے ہین اور عدت واجبہ کو پورا نہین کرتے یہ محض ناجائز ہے اور یہ دوسرا نکاح صحیح نہین ہوتا غرض یہ کہ ایک حکم تو آیت کا اسطرح باقی ہے دوسرا حکم یہ کہ مسلمان مرد کا کافر عورت سے نکاح نہ کیا جاوے۔ اس حکم مین دو جزو ہین ایک جزو یہ کہ وہ کافر عورت کتابی یعنی یہودی یا نصرانی نہو اور کوئی مذہب کفر کا رکھتی ہو سو اس جزو مین بھی اس آیت کا حکم باقی ہے چنانچہ ہندو عورت یا آتش پرست عورت سے نکاح مسلمان کا نہین ہو سکتا دوسرا جزو یہ کہ وہ کافر عورت کتابیہ ہو یعنی یہودیہ یا نصرانیہ ہو اس خاص جزو مین اس آیت کا حکم باقی نہین بلکہ ایک آیت سورہ مائدہ مین اس مضمون کی ہے کہ کتابی عورتون سے نکاح درست ہی سو اُس آیت سے اس آیت کا یہ خاص جزو منسوخ ہو گیا چنانچہ یہودیہ یا نصرانیہ سے نکاح درست ہو جاتا ہی **مسئلہ** گو کتابی عورت سے نکاح درست ہی لیکن اچھا نہین حدیث مین دیندار عورت کے حاصل کرنیکا حکم ہے تو بددین عورت کا حاصل کرنا اس درجہ مین ناپسند ہوگا **مسئلہ** جو قوم اپنی وضع و طرز سے اہل کتاب سمجھے جاتے ہین لیکن عقائد تحقیق کرنیسے کتابی ثابت نہوان اُس قوم کی عورتون سے نکاح درست نہین جیسے آجکل عموماً انگریزونکو عام لوگ عیسائی سمجھتے ہین حالانکہ تحقیق سے بعض کے عقائد بالکل ملحدانہ ثابت ہوئی ہین کہ نہ خدا کے قائل نہ عیسے علیہ السلام کی نبوت کے معتقد نہ انجیل کی نسبت کتاب آسمانی ہونیکا اعتقاد رکھین ہو ایسے لوگ عیسائی نہین ہین اور ایسی جماعت مین کی جو عورت ہو اُس سے نکاح درست نہین لوگ بڑی غلطی کرتے ہین کہ بے تحقیق ولایت سے میمین بیاہ لاتے ہین **مسئلہ** اسیطرح جو مرد ظاہری حالت سے مسلمان سمجھا جاوے لیکن عقائد اُسکے کفر تک پہونچے ہون اُس سے مسلمان عورت کا نکاح درست نہین اور اگر نکاح ہونیکے بعد ایسے عقائد ہو جاوین تو نکاح ٹوٹ جاتا ہے جیسے آجکل بہت سے آدمی اپنے مذہب سے ناواقف سائنس کے اثر سے اپنے عقائد تباہ کر لیتے ہین لڑکی والون پر واجب ہے کہ پیغام آنیکے وقت اول عقائد کی تحقیق کر لیا کرین جب اس سے اطمینان ہو جاوے تب زبان دین اور عورتون کو چاہیے کہ اگر بعد نکاح کے ایسے عقائد شوہر کے ثابت ہون تو اُن سے کنارہ کرین اور جسطرح بن پڑے انکو ہمبستر نہونے دین اور سرپرستونکو بھی اسمین عورتون کی امداد واجب ہے **سوال** جیسا کافرون کا مسلمانون کو کفر کی طرف بلانا علت ہو سکتا ہے کفار سے مناکحت کی ممانعت کی جسکا اعتبار فرمانا اس آیت سے مفہوم ہوتا ہی اسیطرح مسلمانونکا کافرونکو

## ملحقات الترجمہ

ـ قولہ ہزار درجہ بہتر مستعملۃ فی التفضیل بلساننا وقد افاد خیر التفضیل ۱۲

ـ قولہ اپنے اختیار کی ای عرفا فلا یصح الاحتجاج بالآیۃ علی اشتراط الولی فی نکاح النساء مطلقا ۱۲

ـ قولہ مال یا جاہ ذکر فی النساء مال وجمال لان العرف ہکذا فی النساء والرجال ۱۲

ـ قولہ فی ترجمۃ باذنہ اپنے حکم مناسب صادر فرمانے سے۔ لم یحمل الاذن علی الرخصۃ کما ہو المتبادر لانہ لا دلیل علی التخصیص بہ ونظیرہ فی حکم اللازم کما فی الکبیر ولو تکوینا وما کان لنفس ان تؤمن الا باذن اللہ وفسرہ فی المدارک بامرہ فحملت الامر علی التشریعی لمناسبۃ المقام کما قررت فی الترجمۃ

ـ قولہ فی ترجمۃ لعل تاکہ ماخذہ البیضاوی لکنہ لم یذکرہ فی حاشیتہ ای یعنی ان لعل مستعار بمعنی الطلب آہ ۱۲

ـ قال علیہ السلام فاظفر بذات الدین ۱۲

وَيَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْمَحِيْضِ ۭ قُلْ ھُوَ اَذًى ۙ فَاعْتَزِلُوا النِّسَاۗءَ فِي الْمَحِيْضِ ۙ وَلَا تَقْرَبُوْھُنَّ حَتّٰى يَطْهُرْنَ ۚ فَاِذَا تَطَهَّرْنَ

اور لوگ آپ سے حیض کا حکم پوچھتے ہیں آپ فرما دیجیے کہ وہ گندی چیز ہے تو حیض میں تم عورتون سے علحدہ رہا کرو۔ اور اُنسے قربت مت کیا کرو جبتک کہ وہ پاک نہوجاوین پھر جب وہ اچھی طرح پاک ہوجاوین

فَاْتُوْھُنَّ مِنْ حَيْثُ اَمَرَكُمُ اللّٰهُ ۭ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ التَّـوَّابِيْنَ وَيُحِبُّ الْمُتَطَهِّرِيْنَ ○

تو اُنکے پاس آؤ جاؤ جس جگہ سے تمکو خدا تعالی نے اجازت دی ہے یقیناً اللہ تعالی محبت رکھتے ہین توبہ کرنے والونسے اور محبت رکھتے ہین صاف پاک رہنے والونسے۔

اسلام کیطرف بلانا علت ہوسکتی ہے کفار سے مناکحت کی اجازت کی تو اسکا اعتبار کیون نہین فرمایا گیا تھا **جواب** شارع چونکہ علیم حکیم و قادر و مختار ہے ایک علت کو دوسری پر اعتبار مین ترجیح دینا اسیطرح تمام علل و مصالح کا احاطہ کرنا اور مجموعہ کا جو مقتضا ہو اسپر حکم کو بنا فرمانا یہ سب اُنکے کمالات خاصہ سے ہے کسیکو حق سوال و مقال نہین پہونچتا اور ثانیاً عقلاً جلب منفعت سے دفع مضرت اہم اور اقدم ہے جہان دونون کا حکم ہون وہان بہ نسبت دوسرے کی اصلاح کے اپنی حفاظت زیادہ ضروری ہے ثالثاً ایمان مقتضا ہے عقل کا اور کفر مقتضا ہے نفس کا اور عقل جب ضعیف ہوتی ہے نفس اُسپر غالب آجاتا ہے اور ابتداے اسلام مین اکثر کی قوت عقلیہ ضعیف تھی اسلیے بہ نسبت اصلاح کفار کے افساد مومنین کا احتمال زیادہ تھا اسلیے اکثر کی حالت کے اعتبار سے ممانعت کی گئی اجازت نہین دی گئی **دوسرا سوال** اس آیت کا جو جزو منسوخ ہوچکا ہے علت ممانعت تو اب بھی بظاہر باقی ہے یعنے تحریک کفر کی کرنا پھر بقاء علت کے ساتھ ارتفاع حکم کی کیا صورت ہے **جواب** علت کا باقی رہنا مسلم نہین کیونکہ علت صرف تحریک نہین بلکہ اُس تحریک سے متاثر ہونے کا احتمال اور اس تاثر کی علت ہے ضعف جب اسلام کے قواعد اصول و فروع خوب گوش زد و ذہن نشین ہوگئے تو قوت عقلیہ اکثر کی قوی ہوگئی اور اب احتمال نرہا کہ نفس اُسپر غالب آکر کفر کی طرف مائل کرسکے لہذا وہ جزو منسوخ ہوگیا **تیسرا سوال** پھر چاہیے تھا کہ عورت کافرہ سے نکاح جائز ہوتا اسیطرح مسلمان عورت کا کافر مرد سے نکاح جائز ہوتا **جواب** ایک علت یہ بھی ہے کہ محل نکاح مین شر ہے اور شر مین دو مرتبے ہین کتابی کے شر کو شرع نے خفیف سمجھا ہے غیر کتابی کے خبث و شر سے اسلیے غیر کتابیہ کو شرف نکاح مسلم کا محل ہی قرار نہین دیا یہ تو وجہ ہے غیر کتابیہ سے نکاح درست نہونیکی او ضعف جیسا داخلی ہوتا ہے جسکو عقلی کہا گیا ہے اسیطرح خارجی بھی ہوتا ہے اور زوجہ طبعاً و فطرۃً مرد کے زیر حکومت ہے پس یہ ضعف بھی علت تاثر کی ہوسکتا ہے اسلیے مسلمہ کا نکاح کافر سے جائز نہین کیا گیا اور مسلم کے نکاح مین کافرہ کے ساتھ یہ ضعف مفقود ہے لہذا وہ جائز قرار پایا اور چونکہ اکثر کی حالت کا یہ مقتضا تھا اور قانون مین ہمیشہ ایسی ہی حالت کا اعتبار ہوتا ہے لہذا قانون اصلی تو یہ مقرر ہوا لیکن اگر کہین مسلم کو کتابیہ سے نکاح کرنے مین غالب ظن بگڑ جانے کا ہو وہان بغیرہ کے درجہ مین اسکو بھی شدت کے ساتھ ممنوع کہینگے **حکم نوزدہم حرمت جماع در حیض و شرائط اجازت دریا کی**

وَيَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْمَحِيْضِ ۭ قُلْ ھُوَ اَذًى ۙ فَاعْتَزِلُوا النِّسَاۗءَ فِي الْمَحِيْضِ ۙ وَلَا تَقْرَبُوْھُنَّ حَتّٰى يَطْهُرْنَ ۚ فَاِذَا تَطَهَّرْنَ فَاْتُوْھُنَّ مِنْ حَيْثُ اَمَرَكُمُ اللّٰهُ ۭ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ التَّـوَّابِيْنَ وَيُحِبُّ الْمُتَطَهِّرِيْنَ ؁۲۲۲

**اللغات** قال البیضاوی المحیض مصدر کالمجی والمبیت وفی روح المعانی اصلہ السیلان او قلت فالمسئول عنہ حقیقۃ اتیان النساء فی الحیض ولا یحتاج الی حذف المضاف لانے السوال ولانے الجواب ۱۲

**البلاغۃ** فاعتزلوا و لا تقربوا کنایۃ عن ترک مجامعتہن وانما اسند الفعل الی الذات للمبالغۃ وانما لم یقتصر ایہاما الاعتزال وعدم القرب مطلقا لان التعلیل بالاذی کاف فی عدم کون ہذا الا قتران مرادا فان کل بدنہا لیس محلا للاذی فافہم فانہ عزیز ۱۲

**الفقہ** حتی یطہرن ہی عند الشافعیۃ الاغتسال بعد الانقطاع قالوا ویدل علیہ صریحا قراءۃ حمزۃ والکسائی یطہرن بالتشدید ای یتطہرن وصیغۃ المبالغۃ یستفاد منہ الطہارۃ الکاملۃ ویدل علیہ فاذا تطہرن بالفاء وصیغۃ المبالغۃ وقالت الحنفیۃ ان القراءتین بمنزلۃ الآیتین فحملوا احدہما علی ما دون العشرۃ والاخری علی ما تمام العشرۃ والفاء لمجرد الارتباط من غیر وجود معنے التاخر فیہ وایضا لانسلم ان التطہر لیس الا بالاغتسال فانہ یمکن حملہ علی تیقن الانقطاع وعدم بقاء الریب فیہ کما اشرت الیہ فی الترجمۃ وکذا الطہارۃ لا یدل علی الاغتسال کما زعم البعض ففی روح المعانی عن تاج البیہقی طہرت خلاف طمثت وعن شمس العلوم امرأۃ طاہر بغیر ہاء انقطع دمہا وعن الاساس امرأۃ طاہر و نساء طواہر طہرن من الحیض ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول روی مسلم والترمذی عن انس ان الیہود کانوا اذا حاضت المرأۃ منہم لم یواکلوہا ولم یجامعوہا فی البیوت فسأل اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم فانزل اللہ ویسئلونک عن المحیض الآیۃ فقال اصنعوا کل شیء الا النکاح ۱۲

نِسَآؤُكُمْ حَرْثٌ لَّكُمْ فَأْتُوا حَرْثَكُمْ أَنّٰى شِئْتُمْ وَقَدِّمُوا لِأَنْفُسِكُمْ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوا أَنَّكُمْ مُّلٰقُوهُ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِينَ ۝

تمہاری بیبیاں تمہارے لیے کھیت ہیں سو اپنے کھیت میں جس طرف سے ہو کر چاہو آؤ اور آئندہ کے واسطے اپنے لیے کچھ کرتے رہو اور اللہ تعالیٰ سے ڈرتے رہو اور یقین رکھو کہ بیشک تم اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش ہونے والے ہو اور ایسے ایمانداروں کو

وَلَا تَجْعَلُوا اللّٰهَ عُرْضَةً لِّأَيْمَانِكُمْ أَنْ تَبَرُّوا وَتَتَّقُوا وَتُصْلِحُوا بَيْنَ النَّاسِ ۭ وَاللّٰهُ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ۝

اور اللہ کو اپنی قسموں کے ذریعے ان امور کا حجاب مت بناؤ کہ تم نیکی کے اور تقویٰ کے اور اصلاح فیمابین خلق کے کام کرو۔ اور اللہ تعالیٰ سب کچھ سنتے جانتے ہیں۔

نِسَآؤُكُمْ حَرْثٌ لَّكُمْ فَأْتُوا حَرْثَكُمْ أَنّٰى شِئْتُمْ وَقَدِّمُوا لِأَنْفُسِكُمْ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوا أَنَّكُمْ مُّلٰقُوهُ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِينَ ۝٢٢٣ اور لوگ آپ سے حیض (کی حالت میں صحبت وغیرہ کرنے) کا حکم پوچھتے ہیں آپ فرما دیجیے کہ وہ (حیض) گندی چیز ہے تو (حالت) حیض میں تم عورتوں (کے ساتھ صحبت کرنے) سے علیحدہ رہا کرو اور (اس حالت میں) ان سے قربت مت کیا کرو جب تک کہ وہ (حیض سے) پاک نہ ہو جاویں پھر جب وہ (عورتیں) اچھی طرح پاک ہو جاویں (کہ ناپاکی کا شک و شبہ نہ رہے) تو ان کے پاس آؤ جاؤ (یعنی ان سے صحبت کرو) جس جگہ سے تم کو خدا تعالیٰ نے اجازت دی ہے (یعنی آگے سے) یقیناً اللہ تعالیٰ محبت رکھتے ہیں توبہ کرنے والوں سے۔ (مثلاً اتفاقاً یا بے احتیاطی سے حالت حیض میں صحبت کر بیٹھا پھر متنبہ ہو کر توبہ کر لی) اور محبت رکھتے ہیں صاف پاک رہنے والوں سے (جو حالت حیض میں صحبت کرنے اور دوسرے منہیات سے بچتے ہیں اور حالت پاکی میں اجازت صحبت کی دینا پھر اس قید سے اجازت دینا کہ آگے کے موقع میں صحبت ہو اسلیے ہے کہ) تمہاری بیبیاں تمہارے لیے (بمنزلہ) کھیت (کے) ہیں (جسمیں نطفہ بجائے تخم کے اور بچہ بجائے پیداوار کے ہے) سو اپنے کھیت میں جس طرف سے ہو کر چاہو آؤ (اسیطرح بیبیوں کے پاس پاکی کی حالت میں ہر طرف سے آنے کی اجازت ہے خواہ کروٹ سے ہو یا پیچھے یا آگے بیٹھکر ہو یا اوپر یا نیچے لیٹ کر ہو یا جس ہیئت سے مگر آنا ہو ہر حال میں کھیت کے اندر کہ وہ خاص آگے کا موقع ہے کیونکہ پیچھے کا موقع کھیت کے مشابہ نہیں انہیں صحبت نہ ہو) اور (ان لذات میں ایسے مشغول مت ہو جاؤ کہ آخرت ہی کو بھول جاؤ بلکہ) آیندہ کے واسطے (بھی) اپنے لیے کچھ (اعمال صالحہ) کرتے رہو اور اللہ تعالیٰ سے (ہر حال میں) ڈرتے رہو اور یہ یقین رکھو کہ بیشک تم اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش ہونے والے ہو اور (اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم) ایسے ایمانداروں کو (جو نیک کام کریں خدا سے ڈریں خدا تعالیٰ کے سامنے جانیکا یقین رکھیں) خوشی کی خبر سنا دیجیے (کہ انکو آخرت میں طرح طرح کی نعمتیں ملینگی) **ف مسئلہ** حالت حیض میں ناف سے گھٹنے تک عورت کے بدن کو دیکھنا اور ہاتھ لگانا بھی درست نہیں **مسئلہ** اگر حیض پورے دس دن گذرنے پر موقوف ہو تو فوراً ہی صحبت درست ہے اور اگر دس دن سے پہلے حیض موقوف ہو جاوے مگر عادت کے موافق موقوف ہو تو صحبت جب درست ہوتی ہے کہ عورت یا تو غسل کر لے یا ایک نماز کا وقت ختم ہو جاوے اور اگر دس دن سے پہلے موقوف ہوا اور ابھی عادت کے دن بھی نہیں گذرے مثلاً سات دن حیض آیا کرتا تھا اور چھ ہی دن میں موقوف ہو گیا تو بدون ایام عادت کے گذرے ہوئے صحبت درست نہیں **مسئلہ** اگر غلبہ شہوت سے حالت حیض میں صحبت ہو گئی تو خوب توبہ کرنا واجب ہے اور اگر کچھ خیر خیرات بھی دیدے تو زیادہ بہتر ہے **مسئلہ** پیچھے کے موقع میں اپنی بی بی سے بھی صحبت کرنا حرام ہے **حکم بستم منع سوگند بر ترک خیر** وَلَا تَجْعَلُوا اللّٰهَ عُرْضَةً لِّأَيْمَانِكُمْ أَنْ تَبَرُّوا وَتَتَّقُوا وَتُصْلِحُوا بَيْنَ النَّاسِ ۭ وَاللّٰهُ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ۝٢٢٤

**اللغات** قال فی روح المعانی الحرث القاء البذر فی الارض وہو غیر الزرع لانہ انباتہ وہو خبر عما قبلہ اما بحذف المضاف ای مواضع الحرث او التجوز والتشبیہ البلیغ ۱۲

**العربیۃ** العرضۃ فعلۃ بمعنی المفعول کالقبضۃ والغرفۃ وہی ہہنا اسم من عرض الشیٔ من باب نصر او ضرب جعلہ معترضا والایمان علی حقیقتہا واللام للتعلیل وان تبروا فی تقدیر لان ویکون صلتہ للفعل او لعرضۃ والمعنی لاتجعلوا اللہ حاجزا لاجل حلفکم بہ عن البر والتقوی والاصلاح اھ ہکذا فی روح المعانی واشرت الی ہذا کلہ فی الترجمۃ وفی الآیۃ توجیہات اخر لم اذکرہا للاختصار ۱۲

**البلاغۃ** نساءکم حرث لکم فی روح المعانی ہذہ الجملۃ مبینۃ لقولہ تعالی فأتوہن من حیث امرکم اللہ وقد اشرت الی نحو ہذا فی الترجمۃ ۱۲

**الفقہ** قولہ تعالی فأتوا حرثکم دل علی تحریم الاتیان فی الادبار ولا یرد الامناء فی الساق والفخذ بناء علی انہ لیس بحرث لان التقیید بالحرث لیس لمطلق الاستمتاع بل للاتیان فقط والامناء فی الساق او الفخذ لیس اتیانا عرفا بمعنی الوطی۔ واما استدلال الخصم بقولہ تعالی انی شئتم فلا ینتہض مع ہذہ القرینۃ المانعۃ عن حمل انی علی تعمیم المواضع فہو اذا لتعمیم الجہات من القدام والخلف والفوق والتحت والیمین والشمال ومع احتمال کون انی بمعنی کیف ومتی کما روی عن مجاہد والضحاک لاسیما وقد تقدم قبل وجوب الاعتزال فی الحیض وعلل بانہ اذی مستقذر والعلۃ مشترکۃ ولا ایقاس ما فی المحاش من الفضلۃ بدم الاستحاضۃ لان التفاوت بین الیف فی وجوب الاعتزال عن الاستحاضۃ من الحرج مالیس فی الحیض الی کما لا یخفی وما روی عن بعض السلف فغیر مسموع فی مقابلۃ النص والاجماع ہذا کلہ من روح المعانی وسانح خاطری

**الروایات** روی الشیخان وابوداود والترمذی عن جابر قال کانت الیہود تقول اذا جامعہا من ورائہا جاء الولد احول فنزلت نساءکم حرث لکم فأتوا حرثکم انی شئتم اھ فی لباب النقول اخرج ابن جریر من طریق ابن جریج قال حدثت ان قولہ تعالی ولا تجعلوا اللہ عرضۃ لایمانکم الآیۃ نزلت فی ابی بکر فی شان مسطح وفی روح المعانی قال الکلبی نزلت فی عبد اللہ بن رواحۃ حین حلف علی ختنہ بشیر بن النعمان ان لا یدخل علیہ ابدا ولا یکلمہ ولا یصلح بینہ وبین امراتہ بعد ان کان طلقہا واراد الرجوع الیہا والصلح معہا اھ۔

لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِيْٓ اَيْمَانِكُمْ وَلٰكِنْ يُّؤَاخِذُكُمْ بِمَا كَسَبَتْ قُلُوْبُكُمْ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ۝

اللہ تعالے تمپر دارو گیر نفرماوینگے تمہاری قسمون مین بیہودہ قسم پر لیکن دارو گیر فرماوینگے اُسپر جسمین تمہارے دلونے ارادہ کیا ہی اور اللہ تعالے غفور ہین حلیم ہین۔

لِلَّذِيْنَ يُؤْلُوْنَ مِنْ نِّسَاۗىِٕهِمْ تَرَبُّصُ اَرْبَعَةِ اَشْهُرٍ ۚ فَاِنْ فَاۗءُوْ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ وَاِنْ عَزَمُوا

جو لوگ قسم کھا بیٹھتے ہین اپنی بیبیون سے اُن کے لیے چار مہینے تک کی مہلت ہے۔ سو اگر یہ لوگ رجوع کرلین تب تو اللہ تعالی معاف کردینگے رحمت فرماوینگے۔ اور اگر بالکل

الطَّلَاقَ فَاِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝

چھوڑ ہی دینے کا پختہ ارادہ کرلیا ہی تو اللہ تعالی سُنتے ہین جانتے ہین۔

اور اللہ (کے نام) کو اپنی قسمون کے ذریعے ان امور کا حجاب مت بناؤ کہ تم نیکی کے اور تقوی کے اور اصلاح فیمابین خلق کے کام کرو (یعنی اللہ کے نام کی یہ قسم کھاؤ کہ ہم یہ نیک کام نکرینگے) اور اللہ تعالی سب کچھ سنتے جانتے ہین (تو زبان کو سنبھالکر بات کرو اور دلمین برے خیالات مت لاؤ) **ف** جس بات کے آدمی قسم کھالیتا ہی اُس سے رک جاتا ہی تو جب اُسنے ایسے امور مین اللہ کی قسم کھائی تو گویا قسم کھاکر ان کامونکا حجاب اللہ کے نام کو بنادیا حالانکہ اللہ کے نام سے تو نیک کام زیادہ کرنے چاہین اُسکا اُلٹا برتاؤ کیا اسلیے ایسی بات پر قسم کھلانا اور زیادہ برا ہوا اور یون نیک کام کا ترک کرنا ویسے بلا قسم بھی برا ہی **حکم لست وکم گناہ سوگند دروغ** لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِيْٓ اَيْمَانِكُمْ وَلٰكِنْ يُّؤَاخِذُكُمْ بِمَا كَسَبَتْ قُلُوْبُكُمْ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ۝۲۲۵ اللہ تعالی تمپر (آخرت مین) دارو گیر نفرماوینگے تمہاری قسمون مین (ایسی) بیہودہ قسم پر (جسمین بلاقصد جھوٹ بولا گیا) لیکن دارو گیر فرماوینگے اُس (جھوٹی قسم) پر جسمین تمہارے دلون نے جھوٹ بولنے کا ارادہ کیا ہے اور اللہ تعالی غفور ہین (کہ ایسی بیہودہ قسم پر دارو گیر نہ فرمائی) حلیم ہین (کہ قصداً جھوٹی قسم کھانیکی سزا مین آخرت تک مہلت دی) **ف** لغو قسم کے دو معنی ہین ایک تو یہ کہ کسی گزری ہوئی بات پر جھوٹی قسم بلا ارادہ نکلگئی یا نکلی تو ارادہ سے مگر اُسکو گمان مین راست سمجھتا ہی جیسے زید واقع مین آیا تھا اُسکو خبر نہ تھی اور قسم کھا بیٹھا کہ وہ نہ آیا تھا یا آیندہ بات پر اسطرح قسم نکلگئی کہ کہنا چاہتا تھا کچھ اور بے ارادہ مُنہ سے قسم نکل گئی اسمین گناہ نہین ہوتا اور اسکو اسواسطے لغو کہتے ہین کہ مواخذہ اُخروی یعنی گناہ کے بارہ مین یہ ساقط الاعتبار ہی اور اسکے مقابلہ مین جسپر مواخذہ ہونیکا ذکر فرمایا ہی یہ وہ قسم ہی جو قصداً جھوٹی سمجھکر کھائی ہو اسکو غموس کہتے ہین اسمین گناہ ہوتا ہی مگر امام ابوحنیفہ رح کے نزدیک کفارہ نہین آتا اور لغو بالمعنی المذکور مین بدرجہ اولی کفارہ نہین اس آیت مین ان ہی دونون کا بیان ہی دوسرے معنی لغو کے یہ ہین جسپر کفارہ نہو اور اُسکو لغو اسواسطے کہین گے کہ مواخذہ دنیوی یعنی کفارہ کے بارہ مین یہ ساقط الاعتبار ہی اور لغو بایمعنی غموس کو بھی شامل ہی کیونکہ اُسمین کفارہ نہین گو گناہ ہو اور اسکے مقابلہ مین وہ قسم ہی جسمین کفارہ آتا ہی اسکو منعقدہ کہتے ہین یہ وہ صورت ہی کہ قصداً یون قسم کھاے کہ مین فلانا فعل کرونگا یا فلان کام نکرونگا اسمین خلاف کرنے سے کفارہ آتا ہی ان دونونکا یعنی لغو بالمعنی الثانی اور منعقدہ کا بیان سورہ مائدہ مین مع تفصیل کفارہ مذکور ہی پس غموس ہمیشہ امر ماضی پر ہوتا ہی اور لغو بالمعنی الاول کبھی ماضی پر ہوتا ہی کبھی آیندہ پر اور منعقدہ ہمیشہ امر آیندہ پر ہوتی ہی اور لغو بالمعنی الثانی کوئی جدا قسم نہین اسکی ایک قسم لغو بالمعنی الاول ہی اور دوسری قسم غموس ہی اور ان دونونکا مفہوم اور حکم معلوم ہوچکا **حکم لست ودوم ایلاء** لِلَّذِيْنَ يُؤْلُوْنَ مِنْ نِّسَاۗىِٕهِمْ تَرَبُّصُ اَرْبَعَةِ اَشْهُرٍ ۚ فَاِنْ فَاۗءُوْ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝۲۲۶ وَاِنْ عَزَمُوا الطَّلَاقَ فَاِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝۲۲۷ جو لوگ (بلا قید مدت یا چار ماہ یا زائد مدت کے لیے) قسم کھا بیٹھتے ہین اپنی بیبیون (کے پاس جانے) سے اُنکے لیے چار مہینے تک کی مہلت ہی سو اگر (ان چار ماہ کے اندر) یہ لوگ (اپنی قسم کو توڑ کر عورت کی طرف) رجوع کرلین تب تو (نکاح باقی رہیگا اور) اللہ تعالی (ایسی قسم کے توڑنیکا گناہ کفارہ سے) معاف کردین گے (اور چونکہ اب بی بی کے حقوق کو ادا کرنے لگا اُسپر) رحمت فرماوینگے

**اللغات** فی القاموس فاء من امراتہ کفر عن یمینہ ورجع الی امراتہ آہ قلت یتعدی بعن والی کقولہ تعالی تفییٔ ظلالہ عن الیمین وقولہ تفیٔ الی امر اللہ واخذت فی ترجمۃ معنی کلیہما ۱۲
**الفقہ** اختلف الشافعی رح فی معنی اللغو وایدما روی عن عائشۃ رض انہ قول الرجل کلا واللہ وبلی واللہ ودلیل الحنفیہ ما رواہ مالک فی الموطأ احسن ما سمعت فی ہذا ان اللغو الحلف علی الشئی یستیقن انہ کذلک ثم یوجد علی غیر ذلک وبہ قال احمد ونسبہ فی الکمالین الی عائشۃ وابن عباس ومجاہد والزہری والحسن والنخعی ومعنی الحدیث المرفوع حملہ علے الخاطی الذی سبق علی لسانہ من غیر قصد کما فی فتح القدیر او تقییدہ بالماضی جمعا بین الادلۃ فافہم ۱۲ تعبیر عدم النفی علی ما یقتضیہ التقابل بعزم الطلاق یعنے القطع والجزم لا القصد ودلیل علی ان عدم الفئی تطلیق وبہ قالت الحنفیۃ ونقلہ فی فتح القدیر بسند عبدالرزاق وابن ابی شیبۃ والدارقطنی عن عثمان وزید بن ثابت وعلی وابن مسعود وابن عباس وابن عمر وکثیر من التابعین ۱۲

**ملحقات الترجمۃ**

**۵۱ قولہ** نی ف بلا ارادہ نکل گئی ذکرہ فی روح المعانی ولا بد منہ ان لم یعتبر ضرورۃ فی کتب الفقہ والتفسیر ولتقصیہ القواعد وکذا قولہ یا آیندہ بات پر الی قولہ بے ارادہ ذکرہ فی فتح القدیر بحثاً ولا بد منہ ۱۲ **۵۲ قولہ** فی وبیان سبب اللغو ساقط الاعتبار ذکرہ فی الکشاف ۱۲ **۵۳ قولہ** اس آیت مین ان ہی دونون کا الخ ولم ادخل المعقودۃ فی ما کسبت لانہ لا مدخل رد فیہ فالاقرب ان یراد بالمواخذۃ الاثم بقرینۃ عدم تقییدہ بانتفاء الکفارۃ والمطلق یصرف الی الکامل وہو الاخروی وہو فی الغموس دون اللغو بالمعنی الاول وعلی ہذا التقدیر لم یصح ادخال المعقودۃ فیما کسبت لانہا بنفسہا غیر موثمۃ وانما الاثم فیہا یکون لعدم الحنث بخلاف الغموس فانہا بنفسہا موثمۃ ۱۲ **۵۴ قولہ** چار مہینے تک کی اشارۃ الی وجہ تقدیر العبارۃ ای التربص الی اربعۃ اشہر بان یکون الغایۃ خارجۃ وسلم تقدیرہ بالتربص فی اربعۃ اشہر لما افہم الحنفیۃ لانہ لا دلالۃ علی الاستیعاب ودلیل علی عدم الاستیعاب قراءۃ ابن مسعود فان فاؤا فیہن والناطق مقدم علی الساکت ۱۲ **۵۵ قولہ** سو اگر الخ اشارۃ الی کون الفاء للتعقیب الذکری وتفصیل الحکم لا للتعقیب الوقوعی

وَالْمُطَلَّقٰتُ يَتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ ثَلٰثَةَ قُرُوْٓءٍ ؕ وَلَا يَحِلُّ لَهُنَّ اَنْ يَّكْتُمْنَ مَا خَلَقَ اللّٰهُ فِيْٓ اَرْحَامِهِنَّ اِنْ كُنَّ يُؤْمِنَّ

اور طلاق دی ہوئی عورتین اپنے آپکو روکے رکھین تین حیض تک - اور ان عورتون کو یہ بات حلال نہین کہ خدا تعالے نے جو کچھ انکے رحم مین پیدا کیا ہو اسکو پوشیدہ کرین اور اگر وہ عورتین

بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ وَبُعُوْلَتُهُنَّ اَحَقُّ بِرَدِّهِنَّ فِيْ ذٰلِكَ اِنْ اَرَادُوْٓا اِصْلَاحًا ؕ وَلَهُنَّ مِثْلُ الَّذِيْ عَلَيْهِنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ۪

اللہ تعالے پر اور یوم قیامت پر یقین رکھتی ہین اور ان عورتونکے شوہر انکے پھر لوٹا لینے کا حق رکھتے ہین اس عدت کے اندر بشرطیکہ اصلاح کا قصد رکھتے ہون اور عورتونکے لیے بھی حقوق ہین جو کہ مثل انہی حقوق کے ہین جو ان عورتون پر ہین قاعدہ کے موافق

وَلِلرِّجَالِ عَلَيْهِنَّ دَرَجَةٌ ؕ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝

اور مردون کا انکے مقابلہ مین کچھ درجہ بڑھا ہوا ہے - اور اللہ تعالے زبردست ہین حکیم ہین -

۲۸ ع ۱۲

اور اگر بالکل چھوڑ ہی دینے کا پختہ ارادہ کر لیا ہی (اور اسلیے چار ماہ کے اندر قسم توڑ کر رجوع نہین کیا) تو (چار ماہ گذرتے ہی قطعی طلاق پڑ جاویگی اور) اللہ تعالیٰ (انکی اُس قسم کو بھی) سُنتے ہین (اور انکے اس پختہ ارادہ کو) جانتے ہین (اسلیے اسکے متعلق حکم مناسب ارشاد فرمادیا) **ف** اگر کوئی قسم کھالے کہ اپنی بی بی سے صحبت نکرونگا اسکی چار صورتین ہین - ایک یہ کہ کوئی مدت معین نکرے - دوم یہ کہ چار مہینہ کی مدت کی قید لگادے - سوم یہ کہ چار ماہ سے زیادہ کی مدت کی قید لگادے - چہارم یہ کہ چار ماہ سے کم کی مدت کا نام لے - پس صورت اول و دوم و سوم کو شرع مین ایلا کہتے ہین اور اسکا حکم یہ ہی کہ اگر چار ماہ کے اندر اپنی قسم توڑ ڈالے اور بی بی کے پاس چلا آوے تو قسم کا کفارہ دے اور نکاح باقی ہی اور اگر چار ماہ گذر گئے اور قسم نہ توڑی تو اس عورت پر قطعی طلاق پڑ گئی یعنی بلا نکاح رجوع کرنا درست نہین رہا البتہ اگر دونون رضامندی سے پھر نکاح کرلین درست ہی اور حلالہ کی ضرورت نہوگی اور چوتھی صورت کا حکم یہ ہی کہ اگر قسم توڑے تو کفارہ لازم ہوگا اور اگر قسم پوری کرلی جب بھی نکاح باقی ہی - **حکم بست و سوم و چہارم عدت مطلقہ ومدت رجعت** وَالْمُطَلَّقٰتُ يَتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ ثَلٰثَةَ قُرُوْٓءٍ ؕ وَلَا يَحِلُّ لَهُنَّ اَنْ يَّكْتُمْنَ مَا خَلَقَ اللّٰهُ فِيْٓ اَرْحَامِهِنَّ اِنْ كُنَّ يُؤْمِنَّ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ وَبُعُوْلَتُهُنَّ اَحَقُّ بِرَدِّهِنَّ فِيْ ذٰلِكَ اِنْ اَرَادُوْٓا اِصْلَاحًا ؕ وَلَهُنَّ مِثْلُ الَّذِيْ عَلَيْهِنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ۪ وَلِلرِّجَالِ عَلَيْهِنَّ دَرَجَةٌ ؕ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝۲۲۸ اور طلاق دی ہوئی عورتین (جنمین اتنی صفتین ہون خاوند نے اُن سے صحبت یا خلوت صحیحہ کی ہو - انکو حیض آتا ہو آزاد ہون یعنی شرعی قاعدہ سے لونڈی نہون) اپنے آپکو (نکاح سے) روکے رکھین تین حیض (ختم ہونے) تک (اور اسکو عدت کہتے ہین) اور ان عورتون کو یہ بات حلال نہین کہ خدا تعالیٰ نے جو کچھ اُنکے رحم (بچہ دان) مین پیدا کیا ہو (خواہ حمل یا حیض) اسکو پوشیدہ کرین (کیونکہ اسکے پوشیدہ کرنے سے عدت کا حساب غلط ہو جاویگا) اور اگر وہ عورتین اللہ تعالیٰ پر اور یوم قیامت پر یقین رکھتی ہین (تو وجہ اسکے کہ اس یقین کا مقتضا یہ ہی کہ اللہ تعالے سے ڈرین کہ قیامت مین نافرمانی پر سزا نہ ہو جاوے) اور ان عورتونکے شوہر (جبکہ انکو طلاق رجعی ملی ہو جسکا بیان آگے آوےگا) ان کے (بلا تجدید نکاح) پھر لوٹا لینے کا حق رکھتے ہین اس عدت کے اندر (اور اس لوٹا لینے کو رجعت کہتے ہین) بشرطیکہ (رجعت کرنے سے) اصلاح کا قصد رکھتے ہون (ورنہ تنگ کرنیکے لیے رجعت کرنا حاصل ہی گو رجعت تو ہو ہی جاویگی) اور (یہ حکم اصلاح کا اسلیے کیا گیا کہ) عورتون کے بھی حقوق ہین (مردون پر) جو کہ (نفس وجوب مین) مثل اُن ہی حقوق کے ہین جو اُن عورتون پر ہین (مردون کے کہ انکو) قاعدہ (شرعی) کے موافق (ادا کیا جاوے) اور (اتنی بات ضرور ہے کہ) مردون کا اُنکے مقابلہ مین کچھ درجہ بڑھا ہوا ہے (اسلیے اُنکے حقوق کی نوعیت عورتونکے حقوق کی نوعیت سے بڑھی ہوئی ہے) اور اللہ تعالے زبردست (حاکم) ہین (جو احکام چاہین مقرر کرنیکا حق رکھتے ہین اور) حکیم (بھی) ہین (کہ نہایت مصلحت کے ساتھ احکام مقرر فرماتے ہین) **ف** ان مطلقات مذکورہ مین جو چند صفتونکی قید لگائی گئی اسکی وجہ یہ ہے کہ جس مین یہ صفتین نہ ہون گی اُن کا اور

**ملحقات الترجمۃ**

**۱ قولہ** اسلیے اسکے متعلق اشارالی تقدیر الجزاء ای فان عزموا الطلاق فان لہ تبینت حکمہ لان اللہ سمیع علیم فاقام مقام الجزاء علتہ ۱۲

**۲ قولہ** فی ترجمۃ ولا یحل لھن ان عورتون یعود الضمیر الی المطلقات ۱۲

**۳ قولہ** بوجہ اسکے کہ اس یقین کا مقتضا الخ اشارۃ الی فائدۃ التقیید بالشرط من التنبیہ علی انہ ینافی الایمان لا التقیید لنفی الحل بالایمان کذا قال البیضاوی ۱۲

**۴ قولہ** ورنہ تنگ کرنے کے لیے الخ ایضًا فیہ اشارۃ الی فائدۃ التقیید من التحریض علیہ والمنع من قصد الضرار لا کون قصد الاصلاح شرطا لصحۃ الرجعۃ ۱۲

**اللغات** البعولۃ جمع بعل والھاء زائدۃ والاولیٰ سماعیۃ کذا فی روح المعانی ۔ **البلاغۃ** اصل باب الرجال القوۃ والغلبۃ واتی بالمظہر بدل المضمر للتنویہ بذکر الرجولیۃ التی بہا ظہرت المزیۃ للرجال علی النساء کذا فی روح المعانی احق بمعنی حقیق عبر عنہ بصیغۃ التفضیل للمبالغۃ والظاہر کما فی الکمالین ما قال التفتازانی انہم احق بالرجعۃ منہن بالآباء والبعولتہن الضمیر بعد اعتبار قید الرجعی اخص من المرجوع الیہ لا امتناع فیہ کما ذکر المظاہر ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول اخرج ابوداؤد وابن ابی حاتم عن اسماء بنت یزید بن السکن الانصاریۃ قالت طلقت علی عہد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ولم یکن للمطلقۃ عدۃ فانزل اللہ العدۃ للطلاق والمطلقات یتربصن بانفسہن الآیۃ ۱۲

الطَّلَاقُ مَرَّتَانِ فَاِمْسَاكٌ بِمَعْرُوْفٍ اَوْ تَسْرِيْحٌ بِاِحْسَانٍ

وہ طلاق دو مرتبہ ہے　پھر خواہ رکھ لینا قاعدہ کے موافق خواہ چھوڑ دینا خوش عنوانی کے ساتھ

حکم ہے چنانچہ ان مسائل سے واضح ہے **مسئلہ** جس عورت سے شوہر نے صحبت یا خلوت صحیحہ نہ کی ہو اور اُسکو طلاق دیدے اوسپر بالکل عدت لازم نہین اور خلوت صحیحہ کی توضیح کتب فقہ مین مذکور ہی **مسئلہ** جس مطلقہ کو حیض نہ آتا ہو اُسکی تین صورتین ہین یا تو نابالغ ہے اسلیے حیض نہین آیا یا بہت بوڑھی ہی اسلیے حیض آنا موقوف ہوگیا سو ان دونون کی عدت تین مہینے ہین اور یا اُسکو حمل ہی اسکی عدت یہ ہی کہ بچہ پیدا ہو جاوے اور جو جوان غیر حاملہ ہو مگر مرض احتباس وغیرہ سے اُسکو حیض نہ آتا ہو تو اُسکے حکم کی تفصیل کتب فقہ مین مذکور ہے **مسئلہ** جو مطلقہ شرعی قاعدہ سے لونڈی ہو اُسکو اگر حیض آتا ہو تو اُسکی عدت دو حیض ہی اور اگر عدم بلوغ یا پیرانہ سالی سے حیض نہ آتا ہو تو اُسکی عدت ڈیڑھ ماہ ہے **مسئلہ** عدت کے اندر نکاح دوسرے شوہر سے درست نہین **مسئلہ** مطلقہ پر واجب ہے کہ اپنے حائضہ یا حاملہ وغیرہ ہونیکی حالت ظاہر کردے تاکہ اُسکے موافق عدت کا حساب ہو **مسئلہ** طلاق کی کئی قسمین ہین ایک اُنمین رجعی ہی یعنے خاوند ایکبار یا دو بار صریح لفظ سے طلاق دے اسکا بیان اگلی آیت مین آویگا اُسکا حکم یہ ہی کہ اگر شوہر اس عورت سے صحبت یا خلوت صحیحہ کرچکا تھا تو عدت گذرنے سے پہلے اس عورت سے رجعت کرلے یعنی زبان سے کہدے کہ مینے تجھسے رجعت کی یا اُس سے ہمبستری یا بوس وکنار کرے اس رجعت سے پہلا ہی نکاح قائم رہتا ہے **مسئلہ** مرد پر خاص حقوق عورت کے یہ ہین اپنی وسعت کے موافق اُسکو کھانا کپڑا رہنے کا گھر دے مہر دے اُسکو تنگ نکرے۔ اور عورت پر مردون کے خاص حق یہ ہین۔ اُسکی اطاعت کرے۔ اُسکی خدمت کرے اُس قاعدہ شرعی سے یہی تفصیل مراد ہے ۔ پس صرف اتنے امر مین تو مرد و عورت دونون برابر ہین کہ اُسکا حق اُسپر واجب اور اُسکا حق اُسپر واجب۔ احقر نے جو نفس وجوب کہا ہے اُسکا یہی مطلب ہے لیکن حقوق کے نوع مین اور اُنکے چھوٹے بڑے ہونے مین فرق ہے چنانچہ تفصیل مذکور سے دونون امر ظاہر ہین احقر نے تفاصیل نوعیت اسکو کہا ہے **حکم نسبت ونجم عدد طلاق رجعی** الطَّلَاقُ مَرَّتَانِ ص فَاِمْسَاكٌ م بِمَعْرُوْفٍ اَوْ تَسْرِيْحٌ بِاِحْسَانٍ ط وہ طلاق (جسمین رجوع کرنا درست ہے) دو مرتبہ (کی) ہے پھر (دو مرتبہ طلاق دینے کے بعد دو اختیار ہین) خواہ (رجعت کرکے عورت کا) رکھ لینا قاعدہ کے موافق خواہ (تیسرا طلاق آیندہ طہر مین دے کر یا عدت کے اندر رجعت نکرکے اُسکا) چھوڑ دینا خوش عنوانی کے ساتھ **ف** اس طلاق کو رجعی کہتے ہین کہ دو مرتبہ سے زائد نہو اور اس مین یہ بھی قید ہے کہ صاف لفظون سے ہو اور قاعدہ سے مراد یہ ہے کہ طریقہ بھی اسکا شرع کے موافق ہو جیسا اس سے پہلے کی آیت مین بضمن مسائل مذکور ہوا ہے اور نیت بھی اس مین شرع کے موافق ہو یعنی رجعت سے یہ قصد ہو کہ اُسکے حقوق ادا کرینگے یہ مقصود نہو کہ بی بی رکھکر تنگ کرینگے اور خوش عنوانی سے بھی مراد یہ ہے کہ طریقہ اُسکا شرع کے موافق ہو جیسا کہ اثناء ترجمہ مین بیان ہوا یعنی یا تو اور طلاق نہ دے حتے کہ عدت گذر جاوے وہ خود نکاح سے نکل جاویگی یا تیسرا طلاق اسطرح دے کہ دو طلاقون کے بعد جب حیض آکر پاک ہو جاوے اور اُسکو طہر کہتے ہین اسوقت تیسرا طلاق دیدے بلکہ یہ دونون طلاق بھی اسیطرح ہونا مسنون ہے کہ اول طہر مین ایک طلاق دے پھر اگر دوسرا طلاق دینا چاہے تو دوسرے طہر کا انتظار کرے اور اگر ایک ہی طلاق دیکر پھر دوسرا تیسرا نہ دے تو سب سے احسن ہے اور نیز خوش عنوانی سے چھوڑنے کے لیے ضرور ہے کہ نیت بھی شرع کے موافق ہو یعنے دفع نزاع مقصود ہو یہ قصد نہ ہو کہ اُسکی دلشکنی کرین اسکو ذلیل کرین اسلیے نرمی و دلجوئی کی رعایت ضروری ہے

**ملحقات الترجمۃ**

**۱؎** قولہ فی المسئلۃ الاخیرۃ فی ف خاص حقوق زادہ لان الحقوق المشترکۃ من قصد النصح والاعانۃ علی الدین و نحوہما ما لا یجری فیہ التفاضل ۱۲ **۲؎** قولہ وہ طلاق حمل اللام علی العہد والمعہود الرجعی ۱۲ **۳؎** قولہ رجعت نہ کرکے لا ینافی ما رواہ ابوداؤد ان رجلا قال یا رسول این الثالثۃ فقال التسریح باحسان ہو الثالثۃ آہ لانہ لا یدل علی الحصر بل التسریح عام احد نوعیہ الطلقۃ الثالثۃ والآخر عدم الرجعۃ ۱۲ **۴؎** قولہ صاف لفظون مین یمکن ان یستدل علی ہذا القید بقولہ الطلاق المتبادر منہ الصریح ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول اخرج الترمذی والحاکم وغیرہما عن عائشۃ قالت کان الرجل یطلق امرأتہ ما شاء ان یطلقہا وہی امرأتہ اذا ارتجعہا وہی فی العدۃ وان طلقہا مائۃ مرۃ واکثر حتے قال رجل لامرأتہ واللہ لا اطلقک فتبینی منی ولا آویک ابدا قالت وکیف ذلک قال اطلقک فکلما ہمت عدتک ان تنقضی راجعتک فذہبت المرأۃ فاخبرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم فسکت حتی نزل القرآن الطلاق مرتان الآیۃ ۱۲

وَلَا يَحِلُّ لَكُمْ اَنْ تَاْخُذُوْا مِمَّآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ شَيْـًٔا اِلَّآ اَنْ يَّخَافَآ اَلَّا يُقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ ؕ فَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا يُقِيْمَا

اور تمہارے لیے یہ بات حلال نہین کہ کچھ بھی لو اُنسے جو تمنے اُنکو دیا تھا　مگر یہ کہ میان بیوی دونو نکو احتمال ہو کہ اللہ تعالےٰ کے ضابطونکو قائم نکر سکینگے　سو اگر تم لوگونکو یہ احتمال ہو کہ وہ دونون

حُدُوْدَ اللّٰهِ ۙ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا فِيْمَا افْتَدَتْ بِهٖ ؕ تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ فَلَا تَعْتَدُوْهَا ۚ وَمَنْ يَّتَعَدَّ

ضوابط خداوندی کو قائم نکر سکینگے　تو دونون پر کوئی گناہ نہوگا اُس مین جسکو دیکر عورت اپنی جان چھڑالے　یہ خدائی ضابطے ہین سو تم ان سے باہر مت نکلنا۔　اور جو شخص

حُدُوْدَ اللّٰهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ۝

خدائی ضابطون سے باہر نکل جاوے　سو ایسے ہی لوگ اپنا نقصان کرنیوالے ہین۔

**حکم بست وششم خلع** وَلَا يَحِلُّ لَكُمْ اَنْ تَاْخُذُوْا مِمَّآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ شَيْـًٔا اِلَّآ اَنْ يَّخَافَآ اَلَّا يُقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ ؕ فَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا يُقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ ۙ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا فِيْمَا افْتَدَتْ بِهٖ ؕ تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ فَلَا تَعْتَدُوْهَا ۚ وَمَنْ يَّتَعَدَّ حُدُوْدَ اللّٰهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ [۱۲۹]
اور تمہارے لیے یہ بات حلال نہین کہ (بیبیونکو چھوڑنیکے وقت ان سے) کچھ بھی لو (گو وہ لیا ہوا) اُس (مال) مین سے (کیون نہو) جو تم (ہی) نے انکو (مہر مین) دیا تھا مگر (ایک صورت مین البتہ حلال ہے وہ) یہ کہ (کوئی) میان بی بی (ایسے ہون کہ) دونونکو احتمال ہو کہ اللہ تعالیٰ کے ضابطونکو (جو دربارہ اداے حقوق زوجیت ہین) قائم نکر سکینگے سو اگر تم لوگونکو (یعنی میان بی بی کو) یہ احتمال ہو کہ وہ دونون ضوابط خداوندی کو قائم نکر سکینگے تو دونون پر کوئی گناہ نہوگا اُس (مال کے لینے دینے) مین جسکو دیکر عورت اپنی جان چھڑالے (بشرطیکہ مہر سے زیادہ نہو) یہ (سب احکام) خدائی ضابطے ہین سو تم ان سے باہر مت نکلنا اور جو شخص خدائی ضابطون سے باہر نکل جاوے سو ایسے ہی لوگ اپنا نقصان کرنیوالے ہین **ف** عورت سے مال ٹھیرا کر چھوڑنا اسکی دو صورتین ہین۔ ایک خلع۔ دوسرا طلاق علی مال خلع یہ کہ عورت کہے کہ تو اتنے مال پر مجھ سے خلع کرلے اور مرد کہے مجھکو منظور ہے اسکے کہتے ہی گو لفظ طلاق نہ کہے طلاق بائن واقع ہوجاویگا جسکو مسائل ایلا مین قطعی طلاق کے عنوان سے بیان کیا گیا ہے اور اسقدر مال عورت کے ذمہ واجب ہوجاویگا۔ اور طلاق علی مال یہ کہ مرد عورت سے کہے کہ تجھکو اسقدر مال کے عوض طلاق ہے۔ اسکا حکم یہ ہے کہ اگر عورت منظور نکرے تو طلاق واقع نہین ہوتا اور اگر منظور کرلے منظور کرتے ہی طلاق بائن واقع ہوجاویگا اور اسقدر مال عورت کے ذمہ واجب ہوجاویگا **مسئلہ** اگر ناموافقت زوجین مین تصور عورت کا ہے اور خود ہی درخواست خلع کی کرتی ہے گنہگار ہوگی اور مرد مال لینے مین گنہگار نہوگا البتہ مہر سے زیادہ لینا مکروہ ہوگا **مسئلہ** اور اگر ناموافقت مین قصور مرد کا ہے تو خلع کا مال مطلقاً لینے سے مرد گنہگار ہوگا جیساکہ احقر نے مما اٰتیتموھن مین اشارہ بھی کردیا ہے کہ مہر لینا بھی مکروہ ہے چہ جائیکہ اتنا مال لینے لگے کہ اُسنے دیا بھی نہین اور عورت مال دینے سے گنہگار نہ ہوگی **مسئلہ** اور اگر مرد تو عورت کا قصور سمجھتا ہے اور عورت مرد کا قصور سمجھتی ہے اور ہر شخص اپنی راے مین اپنے کو مظلوم اور دوسرے کو ظالم سمجھتا ہے تو نہ مرد کو لینے مین گناہ ہوگا لیکن مہر سے زیادہ لینا مکروہ ہے جیسا احقر نے اثنائے ترجمہ مین ظاہر بھی کردیا ہے اور نہ عورت کو خلع کی درخواست کرنے مین گناہ ہوگا اور اس آیت مین دونوں کے احتمال کے معنی احقر کے نزدیک یہی ہین کیونکہ یہ احتمال مظلوم ہی کو ہوا کرتا ہے اس سبب سے کہ دوسرے کا ظلم دفع کرنا اختیار سے خارج ہوتا ہے اور اسمین احتمال ہوتا ہے

**ملحقات الترجمۃ**
**۵ قولہ** بیبیون کو چھوڑنے کے وقت۔ عبر بالعنوان العام لیشمل الخلع والطلاق والطلاق علی مال ۱۲
**۵۲ قولہ** تم لوگونکو یعنے میان بی بی کو اشارۃ الی ان الخطاب للازواج والتی بصیغۃ الجمع المذکر تغلیباً کما فی ماقبلہ فی الخطاب للازواج لاالحکام کذا فی الجلالین فلا یحتاج الی توجیہات بعیدۃ ۱۲
**۵۳ قولہ** فی ترجمۃ لاجناح گناہ نہوگا ترجمہ بالمستقبل لکونہ جزاء ۱۲

**الفقہ** الخلع فسخ عند الشافعی رحمہ واحتج بقولہ تعالیٰ فان طلقہا فان تعقیبہ للخلع بعد ذکر الطلقتین یقتضی ان یکون طلقۃ رابعۃ لو کان الخلع طلاقاً والاظہر انہ طلاق والیہ ذہب اصحابنا وہو قول للشافعیۃ فحینئذ یکون فان طلقہا متعلقاً بقولہ سبحانہ الطلاق مرتان تفسیر القولہ تعالیٰ او تسریح باحسان لا متعلقاً بآیۃ الخلع لیلزم المحذور ویکون ذکر الخلع اعتراضاً لبیان ان الطلاق یقع مجاناً تارۃ وبعوض اخرے والمعنی فان طلقہا بعد الثنتین او بعد الطلاق الموصوف بما تقدم آہ روح المعانی قلت ای مع قید کونہ ثنتین ایضاً وقلت قد روی عبد الرزاق عن سعید بن المسیب ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم جعل الخلع تطلیقۃ قالہ فتح القدیر فی حاشیۃ الہدایۃ

قولہ فیما افتدت بہ قلت مادۃ الفداء وہو الموضوع للمساوات یدل علی کون بدل الخلع مساویاً للنفس وقیمۃ النفس ہو المہر شرعاً فدل علی کراہۃ الزیادۃ علی المہر فافہم وہو من سوانح خاطری واللہ اعلم ۱۲

**اختلاف القراءت** فی قراءۃ یخافا بالبناء للمفعول فان لا یقیما بدل اشتمال من الضمیر آہ جلالین

**الروایات** فی لباب النقول اخرج ابن جریر عن ابن جریج قال نزلت ہذہ الآیۃ فی ثابت بن قیس وفی حبیبۃ وکانت اشتکتہ الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال اتردین علیہ حدیقتہ قالت نعم فدعاہ فذکر ذلک لہ فقال وتطیب لی بذلک قال نعم قال قد فعلت فنزلت ولا یحل لکم الآیۃ

فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ ؕ فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَآ اَنْ يَّتَرَاجَعَآ اِنْ ظَنَّآ

پھر اگر کوئی طلاق دیدے عورت کو تو پھر وہ اسکے لیے حلال نہ ہوگی اسکے بعد یہانتک کہ وہ اسکے سوا ایک اور خاوند کے ساتھ نکاح کرے پھر اگر یہ اسکو طلاق دیدے تو ان دونون پر اسمین کچھ گناہ نہیں کہ بدستور پھر مل جاوین بشرطیکہ دونون غالب گمان رکھتے ہون

اَنْ يُّقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ ؕ وَتِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ يُبَيِّنُهَا لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ۝

کہ خداوندی ضابطون کو قائم رکھینگے۔ اور یہ خداوندی ضابطے ہین حق تعالی انکو بیان فرماتے ہین ایسے لوگونکے لیے جو دانشمند ہین۔

کہ شاید یہ ظلم سے باز نہ آوے اور انتقام لینے مین مجھ سے کوئی زیادتی نہ ہوجاوے بخلاف ظالم کے کہ اسکو اس احتمال کی نوبت نہین آتی اس سبب سے کہ ظلم کا ترک کردینا ہر وقت اختیاری ہے پھر حقوق زوجیت کے ضائع ہونے کے اندیشہ کے کچھ معنی نہین۔ اسی واسطے اللہ تعالی نے اس صورت مین فرمایا کہ دونون پر گناہ نہوگا بخلاف پہلے دو مسئلون کے کہ ان مین ایک ایک کو گناہ ہوتا ہے اور یہ جو فرمایا ہے کہ البتہ ایک صورت مین حلال ہے وہ یہ کہ دونون کو ایسا احتمال ہو اس سے مقصود نفی حلت کی مرد کے ظالم ہونے کی صورت مین ہے نہ کہ عورت کے ظالم ہونے کی صورت مین کہ اسمین تو بدرجہ اولے حلال ہے پس حصر اضافی ہے حقیقی نہین خوب سمجھ لو **مسئلہ** اور مال کے لینے مین گناہ ہونا یا نہونا اسمین طلاق مال کا حکم بھی مثل خلع کے ہے **مسئلہ** جس صورت مین مرد گنہگار ہو یا عورت گنہگار ہو خلع جب بھی صحیح و نافذ ہوجاویگا گو گناہ کے ساتھ سہی **حکم بست و ہفتم حلالہ در طلاق ثالث** فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ ؕ فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَآ اَنْ يَّتَرَاجَعَآ اِنْ ظَنَّآ اَنْ يُّقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ ؕ وَتِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ يُبَيِّنُهَا لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ۝ ۲۳۰

پھر اگر (دو طلاقون کے بعد) کوئی (تیسری) طلاق (بھی) دیدے عورت کو تو پھر وہ (عورت) اس (تیسرے طلاق دینے والے) کے لیے حلال نہ رہے گی اس کے بعد یہان تک کہ وہ اس (خاوند) کے سوا ایک اور خاوند کے ساتھ (عدت کے بعد) نکاح کرے (اور اس سے ہم بستری بھی ہو) پھر اگر یہ (دوسرا خاوند) اس (عورت) کو طلاق دیدے (اور عدت بھی گذر جاوے) تو ان دونون پر اسمین کچھ گناہ نہین کہ (دوبارہ نکاح کر کے) بدستور پھر مل جاوین بشرطیکہ دونون غالب گمان رکھتے ہون کہ (آیندہ) خداوندی ضابطون کو قائم رکھینگے (ورنہ پھر دوبارہ منازعت و اتلاف[ا] حقوق کے گناہ مین مبتلا ہونا کیا فائدہ) اور یہ خداوندی ضابطے ہین حق تعالے انکو بیان فرماتے ہین ایسے لوگون کے (کارآمد کے) لیے جو دانشمند ہین (کیونکہ دانشمند ہی عمل کرتے ہین اور جو بے دانشی سے عمل نہین کرتے انکے لیے یہ ضوابط الٹے ثبوت[۲] جرم کے دلائل ہو جاتے ہین) **ف** اسکو حلالہ کہتے ہین۔ جب کوئی شخص اپنی بی بی کو تین طلاق دیگا پھر دوبارہ اسکے ساتھ نکاح کرنے کے لیے یہی حلالہ کا طریق شرط ہی اور جن دو طلاق کے ساتھ یہ تیسری طلاق ہوگی خواہ وہ دونون طلاق رجعی ہون یا بائن یا ایک رجعی ایک بائن پھر یہ تیسری بھی خواہ صریح لفظ سی ہو یا غیر صریح لفظ سے جسکو کنایہ کہتے ہین اور اسمین عند اللہ نیت کی ضرورت ہی پھر یہ تینون طلاق خواہ بدفعات ہون یا دفعۃ ہون اور ایک ہی کلمہ سے ہون یا متعدد کلمات سے سبکا حکم یہی ہے **ربط** اوپر آیہ الطلاق مرتان مین امساک بالمعروف اور تسریح باحسان کا ذکر فرمایا ہے آیت آیندہ مین اسکو مکرر اس لیے ذکر فرماتے ہین کہ ایام جاہلیت مین اسمین بہت کوتاہی کرتے تھے پس تکرار سے اہتمام اور تاکید اور مبالغہ حاصل ہوگیا اور نیز ایک مقصود مستقل بھی ہے وہ یہ کہ آیت بالا مین گو امساک اور تسریح مذکور ہے مگر وہ ذکر تبعا ہے اور مقصود اصلی بیان کرنا عدد طلاق رجعی کا ہے اور آیت آیندہ مین مقصود اصلی امساک اور تسریح کا مقید کرنا ہے معروف کے ساتھ پس مقصود متغایر ہوگیا پس ارشاد ہے

**ملحقات الترجمۃ**

[ا] قولہ اتلاف حقوق کے گناہ مین الخ اشارۃ ان الاشتراط لنفی الاثم فانہ ان لم یوجد الشرط یلزم الاثم لا لنفی صحۃ النکاح ۱۲

[۲] قولہ ثبوت جرم الخ اشارۃ الی ان اللام فی لقوم للنفاعۃ لا للصلۃ فان التبیین عام للکل احد لکن فائدۃ تختص باولی العلم ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول اخرج ابن المنذر عن مقاتل بن حیان نزلت ہذہ الآیۃ فی عائشۃ بنت عبد الرحمن کانت عند رفاعۃ فطلقہا بائنا فتزوجت عبد الرحمن الزبیر فطلقہا فاتت النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقالت انہ طلقنی قبل ان یمسنی افارجع الی الاول قال لا حتی یمس ونزل فیہا فان طلقہا الآیۃ ۱۲

وَاِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ فَبَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ فَاَمْسِكُوْهُنَّ بِمَعْرُوْفٍ اَوْ سَرِّحُوْهُنَّ بِمَعْرُوْفٍ ص وَّلَا تُمْسِكُوْهُنَّ

اور جب تمنے عورتون کو طلاق دی ہو پھر وہ اپنی عدت گذرنے کے قریب پہونچ جاوین تو تم انکو قاعدہ کے موافق نکاح مین رہنے دو یا قاعدہ کے موافق انکو رہائی دو۔ اور اُن کو تکلیف پہونچانے کی

ضِرَارًا لِّتَعْتَدُوْا ج وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ فَقَدْ ظَلَمَ نَفْسَهٗ ط وَلَا تَتَّخِذُوْٓا اٰيٰتِ اللّٰهِ هُزُوًا وَّاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ

غرض سے مت رکھو اس ارادہ سے کہ انپر ظلم کیا کروگے اور جو شخص ایسا کریگا سو وہ اپنا ہی نقصان کریگا اور حق تعالے کے احکام کو لہو ولعب مت سمجھو اور حق تعالے کی جو تمپر نعمتین ہین انکو

عَلَيْكُمْ وَمَآ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنَ الْكِتٰبِ وَالْحِكْمَةِ يَعِظُكُمْ بِهٖ ط وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ○

یاد کرو اور اُس کتاب اور حکمت کو جو اللہ تعالے نے تمپر اس حیثیت سے نازل فرمائی ہین کہ تمکو انکے ذریعہ سے نصیحت فرماتے ہین اور اللہ تعالے سے ڈرتے رہو اور یقین رکھو کہ اللہ تعالی ہر چیز کو خوب جانتے ہین

**حکم بست وہشتم تتمہ مضمون حکم بست وپنجم مع نہی از لعب بالاحکام** وَاِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ فَبَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ فَاَمْسِكُوْهُنَّ بِمَعْرُوْفٍ اَوْ سَرِّحُوْهُنَّ بِمَعْرُوْفٍ ص وَلَا تُمْسِكُوْهُنَّ ضِرَارًا لِّتَعْتَدُوْا ج وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ فَقَدْ ظَلَمَ نَفْسَهٗ ط وَلَا تَتَّخِذُوْٓا اٰيٰتِ اللّٰهِ هُزُوًا ز وَّاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَمَآ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنَ الْكِتٰبِ وَالْحِكْمَةِ يَعِظُكُمْ بِهٖ ط وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ○ ۲۳۱

اور جب تمنے عورتون کو (رجعی) طلاق دی ہو پھر وہ اپنے عدت گذرنے کے قریب پہونچ جاوین (اور عدت ختم نہ ہوئی ہو) تو تم (پر واجب ہے کہ یا تو) انکو قاعدہ کے موافق (رجعت کر کے) نکاح مین رہنے دو یا قاعدہ کے موافق انکو رہائی دو اور انکو تکلیف پہونچانے کی غرض سے مت رکھو اس ارادہ سے کہ انپر ظلم کیا کروگے اور جو شخص ایسا (برتاؤ) کریگا سو وہ (آخرت[1] مین) اپنا ہی نقصان کریگا (کیونکہ ظلم کی سزا بھگتے گا) اور حق تعالے کے احکام کو لہو ولعب (کیطرح بے وقعت) مت سمجھو (کہ جسطرح چاہا کرلیا اور چاہے نہ کیا) اور حق تعالی کی جو تمپر نعمتین ہین انکو یاد کرو اور (خصوصاً[2]) اس کتاب اور (مضامین) حکمت کو جو اللہ تعالے نے تمپر اس حیثیت سے نازل فرمائے ہین کہ تمکو انکے ذریعہ سے نصیحت فرماتے ہین (اور یہ سب سے بڑی نعمت ہے پس ان نعمتو نکے یاد کرنے سے احکام منعم کی وقعت قلب مین ہوگی) اور اللہ تعالے سے ڈرتے رہو اور یقین رکھو کہ اللہ تعالی ہر چیز کو خوب جانتے ہین (جب یہ خوف اور یقین ہوگا تو احکام پر عمل ہوگا) **ف** قاعدہ کے موافق رکھنا اور قاعدہ کے موافق چھوڑنا اسکا بیان آیہ الطلاق مرتان کی تفسیر مین آچکا ہی ملاحظہ فرمالیا جاوے اور احکام پر عمل نکرنیکو جو لہو ولعب بنانا فرمایا ہی یہ مجاز ہی جو کہ صرف معصیت ہی گو شدید ہی اور اگر حقیقۃً کوئی شخص احکام الٰہیہ کے ساتھ استہزا کرے وہ کافر ہو جاتا ہے خواہ عقیدہ بھی فاسد ہو یا عقیدہ صحیح رہے کیونکہ دین کی تحقیر تو دونون حالتون مین کی اور یہی علت ہی اسکے کفر ہونے کی اور بعض مفسرین نے لا تتخذوا آیات اللہ ہزوا کی اور طور پر تفسیر کی ہے وہ یہ کہ بعض لوگ ایسا کرتے تھے کہ طلاق دیدیا پھر کہدیا کہ ہمنے یون ہی دل لگی مین کہدیا تھا اسیطرح غلام آزاد کردیا پھر کہدیا کہ ویسے ہی براہ ہزل کہدیا تھا اسکی ممانعت اللہ تعالی نے فرمائی یعنی یہ احکام[3] محل ہزل نہین ہین حدیث مین اسکو زیادہ مفصل فرمادیا گیا کہ طلاق اور ۔۔ اور بھی بعضے امور فرمائے یہ ایسے ہین کہ اگر انکو کوئی براہ ہزل بھی زبان سے کہدیگا تو بھی صحیح واقع ہو جاوینگے پھر غیر واقع سمجھنا اور بدستور سابق اُس عورت سے برتاؤ رکھنا گناہ ہوگا اسیواسطے آگے اتقوا اللہ وغیرہ فرمایا پس اس تفسیر پر مناسب ہے کہ حکم بست وششم اسکو کہا جاوے اور تفسیر سابق پر حکم بست وہشتم بیان امساک وتسریح استقلالاً ہو جاویگا اسیواسطے احقر نے عنوان اس مضمون کا ذو وجہین لکھا ہی **مسئلہ** ہزل اُسکو کہتے ہین کہ لفظ تو کہے ارادہ سے لیکن اسکے ساتھ یہ مقصود ہو کہ اس لفظ کا اثر واقع نہو سو بعض عقود ایسے ہین کہ ان مین اس مقصود کا ارادہ بیکار ہے اور وہ عقود محض تکلم سے واقع ہو جاوینگے انہین سے طلاق بھی ہی اور ایک صورت خطا کی ہے وہ یہ کہ منہ سے کہنا چاہتا تھا کچھ اور نکل گیا طلاق فتح القدیر مین لکھا ہی کہ اسمین عند اللہ طلاق واقع نہوگی

**ملحقات الترجمۃ**

[1] قولہ آخرت مین لان الام فی الدنیا کونہ ظالما غیرہ ۱۲

[2] قولہ خصوصاً اشارۃ الی ان عطف ما انزل علی النعمۃ من الخاص علی العام

[3] قولہ فی ت التفسیر الثانی للہزویۃ احکام محل ہزل نہین۔ اشارۃ الی ان الاضافۃ للعہد فان البیع والشراء وغیرہما مما یؤثر فیہ الہزل ۱۲

**البلاغۃ** قولہ بلغن قال البیضاوی البلوغ ہو الوصول الی الشئ وقد یقال للدنو منہ علی الاتساع وہو المراد فی الآیۃ لیصح ان یترتب علیہ فامسکوہن لتعتدوا اللام متعلقۃ بضرارا اذ المراد تقییدہ ۱۲ بیضاوی انہ الامساک والضرار للاصلاح لیس منہی عنہ بل امر بہ لک عفی ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول اخرج ابن جریر عن السدی قال نزلت فی رجل من الانصار یدعی ثابت بن یسار طلق امرأتہ حتی اذا انقضت عدتہا الا یومین او ثلاثۃ راجعہا ثم طلقہا مضارۃ فانزل اللہ ولا تمسکوہن ضرارا الآیۃ واخرج ابن ابی عمر فی مسندہ وابن مردویہ عن ابی الدرداء قال کان الرجل یطلق ثم یقول لعبت ویعتق ثم یقول لعبت فانزل اللہ ولا تتخذوا آیات اللہ ہزوا ۱۲

وَإِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ فَبَلَغْنَ أَجَلَهُنَّ فَلَا تَعْضُلُوهُنَّ أَن يَنكِحْنَ أَزْوَاجَهُنَّ إِذَا تَرَاضَوْا بَيْنَهُم بِالْمَعْرُوفِ

اور جب تم مین ایسے لوگ پائے جاوین کہ وہ اپنی بیبیونکو طلاق دیدین پھر وہ عورتین اپنی میعاد بھی پوری کرچکین تو تم انکو اس امر سے مت روکو کہ وہ اپنے شوہرون سے نکاح کرلین جبکہ باہم سب رضامند ہوجاوین قاعدہ کے موافق

ذٰلِكَ يُوعَظُ بِهِ مَن كَانَ مِنكُمْ يُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ ذٰلِكُمْ أَزْكَىٰ لَكُمْ وَأَطْهَرُ وَاللَّهُ يَعْلَمُ وَأَنتُمْ لَا تَعْلَمُونَ

اس مضمون سے نصیحت کیجاتی ہے اس شخص کو جو تم مین سے اللہ تعالیٰ پر اور روز قیامت پر یقین رکھتا ہو۔ اس نصیحت کا قبول کرنا تمہارے لیے زیادہ صفائی اور زیادہ پاکی کی بات ہے اور اللہ تعالیٰ جانتے ہین اور تم نہین جانتے

**حکم بست و نہم نہی منع زن از نکاح ثانی** وَإِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ فَبَلَغْنَ أَجَلَهُنَّ فَلَا تَعْضُلُوهُنَّ أَن يَنكِحْنَ أَزْوَاجَهُنَّ إِذَا تَرَاضَوْا بَيْنَهُم بِالْمَعْرُوفِ ؕ ذٰلِكَ يُوعَظُ بِهِ مَن كَانَ مِنكُمْ يُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ ؕ ذٰلِكُمْ أَزْكَىٰ لَكُمْ وَأَطْهَرُ ؕ وَاللَّهُ يَعْلَمُ وَأَنتُمْ لَا تَعْلَمُونَ ۝ ۲۳۲ اور جب تم مین[1] ایسے لوگ پائے جاوین کہ وہ اپنی بیبیون کو طلاق دیدین پھر وہ عورتین اپنی میعاد (عدت)[2] بھی پوری کرچکین (اور عدت پوری کرکے کسی سے نکاح کرنا چاہین خواہ پہلے ہی شوہر سے یا کسی دوسری جگہ) تو تم انکو اس امر سے مت روکو کہ وہ اپنے (تجویز کیے ہوئے) شوہرون سے (خواہ وہ اول ہو یا ثانی ہو) نکاح کرلین جبکہ باہم رضامند ہوجاوین قاعدہ کے موافق اس مضمون سے نصیحت کیجاتی ہے اس شخص کو جو تم مین سے اللہ تعالیٰ اور روز قیامت پر یقین رکھتا ہو (یعنے ماننے کی اُن ہی سے امید ہے اور یون تو نصیحت سب ہی کو ہے) اس نصیحت کو[3] قبول کرنا تمہارے لیے زیادہ صفائی[4] اور زیادہ پاکی کی بات ہے اور اللہ تعالیٰ (مصلحتونکو) جانتے ہین اور تم نہین جانتے (اسلیے اللہ تعالیٰ کے حکم کے سامنے اپنی رائے پر عمل مت کیا کرو) **ف** بعضی جگہ تو خود شوہر ہی طلاق دیدینے کے بعد جب وہ کہین دوسری جگہ نکاح کرنا چاہتی تو اپنی ذلت سمجھکر نکاح نکرنے دیتا اور بعضی جگہ عورت کے اور عزیز قریب اپنی کسی نہ کسی غرض سے اسکو نکاح نہ کرنے دیتے اور ایک جگہ ایسا ہوا کہ وہ عورت اور اسکا پہلا شوہر پھر نکاح کرنے پر رضامند ہوگئے تھے مگر اس عورت کے بھائی نے غصہ مین آکر روکا تھا اس آیت مین سب صورتین داخل ہین اور ہر صورت مین روکنے کو منع فرمایا ہے اور یہ جو فرمایا کہ رضامندی قاعدہ کے موافق ہو اس قاعدہ کی تفصیل ان مسائل سے معلوم ہوگی **مسئلہ** جس شخص سے عورت نے نکاح تجویز کیا ہے وہ غیر کفو ہو یا مہر مثل سے کم مہر مقرر ہو ورنہ عورت کے ولی کو روکنے کا حق حاصل ہے اور اگر عورت نے اسطرح نکاح کرلیا تو ولی کو یہ حق حاصل ہے کہ قاضی یعنی مسلمان حاکم سے رجوع کرے اور وہ حاکم اس نکاح کو توڑ دے **مسئلہ** اگر بدون شرعی گواہون کے کوئی نکاح کرنے لگے یا نابالغہ بدون ولی کے نکاح کرے یا کسی ایسے شخص سے نکاح کرے جس سے نکاح جائز نہین یہ سب نکاح باطل ہین ہر مسلمان کو خواہ وہ شوہر اول ہو یا عورت کے عزیز قریب ہون یا محض اجنبی ہون شرعًا اس نکاح سے روکنے کا حق حاصل ہے **مسئلہ** پہلے شوہر سے نکاح جب درست ہے جبکہ اس نے تین طلاق نہ دی ہون ورنہ بدون حلالہ درست نہین اور اسوقت بھی سب کو روکنے کا حق حاصل ہے **مسئلہ** دوسرے نکاح کے لیے عدت کا گذرنا اسوقت شرط ہے جبکہ کسی دوسری جگہ نکاح کرنا چاہے اور اگر پہلے ہی شوہر سے نکاح کرنا چاہتی ہے تو عدت کے اندر بھی درست ہے اور اللہ تعالیٰ نے جو عدت گذرنیکی قید لگائی ہے یا تو دوسرے خاوند

**البلاغة** قولہ من کان خصصہ لانہ المتعظ بہ والمنتفع واشرت الیہ فی الترجمۃ ویمکن ان یبنی علی عدم کون الکفار مخاطبین بالفروع فافہم قولہ ذلک یوعظ قال البیضاوی الخطاب للجمع علی تاویل القبیل او لکل واحد وان الکاف لمجرد الخطاب والفرق بین الحاضر والمنقضی دون تعیین المخاطبین او لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الدالۃ علی ان حقیقۃ المشار الیہ امر لا یکاد یتصورہ کل احد آہ ای بالاستقلال وانما یفہم من الشارع ۱۲

**الفقہ** استدل الشافعیۃ باسناد العضل الی الاولیاء علی توقف نکاحہا علیہم واجابت الحنفیۃ بانہ لا دلیل علی کون ہذا العضل شرعیا بل ربما یکون حسیا بالظلم والتعنت خصوصا مع اسناد النکاح الیہن فی ینکحن فانہ بحقیقتہ یقتضی کون امر النکاح الیہن لا الی الاولیاء فافہم ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول روی البخاری وابو داؤد والترمذی وغیرہم عن معقل بن یسار انہ زوج اختہ برجل من المسلمین فکانت عندہ ثم طلقہا تطلیقۃ ولم یراجعہا حتی انقضت العدۃ فہویہا وہویتہ فخطبہا مع الخطاب فقال لہ یا لکع اکرمتک بہا وزوجتکہا فطلقتہا واللہ لا ترجع الیک ابدا فعلم اللہ حاجتہ الیہا وحاجتہا الیہ فانزل اللہ واذا طلقتم النساء الآیۃ فلما سمعہا معقل قال سمعا لربی وطاعۃ ثم دعاہ وقال ازوجک واکرمک اہ قلت ہذا العضل من الاولیاء مع الزوج الاول واما العضل من الزوج الاول فذکرہ فی روح المعانی عن الامام حیث کانوا یعضلون مطلقاتہم ظلما وحمیۃ الجاہلیۃ واما العضل من غیر الازواج الاولین بالازواج الآخرین فیشہد لہ قولہ تعالی ولا تعضلوہن لتذہبوا ببعض ما آتیتموہن الآیۃ ۱۲

**ملحقات الترجمة**

[1] **قولہ** تم مین سے ایسے لوگ الخ اشارۃ الی اتحاد المخاطبین فی طلقتم ولا تعضلوہن لئلا یلزم انتشار الضمائر والوجہ انہ خطاب لجمیع الناس ای اذا وجد فیکم التطلیق فلا یوجد فیکم العضل کذا یفہم من کلام الزمخشری ۱۲

[2] **قولہ** عدت بھی پوری کرچکین فالبلوغ ہہنا محمول علی الحقیقۃ کما فی ما قبلہ علی المجاز کما نقل الزمخشری عن الشافعی دل سیاق الکلامین علی افتراق البلوغین ۱۲

[3] **قولہ** اس نصیحت کا قبول کرنا مشار الیہ ذلکم ہو المشار الیہ بذلک علی حذف المضاف ای العمل بما ذکر ۱۲

[4] **قولہ** صفائی اور زیادہ پاکی۔ کذا اختارہ الزمخشری ویکون فائدۃ التوکید واخذہ بعضہم من الزکاۃ بمعنی النمو لا بمعنی التزکیۃ ای النفع ۱۲

وَالْوَالِدٰتُ يُرْضِعْنَ اَوْلَادَهُنَّ حَوْلَيْنِ كَامِلَيْنِ لِمَنْ اَرَادَ اَنْ يُّتِمَّ الرَّضَاعَةَ ۭ وَعَلَى الْمَوْلُوْدِ لَهٗ رِزْقُهُنَّ وَكِسْوَتُهُنَّ

اور مائین اپنے بچون کو دوسال کامل دودھ پلایا کرین یہ مدت اُسکے لیے ہے جو کوئی شیرخوارگی کی تکمیل کرنا چاہے اور جس کا بچہ ہے اُسکے ذمہ ہے اُن کا کھانا اور کپڑا

بِالْمَعْرُوْفِ ۭ لَا تُكَلَّفُ نَفْسٌ اِلَّا وُسْعَهَا ۚ لَا تُضَاۗرَّ وَالِدَةٌۢ بِوَلَدِھَا وَلَا مَوْلُوْدٌ لَّهٗ بِوَلَدِهٖ ۤ وَعَلَي الْوَارِثِ مِثْلُ ذٰلِكَ ۚ فَاِنْ اَرَادَا فِصَالًا

قاعدہ کے موافق کسی شخص کو حکم نہین دیا جاتا مگر اُسکی برداشت کے موافق کسی ماں کو تکلیف نہ پہنچانا چاہیے اُسکے بچہ کی وجہ سے اور نہ کسی باپ کو تکلیف دینی چاہیے اُسکے بچہ کی وجہ سے اور مثل طریق مذکور کے اُسکے ذمہ ہے جو وارث ہو۔ پھر اگر دونون دودھ چھڑانا چاہین

عَنْ تَرَاضٍ مِّنْهُمَا وَتَشَاوُرٍ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا ۭ وَاِنْ اَرَدْتُّمْ اَنْ تَسْتَرْضِعُوْٓا اَوْلَادَكُمْ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اِذَا سَلَّمْتُمْ

اپنی رضامندی اور مشورہ سے تو دونون پر کسی قسم کا گناہ نہین اور اگر تم لوگ اپنی بچون کو کسی اَنا کا دودھ پلوانا چاہو تب بھی تم پر کوئی گناہ نہین جبکہ اُنکے حوالہ کردو

مَّآ اٰتَيْتُمْ بِالْمَعْرُوْفِ ۭ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۝

جو کچھ اُن کو دینا کیا ہے قاعدہ کے موافق اور حق تعالے سے ڈرتے رہو اور یقین رکھو کہ حق تعالی تمہارے کیے ہوئے کامونکو خوب دیکھ رہے ہیں۔

کے ساتھ نکاح کرنے کے اعتبار سے ہے اور اگر پہلے ہی خاوند کے اعتبار سے کہا جاوے تو وجہ یہ ہے کہ اس قصہ مین اتفاق سے عدت گزرچکی تھی اسلیے واقعہ کے طور پر بیان فرمادیا اور یہ جو فرمایا کہ اسمین پاکی اور صفائی زیادہ ہے اُسکی وجہ عموماً تو یہ ہے کہ احکام الٰہیہ کا ماننا سبب ہے گناہ ہوتے پاک ہوئے اور پاک رہنے کا اور خصوصاً وجہ یہ ہے کہ ایسے موقع پر کہ مرد وعورت باہمدگر ایک دوسرے کیطرف راغب ہون وہان صفائی اور پاکی اسی مین ہے کہ نکاح سے نہ روکا جاوے ورنہ خرابی اور فتنہ اور آلودگی کا اندیشہ ہے البتہ اگر نے قاعدہ نکاح ہوتا ہو وہ نکاح ہی نہین اُس سے روکنا نکاح سے روکنا نہین ہے **حکم سی ام رضاع** وَالْوَالِدٰتُ يُرْضِعْنَ اَوْلَادَهُنَّ حَوْلَيْنِ كَامِلَيْنِ لِمَنْ اَرَادَ اَنْ يُّتِمَّ الرَّضَاعَةَ ۭ وَعَلَى الْمَوْلُوْدِ لَهٗ رِزْقُهُنَّ وَكِسْوَتُهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ۭ لَا تُكَلَّفُ نَفْسٌ اِلَّا وُسْعَهَا ۚ لَا تُضَاۗرَّ وَالِدَةٌۢ بِوَلَدِھَا وَلَا مَوْلُوْدٌ لَّهٗ بِوَلَدِهٖ ۤ وَعَلَي الْوَارِثِ مِثْلُ ذٰلِكَ ۚ فَاِنْ اَرَادَا فِصَالًا عَنْ تَرَاضٍ مِّنْهُمَا وَتَشَاوُرٍ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا ۭ وَاِنْ اَرَدْتُّمْ اَنْ تَسْتَرْضِعُوْٓا اَوْلَادَكُمْ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اِذَا سَلَّمْتُمْ مَّآ اٰتَيْتُمْ بِالْمَعْرُوْفِ ۭ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۝۲۳۳ اور مائین اپنے بچون کو دوسال کامل دودھ پلایا کرین (خواہ نکاح باقی ہو یا طلاق ہوچکا ہو) یہ مدت اُسکے لیے ہے جو کوئی شیرخوارگی کی تکمیل کرنا چاہے (اور جو تکمیل نکرنا چاہے دوسال سے کم مین بھی چھڑا دینا درست ہے جیسا عنقریب آتا ہے) اور جسکا (شرعاً نسب کے اعتبار سے) بچہ ہے (یعنی باپ) اُسکے ذمہ ان (ماؤن) کا کھانا اور کپڑا قاعدہ کے موافق (جبکہ وہ نکاح یا عدت مین ہون اور زوجہ کے نان ونفقہ کا قاعدہ اور مسئلے مشہور ہین) کسی شخص کو (خدا کیطرف سے کوئی) حکم نہین دیا جاتا مگر اُسکی برداشت کے موافق (سو عورتون کو دودھ پلانا سہل تھا انکو اسکا حکم دیا گیا اور مردون کو خرچ کرنا آسان ہے اسلیے انکو اسکا حکم دیا گیا) کسی ماں کو تکلیف نہ پہونچانا چاہیے اُسکے بچہ کی وجہ سے اور نہ کسی باپ کو تکلیف دینی چاہیے اُسکے بچہ کی وجہ سے (یعنی بچہ کے ماں باپ آپس مین کسی بات پر ضدا ضدی نکرین مثلاً ماں دودھ پلانے سے معذور ہو اور باپ اسپر یہ سمجھکر زبردستی کرے کہ آخر اسکا بھی تو بچہ ہے جھک مارے گی اور پلاوے گی یا کہ باپ مفلس ہے اور ماں کو کوئی معذوری بھی نہین پھر دودھ پلانے سے یہ سمجھکر انکار کرے کہ اسکا بھی تو بچہ ہے جھک مارکر کسی سے پلوائے گا) اور (اگر باپ زندہ نہو تو) مثل طریق مذکور کے (بچہ کی پرورش کا انتظام) اُس (محرم قرابت دار) کے ذمہ ہے جو (شرعاً بچہ کے) وارث (ہونیکا حق رکھتا) ہو (عنقریب اسکی تفصیل

**النحو** ان تسترضعوا اولادکم بحذف المفعول الاول ای المراضع اولادکم کذا فی روح المعانی قلت ولما کان المحذوف کالملفوظ اظہرته فی الترجمة ۱۲
**البلاغة** اٰتیتم ای ضمنتم والتزمتم ففیه مجاز ۱۲
**الفقه** قوله فان اردتم لما استدل ابوحنیفة رح علی کون مدة الرضاع حولین ونصفا بقوله تعالی وحمله وفصاله ثلثون شہرا الاعلی التقریر المشہور بل علی تفسیر الحمل بالحمل بالاکف

الذی یکون فی زمان الرضاع الی الفصال صح عنده کون الفاء للتعقیب اما قوله تیم الرضاعة فکون الحولین تاما لاینافی کون الحولین والنصف اتم وقال البعض ان الحولین للارضاع بلا اجرة وعند الفاء لتفصیل الحکم المذکور اجمالا فی قوله یتم الرضاعة قوله وعلی الوارث استدل الحنفیة به علی وجوب الانفاق علی فقیر ذی رحم بقدر الارث بشرط کونه محرما لقراءة ابن مسعود وعلی الوارث ذی الرحم المحرم مثل ذلک
**اختلاف القراءة** قرا ابن کثیر اتیتم من اتی الیه احسانا اذا فعله کذا فی روح المعانی ۱۲

ف مین آتی ہے) پھر (یہ سمجھ لو کہ) اگر دونون (مان باپ دو سال سے کم مین) دودھ چھڑانا چاہین اپنی رضامندی اور مشورہ سے تو (بھی) دونون پر کسی قسم کا گناہ نہین (مشورہ کی یہ ضرورت ہی کہ بچہ کی مصلحت مین نظر کرلین) اور اگر تم لوگ (مان کے ہوتے ہوئے بھی کسی مصلحت ضروریہ سی مثلا یہ کہ مان کا دودھ اچھا نہین بچہ کو ضرر ہوگا) اپنے بچہ کو کسی اور انا کا دودھ پلوانا چاہو تب بھی تم پر کوئی گناہ نہین جبکہ اُنکے حوالہ کردو (خواہ پیشگی یا بعد مین جسطرح معاہدہ ٹھیر جائے) جو کچھ انکو دینا کیا ہے قاعدہ کے موافق (اور اگر اجرت نہ آگے دے نہ پیچھے تو یہ بات نہ رہے گی کہ تم پر کوئی گناہ نہین ہے بلکہ اُجرت نہ دینے کا گناہ لازم رہے گا) اور حق تعالے سے (ان سب احکام کے بارہ مین) ڈرتے رہو اور یقین رکھو کہ حق تعالے تمہارے کیے ہوئے کامون کو خوب[ف] دیکھ رہے ہین **ف مسئلہ** مان اگر کسیوجہ سے معذور نہو تو اُسکے ذمہ دیانۃً یعنے عند اللہ واجب ہی کہ بچہ کو دودہ پلاوے جبکہ وہ منکوحہ ہو یا عدت مین ہو اور اجرت لینا درست نہین والوالدات یرضعن مین یہی مسئلہ مذکور ہی اور اگر طلاق کے بعد عدت گذر چکی تو اُسپر بلا اُجرت دودہ پلانا واجب نہین چنانچہ دونون صورتون مین اُجرت مانگنے کا حکم آگے آتا ہے اور والوالدات اگرچہ لفظا اس دوسری صورت کو بھی عام ہے مگر اگلے جملہ وعلی المولود لہ رزقهن وکسوتهن کے سبب سے یہ وجوب ارضاع مقید ہوگیا وجوب رزق وکسوت کے ساتھ اور وجوب رزق وکسوت دو حالت مین ہے نکاح مین اور عدت مین لہذا یہ وجوب ارضاع بھی نکاح اور عدت کی حالت مین ہوگا کذا فی فتح القدیر **مسئلہ** اگر مان دودہ پلانے سے انکار کرے تو ہم یون سمجھین گے کہ یہ غالبا معذور ہوگی اس لیے اسپر جبر نہ کیا جاوے گا لاتضار والدۃ مین یہ مسئلہ بھی ہے البتہ اگر بچہ کسی کا دودہ نہین لیتا نہ اوپر کا دودہ پیتا ہے تو مان کو مجبور کیا جاویگا لامولود لہ مین یہ مسئلہ بھی داخل ہے **مسئلہ** مان دودہ پلانا چاہتی ہے اور اُسکے دودہ مین کوئی خرابی بھی نہین تو باپ کو جائز نہین کہ اُسکو نہ پلانے دے اور دوسری انا کا دودہ پلوا دے اور یہ مسئلہ بھی لاتضار والدۃ مین داخل ہے **مسئلہ** مان دودہ پلانے پر رضامند ہے لیکن اُسکا دودہ بچہ کو مضر ہوگا باپ کو جائز ہے کہ اُسکو دودہ نہ پلانے دے اور کسی انا کا پلوا دے وان اردتم ان تسترضعوا مین یہی مسئلہ ہی **مسئلہ** مان دودہ پلانے کی اُجرت مانگتی ہی سو اگر ابھی شوہر کے نکاح مین ہی یا یہ کہ طلاق ہوگئی لیکن عدت نہین گذری ان دونون حالت مین اجرت لینا جائز نہین بلکہ قضاءً بھی مجبور کیجاویگی کہ دودہ پلاوے ولا مولود لہ بولدہ مین یہ مسئلہ داخل ہے **مسئلہ** اور اگر طلاق کے بعد عدت گذر گئی پھر اُجرت مانگتی ہے تو باپ کو اُجرت دینا پڑیگی **مسئلہ** اسی صورت مین یعنی جبکہ طلاق کے بعد عدت گذر جاوے اور وہ اجرت مانگتی ہے اگر باپ دوسری انا سے اتنی ہی اُجرت پر پلوانا چاہے تب تو مان مقدم ہے دوسری انا سے پلوانے کا حق نہین ہی لاتضار والدۃ مین یہ مسئلہ بھی داخل ہے اور اگر دوسری انا اس مان سے کم اجرت پر راضی ہی تو مان کو یہ حق حاصل نہین کہ خود پلاوے اور زیادہ اجرت لے لامولود لہ مین یہ مسئلہ بھی ہے البتہ اگر مان درخواست کرے تو اتنا حق رکھتی ہے کہ اس انا کو اسکے پاس رکھا جاوے گا تاکہ بچہ سے جدائی نہو **مسئلہ** باپ کے ہوتے ہوئے بچہ کی پرورش کا خرچ صرف باپ کے ذمہ ہے اور جب باپ مر جاوے اُسمین تفصیل یہ ہی کہ اگر بچہ مالک مال کا ہے تب تو اسی مال مین اسکا خرچ ہوگا اور اگر مالک مال کا نہین تو اُسکے مالدار عزیزون مین جو اُسکے محرم ہین یعنے اس بچہ سے اُنکا ایسا رشتہ ہے کہ اگر اس رشتہ دار اور بچہ مین سے ایک کو مرد ایک کو عورت فرض کرین تو باہم نکاح درست نہو اور محرم ہونے کے علاوہ شرعاً اسکے مستحق میراث بھی ہین یعنے اگر یہ بچہ مر جاوے تو محرم رشتہ دارون مین دیکھا جاوے کہ اسکا مال میراث مین کس کس کو کتنا کتنا پہونچتا ہے پس ایسے محرم وارث رشتہ دارون کے ذمہ اسکا خرچ واجب ہوگا اور ان رشتہ دارون مین مان بھی داخل ہی مثلاً ایک ایسے بچہ کی ایک مان ہے ایک دادا ہے تو اُسکے خرچ کا ایک ثلث مان کے ذمہ ہی اور دو ثلث دادا کے ذمہ کیونکہ دونون محرم بھی ہین اور بچہ کی میراث اسی نسبت سے پاسکتے ہین **مسئلہ** کھانے کپڑے پر کسیکو نوکر رکھنا درست نہین لیکن دودہ پلائی کو اسطرح نوکر رکھنا درست ہے لیکن پھر بھی کھانے کپڑے کی حیثیت اچھی طرح کھول کر ٹھیرا لے اور حیثیت کی تصریح نہ کرنے مین اوسط درجہ واجب ہوگا اور اگر نقد ٹھیرا ہے تو اُسکی مقدار آگے پیچھے دینے کی شرط خوب صاف صاف بیان کردے بالمعروف کا یہی مطلب ہی یہ سب مسئلے ہدایہ و درمختار مین ہین بجز مسئلہ مستنبطہ آیت وان اردتم کے

**ملحقات الترجمہ**

[ف] قولہ خوب دیکھ رہے ہین لان البصیرۃ للمبالغۃ

وَالَّذِيْنَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ وَيَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا يَّتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا ۚ فَاِذَا بَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ فَلَا جُنَاحَ

اور جو لوگ تم میں وفات پا جاتے ہیں اور بیبیاں چھوڑ جاتے ہیں وہ بیبیاں اپنے آپ کو روکے رکھیں چار مہینے اور دس دن پھر جب اپنی میعاد ختم کرلیں تو تمکو کچھ گناہ نہوگا

عَلَيْكُمْ فِيْمَا فَعَلْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ۭ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ۝ وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيْمَا عَرَّضْتُمْ بِهٖ مِنْ خِطْبَةِ

ایسی بات میں کہ وہ عورتیں اپنی ذات کیلئے کچھ کارروائی کریں قاعدہ کے موافق اور اللہ تعالیٰ تمہارے تمام افعال کی خبر رکھتے ہیں اور تم پر کوئی گناہ نہیں ہوگا جو ان مذکورہ عورتوں کو پیغام دینے کے بارہ میں کوئی

النِّسَاۗءِ اَوْ اَكْنَنْتُمْ فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ ۭ عَلِمَ اللّٰهُ اَنَّكُمْ سَتَذْكُرُوْنَهُنَّ وَلٰكِنْ لَّا تُوَاعِدُوْهُنَّ سِرًّا اِلَّآ اَنْ تَقُوْلُوْا قَوْلًا مَّعْرُوْفًا ڛ

بات اشارۃً کہو یا اپنے دل میں پوشیدہ رکھو اللہ تعالیٰ کو یہ بات معلوم ہے کہ تم اُن عورتوں کا ذکر مذکور کروگے لیکن اُنسے نکاح کا وعدہ مت کرو مگر یہ کہ کوئی بات قاعدہ کے موافق کہو۔

وَلَا تَعْزِمُوْا عُقْدَةَ النِّكَاحِ حَتّٰي يَبْلُغَ الْكِتٰبُ اَجَلَهٗ ۭ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ فَاحْذَرُوْهُ ۚ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ۝

اور تم تعلق نکاح کا ارادہ بھی مت کرو یہانتک کہ عدت مقررہ اپنی ختم کو نہ پہونچ جاوے۔ اور یقین رکھو اسکا کہ اللہ تعالیٰ کو اطلاع ہے تمہارے دلونکی بات کی سو اللہ تعالیٰ سے ڈرتے رہا کرو اور یقین رکھو کہ اللہ تعالیٰ معاف بھی کرنیوالے ہیں حلم والے بھی ہیں

ع ۱۴

کبیرہ سے ہی مگر ہمارے قواعد بھی اُس سے آبی نہیں **حکم سی و نہم عدت وفات زوج** وَالَّذِيْنَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ وَيَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا يَّتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا ۚ فَاِذَا بَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيْمَا فَعَلْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ۭ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ۝ ۲۳۴ اور جو لوگ تم میں وفات پا جاتے ہیں اور بیبیاں چھوڑ جاتے ہیں وہ بیبیاں اپنے آپکو (نکاح وغیرہ سے) روکے رکھیں چار مہینے اور دس دن پھر جب اپنی (عدت کی) میعاد ختم کرلیں تو تم کو (بھی) کچھ گناہ نہوگا ایسی بات (کے جائز رکھنے) میں کہ وہ عورتیں اپنی ذات کے لیے کچھ کارروائی (نکاح کی) کریں قاعدہ کے موافق (البتہ اگر کوئی بات خلاف قاعدہ شرع کے کریں اور تم باوجود روک سکنے کے نہ روکو تو تم بھی شریک گناہ ہوگے) اور اللہ تعالیٰ تمہارے تمام افعال کی خبر رکھتے ہیں **ف** یہ عدت اُس بیوہ کی ہے جسکو حمل نہو اور اگر حمل ہو تو بچہ پیدا ہونے تک اُسکی عدت ہی خواہ جنازہ لیجانے سے پہلے ہی پیدا ہو جاوے یا چار مہینے دس دن سے بھی زیادہ میں ہو یہ مسئلہ سورۂ طلاق میں آویگا **مسئلہ** جسکا خاوند مرجاوے اُسکو عدت کے اندر خوشبو لگانا۔ سنگار کرنا۔ سرمہ اور تیل بلا ضرورت دوا لگانا۔ مہندی لگانا رنگین کپڑے پہننا درست نہیں اور صریح گفتگوے نکاح ثانی بھی درست نہیں جیسا اگلی آیت میں آتا ہی اور رات کو دوسرے گھر میں رہنا بھی درست نہیں ترجمہ میں نکاح کے ساتھ جو وغیرہ کہا گیا ہے اُس سے یہی امور مراد ہیں اور یہی حکم ہی اس عورت کا جسپر طلاق بائن واقع ہو یعنی جس میں رجعت درست نہیں مگر اُسکو اپنے گھر سے دن کو بھی بدون سخت مجبوری کے نکلنا درست نہیں **مسئلہ** اگر چاندرات کو خاوند کی وفات ہوئی ہو تب تو یہ مہینے خواہ اُنتیس کے ہوں خواہ تیس کے چاند کے حساب سے پورے کیے جاوینگے اور اگر چاندرات کے بعد وفات ہوئی ہے تو یہ سب مہینے تیس تیس دن کے حساب سے پورے کیے جاوینگے پس کل ایک سو تیس دن پورے کرینگے اس مسئلہ سے بہت لوگ غافل ہیں اور جس وقت وفات ہوئی ہو جب یہ مدت گذر کر وہی وقت آویگا عدت ختم ہو جاویگی اور یہ جو فرمایا کہ عورتیں قاعدہ کے موافق کچھ کریں تو تمکو بھی گناہ نہوگا اس سے معلوم ہوا کہ اگر کوئی شخص کام خلاف شرع کرے تو اوروں پر بھی واجب ہوتا ہی کہ بشرط قدرت اُسکو روکیں ورنہ یہ لوگ بھی گنہگار ہوتے ہیں اور قاعدہ کے موافق سے یہ مراد ہی کہ جو نکاح تجویز ہو وہ شرعاً صحیح اور جائز ہو تمام شرائط حلت کے وہاں جمع ہوں **حکم سی و دوم پیغام نکاح در عدت** وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيْمَا عَرَّضْتُمْ بِهٖ مِنْ خِطْبَةِ النِّسَاۗءِ اَوْ اَكْنَنْتُمْ فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ ۭ عَلِمَ اللّٰهُ اَنَّكُمْ سَتَذْكُرُوْنَهُنَّ وَلٰكِنْ لَّا تُوَاعِدُوْهُنَّ سِرًّا اِلَّآ اَنْ تَقُوْلُوْا قَوْلًا مَّعْرُوْفًا ڛ وَلَا تَعْزِمُوْا عُقْدَةَ النِّكَاحِ حَتّٰي يَبْلُغَ الْكِتٰبُ اَجَلَهٗ ۭ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ فَاحْذَرُوْهُ ۚ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ۝ ۲۳۵

**اللغات** سرا کناعا فانہ غیر بہ او لاعن الوطی لانہ یسر ثم عن العقد لانہ سبب فیہ لہ بیضاوی الکتب المکتب من العدۃ ۱۲ بیضاوی العقدۃ موضع العقد وہو ما یعقد علیہ ۱۲ روح المعانی قلت فالاضافۃ بیانیۃ ۱۲ **النحو** الذین یتوفون مبتدأ و یتربصن خبرہ والرابط محذوف ای لہم اربعۃ اشہر عشر ذکر الوجہ ان

ان قاعدۃ تذکیر العدد وتانیثہ انما ہی اذا ذکر المعدود اما عند حذفہ فیجوز الامران مطلقاً کذا فی روح المعانی ۱۲ تقدیر الکلام ستذکرونہن فاذکروہن ولکن لا تواعدوہن سرا مواعدۃ الا مواعدۃ معروفۃ مذکورۃ بقولہ ان تقولوا قولا معروفا ۱۲

لَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ إِنْ طَلَّقْتُمُ النِّسَاءَ مَا لَمْ تَمَسُّوهُنَّ أَوْ تَفْرِضُوا لَهُنَّ فَرِيضَةً ۚ وَمَتِّعُوهُنَّ عَلَى الْمُوسِعِ

تم پر کچھ مواخذہ نہیں اگر بیبیوں کو ایسی حالت مین طلاق دیدو کہ انکو تمنے ہاتھ لگا یا ہے اور نہ انکے لیے کچھ مہر مقرر کیا ہے اور انکو ایک جوڑا دیدو صاحب وسعت کے ذمہ اسکی

قَدَرُهُ وَعَلَى الْمُقْتِرِ قَدَرُهُ ۚ مَتَاعًا بِالْمَعْرُوفِ ۖ حَقًّا عَلَى الْمُحْسِنِينَ ○

حیثیت کے موافق ہو اور تنگدست کے ذمہ اسکی حیثیت کے موافق ہو جوڑا دینا قاعدہ کے موافق واجب ہے خوش معاملہ لوگون پر

اور تمپر کوئی گناہ نہین ہوگا جوان مذکورہ[۱] عورتون کو (جوکہ عدت وفات مین ہین) پیغام (نکاح) دینے کے بارہ مین کوئی بات اشارۃً کہو (مثلاً یہ کہ مجکو ایک نیک عورت سے نکاح کی ضرورت ہے اور مثل اسکے) یا اپنے دلمین (آیندہ نکاح کر لینے کے ارادہ کو) پوشیدہ رکھو (جب بھی گناہ نہین اور وجہ اس اجازت کی یہ ہے کہ) اللہ تعالی کو یہ بات معلوم ہے کہ تم ان عورتونکا (ضرور) ذکر مذکور کروگے (سو خیر ذکر مذکور کرو) لیکن ان سے (صاف لفظون مین) نکاح کا وعدہ (اور گفتگو) مت کرو مگر یہ کوئی بات قاعدہ کے موافق کہو (تو مضائقہ نہین اور وہ بات قاعدہ کے موافق یہی ہے کہ اشارۃً کہو) اور تم تعلق نکاح (فی الحال) کا ارادہ بھی مت کرو یہانتک کہ عدت مقررہ اپنے ختم کو نہ پہونچ جاوے اور یقین رکھو اسکا کہ اللہ تعالے کو اطلاع ہے تمہارے دلونکی بات کی سو اللہ تعالے سے ڈرتے رہا کرو (اور ناجائز امر کا دل مین ارادہ بھی مت کیا کرو) اور (یہ بھی) یقین رکھو کہ اللہ تعالے معاف بھی کرنیوالے ہین (سو اگر کسی ناجائز امر کا ارادہ کیا تھا پھر توبہ کر لی تو معاف کر دیتے ہین اور) حلیم بھی ہین (سو اگر توبہ نکرنیوالے کو سردست سزا نہ دین تو اسکی وجہ حلم سمجھو دہوکہ مت کھاو) **ف** یہان عدت کے اندر چار فعل مذکور ہین دو زبان کے اور دو دل کے اور ہر ایک کا جدا حکم ہے اول زبان سے تصریحاً پیغام دینا یہ حرام ہے لا تواعدوھن سرا مین اسکا ذکر ہے۔ دوم زبان سے اشارۃً کہنا یہ جائز ہے لاجناح[۲] علیکم اور قولاً معروفا مین اسکا ذکر ہے۔ سوم دل سے یہ ارادہ کرنا کہ ابھی یعنی عدت کے اندر ہی نکاح کر لینگے یہ بھی حرام ہے کیونکہ عدت کے اندر نکاح کرنا حرام ہے اور ارادہ حرام کا حرام ہے لا تعزموا مین اسکا ذکر ہے۔ چہارم دل سے یہ ارادہ کرنا کہ عدت[۳] کے بعد نکاح کرینگے یہ جائز ہے اکننتم فی انفسکم مین اسکا ذکر ہے **مسئلہ** جو عورت طلاق بائن کی عدت مین ہو اسکا بھی یہی حکم ہے **حکم سی وسوم وجوب یا عدم مہر در طلاق قبل الدخول** طلاق قبل الدخول کی دو صورتین ہین یا تو اس نکاح کے وقت مہر مقرر نہین ہوا یا ہوا ہے صورت اولی کا حکم او لا مذکور ہے لَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ إِنْ طَلَّقْتُمُ النِّسَاءَ مَا لَمْ تَمَسُّوهُنَّ أَوْ تَفْرِضُوا لَهُنَّ فَرِيضَةً ۚ وَمَتِّعُوهُنَّ عَلَى الْمُوسِعِ قَدَرُهُ وَعَلَى الْمُقْتِرِ قَدَرُهُ ۚ مَتَاعًا بِالْمَعْرُوفِ ۖ حَقًّا عَلَى الْمُحْسِنِينَ ۝۲۳۶ تمپر (مہر[۴] کا) کچھ مواخذہ نہین اگر بیبیون کو ایسی حالت مین طلاق دیدو کہ نہ انکو تمنے ہاتھ لگایا ہے اور نہ ان کے لیے کچھ مہر مقرر کیا ہے (سو اس صورت مین مہر[۵] اپنے ذمہ مت سمجھو) اور (صرف) انکو ایک جوڑا دیدو صاحب وسعت کے ذمہ اسکی حیثیت کے موافق ہے اور تنگدست کے ذمہ اسکی حیثیت کے موافق (اور یہ) جوڑا دینا قاعدہ کے موافق (ہو اور یہ) واجب (ٹھیر چکا) ہے خوش معاملہ لوگون پر (یعنی سب مسلمانون پر کیونکہ خوش معاملگی بھی سب ہی کو حکم ہے) **ف مسئلہ** اگر نکاح کے وقت مہر مقرر نہ کیا جاوے نکاح ہو جاتا ہے **مسئلہ** اگر ایسی عورت کو قبل صحبت اور خلوت صحیحہ کے طلاق دیدے تو مہر کچھ دینا نہین پڑتا بلکہ ایک جوڑا تین کپڑون کا جس مین ایک کرتہ ہو ایک سربند اور ایک اتنا بڑا چادر جسمین سر سے پاؤن تک لپٹ سکے واجب ہوتا ہے **مسئلہ** ہدایہ مین صحیح اسی قول کو کہا ہے کہ اس جوڑہ مین حیثیت مرد کی معتبر ہے عورت کی حیثیت کا لحاظ نہین اور کرخی نے عورت کے حال کا اعتبار کیا ہے تو وہ آیت کو وصول بالفعل پر محمول کرتے ہین اور باقی کو وین رکھتے ہین **مسئلہ** ایسی عورت کو ایسا جوڑا دینا واجب اور قائم مقام مہر کے ہے **مسئلہ** یہ جوڑہ قیمت مین پانچ درہم سے کم نہو اور ایسی عورت کے مہر مثل کے

**اللغات** فریضۃ بمعنے مفعول والتاء لنقل اللفظ من الوصفیۃ الی الاسمیۃ ویحتمل المصدر ۱۲ بیضاوی

**النحو** او تفرضوا ای اولم تفرضوا جلالین عطف علی الفعل المجزوم ولم ح لنفی احد الامرین لا بعینہ وہو نکرۃ فی سیاق النفی فیفید العموم ای مالم یکن منکم المسیس

ولا فرض علی حد ولا تطلع منہم آثما او کفورا ولا حاجۃ الی القول بان او بمعنی الواو اھ روح المعانی قلت قد اخذت بحاصلہ فی الترجمۃ۔ قولہ متاعا ای تمتیعا مفعول مطلق ۱۲

**الفقہ** استدل مالک علی استحباب ہذہ المتعۃ بقولہ المحسنین سماہا احسانا ونحن نقول ان الامر وکلمۃ علی ومتاعا مصدرا موکدا وحقا تدل علی الوجوب فیاول المحسنین بما اولت بہ فی الترجمۃ ۱۲

**ملحقات الترجمۃ**

[۱] قولہ مذکورہ عورتونکو حمل اللام فی النساء علی العہد ۱۲

[۲] قولہ نفی لاجناح علیکم اور قولا معروفا وانما ذکر مرتین للتاکید لان المحل لاجل تعلق حق الزوج السابق کان ضیقا فناسب ذکر الاباحۃ بالتکریر والنہی فی التقیید بالتعریض مرۃ وبالمعروف مرۃ تنبیہا علی وجوب الاحتیاط البالغ فی ہذا الامر فان التعریض نفی الاذن فی التصریح والمعروف دل علی کون التصریح غیر معروف ہذا ما سنح لی واللہ اعلم وفی روح المعانی ما نصہ وفی الکلام الی الا ان تقولوا قولا معروفا تصریح بما فہم من ولا جناح علی وجہ تاکید ذلک الرفع وہو نوع من الطرد والعکس حسن اھ لکنی لم افہم الکلام حق الفہم فمن فہم فلیہد الی ولکتف بما ہیا ۱۲

[۳] قولہ عدت کے بعد نکاح کرینگے وانما صرح بنفی الجناح فیہ مع انہ لا یحتمل ظاہرا لزوم الجناح فیہ لان المحل لما کان ضیقا کان غلیظا ان یحسب احد ان الکلام النفسی عسی ان یکون فی حکم الکلام اللفظی وہذا لا یجوز بصیغۃ الصریحۃ فلعل ذلک لا یجوز ایضا فافہم ۱۲

[۴] قولہ مہر کا کچھ مواخذہ فالجناح دنیوی کما صرح بہ المفسرون بقرینۃ مقابلتہ لقولہ نصف ما فرضتم

[۵] قولہ مہر اپنے ذمہ مت سمجھو اشار الی تقدیر المعطوف علیہ

فَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَاُعَذِّبُهُمْ عَذَابًا شَدِيْدًا فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۫ وَمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ۝ وَاَمَّا الَّذِيْنَ

تفصیل یہ ہے کہ جو لوگ کافر تھے سو اُنکو سخت سزا دونگا دنیا مین بھی اور آخرت میں بھی اور اُن لوگون کا کوئی حامی نہوگا اور جو لوگ

اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَيُوَفِّيْهِمْ اُجُوْرَهُمْ ؕ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الظّٰلِمِيْنَ ۝

مومن تھے اور اُنہون نے نیک کام کیے تھے سو اُنکو اللہ تعالےٰ اُنکے ثواب دینگے اور اللہ تعالیٰ محبت نہین رکھتے ظلم کرنیوالون سے

نص ہی رفع مع الجسد مین اور بلا تعذر معنی حقیقی کے مجازی لینا ممتنع ہی اور دلیل تعذر مفقود ہی اور حیات احادیث و اجماع سے ثابت ہی چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہی ان عیسی لم یمت وانہ راجع الیکم قبل یوم القیامۃ اورد السیوطی فی الدر المنثور اور اجماع نہایت ظاہر ہی کہ کسی مستند عالم سے سلفاً و خلفاً اسکے خلاف منقول نہین اور اگر وفات کے معنی نہ لیے جاوین جیسے اور علماء اسطرف گئے ہین کہ توفی کے معنے پورا لے لینے کے ہین مراد اس سے یہ کہ مین تمکو آسمان پر پورا یعنی مع الجسد لیلونگا تو جواب مین استدلال کی بنا ہی منہدم ہو جاویگی یا وفات کے معنے لین اور پھر بعد رفع حیات کے قائل ہون جیسا بعض اسطرف بھی گئے ہین تو بھی حیات فی الحال کی نفی لازم نہین آتی۔ اور عقلی دلیل کے جواب کے لیے ان اللہ علی کل شیٔ قدیر کافی ہی البتہ جو امور ممتنع بالذات ہین وہ عموم شئے سے مستثنے ہین یا جو ممتنع شرعاً ہین انکا عدم وقوع یقینی ہی اور رفع مجسد کا امتناع نہ ثابت ہوا اور نہ ثابت ہو سکے پس دعوی مدعی کا محض باطل اور گمراہی ہی اور تحریف احادیث کی بناء الفاسد علی الفاسد ہی پھر تعیین مصداق ترجیح بلا مرجح ہی کیا دوسرا شخص ایسے مثیل ہونیکا اپنے لیے دعوی نہین کرسکتا۔ یہ تقریر اس بحث مین اجمالی ہی مگر انشاء اللہ تعالےٰ کافی ہی اور مفصل بحث مین بہت سے رسالے اور کتابین ہمارے زمانہ کے علماء اہل حق نے شائع فرما دیے ہین اگر شوق ہو مطالعہ فرمایا جاوے لیکن ذہین آدمی اس اجمالی تقریر سے سب شبہات کا جواب سمجھ سکتا ہی ربط اوپر کی آیت مین مذکور تھا کہ مین ان اختلاف کرنے والونکے درمیان قیامت کے روز عملی فیصلہ کرونگا۔ اینے آئندہ مین اُس فیصلہ کا بیان ہی

**فیصلہ اہل حق و اہل باطل روز جزا** فَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَاُعَذِّبُهُمْ عَذَابًا شَدِيْدًا فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۫ وَمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ﴿۵۶﴾ وَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَيُوَفِّيْهِمْ اُجُوْرَهُمْ ؕ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۵۷﴾ تفصیل[۵۱] (فیصلہ کی) یہ ہی کہ جو لوگ (ان اختلاف کرنیوالون مین) کافر تھے سو اُنکو (اُنکے کفر پر) سخت سزا دونگا (مجموعہ دونون جہان مین) دنیا مین بھی (کہ وہ تو ہو چکی) اور آخرت مین بھی (کہ وہ باقی رہی) اور اُن لوگونکا کوئی حامی (طرفدار) نہوگا اور جو لوگ مومن تھے اور اُنہون نے نیک کام کیے تھے سو اُنکو اللہ تعالےٰ اُنکے (ایمان اور نیک کامونکے) ثواب دینگے اور کفار کو سزا ملنے کی وجہ یہ ہے کہ) اللہ تعالےٰ محبت نہین رکھتے (ایسے[۵۲]) ظلم کرنیوالون سے (جو خدا تعالےٰ یا پیغمبرون کے منکر ہون یعنی چونکہ یہ ظلم عظیم ہے معافی کے قابل نہین اسلیے مبغوض شدید ہوکر سزایاب ہو جاتا ہے) **ف** اس آیت کے مضمون مین ایک خفیف سا اشکال ہی کہ قیامت کے فیصلہ کے بیان مین اس کہنے کے کیا معنی کہ مین دنیا و آخرت مین سزا دونگا کیونکہ اُسوقت تو سزاے دنیوی نہین ہوگی۔ حل اسکا یہ ہی کہ اس کہنے کی ایسی مثال ہی جیسے کوئی حاکم کسی مجرم کو یہ کہے کہ اسوقت تو ایک سال کی قید کرتا ہون اگر جیلخانہ مین کوئی شرارت کی تو دو سال کی کر دون گا فقط اسکا مطلب یہ ہوتا ہی کہ یہ دو سال آج کی تاریخ سے شروع ہونگے پس اس بنا پر یہ یقینی ہے کہ شرارت کے بعد دو سال مراد نہین بلکہ اُس شرارت کے وقت اگرچہ کچھ مدت گذر چکی ہو مگر پھر بھی یہ کہا جاتا ہی کہ شرارت کے بعد دو سال کا حکم ہو جاویگا حاصل یہ ہوتا ہی کہ شرارت پر اس مجموعہ کی تکمیل بطور انضمام ایک سال زائد کے مرتب ہو جاویگی اسیطرح یہان سمجھنا چاہیئے کہ دنیا مین تو سزا ہو چکی اسکے ساتھ سزائے آخرت منضم ہوکر یہ مجموعہ قیامت کے روز مکمل کر دیا جاویگا یعنے سزاے دنیا کا کفارہ نہوگا سزاے آخرت کے لیے بخلاف اہل ایمان کے کہ اگر اُنپر دنیا مین کوئی مصیبت وغیرہ آتی ہے تو گناہ معاف ہوتے ہین اور آخرت کی عقوبت خفیف یا دفع ہو جاتی ہے۔ اور اسکی وجہ کی طرف لا یحب الظالمین مین اشارہ فرمایا گیا ہی یعنی اہل ایمان بسبب ایمان کے محبوب ہین محبوب کے ساتھ ایسے معاملات ہوا کرتے ہین اور اہل کفر بسبب کفر کے مبغوض ہین مبغوض کے ساتھ ایسا معاملہ نہین ہوتا۔ اور کفار مین دو احتمال ہین یا تو خاص کفار یعنے یہودی یا مطلق کفار جسمین اور فرقے بھی داخل ہو جاوینگے سبکی سزائے آخرت تو ظاہر ہے اور دنیوی سزا یہود کے لیے تو یہی کافی ہی جسکا اوپر ذکر ہے یعنے ہمیشہ

**ملحقات الترجمة**

[۵۱] قوله تفصيل افاد هذا مفهوم الفاء واما قوله عز فصل في الفائدة ماخذه الذوق والحمد لله وتايده بالوجه الرابع من الوجوه المذكورة في روح المعاني ۱۲

[۵۲] قوله ايسے اشارة الى كون الظالمين بالمعنى الخاص وهو الظلم العظيم المذكور في القرآن بمعنى الشرك والكفر وان اريد العهد باراده اليهود كفى كلمة (ايسے) ايضا ۱۲

**البلاغة** قوله فاعذبهم بالتكلم وفيوفيهم بالغيبة في روح المعاني للايذان بان توفية الاجر مما لا يقتضي لها نصب نفس لانها من آثار الرحمة الواسعة ولا كذلك العذاب اھ ۱۲

ذٰلِكَ نَتْلُوْهُ عَلَيْكَ مِنَ الْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ ۝ اِنَّ مَثَلَ عِيْسٰى عِنْدَ اللّٰهِ كَمَثَلِ اٰدَمَ ؕ خَلَقَهٗ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ

یہ ہم تمکو پڑھ پڑھ کر سناتے ہیں جو کہ منجملہ دلائل کے ہے اور منجملہ حکمت آمیز مضامین کے ہے۔ بیشک حالت عجیبہ عیسیٰ کی اللہ تعالے کے نزدیک مشابہ حالت عجیبہ آدم کے ہے کہ انکو مٹی سے بنایا پھر

قَالَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝ اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ فَلَا تَكُنْ مِّنَ الْمُمْتَرِيْنَ ۝

انکو حکم دیا کہ ہو جا بس وہ ہو گئے۔ یہ امر واقعی آپکے پروردگار کیطرف سے ہے سو آپ شبہ کرنیوالوں میں سے نہ ہو جیے

مغلوب رہینگے اور دیگر کفار کی سزا بھی مختلف اوقات میں ہوتی رہتی ہے کبھی مسلمانوں کے جزیہ گذار ہوتے ہیں کبھی ہلاک کیے جاتے ہیں کبھی دوسرے امراض و مصائب میں مبتلا ہوتے ہیں اور گو یہ واقعات اہل اسلام کو بھی پیش آتے ہیں مگر اُنکے لیے وہ بطور سزا و مبغوضیت کے نہیں ہوتے بلکہ اُنکے لیے رحمت اور کفارہ سیئات ہوتا ہے فقط **ربط** یہ قصہ یہانتک ختم ہو گیا آگے اس اخبار کا دلیل نبوت محمدیہ ہونا بوجہ خارق عادت ہونیکے بیان فرماتے ہیں جیسے اوپر آیت ذٰلِكَ مِنْ اَنْبَاءِ الْغَيْبِ میں اسکی تقریر گذر چکی اور آگے بھی آتی ہے **استدلال بر نبوت محمدیہ بقصہ مذکورہ** ذٰلِكَ نَتْلُوْهُ عَلَيْكَ مِنَ الْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ ۝۵۸ یہ (قصہ مذکورہ) ہم تمکو (بذریعہ وحی کے) پڑھ پڑھ کر سناتے ہیں جو کہ (آپ کے) منجملہ دلائل (نبوت) کے ہے اور منجملہ حکمت آمیز مضامین کے ہے **ف** یعنی فی نفسہ بھی مشتمل ہے علم و حکمت کی باتوں پر بوجہ اسکے دال ہے قدرت الٰہیہ اور دیگر علوم پر اور آپکے اعتبار سے بھی دلیل ہے صدق دعویٰ نبوت پر کیونکہ آپکو یہ قصہ مثل دیگر قصص ماضیہ کے اور کسی ذریعہ سے دریافت نہیں ہوا ایسی حالت میں خبر دینا خارق عادت ہے جو کہ دلائل ثبوت نبوت سے ہے **ربط** بعد ختم قصہ کے آگے عود ہے محاجہ اہل کتاب کی طرف جیسے شروع سورت میں نصاریٰ پر نفی الوہیت عیسیٰ علیہ السلام پر دلائل قائم کیے تھے آگے بھی اسی مضمون کا بیان ہے جو منجملہ شبہات نصاریٰ کے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا بے باپ پیدا ہونا تھا انکو آپکی الوہیت یا ابن اللہ ہونیکا شبہہ ہو گیا تھا اسلیے اس استدلال کا ناکافی ہونا بتلاتے ہیں **جواب استدلال نصاریٰ بولادت عیسیٰ علیہ السلام بے پدر** اِنَّ مَثَلَ عِيْسٰى عِنْدَ اللّٰهِ كَمَثَلِ اٰدَمَ ؕ خَلَقَهٗ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ قَالَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝۵۹ بیشک حالت عجیبہ (حضرت) عیسیٰ (علیہ السلام) کی اللہ تعالے کے نزدیک (یعنی انکی تجویز ازلی میں) مشابہ حالت عجیبہ (حضرت) آدم (علیہ السلام) کے ہے کہ ان (آدم علیہ السلام) کو (یعنی انکے قالب کو) مٹی سے بنایا پھر ان (کے قالب) کو حکم دیا کہ (جاندار) ہو جا بس وہ (جاندار) ہو گئے **ف** حاصل تقریر کا یہ ہوا کہ عیسیٰ علیہ السلام کا بے باپ پیدا ہونا قدرت الٰہیہ سے کوئی بعید نہیں چنانچہ انکے قبل حضرت آدم علیہ السلام بے باپ اور بے ماں کے محض مٹی ہی سے پیدا ہو چکے ہیں پس بے باپ کے پیدا ہونے میں دونوں شریک ہیں اور بے ماں کے پیدا ہونے میں مشبہ بہ زیادہ عجیب ہیں کیونکہ آدمی کا صرف ماں کے خون سے بننا اتنا عجیب نہیں جتنا مٹی سے بننا زیادہ عجیب ہے پھر جسم آدم علیہ السلام کی عدم الوہیت سب کے نزدیک مسلم ہے تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی الوہیت کا شبہہ اس بنا پر کیسے ہو سکتا ہے۔ اور تجویز ازلی کا مطلب یہ ہے کہ پیدا کرنیکے قبل علم الٰہی میں یوں ہی مقدر تھا کہ ان حضرات کی پیدائش اس کیفیت سے ہوگی **ربط** آگے مضمون مذکور کے حق ہونیکو مؤکد فرماتے ہیں **تاکید مضمون مذکور** اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ فَلَا تَكُنْ مِّنَ الْمُمْتَرِيْنَ ۝۶۰ یہ امر واقعی (جو اوپر مذکور ہوا) آپ کے پروردگار کیطرف سے (بتلایا گیا) ہے سو آپ شبہ کرنے والوں میں سے نہ ہو جیے **ف** اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ نعوذ باللہ آپ میں احتمال شبہہ کرنیکا تھا اصل یہ ہے کہ نہی سے فائدہ کبھی خصوصیت مخاطب کی ہوتی ہے کہ تم ایسا کام نہ کرنا جبکہ احتمال ہو اُس کام کے کرنے کا اور کبھی اس سے قطع نظر کر کے نفس مضمون کا مؤکد و مہتم بالشان ہونا مقصود ہوتا ہے جیسے کوئی بادشاہ اپنے وفادار وزیر سے کہیں جانے کے وقت اپنے پرانے احکام و معمولات کی جنکو ہمیشہ سے وقع پر پہلے سے بھی وہ وزیر برتتا آیا ہے تاکید کرے گو یہ بھی اطمینان ہو کہ یہ بے تاکید کے بھی حسب معمول عمل کریگا وہاں یہی مقصود ہوتا ہے پس آیت میں بھی امر ثانی مراد ہے خوب سمجھ لو **ربط** اوپر کی تقریر تو طالبان حق کی

**ملحقات الترجمة**
۵۱ قوله منجملہ ہو ترجمہ من کرہ للطف۔
۵۲ قوله یہ امر واقعی اشارۃ الی ان اللام للعہد۔

**النحو** قوله ذلک بتلاوہ نتلوہ خبرہ من الآیات حال من الضمیر المنصوب کذا فی روح المعانی۔ قوله خلقه قال البیضاوی جملۃ مفسرۃ للتمثیل مبنیۃ لما له الشبہ۔
**البلاغة** قوله ذلک نتلوہ الاتیان بما یدل علی البعد للاشارۃ الی عظم شان المشار الیه وبعد منزلته فی الشرف والمراد نتلوہ الا انه عبر بالمضارع استحضارا للصورۃ الحاصلۃ اعتناء بها کذا فی روح المعانی۔

قوله الحکیم فی الکشاف الذکر الحکیم القرآن وصف بصفۃ من هو من سببه او کانه ینطق بالحکمۃ لکثرۃ حکمه۔ قوله فیکون قال البیضاوی حکایۃ حال ماضیۃ۔ فی روح المعانی التعبیر بالمضارع مع ان المقام مقام المضی لتصویر ذلک الامر الکامل بصورۃ المشاهد الذی یقع الآن ایذانا بانه من الامور المستغربۃ العجیبۃ الشان وجوز ان یکون التعبیر بذلک لما ان الکون مستقبل بالنظر الی ما قبله۔

فَمَنْ حَاجَّكَ فِيهِ مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَكَ مِنَ الْعِلْمِ فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ أَبْنَاءَنَا وَأَبْنَاءَكُمْ وَنِسَاءَنَا وَنِسَاءَكُمْ

پس جو شخص آپ سے عیسے علیہ السلام کے باب مین حجت کرے آپ کے پاس علم آئے پیچھے تو آپ فرما دیجیے کہ آجاؤ ہم بلا لین اپنے بیٹونکو اور تمہارے بیٹونکو اور اپنی عورتونکو اور تمہاری عورتونکو

وَأَنْفُسَنَا وَأَنْفُسَكُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَعْنَتَ اللَّهِ عَلَى الْكَاذِبِينَ ○

اور خود اپنے تنونکو اور تمہارے تنونکو پھر ہم خوب دل سے دعا کرین اس طور پر کہ اللہ کی لعنت بھیجین اُن پر جو ناحق پر ہون

تفہیم کے لیے بھی آگے معاندین کے ساکت کرنیکا طریقہ بتلاتے ہین **طریق اسکات معاندین** فَمَنْ حَاجَّكَ فِيهِ مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَكَ مِنَ الْعِلْمِ فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ أَبْنَاءَنَا وَأَبْنَاءَكُمْ وَنِسَاءَنَا وَنِسَاءَكُمْ وَأَنْفُسَنَا وَأَنْفُسَكُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَعْنَتَ اللَّهِ عَلَى الْكَاذِبِينَ (۶۰) پس جو شخص آپ سے عیسے علیہ السلام کے باب مین (اب بھی) حجت کرے آپ کے پاس علم (واقعی) آئے پیچھے تو آپ (جواب مین یون) فرما دیجیے کہ (اچھا اگر دلیل سے نہین مانتے تو پھر) آجاؤ ہم (اور تم) بلا (کر جمع کر) لین اپنے بیٹونکو اور تمہارے بیٹون کو اور اپنی عورتونکو اور تمہاری عورتونکو اور خود اپنے تنون کو اور تمہارے تنون کو پھر ہم (سب ملکر) خوب دل سے دعا کرین اس طور پر کہ اللہ کی لعنت بھیجین اُنپر جو (اس بحث مین) ناحق پر ہون **ف** مطلب یہ کہ دلیل سے گفتگو ختم نہ ہو تو یون کرلو کہ سب ملکر اللہ تعالے سے دعا کرو کہ جو اس امر مین باطل پر ہو اُسپر خدا تعالی کیطرف سے وبال اور ہلاکت پڑے کیونکہ لعنت کے معنی رحمت حق سے بعید ہو جانا اور رحمت سے بعید ہونا قہر سے قریب ہونا ہے پس حاصل معنی اسکا یہ ہوا کہ جھوٹے پر قہر نازل ہو سو جو شخص جھوٹا ہو گا وہ اسکا خمیازہ بھگتے گا اسوقت پوری تعیین صادق کاذب کی اہل عناد کے نزدیک بھی واضح ہو جاویگی اسطور پر بددعا کرنیکو مباہلہ کہتے ہین اور اسمین اصل خود مباحثہ کرنیوالونکا جمع ہو کر مضمون مذکور بددعا کرنا ہے اپنے اعزہ و اقارب کو جمع کرنیکی ضرورت نہین لیکن اس سے اور اہتمام بڑھ جاتا ہے کیونکہ ایسے لوگونکے ضرر یا ہلاکت سے خود طبعاً انسان کو رنج ہوتا ہے پس اس مضمون سے کہ جو ہم مین جھوٹا ہو اُسکے یہ لوگ بھی ہلاک ہو جاوین اور مصیبت مین مبتلا ہون اپنے دعوی کی راستی کا اور زیادہ کامل یقین ہونا ثابت ہوتا ہے یہ آیت اُسوقت نازل ہوئی تھی کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے نجران کے رہنے والے نصاری کو دعوت اسلام کا فرمان لکھا تھا اور اُسکا خلاصہ مضمون تین امرون مین ترتیب تھی یا اسلام یا جزیہ یا قتال اُنہون نے باہم مشورہ کرکے شرحبیل اور عبد اللہ بن شرحبیل اور جبار بن قیص کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مین بھیجا ان لوگون سے آپ کی مذہبی گفتگو ہوئی یہانتک کہ حضرت عیسے علیہ السلام کے مقدمہ مین کلام کی نوبت پہونچی اُسوقت یہ آیت نازل ہوئی آپنے انکو اس مضمون کی خبر دی اور خود مع حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا و حضرت علی رضی اللہ عنہ و امام حسن رضی اللہ عنہ و امام حسین رضی اللہ عنہ کے تشریف لا کر مباہلہ کے لیے مستعد ہوئے شرحبیل نے یہ دیکھکر اپنے دونون ہمراہیون سے کہا کہ تمکو انکا نبی ہونا معلوم ہے نبی سے مباہلہ کرکے فلاح نہین ہو سکتی ہم سب بلاشبہ ہلاک ہو جاوینگے ان دونون نے کہا جیسی رای ہو شرحبیل بولا کہ رائے یہی ہے کہ ان ہی کی رای کے موافق ان سے صلح کر لو چنانچہ آپسے عرض کیا گیا آپنے اُنپر جزیہ مقرر فرما دیا اور اُنہون نے منظور کیا اوردہ فی روح المعانی عن دلائل البیہقی الا انجی علی والجزم بالنبوۃ فانہ عن دلائل ابی نعیم و صحیحین مین ان دو شخصونکا آنا مذکور ہے عاقب اور سید ممکن ہے کہ سب ہون **ف** آیت مین اپنے تن سے مراد تو خود اہل مباحثہ ہین اور نساء سے خاص زوجہ مراد نہین بلکہ اپنے گھر کی جو عورتین ہون جسمین دختر بھی داخل ہے چنانچہ آپ بوجہ اسکے کہ حضرت فاطمہ سب اولاد مین زیادہ عزیز تھین انکو لائے اسیطرح ابناءنا سے خاص صلبی اولاد مراد نہین بلکہ عام ہے اولاد کی اولاد کو بھی اور جو مجازاً اولاد کہلاتے ہون یعنی عرفاً مثل اولاد کے سمجھے جاتے ہون اس مفہوم مین نواسے اور داماد بھی داخل ہین چنانچہ آپ حضرت حسنین اور حضرت علی رضی اللہ عنہم کو لائے پس بعض شیعہ کا اس سے یہ سمجھنا کہ حضرت علی نساءنا مین تو یقیناً داخل نہین اور ظاہر ہے کہ ابناءنا مین بھی داخل نہین کیونکہ داماد بیٹا نہین ہوتا پس انفسنا مین داخل ہونگے تو عین رسول ہوئے اسلیے خلافت بلا فصل کے مستحق ہوئے انتہے

**ملحقات الترجمہ**

**لہ قولہ** فی ترجمۃ ندع اور تم مبناہ کون الصیغۃ للمتکلم مع الغیر ۱۲ **۲ قولہ** فی ترجمۃ فنجعل اس طور پر مبناہ ما فی روح المعانی انہ معطوف علے نبتہل مفسر للمراد منہ ۱۲ **۳ قولہ** فی ف جمع کرنے کی الخ ماخذہ روح المعانی ۱۲

**اللغات** فی القاموس الابتہال الاجتہاد فی الدعاء واخلاصہ اھ وفیہ البہل المال القلیل واللعن اھ قلت واتم منہ ما فی المدارک البہلۃ بالفتح والضم اللعنۃ واصل الابتہال ہذا ثم یستعمل فی کل دعاء یجتہد فیہ وان لم یکن التعانا اھ ۱۲

**البلاغۃ** قولہ نساءنا المراد الجنس فلا یشکل بکون فاطمۃ رضی واحدۃ ۱۲

**الروایات** اوردہ فی لباب النقول عن ابن ابی حاتم من طریق العوفی عن ابن عباس والیضا عن البیہقی من طریق سلمۃ بن عبد یوشع عن ابیہ عن جدہ والیضا عن طبقات ابن سعد عن الازرق بن قیس روایات متقاربۃ فی نزول قولہ تعالی ان مثل عیسے عند اللہ الے قولہ وان اللہ لہو العزیز الحکیم ولما ذکرت ملخصہا فی المتن لم اعدہا فی الحواشی ۱۲

ع ۶

إِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْقَصَصُ الْحَقُّ ۚ وَمَا مِنْ إِلٰهٍ إِلَّا اللّٰهُ ۚ وَإِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ۝ فَإِنْ تَوَلَّوْا فَإِنَّ اللّٰهَ عَلِيمٌ بِالْمُفْسِدِينَ ۝

بے شک یہ مذکور وہی ہے سچی بات اور کوئی معبود ہونیکے لائق نہیں بجز اللہ تعالے کے اور بلا شک اللہ تعالی ہی غلبہ والے حکمت والے ہیں پھر اگر سرتابی کریں تو بیشک اللہ تعالی خوب جاننے والے ہیں فساد والوں کو

قُلْ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ تَعَالَوْا إِلٰى كَلِمَةٍ سَوَاءٍ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ أَلَّا نَعْبُدَ إِلَّا اللّٰهَ وَلَا نُشْرِكَ بِهِ شَيْئًا وَلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا

آپ فرما دیجیے کہ اے اہل کتاب آؤ ایک ایسی بات کی طرف جو کہ ہمارے اور تمہارے درمیان برابر ہے یہ کہ بجز اللہ تعالے کے ہم کسی اور کی عبادت نکریں یا اللہ تعالے کیساتھ کسیکو شریک نہ ٹھیرائیں اور ہم میں سے کوئی کسی

بَعْضًا أَرْبَابًا مِنْ دُونِ اللّٰهِ ۚ فَإِنْ تَوَلَّوْا فَقُولُوا اشْهَدُوا بِأَنَّا مُسْلِمُونَ ۝

دوسرے کو رب نہ قرار دے خدا تعالے کو چھوڑ کر پھر اگر وہ لوگ اعراض کریں تو تم لوگ کہدو کہ تم اسکے گواہ رہو کہ ہم تو ماننے والے ہیں

بالکل بناء الفاسد علی الفاسد ہے اول تو ہمنے انکا ابناء میں داخل ہونا صحیح ثابت کر دیا دوسرے اگر انفسنا میں بھی داخل مان لیا جاوے تو محاورہ میں اپنے متعلقین پر گو وہ تعلق کسی درجہ کا ہو انفسنا کا اطلاق صحیح ہے خود قرآن میں تقتلون انفسکم آیا ہے اور مراد تقتلون قومکم ہے ف ۳ رد المختار باب الرجعۃ بحث حلالہ میں بحر سے بحوالہ غایۃ البیان کے نقل کیا کہ مباہلہ اب بھی حاجت کے وقت جائز اور مشروع ہے میں کہتا ہوں کہ لعان کا مشروع ہونا مشروعیۃ مباہلہ کی کافی دلیل ہے اور باب اللعان بحث صفۃ اللعان میں جواز کے لیے یہ شرط بھی لگائی ہے کہ مباہلہ کرنے والا صادق ہو میں کہتا ہوں کہ صدق سے مراد صدق قطعی ہے ظنی نہیں تو مسائل اختلافیہ ظنیہ میں ناجائز ہوگا اور مباہلہ کا انجام کہیں تصریحاً تو نظر سے نہیں گذرا اگر حدیث میں قصہ مذکورہ کے متعلق اتنا مذکور ہے کہ اگر وہ لوگ مباہلہ کر لیتے تو انکے اہل اور اموال سب ہلاک ہو جاتے اور ایک روایت میں ہے کہ وہ جل جاتے اور وہ فے الجلالین بروایۃ احمد عن ابن عباس اس سے قیاساً یہ معلوم ہوتا ہے کہ اب بھی اسکا اثر یہی ہلاکت یا ضرر عظیم وصریح ہو لیکن لحوق ضرر میں توقف ہونا یا ظہور نہونا موجب اشتباہ نہونا چاہیئے کیونکہ تعیین حق و باطل کے لیے دلائل شرعیہ بس ہیں مباہلہ پر موقوف نہیں زیادہ غرض اسکی نزاع لسانی کا ختم کرنا ہے واللہ اعلم **ربط** اوپر عیسے علیہ السلام کے بے باپ پیدا ہونے سے انکی الوہیت پر استدلال کر نیکا ابطال اور جواب پورا ہو گیا آگے اہتمام کے لیے اس مضمون کا حق ہونا اور نتیجہ کے طور پر حق تعالے کا الٰہ واحد ہونا بیان فرماتے ہیں **تاکید حقیت مضمون مذکور و اثبات توحید** إِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْقَصَصُ الْحَقُّ ۚ وَمَا مِنْ إِلٰهٍ إِلَّا اللّٰهُ ۚ وَإِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ۝۶۲ بے شک یہ (جو کچھ) مذکور (ہوا) وہی ہے سچی بات اور کوئی معبود ہونے کے لائق نہیں بجز اللہ تعالے کے (یہ توحید ذاتی ہوئی) اور بلاشک اللہ تعالے ہی غلبہ والے حکمت والے ہیں (یہ توحید صفاتی ہوئی) **ربط** آگے فساد و عناد والوں سے جو کہ اتنی حجتوں کے بعد بھی نہ مانیں گفتگو کرنے سے باز رکھتے ہیں اور انکا معاملہ اپنے حوالہ ہونا بتلاتے ہیں **انجام اہل فساد** فَإِنْ تَوَلَّوْا فَإِنَّ اللّٰهَ عَلِيمٌ بِالْمُفْسِدِينَ ۝۶۳ پھر (ان سب حجتوں کے بعد بھی) اگر (حق قبول کرنے سے) سرتابی کریں تو (آپ[1] ان کا معاملہ حوالہ بخدا کیجیے کیونکہ) بے شک اللہ تعالے خوب جاننے والے ہیں فساد والوں کو **ربط** اوپر تو اہل کتاب سے محاجہ تھا جسکو با حسن وجوہ ختم کر دیا گیا آگے ملاطفت کے ساتھ انکو پھر دعوت الی الحق کیجاتی ہے اور اوپر روی سخن زیادہ نصاری کیطرف تھا اور آگے بوجہ عموم الفاظ یہود و نصارے دونوں کی طرف عام ہے **دعوت اہل کتاب بلطف** قُلْ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ تَعَالَوْا إِلٰى كَلِمَةٍ سَوَاءٍ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ أَلَّا نَعْبُدَ إِلَّا اللّٰهَ وَلَا نُشْرِكَ بِهِ شَيْئًا وَلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضًا أَرْبَابًا مِنْ دُونِ اللّٰهِ ۚ فَإِنْ تَوَلَّوْا فَقُولُوا اشْهَدُوا بِأَنَّا مُسْلِمُونَ ۝۶۴ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم) آپ فرما دیجیے کہ اے اہل کتاب آؤ ایک ایسی بات کیطرف جو کہ ہمارے اور تمہارے درمیان (مسلم ہونے میں) برابر ہے (وہ) یہ (ہے) کہ بجز اللہ تعالے کے ہم کسی اور کی عبادت نکریں اور اللہ تعالے کے ساتھ کسیکو شریک نہ ٹھیرائیں اور ہم میں سے کوئی کسی دوسرے کو رب نہ قرار دے خدا تعالی کو چھوڑ کر

**ملحقات الترجمہ**

[1] قولہ آپ انکا معاملہ الخ اشارۃ الی کون الجزاء محذوفا ای فاعرض عنہم وکل امرہم الی اللہ المذکور ہو علۃ المحذوف ۱۲

**اللغات** قولہ القصص فی روح المعانی القصص ہو الخبر ای ان ہذا ہو الحق لا ما یدعیہ النصاری من کون المسیح علیہ السلام الٰہا او ابن اللہ تعالوا الخ سواء مصدر بمعنے مستویۃ لا اختلاف فیہا بکل الشرائع ۱۲

**الروایات** فی روح المعانی نزلت فی وفد نصاری نجران قالہ السدی والحسن وابن زید ومحمد ابن جعفر بن الزبیر وروی عن قتادۃ والربیع وابن جریج انہا نزلت فی یہود المدینۃ وذہب ابو علی الجبائی انہا نزلت فی الفریقین من اہل الکتاب واستظہرہ بعض المحققین لعمومہ وروی الترمذی وحسنہ انہ لما نزلت اتخذوا احبارہم ورہبانہم اربابا من دون اللہ قال عدی بن حاتم ما کنا نعبدہم یا رسول اللہ قال الیس کانوا یحلون لکم ویحرمون فتاخذون بقولہم قال نعم قال ہو ذاک ۱۲

يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تُحَآجُّوْنَ فِيْۤ اِبْرٰهِيْمَ وَمَآ اُنْزِلَتِ التَّوْرٰىةُ وَالْاِنْجِيْلُ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِهٖ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝ هٰٓاَنْتُمْ

اے اہل کتاب کیون حجت کرتے ہو ابراہیم کے بارہ مین حالانکہ نہین نازل کیگئی توراۃ اور انجیل مگر ان کے بعد کیا پھر سمجھتے نہین ہو ہان تم

هٰٓؤُلَاۗءِ حَاجَجْتُمْ فِيْمَا لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ فَلِمَ تُحَآجُّوْنَ فِيْمَا لَيْسَ لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ ۭ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝

ایسے ہو کہ ایسی بات مین تو حجت کرہی چکے تھے جس سے تمکو کسیقدر تو واقفیت تھی سو ایسی بات مین کیون حجت کرتے ہو جس سے تمکو اصلا واقفیت نہین اور اللہ تعالی جانتے ہین اور تم نہین جانتے

پھر اگر (اسکے بعد بھی) وہ لوگ (حق سے) اعراض کرین تو تم (مسلمان) لوگ کہدو کہ تم (ہمارے) اس (اقرار) کے گواہ رہو کہ ہم تو (اس بات کے) ماننے والے ہین (اگر تم نہ مانو تم جانو) **ف** اس مضمون کو مسلم اسلیے کہا گیا کہ سب شرائع مین اسکی تعلیم ہوئی ہی اور اجمالا اور کلیا اہل کتاب بھی اسکو مانتے ہین کہ توحید فرض ہے اور شرک کفر ہے اور کسی مخلوق کو رب قرار دینا شرک ہے لیکن باوجود اسکے وہ لوگ شرک مین اسلیے مبتلا تھے کہ وہ اسکو شرک اور خلاف توحید نہ سمجھتے تھے پس اس تقریر مین لطف یہ ہوا کہ انکو کلیات مسلمہ یاد دلانے کے بعد جزئیات مختلف فیہا کا ان کلیات مین داخل ہونیکا اثبات سہل ہوگیا اور وجہ انکے مشرک ہونیکی یہ تھی کہ وہ لوگ بعض صفات خاصہ حق تعالی کو جیسے الوہیت ہی حضرت عیسے علیہ السلام یا حضرت عزیر علیہ السلام کے لیے ثابت کرتے تھے جسکو آیت مین عبادت غیر اللہ کہا گیا اسیطرح مطاع علے الاطلاق ہونے کو جو کہ خواص باریتعالی سے ہی اپنے احبار اور رہبان کیلیے مانتے تھے جسکو آیت مین ربوبیت من دون اللہ فرمایا گیا کیونکہ انکی تحلیل وتحریم کو گو کہ وہ نصوص قطعیہ محکمہ معمولہ بالاجماع کے بھی خلاف ہو حجت واجب العمل سمجھتے تھے اور حقیقت شرک کی یہی ہی کہ خواص واجب کو ممکن کے لیے ثابت مانا جاوے لیکن انکو اشتباہ اس سے ہوگیا تھا کہ وہ بالذات اور بالعرض کا فرق کرتے تھے حالانکہ یہ فرق صفات غیر مختصہ مین صحیح ہی اور صفات مختصہ مین غیر صحیح اور غیر دافع شرک ہے۔ اور یہ جو فرمایا کہ خدا کو چھوڑ کر اول تو اسوجہ سے کہ احبار و رہبان کی ایسی اطاعت مین خدا تعالی کے احکام متروک ہوئے جاتے تھے دوسرے اسلیے کہ مراد یہ ہی کہ خدا کی توحید چھوڑ کر اور ظاہر ہے کہ شرک کے ساتھ توحید چھوٹ ہی جاتی ہی اور چونکہ ظاہر مین مشرک خدا اور غیر خدا دونون کو مانتا ہی اسلیے بعض جگہ مع اللہ آلہۃ اخری فرمادیا۔ اور یہ کہنے کو جو فرمایا کہ تم گواہ رہو آہین تعلیم ہی کہ جب وضوح کے بعد بھی کوئی حق کو نہ مانے تو اتمام حجت کے لیے اپنا مسلک ظاہر کرکے کلام ختم کردینا چاہیے **تنبیہ** اس آیت سے ایسی تقلید کا ابطال ہوتا ہی جیسی اہل کتاب کرتے تھے جسکا ابھی بیان ہوا اور جو تقلید جمہور اہل اسلام مین اب شائع ہی وہ مشروع ہی اور اس آیت کے مضمون مین داخل نہین جسکا محل مسائل ظنیہ محتملۃ الطرفین ہین جب تک کہ نص قطعی محکم مجمع علیہ یا اجماع کے خلاف ہونا ثابت نہو ورنہ نص و اجماع کو مقدم رکھا جاتا ہی **ربط** اوپر کے محاجہ مین حضرت عیسے علیہ السلام کے متعلق گفتگو تھی کہ نصاری انکے خوارق سے انکی الوہیت کا اثبات کرتے تھے اسکو بدلائل باطل کردیا کہ گو خوارق حق ہین مگر یہ دلیل الوہیت کی نہین ہوسکتی آگے محاجہ مین حضرت ابراہیم علیہ السلام کے متعلق گفتگو ہی جسکا سبب یہ ہوا کہ ایکبار نصاری نجران کے اور کچھ علماء یہود حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مین جمع ہوگئے اور ہر فریق حضرت ابراہیم علیہ السلام کو اپنے طریق پر بتلانے لگا اور وہ فی لباب النقول عن ابن اسحق وعن البیہقی بروایۃ ابن عباس رض جس سے مقصود اپنے طریق کی حقانیت وبقاء مشروعیت ثابت کرنا تھا اور انکے اس مقصود باطل سے رسالت محمدیہ مین قدح لازم آتا تھا کیونکہ آپ کی شریعت دوسرے طرق کو منسوخ بتلا رہی ہی اور ناسخ و منسوخ مشروعیۃ مین مجتمع نہین ہوسکتے اسلیے حق تعالی انکے قول کو باطل فرماتے ہین اور گو بفرض تقدیر مطابقت ملت ابراہیمی و یہودیت و نصرانیت بھی بوجہ تاخر شریعت محمدیہ ناسخہ کے مشروعیۃ یہودیت و نصرانیت لازم نہین لیکن چونکہ خود دعوی مطابقت ہی غلط تھا اسلیے سرے سے اسی کی تغلیط فرمائی پس اس قصہ پر محاجہ سالفہ مین اتفاق ہی مسئلہ توحید کا اور اس محاجہ مین اتفاق ہی مسئلہ رسالت کا **رد دعوی اہل کتاب درباب ملۃ ابراہیم علیہ السلام** يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تُحَآجُّوْنَ فِيْۤ اِبْرٰهِيْمَ وَمَآ اُنْزِلَتِ التَّوْرٰىةُ وَالْاِنْجِيْلُ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِهٖ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿۶۵﴾ هٰٓاَنْتُمْ هٰٓؤُلَاۗءِ حَاجَجْتُمْ فِيْمَا لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ فَلِمَ تُحَآجُّوْنَ فِيْمَا لَيْسَ لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ ۭ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۶۶﴾

**ملحقات الترجمہ**

۵ قولہ تم نہ مانو تم جانو حملا لقولہ اشہدوا علی معنے الاعراض و یتایدہ فی البیضاوی من قولہ اعرض عن ذلک قال اشہدوا بانا مسلمون اھ دحل غیری علی الوجوہ لاخ ۱۲

**النحو** قولہ افلا تعقلون الہمزۃ داخلۃ علی مقدر ای اتدعون المحال فلا تعقلون ورعیت معناہ فی الترجمۃ واخذت کونہ محالا اخلاف لنقل من البیضاوی۔ قولہ ھانتم ھؤلاء فی البیضاوی ھا حرف تنبیہ وانتم مبتدا وھؤلاء خبرہ وحاججتم جملۃ اخری مبنیۃ للاولی اھ قلت ورعیت کل ہذا فی الترجمۃ **الروایات** مرفی وجہ الربط فانظر ۱۲

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا بَعْدَ إِيمَانِهِمْ ثُمَّ ازْدَادُوا كُفْرًا لَّن تُقْبَلَ تَوْبَتُهُمْ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الضَّالُّونَ ۝ إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا

بے شک جو لوگ کافر ہوئے اپنے ایمان لانیکے بعد پھر بڑھتے رہے کفر میں انکی توبہ ہرگز مقبول نہوگی اور ایسے لوگ پکے گمراہ ہیں بے شک جو لوگ کافر ہوئے

وَمَاتُوا وَهُمْ كُفَّارٌ فَلَن يُقْبَلَ مِنْ أَحَدِهِم مِّلْءُ الْأَرْضِ ذَهَبًا وَلَوِ افْتَدَىٰ بِهِ ۗ أُولَٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ وَمَا لَهُم مِّن نَّاصِرِينَ ۝

اور وہ مر بھی گئے حالت کفر ہی میں سو ان میں سے کسی کا زمین بھر سونا بھی نہ لیا جاویگا اگرچہ وہ معاوضہ میں اسکا دینا بھی چاہے ان لوگوں کو سزاے دردناک ہوگی اور انکے کوئی حامی بھی نہ ہونگے

(اسلام) اسد [illegible] ایسی قوم کو [illegible] جو کافر ہوگئے بعد اپنے ایمان لانیکے (دل سے) اور بعد اپنے اس اقرار کے (زبان سے) کہ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) بھی رسالت میں [illegible] اور انکو واضح دلائل (صداقت اسلام کے) پہونچ چکے تھے اور اللہ تعالیٰ ایسے بے ڈھنگے لوگوں کو ہدایت نہیں کیا کرتے (یہ مطلب نہیں کہ [illegible] توفیق اسلام کی نہیں دیتے بلکہ مقصود انکے اس دعوی مذکورہ کی نفی کرنا ہے کہ وہ کہتے تھے کہ ہمنے جو اسلام چھوڑ کر یہ طریق اختیار کیا ہے [illegible] ہدایت دی ہے خلاصہ نفی کا یہ ہوا کہ جو شخص کفر کا بے ڈھنگا رستہ اختیار کرے وہ ہدایت خداوندی پر نہیں اس لیے وہ یہ نہیں کہہ سکتا کہ مجکو خدا نے ہدایت دی ہے کیونکہ کفر ہدایت کا رستہ نہیں بلکہ ایسے لوگ یقیناً گمراہ ہیں اور ایسے لوگوں کی سزا یہ ہے کہ ان پر اللہ تعالیٰ کی بھی لعنت ہوتی ہے اور فرشتوں کی بھی اور (بہتیرے) آدمیوں کی بھی (غرض) سب کی (اور پھر وہ لعنت بھی ایسے طور پر رہیگی کہ) وہ ہمیشہ ہمیشہ کو اسی لعنت میں رہینگے (اور چونکہ اس لعنت کا [illegible] ہے حاصل یہ ہوا کہ وہ جہنم میں ہمیشہ رہینگے اور) ان پر سے عذاب ہلکا بھی نہ ہونے پاویگا اور نہ (داخل ہونیکے قبل) انکو (کسی میعاد تک) مہلت دی جاویگی (آگے انکا بیان ہے جو پھر مسلمان ہوگئے انکو اس حکم سے مستثنے فرماتے ہیں یعنی) ہاں مگر جو لوگ توبہ کرلیں اس (کفر) کے بعد (یعنی مسلمان ہوجاویں) اور اپنے (دل) کو (بھی) سنوار لیں (یعنی منافقانہ طور پر صرف زبان سے توبہ کافی نہیں) سو بے شک اللہ تعالیٰ بخشنے والے رحمت کرنیوالے ہیں **ف** ایسی ہی آیت پارہ سیقول کے تیسرے رکوع میں گذری ہے اسکے ضروریات کی تفسیر وہان دیکھ لی جاوے اور [illegible] اور لا یہدی میں جو نفی ہدایت مزعومہ کی فرمائی اسکی مثال ہمارے محاورات میں ایسی ہے جیسے کسی بدمعاش کو کوئی حاکم اپنے ہاتھ سے سزا دے اور وہ کہے کہ مجکو آپ نے اپنے ساتھ خصوصیت عنایت فرمائی ہے اور اسکے جواب میں کہا جاوے کہ ایسے بدمعاش کو ہم خصوصیت نہیں دینے لگے یعنی یہ امر خصوصیت ہی نہیں اور یہ مطلب نہیں ہوتا کہ ایسا شخص کسیطرح قابل خصوصیت نہیں ہوسکتا اگرچہ شایستہ بن جاوے پس اس سے یہ اشکال جاتا رہا کہ بسا اوقات ارتداد کے بعد بھی ہدایت ہوجاتی ہے **ربط** اوپر توبہ کرنے والوں کو سزا سے مستثنے فرمایا تھا اور ظاہر ہے کہ حقیقت اس توبہ خاص کی اسلام قبول کرنا ہے چونکہ لفظ توبہ کو سنکر اور اسکی اس حقیقت میں غور نکرنے احتمال تھا کہ کوئی مرتد کہنے لگے کہ میں بھی تو توبہ کیا کرتا ہوں یعنی ان امور سے جو اسکی ملت کفریہ میں قبیح ہیں تو میں بھی مستحق نجات ہونگا اسلیے اگلی آیت میں بدون اسلام کے محض توبہ عن الذنوب کا مقبول نہونا بیان فرماتے ہیں **عدم قبول توبہ بدون ایمان** إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا بَعْدَ إِيمَانِهِمْ ثُمَّ ازْدَادُوا كُفْرًا لَّن تُقْبَلَ تَوْبَتُهُمْ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الضَّالُّونَ ۝ بیشک جو لوگ کافر ہوئے اپنے ایمان لانے کے بعد پھر بڑھتے رہے کفر میں (یعنی کفر پر دوام [illegible] اور ایمان نہیں لائے) انکی توبہ (حرکات اور گناہوں سے کرتے ہوں) ہرگز مقبول نہوگی (کیونکہ توبہ عن المعاصی ایک طاعت فرعیہ ہے) اور طاعات فرعیہ [illegible] کی شرط ایمان ہے) اور ایسے لوگ (اس توبہ کے بعد بھی بدستور) پکے گمراہ ہیں **ف** جو کافر اصلی ہو اسکا بھی شرع میں یہی حکم ہے **ربط** اوپر کی آیت میں ازدیاد کفر آیا ہے جسکی تفسیر دوام علی الکفر الی الموت یعنی موت علی الکفر ہے آیت آیندہ میں اس تفسیر کی تصریح ہے اور نیز اوپر کی آیت ظاہراً مرتد کے باب میں تھی حالانکہ حکم مذکور عام ہے اسلیے آیت آیندہ میں عام لفظوں میں اسکو بیان فرماتے ہیں۔ نیز اوپر کی آیت میں نفی قبول توبہ کی تھی احتمال باقی رہا کہ شاید خالی توبہ قبول نہو کچھ فدیہ یعنی معاوضہ منظور ہوجاوے آیت آیندہ میں اسکی بھی نفی ہے پس آیت آیندہ میں جدید امر کو مفید ہوئی **عدم قبول فدیہ از مطلق کافر الی الموت** إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا وَمَاتُوا وَهُمْ كُفَّارٌ فَلَن يُقْبَلَ مِنْ أَحَدِهِم مِّلْءُ الْأَرْضِ ذَهَبًا وَلَوِ افْتَدَىٰ بِهِ ۗ أُولَٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ وَمَا لَهُم مِّن نَّاصِرِينَ ۝ بے شک جو لوگ کافر ہوئے اور وہ مر بھی گئے حالت کفر ہی میں سو ان میں سے کسیکا زمین بھر

**النحو۔** فی روح المعانی کفرا تمییز محول عن فاعل اھ قلت ذا الازدیاد لازم لا متعد الی المفعول ۱۲

**ملحقات الترجمۃ**

**۱ے قولہ** فی ترجمۃ ایمانہم دل سے لیحصل التغایر بین الایمان والشہادۃ ۱۲ **۲ے قولہ** فی ترجمۃ الظلمین ایسے بے ڈھنگے اشارۃ الی کون الالام للعہد وکون [illegible] [illegible] واعلاہ [illegible] [illegible] **۳ے قولہ** فی ترجمۃ اصلحوا دل کو ماخذہ اللبیب حیث قال اصلحوا باطنہم ۱۲ **۴ے قولہ** فی تفسیر ازدادوا دوام [illegible] کما فی [illegible] المرتد یکون [illegible] الازدیاد بان یستمر ویعیر فیکون الاستمرار کالزیادۃ ۱۲ **۵ے قولہ** فی ترجمۃ توبتہم حرکات اور گناہوں سے الخ ماخذہ روح المعانی حیث قال وقیل ان ہذہ التوبۃ لم تکن عن الکفر وانما ہی عن ذنوب کانوا یفعلونہا مع اقامتہم علی الکفر فردت علیہم لذلک ویؤیدہ ما اخرجہ ابن جریر عن ابی العالیۃ قال ہولاء الیہود والنصارٰی کفروا بعد ایمانہم ثم ازدادوا کفرا بذنوب اذنبوہا ثم ذہبوا یتوبون من تلک الذنوب فی کفرہم فلن تقبل توبتہم ولو کانوا علی الہدی قبلت ولکنہم علی ضلالۃ اھ قلت فزال توہم التعارض بین القبول ہاہنا وما قبلہ وبین عدم القبول ہذا **۶ے قولہ** فی ترجمۃ الضالون توبہ کے بعد بھی پکے الخ ماخذہ کما فی البیضاوی من قولہ الثابتون علی الضلال وما فی روح المعانی الحصر باعتبار انہم کاملون فی الضلال فلا ینافی وجود الضلال فی غیرہم اھ ۱۲

ع ۱۱

قُلْ صَدَقَ اللّٰهُ تف فَاتَّبِعُوْا مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ؕ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ○ اِنَّ اَوَّلَ بَيْتٍ وُّضِعَ لِلنَّاسِ لَلَّذِيْ

آپ کہدیجیے کہ اللہ تعالیٰ نے سچ کہدیا سو تم ملت ابراہیم کا اتباع کرو جسمین ذرا کجی نہین اور وہ مشرک نہ تھے۔ یقیناً وہ مکان جو سب سے پہلے لوگون کیواسطے مقرر کیا گیا وہ مکان ہے جو کہ

بِبَكَّةَ مُبٰرَكًا وَّهُدًى لِّلْعٰلَمِيْنَ ○ فِيْهِ اٰيٰتٌۢ بَيِّنٰتٌ مَّقَامُ اِبْرٰهِيْمَ ۚ وَمَنْ دَخَلَهٗ كَانَ اٰمِنًا ؕ وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ

مکہ مین ہے جسکی حالت یہ ہے کہ وہ برکت والا ہے اور جہان بھر کے لوگون کا رہنما ہے اسمین کھلی نشانیان ہین منجملہ انکے ایک مقام ابراہیم ہے اور جو شخص اسمین داخل ہو جاوے وہ امن والا ہو جاتا ہے اور اللہ

حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا ؕ وَمَنْ كَفَرَ فَاِنَّ اللّٰهَ غَنِيٌّ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ ○

واسطے لوگون کے ذمہ اس مکان کا حج کرنا ہے (یعنی) اس شخص کے جو کہ طاقت رکھے وہان تک کی سبیل کی اور جو شخص منکر ہو تو اللہ تعالیٰ تمام جہان والون سے غنی ہین۔

کر لیا تھا اور پھر وہ انکی اولاد مین بھی حرام چلا آیا باقی سب چیزین خود بنی اسرائیل (تک) پر (بھی) حلال تھین (تو ابراہیم علیہ السلام کے وقت سے انکی تحریم کا دعوی کب صحیح ہو سکتا ہے اور نزول توراۃ کے قبل اسواسطے فرمایا کہ نزول توراۃ کے بعد ان مذکورہ حلال چیزون مین سے بھی بہت سی چیزین حرام ہو گئی تھین جسکی کچھ تفصیل سورہ انعام کی اس آیت مین ہے وعلی الذین هادوا حرمنا کل ذی ظفر الی اٰخرها اور اگر اب بھی یہود کو تحریم قدامت مذکورہ کا دعوی ہے تو اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم اُن سے) فرما دیجیے کہ (اچھا تو) پھر توراۃ لاؤ پھر اسکو (لا کر) پڑھو اگر تم (دعوی مذکورہ مین) سچے ہو (تو اسمین کوئی آیت وغیرہ اس مضمون کی نکال دو کیونکہ امور منقولہ مین نقل کی ضرورت ہے اور دوسری نصوص یقیناً منفی ہین صرف توراۃ باقی ہے سو اسی مین دکھلا دو چنانچہ اس مین بھی نہ دکھلا سکے تو کذب انکا اس دعوی مین ثابت ہو گیا آگے اسپر مرتب کر کے فرماتے ہین) سو جو شخص اس (ظہور کذب بالدلیل کے بعد بھی) اللہ تعالیٰ پر جھوٹ بات کی تہمت لگائے (جاوے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے وقت سے گوشت شتر وغیرہ کو حرام فرمایا ہے) تو ایسے لوگ بڑے بے انصاف ہین **ف** وہ خاص وجہ یہ ہوئی تھی کہ حضرت یعقوب علیہ السلام کو عرق النساء کا مرض تھا آپنے نذر مانی تھی کہ اگر اللہ تعالیٰ اس سے شفا دین تو سب مین زیادہ جو کھانا مجکو محبوب ہو اسکو چھوڑ دون انکو شفا ہو گئی اور سب مین زیادہ محبوب آپکو اونٹ کا گوشت تھا اسکو ترک فرما دیا اخرجہ الحاکم وغیرہ بسند صحیح عن ابن عباس کذا فی روح المعانی واخرجہ الترمذی فی سورۃ الرعد مرفوعا پھر یہی تحریم جو نذر سے ہوئی تھی بنی اسرائیل مین بھی بحکم وحی ہے اور معلوم ہوتا ہے کہ انکی شریعت مین نذر سے تحریم بھی ہو جاتی ہوگی جسطرح ہماری شریعت مین مباح کا ایجاب ہو جاتا ہے مگر تحریم کی نذر جائز نہین بلکہ اسمین حنث پھر اس حنث کا کفارہ واجب ہے کما قال اللہ تعالیٰ لم تحرم ما احل اللہ لک الآیۃ اسیطرح تفسیر کبیر مین ہے ربط اوپر دعوی یہود کا کذب ثابت ہو گیا اور قرآن اسکا مناقض ہے تو اسکا صدق عقلاً ثابت ہوا آیت آیندہ مین اس صدق کی تصریح اور اسپر ایک تفریع مذکور ہے **ترتب دعوۃ اسلام بر ظہور صدق قرآن** قُلْ صَدَقَ اللّٰهُ فَاتَّبِعُوْا مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ؕ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ آپ کہدیجیے کہ اللہ تعالیٰ نے سچ کہدیا سو اب تم (کو چاہیے کہ بعد ثبوت حقیت قرآن کے) ملت ابراہیم (یعنی اسلام) کا اتباع (اختیار) کرو جسمین ذرا کجی نہین اور وہ (ابراہیم علیہ السلام) مشرک نہ تھے **ف** آخر پارہ الم مین ایسی آیت آچکی ہے وہان تفسیر لکھدی ہے ربط اوپر سے محاجہ چلا آتا ہے منجملہ اُن محاجون کے ایک محاجہ یہ تھا کہ یہود نے بیت المقدس کو خانہ کعبہ سے افضل بتایا تھا مسلمان کعبہ کو افضل کہتے تھے اللہ تعالیٰ نے مناظرہ مین مسلمانون کا حق پر ہونا بیان فرمایا اور دہ فی روح المعانی بروایۃ ابن المنذر وغیرہ عن ابن جریج فی بلاغاتہ۔ اور کبیر مین یہود کے اس کہنے کی غرض یہ لکھی ہے کہ تحویل قبلہ پر اعتراض کرنا مقصود تھا کہ افضل قبلہ کو چھوڑ کر غیر افضل کو اختیار کیا **افضلیت بیت اللہ بر دیگر معابد** اِنَّ اَوَّلَ بَيْتٍ وُّضِعَ لِلنَّاسِ لَلَّذِيْ بِبَكَّةَ مُبٰرَكًا وَّهُدًى لِّلْعٰلَمِيْنَ ۚ فِيْهِ اٰيٰتٌۢ بَيِّنٰتٌ مَّقَامُ اِبْرٰهِيْمَ ۚ وَمَنْ دَخَلَهٗ كَانَ اٰمِنًا ؕ وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا ؕ وَمَنْ كَفَرَ فَاِنَّ اللّٰهَ غَنِيٌّ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ یقیناً وہ مکان جو سب (مکانات عبادت) سے پہلے لوگون (کی عبادت گاہ بننے) کے واسطے (منجانب اللہ) مقرر کیا گیا وہ مکان ہے جو کہ (شہر) مکہ مین ہے (یعنی خانہ کعبہ)

**اللغات** بکۃ فی الجلالین لغۃ فی مکۃ سمیت بذلک لانہا تبک اعناق الجبابرۃ ای تدقہا ۱۲ **الروایات** فی لباب النقول اخرج سعید بن منصور عن عکرمۃ قال لما نزلت ومن یبتغ غیر الاسلام دینا الآیۃ قالت الیہود فنحن مسلمون فقال لہم النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ فرض علی المسلمین حج البیت فقالوا لم یکتب علینا وابوا ان یحجوا فانزل اللہ ومن کفر فان اللہ غنی عن العالمین **النکتۃ** المذکورۃ فی الآیۃ خمس آیات اربع تشریعیۃ و واحد تکوینی فما احسن ایراد التکوینیۃ فی عین وسط التشریعیات کانہ اشارۃ الی کون التشریعیۃ اہم واعظم حیث ابتدأ منہا الکلام وختم علیہا ۱۲

**ملحقات الترجمۃ**

**۱ قولہ** فی ترجمۃ حرمہ اسرائیل اُن کی اولاد مین آگے لما فی الکبیر ظاہر ہذہ الآیۃ تدل علی ان الذی حرمہ اسرائیل علی نفسہ فقد حرمہ اللہ علی بنی اسرائیل وذلک لانہ تعالیٰ قال کل الطعام کان حلا لبنی اسرائیل فحکم بحل کل انواع المطعومات لبنی اسرائیل ثم استثنی عنہ ما حرم اسرائیل علی نفسہ فوجب بحکم الاستثناء ان یکون ذلک حراما علی بنی اسرائیل واللہ تعالیٰ اعلم

**۲ قولہ** اور نزول توراۃ کے قبل اسلئے فرمایا الخ کما فی الکبیر اما قولہ تعالیٰ من قبل ان تنزل التوراۃ فالمعنی ان قبل نزول التوراۃ کان حلا لبنی اسرائیل کل انواع المطعومات سوی ما حرمہ اسرائیل علی نفسہ اما بعد التوراۃ فلم یبق کذلک بل حرم اللہ تعالیٰ علیہم انواعا کثیرۃ

**۳ قولہ** بعد ترجمہ صادقین کوئی آیت وغیرہ الخ وفی الکبیر فطلب الرسول علیہ السلام احضار التوراۃ لیستخرج منہا المسلمون من علماء اہل الکتاب آیۃ موافقۃ لقول الرسول وفی الحقائق ما تعریضا ذ تمسکوا الی التوراۃ فاتوہا وارو فیہا ما قلت حاصلہا وجعد ۱۲

قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ۖ وَاللّٰهُ شَهِيْدٌ عَلٰى مَا تَعْمَلُوْنَ ۝ قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ

آپ فرما دیجیے کہ ای اہل کتاب تم کیون انکار کرتے ہو اللہ تعالی کے احکام کا حالانکہ اللہ تعالی تمہارے سب کامون کی اطلاع رکھتے ہین آپ فرمایئے ای اہل کتاب کیون ہٹاتے ہو اللہ تعالی کی راہ سے

اللّٰهِ مَنْ اٰمَنَ تَبْغُوْنَهَا عِوَجًا وَّاَنْتُمْ شُهَدَآءُ ۭ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِنْ تُطِيْعُوْا فَرِيْقًا

ایسے شخص کو جو ایمان لا چکا اس طور پر کہ کجی ڈھونڈتے ہو اس راہ کے لئے حالانکہ تم خود بھی اطلاع رکھتے ہو اور اللہ تعالی تمہارے کامون سے بیخبر نہین ای ایمان والو اگر تم کہنا مانوگے کسی فرقہ کا

مِّنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ يَرُدُّوْكُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ كٰفِرِيْنَ ۝ وَكَيْفَ تَكْفُرُوْنَ وَاَنْتُمْ تُتْلٰى عَلَيْكُمْ اٰيٰتُ اللّٰهِ وَفِيْكُمْ رَسُوْلُهٗ ۭ

ان لوگون مین سے جنکو کتاب دی گئی ہے تو وہ لوگ تمکو تمہارے ایمان لائے پیچھے کافر بنا دینگے اور تم کفر کیسے کر سکتے ہو حالانکہ تمکو اللہ تعالی کے احکام پڑھکر سنائے جاتے ہین اور تم مین اللہ کے رسول

وَمَنْ يَّعْتَصِمْ بِاللّٰهِ فَقَدْ هُدِيَ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝

اور جو شخص اللہ تعالی کو مضبوط پکڑتا ہے تو ضرور راہ راست کی ہدایت کیا جاتا ہے۔



ملامت بر اہل کتاب در کفر و اغوا قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ۖ وَاللّٰهُ شَهِيْدٌ عَلٰى مَا تَعْمَلُوْنَ ۝ قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ مَنْ اٰمَنَ تَبْغُوْنَهَا عِوَجًا وَّاَنْتُمْ شُهَدَآءُ ۭ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝ (ای محمد صلی اللہ علیہ وسلم آپ ذاتِ اہل کتاب سے) فرما دیجیے کہ ای اہل کتاب (بعد ظہور حجت حقانیت اسلام کے) کیون انکار کرتے ہو اللہ تعالی کے احکام کا (جس مین اصول و فروع سب آ گئے) حالانکہ اللہ تعالی تمہارے سب کامون کی اطلاع رکھتے ہین (تمکو اس سے بھی ڈر نہین لگتا اور ای محمد صلی اللہ علیہ وسلم ان سے یہ بھی) آپ فرمایئے کہ ای اہل کتاب کیون ہٹانے کی کوشش کرتے ہو اللہ کی راہ (یعنی اسکے دین حق) سے ایسے شخص کو جو اس (دین) کے حق ہونے پر ایمان لا چکا اس طور پر کہ کجی (کی باتین) ڈھونڈتے ہو اس راہ کے (زائد مزید الٰہیکی) (جیسا کہ قصہ مذکورہ مین کوشش کی تھی کہ اس کارروائی سے ان کے دین کے اندر بوجہ نااتفاقی کہ گناہ بھی ہے اور مزیل قوت و ترقی بھی ہے خلل پڑ جاویگا اور ان کیطرف نہین پڑکر دین حق سے انکو بعد ہو جاویگا) حالانکہ تم خود بھی (اس حرکت کے قبیح ہونے کی) اطلاع رکھتے ہو اور اللہ تعالی تمہارے کامون سے بے خبر نہین (وقت معین پر اسکی سزا دینگے) ف ہر چند کہ سبب نزول خاص ہے لیکن الفاظ کے عام ہونے سے اہل کتاب مین نصاری بھی آ گئے اور اللہ تعالی کی راہ سے باز رکھنے کے مضمون مین ان لوگون کا بشارات محمدیہ کو چھپانا یا بدلنا بھی داخل ہو گیا چنانچہ حسن اور قتادہ اور سدی نے یہی تفسیر اختیار کی ہے کذا فی روح المعانی (ربط) واقعہ مذکورہ کے متعلق مسلمانون کو فہمائش ہے تفہیم مسلمانان يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِنْ تُطِيْعُوْا فَرِيْقًا مِّنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ يَرُدُّوْكُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ كٰفِرِيْنَ ۝ وَكَيْفَ تَكْفُرُوْنَ وَاَنْتُمْ تُتْلٰى عَلَيْكُمْ اٰيٰتُ اللّٰهِ وَفِيْكُمْ رَسُوْلُهٗ ۭ وَمَنْ يَّعْتَصِمْ بِاللّٰهِ فَقَدْ هُدِيَ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝ ای ایمان والو اگر تم کہنا مانوگے کسی فرقہ کا ان لوگون مین سے جن کو

**اللغات** شہید مطلع ۱۲ روح تصدون فی القاموس صدہ منعہ وصرفہ اھ قلت لو اخذ الایمان بالفعل ناسب الثانی ولو اخذ بالقوۃ بمعنی من اراد الایمان ناسب الاول ۱۲ النحو تبغونہا عوجا استئناف جی بہا کالبیان لذلک الصد کذا فی روح المعانی نقلت وعینت ہذا فی الترجمۃ ـ وفیہ عوجا احد مفعولی تبغون فان بغی یتعدی لمفعولین احدہما بنفسہ والآخر باللام کما صرح بہ اللغویون وتعدیتہ للہاء من باب الحذف والایصال ای تبغون لہا اھ ـ **البلاغۃ** فی روح المعانی قیل لما کان کفرہم ظاہرا ناسب ذکر الشہادۃ معہ فی الآیۃ السابقۃ لانہا تکون لما یظہر ویعلم او ما ہو بمنزلتہ وصدہم من سبیل اللہ وما معہ لما کان بالمکر والخدیعۃ الخفیۃ التی تروج علی الغافل ناسب ذکر الغفلۃ معہ فی ہذہ الآیۃ فلہذا اختتم کلا من الآیتین بما ختم ـ قولہ یا اہل الکتاب قلت صیغۃ العموم وکان المحرش واحدا او اثنین کما یظہر من سبب النزول بنا علی معنی الجنس او انہ کان ہذا التحریش مرضیا عند جمیعہم ۱۲ فی روح المعانی خاطبہم اللہ تعالی بنفسہ بعد ما امر رسولہ صلی اللہ علیہ وسلم بخطاب اہل الکتاب اظہارا بجلالۃ قدرہم واشعارا بانہم ہم الاحقاء بان یخاطبہم اللہ تعالی وفیہ ایراد ای قولہ بعد ایمانکم مع عدم الحاجۃ الیہ لان الرد انما یکون بعد الایمان ولتوسیطہ بین المفعولین لاظہار کمال شناعۃ الکفر وغایۃ بعدہ من الوقوع لانہ قبل بعد ایمانکم الراسخ ـ وفیہ وقدم توبیخ الکفار لان الکفار کانوا کالعلۃ الداعیۃ الیہ وفیہ قولہ تعالی وکیف قیل المراد التعجیب ای لا ینبغی لکم ان تکفروا فی سائر الاحوال لا سیما فی ہذہ الحال اھ قلت وعلیہ ترجمت ـ وفیہ ولم یسند سبحانہ التلاوۃ الی رسولہ صلی اللہ علیہ وسلم اشارۃ الی استقلال کل من الامرین ـ فی اللباب وایذانا بان التلاوۃ کافیۃ فی الغرض من ای قال کانت ـ فی الکشاف فقد ہدی فقد حصل لہ الہدی لا محالۃ کما تقول اذا جئت فلانا فقد افلحت کان الہدی قد حصل فہو مخبر عنہ حاصلا اھ قلت فالجزاء فلیتیقن اونحوہ ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول اخرج الفریابی وابن ابی حاتم عن ابن عباس قال کانت الاوس والخزرج فی الجاہلیۃ بینہم شر فبینما ہم جلوس ذکروا ما بینہم حتی غضبوا وقام بعضہم الی بعض بالسلاح فنزلت وکیف تکفرون الآیۃ والآیتان بعدہا اھ ای الی قولہ تعالی لعلکم تہتدون ۱۲

**ملحقات الترجمۃ**

۱ قولہ فی ترجمۃ قل ان اہل کتاب سے اشارۃ الی العہد لقرینۃ سبب النزول ۱۲

۲ قولہ فی ترجمۃ امن دین کے حق ہونے پر کما فی روح المعانی فی جملۃ اقوال ای من صدق بتلک السبیل وآمن بذلک الدین بالفعل او بالقوۃ لقرینۃ منہ ۱۲

۳ قولہ کسی فرقہ کا ای غیر معین فشمل شماس بن قیس وغیرہ وفیہ مبالغۃ ای ان کل واحد منہم متشابہ فی الاضلال فضلا عن جمیعہم ۱۲

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللَّهَ حَقَّ تُقَاتِهِ وَلَا تَمُوتُنَّ إِلَّا وَأَنْتُمْ مُسْلِمُونَ ○ وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللَّهِ جَمِيعًا وَ

اى ایمان والو　اللہ تعالیٰ سے ڈرا کرو ڈرنے کا حق اور بجز اسلام کے اور کسی حالت پر جان مت دینا　اور مضبوط پکڑے رہو اللہ تعالیٰ کے سلسلہ کو اس طور پر کہ باہم سب متفق بھی رہو

لَا تَفَرَّقُوا ۚ وَاذْكُرُوا نِعْمَتَ اللَّهِ عَلَيْكُمْ إِذْ كُنْتُمْ أَعْدَاءً فَأَلَّفَ بَيْنَ قُلُوبِكُمْ فَأَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهِ إِخْوَانًا وَكُنْتُمْ

باہم نااتفاقی مت کرو　اور تم پر جو اللہ تعالیٰ کا انعام ہے اسکو یاد کرو جبکہ تم دشمن تھے پس اللہ تعالیٰ نے تمہارے قلوب میں الفت ڈالدی سو تم خدا تعالیٰ کے انعام سے آپس میں بھائی بھائی ہوگئے اور تم لوگ

عَلَىٰ شَفَا حُفْرَةٍ مِنَ النَّارِ فَأَنْقَذَكُمْ مِنْهَا ۗ كَذَٰلِكَ يُبَيِّنُ اللَّهُ لَكُمْ آيَاتِهِ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ ○

دوزخ کے گڑھے کے کنارہ پر تھے　سو اس سے خدا تعالیٰ نے تمہاری جان بچائی اسیطرح اللہ تعالیٰ تم لوگونکو اپنے احکام بیان کرکے بتلاتے رہتے ہیں تاکہ تم لوگ راہ پر رہو

کتاب دی گئی ہے (یعنی اہل کتاب میں سے) تو وہ لوگ تمکو تمہارے ایمان لائے پیچھے (اعتقاداً یا عملاً) کافر بنا دینگے اور (بھلا) تم کفر کیسے کرسکتے ہو (یعنی تمہارے لئے کب روا ہوسکتا ہے) حالانکہ (اسباب مانع کفر کے پورے جمع ہیں کیونکہ) تمکو اللہ تعالیٰ کے احکام (قرآن میں) پڑھ کر سنائے جاتے ہیں اور (پھر) تم میں اللہ کے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) موجود ہیں (اور دونوں قوی ذرائع ہیں ایمان پر قائم رہنے کے پس تمکو چاہیے کہ ان دونوں ذریعوں کی تعلیم و تلقین کے موافق ایمان پر اور ایمان کی باتوں پر قائم رہو) اور (یاد رکھو کہ) جو شخص اللہ تعالیٰ کو مضبوط پکڑتا ہے (یعنی ایمان پر پورا قائم رہتا ہے کیونکہ اللہ کو مضبوط پکڑنا یہی ہے کہ اسکی ذات و صفات کی تصدیق کرے اُسکے احکام مانے کسی دوسرے مخالف کی موافقت نہ کرے) تو (ایسا شخص) ضرور راہ راست کی ہدایت کیا جاتا ہے (یعنی وہ راہ راست پر ہوتا ہے اور راہ راست پر ہونا اصل ہے صلاح و فلاح کی پس اس میں ایسے شخص کے لیے صلاح و فلاح کی بشارت و وعدہ ہے **ف** اشارہ ترجمہ میں تعمیم کفر کے لئے جو اعتقاداً و عملاً کہا گیا اسکا حاصل یہ ہے کہ ایک معنی کفر کے تو متعارف ہیں اور وہ کفر اعتقادی ہے اور ایک معنی یہ ہیں کہ اعتقاداً تو مومن ہو مگر کام کافروں کے سے کرے اسکو بھی مجازاً کفر کہدیتے ہیں کفر عملی سے یہی مراد ہے قرآن و حدیث میں اسکا بھی استعمال بہت آیا ہے پس مطلب آیت کا یہ ہے کہ اہل کتاب کی اطاعت سے کفر کا ڈر ہے اگر اطاعت عقائد میں کیجاوے تو کفر اعتقادی ہوگا اور اگر اطاعت اعمال و معاصی میں کیجاوے جیسے اُنکے اشتعال سے لڑنے کو تیار ہوگئے تو یہ عمل کافروں کا سا ہوگا۔ اور یہ آیت اگر خاص صحابہ کو خطاب ہو جیسا قصہ سے معلوم ہوتا ہے تب تو فیکم رسولہ میں کوئی تکلف نہیں اور اگر عام ہو جیسا مضمون کا عموم مقتضی ہے تو آپکی نبوت کے آثار و شواہد کا قیامت تک موجود رہنا بمنزلہ آپ ہی کے تشریف رکھنے کے ہے کیونکہ زمانہ رونق افروزی ظاہری میں بھی آپ کا ہادی ہونا اسی وصف کے اعتبار سے تھا پس اصل موثر وصف ٹھہرا فقط ربط اوپر مسلمانوں کو فہمایش تھی آگے بھی اسکا تتمہ بیان ہوتا ہے

تتمہ تفہیم مذکور يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللَّهَ حَقَّ تُقَاتِهِ وَلَا تَمُوتُنَّ إِلَّا وَأَنْتُمْ مُسْلِمُونَ ○ وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللَّهِ جَمِيعًا وَلَا تَفَرَّقُوا ۚ وَاذْكُرُوا نِعْمَتَ اللَّهِ عَلَيْكُمْ إِذْ كُنْتُمْ أَعْدَاءً فَأَلَّفَ بَيْنَ قُلُوبِكُمْ فَأَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهِ إِخْوَانًا وَكُنْتُمْ عَلَىٰ شَفَا حُفْرَةٍ مِنَ النَّارِ فَأَنْقَذَكُمْ مِنْهَا ۗ كَذَٰلِكَ يُبَيِّنُ اللَّهُ لَكُمْ آيَاتِهِ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ ○ اے ایمان والو اللہ تعالیٰ سے (ایسا) ڈرا کرو (جیسا) ڈرنے کا حق (ہے کامل ڈرنے کا مطلب یہ ہے کہ جسطرح شرک و کفر سے بچے ہو کل معاصی سے بھی بچا کرو اور بلا وجہ شرعی لڑنا معصیت ہے تو اس سے بھی بچنا فرض ہے) اور بجز اسلام (کامل) کے (جسکا حاصل وہی ہے جو کامل ڈرنیکا حاصل تھا) اور کسی حالت پر جان مت دینا (یعنی اسی کامل تقوی اور کامل اسلام پر تادم مرگ قائم رہنا) اور مضبوط پکڑے رہو اللہ تعالیٰ کے سلسلہ کو (یعنی اللہ کے دین کو جسمیں اصول اور فروع سب آگئے) اس طور پر کہ باہم سب متفق بھی رہو (جسکی اسی دین میں تعلیم بھی ہے) اور باہم نااتفاقی مت کرو (جسکی اسی دین میں ممانعت بھی ہے) اور تم پر جو اللہ تعالیٰ کا انعام (ہوا) ہے اُسکو یاد کرو جبکہ تم (باہم) دشمن تھے (یعنی قبل اسلام کے چنانچہ اوس و خزرج میں ایک مدت طویل سے جنگ چلی آتی تھی اور عام طور پر اکثر عرب کے لوگوں کی یہی حالت تھی) پس اللہ تعالیٰ نے (اب) تمہارے قلوب میں (ایک دوسرے کی) الفت ڈالدی سو تم خدا تعالیٰ کی (اس) انعام (تالیف بین القلوب) سے (اب) آپس میں بھائی بھائی

ملحقات الترجمة
له قوله نت اسکو بھی مجازاً فیکون فی الآیۃ عموم المجاز فلا یرد الجمع بین الحقیقة والمجاز
٢ه قوله فی ترجمة حبل سلسلہ وعی فیہ کما تری المعنے الحقیقی والمجازی معا لانه یطلق ہذا اللفظ فی محاوراتنا بمعنے السلاسل والصلة وما یتعلق للطفه ١٢

البلاغة قوله یا ایها الذین امنوا فی روح المعانی کرر الخطاب بهذا العنوان تشریفا لهم ولا یخفی ما فی تکراره من اللطف بعد تکرار خطاب الذین اوتوا الکتاب قوله بحبل الله قال البیضاوی استعارة الحبل من حیث ان التمسک به سبب النجاة عن الردی کما ان التمسک بالحبل سبب السلامة من التردی واستعار للوثوق به والاعتماد علیه الاعتصام ترشیحا

للمجاز آه فی روح المعانی شبهت حالة المومنین بحالة متمسک المتدلی من مکان رفیع بحبل وثیق اه قوله منها فی روح المعانی عود الضمیر الی الحفرة اتم لانها التی یمتن بالانقاذ منها حقیقة فیکون الانقاذ من الشفا انقاذا من الحفرة التی یتوقع الهوی فیها فاضافة المنة الی الانقاذ من الحفرة ابلغ واوقع آه

وَلْتَكُن مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ ۚ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ○

اور تم مین ایک جماعت ایسی ہونا ضرور ہے کہ خیر کی طرف بلایا کرین اور نیک کامون کے کرنے کو کہا کرین اور برے کامون سے روکا کرین اور ایسے لوگ پورے کامیاب ہونگے

کی طرح، ہوگئے اور (ایک انعام جوکہ انعام مذکور کی بھی اصل ہے یہ فرمایا کہ) تم لوگ (بالکل) دوزخ کے گڑھے کے کنارہ (ہی) پر (کھڑے) تھے (یعنی بوجہ کافر ہونیکے دوزخ سے اتنی قریب تھے کہ بس دوزخ مین جانے کے لیے صرف مرنے کی دیر تھی) سو اس (گڑھے) سے خدا تعالی نے تمھاری جان بچائی (یعنی اسلام نصیب کیا جس سے دخول جہنم کی علت زائل ہوگئی سو تم ان انعامون کی قدر کرو اور آپس کے جدال و قتال سے جوکہ معصیت ہے ان انعامون کو ضائع مت کرو کیونکہ اس جدال و قتال سے انعام تالیف تو بالکل ہی زائل ہو جاویگا اور انعام اسلام مختل اور ناقص ہو جاویگا یہ بھی ایک گونہ ضائع ہونا ہے) اسیطرح اللہ تعالی نے یہ حکم واضح طور پر بیان فرمایا ہے) اسیطرح اللہ تعالی تم لوگون کو اپنی (اور) احکام (بھی) بیان کرکے بتلاتے رہتے ہین تاکہ تم لوگ راہ (راست) پر قائم رہو [1] **ف** ڈرنے کے حق کا یہ مطلب نہین کہ جیسی حق تعالے کی عظمت کا حق ہے کیونکہ یہ تو کسی سے ہو نہین سکتا بلکہ مطلب یہ ہے کہ جتنا تمھارے ذمہ حق مقرر اور واجب ہے جسکی تفسیر اثناء ترجمہ مین لکھدی گئی اسکے مقابل ایک تقوی ادنی درجہ کا ہے یعنی کفر و شرک سے بچ جانا گو معصیت مین مبتلا رہے آیت کا مطلب یہ ہے کہ ادنی تقوی پر اکتفا مت کرو بلکہ اعلی اور کامل درجہ کا تقوی اختیار کرو جسمین معاصی سے بھی بچنا آگیا **ربط** اوپر کی آیتون مین مسلمانونکو ہدایت پر قائم رہنے کا حکم تھا آگے حکم ہے کہ دوسرونکو بھی ہدایت کرنیکی کوشش کرو جیسا کہ اس مجموعہ کے قبل کفار کو اول خود گمراہ ہونے پر ملامت تھی پھر دوسرونکو گمراہ کرنیکی برائی تھی **امر بہدایت ناس** وَلْتَكُن مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ

اور تم مین ایک جماعت ایسی ہونا ضرور ہے کہ (اور لوگون کو بھی) خیر کی طرف بلایا کرین اور نیک کامون کے کرنیکو کہا کرین اور برے کامون سے روکا کرین اور ایسے لوگ (آخرت مین ثواب سے) پورے کامیاب ہونگے **ف** تفصیل اس مسئلہ کی یہ ہے کہ جو شخص امر بالمعروف و نہی عن المنکر پر قادر ہو یعنی قرائن سے غالب گمان رکھتا ہے کہ اگر مین امر و نہی کرونگا تو مجھکو کوئی ضرر معتدبہ لاحق نہوگا اُسکے لیے امور واجبہ مین امر و نہی کرنا واجب ہے اور امور مستحبہ مین مستحب مثلاً نماز پنجگانہ فرض ہے تو ایسے شخص پر واجب ہوگا کہ بے نمازی کو نصیحت کرے اور نوافل مستحب ہین انکی نصیحت کرنا مستحب ہوگا اور جو شخص بالمعنی المذکور قادر نہو اسپر امر و نہی کرنا امور واجبہ مین بھی واجب نہین البتہ اگر ہمت کرے تو ثواب ملیگا پھر اس امر و نہی مین قادر کے لیے امور واجبہ مین یہ تفصیل ہے کہ اگر قدرت ہاتھ سے ہو تو ہاتھ سے اسکا انتظام واجب ہے جیسے حکام محکومین کے اعتبار سے یا ہر شخص خاص اپنے اہل و عیال کے اعتبار سے اور اگر صرف زبان سے قدرت ہو تو زبان سے کہنا واجب ہے۔ اور غیر قادر کے لیے صرف اتنا کافی ہے کہ تارک واجبات و مرتکب محرمات سے دل سے نفرت رکھے پھر قادر کے لیے منجملہ شرائط کے ایک ضروری شرط یہ ہے کہ اس امر کے متعلق شریعت کا پورا حکم اسکو معلوم ہو اور منجملہ آداب کے ایک ضروری ادب یہ ہے کہ مستحبات مین مطلقاً نرمی کرے اور واجبات مین اول نرمی اور نہ ماننے پر سختی کرے اور ایک تفصیل قدرت مین یہ ہے کہ دستی قدرت مین تو کبھی امر و نہی کا ترک جائز نہین اور زبانی قدرت مین مایوسی نفع کے وقت ترک جائز ہے لیکن مودت و مخالطت کا بھی ترک واجب ہے مگر بضرورت شدیدہ قادر کے ذمہ اسکا وجوب علی الکفایہ ہے اگر اتنے آدمی اس کام کو کرتے ہون کہ بقدر حاجت کام چل رہا ہو تو دوسرے اہل قدرت کے ذمہ سے ساقط ہو جاویگا یہ کل چھ مسئلے اس مقام پر ذکر کیے گئے اور علم کی شرط ہونے سے معلوم ہوگیا ہوگا کہ آج کل جو اکثر جاہل یا کالجاہل وعظ کہتے پھرتے ہین اور بے دھڑک روایات و احکام بلا تحقیق بیان کرتے ہین سخت گنہگار رہتے ہین اور سامعین کو بھی انکا وعظ سننا جائز نہین **ربط** اوپر بعد امر بالتقوی کے باہم اتفاق فی الدین کا حکم تھا اور تفرق سے نہی تھی آگے اسی مضمون کی تفصیل ہے

ملحقات الترجمة
[1] قوله ترجمہ تھمند وت قائم رہو وجہہ ان الخطاب للمومنین الذین کانوا علی الہدی [2] قوله ڈرنے کے حق کا آخ فلا یلزم النسخ فی الآیۃ وما ورد فی بعض الروایات من نسخہا بنحو فاتقوا الله ما استطعتم فالمعنی الاول الحق الذی نفسیہ نفسیت بالآیۃ الاخری ای لا ادعی استقط الحکم لاحق بخفتہ تعالی حسبی التفسیر بالنسخ کما کان عادۃ السلف من اطلاق النسخ علی اعم من الاصطلاحی فانہم فی بعض اطلاقہم من حق الشئ بمعنی وجب وثبت ولا اضافہ من باب اضافۃ الی موصوفہا و ان الاصل اتقوا الله اتقاء حقا ای ثابتا واجبا علی حد ضربت زیدا شدید الضرب ای الضرب الشدید اھ وھذا سوا یدکما تری لما الحقت ۱۲

اللغات فی روح المعانی الامۃ الجماعۃ التی تؤم ای تقصد لامر ما وتطلق علی اتباع الانبیاء لاجتماعہم علی مقصد واحد وعلی القدوۃ ومنہ ان ابراہیم کان امۃ۔ وعلی الدین والملۃ ومنہ انا وجدنا آباءنا علی امۃ۔ وعلی الزمان ومنہ وادکر بعد امۃ الی غیر ذلک من معانیہا ۱۲
النحو منکم قیل من تبعیضیۃ لوجوب ہذا الامر والنہی علی الکفایۃ وقیل تبیینیۃ ولا یعارض وجوبہ علی الکفایۃ لان عموم الخطاب لا یقتضی الوجوب علی الاعیان کما ان خطابات الجہاد عامۃ و مع ھذا فہو واجب علی الکفایۃ وایضا المخاطب جمیع المؤمنین ویدخل فیہم الاوس والخزرج دخولا اولیا ۱۲
البلاغۃ یدعون الی الخیر عام و مجمل والامر بالمعروف والنہی عن المنکر تفصیل لہ المفلحون الکاملون فلا یلزم نفی الفلاح عن غیرہم بغرہم فالتفوق علی غیرہم فی الاجر لان خیر الناس من ینفع الناس ۱۲

وَلَا تَكُونُوا كَالَّذِينَ تَفَرَّقُوا وَاخْتَلَفُوا مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَهُمُ الْبَيِّنَاتُ ۚ وَأُولَٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ ۝ يَوْمَ

اور تم لوگ اُن لوگوں کی طرح مت ہوجانا جنہوں نے باہم تفریق کرلی اور باہم اختلاف کرلیا اُن کے پاس احکام واضحہ پہونچنے کے بعد اور ان لوگوں کے لئے سزای عظیم ہوگی اُس روز

تَبْيَضُّ وُجُوهٌ وَتَسْوَدُّ وُجُوهٌ ۚ فَأَمَّا الَّذِينَ اسْوَدَّتْ وُجُوهُهُمْ أَكَفَرْتُمْ بَعْدَ إِيمَانِكُمْ فَذُوقُوا الْعَذَابَ

کہ بعضے چہرے سفید ہوجاوینگے اور بعضے چہرے سیاہ ہونگے سو جنکے چہرے سیاہ ہوگئے ہونگے اون سے کہا جاویگا کیا تم لوگ کافر ہوئے تھے اپنے ایمان لانے کے بعد سزا چکھو

بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُونَ ۝ وَأَمَّا الَّذِينَ ابْيَضَّتْ وُجُوهُهُمْ فَفِي رَحْمَةِ اللَّهِ ۖ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ ۝ تِلْكَ آيَاتُ اللَّهِ نَتْلُوهَا

بسبب اپنے کفر کے | اور جنکے چہرے سفید ہوگئے ہونگے وہ اللہ کی رحمت میں ہونگے وہ اُسمیں ہمیشہ ہمیشہ رہینگے | یہ اللہ تعالیٰ کی آیتیں ہیں جو صحیح صحیح طور پر ہم

عَلَيْكَ بِالْحَقِّ ۗ وَمَا اللَّهُ يُرِيدُ ظُلْمًا لِلْعَالَمِينَ ۝

تمکو پڑھکر سناتے ہیں اور اللہ تعالیٰ مخلوقات پر ظلم کرنا نہیں چاہتے

**نہی من التفرق و وعید برآن** وَلَا تَكُونُوا كَالَّذِينَ تَفَرَّقُوا وَاخْتَلَفُوا مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَهُمُ الْبَيِّنَاتُ ۚ وَأُولَٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ ۝ يَوْمَ تَبْيَضُّ وُجُوهٌ وَتَسْوَدُّ وُجُوهٌ ۚ فَأَمَّا الَّذِينَ اسْوَدَّتْ وُجُوهُهُمْ أَكَفَرْتُمْ بَعْدَ إِيمَانِكُمْ فَذُوقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُونَ ۝ وَأَمَّا الَّذِينَ ابْيَضَّتْ وُجُوهُهُمْ فَفِي رَحْمَةِ اللَّهِ ۖ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ ۝ اور تم لوگ اُن لوگوں کی طرح مت ہوجانا جنہوں نے (دین میں) باہم تفریق کرلی اور (نفسانیت سے) باہم اختلاف کرلیا اُن کے پاس احکام واضحہ پہونچنے کے بعد اور ان لوگوں کے لیے سزای عظیم ہوگی اُس روز یعنی قیامت کے روز جسمیں (کہ) بعضے چہرے سفید (روشن) ہوجاوینگے اور بعضے چہرے سیاہ (اور تاریک) ہونگے سو جنکے چہرے سیاہ ہوگئے ہونگے اُن سے کہا جاویگا کیا تم (ہی) لوگ کافر ہوئے تھے اپنے ایمان لانیکے بعد تو (اب) سزا چکھو بسبب اپنے کفر کے اور جنکے چہرے سفید ہوگئے ہونگے وہ اللہ کی رحمت یعنی جنت میں (داخل) ہونگے (اور) وہ اُسمیں ہمیشہ ہمیشہ رہینگے **ف** آیت میں جو تفریق و اختلاف کی مذمت ہے مراد اس سے وہ تفریق ہے جو اصول دین میں ہو یا فروع میں براہ نفسانیت ہو جیسا اہل اہوانے اہل سنت کے ساتھ اختلاف کیا چنانچہ آیت میں خود یہ قید کہ احکام واضحہ آئے پیچھے اسکا قرینہ موجود ہے کیونکہ اصول سب واضح ہوتے ہیں اور فروع بھی بعضے ایسے واضح ہوتے ہیں کہ اگر نفسانیت نہو تو اختلاف کی گنجائش نہیں ہوتی پس جو فروع غیر واضح ہیں یا تو بوجہ عدم نص صریح کے یا بوجہ ظاہری تعارض نصوص کے جنمیں وجہ تطبیق صریح نہو ایسے فروع میں اختلاف ہوجانا اس آیت میں داخل نہیں اور مذموم نہیں بلکہ امت مرحومہ میں واقع ہے اور یہ حدیث اُسکی اجازت کے لئے کافی ہے جسکو شیخین نے عمرو بن عاص رضؓ سے مرفوعاً روایت کیا ہے کہ جب کوئی حاکم حکم شرعی اپنے اجتہاد سے کرے اور وہ حکم ٹھیک ہو تو اُسکو دو اجر ملتے ہیں اور جب حکم اجتہاد سے کرے اور وہ غلط ہوجاوے تو اُسکو ایک اجر ملتا ہے اور اس اختلاف کی مشروعیت پر امت کا اجماع ہی کافی ہے اور روح المعانی میں بیہقی سے قاسم بن محمد کا قول اور مدخل سے عمر بن عبد العزیز کا قول اس مضمون کا نقل کیا ہے کہ اصحاب کا اختلاف لوگوں کے لیے موجب رحمت و رخصت ہوگیا۔ اور الذین تفرقوا و اختلفوا کے مصداق میں بوجہ کفرتم کے مفسرین کے اقوال مختلف منقول ہیں جامع تر یہ ہے کہ کفر سے مراد عام ہے انکار توحید و رسالت یا اعتقاد بدعت یہ سب بعد وضوح دلائل کے ہوتا ہے پس معنی یہ ہونگے کہ ای صحابہ یا ای سب مسلمانو تم ان اہل تفریق و اہل کفر و اہل عذاب کے مشابہ مت بننا گو مشبہ میں معصیت عملی تھی اور مشبہ بہ میں معصیت اعتقادی مگر تشبیہ کے لیے یہ تفاوت قادح نہیں اور جب تفاوت وجہ تشبیہ میں ہے اتنا ہی تفاوت وعید میں بھی ضرور ہے کیونکہ مماثلت طرفین من کل الوجوہ لازم نہیں آتی **ربط** اوپر مرحوم اور مغضوب دونوں کی جزا و سزا کا بیان تھا آگے اس جزا و سزا کی خبر کا صحیح ہونا جملہ نتلوہا علیک بالحق میں اور اس جزا و سزا کا مناسب ہونا جملہ ما اللہ یرید ظلما میں اور ان لوگوں کا مملوک خداوندی ہونا جسکا مقتضا وجوب اطاعت ہے جملہ للہ ما فی السموات الخ میں اور کسی غیر کا بالکل اختیار نہونا جملہ الی اللہ ترجع میں بیان فرماتے ہیں اور وعدہ اور وعید کا باوقعت ہونا ان ہی امور کے اثبات پر موقوف ہوتا ہے جیسا کہ ظاہر ہے **صادق و حکیم و منفرد بودن حق تعالیٰ در حکم** تِلْكَ آيَاتُ اللَّهِ نَتْلُوهَا عَلَيْكَ بِالْحَقِّ ۗ وَمَا اللَّهُ يُرِيدُ ظُلْمًا لِلْعَالَمِينَ ۝

البلاغۃ واما الذین ابیضت قال البیضاوی کان حق الترتیب ان یقدم ذکرہم ولکن قصد ان یکون مطلع الکلام ومقطعہ حلیۃ المؤمنین وثوابہم اھ رحمۃ اللہ ای الجنۃ فہو من التعبیر بالحال عن المحل

ملحقات الترجمۃ

لہ قولہ ف مفسرین کے اقوال مختلف ہیں کما فی روح المعانی والنطاقِ السیاق والسیاق انہم اہل الکتاب کفروا بعد ایمانہم کفرہم برسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بعد الایمان بہ قبل مبعثہ والیہ ذہب عکرمۃ وقیل ہم جمیع الکفار لاعراضہم عما وجب علیہم من الاقرار بالتوحید حین استشہدہم علی انفسہم و روی ذلک عن ابی بن کعب وقال الحسن انہم المنافقون وروی عن علی کرم اللہ وجہہ وابی امامۃ رضہ وابن عباس رضہ وابی سعید الخدری رضی اللہ عنہم اہل البدع ۱۲

لہ روح المعانی فی البیضاوی وہم المرتدون الخ ۱۲

ع ۸ | ۲

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ۝ كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ

اور اللہ ہی کی ملک ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے　اور اللہ ہی کی طرف سب مقدمات رجوع کیے جاوینگے تم لوگ اچھی جماعت ہو کہ وہ جماعت لوگوں کے لئے ظاہر کی گئی ہے تم لوگ نیک کاموں کو

وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ ۭ وَلَوْ اٰمَنَ اَهْلُ الْكِتٰبِ لَكَانَ خَيْرًا لَّھُمْ ۭ مِنْھُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ وَاَكْثَرُھُمُ الْفٰسِقُوْنَ ۝

بتلاتے ہو اور بری باتوں سے روکتے ہو اور اللہ تعالے پر ایمان لاتے ہو اور اگر اہل کتاب ایمان لے آتے تو ان کے لیے زیادہ اچھا ہوتا انمیں سے بعضے تو مسلمان ہیں اور زیادہ حصہ انمیں کافر ہیں

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ اِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ۝ یہ (جو اوپر مذکور ہوئیں) اللہ تعالیٰ کی آیتیں ہیں جو صحیح صحیح طور پر ہم تمکو پڑھکر سناتے ہیں (اس سے تو مضمون بالا کا صحیح ہونا معلوم ہوا) اور اللہ تعالیٰ مخلوقات پر ظلم کرنا نہیں چاہتے (پس جو کچھ کسی کے لیے جزا و سزا تجویز کی ہے وہ بالکل مناسب ہے اس سے تجویز مذکور کا مناسب ہونا معلوم ہوا) اور اللہ ہی کی ملک ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے (پس جب سب انکی ملک ہے تو ان سب کے ذمہ طاعت واجب تھی اس سے انکا مملوک ہونا اور جو لوگ طاعت نہ کریں انکا مستحق عقوبت ہونا معلوم ہوا) اور اللہ ہی کی طرف سب مقدمات رجوع کیے جاوینگے (کوئی دوسرا صاحب اختیار نہ ہوگا) **ف** جاننا چاہیے کہ ظلم کے دو معنی ہیں ایک یہاں معنی حقیقی نہیں ہیں کیونکہ حق تعالیٰ تو جو کچھ بھی کریں وہ ظلم ہو ہی نہیں سکتا تو اسکی نفی سے جو مقصود ہے مقام کا یعنی اعمال پر جزای مذکور کا مترتب ہونا وہ حاصل نہیں ہو سکتا کیونکہ مرتب نہ ہونیکی تقدیر پر بھی بالمعنی المذکور ظلم نہ ہونا صادق آتا ہے بلکہ مراد یہ ہے کہ عقلاً و شرعاً بندوں کے افعال میں جو ظلم کہلاتا ہے وہ بھی وہاں نہ ہوگا اس سے مقصود مقام کا بخوبی حاصل ہو گیا ربط اوپر کی آیات میں مسلمانوں کو ثبات علی الایمان اور امر بالمعروف و نہی عن المنکر کا حکم فرمایا تھا آگے اوسی کو موکد کرنے کے لئے یہ بتلاتے ہیں کہ تم لوگوں کی وجہ خیریت میں امور مذکورہ بھی ہیں پس انمیں کمی نہ آنے پاوے **بیان خیریت امت محمدیہ** كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ ۭ وَلَوْ اٰمَنَ اَهْلُ الْكِتٰبِ لَكَانَ خَيْرًا لَّھُمْ ۭ مِنْھُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ وَاَكْثَرُھُمُ الْفٰسِقُوْنَ ۝ (اے امت محمدیہ) تم لوگ (سب اہل مذاہب سے) اچھی جماعت ہو کہ وہ جماعت (عام) لوگوں کے (نفع رسانی اور ہدایت پہونچانے کے) لیے ظاہر کی گئی ہے (اور نفع پہونچانیکی صورت کہ وہی وجہ سب سے اچھی ہونیکی بھی ہے یہ ہے کہ) تم لوگ (بمقتضای شریعت زیادہ اہتمام کے ساتھ) نیک کاموں کو بتلاتے ہو اور بری باتوں سے روکتے ہو اور (خود بھی) اللہ تعالیٰ پر ایمان لانے پر دوام کرتے ہو اور اللہ تعالیٰ پر ایمان لانے میں ساری دین کی باتوں پر ایمان لانا آگیا کیونکہ وہ سب اللہ کی بتلائی ہوئی ہیں جس نے ان کا انکار کیا اسکا ایمان اللہ پر بھی نہ ہوا) اور اگر (یہ) اہل کتاب (بھی جو تم سے مخالفت کر رہے ہیں تمھاری طرح) ایمان لے آتے تو انکے لئے (انکی حالت موجودہ سے جسکو بزعم خود اچھی سمجھتے ہیں) زیادہ اچھا ہوتا (کیونکہ یہ بھی اسی مذکورہ اچھی جماعت میں داخل ہو جاتے مگر واے برحال ایشان کہ سب مسلمان نہیں ہوئے بلکہ) ان میں سے بعضے تو مسلمان ہیں (اور اچھی جماعت میں داخل ہیں) اور زیادہ حصہ ان میں سے کافر ہیں (اور اس جماعت سے خارج اور طرفہ یہ کہ جو بیچارے اسلام لے آئے ہیں ان کے اضرار دینی و دنیوی کی فکر میں ہیں) **ف** یہ خطاب تمام امت محمدیہ کو عام ہے جیسا کمالین میں حضرت علی رض کی روایت مرفوعاً بسند احمد بن حنبل رح منقول ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری امت خیر الامم ہے پھر انمیں سے صحابہ اول اور اشرف مخاطبین ہیں پس اوس وخیریت کے قصہ سے مناسبت بھی ظاہر ہو گئی اور امر بالمعروف و نہی عن المنکر میں جو زیادہ اہتمام کی قید نکالدی گئی مراد اس سے امر و نہی بالید ہے جو اعلی درجہ اسکا ہے یہ درجہ اس امت میں اور امم سے دو وجہ سے زیادہ ہے اولاً جہاد کا مشروع ہونا جس سے دفع کفر و دفع فساد مقصود ہے ثانیاً بوجہ عموم دعوت محمدیہ جیسا کہ سب اقوام کے لیے عام ہونا جیسا اللناس میں عام کا لفظ نکال دیا گیا ہے بخلاف شرائع سابقہ کے کہ بعض میں جہاد نہ تھا اور بعض میں بوجہ خصوص بعثت انبیاء سابقین کے سب اقوام کے لیے عام نہ تھا اور ظاہر ہے کہ زیادہ عمل سے زیادہ اجر ہے بلکہ صرف وجہ ثانی بھی کافی ہے پس یہ بھی منجملہ اسباب خیریت اس امت کے ہے اور اسی میں منحصر نہ سمجھا جاوے اور وجوہ بھی خیریت کے وارد ہوئے ہیں چنانچہ وجہ ربط میں احقر نے اس عبارت میں کہ امور مذکورہ بھی ہیں اس عدم انحصار کی طرف اشارہ بھی کر دیا ہے رہا ثبات علی الایمان کا وجہ خیریت ہونا حالانکہ یہ بظاہر سب شرائع والومنین میں مشترک معلوم ہوتا ہے اسکی توجیہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ یہ شریعت دوسری شرائع سے اکمل ہے اور اکمل پر ایمان لانا اوروں سے

## ملحقات الترجمة

**ف۱ قولہ ظلم** دو معنی کی ہیں کیونکہ حق وان قولہ یرید قرینۃ علی ان المراد من المعنی الذی یصلح کونہ متعلقا للارادۃ وما لم یکن الظلم الحقیقی صالحا لتعلق الارادۃ لاستحالتہ لا یصح ان یکون مرادا فی الآیۃ بخلاف المعنی الثانی فانہ یمکن ان یتعلق بہ لو فرض ممکنا فیصح کونہ مرادا فی العبارۃ فافہم ۱۲

**ف۲ قولہ زیادہ اہتمام کی قید** اخذ ذلک التفسیر من الکبیر و یتایدہ بما فی روح المعانی اخرج ابن المنذر وغیرہ عن ابن عباس فی الآیۃ ان المعنی تامرونہم ان یشہدوا ان لا الہ الا اللہ ویقروا بما انزل اللہ وتقاتلونہم علیہ ولا الہ الا اللہ ہو اعظم المعروف وتنہونہم عن المنکر والمنکر ہو التکذیب وہو انکر المنکر اھ ۱۲

**ف۳ قولہ دفع کفر و دفع فساد** الاول فی بعض کالمشرکین وکفار العرب والثانی فی سائرہم والکفر والفساد کلاہما منکر ۱۲

| | |
|---|---|
| البلاغۃ قولہ کنتم فی روح المعانی قد تستعمل للزوم الشیء وعدم انفکاکہ نحو وکان الانسان اکثر شیء جدلا قولہ اخرجت صفۃ لامۃ تامرون استئنافات مبین لکونہم خیر امۃ لکان | خیرا فالخیریۃ انما ہی باعتبار زعمہم اھ قلت واشرت الی کونہا بزعمہم فی الترجمۃ ۱۲ |

وَاِذَا حَضَرَ الْقِسْمَةَ اُولُوا الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنُ فَارْزُقُوْهُمْ مِّنْهُ وَقُوْلُوْا لَهُمْ قَوْلًا مَّعْرُوْفًا ۝

اور جب تقسیم ہونے کے وقت آموجود ہون رشتہ دار اور یتیم اور غریب لوگ تو انکو بھی اس مین سے کچھ دیدو اور انکے ساتھ خوبی سے بات کرو

وَلْيَخْشَ الَّذِيْنَ لَوْ تَرَكُوْا مِنْ خَلْفِهِمْ ذُرِّيَّةً ضِعٰفًا خَافُوْا عَلَيْهِمْ فَلْيَتَّقُوا اللّٰهَ وَلْيَقُوْلُوْا قَوْلًا سَدِيْدًا ۝

اور ایسے لوگون کو ڈرنا چاہیے کہ اگر اپنے بعد چھوٹے چھوٹے بچے چھوڑ جائیں تو انکی انکو فکر ہو سو ان لوگون کو چاہیے کہ خدا تعالےٰ سے ڈرین اور موقع کی بات کہین

اِنَّ الَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ الْيَتٰمٰى ظُلْمًا اِنَّمَا يَاْكُلُوْنَ فِيْ بُطُوْنِهِمْ نَارًا ؕ وَسَيَصْلَوْنَ سَعِيْرًا ۝

بلا شبہ جو لوگ یتیمون کا مال بلا استحقاق کھاتے ہین اور کچھ نہین اپنے شکم مین آگ بھر رہے ہین۔ اور عنقریب جلتی آگ مین داخل ہونگے

ع ۱۱ / ۱۲

(سب) مین سے ملیگا اور (حصہ بھی ایسا جو) قطعی (طور پر مقرر ہے) **ف** یہان صرف استحقاق حصہ میراث کو اجمالاً بتلایا ہی تھوڑی دور آگے حصص ورثہ کی تفصیل آتی ہے اور نزدیک کے رشتہ سے مطلب یہ ہی کہ شرع مین جو ترتیب وارثون مین مقرر و ثابت ہی اس ترتیب مین نزدیک ہو اور ظاہر ہی کہ نزدیکی دونون جانب سے ہوتی ہی پس اس سے لازم آگیا کہ جو رشتہ دار اقرب ہوگا وہ میراث پاویگا پھر جہان شرع نے سبکو اقرب سمجھا ہی گو وجوہ اقربیت کے متفاوت ہون وہان سبکو وارث بنایا ہی اور جہان ایک کو اقرب ایک کو ابعد سمجھا ہی اقرب کو وارث کیا ہی ابعد کو نہین اس قاعدہ کے عموم مین ذوی الفروض و عصبات و ذوی الارحام جو حنفیہ کے نزدیک وارث ہین سب آگئے البتہ عصبات مین میراث کا مقرر ہونا اور ذوی الارحام مین اسکا قطعی ہونا جیساکہ ترجمہ سے ظاہر ہوتا ہی کسیقدر شاید موجب خلجان ہو لیکن مقرر سے مراد یہ لیا جاوی کہ رای مورث پر مدار نہین شرع نے قواعد مقرر کر دیے ہین اور قطعی سے مراد یہ لیا جاوے کہ جو عمل مین مثل قطعی کے ہو جسکو فرض عملی کہتے ہین اب کچھ خلجان نہین **ربط** اوپر ورثہ مستحقین ترکہ کا بیان تھا آگے حکم ہفتم مین غیر مستحقین ترکہ کے ساتھ بھی ایک گونہ مراعات کا استحباباً حکم فرماتے ہین **حکم ہفتم مراعات غیر ورثہ** وَاِذَا حَضَرَ الْقِسْمَةَ اُولُوا الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنُ فَارْزُقُوْهُمْ مِّنْهُ وَقُوْلُوْا لَهُمْ قَوْلًا مَّعْرُوْفًا ۝ اور جب (وارثون مین ترکہ کے) تقسیم ہونیکے وقت (یہ لوگ) آموجود ہون (یعنی دور کے) رشتہ دار (جنکا میراث مین حق نہین) اور یتیم اور غریب لوگ (اس توقع سے کہ شاید ہمکو بھی کچھ مل جاوے رشتہ دار تو ممکن ہی کہ گمان استحقاق سے اور دوسرے لوگ بامید خیرات کے) تو انکو بھی اس (ترکہ) مین (جسقدر بالغون کا ہے اسمین) سے کچھ دیدو اور انکے ساتھ خوبی (اور نرمی) سے بات کرو (وہ بات رشتہ دارون سے تو یہی کہ سمجھا دو کہ تمہارا حصہ شرع سے اسمین نہین ہی ہم معذور ہین اور دوسرون سے یہ کہ دیکر احسان نہ جتلاؤ) **ف مسئلہ**[۵] یہ حکم واجب نہین مستحب ہی اور اگر ابتدا مین واجب ہوا ہو تو وجوب منسوخ ہی مسئلہ اور بالغون کی قید اسلیے لگائی کہ نابالغون کے حصہ مین سے خیرات یا کسی کی مراعات بالکل جائز نہین **ربط** اوپر یہانتک اصل مضمون یتیمونکو ضرر نہ پہونچانیکا تھا اور دوسرے مضامین اسی کی مناسبت سے مذکور ہوئے ہین آگے اسی اصل مضمون کی تاکید کے لیے ایک واقعہ دنیویہ فرض کرتے ہین جس سننے یتیمون کی ہمدردی پیدا ہو اور ایک واقعہ آخرت کا یقین دلاتے ہین تاکہ خوف پیدا ہو اور دونو واقعون مین فکر کرکے یتامیٰ کے اضرار کی جرأت نکرین **تاکید رعایت حق یتامیٰ** وَلْيَخْشَ الَّذِيْنَ لَوْ تَرَكُوْا مِنْ خَلْفِهِمْ ذُرِّيَّةً ضِعٰفًا خَافُوْا عَلَيْهِمْ فَلْيَتَّقُوا اللّٰهَ وَلْيَقُوْلُوْا قَوْلًا سَدِيْدًا ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ الْيَتٰمٰى ظُلْمًا اِنَّمَا يَاْكُلُوْنَ فِيْ بُطُوْنِهِمْ نَارًا ؕ وَسَيَصْلَوْنَ سَعِيْرًا ۝

**ملحقات الترجمہ**

[۵] قولہ مسئلہ (۱) فی روح المعانی امر ندب کلف بہ البالغون من الورثۃ تطییبا لقلوب المذکورین وتصدقا علیہم وقیل امر وجوب واختلف فی نسخہ فعن ابن عباس انہ لا نسخ واخرج ابو داؤد فی ناسخہ وابن ابی حاتم من طریق عطاء عن ابن عباس نسختہا آیۃ المیراث اھ قلت یحمل النسخ علی الوجوب وعدمہ علی الندب فلا تعارض بین القولین ۱۲ -

**اللغات** السعیر فعیل بمعنے مفعول من سعرت النار اوقدتہا من روح المعانی۔

**البلاغۃ** القسمۃ مفعول بہ وقدمت لانہا المبحوث عنہا ولان فی الفاعل تعدد افلو روعی الترتیب لفوت تجاذب اطراف الکلام وقیل قدمت لتکون امام الحاضرین فی اللفظ کما انہا امامہم فی الواقع کذا فی روح المعانی۔ فی حاشیۃ البیضاوی وجعل ترکوا علی معنی شارفوا لیصح وقوع خافوا جزاء لہ ضرورۃ ان لاخوف بعد حقیقۃ الموت وترک الذریۃ وفی البیضاوی وفی ترتیب الامر علیہ ای علی انہم لو ترکوا الخ اشارۃ الی المقصود منہ ای من الامر والعلۃ فیہ لبعث علی الترحم وان یحب لاولاد الاخیرہ مایحب لاولادہ وتہدید للمخالف بحال اولادہ اھ قلت ولا یلزم بحال الاولاد بعد وقررت الآیۃ بما ہو مذکور فی الملحقات فی فائدۃ ترجمۃ قولہ فلیتقوا فافہم ۱۲

**الروایات** فی روح المعانی اخرج ابن جریر عن ابن عباس انہ قال فی الآیۃ یعنی بذلک الرجل یموت ولہ اولاد صغار ضعاف یخاف علیہم العیلۃ والضیعۃ فان فی مثل ذریتہ ضعافا یتامی فلیحسن الیہم اھ واخرج ابن ابی حاتم والبیہقی عن ابن عباس انہ قال فی الآیۃ یعنی الرجل یحضرہ الموت فیقال لہ تصدق من مالک واعتق واعط فی سبیل اللہ فنہوا ان یامروا بذلک الخ فالمعنی ح یکون علی من حضر المریض فکما لا یرضی احدکم ان یترک ذریتہ بغیر مال فلا ینبغی ان یامر غیرہ بذلک وقیل فی الوصیۃ بما زاد علی الثلث انتہی مختصرا ومغیرا یسیرا قلت ظاہر المقام یقتضی التفسیر الاول وما عداہ فمبنی علی ان اللفظ بعمومہ شمل الجمیع فافہم کیلا تتہم التعارض بین الجمیع لاسیما بین قولی ابن عباس رضی"

يُوصِيكُمُ اللّٰهُ فِيٓ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ فَاِنْ كُنَّ نِسَآءً

اللہ تعالیٰ تمکو حکم دیتا ہے تمہاری اولاد کے باب مین لڑکے کا حصہ دو لڑکیون کے حصہ کے برابر اور اگر صرف لڑکیان ہی ہون

فَوْقَ اثْنَتَيْنِ فَلَهُنَّ ثُلُثَا مَا تَرَكَ ۚ وَاِنْ كَانَتْ وَاحِدَةً فَلَهَا النِّصْفُ ؕ

گو دو سے زیادہ ہون تو ان لڑکیون کو دو تہائی ملیگا اُس مال کا جو کہ مورث چھوڑ مرا ہے اور اگر ایک ہی لڑکی ہو تو اسکو نصف ملیگا

اور (یتامی کے معاملہ مین) ایسے لوگون کو ڈرنا چاہیے کہ اگر اپنے بعد چھوٹے چھوٹے بچے چھوڑ (کر مر) جاوین تو ان (بچون) کی ان (لوگون) کو فکر ہو (کہ دیکھیے انکو کوئی آزار نہ دے) تو ایسا ہی دوسرے کے بچون کے لیے بھی خیال رکھنا چاہیے کہ ہم انکو آزار نہ دین) سو (اس بات کو سوچکر) ان لوگون کو چاہیئے کہ (یتامی کے معاملہ مین) خدا تعالے (کے حکم کی مخالفت) سے ڈرین (یعنی فعلاً آزار و ضرر نہ پہونچاوین) اور (قولاً بھی اُن سے) موقع کی بات کہین (جسمین تسلی اور دلجوئی کی بات بھی آگئی اور تعلیم و تادیب کی بات بھی آگئی غرض انکے مال اور جان دونونکی اصلاح کرین) بلاشبہہ جو لوگ یتیمونکا مال بلا استحقاق کھاتے (برتتے) ہین اور کچھ نہین اپنے شکم مین (دوزخ کی) آگ (کے انگارے) بھر رہے ہین (یعنی انجام اس کھانے کا یہ ہونے والا ہے) اور (اس انجام کے مرتب ہونے مین کچھ زیادہ دیر نہین کیونکہ) عنقریب (یہی دوزخ کی) جلتی آگ مین داخل ہونگے (وہان یہ انجام نظر آویگا) **ف** پہلے مضمون کا حاصل یہ ہوا کہ آنچہ بر خود نہ پسندی بر دیگران مپسند اور قول سدید کی جو تفسیر کیگئی جسمین انکی تہذیب کے متعلق اگر بقدر ضرورت تشدد کرنا پڑے وہ بھی داخل ہوگیا ایسی نرمی کا حکم نہین جسمین وہ بگڑ جاوین مطلب یہ ہے کہ سرزنش مین انکی مصلحت مرعی ہو اپنی مصلحت پر نظر نہو پس تادیب مین بھی اپنے غیظ کی شفا مقصود نہونا چاہیئے اور بلا استحقاق کے جو قید لگائی گئی اس سے یہ فائدہ ہوا کہ باستحقاق کھانیکی اجازت ہے جسکا بیان ابھی حکم پنجم مین من کان فقیرا کی تفسیر مین گذرچکا ہے دیکھ لیا جاوے مسئلہ جسطرح مال یتیم کا خود کھانا حرام ہے اسیطرح کسیکو کھلانا یا دینا گو بطور خیر خیرات ہی کے کیون نہو نیز حرام ہے اسی لیے ترجمہ مین لفظ برتتے کا اضافہ کردیا گیا ہے اور یہ نابالغ کا حکم یہی ہے گو یتیم نہو خوب یاد رکھو اسمین بہت بے پروائی کیجاتی ہے ربط حکم ششم مین ورثہ کا استحقاق حصص اجمالاً مذکور ہو آئے ان حصص کی کچھ تفصیل یہان ارشاد ہے اور کچھ ختم سورت پر اور پوری تفصیل ان احکام کی دوسرے دلائل شرعیہ سے اہلذکر کے کتب فرائض مین موجود ہے اور اس تفصیل مین کئی قسم کے ورثہ کا حصہ بیان فرمایا ہے اور ان ورثہ کی تخصیص ذکری کی وجہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اولاد اور بھائی بہنون کے متعلق سوال کیا گیا تھا کما سیکتب فی الحواشی العربیۃ اسپر یہ آیتین نازل ہوئین جنکے اول مین حصص اولاد کے مذکور ہین اور آخر مین بھائی بہن کے اور پھر اس دوسرے مضمون کا تتمہ ختم سورت مین مذکور ہے اور درمیان مین ماں باپ اور زوجین کے حصص اسلیے آگئے کہ ماں باپ اور زوجین کے ہونے نہونے سے اولاد کے حصے بدل جاتے ہین پس اصل مقصود اُن ہی دو سوال کا جواب ہے اور اگر یہ دیکھا جاوے کہ پہلے استفتا مین اولاد کے ساتھ زوجہ بھی تھی تو ذکر زوجہ کو اور زیادہ ربط بڑھ جاویگا **حصہ اولاد** يُوصِيكُمُ اللّٰهُ فِيٓ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ ۚ فَاِنْ كُنَّ نِسَآءً فَوْقَ اثْنَتَيْنِ فَلَهُنَّ ثُلُثَا مَا تَرَكَ ۚ وَاِنْ كَانَتْ وَاحِدَةً فَلَهَا النِّصْفُ ؕ اللہ تعالیٰ تمکو حکم دیتا ہے تمہاری اولاد کے (میراث پانے کے) باب مین (وہ یہ کہ) لڑکے کا حصہ دو لڑکیون کے برابر (یعنی اگر لڑکا لڑکی ایک ایک یا کئی ملی جلی ہون تو انکے حصون مین باہم یہ نسبت ہوگی کہ ہر لڑکے کو دوہرا اور ہر لڑکی کو اکہرا) اور اگر (اولاد مین) صرف لڑکیان ہی ہون گو دو سے زیادہ ہون تو ان لڑکیون کو دو تہائی ملیگا اُس مال کا جو کہ مورث چھوڑ مرا ہے (اور اگر دو لڑکیان ہون تب تو دو تہائی ملنا بہت ہی ظاہر ہے کیونکہ اگر انمین ایک لڑکی کی جگہ لڑکا ہوتا تو اُس لڑکی کا حصہ باوجودیکہ بھائی سے کم ہے ایک تہائی سے نہ گھٹتا پس جب دوسری بھی لڑکی ہے تب تو تہائی سے کسیطرح گھٹ ہی نہین سکتا اور دونون لڑکیان یکسان حالت مین ہین پس اُسکا بھی ایک تہائی ہوگا دونونکا ملکر دو تہائی ہوا البتہ تین لڑکیون مین یہ شبہہ تھا کہ شاید انکو تین تہائی یعنی کل ملجاوے

**اللغات** یوصیکم ان یقدم الی الغیر ما یعمل فیہ مقترنا بوعظ والمراد یامرکم روح المعانی ١٢ **البلاغۃ** عدل عن الامر الی الایصاء لانہ ابلغ وادل علی الاہتمام وطلب الحصول بسرعۃ روح ١٢ **الروایات** روی احمد والترمذی وابوداود وابن ماجۃ عن جابر رضہ قال جاءت امرأۃ سعد بن الربیع الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقالت یا رسول اللہ ہاتان ابنتا سعد قتل ابوہما یوم احد وان عمہما اخذ مالہما ولم یدع لہما مالا ولا تنکحان الا ولہما مال فقال صلی اللہ علیہ وسلم یقضی اللہ تعالی فی ذلک فنزلت آیۃ المیراث فبعث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الی عمہما فقال اعط لابنتی سعد الثلثین واعط امہما الثمن وما بقی فہو لک کذا فی روح المعانی ١٢

ملحقات الترجمۃ

ل قولہ فی ترجمۃ ولیخش [illegible] المرحوم منسولی [illegible] الازہر ان [illegible] یخافوا علیہم کما [illegible] قولہ بعد چھوٹے [illegible] الترجمۃ [illegible] الاولی [illegible] قولہ فی ترجمۃ [illegible] آزار وضرر نہ پہونچاوین اشارۃ الی ان الاصل فی الترہیب [illegible] الاخرۃ وانما الامر الاخروی [illegible] اجزا الکلام [illegible] قولہ بھر رہے ہین [illegible] فی ذلک ان الاصل ان یکون [illegible] للتاکید والمبالغۃ کما قولہ تعالی یقولون بافواہہم وقولہ ولکن تعمی القلوب التی فی الصدور [illegible] قولہ یعنی انجام اشارۃ الی ان [illegible] قولہ میراث پانے کے باب مین اشارۃ الی حذف المضاف ای توریث اولادکم [illegible] قولہ وہ یہ کہ اشارۃ الی ان الجملۃ بیان [illegible] کذا فی الروح ١٢ قولہ فی ترجمۃ فان کن اور اگر اولاد الخ اشارۃ لکلمۃ [illegible] [illegible] وہو [illegible] فی جمیع الآیۃ وان معنی [illegible] [illegible] الاستحقاق [illegible] [illegible] الاولی [illegible] الاخری [illegible] مشروطا بوجود الذکر کما فی بنت الابن السفلی مع بنت لابن العلیا تکون عصبۃ لہا بشرط وجود الغلام بحذائہا وہو منتف ہہنا فافہم واشار بکلمۃ الاولاد الی ان المرجع لضمیر کن ہو الاولاد وتانیثہ باعتبار الخبر ١٢ [illegible] قولہ گو دو سے اشارۃ الی ان [illegible]

وَلِاَبَوَيْهِ لِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا السُّدُسُ مِمَّا تَرَكَ اِنْ كَانَ لَهٗ وَلَدٌ ۚ فَاِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلَدٌ

اور ماں باپ کے لیے یعنی دونون مین سے ہر ایک کے لیے میت کے ترکہ مین سے چھٹا چھٹا حصہ ہی اگر میت کے کچھ اولاد ہو اور اگر اس میت کے کچھ اولاد نہو

وَّوَرِثَهٗٓ اَبَوٰهُ فَلِاُمِّهِ الثُّلُثُ ۚ فَاِنْ كَانَ لَهٗٓ اِخْوَةٌ فَلِاُمِّهِ السُّدُسُ مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُّوْصِيْ بِهَآ اَوْ دَيْنٍ ۭ

اور اسکے ماں باپ ہی اسکے وارث ہون تو اسکی ماں کا ایک تہائی ہی اور اگر میت کے ایک سے زیادہ بھائی یا بہن ہون تو اسکی ماں کو چھٹا حصہ ملیگا وصیت نکال لینے کے بعد کہ میت اسکی وصیت کر جاوے یا دین کے بعد

اسلیے فرما دیا کہ گو لڑکیان دو سے زیادہ ہون مگر دو تہائی سے نہ بڑہے گا) اور اگر ایک ہی لڑکی ہو تو اسکو (کل ترکہ کا) نصف ملیگا (اور پہلی صورت مین ایک ثلث بچا ہوا اور دوسری صورت کا ایک نصف بچا ہوا دوسرے خاص خاص اقارب کا حق ہی یا اگر کوئی نہو تو پھر وہ اسی کو دیدیا جاوے گا جیسا کہ کتب فرائض مین مذکور ہے) **ف** مسئلہ اور یہ سب تقسیم بعد تجہیز و تکفین و ادای دیون و تنفیذ وصیت من الثلث کے ہوگی جیسا عنقریب واضح ہوگا **ف۲** اولاد کے وارث ہونیکی چار صورتین آیت سے معلوم ہوئین ایک یہ کہ لڑکے لڑکیان سب ہون - دوسرے یہ کہ ایک لڑکی ہو تیسرے یہ کہ دو لڑکیان ہون چوتھے یہ کہ دو لڑکیون سے زائد ہون **ف۳** حدیث اور اجماع اہل حق سے اس آیت کا حکم انبیاء علیہم السلام کے لیے نہین اسیواسطے حضرت صدیق اکبرؓ نے فدک وغیرہ کو میراث مین تقسیم نہین فرمایا اور اگر اس حدیث کو خبر واحد تسلیم کر لیا جاوے تب بھی حضرت صدیق اکبرؓ نے چونکہ بلا واسطہ آپ سے سنی تھی انکے اعتبار سے مثل قرآن کے قطعی ہی یا یہ کہا جاوے کہ اس حدیث سے مال انبیاء کا وقف ہونا ثابت ہے اور وقف خبر واحد سے بھی ثابت ہوجاتا ہی اور وقف مین بالاجماع میراث نہین **حصہ والدین** وَلِاَبَوَيْهِ لِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا السُّدُسُ مِمَّا تَرَكَ اِنْ كَانَ لَهٗ وَلَدٌ ۚ فَاِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلَدٌ وَّوَرِثَهٗٓ اَبَوٰهُ فَلِاُمِّهِ الثُّلُثُ ۚ فَاِنْ كَانَ لَهٗٓ اِخْوَةٌ فَلِاُمِّهِ السُّدُسُ اور ماں باپ (کو میراث ملنے مین تین صورتین ہین ایک صورت مین تو ان) کے لیے یعنی دونون مین سے ہر ایک کے لیے میت کے ترکہ مین سے چھٹا چھٹا حصہ (مقرر) ہی اگر میت کے کچھ اولاد ہو (خواہ مذکر یا مونث خواہ ایک یا زیادہ اور بقیہ میراث اولاد اور دوسرے خاص خاص ورثہ کو ملیگی اور پھر بھی بچ جاوے تو پھر اسکو دیجاویگی) اور اگر اس میت کے کچھ اولاد نہو اور (صرف) اسکے ماں باپ ہی اسکے وارث ہون (یہ دوسری صورت ہی اور صرف اس لیے کہا کہ بھائی بہن بھی نہون جیسا آگے آتا ہے) تو (اس صورت مین) اسکی ماں کا ایک تہائی ہے (اور باقی دو تہائی باپ کا اور چونکہ صورت مفروضہ مین یہ ظاہر تھا اسلیے تصریح کی حاجت نہین ہوئی) اور اگر میت کے ایک سے زیادہ بھائی یا بہن (کسی قسم کے) ہون (خواہ ماں باپ دونون مین شریک جسکو عینی کہتے ہین خواہ صرف باپ ایک ماں الگ الگ جسکو علاتی کہتے ہین خواہ صرف ماں ایک باپ الگ الگ جسکو اخیافی کہتے ہین غرضکہ کسی طرح کے بھائی بہن ایک سے زیادہ ہون اور اولاد نہو اور ماں باپ ہون اور یہ تیسری صورت ہی) تو (اس صورت مین) اسکی ماں کو (ترکہ کا) چھٹا حصہ ملیگا (اور باقی باپ کو ملے گا) **ف** تیسری صورت مین ان بھائی بہنون کی وجہ سے ماں کا حصہ بمقابلہ دوسری صورت کے کم ہوگیا لیکن باپ کی وجہ سے بھائی بہنون کو بھی نہ ملیگا **حقوق متقدمہ علی المیراث** مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُّوْصِيْ بِهَآ اَوْ دَيْنٍ ۭ (یہ سب حصے) وصیت (کے قدر مال) نکال لینے کے بعد کہ میت اسکی وصیت کر جاوے یا دین (اگر ہو تو اسکے بھی نکال لینے) کے بعد تقسیم ہونگے) **ف** مسئلہ اور ان دونون سے پہلے تجہیز و تکفین ضروری ہے مسئلہ اور وصیت سے مراد وہ ہے جو شرع کے موافق ہو مثلاً وارث کو وصیت مین کچھ نہ دے اور بعد تجہیز و تکفین و ادای دیون کے جو مال بچے اسکے ایک ثلث سے زائد کی وصیت نکرے ورنہ وہ وصیت میراث سے مقدم نہوگی - اور جاننا چاہیئے کہ دین اور وصیت مین دین مقدم ہی گو قرآن مین لفظاً پہلے مذکور ہی جسمین نکتہ یہ کہا گیا ہی کہ دین کے تو مطالبہ کرنے والے آدمی ہین وہ خود ہی وصول کر لین گے اسمین کوتاہی کا احتمال کم ہی البتہ وصیت چونکہ اصل مین تبرع ہے اسلیے اسمین کوتاہی کا احتمال زیادہ ہی اسلیے اہتمام و تاکید کی غرض سے ذکر مین پہلے لے آئے واللہ اعلم **ربط** آگے اسکی حکمت بتلاتے ہین کہ میراث کا قصہ میت کی رائے پر نہین رکھا گیا بلکہ خود حق تعالے نے سب قواعد مقرر فرما دیئے -

**ملحقات الترجمة**

۵۱ قوله خاص خاص اقارب لان كل قريب لا يرث ۱۲

۵۲ قوله كچھ اولاد ہو فالولد اعم من الذكر والانثى والواحد والكثير فهو اسم جنس ۱۲

۵۳ بھائی بہن کسی قسم کے الخ فالاخوة جمع بمعنے ما فوق الواحد دليله الاجماع وفيه تغليب للمذكر على المونث ۱۲

**النحو** من بعد وصية متعلق بمحذوف اى استقر ذلك الانصباء من بعد وصية اى اخراج قدر ما وقع به الوصية فائدة الوصف التعميم اى اى وصية صدق عليها انه اوصى بها وتخصيص من هذا العموم ما فيه الجورة قوله او دين للتساوي اى فى نفس الوجوب ۱۲

وَإِنْ كَانَ رَجُلٌ يُورَثُ كَلٰلَةً أَوِ امْرَأَةٌ وَلَهُ أَخٌ أَوْ أُخْتٌ فَلِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا السُّدُسُ فَإِنْ كَانُوٓا أَكْثَرَ مِنْ

اور اگر کوئی میت جسکی میراث دوسرون کو ملیگی خواہ وہ میت مرد ہو یا عورت ایسا ہو جسکے نہ اصول ہون نہ فروع ہون اور اسکے ایک بھائی یا ایک بہن ہو تو ان دونون مین سے ہر ایک کو چھٹا حصہ ملیگا اور اگر یہ لوگ اس سے زیادہ ہون

ذٰلِكَ فَهُمْ شُرَكَآءُ فِي الثُّلُثِ مِنْ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُّوْصٰى بِهَآ أَوْ دَيْنٍ غَيْرَ مُضَآرٍّ وَصِيَّةً مِّنَ اللّٰهِ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَلِيْمٌ ۝

تو وہ سب تہائی مین شریک ہون گے — وصیت نکالنے کے بعد — جسکی وصیت کر دیجاوے یا دین کے بعد بشرطیکہ کسیکو ضرر نہ پہونچاوے یہ حکم کیا گیا ہے خدا تعالیٰ کیطرف سے اور اللہ تعالیٰ خوب جاننے والے ہین حلیم ہین

(نہ مذکر نہ مؤنث نہ واحد نہ کثیر) اور اگر ان بیبیون کے کچھ اولاد ہو (خواہ تمسے ہو یا پہلے شوہر سے) تو (اس صورت مین) تمکو انکے ترکہ سے ایک چوتھائی ملیگا (یہ کل دو صورتین ہوئین اور دونون صورتون مین بقیہ دوسرے ورثہ کو ملیگا لیکن ہر صورت مین یہ میراث) وصیت (کے قدر مال) نکالنے کے بعد کہ وہ اسکی وصیت کر جائین یا دین (اگر ہو تو اسکے بھی نکالنے) کے بعد (ملیگی) اور ان بیبیون کو چوتھائی ملیگا اس ترکہ کا جسکو تم چھوڑ جاؤ (خواہ وہ ایک بی بی ہو یا کئی ہون تو وہ چوتھائی سب مین برابر بٹ جاویگا) اگر تمہارے کچھ اولاد نہو (نہ مذکر نہ مؤنث نہ واحد نہ کثیر) اور اگر تمہارے کچھ اولاد ہو (خواہ ان بیبیون سے ہو یا اور عورت سے) تو (اس صورت مین) انکو (خواہ وہ ایک ہون یا کئی) تمہارے ترکہ سے آٹھوان حصہ ملیگا (یہ بھی دو صورتین ہوئین اور دونون صورتون مین بقیہ دوسرے ورثہ کو ملیگا لیکن یہ میراث) وصیت (کے قدر مال) نکالنے کے بعد کہ تم اسکی وصیت کر جاؤ یا دین (اگر ہو تو اسکے بھی نکالنے) کے بعد (ملیگی) **حصہ برادر وخواہر اخیافی** وَإِنْ كَانَ رَجُلٌ يُّوْرَثُ كَلٰلَةً أَوِ امْرَأَةٌ وَّلَهٗٓ أَخٌ أَوْ أُخْتٌ فَلِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا السُّدُسُ ۚ فَإِنْ كَانُوٓا أَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ فَهُمْ شُرَكَآءُ فِي الثُّلُثِ مِنْ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُّوْصٰى بِهَآ أَوْ دَيْنٍ غَيْرَ مُضَآرٍّ ۚ وَصِيَّةً مِّنَ اللّٰهِ ۗ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَلِيْمٌ ﴿۱۲﴾ اور اگر کوئی میت جسکی میراث دوسرون کو ملے گی خواہ وہ میت مرد ہو یا عورت ایسا ہو جسکے نہ اصول ہون (یعنی باپ دادا اور) نہ فروع ہون (یعنی اولاد اور بیٹے کی اولاد) اور اس (میت) کے ایک بھائی یا ایک بہن (اخیافی) ہو تو ان دونون مین سے ہر ایک کو چھٹا حصہ ملیگا اور اگر یہ لوگ اس سے (یعنی ایک سے) زیادہ ہون (مثلاً دو ہون یا اور زیادہ) تو وہ سب تہائی مین (برابر کے) شریک ہونگے (اور ان مین مذکر و مؤنث کا برابر حصہ ہے اور بقیہ میراث دوسرے ورثہ کو اور اگر کوئی اور نہو تو پھر انہین کو دیجاویگی یہ دو صورتین ہوئین اور دونون صورتون مین یہ میراث) وصیت (کے قدر مال) نکالنے کے بعد جسکی وصیت کر دیجاوے یا (اگر) دین (ہو تو اسکے بھی نکالنے) کے بعد (ملیگی) بشرطیکہ (وصیت کرنے والا) کسی (وارث) کو ضرر نہ پہونچاوے (نہ ظاہراً نہ ارادۃً ظاہراً یہ کہ مثلاً ثلث سے زیادہ وصیت کرے تو وہ وصیت میراث پر مقدم نہوگی اور ارادۃً یہ کہ رہے تو ثلث کے اندر لیکن نیت یہ ہو کہ وارث کو کم ملے یہ ظاہراً نافذ ہو جاویگی لیکن گناہ ہوگا) یہ (جسقدر یہانتک مذکور ہوا) حکم کیا گیا ہے خدا تعالیٰ کیطرف سے اور اللہ تعالیٰ خوب جاننے والے ہین (کہ کون مانتا ہے کون نہین ملتا اور سزا دلانے کو جو فوراً سزا نہین دیتے تو وجہ یہ کہ) حلیم (بھی) ہین **ف** اخیافی کی قید بالاجماع ہے اور سعد بن ابی وقاص رض اور ابی رض اسکے ساتھ من الام بھی پڑھتے تھے کذا فی روح المعانی جس سے معلوم ہوتا ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ قید بطور تفسیر کے سنی ہوگی اور نیز خود اس مقام مین غور کرنے سے بھی اسکی تائید ہوتی ہے کیونکہ ان بھائی بہنونکو سدس اور ثلث کا مستحق ٹھیرایا ہے اور یہی دو حصے مان کے اوپر مذکور ہو چکے ہین اس مناسبت سے

**اللغات** فی روح المعانی کلالۃ ہی فی الاصل مصدر بمعنی الکلال وہو الاعیاء ثم استعیرت استعمال الحقائق للقرابۃ من غیر جہۃ الولد والوالد لضعفہا بالنسبۃ الی قرابتہا وتطلق علی من لم یخلف والدا ولا ولدا (وہذا ہو المراد فی الآیۃ) وعلی من لیس بوالد ولا ولد من المخلفین بمعنی ذی کلالۃ کما تطلق القرابۃ علی ذوی القرابۃ ۱۲

**النحو** کان مرجع المیت قولہ رجل وعطف علیہ امرأۃ ثم کان وکلالۃ خبرہا وقولہ یورث صفۃ رجل والمعنی یورث منہ لتعدیتہ بمن وربما تحذف وقولہ غیر مضار حال من فاعل یوصی المذکور فی قراءۃ یوصی معروفا والمدلول علیہ بقولہ یوصی فی قراءتہ مجہولا وراعی کونہ حالا فی ترجمتہ بقولہ بشرطیکہ وقولہ وصیۃ عندی مفعول مطلق عاملہ محذوف ای یوصی بہا وصیۃ من اللہ وقولہ وللہ اخت الضمیر للرجل وتوحید الضمیر لوجوبہ فیما وقع بعد او وحتی ان ورد علی خلاف ذلک یؤول والتی بہ بذکر اللفیار

بین ان یرجع المعطوف علیہ والمعطوف والتذکیر للتغلیب . قولہ اکثر من ذلک ای المذکور من اخ واحد او اخت واحدۃ ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول خرج الائمۃ الستۃ عن جابر بن عبد اللہ قال عادنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وابو بکر فی بنی سلمۃ ماشیین فوجدنی النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا اعقل شیئا فدعا بماء فتوضأ ثم رش علی فافقت فقلت ما تامرنی ان اصنع فی مالی فنزلت یوصیکم اللہ فی اولادکم اھ قلت وتقدم نزولہا فی قصۃ سعد بن الربیع والجواب کما فی لباب النقول انہ یحتمل ان یکون نزول اولہا فی قصۃ البنتین وآخرہا وہو قولہ وان کان رجل فی قصۃ جابر ویکون مراد جابر بقولہ فنزلت یوصیکم اللہ ای ذکر الکلالۃ المتصل بہذہ الآیۃ ۱۲

**ملحقات الترجمۃ**

۱ قولہ فی ترجمۃ فان کان لکم ولد یا اور عورت سے لم یقل زوجہ لان الحکم عام فیما کان الوالد من الزوجۃ او المملوکۃ ۱۲ ۲ قولہ بقیہ دوسرے ورثہ کو ملیگا لم یزد الرد کما فی ما قبلہ وما بعدہ لان الزوجین لا یرد علیہما ۱۲ ۳ قولہ یعنی باپ دادا الیٰ فی حکم الاب عند ابی حنیفۃ رح وانظر فی [illegible] من ذکر الاختلاف [illegible] ۱۲ ۴ قولہ ایک بھائی الخ [illegible] ان التنوین للتنویع ۱۲ ۵ قولہ نہ ظاہرا نہ ارادۃ فالمنع فی غیر المضار عام للنفی فی الاول والنہی فی الثانی فافہم ۱۲

تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ ؕ وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ يُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ

یہ سب احکام مذکورہ خداوندی ضابطے ہین اور جو شخص اللہ اور رسول کی پوری اطاعت کریگا اللہ تعالیٰ اسکو ایسی بہشتون مین داخل کر دینگے جنکے نیچے نہرین جاری ہونگی ہمیشہ ہمیشہ انمین رہینگے۔ اور یہ بڑی

الْعَظِيْمُ ۝ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَيَتَعَدَّ حُدُوْدَهٗ يُدْخِلْهُ نَارًا خَالِدًا فِيْهَا ۠ وَلَهٗ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ۝

کامیابی ہے　اور جو شخص اللہ اور رسول کا کہنا نہ مانیگا　اور بالکل ہی اسکے ضابطون[1] سے نکل جاویگا اسکو آگ مین داخل کرینگے اسطور سے کہ وہ اس مین ہمیشہ ہمیشہ رہیگا اور اسکو ایسی سزا ہوگی جسمین ذلت بھی ہے۔

ع ۲ / ۱۳

وَالّٰتِيْ يَاْتِيْنَ الْفَاحِشَةَ مِنْ نِّسَآئِكُمْ فَاسْتَشْهِدُوْا عَلَيْهِنَّ اَرْبَعَةً مِّنْكُمْ ۚ فَاِنْ شَهِدُوْا

اور جو عورتین بے حیائی کا کام کرین تمہاری بیبیون مین سے　سو تم لوگ ان عورتون پر چار آدمی اپنون مین سے گواہ کر لو　سو اگر وہ گواہی دیدین تو تم انکو

فَاَمْسِكُوْهُنَّ فِي الْبُيُوْتِ حَتّٰى يَتَوَفّٰىهُنَّ الْمَوْتُ اَوْ يَجْعَلَ اللّٰهُ لَهُنَّ سَبِيْلًا ۝

گھرونکے اندر مقید رکھو　یہانتک کہ موت انکا خاتمہ کر دے　یا اللہ تعالیٰ انکے لیے کوئی اور راہ تجویز فرما دین

یہ بھائی بہن ہی معلوم ہوتے ہین جو ماں مین شریک ہون اور عینی اور علاتی بھائی بہنونکا حکم اس صورت کے ختم پر آویگا اور یہ امر بالاتفاق قطعی ہے اس سے بھی ثابت ہوا کہ یہان انکے علاوہ اور قسم مذکور ہی اور شاید یہان سدس اور ثلث کے قرینہ سے من الام کی قید چھوڑ دی ہو اور وہان للذکر مثل حظ الانثیین کے قرینہ سے من الابوین یا من الاب کی قید چھوڑ دی ہو کیونکہ اس قید سے مفہوم ہوا کہ کسی ایسے کا ذکر ہے جو بنفسہ یا بغیرہ عصبہ بن جاتا ہے اور اخیافی کبھی عصبہ نہین ہوتا واللہ اعلم۔ اور اصول کی تفسیر جو باپ دادا کے ساتھ کیگئی یہ مذہب امام صاحب کا ہے پس دادا سے سب طرح کے بھائی بہن ساقط ہو جاتے ہین اور دوسرے علماء وائمہ کے نزدیک ساقط نہین ہوتے اور یہ مسئلہ صحابہ مین بھی مختلف فیہ تھا **ربط** ان احکام کو بیان کرکے آگے ان کے اعتقاداً و عملاً ماننے کی تاکید اور فضیلت اور نہ ماننے پر وعید ارشاد فرماتے ہین **تاکید اطاعت در احکام مذکورہ** تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ ؕ وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ يُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ⑬ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَيَتَعَدَّ حُدُوْدَهٗ يُدْخِلْهُ نَارًا خَالِدًا فِيْهَا ۠ وَلَهٗ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ⑭ یہ سب احکام مذکورہ (متعلقہ میراث یا مع احکام یتامی کے) خداوندی ضابطے ہین اور جو شخص اللہ اور رسول کی پوری اطاعت کریگا (یعنی ان ضابطونکی پابندی کریگا) اللہ تعالیٰ اسکو ایسی بہشتون مین (فوراً) داخل کر دینگے جنکے (محلات کے) نیچے نہرین جاری ہونگی ہمیشہ ہمیشہ اُن مین رہینگے اور یہ بڑی کامیابی ہے اور جو شخص اللہ اور رسول کا کہنا نہ مانیگا اور بالکل ہی اُسکے ضابطون سے نکل جاویگا (یعنی پابندی کو ضروری بھی نہ سمجھے گا اور یہ حالت کفر کی ہے) اُسکو (دوزخ کی) آگ مین داخل کرینگے اسطور سے کہ وہ اسمین ہمیشہ رہیگا اور اسکو ایسی سزا ہوگی جسمین ذلت بھی ہے **ف** یطع اور یتعد حدودہ کی جو تفسیر کیگئی ہے اس بناء پر اس آیت مین دو قسم کے لوگونکا مذکور ہے ایک مطیع کامل۔ دوسرا عاصی کامل اور ایک قسم اسمین غیر مذکور ہے یعنی اعتقاداً مطیع ہو اور عملاً مقصر وار ہو اسکا حکم دوسری آیتون مین موجود ہے کہ مستحق سزا ہے لیکن اخیر مین نجات ہے اور خود یہان بھی غور کرنے سے معلوم ہو سکتا ہے کہ جب اسکی حالت بین بین ہے تو جزا بھی بین بین ہوگی یعنی کچھ عذاب کچھ ثواب اور ظاہر ہے کہ ثواب کا مقدم اور عذاب کا موخر ہونا تو احتمال باطل ہے پس عکس متعین ہو گیا پس آخر مین نجات ثابت ہوئی۔ اور فوراً کے معنے یہ ہین کہ بلا عذاب جنت مین جاوینگا۔ اور بالکل نکلجانا کفر کے ساتھ خاص اسلیے ہے کہ اعتقاد رکھنا بھی تو ایک ضابطہ ہے جو معتقد ہے وہ بالکل خارج نہین اور یہ احتمال باطل ہے کہ کوئی عمل کرے اور اعتقاد نکرے کیونکہ قبول عمل کے لیے اعتقاد شرط ہے پس وہ عمل بھی منتفی رہیگا وہ بھی بالکلیہ خروج رہا **ربط** جاہلیت مین جیسا یتامی اور مواریث کے معاملہ مین بہت سی بے اعتدالیان تھین جنکی اصلاح اوپر کی آیات مین مذکور ہوئی اسیطرح عورتونکے معاملہ مین بھی طرح طرح کے رسوم قبیحہ اور بے عنوانیان شائع تھین مثلاً انکو طرح طرح سے ایذائین پہونچاتے تھے انکو تنگ کرتے تھے جنسے نکاح حرام ہے اُن سے نکاح کر لیا کرتے تھے وعلی ہذا آگے الرجال قوامون تک ان معاملات کی اصلاح فرماتے ہین اور جو خطا و قصور شرعاً معتبر ہو اُسپر تادیب کی اجازت دیتے ہین اور یہ مضمون تادیب ہی سے شروع ہوا ہے اور تادیب و اصلاح ہی پر ختم ہوا ہے ان جملون مین واضربوہن اور ان یریدا اصلاحا الخ **حکم ہشتم سیاست زانیہ** وَالّٰتِيْ يَاْتِيْنَ الْفَاحِشَةَ مِنْ نِّسَآئِكُمْ فَاسْتَشْهِدُوْا عَلَيْهِنَّ اَرْبَعَةً مِّنْكُمْ ۚ فَاِنْ شَهِدُوْا فَاَمْسِكُوْهُنَّ فِي الْبُيُوْتِ حَتّٰى يَتَوَفّٰىهُنَّ الْمَوْتُ اَوْ يَجْعَلَ اللّٰهُ لَهُنَّ سَبِيْلًا ⑮

**ملحقات الترجمہ**

[1] قولہ بالکل ہی لان الحدود عام بالصیغۃ لکونہ جمعا معرفا بالاضافۃ لصحۃ الاستثناء منہ فلا دلیل فی الآیۃ للمعتزلۃ کما اوضحتہ فی ف باوضح بیان فافہم ۱۲

وَالَّذٰنِ يَاْتِيٰنِهَا مِنْكُمْ فَاٰذُوْهُمَا ۚ فَاِنْ تَابَا وَاَصْلَحَا فَاَعْرِضُوْا عَنْهُمَا ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ تَوَّابًا

اور جنسے دو شخص بھی وہ بیحیائی کا کام کرین تم مین سے تو ان دونون کو اذیت پہونچاؤ پھر اگر وہ دونون توبہ کرلین اور اصلاح کرلین تو ان دونون سے کچھ تعرض نکرو بلاشبہ اللہ تعالی توبہ قبول

رَّحِيْمًا ۝ اِنَّمَا التَّوْبَةُ عَلَى اللّٰهِ لِلَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السُّوْۗءَ بِجَهَالَةٍ ثُمَّ يَتُوْبُوْنَ مِنْ قَرِيْبٍ فَاُولٰۗىِٕكَ يَتُوْبُ

کرنے والے ہین رحمت والے ہین توبہ جسکا قبول کرنا اللہ تعالی کے ذمہ ہے وہ تو انہی کی ہے جو حماقت سے کوئی گناہ کر بیٹھتے ہین پھر قریب ہی وقت مین توبہ کرلیتے ہین سو ایسون پر تو خدا تعالے

اللّٰهُ عَلَيْهِمْ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِــيْمًا حَكِـيْمًا ۝ وَلَيْسَتِ التَّوْبَةُ لِلَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السَّـيِّاٰتِ ۚ حَتّٰى اِذَا حَضَرَ اَحَدَھُمُ

توجہ فرماتے ہین۔ اور اللہ تعالے خوب جانتے ہین حکمت والے ہین اور ایسے لوگون کی توبہ نہین جو گناہ کرتے رہتے ہین یہانتک کہ جب انمین سے کسیکے سامنے

الْمَوْتُ قَالَ اِنِّىْ تُبْتُ الْــٰٔنَ وَلَا الَّذِيْنَ يَمُوْتُوْنَ وَھُمْ كُفَّارٌ ۭ اُولٰۗىِٕكَ اَعْتَدْنَا لَھُمْ عَذَابًا اَلِـــيْمًا ۝

موت ہی آکھڑی ہوئی تو کہنے لگا کہ مین اب توبہ کرتا ہون اور نہ ان لوگونکی جنکو حالت کفر پر موت آجاتی ہے ان لوگون کے لیے ہمنے ایک دردناک سزا تیار کر رکھی ہے۔

---

وَالَّذٰنِ يَاْتِيٰنِهَا مِنْكُمْ فَاٰذُوْهُمَا ۚ فَاِنْ تَابَا وَاَصْلَحَا فَاَعْرِضُوْا عَنْهُمَا ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا ⑯ اور جو عورتین بیحیائی کا کام (یعنی زنا) کرین تمہاری (منکم) بیبیون مین سے سو تم لوگ ان عورتون (کے اس فعل) پر چار آدمی اپنون مین سے (یعنی آزاد عاقل بالغ مذکر) گواہ کرلو[۱] (تاکہ انکی گواہی پر حکام سزا آیندہ جاری کرین) سو اگر وہ گواہی دیدین تو (انکی سزا یہ ہے کہ) تم انکو (بحکم حاکم) گھرون کے اندر (سیاستہ) مقید رکھو یہانتک کہ (یا تو) موت انکا خاتمہ کردے (اور) یا اللہ تعالی انکے لیے کوئی اور راہ (یعنی حکم ثانی) تجویز فرمادین (چنانچہ بعد مین جو حکم ثانی تجویز ہوا وہ ف مین آویگا) اور (سزائے زنا مین کچھ زن منکوحہ کی تخصیص نہین بلکہ[۲]) جون سے دو شخص بھی وہ بیحیائی کا کام (یعنی زنا) کرین تم مین سے (یعنی بالغ عاقل[۳] مسلمانون مین سے) تو ان دونونکو اذیت پہونچاؤ پھر (بعد اذیت پہونچانیکے) اگر وہ دونو (گذشتہ سے) توبہ کرلین اور (آیندہ کے لیے اپنی) اصلاح کرلین (یعنی پھر ایسا فعل ان سے سرزد نہو) تو ان دونون سے کچھ تعرض نکرو (کیونکہ) بلاشبہ اللہ تعالی توبہ قبول کرنے والے ہین رحمت والے ہین (اسلیے اپنی رحمت سے اللہ تعالی نے انکی خطا معاف کردی پھر تمکو بھی انکے درپے نہونا چاہیے) **ف** یہ جو کہا گیا جون سے دو شخص بھی اسمین غیر منکوحہ عورت اور نے نکاح والا مرد سب آگئے پس چارون کا حکم مذکور ہوگیا انکا یہ حکم ابتدا مین تھا کہ اذیت تو سکو پہونچائی جاوے جسکا طریقہ صرف منکوحہ عورت کے لیے تو بیان فرمایا کہ انکو مقید رکھو اور باقیون کے لیے طریقہ بیان نہین فرمایا بلکہ ظاہر یہ ہے کہ حکام اسلامی کی رای پر تھا جس طریق سے مصلحت زجر حاصل ہوجاوے خواہ زبان سے یا ہاتھ سے پھر وہ حکم ثانی بعد مین نازل ہوا جسکو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسطرح ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالے نے وہ سبیل ارشاد فرمادی ہے تم لوگ سمجھ لو یاد کرلو کہ نا کتخداؤن کے لیے سو درے اور کتخداؤن کے لیے سنگساری کما فی الصحاح پس اس آیت کا حکم منسوخ ہے مسئلہ زنا کے گواہ چار مرد مسلمان عاقل بالغ آزاد شرط ہین اور منکم مین اسطرف اشارہ بھی ہے کیونکہ مخاطب ایسے ہی لوگ ہین مسئلہ بدون حکام کے امام صاحب کے نزدیک دوسرا شخص یہ سزائین جاری نہین کرسکتا اور فاستشہدوا اسکا مؤید ہے کیونکہ ضرورت استشہاد کی اطلاع حکام ہی کے لیے ہے ورنہ شوہر کو اگر اختیار ہوتا تو اسکے معائنہ کے بعد گواہونکی حاجت نہ تھی کذا فی المستخلص من الہدایہ۔ اور سیاستہ کو واضح کردینے سے یہ شبہ دفع ہوگیا کہ گھرون مین محفوظ رکھنا تو شوہر کا منصب اور حق ہے پھر یہ سزا کیا ہوئی وجہ دفع یہ کہ وہ رکھنا سیاستہ کیلیے نہین۔ اور بعد توبہ کے جو فرمایا کہ تعرض مت کرو اسکا مطلب یہ نہین کہ سزا نہ دو کیونکہ یہ توبہ سزا کے بعد مذکور ہے لدلالۃ الفاء علیہ بلکہ سزا کے بعد پھر ملامت مت کرو اور زیادہ سزا مت دو بخلاف غیر تائب کے کہ ملامت اسپر درست ہے جیسا کہ عائد پر دوبارہ پھر سزا ہے **ربط** اوپر کی آیت مین توبہ کا مذکور تھا آگے توبہ کے قبول و عدم قبول کی صورتین مذکور ہین **شرط قبول توبہ** اِنَّمَا التَّوْبَةُ عَلَى اللّٰهِ لِلَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السُّوْۗءَ بِجَهَالَةٍ ثُمَّ يَتُوْبُوْنَ مِنْ قَرِيْبٍ فَاُولٰۗىِٕكَ يَتُوْبُ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِــيْمًا حَكِـيْمًا ⑰ وَلَيْسَتِ التَّوْبَةُ لِلَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السَّـيِّاٰتِ ۚ حَتّٰى اِذَا حَضَرَ اَحَدَھُمُ الْمَوْتُ قَالَ اِنِّىْ تُبْتُ الْــٰٔنَ وَلَا الَّذِيْنَ يَمُوْتُوْنَ وَھُمْ كُفَّارٌ ۭ اُولٰۗىِٕكَ اَعْتَدْنَا لَھُمْ عَذَابًا اَلِـــيْمًا ⑱ توبہ جسکا قبول کرنا[۴] (حسب وعدہ)

---

**النحو** من قریب فی روح المعانی من تبعیضیۃ ای ما بین وجود المعصیۃ وحضور الموت زمانا قریبا ففی ای جزء من اجزاء ہذا الزمان تاب فہو تائب فی بعض اجزاء زمان قریب و حتی حرف ابتداء والجملۃ الشرطیۃ بعدہا غایۃ لما قبلہا ای لیست التوبۃ لقوم یعملون الی حضور موتہم وقولہم کیت وکیت ۱۲ **البلاغۃ** فی الروح وضع الاتیان بثم فی قولہ ثم یتوبون ایذان لسعۃ عفوہ تعالی اھ نستغفر

یتوب اللہ ہذا وعد بالوفاء بما وعد بہ سبحانہ اولا فلا تکرار۔ قولہ السیئات جمعت باعتبار تکرر وقوعہا فی الزمان المدید لا لان المراد بہا جمیع انواعہا اھ قلت لکن التکریر اعم من حقیقی وحکمی ای الاصرار کما اوضحتہ فی اول ف قولہ قال انی تبت الآن ای ہذا الوقت الحاضر ذکر لمزید تعیین الوقت وایثار قال علی تاب لاسقاط ذلک عن درجۃ الاعتبار والتحاشی عن تسمیتہ توبۃ ۱۲

---

**ملحقات الترجمہ**

[۱] قولہ گواہ کرلو اشارہ الی ان الخطاب کما قال بعضہم للازواج وقال بعضہم ہو للحکام فیکون معنی الاستشہاد اطلبوا الشہود من الزوج القاذف فقط

[۲] قولہ قبل ترجمۃ واللذان سزائے زنا مین الخ لم یقل اس سزا مین لان الرجال لم یجعل لہم المساک بل ایذاء وقولہ ہنا کہ تخصیص نہین اشارۃ الی ان المراد باللذان تمام الزانی والزانیۃ تغلیبا وفائدتہ التعمیم بعد التخصیص لم یحمل علی اللواطۃ لان الصحابۃ کما فی روح المعانی لم یتمسکوا بالآیۃ لما اختلفوا فی حکمہا بل بعضہم لم یوجب علیہ شیئا

[۳] قولہ بالغ عاقل مسلمان فالمراد من ضمیر المخاطب ہؤلاء ہہنا

[۴] قولہ جسکا قبول کرنا اشارۃ الی تقدیر الکلام ہکذا انما قبول التوبۃ علی اللہ الخ فعلی اللہ متعلق بالتوبۃ وللذین یعملون خبر التوبۃ ۱۲

۲۵ ربع

اللہ تعالے کے ذمہ ہے وہ تو اُن ہی کی ہے جو حماقت سے کوئی گناہ (صغیرہ ہو یا کبیرہ ہو) کر بیٹھتے ہین پھر قریب ہی وقت مین (یعنی قبل حضور موت جسکے معنے آگے آتے ہین) توبہ کر لیتے ہین سو ایسون پر تو خدا تعالی (قبول توبہ کے ساتھ) توجہ فرماتے ہین (یعنے توبہ قبول کر لیتے ہین) اور اللہ تعالے خوب جانتے ہین (کہ کسنے دل سے توبہ کی) حکمت والے ہین (کہ ویسے توبہ نکرنے والے کو فضیحت نہین کرتے) اور ایسے لوگون کی توبہ (قبول) نہین جو (برابر) گناہ کرتے رہتے ہین یہان تک کہ جب اُن مین سے کسی کے سامنے موت ہی آ کھڑی ہوئی (حضور موت کا مطلب یہ ہے کہ اُس دوسرے عالم کی چیزین نظر آنے لگین) تو کہنے لگا کہ مین اب توبہ کرتا ہون (پس نہ تو ایسون کی توبہ مقبول) اور نہ اُن لوگون کی (توبہ یعنی ایمان ایسے ہی وقت کا مقبول) جنکو حالت کفر پر موت آجاتی ہے ان (کافر) لوگون کے لیے ہمنے ایک دردناک سزا (یعنی عقوبت دوزخ) تیار کر رکھی ہے **ف** برابر گناہ کرنے کا یہ مطلب نہین کہ بار بار کرتے ہین بلکہ اگر ایکبار بھی گناہ کر کے اُس سے توبہ نہ کی تو بوجہ اسکے کہ یہ اصرار ہے اور اصرار حکم عود مین ہے اسلیے اسکو بھی مثل بار بار گناہ کرنے کے کہا جاویگا یہ مطلب ہے برابر کرنے کا۔ اور جاننا چاہیئے کہ قرب کی دو حالتین ہین ایک یہ کہ زندگی سے ناامیدی ہو جاوے لیکن ابتک اُس عالم کے احوال اور اہوال نظر نہین آئے اس حالت کو یاس یا تحتانیہ سے کہنا مناسب ہے اور دوسرے یہ کہ احوال بھی نظر آنے لگین اسکو حالت باس باموحدہ سے کہنا زیبا ہے پس پہلی حالت یعنی یاس بالتحتانیہ مین تو کافر کا ایمان لانا اور عاصی کی توبہ کرنا دونون مقبول ہین اور دوسری حالت یعنی باس بالموحدہ مین دونون غیر مقبول محققین کا یہی مذہب ہے اور ظاہر قرآن سے یہی مفہوم ہوتا ہے کذا فے الکبیر۔ اور جنکے دوسرے اقوال ہین وہ آیت کی توجیہ اور طور پر کر لین گے واللہ اعلم۔ اور جاننا چاہیئے کہ یہ جو فرمایا کہ حماقت سے الخ یہ قید واقعی ہے احترازی اور شرطی نہین کیونکہ ہمیشہ گناہ حماقت ہی سے ہوتا ہے جسکو اپنے نفع وضرر کی پروا نہو اس سے بڑھکر کیا حماقت ہوگی اور جاننا چاہیئے کہ سوء اور سیئات دونون بکہ اپنے عموم سے ہر عمل بد حتے کہ کفر کو بھی شامل ہے اور قانون کلی سے ایمان کا مقبول یا نامقبول ہونا معلوم ہو گیا تھا لیکن کفار کے ایمان عند الباس کا نامقبول ہونا پھر تصریحاً شاید اس لیے بیان فرمایا ہو کہ اہل کفر کی تسویف وتاخیر کی تقبیح اچھی طرح واضح ہو جاوے واللہ اعلم اور عاصی کے حق مین جو فرمایا کہ توبہ وقت حضور موت کے مقبول نہین یعنے وعدہ مغفرت اسپر مرتب نہین اور ویسے اگر مشیت سے فضل ہو جاوے کوئی امر مانع نہین۔ اور بعض محققین نے ولا الذین یموتون کی اور تفسیر کی ہے کہ جو شخص ساری عمر کفر پر رہا حتے کہ اُسی پر اسکا خاتمہ ہو گیا اور وہ کسی جزو عمر مین دوسرے گناہون سے توبہ کرے لیکن مسلمان نہو تو اُسکی وہ توبہ جو گناہون سے کی ہے مقبول نہین کیونکہ ایمان منجملہ شرائط قبول توبہ ہے جیسا تعجیل قبل الحضور بھی شرط ہے **ربط** علم ہشتم کے قبل بیان ہو چکا ہے کہ یہان سے اُن رسوم قبیحہ کا ابطال ہے جو عورتون کے باب مین متعارف تھین سو منجملہ اُن رسوم کے ایک رسم یہ تھی کہ جب کوئی شخص مر جاتا تو اسکا وارث جسطرح اُسکا مال لیتا اسیطرح اُسکی بیوی کو بھی اپنی میراث اور ملک سمجھتا اگر دل چاہتا اُس سے جبراً خود نکاح کر لیتا اور اگر چاہتا دوسرے سے نکاح کر دیتا اور کبھی بے رغبتی کے سبب نہ خود نکاح کرتا اور نہ دوسرے سے اسلیے نکاح کرنے دیتا کہ اپنا مال ودولت اپنے ساتھ لیجاویگی غرض یون ہی اُسکو مجبور و محبوس رکھتا یا تو وہ اپنا مال ومتاع اُسکو دیدیتی تب اُسکی جان چھوٹتی اور یا وہ اسی کے گھر مر جاتی تو اُسکے مرے پیچھے اوسکی چیز پر قبضہ کرتا اور میت کے مال سے بھی عورت کو حصہ نہ دیتے یہ تو کارروائی وارث کیا کرتا اور کبھی خود شوہر بلا قصور اپنی عورت کے ساتھ بدعنوانی کرتا کہ نہ تو اُسکے حقوق زوجیت ادا کرتا اور نہ مفت اُسکو طلاق دیتا کہ دوسرے ٹھکانے لگے بلکہ اسکو اس امر پر مجبور کرتا کہ وہ اُسکو کچھ مال دے جب یہ اُسکو چھوڑے چنانچہ اُسکو ایسا کرنا پڑتا تھا بلکہ کبھی طلاق دینے کے بعد بھی اُسکو نکاح نہ کرنے دیتا جب تک وہ اُسکو کچھ مال نہ دیتی اگلی آیت مین بفاحشۃ مبینۃ تک عام الفاظ مین جس مین یہ سب امور آجاوین ان رسوم کی ممانعت فرماتے ہین پھر عاشروہن سے صرف شوہرونکو اداے حقوق زوجات کے متعلق خطاب فرماتے ہین

[illegible]

## ملحقات الترجمۃ

**ملہ قولہ** فی ترجمۃ السوء کوئی گناہ فاللام للجنس ۱۲ **ملہ قولہ** یعنی قبل حضور موت دلیل ھذا التفسیر ما سیاتی من قولہ حتی اذا حضر احدہم الموت ۱۲ **ملہ قولہ** فی ترجمۃ ولا الذین ایسے ہی وقت کا اشارۃ الی ان فیہ حضور الموت مرعی الیہ فی توبۃ ہولاء الکفار الذین رتب علی عدم النفع ح موتہم علے الکفر ۱۲ **ملہ قولہ** فی ترجمۃ اولئک سزا الخ فاندفع بہ تمسک الوعیدیۃ علے تعذیب العصاۃ لامکانہ تخصیصہا بالکفرۃ ۱۲ **ملہ قولہ** فی تحقیقین ولا تشکل کونہ مخالفا لما فی بعض کتب الفقہ لان محل التقلید ہی الاحکام الفقہیۃ المتعلقۃ بالدنیا لا غیر ۱۲ **ملہ قولہ** گناہ حماقت فالجہل بمعنے السفہ لا عدم العلم فلو اذنب مع العلم کانت التوبۃ منہ مقبولۃ وانما کان حماقۃ للذہول عن ما فیہ من العقوبۃ کما فی قول ابن عباس ﴿ الا لا یجہلن احد علینا فنجہل فوق جہل الجاہلینا ﴾ وفی روح المعانی اخرج عبد الرزاق وابن جریر عن قتادۃ قال اجتمع اصحاب محمد صلے اللہ علیہ وسلم فرأوا ان کل شئی عصی بہ فہو جہالۃ عمدا کان او غیرہ ۱۲ **ملہ قولہ** بعض محققین ویلتزم علی ہذا کون الکافر مکلفا بالفروع کما ذہب الیہ بعض صحابنا فی المنہی عنہ عندی انہ مکلف بجمیع الفروع فی احکام الآخرۃ لا فی احکام الدنیا والنزاع لفظی واللہ اعلم ۱۲ **ملہ** فی التمہید عام الفاظ مین ففی اکثر الالفاظ عموم المجاز فالخطاب عام للاولیاء والازواج والارث عام فی مطلق الملک ثم الملک عام

[illegible]

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا يَحِلُّ لَكُمْ اَنْ تَرِثُوا النِّسَآءَ كَرْهًا ۭ وَلَا تَعْضُلُوْهُنَّ لِتَذْهَبُوْا بِبَعْضِ مَآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ

اے ایمان والو　تمکو یہ بات حلال نہیں کہ عورتوں کے جبراً مالک ہو جاؤ　اور ان عورتوں کو اس غرض سے مقید مت کرو کہ جو کچھ تم لوگوں نے انکو دیا ہے اس میں کا کوئی حصہ وصول کرلو

اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيْنَ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ ۚ وَعَاشِرُوْهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ۚ فَاِنْ كَرِھْتُمُوْھُنَّ فَعَسٰٓى اَنْ تَكْرَهُوْا شَـيْـــًٔـا وَّيَجْعَلَ اللّٰهُ فِيْهِ خَيْرًا كَثِيْرًا

مگر یہ کہ وہ عورتیں کوئی صریح ناشایستہ حرکت کریں　اور ان عورتوں کے ساتھ خوبی کے ساتھ گذران کیا کرو اور اگر وہ تمکو ناپسند ہوں تو ممکن ہے کہ تم ایک شے کو ناپسند کرو اور اللہ تعالیٰ اسکے اندر کوئی بڑی منفعت رکھدے

**حکم نہم نہی از ظلم بر نساء** يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا يَحِلُّ لَكُمْ اَنْ تَرِثُوا النِّسَآءَ كَرْهًا ۭ وَلَا تَعْضُلُوْهُنَّ لِتَذْهَبُوْا بِبَعْضِ مَآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيْنَ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ ۚ وَعَاشِرُوْهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ۚ فَاِنْ كَرِھْتُمُوْھُنَّ فَعَسٰٓى اَنْ تَكْرَهُوْا شَـيْـــًٔـا وَّيَجْعَلَ اللّٰهُ فِيْهِ خَيْرًا كَثِيْرًا ⑲ اے ایمان والو تمکو یہ بات حلال نہیں کہ عورتوں کے (مال یا جان کے) جبراً مالک ہو جاؤ (مال کا مالک ہونا تین طرح ہے ایک یہ کہ اس عورت کا جو حق شرعی میراث میں ہے اسکو خود لیلیا جاوے اسکو نہ دیا جاوے اور دوسرے یہ کہ اسکو نکاح نہ کرنے دیا جاوے یہانتک کہ وہ یہاں ہی مرجاوے پھر اسکا مال لیلیں یا اپنے ہاتھ سے کچھ دے تیسری یہ کہ خاوند اسکو بلا وجہ مجبور کرے کہ وہ اسکو کچھ مال دے تب یہ اسکو چھوڑے۔ اول اور تیسری صورت میں جبر کی قید سے یہ فائدہ ہے کہ اگر یہ امور بالکل عورت کی خوشی سے ہوں جائز اور حلال ہیں اور دوسری صورت میں یہ جبر واقع میں نکاح سے روکنے میں ہے جس سے غرض مال لینا تھا اسلئے لفظوں میں اُس سے متعلق کردیا اس سے بھی وہی فائدہ ہوا یعنی اگر وہ اپنی خوشی نکاح نکرے تو ان لوگوں کو گناہ نہیں اور جان کا مالک ہونا یہ تھا کہ مردہ کی عورت مثل مال مردہ کے اپنی میراث سمجھتے تھے اس صورت میں جبر کی قید واقعی ہے کہ وہ ایسا کرتے تھے یہ نہیں کہ عورت اگر راضی ہو تو وہ سچ مچ میراث اور ملک ہو جاویگی) اور اُن عورتوں کو اس غرض سے مقید مت کرو کہ جو کچھ تم لوگوں نے (یعنی خود تم نے یا تمہارے عزیزوں نے) انکو دیا ہے اُس میں کا کوئی حصہ (بھی ان سے) وصول کرلو (اس مضمون میں بھی تین صورتیں آگئیں ایک یہ کہ میت کا وارث اُس میت کی بیوی کو نکاح نکرنے دیتا تھا تاکہ ہمکو یہ کچھ دے۔ دوسرے یہ کہ خاوند اسکو مجبور کرتا تھا کہ مجکو کچھ دے تب چھوڑوں تیسرے یہ کہ خاوند طلاق دینے کے بعد بھی اسکو بدون کچھ لیے اسکو نکاح نکرنے دیتا۔ یہاں کی پہلی صورت اوپر کی دوسری صورت کا ایک جزو ہے۔ اور یہاں کی دوسری صورت اوپر کی تیسری صورت ہے۔ اور یہاں کی پہلی صورت اور یہاں کی تیسری صورت الگ الگ ہی) مگر (بعض صورتوں میں انسے مال لینا یا انکو مقید کرنا جائز ہے وہ) یہ کہ وہ عورتیں کوئی صریح ناشایستہ حرکت کریں (اسمیں بھی تین صورتیں آگئیں ایک یہ کہ ناشائستہ حرکت نافرمانی شوہر کی اور بدخلقی ہو تو خاوند کو جائز ہے کہ اُسکو بدون مال لیے ہوئے جو مہر سے زیادہ نہو اُسکو نہ چھوڑے دوسرے یہ کہ ناشایستہ حرکت زنا ہو تو ابتداء اسلام میں قبل نزول حدود خاوند کو جائز تھا کہ اس جرمانہ میں اُس سے اپنا دیا ہوا مال واپس کر لے اور اسکو نکالدے اب یہ حکم منسوخ ہے زنا سے مہر کا وجوب ساقط نہیں ہوتا ان دو صورتوں میں تو مال لیا جاویگا اور تیسری صورت یہ کہ ناشایستہ حرکت زنا ہو

**العربیۃ والبلاغۃ** النساء امامفعول ثان لترثوا علی ان یکین من الموروثات ای ترثوا المیت النساء وامامفعول اول والمعنی لایحل لکم ان تاخذوا المال بطریق الارث ای ترثوا عن النساء فافہم والمراد من قولہ تعالی لتذھبوا ان یفعن الیکم ببعض ما آتیتموھن وتلخذوہ منھن وانما لم یتعرض لفعلھن لکونہ بصدورہ عن اضطرار منھن بمنزلۃ العدم وعبر عن ذلک بالذھاب بہ لا بالاخذ والاذھاب للمبالغۃ فی تقبیحہ ببیان تضمنہ لامرین کل منھما محظور شنیع الاخذ والاذھاب لانہ عبارۃ عن الذھاب بصطلحہ وذکر البعض لیعلم منہ ان الذھاب بالکل اشنع شنیع ومبنیۃ علی صیغۃ الفاعل من بین اللازم بمعنی تبین او المتعدی ای مبینۃ حال صاحبھا وقرأ ابن کثیر وابوبکر عن عاصم مبینۃ علی صیغۃ المفعول اھ کلہ من روح المعانی ۱۲

**الروایات** فی روح المعانی اخرج ابن جریر وابن ابی حاتم من طریق علی عن ابن عباس قال کان الرجل اذا مات وترک جاریۃ (معناہ عندی شابۃ) القی علیھا حمیمہ ثوبہ فمنعھا من الناس فان کانت جمیلۃ تزوجھا وان کانت ذمیمۃ حبسھا حتی تموت فیرثھا۔ وفی روایۃ البخاری وابی داؤد کانوا اذا مات الرجل کان اولیاؤہ احق بامرأتہ ان شاء بعضھم تزوجھا وان شاؤا زوجھا وان شاؤا لم یزوجوھا فھم احق بھا من اھلھا فنزلت ھذہ الآیۃ فی ذلک واخرج ابن المنذر عن عکرمۃ قال نزلت ھذہ الآیۃ فی کبیشۃ ابنۃ معن بن عاصم من الاوس کانت عند ابی قیس بن الاسلت فتوفی عنھا فجنح علیھا ابنہ فجاءت النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقالت لا انا ورثت زوجی ولا انا ترکت فانکح فنزلت وفی المعالم قال ابن عباس فی قولہ تعالی ولا تعضلوھن ھذا فی الرجل تکون لہ المرأۃ وھو کارہ لصحبتھا ولھا علیہ مھر فیضارھا لتفتدی وترد الیہ ما ساق الیھا من المھر فنھی اللہ تعالیٰ عن ذلک۔ وفی روح المعانی اخرج ابن جریر عن ابن زید قال کانت قریش بمکۃ ینکح الرجل منھم المرأۃ الشریفۃ فلعلھا ما توافقہ فیفارقھا علی ان لا تتزوج الا باذنہ فیاتی بالشھود فیکتب ذلک علیھا فاذا خطبھا خاطب فان اعطتہ اذن لھا والا عضلھا۔ واخرج عبدالرزاق وغیرہ عن عطاء کان الرجل اذا اصابت امرأتہ فاحشۃ اخذ ما ساق الیھا واخرجھا فنسخ ذلک الحدود وآہ فیا اخی تامل فی الروایات تجدھا انشاء اللہ تعالیٰ منطابقۃ علی ما فی التمہید ۱۲

**ملحقات الترجمۃ**

۵۱ قولہ فی معنی ارث النفس یہ نہیں کہ عورت الخ لان الحرۃ لا تملک فھذا القید الواقعی فائدتہ للتقبیح والتشنیع بانکم تفعلون ھذہ الفعلۃ القبیحۃ التی لا تحل ولو کان بالرضا لا یسمان تکرھونھن الیہ ۱۲

۵۲ قولہ فی ترجمۃ اتیتموھن یا تمہارے عزیزوں نے وانتشر الیٰ کون الخطاب عاما بقولی تم لوگوں نے لانھا تعلق للعموم فی امثال ھذہ المواقع ۱۲

۵۳ قولہ فی ترجمۃ ببعض ما کوئی حصہ بھی اشارۃ بہ ان عدم الاذھاب بالکل منفی بالاولیٰ ۱۲

۵۴ قولہ فی الفرق بین الثلثۃ الاولیٰ الآخر جزو سے وبھذا القدر حصل الفرق لان الجزو والکل متغائران ۱۲

۵۵ قولہ یہاں کی دوسری صورت اوپر کی تیسری وانما لم یلزم التکرار لاختلاف العنوانین فظھر قبح شئی واحد من الحیثیتین لکونہ کرھا ولکونہ منافیا للمروۃ حیث ان القوی یطمع من ضعیف وھی المرأۃ مثلا ۱۲

۵۶ قولہ بعد ترجمۃ الفاحشۃ نافرمانی الی قولہ مہر سے زیادہ لان المجاہا الیہ الخلع اذا کان النشوز منھا یجوز واما الزیادۃ علی المھر فلا یجوز مطلقا ۱۲

وَلَوْ اَنَّا كَتَبْنَا عَلَيْهِمْ اَنِ اقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ اَوِ اخْرُجُوْا مِنْ دِيَارِكُمْ مَّا فَعَلُوْهُ اِلَّا قَلِيْلٌ مِّنْهُمْ ؕ وَلَوْ اَنَّهُمْ فَعَلُوْا مَا يُوْعَظُوْنَ

اور ہم اگر لوگون پر یہ بات فرض کر دیتے کہ تم خود کشی کیا کرو یا اپنے وطن سے بے وطن ہو جایا کرو تو بجز معدودے چند لوگون کے اس حکم کو کوئی بھی بجا نہ لاتا اور اگر یہ لوگ جو کچھ انکو نصیحت کیجاتی ہے اسپر عمل کیا کرتے

بِهٖ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ وَاَشَدَّ تَثْبِيْتًا ۙ وَّاِذًا لَّاٰتَيْنٰهُمْ مِّنْ لَّدُنَّآ اَجْرًا عَظِيْمًا ۙ وَّلَهَدَيْنٰهُمْ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا ۝ وَمَنْ يُّطِعِ

تو انکے لیے بہتر ہوتا اور ایمان کو زیادہ پختہ کرنیوالا ہوتا اور اس حالت مین ہم انکو خاص اپنے پاس سے اجر عظیم عنایت فرماتے اور ہم انکو سیدھا رستہ تبلادیتے اور جو شخص

اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ ۚ وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا ۝

اللہ و رسول کا کہنا مان لیگا تو ایسے اشخاص بھی ان حضرات کے ساتھ ہونگے جنپر اللہ تعالیٰ نے انعام فرمایا ہے یعنے انبیا اور صدیقین اور شہدا اور صلحا اور یہ حضرات بہت اچھے رفیق ہیں۔

اعتقادی یہ کہ قانون شریعت کو حق اور موضوع للتحکیم جانتا ہے اور اسمین مزاحمۂ عقل میں ضیق نہین اور اسی مرتبہ مین اسکو تسلیم کرتا ہے اور زبان سے یہ کہ ان امور کا اقرار کرتا ہے کہ حق اسی طرح ہے۔ اور عملی یہ کہ بمقدمہ لیے بھی جاتا ہے اور طبعی ضیق بھی نہین اور اس فیصلہ کے موافق کارروائی بھی کرے سو اول مرتبہ تصدیق و ایمان کا ہے اسکا نہونا عند اللہ کفر ہے اور منافقین مین خود اسی کی کمی تھی چنانچہ تنگی کے ساتھ لفظ انکار اسی کی توضیح کے لیے ظاہر کر دیا ہے۔ اور دوسرا مرتبہ اقرار کا ہے اسکا نہونا عند الناس کفر ہے تیسرا مرتبہ تقوی و صلاح کا ہے اسکا نہونا فسق ہے اور طبعی تنگی معاف ہے پس آیت مین بقرینہ ذکر منافقین مرتبہ اولی مراد ہے اب کوئی اشکال نہین ۔ ربط اوپر کامل اطاعت کا وجوب ذکر فرمایا ہے آگے اسکا خیر و نافع ہونا اور اس درجہ کی اطاعت کرنیوالونکا قلیل ہونا مذکور فرماتے ہین **فضیلت اطاعت کاملہ و تقلیل اہل آن** وَلَوْ اَنَّا كَتَبْنَا عَلَيْهِمْ اَنِ اقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ اَوِ اخْرُجُوْا مِنْ دِيَارِكُمْ مَّا فَعَلُوْهُ اِلَّا قَلِيْلٌ مِّنْهُمْ ؕ وَلَوْ اَنَّهُمْ فَعَلُوْا مَا يُوْعَظُوْنَ بِهٖ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ وَاَشَدَّ تَثْبِيْتًا ۝۶۶ وَّاِذًا لَّاٰتَيْنٰهُمْ مِّنْ لَّدُنَّآ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝۶۷ وَّلَهَدَيْنٰهُمْ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا ۝۶۸ اور ہم اگر لوگون پر یہ بات (بطور احکام مقصودہ کے) فرض کر دیتے کہ تم خودکشی کیا کرو یا اپنے وطن سے بے وطن ہو جایا کرو تو بجز معدودے چند لوگونکے (جو مومن کامل ہوتے) اس حکم کو کوئی بھی نہ بجالاتا (اس سے ثابت ہوا کہ مطیعین کامل کم ہوتے ہین) اور اگر یہ (منافق) لوگ جو کچھ انکو (اطاعت رسول بجان و دل کی) نصیحت کیجاتی ہے اسپر عمل کیا کرتے تو انکے لیے (دنیا مین تو بوجہ استحقاق ثواب کے) بہتر ہوتا اور (نیز باعتبار تکمیل دین کے انکے) ایمان کو زیادہ پختہ کرنیوالا ہوتا (کیونکہ تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ دین کا کام کرنیسے خود باطنی کیفیت اعتقاد و یقین کو ترقی ہوتی ہے) اور اس حالت مین (جبکہ عمل سے خیریت و تثبیت دین حاصل ہو جاتی تو آخرت مین) ہم انکو خاص اپنے پاس سے اجر عظیم عنایت فرماتے اور ہم انکو (جنت کا) سیدھا رستہ تبلادیتے (کہ بے روک ٹوک جنت مین جا داخل ہون جو کہ اجر عظیم ملنے کا مقام ہے) **ف** اس معدودے چند مین تمام صحابہ مومنین کاملین داخل ہین جو کہ بمقابلہ کفار و فجار کے تعداد کے قلیل ہی ہین اور یہ مطلب نہین کہ اسوقت کے مومنین مین ایسے لوگ دو چار ہوتے اسی لیے علیہم کی ضمیر کا مرجع مطلق ناس کو قرار دیا ہے نہ تو صحابہ کو کہ بلا دلیل ہے اور نہ منافقین کو کہ خلاف دلیل ہے کیونکہ انمین تو ایسا ایک بھی نہ تھا جو قلیل قلیل ہے اور جب اسمین صحابہ و مومنین ہے اس پر لو اب بنی اسرائیل کا افضل ہونا اس آیت سے لازم نہین آیا کہ انمین ستر ہزار کا مقتول ہونا سیر مین منقول ہے۔ اور یہ جو قید لگائی ہے کہ بطور احکام مقصودہ کی وجہ اسکی یہ ہے کہ وہ تھا دو ہجرت ہیر قتل و خروج ہے اب بھی مشروع ہوا ہے لیکن حکم مقصود اعلاء کلمۃ اللہ و صون الاسلام عن اعداء اللہ ہے حتی کہ اگر یہ علو و صون حاصل ہو جاوے پھر ہجرت و جہاد ختم ہو جاتا ہے اور یہ مضمون قتل نفس کا بطور جملہ معترضہ کے ہے واسطے افادہ تقلیل مخلصین کے جس سے ایک گونہ تسلی بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کہ منافقین کی حالت پر غمزدہ نہون اور اس مضمون کے سیاق و سباق مین منافقین کا تذکرہ ہے **ربط** اوپر اللہ و رسول کی اطاعت پر خاص مخاطبین سے وعدہ تھا آگے بطور قاعدہ کلیہ کے اللہ و رسول کی اطاعت پر عام وعدہ ہے اور قطع وعدہ کے خصوص اور عموم سے اجر عظیم جو مذکور ہوا ہے آگے اسکی گویا تفسیر بھی ہو گئی ہے یہ بھی مناسبت کی وجہ ہے **وعدہ فضل عظیم بر اطاعت احکام** وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ ۚ وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا

**ملحقات الترجمة**

لے قوله فی اشد تثبیتاً کیونکہ تجربہ ہذا التفسیر اخذتہ من البیضاوی والعصام ۱۲

۲ قوله صراط جنت کذا فی الروح ۱۲

**النحو** قوله ما فعلوه ای المکتوب المدلول علیه بقوله انا کتبنا۔ قوله اذا فی الروح متجه للدلالة علی ان الجزاء الاخیر بعد ترتیب التالی السابق علی المقدم قوله فاولئك جمع باعتبار المعنی رفیقا حال او تمیز استوی فیه الواحد والجمع

**البلاغة** قوله النبیین یقبل النبی والرسول المراد به محمد صلی اللہ علیه وسلم اشارة الی ان معیته صلی اللہ علیه وسلم معیتهم علیهم السلام

**اختلاف القراءة** فی قراءة الا قلیلا بالنصب علی الاستثناء ۱۲

**الروايات** فی اللباب اخرج ابن جریر عن السدی قال لما نزلت ولو انا کتبنا افتخر ثابت بن قیس بن شماس و رجل من الیهود فقال الیهودی واللہ لقد کتب اللہ علینا ان اقتلوا انفسکم فقتلنا انفسنا فقال ثابت واللہ لو کتب اللہ علینا ان اقتلوا انفسکم لقتلنا انفسنا فانزل اللہ ولو انهم فعلوا الخ فی اللباب اخرج الطبرانی و ابن مردویه عن عائشة عن رجل اخرج ابن ابی حاتم عن مسروق عن اصحاب النبی صلی اللہ علیه وسلم و عن عکرمة عن فتی ما معناه المشترك قالوا للنبی صلی اللہ علیه وسلم کیف نراك فی الجنة وکیف نصبر ان لم نرك فنزلت (ای ومن یطع اللہ الخ)

وَمَنْ يُّقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيُقْتَلْ اَوْ يَغْلِبْ فَسَوْفَ نُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝ وَمَا لَكُمْ لَا تُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

اور جو شخص اللہ کی راہ مین لڑیگا پھر خواہ جان سے مارا جاوے یا غالب آجاوے ہم اسکو اجر عظیم دینگے اور تمہارے پاس کیا عذر ہے کہ تم جہاد نکرو اللہ کی راہ مین

وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا ۚ وَاجْعَلْ

اور کمزوروں کی خاطر سے جنمین کچھ مرد ہین اور کچھ عورتین ہین اور کچھ بچے ہین کہ اے ہمارے پروردگار ہمکو اس بستی سے باہر نکال جسکے رہنے والے سخت ظالم ہین اور

لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا ۚ وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا ۝ اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ الطَّاغُوْتِ

ہمارے لیے غیب سے کسی دوست کو کھڑا کیجیے اور ہمارے لیے غیب سے کسی حامی کو بھیجیے۔ جو لوگ پکے ایماندار ہین وہ تو اللہ کی راہ مین جہاد کرتے ہین اور جو لوگ کافر ہین وہ شیطان کی راہ مین لڑتے ہین۔

وَمَنْ يُّقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيُقْتَلْ اَوْ يَغْلِبْ فَسَوْفَ نُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝ اے ایمان والو (کافرونکے مقابلہ مین) اپنی تو احتیاط رکھو (یعنی انکے داؤگھات سے بھی ہوشیار رہو اور مقابلہ کے وقت سامان ہتیار ڈھال تلوار سے بھی درست رہو) پھر (ان سے مقابلہ کے لیے) متفرق طور پر یا مجتمع طور پر (جیسا موقع ہو) نکلو اور تمہاری مجمع مین (جسمین کہ بعضے منافقین بھی شامل ہورہے ہین) بعضا بعضا شخص ایسا ہے (مراد اس سے منافق ہے) جو (جہاد سے) ہٹتا ہے (یعنی جہاد مین شریک نہین ہوتا) پھر اگر تمکو کوئی حادثہ پہونچ گیا (جیسے شکست وغیرہ) تو (اپنے نہ جانے پر خوش ہوکر) کہتا ہے بیشک اللہ تعالے نے مجھ پر بڑا فضل کیا کہ مین ان لوگونکے ساتھ (لڑائی مین) حاضر نہین ہوا (نہیز تو مجھ پر بھی مصیبت آتی) اور اگر تمپر اللہ تعالی کا فضل ہوجاتا ہے (یعنی فتح وغنیمت) تو ایسے طور پر (خود غرضی کے ساتھ) کہ گویا تم مین اور اسمین کچھ تعلق ہی نہین (مال کے فوت ہونے پر تاسف کرکے) کہتا ہے ہاے کیا خوب ہوتا کہ مین بھی ان لوگون کا شریک حال ہوتا (یعنی جہاد مین جاتا) تو مجکو بھی بڑی کامیابی ہوتی (کہ مال دولت لاتا اور خود غرضی اور بے تعلقی اس کہنے سے ظاہر ہے ورنہ جس سے تعلق ہوتا ہے اُسکی کامیابی پر بھی تو خوش ہوتے ہین یہ نہین کہ اپنا افسوس کرنے بیٹھ جاوے اور اسکی خوشی کا نام بھی نہ لے اللہ تعالی اس شخص کے حق مین فرماتے ہین کہ بڑی کامیابی مفت سفت نہین ملتی اگر اُسکا طالب ہے) تو ہان اس شخص کو چاہیے کہ اللہ کی راہ مین (یعنی اعلاء کلمۃ اللہ کی نیت سے جو کہ موقوف ہے ایمان واخلاص پر یعنی مسلمان مخلص بنکر) اُن (کافر) لوگون سے لڑے جو آخرت (کو چھوڑکر اُس) کے بدلے دنیوی زندگی کو اختیار کیے ہوئے ہین (یعنی اس شخص کو اگر فوز عظیم کا شوق ہے تو دل درست کرے ہاتھ پاؤن ہلاوے مشقت جھیلے تیغ وسنان کے سامنے سینہ سپر ہو دیکھو فوز عظیم ہاتھ آتا ہے یا نہین اور یون کیا کوئی دل لگی ہے پھر جو شخص اتنی مصیبت جھیلے سچی کامیابی اُسکی ہے کیونکہ دنیا کی کامیابی اول تو حقیر پھر بھی تو کبھی ہین کیونکہ اگر غالب آگئے تو ہے ورنہ نہین) اور (آخرت کی کامیابی جو کہ ایسے شخص کے لیے موعود ہے ایسی ہے کہ عظیم بھی اور پھر ہر حالت مین کیونکہ اُسکا قانون یہ ہے کہ) جو شخص اللہ کی راہ مین لڑیگا پھر خواہ (مغلوب ہوجاوے حتے کہ) جان (ہی) سے مارا جاوے یا غالب آجاوے ہم (ہر حالت مین اسکو (آخرت کا) اجر عظیم دینگے (جو کہ فوز عظیم کہنے کے لائق ہے جسکو تاکد وعدہ وتیقن ترتب کے لیے اجر فرمادیا گیا۔ اور یہ بھی ایک فرق ہے دنیا کی کامیابی مین کہ وہ موعود نہین اور آخرت کی کامیابی لیکن کہ وہ موعودیت مین مشابہ اجرت کے ہے) **ف** یہان دو حکم فرمائے ہین سامان بچاؤ کا کرنا اور جہاد اور مقصود اصلی مقام کا دوسرا حکم ہے جو انفروا کا لبطور کنایہ کے مدلول ہے مگر حکم اول کو تقدیم اور تصریح کے ساتھ فرمانا رحمت وشفقت الٰہیہ پر دلیل ہے کہ حفاظت کا زیادہ اہتمام فرمایا **ربط** آگے بھی جہاد کی تاکید ہے تکریر سے اور اُسکے ایک داعی کے بیان سے اور وہ داعی ستم رسیدہ ہونا کمزور مسلمانونکا اور اشارہ وعدہ نصرت سے کہ یہ سب امور مقتضی ہین جہاد کو پس یہ تتمہ ہے ماقبل کا **تتمہ وتاکید سابق** وَمَا لَكُمْ لَا تُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا ۚ وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا ۚ وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا ۝ اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ الطَّاغُوْتِ

**البلاغۃ** فیقتل او یغلب لم یقل فیغلب مبنیا للمفعول او یغلب مبنیا للفاعل اشارۃ الی انہ ینبغی ان لایحدث نفسہ بالھرب بل ان یثبت حتی یکون مقتولا او غالبا ولم یقل فیقتل مبنیا للمفعول او یقتل مبنیا للفاعل اشارۃ الی انہ ینبغی ان لایکون ہم المجاہد بالذات قتل الناس بل اما الشہادۃ واما الظفر واما التنکیل فبہ لضرورۃ ۱۲ قولہ الولدان زادہ دلالۃ علی تناہی ظلم المشرکین حیث یظلمون من تبرحمہم العدو۔ قولہ المستضعفین السین للمبالغۃ والمراد الضعفاء قولہ الظالم اہلہا لم یقل الظالمۃ لتوقیرہا من نسبۃ الظلم الیہا۔ البلاغۃ من قولہ تعالی الولدان کلہا من الروح ۱۲

**ملحقات الترجمۃ**

۵۱ قولہ فی خذوا حذرکم یعنی آنکے داؤ الخ اشارالی التعمیم من ای تیقظوا وتنبہ ما یحذر بہ کاسلاح بینہما العموم اللفظا و ۱۲ شمل الجبن والسلاح لان یکسبہ وخلافی الحفظ ۱۲ ۵۲ قولہ فی او انفروا جیسا موقع اشارالی ان او للتخییر ۱۲ قولہ فی منکم مجمع الخ اشار الی ان المراد لیس المؤمنین خاصۃ فانہم لیس منہم مبطئی بل المجموع المؤمنین والمنافقین ۱۲ ۵۳ قولہ فی لیبطئن ۱۲ بمعنی التاخر لعدم کذا فی الروح ۱۲ لا ناکا بطاء ۱۲ ۵۵ قولہ فی کان لم یکن اشارالی انہ حال ۵۶ قولہ فی مودۃ ما تیر ای دروده من التشبیہ یشعر بتشبیہ ذو علاقۃ قطعا وجہ الاندماج طذ متضمنۃ صورۃ المودۃ مودۃ وعکس ان ہذا علی زعمہ المودۃ ۱۲ ۵۷ قولہ فی فلیقاتل اگر اُسکا طالب الخ اشار الی ان الفاء فصیحۃ ۱۲ ۵۸ قولہ فی سبیل اللہ جو کہ موقوف ہے لان النیۃ عبادۃ لا تقبل بدون الایمان بیدفع ما توہم من السوال عن فائدۃ قتال المنافق بدون الایمان ۵۹ قولہ فی الذین یشرون لوگونسے الی قولہ اختیار جعلت الموصول مفعولا ویشہد ذوقی والمفسرون جعلوہ فاعلا وجعلت الشراء علی الاشتراء فانہ مشترک

فَقَاتِلُوٓا اَوْلِيَآءَ الشَّيْطٰنِ ۚ اِنَّ كَيْدَ الشَّيْطٰنِ كَانَ ضَعِيْفًا ۝

تو تم شیطان کے ساتھیوں سے جہاد کرو واقع مین شیطانی تدبیر لچر ہوتی ہے

فَقَاتِلُوْٓا اَوْلِيَآءَ الشَّيْطٰنِ اِنَّ كَيْدَ الشَّيْطٰنِ كَانَ ضَعِيْفًا ۝ اور تمہارے پاس کیا[۵۱] عذر ہے کہ تم جہاد نکرو (باوجودیکہ اُسکا قوی[۵۲] داعی موجود ہے کیونکہ یہ جہاد) اللہ کی راہ مین (ہوتا ہے یعنی اعلاء کلمۃ اللہ کے لیے موضوع ہے جسکا اہتمام ضروری ہے) اور (اس اعلاء دین کے آثار مین سے ایک خاص اثر کی ضرورت بھی درپیش ہے وہ یہ کہ) کمزور (ایماندار) وں کی خاطر سے (بھی لڑنا[۵۳] ضرور ہے تاکہ کفار کے پنجہ ستم سے رہائی پاوین) جن (بیچاروں) مین کچھ مرد ہین اور کچھ عورتین ہین اور کچھ بچے ہین جو (کفار سے تنگ و پریشان ہو ہو کر) دعا کر رہے ہین کہ اے ہمارے پروردگار ہمکو (کسیطرح) اس بستی سے (یعنی مکہ سے جو ہمارے لیے مثل زندان[۵۴] کے ہے) باہر نکال جسکے رہنے والے سخت ظالم ہین (کہ ہم پر آفت ڈھا رکھی ہے) اور ہمارے لیے غیب[۵۵] سے کسی دوست کو کھڑا کیجیے اور ہمارے لیے غیب سے کسی حامی کو بھیجیے[۵۶] (کہ ہمارے ساتھ حمایت اور دوستی کرکے اُن ظالمونکے پنجہ سے چھڑاوے) جو لوگ پکے[۵۷] ایماندار ہین وہ تو (ان احکام کو سنکر[۵۸]) اللہ کی راہ مین (یعنی غلبہ اسلام کے قصد سے) جہاد کرتے ہین اور جو لوگ (انکے مقابلہ مین) کافر ہین وہ شیطان کی راہ مین (یعنی غلبہ کفر کے قصد سے) لڑتے ہین (اور ظاہر[۵۹] ہے کہ اُن دونون مین نصرت اللہ کی طرف سے ایمانداروں کو ہو گی جب[۶۰] ایماندار منصور من اللہ ہین) تو (اے ایماندارو) تم شیطان کے ساتھیوں سے (یعنی کافروں سے جو کہ منصور من اللہ نہین) جہاد کرو (اور گو وہ بھی غلبہ کی مختلف تدبیرین کرتے ہین لیکن) واقع مین (وہ شیطانی تدبیرین ہین کہ شیطان اُن کفری تدبیرونکا امر کرتا ہے اور) شیطانی تدبیر (خود) لچر[۶۱] ہوتی ہے (کیونکہ اسمین غیبی امداد نہین ہوتی اور گاہے غلبہ ہو جانا یہ استدراج ہے تو غیبی امداد و نصرت جو مومنین کے ساتھ ہے وہ تدبیر اُسکا کیا مقابلہ کریگی خلاصہ یہ کہ داعی بھی ہے اور وعدہ نصرت بھی ہے پھر کیا عذر ہے اسلیے مکرر تاکید کیگئی)۔ **ف** مکہ مین ایسے کمزور مسلمان رہ گئے تھے کہ اپنی ضعف جسمانی و کم سامانی کیوجہ سے ہجرت نکرسکے پھر کافرونے بھی نہ جانے دیا اور طرح طرح سے انکو ستاتے تھے چنانچہ احادیث و تفاسیر مین بعضون کے نام بھی آئے ہین جیسے حضرت ابن عباسؓ اور انکی والدہ اور سلمہ بن ہشام اور ولید بن الولید اور ابو جندل بن سہیل آخر حق تعالی نے انکی دعا قبول فرمائی اور بعضون کی رہائی کا تو پہلے ہی سامان ہو گیا اور پھر مکہ معظمہ فتح ہو گیا جس سے سبکو امن اور اعزاز حاصل ہو گیا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنپر حضرت عتاب بن اسید کو عامل و حاکم مقرر فرمایا پس ولی و نصیر کا مصداق خواہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کہا جاوے اور یہی اچھا معلوم ہوتا ہے اور یا حضرت عتابؓ کو کہا جاوے کہ انہون نے اپنے زمانہ حکومت مین سبکو خوب آرام پہونچایا۔ اور اگر کسیکو وسوسہ ہو کہ جب انکی دعا کا مستجاب ہونا مقدر ہو چکا تھا تو پھر مسلمانونکو اس حکم دینے کے کیا معنے کہ تم انکی خاطر سے لڑو کیونکہ نصرت خالق کے ہوتے ہوئے نصرت مخلوق کی کیا ضرورت ہے۔ جواب یہ ہے کہ مطلب آیتونکا یہ ہے کہ انکی دعا تو ضرور ہی ہم قبول کرینگے اور ضرور عالم اسباب مین کسی نہ کسی سے یہ کام لینگے خواہ تم کرو یا نکرو یہ کام تو ضرور ہو ہی کر رہیگا لیکن تمہاری خیرخواہی سے کہتے ہین کہ مفت کی دولت ہاتھ آتی ہے گو تمہاری شرکت کی کوئی ضرورت تو ہے نہین لیکن شرکت کرو گے تو تمکو بھی ثواب ملجاویگا ورنہ دوسری جگہ فرما ہی دیا ہے وَاِنْ تَتَوَلَّوْا يَسْتَبْدِلْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ الآیۃ۔ اور یہان ایمانداروں سے جو وعدہ نصرت فرمایا ہے اسکے معنی یہ ہین کہ ایماندار ہونیکا یہ مقتضا ہے اور ممکن ہے کہ کسی مانع کی وجہ سے کسی وقت مقتضا موثر نہو خواہ وہ مانع ابتلا ہو یا اختلال اطاعت ہو یا دونون ہون جیسا احد مین ہوا۔ **ربط** اوپر جہاد کا وجوب اور اُسکے فضائل بیان کرکے اُسکی ترغیب تھی آگے دوسرے طور پر اُسکی ترغیب ہے یعنی جہاد مین بعض مسلمانون کے مستعد ہونے پر اُنکی ایک لطف آمیز شکایت بھی ہے جسکی بناء یہ ہوئی کہ مکہ مین کفار بہت ستاتے تھے اُسوقت بعض صحابہ نے جہاد کی اجازت اصرار سے چاہی مگر اُسوقت حکم تھا عفو و صفح کا بعد ہجرت کے جب جہاد کا حکم نازل ہوا تو طبعًا بعض کو دشوار ہوا اور وہ فی لباب النقول عن النسائی اُسپر یہ شکایت فرمائی گئی اور چونکہ بطور انکار یا اعتراض علی الحکم کے نہ تھا بلکہ محض تمنا تھی اور چندے اس حکم کے نہ آنے کی اسلیے توبیخ نہین ہے محض لطف آمیز شکایت ہے اور اس تمنا کا سبب یہ معلوم ہوتا ہے کہ عادۃً محرک کے وقت کام زیادہ آسان ہوتا ہے تو مکہ مین کفار کی ایذاؤن سے جوش اُٹھتا تھا ہجرت کے بعد جو امن ہوا اُتنا جوش نرہا اب طبعی مصلحتین خیال مین آنے لگین۔ اور اُس شکایت کے ساتھ دُنیا کی ناپائداری اور آخرت کا بقا اور موت سے کسی حال مین نہ بچ سکنا مذکور ہے اور ان سب مضامین کا ترغیب مین دخل ہونا ظاہر ہے

ملحقات الترجمۃ ۱۰ ع

[۵۱] قوله فی مالکم کیا عذر کذا فی الروح ۱۲

[۵۲] قوله فی لا تقاتلون قوی داعی ہذہ القوۃ من عطف قوله المستضعفین مع کونه داخلا فی سبیل الله عطفا للخاص علی العام وهو یفید القوۃ وما قررت فی تفسیر الآیة مبناه علی ان محط الفائدة هو القتال ولو جعل المجموع کان تقریرہ انکم کیف لا تفعلونه مع انه ضروری ۱۲

[۵۳] قوله فی والمستضعفین خاطر اشارة الی عطف المستضعفین علی اسم الله ای سبیل المستضعفین فترجم السبیل بهذه الکلمة ۱۲

[۵۴] قوله فی اخرجنا زندان اظهرہ للدلالة علی ان هذا الاخراج اعزاز لا اذلال کما ینبادر من لفظ الاخراج ۱۲

[۵۵] قوله فی لدنک غیب اخذ بالحاصل للمحاورة ۱۲

[۵۶] قوله فی اجعل الثانی بھیجیے غیرہ رعایة للمحاورة ۱۲

[۵۷] قوله فی الذین آمنوا پکے یدل علیه المقام ۱۲

[۵۸] قوله یہاں سنکر وہ تاکد الربط و جعل الربط بیان وراء آخر انهم المنصورون ۱۲

[۵۹] قوله بعد الطاغوت اور ظاہر ہے الخ والی هذا اشار فی التمهید بقوله اشارة وعده الخ

[۶۰] قوله قبل فقاتلوا جب ایماندار اشارة الی کون الفاء فصیحة ۱۲

[۶۱] قوله قبل ان کید امر الخ ولیس المعنی ان اهلهم هذه التدابیر لان اکثر التدابیر یحصل بفکر الانسان لکنه آمر ولهذا التلبس اضافه الیه ۱۲

[۶۲] قوله فی ضعیفا خود اشار بهذا ان فی الکلام مبالغة ای ان کیده لما کان ضعیفا فی نفسه فکیف بالقیاس الی قدرة الله تعالی کذا فی الروح ۱۲

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ قِيْلَ لَهُمْ كُفُّوْٓا اَيْدِيَكُمْ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ۚ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ اِذَا فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ يَخْشَوْنَ

کیا تونے اُن لوگوں کو نہیں دیکھا کہ اُنکو یہ کہا گیا تھا کہ اپنے ہاتھوں کو تھامے رہو اور نمازوں کی پابندی رکھو اور زکوٰۃ دیتے رہو پھر اُنپر جہاد کرنا فرض کر دیا گیا تو قصہ کیا ہوا کہ اُنمیں سے بعض بعض آدمی لوگوں سے

النَّاسَ كَخَشْيَةِ اللّٰهِ اَوْ اَشَدَّ خَشْيَةً ۚ وَقَالُوْا رَبَّنَا لِمَ كَتَبْتَ عَلَيْنَا الْقِتَالَ ۚ لَوْلَآ اَخَّرْتَنَآ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ ۭ قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا

ایسا ڈرنے لگے جیسا اللہ تعالیٰ سے ڈرتا ہو بلکہ اس سے بھی زیادہ ڈرنا اور یوں کہنے لگے کہ اے ہمارے پروردگار آپنے ہمپر جہاد کیوں فرض فرما دیا ہمکو اور تھوڑی مدت مہلت دیدی ہوتی آپ فرما دیجیے کہ دنیا کا تمتع محض چند روزہ ہے

قَلِيْلٌ ۚ وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى ۣ وَلَا تُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ۝ اَيْنَ مَا تَكُوْنُوْا يُدْرِكْكُّمُ الْمَوْتُ وَلَوْ كُنْتُمْ فِيْ بُرُوْجٍ مُّشَيَّدَةٍ ۭ

اور آخرت ہر طرح سے بہتر ہے اس شخص کے لیے جو اللہ تعالیٰ کی مخالفت سے بچے اور تم پر تاگے برابر بھی ظلم نہ کیا جاویگا تم چاہے کہیں بھی ہو . واں ہی تمکو موت آدبا ویگی اگرچہ تم قلعی چونہ کے قلعوں ہی میں ہو

**شکایت تاخر عن الجہاد و تزہید فی الدنیا** اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ قِيْلَ لَهُمْ كُفُّوْٓا اَيْدِيَكُمْ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ج فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ اِذَا فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ يَخْشَوْنَ النَّاسَ كَخَشْيَةِ اللّٰهِ اَوْ اَشَدَّ خَشْيَةً ج وَقَالُوْا رَبَّنَا لِمَ كَتَبْتَ عَلَيْنَا الْقِتَالَ ج لَوْلَآ اَخَّرْتَنَآ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ ط قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ ج وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى قف وَلَا تُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ﴿۷۷﴾ **عدم اغناء حذر عن الموت** اَيْنَ مَا تَكُوْنُوْا يُدْرِكْكُّمُ الْمَوْتُ وَلَوْ كُنْتُمْ فِيْ بُرُوْجٍ مُّشَيَّدَةٍ ط (اے مخاطب) کیا تونے اُن لوگوں کو نہیں دیکھا کہ (قبل نزول حکم جہاد تو ایسا تقاضا تھا کہ) اُنکو (منع کرنیکے لیے) یہ کہا گیا تھا کہ (ابھی) اپنے ہاتھوں کو (لڑنے سے) تھامے (اور روکے) رہو اور (جو جو حکم تمکو ہو چکے ہیں انمیں لگے رہو مثلاً) نمازوں کی پابندی رکھو اور زکوٰۃ دیتے رہو (یا تو یہ حالت تھی اور یا) پھر اُنپر جہاد کرنا فرض کر دیا گیا تو قصہ کیا ہوا کہ اُنمیں سے بعض بعض آدمی (مخالف) لوگوں سے (طبعاً) ایسا ڈرنے لگے (کہ ہمکو قتل کر دینگے) جیسا (کوئی) اللہ تعالیٰ سے ڈرتا ہو بلکہ اس سے بھی زیادہ ڈرنا (زیادہ ڈرنیکے دو معنی ہو سکتے ہیں ایک یہ کہ اکثر اللہ تعالیٰ سے ڈرنا عقلاً ہوتا ہے اور قاعدہ ہے کہ طبعی حالت عقلی حالت سے شدید ہوتی ہے دوسرے یہ کہ خدا تعالیٰ سے جیسا خوف ہے ویسی امید رحمت بھی تو ہے اور کافر دشمن سے تو ضرر کا خوف ہی خوف ہے اور چونکہ یہ خوف طبعی تھا اسلیے گناہ نہیں ہوا) اور (بطور تمنا، التواء حکم جہاد براے چندے) یوں کہنے لگے (خواہ زبان سے یا دل سے اور خدا تعالیٰ کے علم میں قول نفسی قول لسانی کے برابر ہے) کہ اے ہمارے پروردگار آپنے (ابھی سے) ہمپر جہاد کیوں فرض فرما دیا ہمکو (اپنی عنایت سے) اور تھوڑی مدت مہلت دیدی ہوتی (ذرا بیفکری سے رہ لیتے اور چونکہ یہ عرض کرنا بطور اعتراض یا انکار کے نہ تھا اسلیے گناہ نہیں ہوا) آگے جواب ارشاد ہے کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم آپ فرما دیجیے کہ دنیا کا تمتع (جسکے لیے تم متمنی التواء ہوتے ہو) محض چند روزہ ہے اور آخرت (جسکے حصول کا اعلیٰ ذریعہ جہاد ہے) ہر طرح سے بہتر (یعنی بقا میں بھی لذت میں بھی مگر وہ) اُس شخص کے لیے (ہے) جو اللہ تعالیٰ کی مخالفت سے بچے (کیونکہ اگر کفر کے طور پر مخالفت کی تب تو اُسکے لیے تمتع آخرت کچھ بھی نہیں اور اگر معصیت کا مرتکب ہوا تو اعلیٰ درجے سے محروم رہیگا) اور تم پر تاگے برابر بھی ظلم نہ کیا جاویگا (یعنی جتنے اعمال ہونگے اُنکا پورا پورا ثواب ملیگا پھر جہاد جیسے عمل کے ثواب سے کیوں خالی رہتے ہو اور اگر جہاد بھی نکیا تو کیا وقت معین پر موت سے بچ جاؤگے ہرگز نہیں کیونکہ موت کی تو یہ حالت ہے کہ) تم چاہے کہیں بھی ہو وہاں ہی تمکو موت آدباویگی اگرچہ تم قلعی چونہ کے قلعوں ہی میں (کیوں نہ) ہو (غرض جب موت اپنے وقت پر ضرور آویگی اور مرکر دنیا چھوڑنا ہی پڑیگا تو آخرت میں خالی ہاتھ کیوں جاؤ بلکہ ع چند روزے جہد کن باقی بخند) **ف** ان صاحبوں کا یہ تمنائی قول اگر زبان سے تھا تب تو اُسکی توجیہ معصیت نہ ہونیکی معلوم ہو گئی اور اگر دل میں بطور حدیث النفس دوسوسہ کے تھا تو وسوسہ کا معصیت نہ ہونا قرآن وحدیث میں وارد ہے کوئی تردد ہی نہیں اور لفظ قالوا سے صدور معصیت کا شبہ نہ کیا جاوے کیونکہ اس تقدیر پر یہ معنی ہونگے کہ قالوا محدثین انفسہم اور مطلق قول معصیت نہیں بلکہ جو بلسان انکار یا بالاعتقاد ہو اور یہ ثابت نہیں اور وجہ اس تمنا یا وسوسہ کی تمہید میں ذکر کر چکا ہوں **ربط** اور ترغیب جہاد میں یہ مذکور ہوا ہے کہ وقت پر موت نہیں ٹلتی خواہ جہاد میں جاؤ یا نہ جاؤ چونکہ بعض منافقین جہاد میں جانے کو موت میں مؤثر اور نہ جانیکو حیات میں مؤثر سمجھتے اور کہتے تھے جیسا پارہ لن تنالوا کے نصف پر اُن کا یہ قول آیا ہے لو کانوا عندنا ما ماتوا وما قتلوا اور یہ قول لو اطاعونا ما قتلوا پس جب کبھی جہاد میں قتل و موت واقع ہوتا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر الزام لگاتے کہ آپ ہی کے کہنے سے

**اللغات** البروج الحصون والقلاع كذا في الروح عن ابن عباس المشيد المجصص ۱۲ **النحو** قوله او اشد خشية معطوف على ما قدر قبل الخشية من المفعول المطلق اي خشية كخشية الله او اشد صفة مقدرة فالتقدير يخشون الناس خشية كخشية الله او خشية اشد واو بمعنى بل كذا في الروح. قوله ولو كنتم في الروح والجملة معطوفة على اخرى مثلها اي لو لم تكونوا في بروج ولو كنتم في بروج وقد اطرد الحذف في مثل ذلك لوضوح الدلالة ۱۲ **البلاغة** قوله اذا فريق في الروح وتوجيه التعجيب الى الكل مع ان الكراهة انما كانت من البعض للايذان بانه ما كان ينبغي ان يصدر من احدهم ما ينافي حالته الاولى ۱۲

**ملحقات الترجمة**

**۵۱ قوله في الم تر** ايسا تقاضا تھا دل عليه لفظ الكف فان الكف يكون لمن يريد الاقدام وبه تاكد امر التعجيب وبيانه على ما في الروح فلما كتب عطف على قيل لهم باعتبار معناه الكنائي من كمال رغبتهم في القتال وكونهم بحيث احتاجوا الى النهي عنه اذ حينئذ يتحقق التباين بين مدلولي المعطوفين وعليه يدار امر التعجيب ۱۲ **۵۲ قوله في اقيموا** امثلا الخ اشار الى ان خصوصيتها ليست مقصودة بل ذكرنا تمثيلا والمقصود اشتغلوا بما امرتم وتخصيصها بالذكر لفضلها ۱۲ **۵۳ قوله في اذا** قصه كيا ہوا بذه ترجمة اذا المفاجاتية في لساننا ۱۲ **۵۴ قوله في وقالوا** برابر ہے ات في العلم لا في الاثر من العقاب فان الوسوسة معفو عنها ۱۲ **۵۵ قوله في اجل** قريب تھوڑی مدت فالمراد بالاجل مطلق الوقت اطلاق للمقيد على المطلق كذا الفهم من ابي السعود ودراحله على معنى العمر لانه بعيد عن المؤمنين ۱۲ **۵۶ قوله في لو لا اخرتنا** دیدی ہوتی ہو اخذ بالحاصل ۱۲ **۵۷ قوله** ہناک ذرا بیفکری اشار الى انهم لم يتمنوا الحيوة بل الامن ۱۲

وَاِنْ تُصِبْهُمْ حَسَنَةٌ يَّقُوْلُوْا هٰذِهٖ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ۚ وَاِنْ تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌ

اور اگر انکو کوئی اچھی حالت پیش آتی ہے تو کہتے ہیں کہ یہ منجانب اللہ ہوگئی　　اور اگر انکو کوئی بری حالت پیش آتی ہے

يَّقُوْلُوْا هٰذِهٖ مِنْ عِنْدِكَ ۗ قُلْ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ ۗ فَمَالِ هٰٓؤُلَآءِ الْقَوْمِ لَا يَكَادُوْنَ يَفْقَهُوْنَ

تو کہتے ہیں کہ یہ آپکے سبب سے ہے　　آپ فرما دیجیے کہ سب کچھ اللہ ہی کی طرف سے ہے تو ان لوگوں کو کیا ہوا کہ بات سمجھنے کے پاس کو بھی نہیں نکلتے

حَدِيْثًا ۝ مَآ اَصَابَكَ مِنْ حَسَنَةٍ فَمِنَ اللّٰهِ ۖ وَمَآ اَصَابَكَ مِنْ سَيِّئَةٍ فَمِنْ نَّفْسِكَ ۗ

اے انسان تجکو جو کوئی خوشحالی پیش آتی ہے وہ محض اللہ تعالیٰ کی جانب سے ہے اور جو کوئی بدحالی پیش آوے وہ تیرے ہی سبب سے ہے

جہاد میں گئے اور شکار موت ہوئے دیکھو جہاد کا موثر فی الموت ہونا ثابت ہو گیا اور اگر کبھی باوجود اسباب ظاہری کے کمی کے کفار پر فتح ہوتی اور اس سے استدلال کیا جاتا کہ دیکھو جہاد اگر موثر فی الموت ہی تو اب وہ اثر کہاں گیا تو کہتے کہ یہ محض اتفاقی بات منجانب اللہ ہے غرض کام بگڑتا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر الزام۔ اور سنورتا تو اتفاقی بات اسپر آگے گفتگو فرماتے ہیں ۱۲ المفصل ۱۲ اور وہ مجملا فی روح المعانی عن ابن عباس و قتادة باسناد لکن کون القولین مذکورین فی القرآن کاف لارتباط ما سیاتی بما قدا تی فان ذکرالجہاد قد جرالی ذکرمن کان یکرہہ فافہم تحقیق اسباب موثرة الحوادث وَاِنْ تُصِبْهُمْ حَسَنَةٌ يَّقُوْلُوْا هٰذِهٖ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ۚ وَاِنْ تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌ يَّقُوْلُوْا هٰذِهٖ مِنْ عِنْدِكَ ۗ قُلْ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ ۗ فَمَالِ هٰٓؤُلَآءِ الْقَوْمِ لَا يَكَادُوْنَ يَفْقَهُوْنَ حَدِيْثًا ۝ مَآ اَصَابَكَ مِنْ حَسَنَةٍ فَمِنَ اللّٰهِ ۖ وَمَآ اَصَابَكَ مِنْ سَيِّئَةٍ فَمِنْ نَّفْسِكَ ۗ اور اگر ان (منافقین) کو کوئی اچھی حالت پیش آتی ہے (جیسے فتح و ظفر) تو کہتے ہیں کہ یہ منجانب اللہ (اتفاقاً) ہوگئی (ورنہ مسلمانوں کی بے تدبیری میں تو کوئی کسر تھی نہیں) اور اگر انکو کوئی بری حالت پیش آتی ہے (جیسے جہاد میں موت و قتل) تو (اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم نعوذ باللہ آپکی نسبت) کہتے ہیں کہ یہ آپ کی اور مسلمانوں کی بدتدبیری کے سبب سے [illegible] گھروں میں بیٹھے رہتے تو کیوں [illegible] آپ فرما دیجیے کہ [illegible] (نعمت و نقمت) اللہ ہی کی طرف سے ہی لو ایک بلاواسطہ ہے اور ایک بواسطہ [illegible] تو محض [illegible] اور نقمت انکے عدل سے بواسطہ اعمال بد [illegible] پس تم جو مصیبت میں میرا [illegible] یہ بات نہایت ہی ظاہر [illegible] اور [illegible] کرے تو خوشحالی [illegible] کوئی [illegible] اور بدحالی کے قبل سفر و رکوع کوئی [illegible] بدعملی سزا اس ہی زیادہ ہونی یہ حکایت السبب ظاہر ہے تو ان (حماقت شعار) لوگوں کو کیا ہوا کہ بات سمجھنے کے پاس کو بھی نہیں نکلتے (اور جہینگے تو لیا اور وہ تفصیل اس اجمالی جواب مذکور کی یہ ہے کہ) اے انسان تجکو جو کوئی خوشحالی پیش آتی ہے وہ محض اللہ تعالیٰ کی جانب سے (فضل) ہے اور جو کوئی بدحالی پیش آوے وہ تیرے ہی (اعمال بد کے) سبب سے ہے (پس اس بدحالی کو عمل بالاحکام الشرعیہ یا شارع کیطرف نسبت کرنا پوری جہالت ہے جیسا منافقین جہاد اور امام الجہاد کیطرف اسکی نسبت کرتے تھے) ف جاننا چاہیے کہ اس مقام کی جو تقریر کیگئی اس سے معلوم ہو جاویگا کہ یہاں مسئلہ خلق افعال کا مذکور نہیں بلکہ یہاں محض بیان فضل و عدل کا مقصود ہے اور ما اصابک الخ ما قبل کا بیان ہے اب اسپر کسی قسم کا اشکال انشاء اللہ تعالیٰ واقع نہیں ہوگا۔ اور جاننا چاہیے کہ قل کل من عند اللہ اور ما اصابک من حسنة فمن اللہ میں منافقین کے قول کا جو کہ حسنہ کے باب میں تھا من عند اللہ تسلیم لازم نہیں آتا کیونکہ انکی مراد حمد نہ تھی بلکہ بطور محاورہ کے تھا جیسے خلاف توقع امور کو کبھی اللہ کیطرف کبھی تقدیر کیطرف نسبت کر دیتے ہیں انکا مقصود زیادہ اس سے یہ تھا کہ لیس من عندک و ببرکة رایک۔ اور جاننا چاہیے کہ بدحالی کو جو ثمرہ اعمال کا فرمایا یہ ہر ایک کے لیے نہیں بلکہ بدعمل آدمی کے لیے ہے ورنہ ابرار کے لیے حوادثات و بلیات خود رحمت و تربیت ہی خوب سمجھ لو۔ اور جاننا چاہیے کہ خوشحالی میں جو کہا گیا کہ کوئی نیک عمل اس درجہ کا نہ پاویگا وجہ اسکی ظاہر ہے کیونکہ اول تو ان اعمال حسنہ سے پہلے خود بہت سی نعمتیں اتنی ہونگی کہ ان اعمال کو انکا مکافی نہیں کہہ سکتے تو ثمرہ جدیدہ کا کیا حق ہے دوسرے خود ان اعمال میں پوری شرائط قبول کے نہیں پائے جاتے اور بعض جگہ جو اچھے ثمرات کو اعمال حسنہ کا عوض فرما دیا گیا تھا وہ محض صورةً ہی ورنہ حقیقة اصلی سبب فضل ہی ربط اوپر منافقین کے اس قول سے جسمیں بدحالی کو نعوذ باللہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیطرف براہ اعتراض و سوءِ ادب منسوب کرتے تھے انکار آپکی رسالت کا بھی لازم آتا تھا آگے اس لازم کا ابطال ہے جس سے ملزوم کا ابطال دوسرے طرز پر بھی ہوگیا اور رسالت کا اثبات ہے مع اشارہ کی دلیل رسالت کیطرف

فی اختیاره من ههنا و اختیار عنده فیما قیل لان عند للقرب و ہو اعم مما یکون بواسطة او بلا واسطة فالواسطة فی قول المنافقین تدبیر الرسول و فی قول اللہ تعالیٰ قل کل من عند اللہ یراد کون الحسنة بلا واسطة والسیئة بواسطة الاعمال فتعجم کون قولہ ما اصابک الخ بیانا لکل الاعلم فافہم ۱۲ ۵۸ قولہ فی التمہید جس سے ملزوم کا ابطال الخ والملزوم کون السیئة منسوبا الیہ صلی اللہ علیہ وسلم وقد ابطل قبل ہذا بقولہ قل کل الخ وان شئت قررت المقام ان الرسول لابد

ملحقات الترجمة

۵۲ قولہ فی التمہید کان لا ربط وقال بعضهم ان الحسنة الخصب والسيئة القحط كان اليهود يطيرون بالنبی صلی اللہ علیہ وسلم لما ابتلوا به من القحط وغیره لما اسکوا من جاءه صلی اللہ علیہ وسلم فینسبون ذلک الیہ صلی اللہ علیہ وسلم فرد اللہ تعالیٰ علیہم ذکره فی الروح عن الحسن وابن زید الضم لا اسناد وعلیہ توجیہ الارتباط لطان المذکور کان فیما قبل ان الموت لا یدفعہ احد ثم ذکر حکم الدنیا منہا کذلک لا یدفعہا احد ولعی علی من یعتقد الاسباب الغیر الموثرة موثرة فی نزولها او عدم نزولها او عدم نزولها فافہم ۱۲ ۵۳ قولہ فی من عندک او مسلمانوں کی الخ لان المسلمین کانوا اصحاب مشورتہ صلی اللہ علیہ وسلم فالنسبة الیہ صلی اللہ علیہ وسلم نسبة الیہم رضی اللہ تعالیٰ عنہم وانما خصہ صلی اللہ علیہ وسلم بالذکر لکونہ اصلا و اساسا ۵۴ قولہ قبل فمال ھؤلاء [illegible] السبب ظاہر [illegible] وبه ظہر معنی الترتیب بالفاء ۱۲ [illegible] قولہ فی لا یکادون [illegible] النح اشارہ الی ان المراد بالحدیث مطلق الحدیث عدا بما لہ بتاملو فی حقیقة الامر من البہائم لا تفقہ حدیثا والثانی اوضح معنی لا یکادون من المبالغة ۱۲ ۵۵ قولہ قبل وما اصابک اور وہ تفصیل مجملة فمالہ ھؤلاء الخ معترضة بین المبین والبیان ۱۲ ۵۶ قولہ فی ما اصابک ای انسان قال الخطاب فیہ غیر المخاطب فیما قبل ۱۲ ۵۷ قولہ فی فمن اللہ فضل ہے و فی من نفسک اعمال بد کے سبب فمن ابتدائیة ای المو قعین والمسببیکون ابتداءه من السبب فالسبب الاول ہو اللہ ای فضلہ وفی الثانی العبد ای عملہ لعلہ ہو نکتة

وَاَرْسَلْنٰكَ لِلنَّاسِ رَسُوْلًا ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا ۝ مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ ۚ وَمَنْ تَوَلّٰى فَمَاۤ اَرْسَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ

اور ہمنے آپکو تمام لوگونکی طرف پیغمبر بناکر بھیجا ہے اور اللہ تعالیٰ گواہ کافی ہین جس شخص نے رسول کی اطاعت کی اُسنے خدا تعالیٰ کی اطاعت کی اور جو شخص روگردانی کرے سو ہمنے آپکو اُنکا نگران کرکے

حَفِيْظًا ۝ وَيَقُوْلُوْنَ طَاعَةٌ ۡ فَاِذَا بَرَزُوْا مِنْ عِنْدِكَ بَيَّتَ طَاۗىِٕفَةٌ مِّنْهُمْ غَيْرَ الَّذِيْ تَقُوْلُ ۭ وَاللّٰهُ يَكْتُبُ مَا يُبَيِّتُوْنَ ۚ فَاَعْرِضْ

نہین بھیجا۔ اور یہ لوگ کہتے ہین کہ ہمارا کام اطاعت کرنا ہے پھر جب آپکے پاس سے باہر جاتے ہین تو شب کے وقت مشورے کرتی ہے اُنہین کی ایک جماعت برخلاف اُسکے جو کچھ کہ زبان سے کہہ چکی تھی اور اللہ تعالیٰ لکھتے جاتے ہین جو کچھ وہ راتونکو مشورے کیا کرتے

عَنْهُمْ وَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ۝ اَفَلَا يَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ ۭ وَلَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ غَيْرِ اللّٰهِ لَوَجَدُوْا فِيْهِ اخْتِلَافًا كَثِيْرًا ۝

التفات نہ کیجیے اور اللہ تعالیٰ کے حوالہ کیجیے اور اللہ تعالیٰ کافی کارساز ہین۔ کیا پھر قرآن مین غور نہین کرتے اور اگر یہ اللہ کے سوا کسی اور کیطرف سے ہوتا تو اس مین بکثرت تفاوت پاتے

**اثبات رسالت مع اشارہ بسوی دلیل** وَاَرْسَلْنٰكَ لِلنَّاسِ رَسُوْلًا ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا ۝۷۹ اور ہمنے آپکو تمام لوگونکی طرف پیغمبر بناکر بھیجا ہے اور (اگر کوئی منافق کافر انکار کرے تو اُسکے انکار سے نفی نبوت کی کب ہوسکتی ہے کیونکہ) اللہ تعالیٰ (آپکی رسالت کے) گواہ کافی ہین (جنہونے قولی و فعلی شہادت دی ہے قولی تو مثلاً یہی جملہ وارسلناک۔ اور فعلی یہ کہ معجزات جو دلیل اثبات نبوت ہین آپکو عطا فرمائے) **ف** تمام لوگون مین جن اور انسان دونون آگئے جیسا من الجنۃ والناس کو بیان کیا گیا ہے الناس کا جو صدر الناس مین ہے پس اسمین بیان ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت عامہ کا جو قرآن و حدیث مین اور جگہ بھی مذکور و منصوص اور عقیدہ قطعی ہے **ربط** اوپر اثبات تھا رسالت کا آگے رسالت کے حق کا کہ وجوب اطاعت ہے بیان فرماتے ہین اور مخالفین کی عدم اطاعت پر آپکی تسلی بھی فرماتے ہین **ایجاب اطاعت مع تسلیہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم** مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ ۚ وَمَنْ تَوَلّٰى فَمَاۤ اَرْسَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ حَفِيْظًا ۝۸۰ جس شخص نے رسول (اللہ صلے اللہ علیہ وسلم) کی اطاعت کی اُسنے خدا تعالیٰ کی اطاعت کی (اور جس نے آپکی نافرمانی کی خدا تعالیٰ کی نافرمانی کی اور اللہ تعالیٰ کی اطاعت عقلاً بھی واجب ہے پس آپکی اطاعت بھی واجب ہوئی) اور جو شخص (آپکی اطاعت سے) روگردانی کرے سو (آپ کچھ غم نہ کیجیے کیونکہ) ہمنے آپکو (بطور ذمہ داری کے) انکا نگران کرکے نہین بھیجا (کہ آپ اُنکو کفر نہ کرنے دین جس سے احتمال آپسے بازپرس ہونے کا ہو بلکہ محض پیغام پہونچاکر آپ سبکدوش ہوجاییے اسمین تسلی فرمادی گئی کیونکہ آپ کو بہت غم ہوا کرتا تھا) **ف** بطور ذمہ داری کے قید اسلیے لگائی کہ شفقۃً تو آپ خدام کی نگرانی رکھتے تھے اور اُنکے معاش و معاد کی اصلاح فرماتے رہتے تھے **ربط** اوپر اطاعت رسول کا وجوب مذکور تھا آگے بعض منافقین کا معاملہ مذکور ہے جو اس واجب کے تارک تھے **ذکر معاملہ منافقین درباب اطاعت رسول مع تسلیہ** وَيَقُوْلُوْنَ طَاعَةٌ ۡ فَاِذَا بَرَزُوْا مِنْ عِنْدِكَ بَيَّتَ طَاۗىِٕفَةٌ مِّنْهُمْ غَيْرَ الَّذِيْ تَقُوْلُ ۭ وَاللّٰهُ يَكْتُبُ مَا يُبَيِّتُوْنَ ۚ فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ وَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ۝۸۱ اور یہ (منافق) لوگ (آپکے احکام سنکر آپکے سامنے زبان سے تو) کہتے ہین کہ ہمارا کام (آپکی) اطاعت کرنا ہے پھر جب آپکے پاس سے (اُٹھکر) باہر جاتے ہین تو شب کے وقت (پوشیدہ) مشورے کرتی ہے اُنہین کی ایک جماعت (یعنی اُنکے سرداروں کی جماعت) برخلاف اُسکے جو کچھ کہ زبان سے کہہ چکے تھے (اور چونکہ وہ سردار ہین اصل مشورہ وہ کرتے ہین باقی اُنکے تابع رہتے ہین تو اس خلاف مین سبکی ایک حالت ہے) اور اللہ تعالیٰ (سرکاری روزنامچہ مین) لکھتے جاتے ہین جو کچھ وہ راتونکو مشورے کیا کرتے ہین (موقع پر سزا دینگے) سو آپ اُنکی (بیہودگی کی) طرف التفات (اور خیال) نہ کیجیے اور (نہ کچھ فکر کیجیے بلکہ سارا قصہ) اللہ تعالیٰ کے حوالہ کیجیے اور اللہ تعالیٰ کافی کارساز ہین (وہ خود مناسب طور پر اسکا دفعیہ فرمادینگے چنانچہ کبھی اُنکی شرارت سے کوئی ضرر نہین پہونچا) **ربط** اوپر اثبات تھا رسالت کا جسکے وہ منکر تھے آگے ایک خاص اور عجیب طرز پر جو کہ مقام کے نہایت مناسب ہے اثبات ہے قرآن کی حقانیت کا جو اعظم دلائل رسالت ہے کہ انکار رسالت مین اسکا بھی انکار لازم آتا تھا نیز وہ بالذات بھی اسکے منکر تھے۔ **اثبات حقانیت قرآن** اَفَلَا يَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ ۭ وَلَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ غَيْرِ اللّٰهِ لَوَجَدُوْا فِيْهِ اخْتِلَافًا كَثِيْرًا ۝۸۲ کیا (قرآن کا اعجاز فصاحت و بلاغت مین اور اخبار عن الغیب مین دیکھ رہے ہین اور) پھر قرآن مین غور نہین کرتے (تاکہ اُسکا کلام الٰہی ہونا واضح ہوجاوے) اور اگر یہ اللہ کے سوا کسی اور کی طرف سے ہوتا تو اُس (کے مضامین) مین (بوجہ اُنکے کثیر ہونے کے واقعیات سے اور حد اعجاز سے) بکثرت تفاوت پاتے (کیونکہ ہر مضمون مین ایک ایک اختلاف و تفاوت ہوتا تو مضامین کثیرہ مین اختلافات کثیرہ ہوتے حالانکہ ایک مضمون مین بھی اختلاف نہین پس لامحالہ یہ غیر اللہ کا کلام نہین بلکہ اللہ تعالیٰ کا کلام ہے) **ف** حاصل مقام یہ ہے کہ

**اللغات** بیت من البیتوتۃ لانہ تدبیر الفعل لیلا والعزم علیہ ومنہ تبییت نیۃ الصیام کذا فی الروح قلت وعلیہ ترجمت ہذہ الکلمۃ موافقۃ للشاہ عبد القادرؒ واکثرہم فسروا المطلق التدبیر ۱۲

**ملحقات الترجمۃ**

**۵۱ قولہ** فی الناس تمام فاللام للاستغراق ۱۲ **۵۲ قولہ** فعلی یہ کہ الخ وہو المراد من قولہ فی التمہید مع اشارہ الخ ۱۲ **۵۳ قولہ** فی من یطع الرسول اور جس نے آپکی نافرمانی الخ دل علیہ قولہ ومن تولی وہذا اثبت الوجوب للمقول تعالی ومن یطع الرسول غایتہ کون اطاعتہ لازما لاطاعۃ الرسول ونفی الملزوم لا یدل علی نفی اللازم ۱۲ **۵۴ قولہ** فی حفیظا نگران ودخل فیہ معنی علی فی لساننا دفسر حفیظا بہذا فی الکبیر ۱۲ **۵۵ قولہ** فی یقولون منافق کذا روی عن ابن عباس والحسن والسدی کما فی الروح ۱۲ **۵۶ قولہ** فی طاعۃ ہمارا کما فی الروح امرنا طاعۃ ۱۲ **۵۷ قولہ** فی تقول کہہ چکے تھے لان قولہم قد مضی وانما عدل الی المضارع دلالۃ علی الاستمرار ۱۲ **۵۸ قولہ** بعد تقول باقی اُنکے تابع الخ وہذا ہو الوجہ للتخصیص لانہم ثابتون علی الطاعۃ ۱۲ **۵۹ فائدہ** اعلم انی لما رأیت ہذا المقام سنح لی اشکال عویص ہو ان المفہوم من الآیۃ ان الاختلاف الکثیر من لوازم کون الکلام من المخلوق ومعلوم ان انتفاء اللازم یستلزم انتفاء الملزوم فیلزم ان الکلام الذی یکثر فیہ الاختلاف القلیل لا یکون من المخلوق بل من الخالق مع ان بین کلام اللہ تعالی وبین مطلق الاختلاف ولو کان قلیلا منافاۃ کما ہو ظاہر و لما تضرعت الی اللہ تعالی فالقی فی روعی ما ذکرتہ فی فائدۃ المتن ما حاصلہ ان اللازم لکون الکلام من المخلوق مطلق الاختلاف ولو کان قلیلا وہو محط الفائدۃ فی الآیۃ ولا محذور فی استلزام انتفاء مطلق الاختلاف کون الکلام من الخالق

ان الکلام الذی فیہ الاختلاف القلیل بین الکلام الاختلاف بین احد الجمل ووجہ الاعجاز وکذا بین الاخری ووجہ الاعجاز فافہم ای کان کل جزء منہ مخالفا لوجہ الاعجاز فعلی ہذا کون الاختلاف القلیل فی الکتاب الکبیر تقدیرا محال لا یستلزم لمحال آخر ما یفرض من

وَإِذَا جَاءَهُمْ أَمْرٌ مِّنَ الْأَمْنِ أَوِ الْخَوْفِ أَذَاعُوا بِهِ ۖ وَلَوْ رَدُّوهُ إِلَى الرَّسُولِ وَإِلَىٰ أُولِي الْأَمْرِ مِنْهُمْ لَعَلِمَهُ

اور جب ان لوگوں کو کسی امر کی خبر پہونچتی ہی خواہ امن ہو یا خوف تو اسکو مشہور کردیتے ہین اور اگر یہ لوگ اسکو رسول کے اور جو ان مین ایسے امور کو سمجھتے ہین انکے اوپر حوالہ رکھتے تو اسکو وہ حضرات تو

الَّذِينَ يَسْتَنبِطُونَهُ مِنْهُمْ ۗ وَلَوْلَا فَضْلُ اللَّهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهُ لَاتَّبَعْتُمُ الشَّيْطَانَ إِلَّا قَلِيلًا ۝

پہچان ہی لیتے جو ان مین اسکی تحقیق کرلیا کرتے ہین اور اگر تم لوگون پر خدا تعالیٰ کا فضل اور رحمت ہوتا تو تم سب کے سب شیطان کے پیرو ہو جاتے بجز تھوڑے سے آدمیون کے۔

کلام اللہ کے وجوہ اعجاز مین دو اسکی فصاحت وبلاغت کا بےمثل ہونا اور اسکے اخبارات کا جنپر مطلع ہونیکا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کوئی ذریعہ نتھا بالکل صحیح ومطابق واقع کے ہونا ہی مثلاً اسی جگہ جس مشورہ کا بیان ہی کہ رؤساء منافقین کس طرح اخفا راز کرتے تھے پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انکی خبر دیدیتے تھے اور یہی جزو ہی جسکی وجہ سی تمہید مین اس اثبات استدلال کو مقام کے مناسب کہا گیا ہی اور بھی بہت سے اخبار ماضیہ ومستقبلہ کی حکایات وپیشینگوئی باوجود عدم اقتباس کے کسی کتاب یا اہل کتاب سے صحیح اور واقعہ کے موافق نکلین یقین نہ آپنے کسی اور ایسے فن کی مشق کی تھی جس سی کشف وغیرہ ہو جاوے نہ کوئی مخالف معاصر اسکا دعوی کرکے ثابت کر سکا۔ دوسرے حسنیت کہ یہ جہان احتمال تلبیس کا ہو مدعی نبوت کا دیا سے ایسے خوارق باوجود حذاقت ایسے فنون کے بھی واقع نہین ہوتے اور فصاحت وبلاغت کا اعجاز تمام فصحا وبلغا کے عاجز ہو جانے سے ثابت ہو چکا اسلئے پس معلوم ہوا کہ یہ کلام خالق تعالیٰ کا ہی منکرین مین جو مشرک تھے انکے اعتبار فصاحت وبلاغت سی استدلال اوضح ہی اور جو اہل کتاب تھے جنمین منافق بھی تھے انکے اعتبار سے اخبار عن المغیبات سی استدلال اظہر ہی پھر ہر مضمون مین یہ استدلال جاری ہوسکیگا جب ہر مضمون منجانب اللہ ہوا تو مجموعہ قرآن بھی کلام اللہ ہوگیا اور اختلاف سے مراد اختلاف نسخون کا بھی ہوسکتا ہی کہ مولفات بشر کے لیے لوازم عادیہ سی ہی اسکی زیادہ تفصیل سورہ حجر کی آیت انا لہ لحافظون مین آویگی ربط اوپر منافقین کی بدعنوانی مذہبی مذکور تھی آگے بدعنوانی انتظامی مذکور ہی جس سی اہل اسلام پر اثر ضرر پہونچتا تھا **جنایت انتظامیہ منافقین** وَإِذَا جَاءَهُمْ أَمْرٌ مِّنَ الْأَمْنِ أَوِ الْخَوْفِ أَذَاعُوا بِهِ ۖ وَلَوْ رَدُّوهُ إِلَى الرَّسُولِ وَإِلَىٰ أُولِي الْأَمْرِ مِنْهُمْ لَعَلِمَهُ الَّذِينَ يَسْتَنبِطُونَهُ مِنْهُمْ ۗ وَلَوْلَا فَضْلُ اللَّهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهُ لَاتَّبَعْتُمُ الشَّيْطَانَ إِلَّا قَلِيلًا (۸۳) اور جب ان لوگونکو کسی امر (جدید) کی خبر پہونچتی ہی خواہ (وہ امر موجب) امن ہو یا (موجب) خوف (مثلاً کوئی لشکر مسلمانونکا کسی جگہ جہاد کے لیے گیا اور انکے غالب ہونیکی خبر آئی یہ امن کی خبر ہوئی یا انکے مغلوب ہونیکی خبر آئی یہ خوف کی خبر ہی) تو اس (خبر) کو (فوراً) مشہور کردیتے ہین (حالانکہ بعض اوقات وہ غلط نکلتی ہی اور اگر صحیح بھی ہوئی تب بھی بعض اوقات اسکا مشہور کرنا خلاف مصلحت انتظامیہ ہوتا ہے) اور اگر (بجائے خود مشہور کرنیکے) یہ لوگ اس (خبر) کو رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کے اور جو (حضرات اکابر صحابہ) ان مین ایسے امور کو سمجھتے ہین انکی (رای کے) اوپر حوالہ رکھتے (اور خود کچھ دخل نہ دیتے) تو اس (خبر کی صحت وغلط اور قابل تشہیر ہونے نہونے) کو وہ حضرات تو پہچان ہی لیتے جو ان مین اسکی تحقیق کرلیا کرتے ہین (جیسا ہمیشہ پہچان ہی لیتے ہین پھر جیسا یہ حضرات عمل درآمد کرتے ویسا ہی ان خبر اڑانے والون کو کرنا چاہئیے تھا انکو دخل دینے کی کیا ضرورت ہوئی اور دخل دیتے تو کونسا کام اٹک رہا تھا آگے احکام مذکورہ سنانیکے بعد جو سر تا سر متضمن مصالح دنیویہ واخرویہ ہین بطور منت کے مسلمانونکو ارشاد ہے) اور اگر تم لوگون پر خدا تعالیٰ کا (یہ خاص) فضل اور رحمت (کہ تمکو قرآن دیا اپنا پیغمبر بھیجا یہ اگر) نہ ہوتا تو تم سب کے سب (ضرر دنیوی واخروی اختیار کرکے) شیطان کے پیرو ہو جاتے بجز تھوڑے سے آدمیون کے (جو بدولت عقل سلیم خداداد کے کہ وہ بھی ایک خاص فضل ورحمت ہی اس سی محفوظ رہتے ورنہ زیادہ تباہی مین پڑتے پس تمکو ایسے پیغمبر اور ایسے قرآن کو جنکی معرفت ایسے مصالح کے احکام آتے ہین برخلاف منافقین مذکورین کے غنیمت سمجھنا چاہئیے اور پوری اطاعت کرنا چاہئیے) **ف** اس سے کوئی یون شبہہ نکرے کہ جب قلیل مستثنے ہین تو انپر اس رحمت خاصہ بعثت وقرآن سی کوئی منت نہوئی کیونکہ وہ توبدون اسکے بھی اتباع شیطان سے محفوظ رہتے۔ جواب یہ ہی کہ عقل سے بعض احکام مجملاً مدرک ہوسکتے ہین اسقدر تفصیل ابواب سعادات کی کب عقل سی معلوم ہوسکتی ہی تو اول تو بعض امور نظریہ دقیقہ مشتبہہ عند العقل مین خود یہ اتباع بھی محتمل تھا دوسرے اگر ضرر سے بچے بھی رہتے تب بھی منافع وسعادات سے جنکا ادراک وحی پر موقوف ہی تو ضرور محروم رہتے تو انپر کیا منت تھوڑی ہی جسکو دوسری آیت مین صاف فرمایا ہی لقد من اللہ علی المؤمنین الآیۃ جاننا چاہئیے کہ اولی الامر اور مستنبطین کو جو منہم فرمادیا حالانکہ مؤمنین ومنافقین متغایر ہین یہ بحسب دعوی منافقین کے ہی کہ وہ مؤمنین مین اپنے کو داخل وشامل

**اللغات** فی البیضاوی اصل الاستنباط اخراج النبط وہو الماء یخرج من البیر اول ما یحفر وفی الروح ثم تجوز بہ فاطلق علی کل اخذ تلق نقلت فحاصلہ اخذ الخبر من مواقعہ واخذ المصالح من محالہا وہذا ہو التحقیق وبہذا المعنی یطلق علی اخذ الحکم من مورد۔ اذاعوا بہ الباء مزیدۃ ۱۲ بیضاوی



قولہ فی نت مدعی نبوت نہین ہوتے ولا ... فیما یحتمل فیہ التلبیس ... وان ہذا المدعی لو تفوہ ... مما اتفقت الابدان بعنق ... اوجہ عدم الورود ان ہذا ... تیمیز فیہ التلبیس بوجود دلیل الکذب ... **۵۲** قولہ فی ... مت جیب اشارالی حذف ... ی جاءہم امر من موجبات خوف او الامن وہو عام خافی ... من نزول الآیۃ فی خبر الطلاق ... عنق من دخول الخاص فی ... **۵۳** قولہ او لی ... الامر ایسے امور کو سمجھتے ہین ... لام للعہد او للجنس فی المضاف ... محذوف ای الی اولی البصیرۃ فی امثال ہذہ الامور **۵۴** قولہ ... خبر کی صحت الی پہچان ہی لیتے اشار الی ان العلم بمعنی المعرفۃ والمضاف محذوف ای عرفوا کون ان ہذا الخبر کذا وکذا او بمعنی العلم قلبی والمفعول الثانی ... ہو کذا وکذا۔ وفی زیادۃ کلمۃ ... کلمۃ ہی اشارۃ الی دفع ... وہو ان المتبادر من الترکیب ان علم المستنبطین متوقف علی ... وجہ الدفع ان المرتب علی ... لیس ہو العلم بل المقدر نحو ... ترکان علیہم وجملۃ لعلمہ الخ ... دلیل علیہ وہی واقعۃ لا محالۃ ... ردوہ او لم یردوہ وفی ہاتین ... الکلمتین قولہ تحقیق کرلیا کرتے ہین ... قولہ جیسا ہمیشہ الخ اشارۃ الی ... ذلک کلہ فیما سیاتی من قولہ ... تسلیمًا الی تصریح بہ فافہم ۱۲

ش قولہ فضل اللہ یہ خاص وبہ اندفع ایراد آخر وہو انہ یلزم من الاستثناء ان القلیل لا یحتاجون فی الاہتداء الی فضل اللہ ورحمتہ۔ وجہ الدفع ان انتفاء الخاص لا یستلزم انتفاء العام لملزوم لکن الا ...

فَعِنْدَ اللّٰهِ مَغَانِمُ كَثِيْرَةٌ ؕ كَذٰلِكَ كُنْتُمْ مِّنْ قَبْلُ فَمَنَّ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ فَتَبَيَّنُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ

کیونکہ خدا کے پاس بہت غنیمت کے مال ہین　پہلے تم بھی ایسے ہی تھے　پھر اللہ تعالے نے تمپر احسان کیا　سو غور کرو　بیشک اللہ تعالی تمہارے اعمال کی پوری

خَبِيْرًا ۝ لَا يَسْتَوِي الْقٰعِدُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ غَيْرُ اُولِي الضَّرَرِ وَالْمُجٰهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِهِمْ

خبر رکھتے ہین　برابر نہین وہ مسلمان جو بلا کسی عذر کے گھر مین بیٹھے رہین　اور وہ لوگ جو اللہ کی راہ مین اپنے مالون اور جانون سے جہاد کرین

وَاَنْفُسِهِمْ ؕ فَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ دَرَجَةً ؕ وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى ؕ

اللہ تعالی نے ان لوگونکا درجہ بہت زیادہ بنایا ہے جو اپنے مالون اور جانون سے جہاد کرتے ہین بہ نسبت گھر مین بیٹھنے والونکے　اور سب سے اللہ تعالے نے اچھے گھر کا وعدہ کر رکھا ہے

وَفَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝ دَرَجٰتٍ مِّنْهُ وَمَغْفِرَةً وَّرَحْمَةً ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۝

اور اللہ تعالی نے مجاہدین کو بمقابلہ گھر مین بیٹھنے والونکے بڑا اجر عظیم دیا ہے یعنی بہت سے درجے جو خدا کی طرف سے ملینگے اور مغفرت اور رحمت اور اللہ تعالی بڑے مغفرت والے بڑی رحمت والے ہین

فَعِنْدَ اللّٰهِ مَغَانِمُ كَثِيْرَةٌ ؕ كَذٰلِكَ كُنْتُمْ مِّنْ قَبْلُ فَمَنَّ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ فَتَبَيَّنُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ۝ اے ایمان والو جب تم اللہ کی راہ مین (یعنی جہاد کے لیے) سفر کیا کرو تو ہر کام کو (قتل ہو یا اور کچھ ہو) تحقیق کرکے کیا کرو اور ایسے شخص کو جوکہ تمہارے سامنے (علامات) اطاعت[1] (کی) ظاہر کرے (جیسے کلمہ پڑھنا یا مسلمانون کے طرز پر سلام کرنا) دنیوی زندگی کے سامان کی خواہش مین یون مت کہدیا کرو کہ تو (دل سے) مسلمان نہین (محض اپنی جان بچانیکو جھوٹ موٹ اظہار اسلام کرتا ہے) کیونکہ خدا کے پاس (یعنی انکے علم وقدرت مین تمہارے لیے) بہت غنیمت کے مال ہین (جو تمکو بطریق مرضی حق ملینگے اور یاد تو کرو کہ) پہلے (ایک زمانہ مین) تم بھی ایسے ہی تھے (کہ تمہارے اسلام کے قبول کا مدار صرف تمہارا دعوی واظہار تھا) پھر اللہ تعالے نے تمپر احسان کیا (کہ اس ظاہری اسلام پر اکتفا کیا گیا اور تفتیش باطن پر موقوف نرکھا) سو (ذرا) غور (تو) کرو بیشک اللہ تعالے تمہارے اعمال کی پوری خبر رکھتے ہین (کہ بعد اس حکم کے کون اسپر عمل کرتا ہے کون نہین کرتا) **ف** یہ حکم سفر کے ساتھ خاص نہین لیکن چونکہ یہ غلطی اتفاق سے سفر مین ہوئی تھی اسلیے ذکر مین تخصیص سفر کی ہوگئی اور سلام مین مسلمانونکے طرز کی قید اسلیے ہے کہ اسوقت مین کفار کا سلام اور طور پر تھا جیسے انعم صباحا اور حیاک اللہ۔ اور منجملہ ان علامات کے اذان اور نماز بھی ہے جو اسمین مشغول ہو اسکو مسلمان سمجھنا چاہیے۔ اور ایک معنی احسان کرنیکے یہ بھی ہوسکتے ہین کہ تمہارا اسلام اب مشہور ومعلوم عند الناس ہوگیا مگر اول سے تو ایسے نہ تھے کذا فی الکشاف۔ اور دوسرے فتبینوا کے ایک معنی وہ بھی ہوسکتے ہین جو پہلے فتبینوا کے تھے پس اس صورت مین اسکا اعادہ ہوگا پہلے بطور دعوی کے تھا دوسری جگہ بطور نتیجہ کے ہوگا **ربط** اوپر جہاد کی فرضیت مذکور تھی آگے یہ فرماتے ہین کہ گو وجہ اسکے کہ فی نفسہ[2] فرض عین نہین ہے اور اسلیے اگر بعضے نہ جاوین تو گناہ نہین جیسے وکلا وعد اللہ الحسنی سے معلوم ہوگا ونیز ماکان المؤمنون لینفروا کافۃ مین مصرح ہے لیکن پھر بھی اسکے جو فضائل مخصوصہ ہین وہ کرنے ہی پر موقوف ہین **تفضیل مجاہدین بر قاعدین** لَا يَسْتَوِي الْقٰعِدُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ غَيْرُ اُولِي الضَّرَرِ وَالْمُجٰهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ ؕ فَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ دَرَجَةً ؕ وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى ؕ وَفَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝ دَرَجٰتٍ مِّنْهُ وَمَغْفِرَةً وَّرَحْمَةً ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۝ (ثواب مین) برابر نہین وہ مسلمان جو بلا کسی عذر[3] کے گھر مین بیٹھے رہین (یعنی جہاد مین نہ جاوین) اور وہ لوگ جو اللہ کی راہ مین اپنے مالون اور جانون سے (یعنی مالونکو خرچ کرکے اور جانونکو حاضر کرکے) جہاد کرین (بلکہ) اللہ تعالے نے ان لوگونکا[4] درجہ بہت زیادہ بنایا ہے جو اپنے مالون اور جانون سے جہاد کرتے ہین بہ نسبت گھر مین بیٹھنے والونکے اور (یون بوجہ فرض عین نہ ہونیکے گناہ ان بیٹھنے والون پر نہین بلکہ بوجہ ایمان اور دوسرے فرائض عین کے بجالانے کے) سب سے (یعنے مجاہدین سے بھی قاعدین سے بھی) اللہ تعالے نے اچھے گھر کا (یعنے جنت[5] کا آخرت مین) وعدہ کر رکھا ہے اور (اوپر جو اجمالا کہا گیا ہے کہ مجاہدین کا بڑا درجہ ہے اسکی تعیین یہ ہے کہ) اللہ تعالے نے مجاہدین (مذکورین[6]) کو بمقابلہ گھر مین بیٹھنے والونکے بڑا اجر عظیم[7] دیا ہے (وہ درجہ یہی اجر عظیم ہے پھر اس اجر عظیم اجمالی کی تفصیل

| | |
|---|---|
| **الروایات** فی اللباب روی البخاری عن البراء قال لما نزلت لا یستوی القاعدون دعا النبی صلے اللہ علیہ وسلم ابن ام مکتوم فقال یا رسول اللہ انا ضریر فنزلت غیر اولی الضرر اہ مختصرا قلت ولما کان ہذا بیان تفسیر لم یضر فصلہ لان | اولی الضرر مقعدون لا قاعدون او یقال ان الحکم کان ظاہرا باعتبار الکلیات الشرعیۃ وما ورد فی بعض الروایات من قولہ علیہ السلام لا ادری فہو علے الاحتیاط وقت نزول الوحی الذی یتوقع فیہ النص ۱۲ |

ملحقات الترجمہ

[1] قولہ فی تبینوا ہر کام کو لاطلاق اللفظ ۱۲ [2] قولہ فی القی اطاعت ظاہر کرے ای للہ تعالی وحاصلہ اظہار الاسلام وما مر فی الرکوع السابق کان معناہ الاطاعۃ لکم وحاصلہ الصلح ومن ثم ترجمت ہنالک سلامتی اخذا من الکبیر حیث قال معلہ السلام لان المنقاد یطلب السلامۃ اہ بحاصلہ ولم احمل علے معنے السلام لان الروایات التی ذکروہا سببا للنزول ذکر فی بعضہا السلام وفی بعضہا التکلم بالشہادتین فرایت تطابقہا احری ومن فسر بالسلام یجوز لہ ان یحمل تخصیصہ علی التمثیل ای من سلم مثلا وسواہ من علامات الاسلام فمن تلفظ بالشہادۃ فہو اولی بالحکم ولو ثبت کون الہجرۃ بمنزلۃ الاقرار فالامر بعدم التعرض لہؤلاء لاحتمال عدم تمکنہم منہا وفی ہذہ الحالۃ یسقط الاشتراط لاسیما اذا اسلم فی مین القتال وان عدم تمکنہم منہا مقطوع بہ ۱۲ [3] قولہ فی التمہید فی نفسہ افاد بہ انہ یکون فرض عین عند عارض النفیر العام ۱۲ [4] قولہ فی بلا عذر کذا فی روح المعانی ای من المرض وغیرہ ۱۲ [5] قولہ فی درجۃ ان لوگونکا درجہ بہت زیادہ اشارۃ الی ان درجۃ تمییز محول عن المفعول وہو فی الاصل مضاف الی المجاہدین والتنوین للتعظیم وزیادۃ احدہما لمادۃ التفضیل والآخر للتنوین ۱۲ [6] قولہ فی الحسنی جنت کذا فی الروح عن قتادۃ ۱۲ [7] قولہ فی مذکورین ای باموالہم وانفسہم اکتفی بالذکر عن ہذا القید کما اکتفی فی المجاہدین الاول بالذکر عن قید فی سبیل اللہ وکما اکتفی فی القاعدین فی الموضعین عن قید من المؤمنین وقید غیر اولی الضرر وفی ہذا تصریح فی ترک القید شیئا فشیئا وہو اکمل ودیاۃ البلاغۃ وانما لم یصرح فی قید القاعدین ان قید اولی الضرر لان القاعدین مع العذر مساوون وانما المقصود قید واحد وہو من المؤمنین لانہ ہو الذی نزل اولا وما یمکن الحذف الواحد وانما زید غیر اولی الضرر بعد السوال فلم یعتبر فیما بعد لظہورہ من اول الامر بخلاف قیود المجاہدین فان کلہا مقصودۃ مذکورۃ من اول الامر فائدۃ والتقیید بالمؤمنین لان غیر المؤمنین لا عمل لہ مقبول واثرہ فی المجاہدین ظاہر فالمقام مقام التفضیل فہذا کاف فی الدلالۃ علی کون المجاہدین مؤمنین وانما القصد ہو بیان ما بینہم من الزیادۃ دونہا الجہاد ۱۲ قولہ اجر عظیم دیا ہے کما فی البیضاوی مفعول ثان تضمن التفضیل معنی الاعطاء کانہ قیل واعطاہم زیادۃ اجرا عظیما درجات الاجر وحدہ

إِنَّ الَّذِينَ تَوَفَّاهُمُ الْمَلَائِكَةُ ظَالِمِي أَنفُسِهِمْ قَالُوا فِيمَ كُنتُمْ ۖ قَالُوا كُنَّا مُسْتَضْعَفِينَ فِي الْأَرْضِ ۚ قَالُوا

بیشک جب ایسے لوگونکی جان فرشتے قبض کرتے ہین جنہون نے اپنے کو گنہگار کر رکھا تھا تو وہ اُن سے کہتے ہین کہ تم کس کام مین تھے وہ کہتے ہین کہ ہم سرزمین مین محض مغلوب تھے وہ کہتے ہین

أَلَمْ تَكُنْ أَرْضُ اللَّهِ وَاسِعَةً فَتُهَاجِرُوا فِيهَا ۚ فَأُولَٰئِكَ مَأْوَاهُمْ جَهَنَّمُ ۖ وَسَاءَتْ مَصِيرًا ۝ إِلَّا الْمُسْتَضْعَفِينَ

کیا خداتعالےٰ کی زمین وسیع نہ تھی تمکو ترک وطن کرکے اسمین چلاجانا چاہیئے تھا۔ سواُن لوگون کا ٹھکانا جہنم ہے اور جانے کے لیے وہ بری جگہ ہے لیکن جو مرد

مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَاءِ وَالْوِلْدَانِ لَا يَسْتَطِيعُونَ حِيلَةً وَلَا يَهْتَدُونَ سَبِيلًا ۝ فَأُولَٰئِكَ عَسَى اللَّهُ أَن يَعْفُوَ عَنْهُمْ ۚ وَكَانَ اللَّهُ عَفُوًّا غَفُورًا ۝

اور عورتین اور بچے قادر نہون کہ نہ کوئی تدبیر کرسکتے ہین اور نہ رستہ سے واقف ہین سوانکے لیے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ معاف کردین اور اللہ تعالیٰ بڑے معاف کرنیوالے اور بڑے مغفرت کرنیوالے ہین

فرملتے ہین یعنی (بوجہ اعمال متعددہ کے جو مجاہد سے صادر ہوتے ہین ثواب[الف] کے) بہت سے درجے جو خدا کی طرف سے ملینگے اور (اُنکا ہونگی) مغفرت اور رحمت (یہ سب اجر عظیم کی تفصیل ہوئی اور اجمال اور تفصیل سب ملکر اس ابہام کی تفسیر ہی) اور اللہ تعالیٰ بڑے مغفرت والے بڑی رحمت والے ہین **ف** وہ[ب] اعمال متعددہ سورہ براءۃ کے آخر مین مذکور ہین اس آیت مین ذلک بانہم لا یصیبہم ظمأ الی یعملون اور مغفرت کی وجہ اس آیت مین ہے ان الحسنات یذہبن السیئات جونکہ اس سے اعمال عظیمہ سرزد ہوتے سیئات بھی زیادہ اور کیا عجب[ج] کہ کل سیئات بجزوین کے معاف ہوئے اور رحمت کا سبب اس آیت مین ہے ان رحمۃ اللہ قریب من المحسنین غرض تفصیل کی دلیل عقلی مذکور ہی کہ چونکہ اس سے اعمال عظیمہ صادر ہوئے اور ہر عمل موجب ہے جو ثواب و موجب مغفرت و موجب رحمت ہی اسلیے تفصیل ثابت ہی۔ اور بلا عذر کی قید اسلیے کہ حدیثون مین مصرح ہی کہ اگر نیک کام کا عزم ہو اور کسی عذر سے نہ کرسکے تو اس کام کا اجر ملتا ہی پس فاعل اور عازم کمیت ثواب مین مساوی ہین جو یہان زیادہ مقصود بالذکر ہی اور کیفیت مین تفاوت بعید نہین بل عسی ان یکون **ربط** اوپر وجوب جہاد کا ذکر تھا آگے وجوب ہجرت کا ذکر ہی مناسبت دونون مین ظاہر ہی کہ دونون سے غرض اقامت دین ہی البتہ ایک مین شر کفار کا دفع عام ہی یعنی سب اہل دین سے دوسرے مین شر کفار کا دفع خاص ہی یعنی اپنی ذات سے **حکم لبست وچہارم وجوب ہجرت** إِنَّ الَّذِينَ تَوَفَّاهُمُ الْمَلَائِكَةُ ظَالِمِي أَنفُسِهِمْ قَالُوا فِيمَ كُنتُمْ ۖ قَالُوا كُنَّا مُسْتَضْعَفِينَ فِي الْأَرْضِ ۚ قَالُوا أَلَمْ تَكُنْ أَرْضُ اللَّهِ وَاسِعَةً فَتُهَاجِرُوا فِيهَا ۚ فَأُولَٰئِكَ مَأْوَاهُمْ جَهَنَّمُ ۖ وَسَاءَتْ مَصِيرًا ۝ إِلَّا الْمُسْتَضْعَفِينَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَاءِ وَالْوِلْدَانِ لَا يَسْتَطِيعُونَ حِيلَةً وَلَا يَهْتَدُونَ سَبِيلًا ۝ فَأُولَٰئِكَ عَسَى اللَّهُ أَن يَعْفُوَ عَنْهُمْ ۚ وَكَانَ اللَّهُ عَفُوًّا غَفُورًا ۝ بیشک جب ایسے لوگونکی جان فرشتے قبض کرتے ہین جنہون نے (باوجود قدرت ہجرت کے تارک ہوکر) اپنے کو گنہگار رکھا تھا تو (اسوقت) وہ (فرشتے) اُنسے کہتے ہین کہ تم (دین کے) کس (کس) کام مین تھے (یعنی دین کے کیا کیا ضروری کام کیا کرتے تھے) وہ (جواب مین) کہتے ہین کہ ہم (اپنی بود و باش کی) سرزمین مین محض مغلوب تھے (اسلیے بہت سے ضروریات دین پر عمل نکرسکتے تھے یعنی ان فرائض کے ترک مین معذور تھے) وہ (فرشتے) کہتے ہین (اگر اُسجگہ نہ کرسکتے تھے تو) کیا خداتعالیٰ کی زمین وسیع نہ تھی تمکو ترک وطن کرکے اُس (کے کسی دوسرے حصہ) مین چلاجانا چاہیئے تھا (اور وہان جاکر فرائض کو ادا کرسکتے تھے اس سے وہ لاجواب ہوجاوینگے اور جرم انکا ثابت ہوجاویگا) سواُن لوگون کا ٹھکانا جہنم ہے اور جانیکے لیے وہ بُری جگہ ہے لیکن جو مرد اور عورتین اور بچے (واقع مین ہجرت پر بھی) قادر نہون کہ نہ کوئی تدبیر کرسکتے ہین نہ رستہ سے واقف ہین سوانکے لیے امید ہے کہ اللہ تعالےٰ معاف کردین اور اللہ تعالےٰ بڑے معاف کرنے والے بڑے مغفرت کرنے والے ہین **ف** ابتدائے اسلام مین ہجرت کی فرضیت کا بیان تمہید رکوع فما لکم فی المنافقین مین گذر چکا یہ تبکیت و تعذیب اسی فرض کے ترک پر مذکور ہی۔ اور یہان جان قبض کرنیکو فرشتونکی طرف منسوب فرمایا جیسا ایک اور آیت مین بھی ہی توفتہ رسلنا

**البلاغۃ** لا یہتدون سبیلا تاکید والا لکفی لا یستطیعون فلا یتوہم اشتراط المجموع بل الشرط ہو الاول ویدخل فیہ الثانی ۱۲

**الروایات** فی اللباب اخرج الطبرانی عن ابن عباس قال کان قوم بمکۃ قد اسلموا فلما ہاجر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کرہوا ان یہاجروا وخافوا فانزل اللہ تعالیٰ ان الذین توفہم الملائکۃ الخ وما روی البخاری عن ابن عباس ان ناسا من المسلمین کانوا مع المشرکین یکثرون سواد المشرکین علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الخ فلعلہم اخرجوا مکرہین کما فی اللباب عن ابن المنذر و ابن جریر عن ابن عباس کانوا یخفون الاسلام فاخرجہم المشرکون الی قولہ فاکرہوا۔ وما فی الروح عن الضحاک نزولہا فی المنافقین فی مکۃ۔ وعن عکرمۃ فی اناس اسلموا فقتلوا ہناک کفارا وتفسیر بعضہم المقام علی منوال ہذہ الروایۃ فیابی عنہ السیاق ظاہرا لانہ لو کان فی الکفار والمنافقین لم یکن فی استثناء المستضعفین کثیر فائدۃ لانہ الا مساغ لاحتمال دخول المستضعفین فی الکفار وہم لم یکفروا نظائم لو کان فی تارکین الہجرۃ وہو عمل مشترک بین الجمیع احسن الاستثناء لقطع احتمال الاشتراک فی الاثم لاشتراکہم فی الفعل فافہم واما الروایات المصرحۃ بنزولہا فیہم فاقول لا یبعد ان یکون المراد دلالۃ الآیۃ علی حکم ہؤلاء بالاولی لان ترک الہجرۃ لما کان بہذہ المثابۃ فما بال ترک الایمان فعن ہذہ الدلالۃ عبر بالنزول واللہ اعلم۔ وفی الروح عن کتاب الناسخ والمنسوخ ان فرضیتہا نسخت ویبقی ندبہا ۱۲

## ملحقات الترجمۃ

[الف] قولہ فی درجت ثواب کے وہو ہذا التخصیص جزء من درجۃ سبقت کان ان بقیۃ اجزائہا مغفرۃ ورحمۃ فلا یلزم اتحاد الکل مع الجزء ۱۲ [ب] قولہ فی منہ جو نہ الکیطرف اشارالی کونہ صفۃ للدرجات ۱۲ [ج] قولہ فی ف وہ اعمال الخ نسبہ فی الروح الی عبد اللہ بن زید ۱۲ قولہ کیا عجب الخ لان کون الشہادۃ مکفرۃ للذنوب کلہا مصرح فی الاحادیث وظاہر ان التکفیر للغزو لانہ ہو الاختیاری وکونہ مقتولا لا اختیار فیہ واللہ اعلم ۱۲ ۵۵ قولہ فی توفہم قبض کرتے ہین جملۃ علی المضارع ویجوزان یکون ماضیا وذکر الفعل ح للتقدیم ۱۲ ۵۶ قولہ فی قالوا فیم اُن سے اشار الی ان الموصول اسم ان وخبرہا قالوا والرابط مقدر ای لہم وما بعدہ استیناف ۵۷ قولہ فی فیم کنتم کیا کیا ضروری کام الخ تقریر السوال والجواب تم العذر ثم الرد کلہ شہدۃ ذوقی ثم رایت ما فی الروح ما یؤیدہ وبہ تطابق الکلام بسہولۃ ۱۲ ۵۸ قولہ فی المستضعفین الثانی ہجرت پر بھی وبہ غویر فی للاستضعافین فان الاول عن الحمل لا عن الہجرۃ والثانی عن الہجرۃ ایضا ۵۹ قولہ ہناک لیکن الخ اشار ان الاستثناء منقطع فی قوۃ المبتدأ وخبرہ فاولئک عسی الخ لانہم غیر ظالمین لکن لما یرید بقولہ تعالیٰ ظالمی انفسہم تارکین الہجرۃ وقیل ان تسمیۃ الترک ظلما باعتبار خصوص حالہم فصح الاستثناء متصلا بلا تکلف وہو مما خصنی اللہ تعالیٰ بفہمہ فالتقدیر الا الذین

وَمَنْ يُّهَاجِرْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يَجِدْ فِي الْاَرْضِ مُرٰغَمًا كَثِيْرًا وَّسَعَةً ؕ وَمَنْ يَّخْرُجْ مِنْۢ

اور جو شخص اللہ تعالیٰ کی راہ مین ہجرت کریگا تو اسکو روے زمین پر جانیکی بہت جگہ ملیگی اور بہت گنجائش - اور جو شخص اپنے

بَيْتِهٖ مُهَاجِرًا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ يُدْرِكْهُ الْمَوْتُ فَقَدْ وَقَعَ اَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا

گھر سے اس نیت سے نکل کھڑا ہو کہ اللہ اور رسول کی طرف ہجرت کرونگا پھر اسکو موت آپکڑے تب بھی اسکا ثواب ثابت ہوگیا اللہ تعالیٰ کے ذمہ اور اللہ تعالیٰ بڑے

ع ١٤

اور ایک آیت مین ملک الموت کیطرف یتوفٰکم ملک الموت - اور ایک آیت مین اپنی طرف اللہ یتوفی الانفس - سو وجہ جمع یہ ہے کہ قابض حقیقی اللہ تعالیٰ اور ظاہری ملک الموت اور دوسرے ملائکہ انکے معین و شریک - اور یہان دو شبہے ہوا کرتے ہین ایک یہ کہ جب یہ مستثنٰے لوگ گنہگار ہی نہین تو معافی کے کیا معنی - دوسرے معافی مین امید کیسی جس سے تردد مترشح ہے پہلے شبہ کا جواب یہ ہے کہ معافی اسلیے کہا کہ فی نفسہ تو وہ فعل قبیح اور گناہ ہے گو کسی خاص شخص کے حق مین گناہ نہ لکھا جاوے کسی جگہ اس نہ لکھنے کو گناہ نہونا قرار دیدیا اور کہین معافی کے لفظ سے اُسکے فی نفسہ گناہ ہونیکو بتلادیا - اسی تقریر سے یہ شبہ بھی رفع ہوگیا کہ بچّوں کو تو بالکل گناہ ہی نہین ہوتا وجہ رفع ظاہر ہے کہ گو اُسکو گناہ نہو لیکن وہ فعل تو حد ذات مین قبیح ہے - اور بعض نے کہا ہے کہ ولدان اسلیے ملادیا تاکہ اشارہ اسطرف ہو کہ مثل ولدان کے عجز ہونا چاہیئے تب مستثنٰے ہونگے - دوسرے شبہ کا جواب یہ ہے کہ کریم کا اطماع یعنی امید دلانا وعدہ ہے جیسے آیت فقاتل فی سبیل اللہ مین عسی کے ترجمہ کے ساتھ اسکا بیان آچکا ہے - باقی اس عنوان مین اشارہ اسطرف ہے کہ یہ گناہ اس وجہ سخت ہے کہ باوجود عذر ہونے اور گناہ نہ ہونیکے مشابہ اسکے ہے کہ جیسا گناہ ہوا ہو گو معاف ہوگیا ہو **ربط** اوپر ترک ہجرت پر وعید تھی آگے ہجرت کی ترغیب اور اُسپر سعادت دارین کا وعدہ ہے **ترغیب و فضیلت ہجرت** وَمَنْ يُّهَاجِرْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يَجِدْ فِي الْاَرْضِ مُرٰغَمًا كَثِيْرًا وَّسَعَةً ؕ وَمَنْ يَّخْرُجْ مِنْۢ بَيْتِهٖ مُهَاجِرًا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ يُدْرِكْهُ الْمَوْتُ فَقَدْ وَقَعَ اَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا اور (جن[لہ] لوگون کے لیے ہجرت مشروع ہے انمین سے) جو شخص اللہ تعالیٰ کی راہ مین (یعنی دین کے لیے) ہجرت کریگا تو اسکو روے زمین پر جانیکی بہت جگہ ملیگی اور (اظہار دین[لہ] کی) بہت گنجایش (ملیگی پس اگر ایسی جگہ پہونچگیا تب تو دنیا مین بھی اس سفر اور اظہار سے کامیابی ظاہر ہے) اور (اگر اتفاق سے یہ مذکور کامیابی نہوئی تب بھی آخرت کی کامیابی مین تو کوئی تردد نہین کیونکہ ہمارا قانون ہے کہ) جو شخص اپنے گھر سے اس نیت[سے] نکل کھڑا ہو کہ اللہ و رسول (کے[سے] دین کی خاطر کر سکنے کے موقع) کیطرف ہجرت کرونگا پھر (وصول[سے] الی المقصد سے پہلے) اسکو موت آپکڑے تب بھی اُسکا ثواب (جو ہجرت پر موعود ہے) ثابت ہوگیا (جو لوجہ وعدہ کے ایسا ہی جیسے) اللہ کے ذمہ (گو ابھی اس سفر کو ہجرت نہین کہسکتے لیکن صرف اچھی نیت سے اُسکے شروع کردینے پر پورا صلہ عطا ہوگیا) اور اللہ تعالیٰ بڑے مغفرت کرنیوالے ہین (اس ہجرت کی برکت سے گو وہ نا تمام ہے بہت سے گناہ معاف فرمادینگے جیسا حدیث مین ہجرت کا مکفر ذنوب سابقہ ہونا آیا ہے اور) بڑے رحمت والے ہین (کہ شروع فی العمل کو حسن نیت کی وجہ سے کمال عمل کے برابر ثواب مین فرمادیا) **ف** روح المعانی مین ہجرت کی فرضیت کا منسوخ ہونا نقل کیا ہے البتہ مستحب اب بھی ہے اور مسلم کی حدیث مین حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے ایک اعرابی کو جس نے اجازت ہجرت کی چاہی یہ فرمانے سے ان شان الہجرۃ لشدید اور وطن مین رہنے کے لیے ارشاد فرمانے سے نیز اسکی تائید ہوتی ہے کیونکہ اُسکے عزم ہجرت سے ظاہراً یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ دار اسلام مین نہ تھا **ف** ان تین رکوع گذشتہ مین ہجرت کی بحث چند مواقع مین آئی ہے اسلیے اُسکے متعلق ایک جامع و مختصر تقریر جس سے سب مواقع کی زیادہ توضیح ہوجاوے لکھی جاتی ہے جسکا ماخذ روایات و قواعد و اقوال علماء و اشارات نصوص ہین ان دلائل کے مجموعہ سے یہ مستفاد ہوتا ہے کہ ہجرت ابتداء اسلام مین فرض تھی اور فرضیت کے ساتھ وہ ظاہراً شعار لازم و موقوف علیہ ثبوت اسلام کی بھی تھی لیکن حالت عذر مین اُسکی فرضیت اور شعاریت ساقط ہوجاتی تھی جیسا کہ تلفظ بالشہادتین کی اب بھی یہی شان ہے اور عہد نبوی[ص] مین صحابہ رض کے اقوال سے نماز کی یہی شان معلوم ہوتی ہے اور اس شعار ہونیکی وجہ سے اُس سے بلا عذر رجوع کرنا علامت ارتداد کی تھی اسی بنا پر رکوع اول کے شروع مین ان راجعین عن الہجرۃ کے مسلمان سمجھنے سے

**ملحقات الترجمة**

**لہ** قوله فی ومن يهاجر - جن لوگون کے لیے الخ ولم تشترط هنا یکون اذا کان فی الارض محل يهاجر اليه وح فالوجدان يقيني لانه لا يتوقف على الوصول اليه بالفعل كما فی قوله تعالى لم تجدوا ماءً ای لايكون الماء موجوداً اقرب منكم فلا يرد ان فی بعض المهاجرين لا يصدق عليه انه وجد مراغماً اذ المرکين فی الارض دار الاسلام وكان لكنه لم يصل اليه ١٢ **سہ** قوله فی سعة دین کی گنجایش اخذته من البيضاوی لانه يقينی بخلاف الرزق ١٢ **سے** قوله الی الله دین کے خاطر الخ وهذا كما فسر به قوله تعالى انی ذاهب الى ربی سيهدين ١٢ **سے** قوله فی یدرکه وصول الی المقصود من ثمّ او ثمّ تحرز علی ما يجب نافهم ١٢

**اللغات** فی القاموس المراغم المذهب والمهرب اھ وفسرت بالاول ١٢

**الروايات** فی اللباب اخرج ابن ابی حاتم وابو يعلى بسند جيد قال خرج حمزة بن جندب من بيته مهاجراً فقال لاهله احملونی فاخرجونی من ارض المشركين الى رسول الله صلى الله عليه وسلم فمات فی الطريق قبل ان يصل الى النبی صلى الله عليه وسلم فنزل الوحی ومن يخرج من بيته مهاجراً الآية وفيه عن ابن ابی حاتم فی ابی حمزة الزرقی وسمی فی بعض الروايات حمزة ابن العيص او العيص بن حمزة وفی بعضها جندب بن حمزة الجندعی وغير ذلك اھ قلت ولا تعارض فی ذلك ١٢

**فائدہ** و با قررت فی ف ٢ اتضح اليه ما يتعلق بالمقامات الخمسة من الحواشی فانظر ١٢

وَإِذَا ضَرَبْتُمْ فِي الْأَرْضِ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ أَنْ تَقْصُرُوا مِنَ الصَّلَاةِ إِنْ خِفْتُمْ أَنْ يَفْتِنَكُمُ الَّذِينَ كَفَرُوا

اور جب تم زمین میں سفر کرو سو تمکو اسمین کوئی گناہ نہوگا کہ تم نماز کو کم کردو اگر تمکو یہ اندیشہ ہو کہ تمکو کافر لوگ پریشان کرینگے

إِنَّ الْكَافِرِينَ كَانُوا لَكُمْ عَدُوًّا مُبِينًا ۝ وَإِذَا كُنْتَ فِيهِمْ فَأَقَمْتَ لَهُمُ الصَّلَاةَ فَلْتَقُمْ طَائِفَةٌ مِنْهُمْ مَعَكَ

بلاشبہہ کافر لوگ تمہارے صریح دشمن ہین اور جب آپ ان میں تشریف رکھتے ہوں پھر آپ ان کو نماز پڑھانا چاہیں تو یون چاہیے کہ ان میں سے ایک گروہ تو آپکے ساتھ کھڑے ہو جاویں

وَلْيَأْخُذُوا أَسْلِحَتَهُمْ فَإِذَا سَجَدُوا فَلْيَكُونُوا مِنْ وَرَائِكُمْ

اور وہ لوگ ہتھیار لیلیں پھر جب یہ لوگ سجدہ کر لیں تو یہ لوگ تمہارے پیچھے ہو جاوین

صحابہ کو منع فرمایا گو وہ راجعین واقع مین بھی مرتد ہو گئے تھے لیکن صحابہ سے تو اسی بنا مذکور پر کلام ہی اور دل کی تحقیق کا حکم نہین ہی اور رعذر میں بلکہ احتمال عذر مین بھی شعاریت ساقط ہونیکی بنا پر مؤمن مقتول فی دار الحرب کی دیت کے وجوب کا اور من القی الیکم السلام کے قتل کی حرمت کا حکم رکوع ثانی مین فرمایا صرف دوسرے علامات پر مثل اقرار وغیرہ اکتفا واجب کیا گیا اور بنا بر فرضیت تارکین ہجرت پر رکوع ثالث مین وعید مالی اور عذر مین فرضیت کے سقوط کی بنا پر مستضعفین کو مستثنے کیا گیا پس رکوع اول کا مضمون بنا بر حجیت ہی اور رکوع ثانی کے مضمون بنا بر شعاریت و عدم شعاریت ہین اور رکوع ثالث کے مضمون بنا بر فرضیت و عدم فرضیت مین اور چونکہ یہ شعاریت محتاج تدبر ہے اسلیے بعض صحابہ کو اشتباہ ہو گیا تھا اور چونکہ تدبر سے خود رفع ہو سکتا تھا اسلیے نہ یہ وعید کی جیسا مانعین زکوۃ و تاخیرین کا مناظرہ حدیثون مین وارد ہی اور شعاریت کے لزوم مین تبدل ہو سکتا ہی اسی بنا پر فقہا نے بعض اوضاع لباسیہ کو کفر فرمایا ہی فقط **ربط** اوپر جہاد کا ذکر تھا چونکہ غالب احوال مین جہاد اور ہجرت کے لیے سفر کرنا پڑتا ہی اور نیز ایسے سفر مین مخالف کیطرف سے اندیشہ بھی اکثر ہوتا ہی اسلیے سفر اور خوف مین بعض خاص سہولتین اور تخصیص کیگئی ہین آگے انکا ذکر فرماتے ہین **حکم بست و چہارم صلوۃ السفر** وَإِذَا ضَرَبْتُمْ فِي الْأَرْضِ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ أَنْ تَقْصُرُوا مِنَ الصَّلَاةِ إِنْ خِفْتُمْ أَنْ يَفْتِنَكُمُ الَّذِينَ كَفَرُوا إِنَّ الْكَافِرِينَ كَانُوا لَكُمْ عَدُوًّا مُبِينًا ۝ اور جب تم زمین مین سفر کرو (جسکی مقدار تین منزل ہو) سو تمکو اسمین کوئی گناہ نہوگا (بلکہ ضروری ہی) کہ تم (ظہر و عصر و عشا کے فرض) نماز (کی رکعات) کو کم کر دو (یعنی بجائے چار کے دو پڑھو) اگر تمکو یہ اندیشہ ہو کہ تمکو کافر لوگ پریشان کرینگے (اور اس اندیشہ کی وجہ سے ایک جگہ زیادہ دیر تک ٹھیرنا خلاف مصلحت سمجھا جاوے کیونکہ) بلاشبہہ کافر لوگ تمہارے صریح دشمن ہین ف **مسئلہ** جو سفر تین منزل سے کم ہو اس سفر مین نماز پوری پڑھی جاتی ہی یہ آیت مجمل ہی حدیث سے مفسر ہو گئی **مسئلہ** اور جب سفر ختم کر کے منزل پر جا پہونچے تو اگر وہان پندرہ روز سے کم ٹھیرنیکا ارادہ ہو تب تو وہ حکم سفر مین ہے فرض نماز چارگانہ آدھی پڑھی جاویگی اور اسکو قصر کہتے ہین اور اگر پندرہ روز یا زیادہ کا قصد قیام ہو تو وہ وطن اقامت ہو جاویگا وہان اور نیز وطن اصلی مین قصر نہین ہوگا **مسئلہ** قصر صرف تین وقت کے فرض مین ہی اور مغرب و فجر اور سنن و وتر مین نہین ہی **مسئلہ** اگر سفر مین خوف نہو تب بھی قصر مشروع ہی بالاجماع اور خوف کی قید جو آیت مین ہی وہ باعتبار حالت زمانہ نزول آیت ہی کہ وہ زمانہ خوف کا تھا پھر حدیثون سے عموم حکم ثابت ہو گیا **مسئلہ** قصر واجب ہے اور قرآن مین جو اسطرح فرمایا گیا کہ تمکو گناہ نہوگا جس سے شبہ ہوتا ہی کہ نکرنا بھی جائز ہے اسکی وجہ یہ ہی کہ پوری نماز کی جگہ نصف پڑھنے مین ظاہر او سوسہ گناہ کا ہوتا تھا اسلیے اسکی نفی فرمادی سو یہ نفی وجوب کے نہین ہی کہ دوسری دلیل سے ثابت ہے **مسئلہ** دریا کا سفر بھی مثل زمین ہی کا سفر ہے اسمین بھی قصر ہوتا ہی اعتدال ہوا کی حالت مین تین دن مین کشتی جتنا سفر کر سکے اسکا اعتبار ہی **ربط** اوپر والی آیت کی تمہید مین وجہ مناسبت مذکور ہو چکی **حکم بست و پنجم صلوۃ الخوف** وَإِذَا كُنْتَ فِيهِمْ فَأَقَمْتَ لَهُمُ الصَّلَاةَ فَلْتَقُمْ طَائِفَةٌ مِنْهُمْ مَعَكَ وَلْيَأْخُذُوا أَسْلِحَتَهُمْ فَإِذَا سَجَدُوا فَلْيَكُونُوا مِنْ وَرَائِكُمْ

**اللغات** قولہ من الصلوۃ من زائدۃ والصلوۃ اللام فیہ للجنس والفتنۃ کما فی القاموس المحنۃ **الروایات** المتعلقۃ بہذہ والسابقۃ فی اللباب اخرج ابن جریر عن علی قال سال قوم من بنی النجار رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم فقالوا یا رسول اللہ انا نضرب فی الارض فکیف نصلی فانزل اللہ واذا ضربتم فی الارض فلیس علیکم جناح ان تقصروا من الصلوۃ ثم انقطع الوحی فلما کان بعد ذلک بحول غزا النبی صلی اللہ علیہ وسلم فصلی الظہر فقال المشرکون لقد امکنکم محمد واصحابہ من ظہورہم ہلا شددتم علیہ فقال قائل منہم ان لہم اخری مثلہا فی اثرہا فانزل اللہ بین الصلوتین ان خفتم ان یفتنکم الذین کفروا الی قولہ عذابا مہینا اخرج احمد والحاکم فنزل جبرئیل بہذہ الآیات واذا کنت فیہم الخ قلت ظاہر الروایۃ الثانیۃ و ورد فی الصحاح سوال عمر رضی اللہ عنہ عن القصر مع زوال الخوف فثبت بہذا ان قولہ ان خفتم متصل من قولہ واذا ضربتم و جواب ان جبرئیل کرر تلاوتہ لیدل علی جواز ما بین السفر والخوف فتشرع الصلوۃ فیہ وفی الروح علی الروایۃ الاولی ان الجزاء محذوف ای ان خفتم فصلوا کما یاتی کما انہ علی الروایۃ الثانیۃ

وَلْتَاْتِ طَآئِفَةٌ اُخْرٰى لَمْ يُصَلُّوْا فَلْيُصَلُّوْا مَعَكَ وَلْيَاْخُذُوْا حِذْرَهُمْ وَاَسْلِحَتَهُمْ ۚ وَدَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اور دوسرا گروہ جنہون نے ابھی نماز نہین پڑھی آ جاوے اور آپکے ساتھ نماز پڑھ لین اور یہ لوگ بھی اپنے بچاؤ کا سامان اور اپنے ہتھیار لے لین کافر لوگ یون چاہتے ہین

لَوْ تَغْفُلُوْنَ عَنْ اَسْلِحَتِكُمْ وَاَمْتِعَتِكُمْ فَيَمِيْلُوْنَ عَلَيْكُمْ مَّيْلَةً وَّاحِدَةً ۭ وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اِنْ كَانَ بِكُمْ اَذًى

کہ اگر تم اپنے ہتھیارون اور سامانون سے غافل ہو جاؤ تو تم پر ایکبارگی حملہ کر بیٹھین اور اگر تمکو بارش کی وجہ سے تکلیف ہو یا تم بیمار ہو تو تمکو اس مین

مِّنْ مَّطَرٍ اَوْ كُنْتُمْ مَّرْضٰٓى اَنْ تَضَعُوْٓا اَسْلِحَتَكُمْ ۚ وَخُذُوْا حِذْرَكُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا مُّهِيْنًا ۝

کچھ گناہ نہین کہ ہتھیار اتار رکھو اور اپنا بچاؤ لے لو بلاشبہ اللہ تعالیٰ نے کافرونکے لیے سزا اہانت آمیز مہیا کر رکھی ہے

وَلْتَاْتِ طَآئِفَةٌ اُخْرٰى لَمْ يُصَلُّوْا فَلْيُصَلُّوْا مَعَكَ وَلْيَاْخُذُوْا حِذْرَهُمْ وَاَسْلِحَتَهُمْ ۚ وَدَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْ تَغْفُلُوْنَ عَنْ اَسْلِحَتِكُمْ وَاَمْتِعَتِكُمْ فَيَمِيْلُوْنَ عَلَيْكُمْ مَّيْلَةً وَّاحِدَةً ۭ وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اِنْ كَانَ بِكُمْ اَذًى مِّنْ مَّطَرٍ اَوْ كُنْتُمْ مَّرْضٰٓى اَنْ تَضَعُوْٓا اَسْلِحَتَكُمْ ۚ وَخُذُوْا حِذْرَكُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا مُّهِيْنًا ۝ اور جب آپ ان مین تشریف رکھتے ہون (اور اسیطرح آپکے بعد اور جو امام ہو) پھر آپ انکو نماز پڑھانا چاہین (اور اندیشہ ہو کہ اگر سب نماز مین لگ جاوینگے تو کوئی دشمن موقع پاکر حملہ کر بیٹھے گا) تو (ایسی حالت مین) یون چاہیے کہ (جماعت کے دو گروہ ہو جاوین پھر) انمین سے ایک گروہ تو آپکے ساتھ (نماز مین) کھڑے ہو جاوین (اور دوسرا گروہ نگہبانی کے لیے دشمن کے مقابل کھڑے ہو جاوین تاکہ دشمن کو دیکھتے رہین) اور وہ لوگ (جو آپکے ساتھ نماز مین شامل ہین وہ بھی مختصر مختصر) ہتھیار لے لین (یعنی نماز سے پہلے لیکر ہمراہ رکھین شاید مقابلہ کی ضرورت پڑ جاوے کہ تو ہتھیار لینے مین دیر نہ لگے فوراً قتال کرنے لگین گو نماز قتال سے ٹوٹ جاویگی لیکن گناہ نہین) پھر جب یہ لوگ (آپکے ساتھ) سجدہ کر چکین (یعنی ایک رکعت پوری کر لین) تو یہ لوگ (نگہبانی کے لیے) تمہارے پیچھے ہو جاوین (یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور دوسرا گروہ جو کہ اب نماز مین شامل ہونگے جنکا بیان آگے آتا ہے پہلا گروہ ان سب کے پیچھے ہو جاوین) اور دوسرا گروہ جنہون نے ابھی نماز نہین پڑھی (یعنی شروع بھی نہین کی وہ بجائے اس پہلے گروہ کے امام کے قریب) آجاوے اور آپکے ساتھ نماز (کی ایک رکعت جو باقی رہی ہے اسکو) پڑھ لین اور یہ لوگ بھی اپنے بچاؤ کا سامان اور اپنے ہتھیار لے لین (اور سامان اور ہتھیار ہمراہ لینے کا اسلیے سبکو حکم کیا ہے کہ) کافر لوگ یون چاہتے ہین کہ اگر تم اپنے ہتھیارون اور سامانون سے (ذرا) غافل ہو جاؤ تو تم پر ایکبارگی حملہ کر بیٹھین (سو ایسی حالت مین احتیاط اور ہوشیاری ضروری ہے) اور اگر تمکو بارش (وغیرہ) کی وجہ سے (ہتھیار لیکر چلنے مین) تکلیف ہو یا تم بیمار ہو (اور اسوجہ سے ہتھیار نہین باندھ سکتے) تو تمکو اسمین (بھی) کچھ گناہ نہین کہ ہتھیار اتار رکھو اور (پھر بھی) اپنا بچاؤ (ضرور) لے لو (اور یہ خیال نکرو کہ کفار کی عداوت کا صرف دنیا ہی مین علاج کیا گیا ہے بلکہ آخرت مین اس سے بڑھ کر انکا علاج ہوگا کیونکہ) بلاشبہ اللہ تعالیٰ نے کافرونکے لیے سزائے اہانت آمیز مہیا کر رکھی ہے ف **مسئلہ** صلوٰۃ الخوف اجماعاً بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بھی مشروع ہے اور یہ جو ارشاد فرمایا ہے کہ جب آپ انمین ہون یہ باعتبار اسوقت کی حالت کے فرمادیا کہ آپ تشریف رکھتے تھے اب جو امام ہو وہ اسمین آپکا قائم مقام ہے جیسا اس آیت مین خذ من اموالهم صدقة حالانکہ جمیع ائمہ وخلفاء ... **مسئلہ** جیسے آدمی سے خوف کے وقت یہ نماز مشروع ہے ایسے ہی اگر کسی شیر یا اژدہا وغیرہ کا خوف ہو اور نماز کا وقت تنگ ہو اسوقت بھی جائز ہے کذا فی الدر المختار **مسئلہ** یہ جب ہے کہ ایک ہی امام کے ساتھ سب نماز پڑھنا چاہین ورنہ دونون گروہ دو اماموں کے ساتھ پڑھ لین کذا فی الدر المختار اور عجب نہین کہ اذا کنت فیہم کی تقیید مین یہی نکتہ ہو کیونکہ آپکے ساتھ سبکو نماز پڑھنا محبوب تھا تو یہ کلام کنایہ اس سے ہوگا اذا کان فیہم من تنازعوا فی الصلوٰۃ خلفہ وحدہ **مسئلہ** یہ نماز صرف اتنے خوف کے وقت ہے کہ اسکا انتظام ممکن ہو اور اگر انتظام نہ ہو سکے تو اسکا حکم سورہ بقرہ کے حکم سی وچہارم مین مذکور ہو چکا اور عین قتال کی وقت نماز کو قضا کر دیا جاوے **مسئلہ** آیت مین دونون گروہ کے ایک ایک رکعت پڑھنے کا تو ذکر فرمایا دوسری رکعت کا طریقہ حدیث مین آیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ

**البلاغة** قولہ ولتات طائفة فی الروح نکرہا لانہا لم تذکر قبل قولہ ولیاخذوا حذرہم واسلحتہم فی الروح ولعل زیادۃ الامر بالحذر کما قال شیخ الاسلام فی ہذہ المرۃ لکونہا مظنۃ لوقوف الکفرۃ علی کون الطائفۃ القائمۃ مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی شغل شاغل واما قبلہا فربما ظنوہم قائمین للحراب وقیل حذرہم ای احترازہم وشبہہ بما یتحصن بہ من الآلات واثبت لہ الاخذ تخییلا ۱۲

**الروایات** اخرج البخاری عن ابن عباس قال نزلت ان کان بکم اذی من مطر او کنتم مرضی فی عبد الرحمن

**ملحقات الترجمة**

۵۱ قولہ فی فاقمت پڑھانا چاہین فالمعنی اردت ان تقیم الصلوٰۃ بہم ۱۲

۵۲ قولہ ہناک اور اندیشہ لم نقیدہ بہ لدلالۃ المقام علیہ مما سیاتی فیمیلون الخ ۱۲

۵۳ قولہ بعد فلتقم طائفة اور دوسرا گروہ ترکہ للظہور ۱۲

۵۴ قولہ فی لیاخذوا وہ بھی مختصر اشار بکلمۃ بھی ان الطائفۃ الحارسۃ یاخذون بالاولی وانما ذکر فی للمصلیۃ لکون الصلوٰۃ مظنۃ عدم الاخذ وقید بالمختصر ای تقلیل لئلا یمنع من الصلوٰۃ ۱۲

۵۵ قولہ ہناک نماز سے پہلے لا ان یاخذوا فی حال الصلوٰۃ فانہ عمل کثیر ۱۲

۵۶ قولہ ہناک گو قتال سے لانہ عمل کثیر للعذر لا یاثم ۱۲

۵۷ قولہ فی ورائکم ان سب کے پیچھے ففی الکلام تغلیب کذا فی البیضاوی ۱۲

۵۸ قولہ قبل ود الذین اسلیے سبکو فالخطاب فی تغفلون للفریقین ۱۲

فَاِذَا قَضَیْتُمُ الصَّلٰوۃَ فَاذْکُرُوا اللّٰہَ قِیٰمًا وَّ قُعُوْدًا وَّ عَلٰی جُنُوْبِکُمْ ۚ فَاِذَا اطْمَاْنَنْتُمْ فَاَقِیْمُوا

پھر جب تم اس نماز کو ادا کرچکو تو اللہ تعالے کی یاد میں لگ جاؤ کھڑے بھی اور بیٹھے بھی اور لیٹے بھی پھر جب تم مطمئن ہوجاؤ تو نماز کو قاعدہ کے موافق

الصَّلٰوۃَ ۚ اِنَّ الصَّلٰوۃَ کَانَتْ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ کِتٰبًا مَّوْقُوْتًا ○ وَلَا تَهِنُوْا فِی ابْتِغَآءِ الْقَوْمِ ؕ اِنْ تَکُوْنُوْا تَاْلَمُوْنَ

پڑھنے لگو یقیناً نماز مسلمانوں پر فرض ہے اور وقت کے ساتھ محدود ہے اور ہمت مت ہارو اس مخالف قوم کے تعاقب کرنے میں اگر تم الم رسیدہ ہو

فَاِنَّهُمْ یَاْلَمُوْنَ کَمَا تَاْلَمُوْنَ ۚ وَتَرْجُوْنَ مِنَ اللّٰہِ مَا لَا یَرْجُوْنَ ؕ وَکَانَ اللّٰہُ عَلِیْمًا حَکِیْمًا ○

تو وہ بھی تو الم رسیدہ ہیں جیسے تم الم رسیدہ ہو اور تم اللہ تعالیٰ سے ایسی ایسی چیزوں کی امید رکھتے ہو کہ وہ لوگ امید نہیں رکھتے اور اللہ تعالیٰ بڑے علم والے ہیں بڑے حکمت والے ہیں۔

علیہ وسلم نے جب دو رکعت پر سلام پھیر دیا تو دونوں گروہ نے اپنی ایک ایک رکعت بطور خود پڑھ لی اخرجہ الشیخان وابوداؤد والترمذی والنسائی وابن ماجہ وغیرہم عن سالم عن ابیہ کذا فی الروح اور ابوداؤد میں یہ بھی زائد ہے کہ آگے پیچھے دونوں گروہ نے یہ باقی رکعت پڑھی اور یہ سب حنفیہ کا مذہب ہے **مسئلہ** صورت جب ہے کہ امام مسافر ہو جیسا کہ غزوات میں غالب ہے ورنہ ہر گروہ کو دو دو رکعت پڑھا دے اور بعد فراغ امام دو دو اپنے طور پر پڑھیں کذا فی الہدایہ ورواہ ابوداؤد مرفوعاً کذا فی الفتح **مسئلہ** اور مغرب میں ایک گروہ امام کے ساتھ دو رکعت پڑھے اور دوسرا گروہ ایک رکعت **مسئلہ** احادیث میں اور طریقے بھی آئے ہیں جسطرح ممکن ہو پڑھ لے سب جائز ہے کذا فی رد المحتار **مسئلہ** ہتھیار وغیرہ ہمراہ رکھنے کا استحباب حنفیہ کے نزدیک تفسیر احمدی وشامی میں ہے پس یہ لاجناح ایسا ہوگا جیسا سورہ بقرہ کے تین پاؤ پارے لاجناح علیکم ان طلقتم النساء مالم تمسوھن الخ ای لااثم نہ اسیطرح یہاں عدم اخذ سلاح میں مؤنت و خطرہ جان کا ہے اور حل میں اتنا نہیں فقط **ربط** اوپر صلوٰۃ السفر وصلوٰۃ الخوف کا بیان تھا جس میں وجہ نماز کی اصلی ہیئت سے تغییر ہوگئی ہے آگے ذکر ہے گا کہ تغییر نہونا اور سفر و خوف کے انقطاع و زوال کے بعد اس تغییر صلوٰۃ کا بھی زائل ہوجانا اور خاص احوال میں اس تغییر کی گوارائی کا سبب بیان فرماتے ہیں **ذکر و دوام او و اقامت صلوٰۃ و توقیت آن** فَاِذَا قَضَیْتُمُ الصَّلٰوۃَ فَاذْکُرُوا اللّٰہَ قِیٰمًا وَّ قُعُوْدًا وَّ عَلٰی جُنُوْبِکُمْ ۚ فَاِذَا اطْمَاْنَنْتُمْ فَاَقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ ۚ اِنَّ الصَّلٰوۃَ کَانَتْ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ کِتٰبًا مَّوْقُوْتًا (۱۰۳) پھر جب تم اس نماز (خوف) کو ادا کرچکو تو (بدستور) اللہ تعالیٰ کی یاد میں لگ جاؤ کھڑے بھی اور بیٹھے بھی اور لیٹے بھی (یعنی ہر حالت میں حتی کہ عین قتال کے وقت بھی دل سے بھی اور احکام کے اتباع سے بھی کہ وہ بھی ذکر ہی ہے چنانچہ قتال میں خلاف شرع کوئی کارروائی کرنا ناجائز ہے غرض نماز تو ختم ہوئی ذکر ختم نہیں ہوتا نماز میں تو تخفیف ہوگئی تھی لیکن یہ بحالہ ہے) پھر جب تم مطمئن ہوجاؤ (یعنی سفر ختم کرکے مقیم ہوجاؤ اور اسیطرح زوال خوف کے بعد مامون ہوجاؤ) تو نماز کو (اصلی) قاعدہ کے موافق پڑھنے لگو (یعنی قصر اور نماز میں مشی وغیرہ چھوڑ دو کیونکہ وہ بوجہ عارض کے اسلئے جائز رکھا گیا تھا کہ) یقیناً نماز مسلمانوں پر فرض ہے اور وقت کے ساتھ محدود ہے (پس فرض ہونیکی وجہ سے ادا کرنا ضرور اور موقت ہونیکی وجہ سے وقت ہی پر ادا کرنا ضرور اسلئے کچھ کچھ اسکی ہیئت تبدیل کردی گئی تھی ورنہ ہیئت مقصودہ وہی اصلی ہیئت ہے پس زوال عارض کے بعد وہ ہیئت اصلی واجب الحفظ ہوگی) **ف** اگر کسیکو شبہہ ہو کہ اس تعلیل کا مقتضا یہ ہے کہ عین قتال کے وقت بھی مؤخر نہ کیجاتی کوئی اور آسان طریقہ مقرر ہوجاتا جو ہر وقت بھی ممکن ہوتا جواب یہ ہے کہ تمام احکام مشروط ہوتے ہیں امکان عادی کے ساتھ اور عین قتل کے وقت مفقود ہے کیونکہ نماز کی ہیئت جو اسکا ادنی مقتضا ہے شرعاً وہی معتبر ہے جو سورہ بقرہ کے حکم سی و چہارم میں مذکور ہوچکا جب اتنا بھی نہوسکے تو اس سے کم صلوٰۃ ہی نہیں اسلئے مؤخر کی گئی **ربط** اوپر اصل مقصود ذکر جہاد کا تھا اور دوسرے مضامین اسکی مناسبت سے مذکور ہوگئے تھے آگے پھر جہاد ہی کے متعلق ارشاد ہے کہ جہاد میں سستی ناجائز ہے روح میں عکرمہ سے اور معالم میں اسکا نزول غزوہ حمراء الاسد کے بارہ میں نقل کیا ہے جسکا قصہ آل عمران آیت الذین استجابوا میں مذکور ہوا ہے **منع از کم ہمتی در جہاد** وَلَا تَهِنُوْا فِی ابْتِغَآءِ الْقَوْمِ ؕ اِنْ تَکُوْنُوْا تَاْلَمُوْنَ فَاِنَّهُمْ یَاْلَمُوْنَ کَمَا تَاْلَمُوْنَ ۚ وَتَرْجُوْنَ مِنَ اللّٰہِ مَا لَا یَرْجُوْنَ ؕ وَکَانَ اللّٰہُ عَلِیْمًا حَکِیْمًا (۱۰۴) اور ہمت مت ہارو اس مخالف قوم کے تعاقب کرنے میں (جبکہ اسکی ضرورت ہے) اگر تم (زخموں سے) الم رسیدہ ہو تو (کیا ہوا) وہ بھی تو الم رسیدہ ہیں جیسے تم الم رسیدہ ہو (تو وہ تم سے زیادہ قوت نہیں رکھتے پھر کاہے کو ڈرتے ہو) اور (تم میں ایک امتیاز ان سے یہ ہے کہ تم) اللہ تعالیٰ سے ایسی ایسی چیزوں کی (جیسے ثواب وغیرہ) امید رکھتے ہو کہ وہ لوگ (اسکی) امید نہیں رکھتے [illegible] تو تم کو زیادہ مستعد ہونا چاہئے) اور اللہ تعالیٰ بڑے علم والے ہیں (انکو کفار کا ضعف بدن معلوم ہے) بڑے حکمت والے ہیں (تمہارے [illegible]) **ربط** اس ضمن میں چند جگہ منافقین کا ذکر آیا ہے کہ کفر دونوں میں مشترک ہے آگے بھی بعض منافقین کے ایک خاص قصہ کے متعلق مضمون مذکور ہوا ہے جسکا خلاصہ حسب روایت ترمذی

۱۵ ع ۴ ۱۴

## ملحقات الترجمۃ

**۵۱** قولہ فی قضیتم اس نماز فاللام للعہد ۱۲ **۵۲** قولہ فی اذکروا بدستور لگ جاؤ اشار بہذا العنوان الی دوامہ فی الماضی والمستقبل ۱۲ **۵۳** قولہ فی جنوبکم لیٹے اشار الی انہ کنایۃ ان لم یمکن الاضطجاع علی الجنب بل مستلقیا ۱۲ **۵۴** قولہ فی توضیح اذکروا اللہ خلاف شرع کوئی کارروائی الخ اشار الی ان الذکر لا یختص باللسان بل کل مطیع للہ فہو ذاکر کما فی الحصن الحصین ۔ فی قولہ تعالیٰ اذا لقیتم فئۃ فاثبتوا واذکروا اللہ ۱۲ **۵۵** قولہ فی اطمانتم یعنے سفر الخ اشار الی ان الاطمینان ہو السکون سواء کان للجسم کما فی القیام والمنقلب کما فی الامن واشار الی ان ہذا یتعلق بکلا آیتی القصر والخوف ۱۲ **۵۶** قولہ فی القوم اس مخالف قوم اشار الی ان اللام للعہد ۱۲ **۵۷** قولہ جبکہ اسکی اشار الی ان الآیۃ فی الواقعۃ الخاصۃ فلا یلزم منہ فی کل قتال لان التعاقب سیحتاج الیہ مرۃ ولا یحتاج الیہ اخری وکذا فیما بعدہ من قولہ بالمومن الخ ۱۲

إِنَّآ أَنزَلْنَآ إِلَيْكَ ٱلْكِتَٰبَ بِٱلْحَقِّ لِتَحْكُمَ بَيْنَ ٱلنَّاسِ بِمَآ أَرَىٰكَ ٱللَّهُ ۚ وَلَا تَكُن لِّلْخَآئِنِينَ خَصِيمًا ۝ وَٱسْتَغْفِرِ ٱللَّهَ ۖ إِنَّ ٱللَّهَ كَانَ

بیشک ہمنے آپکے پاس یہ نوشتہ بھیجا ہے واقع کے موافق تاکہ آپ لوگوں کے درمیان اسکے موافق فیصلہ کریں جو کہ اللہ تعالےٰ نے آپکو بتلا دیا ہے اور آپ ان خائنوں کی طرفداری کی بات نہ کیجیے اور آپ استغفار فرمایئے بلاشبہ اللہ تعالےٰ

غَفُورًا رَّحِيمًا ۝ وَلَا تُجَٰدِلْ عَنِ ٱلَّذِينَ يَخْتَانُونَ أَنفُسَهُمْ ۚ إِنَّ ٱللَّهَ لَا يُحِبُّ مَن كَانَ خَوَّانًا أَثِيمًا ۝ يَسْتَخْفُونَ مِنَ ٱلنَّاسِ

بڑے مغفرت کرنیوالے بڑے رحمت والے ہیں اور آپ ان لوگوں کی طرف سے کوئی جوابدہی کی بات نہ کیجیے جو کہ اپنا ہی نقصان کر رہے ہیں بلاشبہ اللہ تعالےٰ ایسے شخص کو نہیں چاہتے جو بڑا خیانت کرنیوالا بڑا گناہ کرنیوالا ہو جن لوگوں کی یہ کیفیت ہے کہ آدمیوں سے تو چھپاتے ہیں

وَلَا يَسْتَخْفُونَ مِنَ ٱللَّهِ وَهُوَ مَعَهُمْ إِذْ يُبَيِّتُونَ مَا لَا يَرْضَىٰ مِنَ ٱلْقَوْلِ ۚ وَكَانَ ٱللَّهُ بِمَا يَعْمَلُونَ مُحِيطًا ۝ هَٰٓأَنتُمْ هَٰٓؤُلَآءِ

اور اللہ تعالےٰ سے نہیں شرماتے حالانکہ وہ اسوقت انکے پاس ہے جبکہ وہ خلاف مرضی الٰہی گفتگو کے متعلق تدبیریں کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ انکے سب اعمال کو اپنے احاطہ میں لیے ہوئے ہیں ہاں تم ایسے ہو

جَٰدَلْتُمْ عَنْهُمْ فِى ٱلْحَيَوٰةِ ٱلدُّنْيَا فَمَن يُجَٰدِلُ ٱللَّهَ عَنْهُمْ يَوْمَ ٱلْقِيَٰمَةِ أَم مَّن يَكُونُ عَلَيْهِمْ وَكِيلًا ۝ وَمَن يَعْمَلْ

کہ تمنے دنیوی زندگی میں تو انکی طرف سے جوابدہی کی باتیں کر لیں سو خدا تعالےٰ کے روبرو قیامت کے روز انکی طرف سے کون جوابدہی کریگا یا وہ کون شخص ہوگا جو انکا کام بنانیوالا ہوگا۔ اور جو شخص کوئی برائی کرے

سُوٓءًا أَوْ يَظْلِمْ نَفْسَهُۥ ثُمَّ يَسْتَغْفِرِ ٱللَّهَ يَجِدِ ٱللَّهَ غَفُورًا رَّحِيمًا ۝ وَمَن يَكْسِبْ إِثْمًا فَإِنَّمَا يَكْسِبُهُۥ عَلَىٰ نَفْسِهِۦ ۚ وَكَانَ ٱللَّهُ

یا اپنی جان کا ضرر کرے پھر اللہ تعالےٰ سے معافی چاہے تو وہ اللہ تعالےٰ کو بڑی مغفرت والا بڑی رحمت والا پائیگا۔ اور جو شخص کچھ گناہ کا کام کرتا ہے تو وہ فقط اپنی ذات پر اسکا اثر پہونچاتا ہے اور اللہ تعالےٰ

عَلِيمًا حَكِيمًا ۝ وَمَن يَكْسِبْ خَطِيٓـَٔةً أَوْ إِثْمًا ثُمَّ يَرْمِ بِهِۦ بَرِيٓـًٔا فَقَدِ ٱحْتَمَلَ بُهْتَٰنًا وَإِثْمًا مُّبِينًا ۝ وَلَوْلَا فَضْلُ ٱللَّهِ

بڑے علم والے ہیں بڑی حکمت والے ہیں۔ اور جو شخص کوئی چھوٹا گناہ کرے یا بڑا گناہ پھر اسکی تہمت کسی بے گناہ پر لگا دے سو اس نے تو بڑا بھاری بہتان اور صریح گناہ اپنے اوپر لادا۔ اور اگر آپ پر اللہ کا فضل

عَلَيْكَ وَرَحْمَتُهُۥ لَهَمَّت طَّآئِفَةٌ مِّنْهُمْ أَن يُضِلُّوكَ وَمَا يُضِلُّونَ إِلَّآ أَنفُسَهُمْ ۖ وَمَا يَضُرُّونَكَ مِن شَىْءٍ ۚ

اور رحمت نہو تو ان لوگوں میں سے ایک گروہ نے تو آپکو غلطی ہی میں ڈالدینے کا ارادہ کر لیا تھا اور غلطی میں نہیں ڈال سکتے لیکن اپنی جانوں کو اور آپ کو ذرہ برابر ضرر نہیں پہونچا سکتے

وَأَنزَلَ ٱللَّهُ عَلَيْكَ ٱلْكِتَٰبَ وَٱلْحِكْمَةَ وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُن تَعْلَمُ ۚ

اور اللہ تعالیٰ نے آپ پر کتاب اور علم کی باتیں نازل فرمائیں اور آپکو وہ باتیں بتلائی ہیں جو آپ نہ جانتے تھے

ع ۱۶ / ۱۳

یہ آیتیں جو اسکے بعد ایک مدت ان تھا انہیں ایک شخص بشیر نام منافق تھا اسنے حضرت رفاعہ کی بخاری میں نقب دیکر کچھ آٹا اور کچھ ہتھیار جو انہیں رکھے تھے چرا لیے صبحکو پاس پڑوس میں تلاش کیا اور بعض قرائن تو یہ سے بشیر پر شبہ ہوا ابو ابیرق نے جو کہ بشیر کے شریک حال تھے اپنی برارت کے لیے حضرت لبید کا نام لے دیا غرض حضرت رفاعہ نے اپنے برادر زادہ حضرت قتادہ کو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بھیجکر اس واقعہ کی اطلاع دی آپنے وعدہ تحقیق کا فرمایا بنو ابیرق کو جو یہ خبر ہوئی ایک شخص جو اسی خاندان کا تھا اسیر نام سب اسکے پاس آئے اور سب نے مشورہ کر کے جمع ہو کر مع بعض اہل محلہ کے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور حضرت قتادہ اور حضرت رفاعہ کی شکایت کی کہ بدون گواہوں کے ایک مسلمان اور دیندار گھرانے پر چوری کی تہمت لگاتے ہیں اور مقصود انکا یہ تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس مقدمہ میں انکی طرفداری کریں آپنے یہ تو نہیں کیا لیکن اتنا ہوا کہ حضرت قتادہ جو حضور میں حاضر ہوئے تو آپنے ارشاد فرمایا کہ تم ایسے لوگوں پر بے سند کیوں تہمت لگاتے ہو انہوں نے آکر اپنے چچا حضرت رفاعہ سے کہا وہ اللہ پر بھروسہ کر کے خاموش ہو گئے اسپر یہ اگلی آیتیں دو رکوع کے قریب تک نازل ہوئیں غرض چوری ثابت ہو گئی اور مال برآمد ہوا اور مالک کو دلایا گیا تو بشیر ناخوش ہو کر مرتد ہو گیا اور مکہ جا کر مشرکوں میں جا ملا اسپر آخر کی آیتیں نازل ہوئیں ومن یشاقق الرسول الخ **قصہ بعض منافقین مع احکام متعلقہ آن** إِنَّآ أَنزَلْنَآ إِلَيْكَ ٱلْكِتَٰبَ بِٱلْحَقِّ لِتَحْكُمَ بَيْنَ ٱلنَّاسِ بِمَآ أَرَىٰكَ ٱللَّهُ ۚ وَلَا تَكُن لِّلْخَآئِنِينَ خَصِيمًا ۝ وَٱسْتَغْفِرِ ٱللَّهَ ۖ إِنَّ ٱللَّهَ كَانَ غَفُورًا رَّحِيمًا (۱۰۶) وَلَا تُجَٰدِلْ عَنِ ٱلَّذِينَ يَخْتَانُونَ أَنفُسَهُمْ ۚ إِنَّ ٱللَّهَ لَا يُحِبُّ مَن كَانَ خَوَّانًا أَثِيمًا (۱۰۷) يَسْتَخْفُونَ مِنَ ٱلنَّاسِ وَلَا يَسْتَخْفُونَ مِنَ ٱللَّهِ وَهُوَ مَعَهُمْ إِذْ يُبَيِّتُونَ مَا لَا يَرْضَىٰ مِنَ ٱلْقَوْلِ ۚ وَكَانَ ٱللَّهُ بِمَا يَعْمَلُونَ مُحِيطًا (۱۰۸) هَٰٓأَنتُمْ هَٰٓؤُلَآءِ جَٰدَلْتُمْ عَنْهُمْ فِى ٱلْحَيَوٰةِ ٱلدُّنْيَا فَمَن يُجَٰدِلُ ٱللَّهَ عَنْهُمْ يَوْمَ ٱلْقِيَٰمَةِ أَم مَّن يَكُونُ عَلَيْهِمْ وَكِيلًا (۱۰۹) وَمَن يَعْمَلْ سُوٓءًا أَوْ يَظْلِمْ نَفْسَهُۥ ثُمَّ يَسْتَغْفِرِ ٱللَّهَ يَجِدِ ٱللَّهَ غَفُورًا رَّحِيمًا (۱۱۰) وَمَن يَكْسِبْ إِثْمًا فَإِنَّمَا يَكْسِبُهُۥ عَلَىٰ نَفْسِهِۦ ۚ وَكَانَ ٱللَّهُ عَلِيمًا حَكِيمًا (۱۱۱) وَمَن يَكْسِبْ خَطِيٓـَٔةً أَوْ إِثْمًا ثُمَّ يَرْمِ بِهِۦ بَرِيٓـًٔا فَقَدِ ٱحْتَمَلَ بُهْتَٰنًا وَإِثْمًا مُّبِينًا ۝ وَلَوْلَا فَضْلُ ٱللَّهِ عَلَيْكَ وَرَحْمَتُهُۥ لَهَمَّت طَّآئِفَةٌ مِّنْهُمْ أَن يُضِلُّوكَ وَمَا يُضِلُّونَ إِلَّآ أَنفُسَهُمْ ۖ وَمَا يَضُرُّونَكَ مِن شَىْءٍ ۚ وَأَنزَلَ ٱللَّهُ عَلَيْكَ ٱلْكِتَٰبَ وَٱلْحِكْمَةَ وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُن تَعْلَمُ

وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا ۝ لَا خَيْرَ فِيْ كَثِيْرٍ مِّنْ نَّجْوٰىهُمْ اِلَّا مَنْ اَمَرَ بِصَدَقَةٍ اَوْ مَعْرُوْفٍ اَوْ اِصْلَاحٍۢ

اور آپ پر اللہ کا بڑا فضل ہے ۔ عام لوگونکی اکثر سرگوشیون مین خیر نہین ہوتی ہان مگر جو لوگ ایسے ہین کہ خیرات کی یا اور کسی نیک کام کی یا لوگون مین باہم اصلاح کر دینے

بَيْنَ النَّاسِ ؕ وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ فَسَوْفَ نُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝ وَمَنْ يُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْۢ

کی ترغیب دیتے ہین ۔ اور جو شخص یہ کام کریگا حق تعالیٰ کی رضاجوئی کے واسطے سو ہم اسکو عنقریب اجر عظیم عطا فرما دینگے ۔ اور جو شخص رسول کی مخالفت کریگا

بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدٰى وَيَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ الْمُؤْمِنِيْنَ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى وَنُصْلِهٖ جَهَنَّمَ ؕ وَسَآءَتْ مَصِيْرًا ۝

بعد اسکے کہ اسکو امر حق ظاہر ہو چکا تھا ۔ اور مسلمانون کا رستہ چھوڑ کر دوسرے رستہ ہو لیا تو ہم اسکو جو کچھ وہ کرتا ہے کرنے دینگے اور اسکو جہنم مین داخل کرینگے اور وہ بُری جگہ ہے جانیکی ۔

وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا ۝ لَا خَيْرَ فِيْ كَثِيْرٍ مِّنْ نَّجْوٰىهُمْ اِلَّا مَنْ اَمَرَ بِصَدَقَةٍ اَوْ مَعْرُوْفٍ اَوْ اِصْلَاحٍۢ بَيْنَ النَّاسِ ؕ وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ فَسَوْفَ نُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝ وَمَنْ يُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدٰى وَيَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ الْمُؤْمِنِيْنَ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى وَنُصْلِهٖ جَهَنَّمَ ؕ وَسَآءَتْ مَصِيْرًا ۝ ﴿۱۱۵﴾ بیشک ہمنے آپکے پاس یہ نوشتہ بھیجا ہے (جس سے واقع کے موافق حال معلوم ہوگا) تاکہ آپ (اس واقعہ مین) ان لوگون کے درمیان اسکے موافق فیصلہ کرین جوکہ اللہ تعالیٰ نے (وحی کے ذریعے سے) آپکو (اصل حال) بتلا دیا ہے (وہ وحی یہ ہے کہ واقع مین بشیر سارق ہے اور بنو ابیرق جو اسکے حامی ہین کاذب ہین) اور (جب اصل حال معلوم ہوگیا تو) آپ ان خائنونکی طرفداری کی بات نہ کیجیے (جیسا بنو ابیرق کی اصل خواہش یہی تھی چنانچہ دوسرے رکوع مین آتا ہے لہمت طائفۃ منہم ان یضلوک مگر آپنے ایسا کیا نہ تھا چنانچہ خود اسی جملہ سے نکر بابھی معلوم ہوتا ہے کیونکہ اسکا حاصل یہ ہے کہ فضل الٰہی نے غلطی سے بچالیا جسمین ہر غلطی کی نفی ہوگئی اور نہی فرمانے سے یہ لازم نہین آتا کہ وہ فعل ماضی مین واقع ہوا ہو بلکہ اصل فائدہ نہی کا یہ ہے کہ آیندہ کے لیے حقیقت حال سے آگاہ کر کے اسکے ارتکاب کا انسداد کرتے ہین پس آپکی حالت اور نہی کے مجموع کا حاصل یہ ہوگا کہ جیسے اب تک طرفداری نہین کی آیندہ بھی نہ کیجیے اور یہ اقتطالات بھی بکمال عصمت نبویہ کے ہین اور ایک خائن کے ساتھ سبکو خائن اسلیے فرمایا کہ خائن کی شرکت واعانت بلکہ اخفا باوجود علم کے نیز خیانت ہے پس سب شرعاً خائن ہوئے) اور (لوگون کے کہنے سے بناءً علی حسن الظن جو بنی ابیرق کو آپنے دیندار سمجھ لیا گو بلا دلیل صحیح وسند معتبر کسیکو دیندار سمجھنا گناہ نہین بلکہ عجب نہین کہ فی نفسہ بوجہ حسن ظن کے حسنہ ہو لیکن چونکہ اس موقع پر التفات فرما دینے سے اہل حق کا اپنے حق کو چھوڑ بیٹھنا محتمل تھا چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ حضرت رفاعہ رضؓ خاموش ہو کر بیٹھ رہے پس بغیرہ وبواسطہ یہ مناسب ہوا اسلیے اس سے) آپ استغفار فرمائیے (کہ آپکی شان عظیم ہے اتنا امر بھی آپکے لیے قابل استغفار ہے) بلاشبہ اللہ تعالیٰ بڑی مغفرت کرنیوالے بڑے رحمت والے ہین اور آپ ان لوگونکی طرف سے کوئی جوابدہی کی بات نہ کیجیے (جیسا وہ لوگ آپ سے چاہتے تھے) جوکہ (لوگونکی خیانت اور نقصان کرکے باعتبار وبال وضرر کے درحقیقت) اپنا ہی نقصان کر رہے ہین بلاشبہ اللہ تعالیٰ ایسے شخص کو نہین چاہتے (بلکہ اسکو مبغوض رکھتے ہین) جو بڑا خیانت کرنے والا بڑا گناہ کرنے والا ہو (جیسا کہ تھوڑے خیانت کرنیوالے کو بھی محبوب نہین رکھتے لیکن چونکہ بشیر کا بڑا خائن ہونا بتلانا مقصود ہے اسلیے یہ صیغہ لایا گیا) جن لوگونکی یہ کیفیت ہے کہ (اپنی خیانت کو) آدمیون سے تو (شرما کر) چھپاتے ہین اور اللہ تعالیٰ سے نہین شرماتے حالانکہ وہ (مثل ہر وقت کے) اسوقت (بھی) اُنکے پاس ہے جبکہ وہ خلاف مرضی الٰہی گفتگو کے متعلق تدبیرین کرتے ہین (جیسا اسکے پاس جمع ہو کر مشورہ کیا گیا تھا کہ حضور سے یون گفتگو کرینگے) اور اللہ تعالیٰ اُنکے سب اعمال کو اپنے (علمی) احاطہ مین لیے ہوئے ہین ہان (جو بشیر وغیرہ کی حمایت مین بعض اہل محلہ جمع ہو کر آئے تھے وہ سن لین کہ) تم ایسے ہو کہ تمنے دنیوی زندگی مین تو انکی طرف سے جوابدہی کی باتین کرلین سو (یہ تو بتلاؤ کہ) خدا تعالیٰ کے روبرو قیامت کے روز انکی طرف سے کون جوابدہی کریگا یا وہ کون شخص ہوگا جو انکا کام بنانیوالا ہوگا (یعنی نہ کوئی زبانی جوابدہی کرسکیگا نہ کوئی عملی درستی مقدمہ کی کرسکیگا) اور (یہ خائنین اگر اب بھی توبہ موافق قاعدہ شرعیہ کرلیتے تو معافی ہو جاتی کیونکہ ہمارا قانون یہ ہے کہ) جو شخص کوئی (متعدی) برائی کرے یا (صرف) اپنی جان کا ضرر کرے (یعنی غیر متعدی گناہ کرے) اور پھر اللہ تعالیٰ سے (حسب قاعدہ شرعیہ معافی چاہے (مثلاً حقوق العباد مین ادا یا ابرا بھی شرط ہے) تو وہ اللہ تعالیٰ کو بڑی مغفرت والا بڑی رحمت والا پاویگا اور (ضرور گنہگار دنکو اسکی کوشش کرنا چاہیئے کیونکہ) جو شخص کچھ گناہ کا کام کرتا ہے تو وہ فقط اپنی ذات پر اسکا اثر پہونچاتا ہے (وہ اثر گناہ اور سزا ہے جب انجام گناہ کا کام کا یہ ہے تو توبہ کر لینا بہت ضرور ہے) اور اللہ تعالیٰ بڑی علم والے ہین (سب گناہونکی انکو خبر ہے) بڑی حکمت والے ہین (مناسب سزا تجویز فرماتے ہین) اور (یہ تو خود گناہ کرنیکا انجام ہوا اور جو کرکے دوسرون پر لگا دے اسکا حال سنو کہ) جو شخص کوئی چھوٹا گناہ کرے یا بڑا گناہ پھر

**فائدہ** قولہ ومن یشاقق الرسول الخ قال البیضاوی الآیۃ تدل علی حرمۃ مخالفۃ الاجماع لانہ تعالیٰ رتب الوعید الشدید علی المشاقۃ واتباع غیر سبیل المؤمنین وذلک اما لحرمۃ کل واحد منہما او احدہما او الجمع بینہما والثانی باطل اذ یقبح ان یقال من شرب الخمر واکل الخبز استوجب الحد وکذا الثالث لان المشاقۃ محرمۃ ضم الیہ غیرہ اولم یضم واذا کان اتباع غیر سبیلہم محرما کان اتباع سبیلہم واجبا لان ترک اتباع سبیلہم ممن عرف سبیلہم اتباع غیر سبیلہم وقد استقصیت الکلام فیہ فی مرصاد الافہام الی مبادی الاحکام انتہی قلت لکن ما قرر بہ الآیۃ لایصح الحصر فی الثلاثۃ بل ہہنا احتمال رابع وہو ان المشاقۃ وعدم اتباع غیر سبیل المؤمنین فلم یکن المذکور فی الآیۃ اذن الا المشاقۃ فافہم

## ملحقات الترجمۃ

۵۱ قولہ فی انا انزلنا الیک الکتٰب یہ نوشتہ حملہ علی التنکیر مناسبۃ للمقام ویجوز العموم وکذا القول فی ترجمۃ الناس ۱۲ ۵۲ قولہ فی توضیح لا تکن لازم نہین آتا ودح الخ یہ فی الروح تحت قولہ تعالیٰ ولا تجادل بقولہ والنہی عن الشئ لا یقتضی کون المنہی مرتکبا للمنہی عنہ ۱۲ وعلم ان ما ورد فی الاحادیث من تفسیر الآیۃ بخلاف ذلک ۱۲ ۵۳ قولہ فی واستغفر اللہ اس سے الخ ولم یقل ہہنا ان الامر بالاستغفار فی المستقبل لا یستلزم سبق ما منہ الاستغفار کما قال فی لا تکن لان الامر بالاستغفار وان فی المستقبل یقتضی ان لا یبقیٰ ۱۲ ۵۴ قولہ فی لا یحب الخ اشارۃ الی ان المقصود من نفی الحب ہو البغض ۱۲ ۵۵ قولہ فی یستخفون یہ کیفیت اشارۃ الی ان الجملۃ صفۃ ۱۲ قولہ فی لا یستخفون نہین شرماتے ماخذہ الروح حیث قال ای لا یستحیون منہ تعالیٰ ۱۲ ۵۶ قولہ فی وہو معہم مثل ہر وقت کے اشارۃ الی ان التخصیص انما ہو اہتماما للمقصود لا للحصر ۱۲ ۵۸ قولہ فی ہٰانتم ہان تم ایسے ہو اشارۃ الی ان ہا تنبیہ وانتم مبتدأ واولاء موصول بمعنی الذین مع صلتہ خبر ۱۲ ۵۹ قولہ فی یستغفر اللہ

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ

اے ایمان والو خرچ کرلو ان چیزون سے جو ہمنے تمکو دی ہین قبل اسکے کہ وہ دن آجاوے کہ جسمین نہ تو خرید و فروخت ہوگی

فِيْهِ وَلَا خُلَّةٌ وَّلَا شَفَاعَةٌ ۭ وَالْكٰفِرُوْنَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ○

اور نہ دوستی ہوگی اور نہ کوئی سفارش ہوگی اور کافرہی لوگ ظلم کرتے ہین ۔

یہ حضرات مرسلین (جنکا ذکر ابھی انک لمن المرسلین مین آیا ہے) ایسے ہین کہ ہمنے انمین سے بعضونکو بعضون پر فوقیت بخشی ہی (مثلاً) بعضے انمین وہ ہین جو اللہ تعالیٰ سے (بلا واسطہ فرشتہ کے) ہم کلام ہوئے ہین (مراد موسیٰ علیہ السلام) اور بعضونکو ان مین بہت سے درجون مین سرفراز کیا اور ہمنے حضرت عیسےٰ بن مریم علیہما السلام کو کھلے کھلے دلائل (یعنی معجزات) عطا فرمائے اور ہمنے انکی تائید روح القدس (یعنے جبرئیل علیہ السلام) سے فرمائی (کہ ہروقت یہو وسے انکی حفاظت کرنیکے لیے ساتھ رہتے تھے) اور اگر اللہ تعالیٰ کو منظور ہوتا تو (امت کے) جو لوگ ان (پیغمبرون) کے بعد ہوئے ہین (کبھی دین مین اختلاف کرکے) باہم قتل و قتال نکرتے بعد اسکے کہ انکے پاس (امر حق کے) دلائل (پیغمبرونکی معرفت) پہونچ چکے تھے (جنکا مقتضا اعتقاد دین حق کے قبول پر متفق ہونا) ولیکن (چونکہ اللہ تعالیٰ کو بعض حکمتین منظور تھین اسلیے ان مین اتفاق دین نہین پیدا کیا بلکہ) وہ لوگ باہم (دین مین) مختلف ہوئے سو انمین کوئی تو ایمان لایا اور کوئی کافر رہا (پھر اس اختلاف مین نوبت بہ قتل و قتال بھی پہونچ گئی) اور اگر اللہ تعالیٰ کو منظور ہوتا تو وہ لوگ باہم قتل و قتال نکرتے لیکن اللہ تعالیٰ (اپنی حکمت سے) جو چاہتے ہین (اپنی قدرت سے) وہی کرتے ہین **ف** احقر کے ذوق مین اس مضمون مین ایک گونہ تسلی دینا ہی جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یعنی جب آپکی رسالت دلیل سے ثابت تھی جسکو انک لمن المرسلین مین بھی بیان فرمایا ہی اور پھر بھی منکرین نہ مانتے تھے تو یہ محل تھا آپکے رنج و افسوس کا اسلیے اللہ تعالیٰ نے یہ بات سنادی کہ اور بھی پیغمبر مختلف رتبہ کے گذری ہین لیکن ایمان عام کسیکی امت مین نہین ہوا کسی نے موافقت کی کسی نے مخالفت اور اسمین بھی حق تعالیٰ کی حکمتین ہوتی ہین گو ہر شخص پہ منکشف نہون مگر اجمالاً اتنا عقیدہ ضروری النبوت و تسلیم ہی کہ کوئی حکمت ضرور ہی اور زیادہ تفصیل اس مسئلہ تقدیر کے شروع سورۃ آیت ان الذین کفروا الخ و آیت ختم اللہ الخ مین مذکور ہوچکی ہی اور موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ ہم کلامی گو بلا واسطہ فرشتہ کے ہو مگر ولے حجاب نہ تھی پس سورۂ شوریٰ مین جو آیت ہی ماکان لبشر ان یکلمہ اللہ الخ اس سے کچھ تعارض نہین البتہ بعد موت کے بے حجاب ہونا بھی شرعاً ممکن ہی پس وہ آیت دنیا کے اعتبار سے ہی ربط اور آیہ الم تر الی الذین خرجوا کے ذیل مین تفصیل کے ساتھ بیان کیا گیا ہی کہ ابواب البر مین سے دو امر کا بیان زیادہ اہتمام سے ہوا ہی ان مین سے ایک انفاق فی سبیل اللہ ہی چنانچہ آیندہ رکوع اور اس سے تیسرا رکوع اور اس سے آگے کا اور پھر اس سے آگے کا سب اسی مضمون سے شروع ہوئے ہین اور مقصود سب جگہ جداگانہ ہی چنانچہ یہان طرز کلام مین غور کرنے سے زیادہ مقصود ترغیب دینا معلوم ہوتا ہی تعجیل فی الانفاق کی اور گنجایش مال اور وقت کو غنیمت سمجھنے کی **تعجیل انفاق فی سبیل اللہ** يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ وَلَا خُلَّةٌ وَّلَا شَفَاعَةٌ ۭ وَالْكٰفِرُوْنَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ○ اے ایمان والو خرچ کرلو ان چیزون[1] سے جو ہمنے تمکو دی ہین قبل اسکے کہ وہ دن آجاوے (یعنی قیامت کا دن) جسمین (کوئی چیز اعمال خیر کا بدل نہو سکے گی کیونکہ اسمین) نہ تو خرید و فروخت[2] ہوگی (کہ کوئی چیز دیکر اعمال خیر خرید کرلو) اور نہ (ایسی) دوستی ہوگی (کہ کوئی تمکو اپنے اعمال خیر دیدے) اور نہ (بلا اذن الٰہی کسیکی) کوئی سفارش ہوگی (جس سے اعمال خیر کی تمکو حاجت نرہے) اور کافرہی لوگ ظلم کرتے ہین (کہ اعمال اور مال کو بے موقع استعمال کرتے ہین اسطرح کہ طاعات بدنیہ ومالیہ کو ترک اور معصیت مالیہ و بدنیہ کو اختیار کرتے ہین تو تم ایسے مت بنو) **ف** مطلب یہ کہ جو عمل خیر دنیا مین فوت ہوجاویگا پھر وہان اسکا کچھ تدارک قدرت سے خارج ہوجاویگا چنانچہ تدارک کے طریقون مین سے بعض طریقے تو خود نہونگے جیسے بیع اور بعضے عام نہونگے جیسے دوستی بعضے اختیاری نہونگے جیسے شفاعت کیونکہ داخل تحت القدرۃ ہونیکے لیے تو یہ سب امور ضروری ہین خود اس طریقہ کا وجود پھر عموم یعنی اکثری ہونا پھر اختیاری ہونا پس اس سے نہ تو مطلق دوستی کی نفی لازم آئی چنانچہ قرآن مجید مین الاخلاء یومئذ بعضہم لبعض عدو الا المتقین سے وجود خلت کا اور اگلی ہی آیت مین من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ سے وجود شفاعت خود مفہوم و منصوص ہی لیکن اس خلت و شفاعت پر بھی اعمال خیر کی

**ملحقات الترجمۃ**

[1] **قولہ خرچ کرلو** اشار بہذا العنوان الی کون محط الافادۃ تعجیلہ لا ایجابہ فیدخل فیہ الفرض والنفل کما عزاہ فی روح المعانی الی ابن جریج والبلخی و قال وجعل الامر مطلق الطلب ولیس فیما بعد سوی الاخبار باہوال یوم القیمۃ وشدائدہا ترغیباً فے الانفاق ولیس فیہ وعید علی ترکہ بتعیین الوجوب ۱۲

[2] **قولہ اعمال خیر خرید** ای عموماً وعادۃ فلا یعارض ما ورد ان بعضہم یبقی فی میزان حسناتہ نقص حسنۃ فیعثر علیہ بعض اہل الموقف ولا یکون عندہ الا حسنۃ واحدۃ فیہبہا لہ فیغفران لہ لان النادر کالمعدوم مع ان ثبوت ہذہ الروایۃ کما ہو فی ذکری اجلال الاخلا[illegible] اشکال راسا واللہ اعلم

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِیْ

اللہ تعالیٰ اُسکے سوا کوئی عبادت کے قابل نہیں زندہ ہی سنبھالنے والا ہی نہ اُسکو اُونگھ دبا سکتی ہی اور نہ نیند — اُسی کے مملوک ہین سب جو کچھ آسمانون مین ہین اور جو کچھ زمین مین ہین ایسا کون شخص ہی

یَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ

جو اُسکے پاس سفارش کر سکے بدون اُسکی اجازت کے — وہ جانتا ہے اُنکے تمام حاضر اور غائب حالات کو — اور وہ موجودات اُسکے معلومات مین سے کسی چیز کو اپنے احاطۂ علمی مین نہین لا سکتے مگر جسقدر چاہے —

وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ○

اُسکی کرسی نے سب آسمانون اور زمین کو اپنے اندر لے رکھا ہی اور اللہ تعالیٰ کو اُن دونون کی حفاظت کچھ گران نہین گذرتی اور وہ عالیشان عظیم الشان ہی —

کسی درجہ مین تو حاجت ہوگی اقل درجہ ایمان ہی سہی اور مقصود اس سے قیامت کے دن ثمرات اعمال خیر کے اکتساب پر قادر نہ ہونے کا یاد دلانا ہی اور بعض نے کہا ہے کہ مقصود وعید سنانا ہی ترک انفاق پر اس لیے اُنہون نے اس انفاق سے زکوٰۃ مراد لی ہی اور فرض کا ترک موجب وعید ہوتا ہی اور کافر کی تفسیر تارک زکوٰۃ سے بناء علے الزجر کی ہی واللہ اعلم **ربط** اوپر کی آیت مین شفاعت بلا اذن کی نفی سے جسطرح قیامت کے دن اعمال خیر پر قدرت نہونا ثابت ہوتا ہی اسیطرح حق تعالیٰ کی عظمت شان بھی مفہوم ہوتی ہی کہ اُنکے روبرو کسیکو مجال دم زدن نہین ہی اس مناسبت سے اگلی آیت مین کہ ملقب بہ آیۃ الکرسی ہی توحید ذات و کمال صفات کا ذکر فرماتے ہین کہ عظمت شان کی خوب توضیح و تاکید ہو جاوے **توحید ذات وصفات** اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝٢٥٥ اللہ تعالیٰ (ایسا ہی کہ) اُسکے سوا کوئی عبادت کے قابل نہین زندہ ہی (جسکو کبھی موت نہین آسکتی) سنبھالنے والا ہی (تمام عالم کا) نہ اُسکو اُونگھ دبا سکتی ہے اور نہ نیند (دبا سکتی ہے) اُسکے مملوک ہین سب جو کچھ (بھی) آسمانون مین (موجودات) ہین اور جو کچھ زمین مین ہین ایسا کون شخص ہی جو اُسکے پاس (کسیکی) سفارش کر سکے بدون اُسکی اجازت کے وہ جانتا ہی ان (موجودات) کے تمام حاضر اور غائب حالات کو اور وہ موجودات اُسکے معلومات مین سے کسی چیز کو اپنے احاطۂ علمی مین نہین لا سکتے مگر جسقدر (علم دینا ہی) چاہے اُسکی کرسی (اتنی بڑی ہے کہ اُس) نے سب آسمانون اور زمین کو اپنے اندر لے رکھا ہی اور اللہ تعالیٰ کو اُن دونون (آسمان اور زمین) کی حفاظت کچھ گران نہین گذرتی اور وہ عالی شان عظیم الشان ہے **ف** قیامت مین انبیاء اولیا گنہگارونکی شفاعت کرین گے وہ اول حق تعالیٰ کی مرضی پا لینگے جب شفاعت کرینگے اور کرسی ایک جسم ہے عرش سے چھوٹا اور آسمانوں سے بڑا جیسا روح المعانی مین بسند ابن جریر اور ابو الشیخ اور ابن مردویہ بروایت حضرت ابوذر مروی ہی کہ اُنہون نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کرسی کی نسبت پوچھا آپنے فرمایا اے ابوذر ساتون آسمان اور ساتون زمین کرسی کے سامنے ایسے ہین جیسے ایک حلقہ یعنی چھلا ایک بڑے میدان مین پڑا ہو اور عرش اس کرسی سے اتنا بڑا ہی جیسے وہ میدان اُس چھلے سے بڑا ہی اور بسند دار قطنی و خطیب بروایت حضرت ابن عباسؓ مروی ہی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اسکی تفسیر پوچھی گئی آپنے کرسی کو بتلا کر فرمایا کہ عرش کی کوئی حد ہی نہین بتلا سکتا اور علو کا حاصل ہی صفات نقص کی اور عظمت کا حاصل اثبات ہی صفات کمال کا **ربط** اوپر آیت وانک لمن المرسلین مین رسالت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی اور آیۃ الکرسی مین توحید حق سبحانہ وتعالیٰ کی

ملحقات الترجمہ
٥٤ قولہ فی ضفاتہا بین العلو والعظمۃ ملخذ قول البیضاوی والروح العلی المتعالی عن الانداد والاشباہ وعن امارات النقص الخ
١٢

**اللغات** القیوم قال البیضاوی من قام بالامر اذا حفظہ قلت فہو لازم وترجمت بالمتعدی اخذا بالحاصل الاحاطۃ بالشیٔ علما علمہ کما ہو کذا فی روح المعانی الکرسی منسوب الی الکرس وہو الملبد ای المجمع بعضہا علی بعض ١٢ من البیضاوی ولا یؤدہ فی روح المعانی لا یثقلہ ماخوذ من الاود بمعنی الاعوجاج لان الثقیل یمیل لہ ما تحتہ ١٢

**البلاغۃ** لا تاخذہ فی روح المعانی وتقدیم السنۃ علیہ وقیاس المبالغۃ یقتضی التاخیر مراعاۃ للترتیب الوجودی فلتقدمہا علی النوم فی الخارج قدمت علیہ فی اللفظ وقال بعض المحققین ہذا کلہ انما یحتاج الیہ اذا اخذ الاخذ بمعنی العروض والاعتراء واما لو اخذ بمعنی القہر والغلبۃ کما ذکرہ الراغب من ائمۃ اللغۃ منہ قولہ تعالی اخذ عزیز مقتدر فالترتیب علی مقتضی الظاہر اذ یکون المعنی لا تغلبہ السنۃ ولا النوم الذی ہو اکثر غلبۃ منہا قلت وقد اخذتہ فی الترجمۃ بمعنی الغلبۃ یعلم ما بین ایدیہم فی روح المعانی ضمیر الجمع یعود الی ما فی السموات الخ الا انہ غلب من یعقل علی غیرہ الخ قلت و

لَآ اِكْرَاهَ فِى الدِّيْنِ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ج فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ فَقَدِ

دین مین زبردستی نہین ۔ ہدایت یقیناً گمراہی سے ممتاز ہوچکی ہے ۔ سو جو شخص شیطان سے بد اعتقاد ہو ۔ اور اللہ تعالےٰ کے ساتھ خوش اعتقاد ہو

اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ق لَا انْفِصَامَ لَهَا ط وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝

تو اس نے بڑا مضبوط حلقہ تھام لیا ۔ جسکو کسیطرح شکستگی نہین ۔ اور اللہ تعالی خوب سننے والے ہین اور خوب جاننے والے ہین

مذکور ہوئی ہے اور یہی دو امر اصل الاصول ہین دین اسلام کے تو انکے اثبات سے دین اسلام کی حقانیت بھی لازمی طور پر ثابت ہوگئی آیت آیندہ مین اسی پر تفریع کرکے اسلام کا محل اکراہ نہونا ارشاد فرماتے ہین **نفی اکراہ فی الدین** لَآ اِكْرَاهَ فِى الدِّيْنِ ج قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ج فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ج لَا انْفِصَامَ لَهَا ط وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ ۲۵۶ دین (اسلام کے قبول کرنے) مین زبردستی (کا فی نفسہ کوئی موقع) نہین (کیونکہ) ہدایت یقیناً گمراہی سے ممتاز ہوچکی ہے (یعنے اسلام کی خوبی دلائل قطعیہ سے فی نفسہ واضح ہے اور اکراہ اُس امر مین ہوتا ہی جسکی خوبی واضح نہو اسی سے توضرورت اکراہ کی ہوتی ہی اس لیے اسلام فی نفسہ محل اکراہ نہین ہوسکتا جب اسلام ایسی چیز ہے جسکی خوبی یقیناً ثابت ہی) سو جو شخص شیطان سے بد اعتقاد ہو اور اللہ تعالےٰ سے خوش اعتقاد ہو (یعنی اسلام قبول کرے) تو اُس نے بڑا مضبوط حلقہ تھام لیا جسکو کسیطرح شکستگی نہین (ہوسکتی) اور اللہ تعالی خوب سننے والے ہین (اقوال ظاہری کے) اور خوب جاننے والے ہین (احوال باطنی کے سو اگر کوئی صرف زبان سے اسلام لے آویگا اور دل مین کفر رکھے گا تو ہم سے نہین چھپ سکتا ہم آپ ہی اُس سے سمجھین گے اسلیے جو اسلام قبول کرے صدق دل سے کرے) **ف** اسلام کو مضبوط پکڑنے والا چونکہ ہلاکت وخسران سے محفوظ رہتا ہے اسلیے اُسکو ایسے شخص سے تشبیہ دی جو کسی مضبوط رسی کا حلقہ ہاتھ مین مضبوط تھام کر گرنے سے مامون رہتا ہی اور جسطرح ایسی رسی کے ٹوٹ کر گرنے کا خطرہ نہین اور یون کوئی رسی ہی چھوڑ دے تو اور بات ہے اسیطرح اسلام مین بطلان کا احتمال نہین جو مفضی الی الہلاک ہو اور خود کوئی اسلام ہی کو چھوڑ دے وہ اور بات ہی اور مقصود آیت کا اسلام کی خوبی کا واضح وثابت بالدلیل ہونا ہی جسکو اس عنوان خاص سے بیان فرمایا گیا اسی لیے نفی اکراہ مین فی نفسہ کی قید ظاہر کردی ہے سو اگر مرتد یا کافر عربی پر بوجہ خفاء دلیل کے اکراہ کیا جاوے جیسا شریعت مین حکم ہی تو یہ نفی اکراہ فی نفسہ کے معارض نہین اور یہ اکراہ بھی صورت دین پر ہوگا نہ کہ حقیقت دین پر کیونکہ قلب پر اطلاع کا کوئی یقینی طریق نہین اور جہاد مین صورت دین پر بھی اکراہ کا شبہ نکیا جاوے کیونکہ مشروعیت جزیہ دلیل صریح ہے کہ مقصود جہاد سے اسلام کا غالب رہنا ہے خواہ مخالف کے اسلام سے ہو یا صرف رعیت بننے سے ہو اور اس نفی اکراہ سے نہی عن الاکراہ بھی لازم آگئی اس لیے بعض نے نہی کے ساتھ اسکی تفسیر کی ہے یعنے دین مین اکراہ مت کرو خوب سمجھ لو۔ **ربط** اوپر اسلام کے حق ہونے کا اور کفر کے باطل ہونیکا بیان کرنا مقصود تھا گو استطراداً یعنے تبعاً مومن کی خوبی بھی ذکر کردی گئی تھی اب آیت آیندہ مین خود صاحب ایمان کی خوبی اور کافر کی مذمت وشناعت کا بیان مقصوداً فرماتے ہین

**اللغات** الطاغوت الشیطان فعلوت من الطغیان قلبت (قلبا مکانیا) عینہ ولامہ ۱۲ بیضاوی قلت فاصلہ طغیوت ثم طیغوت ثم طاغوت وہو مصدر او اسم جنس یستعمل مفرداً وجمعا ومذکرا ومونثا العروۃ من الدلو والکوز المقبض ۱۲ ق من حاشیۃ البیضاوی ۱۲

**البلاغۃ** فقد استمسک بالعروۃ یجوز ان یجعل الکلام تمثیلا مبنیا علی تشبیہ الہیئۃ العقلیۃ المنتزعۃ من ملازمۃ الحق الذی لایحتمل النقیض بوجہ اصلا لثبوتہ بالبراہین النیرۃ القطعیۃ بالہیئۃ الحسیۃ المنتزعۃ من التمسک بالحبل المحکم المامون انقطاعہ من غیر تعرض للمفردات واختار ذلک بعض المحققین ولایخلو عن حسن ۱۲ روح المعانی

**الروایات** فی لباب النقول روی ابو داود والنسائی وابن حبان عن ابن عباس قال کانت المرأۃ تکون مقلاۃ فتجعل علی نفسہا ان عاش لہا ولد ان تہوده فلما اجلیت بنو النضیر کان فیہم من ابناء الانصار فقالوا لا ندع ابنائنا فانزل اللہ لا اکراہ فی الدین - واخرج ابن جریر من طریق سعید او عکرمۃ عن ابن عباس قال نزلت لا اکراہ فی الدین فی رجل من الانصار من بنی سالم بن عوف یقال لہ الحصین کان لہ ابنان نصرانیان وکان ہو مسلما فقال للنبی صلی اللہ علیہ وسلم الا استکرہہما فانہما قد ابیا الا النصرانیۃ فانزل اللہ الآیۃ ۱۲

اَللّٰہُ وَلِیُّ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا یُخۡرِجُہُمۡ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوۡرِ ۬ؕ وَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡۤا اَوۡلِیٰٓـُٔہُمُ الطَّاغُوۡتُ یُخۡرِجُوۡنَہُمۡ مِّنَ

اللہ تعالےٰ ساتھی ہے ان لوگون کا جو ایمان لائے اُن کو تاریکیون سے نکال کر یا بچا کر نور کیطرف لاتا ہے۔ اور جو لوگ کافر ہین اُنکے ساتھی شیاطین ہین وہ اُنکو نور سے نکالکر یا بچا کر

النُّوۡرِ اِلَی الظُّلُمٰتِ ؕ اُولٰٓئِکَ اَصۡحٰبُ النَّارِ ۚ ہُمۡ فِیۡہَا خٰلِدُوۡنَ ۝ اَلَمۡ تَرَ اِلَی الَّذِیۡ حَآجَّ اِبۡرٰہٖمَ فِیۡ رَبِّہٖۤ اَنۡ اٰتٰىہُ

تاریکیون کی طرف لیجاتے ہین ایسے لوگ دوزخ مین رہنے والے ہین یہ لوگ اُسمین ہمیشہ ہمیشہ کو رہینگے۔ تجکو اُس شخص کا قصہ تحقیق نہین ہوا جسنے حضرت ابراہیم علیہ السلام سے مباحثہ کیا تھا اپنے پروردگار کے بارہ مین اس وجہ سے

اللّٰہُ الۡمُلۡکَ ۘ اِذۡ قَالَ اِبۡرٰہٖمُ رَبِّیَ الَّذِیۡ یُحۡیٖ وَ یُمِیۡتُ ۙ قَالَ اَنَا اُحۡیٖ وَ اُمِیۡتُ ؕ قَالَ اِبۡرٰہٖمُ فَاِنَّ اللّٰہَ یَاۡتِیۡ

کہ خدا تعالیٰ نے اُسکو سلطنت دی تھی جب ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا کہ میرا پروردگار ایسا ہے کہ وہ جلاتا ہے اور مارتا ہے کہنے لگا کہ مین بھی جلاتا ہون اور مارتا ہون ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ آفتاب کو

بِالشَّمۡسِ مِنَ الۡمَشۡرِقِ فَاۡتِ بِہَا مِنَ الۡمَغۡرِبِ فَبُہِتَ الَّذِیۡ کَفَرَ ؕ وَ اللّٰہُ لَا یَہۡدِی الۡقَوۡمَ الظّٰلِمِیۡنَ ۝

مشرق سے نکالتا ہے تو مغرب سے نکال دے اسپر متحیر رہ گیا وہ کافر۔ اور اللہ تعالےٰ ایسے بیجا راہ پر چلنے والون کو ہدایت نہین فرماتے۔

**مدح مومن و ذم کافر** اَللّٰہُ وَلِیُّ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا یُخۡرِجُہُمۡ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوۡرِ ۬ؕ وَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡۤا اَوۡلِیٰٓـُٔہُمُ الطَّاغُوۡتُ یُخۡرِجُوۡنَہُمۡ مِّنَ النُّوۡرِ اِلَی الظُّلُمٰتِ ؕ اُولٰٓئِکَ اَصۡحٰبُ النَّارِ ۚ ہُمۡ فِیۡہَا خٰلِدُوۡنَ ۝۲۵۷ اللہ تعالیٰ ساتھی ہے اُن لوگون کا جو ایمان لائے اُنکو (کفر کی) تاریکیون سے نکالکر یا بچا کر نور (اسلام) کی طرف لاتا ہے اور جو لوگ کافر ہین اُنکے ساتھی شیاطین ہین (انسی یا جنی) وہ اُنکو نور (اسلام) سے نکالکر یا بچا کر (کفر کی) تاریکیون کیطرف لیجاتے ہین ایسے لوگ (جو اسلام کو چھوڑ کر کفر کو اختیار کرین) دوزخ مین رہنے والے ہین (اور) یہ لوگ اسمین ہمیشہ ہمیشہ کو رہینگے **ف** بعضے تو پہلے ہی سے مسلمان یا کافر ہوتے ہین اور بعضے ایک کو چھوڑ کر دوسرے کو اختیار کر لیتے ہین اسلیے احقر نے دونون جگہ دو لفظ لکھ دیے ہین نکالکر یا بچا کر **ربط** اوپر ذکر تھا اہل ایمان کے نور اور اہل کفر کے ظلمات کا آگے اُسکی تائید اور تنظیر مین تین قصے بیان فرماتے ہین جنمین حضرت ابراہیم اور ایک اور بندۂ خدا کو نور ہدایت و قوت ایمان عطا ہونا اور نمرود کا ظلمت ضلالت و کفر مین گرفتار رہنا مذکور ہے **قصہ اول** اَلَمۡ تَرَ اِلَی الَّذِیۡ حَآجَّ اِبۡرٰہٖمَ فِیۡ رَبِّہٖۤ اَنۡ اٰتٰىہُ اللّٰہُ الۡمُلۡکَ ۘ اِذۡ قَالَ اِبۡرٰہٖمُ رَبِّیَ الَّذِیۡ یُحۡیٖ وَ یُمِیۡتُ ۙ قَالَ اَنَا اُحۡیٖ وَ اُمِیۡتُ ؕ قَالَ اِبۡرٰہٖمُ فَاِنَّ اللّٰہَ یَاۡتِیۡ بِالشَّمۡسِ مِنَ الۡمَشۡرِقِ فَاۡتِ بِہَا مِنَ الۡمَغۡرِبِ فَبُہِتَ الَّذِیۡ کَفَرَ ؕ وَ اللّٰہُ لَا یَہۡدِی الۡقَوۡمَ الظّٰلِمِیۡنَ ۝۲۵۸ (اے مخاطب) تجکو اُس شخص کا قصہ تحقیق نہین ہوا (یعنی نمرود کا) جس نے حضرت ابراہیم علیہ السلام سے مباحثہ کیا تھا اپنے پروردگار کے (وجود کے) بارہ مین (یعنی تو یہ تو وہ خدا کے وجود کا منکر تھا) اس وجہ سے کہ خدا تعالیٰ نے اُسکو سلطنت دی تھی (یعنی چاہیئے تو یہ تھا کہ نعمت سلطنت پر احسان مانتا اور ایمان لاتا اُسنے برعکس انکار اور کفر شروع کر دیا اور یہ مباحثہ اُسوقت ہوا تھا) جب ابراہیم علیہ السلام نے (اُسکے پوچھنے پر کہ خدا کیسا ہے جواب مین) فرمایا کہ میرا پروردگار ایسا ہے کہ وہ جلاتا ہے اور مارتا ہے (یعنی یہ اُسکے خواص صفات سے ہین وہ کوڑھ مغز جلانے اور مارنے کی حقیقت تو سمجھا نہین) کہنے لگا کہ (یہ کام تو مین بھی کر سکتا ہون کہ) مین بھی جلاتا ہون اور مارتا ہون (چنانچہ جسکو چاہون قتل کر دون یہ تو مارنا ہے اور جسکو چاہون قتل سے معاف کر دون یہ جلانا ہے) ابراہیم علیہ السلام نے (جب دیکھا کہ بالکل ہی بھدی عقل کا ہے کہ اسکو جلانا اور مارنا سمجھتا ہے حالانکہ جلانے کی حقیقت یہ ہے کہ بیجان چیز مین جان ڈال دے نہ یہ کہ اُسکو چھوڑ دے اسیطرح مارنا یہ ہے کہ اُسکی جان اپنے اختیار سے نکالے نہ یہ کہ مثلاً اُسکی گردن الگ کر دے اور جان بدون اسکے اختیار کے نکلجاوے ورنہ یہ اختیار بھی ہونا چاہیئے تھا کہ گردن الگ کر دے اور جان نہ نکلنے دے اور قرائن سے معلوم ہوا کہ یہ جلانے اور مارنے کی حقیقت تو سمجھے گا نہین اس ضرورت سے دوسرے جواب کیطرف متوجہ ہوئے اور) فرمایا کہ (اچھا) اللہ تعالیٰ آفتاب کو (روز کے روز) مشرق سے نکالتا ہے تو (ایک ہی دن) مغرب سے نکال (کر دکھلا) دے اسپر متحیر رہ گیا وہ کافر (اور کچھ جواب بن نہ آیا اب اسکا مقتضا یہ تھا کہ طریق ہدایت کو قبول کر لیتا مگر وہ اپنی اُسی بیجا راہ پر جا رہا اسلیے ہدایت نہ ہوئی) اور اللہ تعالیٰ (کی عادت ہے کہ) ایسے بیجا راہ پر چلنے والونکو ہدایت نہین فرماتے (بلکہ عادت یہ ہے کہ اول کوئی

**اللغات** البهت الغلبة كقوله فتبهتهم اے تغلبهم والمبهوت المغلوب المتحير ۱۲ النزاع الباطل ۱۲ ان اتٰه اى حاج لاجله شكر الله على طريقة العكس

**البلاغة** افرد النور وجمع الظلمات لان الباطل متعدد والحق واحد هو نفي جميع ... كقولك عاديتني لاني احسنت اليك ۱۲

## ملخقات الترجمة

**۵۱ قوله** فی الموضعین ساتھی اخذته من اولى بمعنى القرب مع قطع النظر من المحبة ليبقى الاتحاد فى التفسيرين مع عدم لزوم التكلف فى ولاية الطاغوت لانهم ليسوا باولياء حقيقة بل اعداء كما دل عليه الآيات صريحا ۱۲

**۵۲ قوله** نكالكر يا بچاكر ماخذه ما فى روح المعانى فيل ان الاخراج قد يكون بمعنى المنع وهو المقتضى بتقبيه الدخول اه قلت فلا حاجة الى التكلفات ۱۲

**۵۳ قوله** اُسكے خواص ميں اشارة الى حاصل الاستدلال وهو الاستدلال بخواص الشئ على وجوده لان التابع لا يوجد بدون المتبوع ولا متبوع الا ذاك الشئ فاذا ثبت التابع ثبت ذاك الشئ وهذا ظاهر جدا وحاصل النقض اثبات تلك الخواص لنفسه وان كان مبطلا فيه ۱۲

**۵۴ قوله** جب ديكها اشارة الى جواز الانتقال من دليل الى آخر لضرورة غيره اى المخاطب من كونه ضعيف الفهم وما اشتهر

**۵۵ قوله** [illegible]

أَوْ كَالَّذِي مَرَّ عَلَىٰ قَرْيَةٍ وَهِيَ خَاوِيَةٌ عَلَىٰ عُرُوشِهَا قَالَ أَنَّىٰ يُحْيِي هَٰذِهِ اللَّهُ بَعْدَ مَوْتِهَا ۖ فَأَمَاتَهُ اللَّهُ مِائَةَ عَامٍ

یا تمکو بطرز کا قصہ بھی معلوم ہی جیسے ایک شخص تھا کہ ایک بستی پر ایسی حالت مین اُسکا گذر ہوا کہ اُسکے مکانات اپنی چھتون پر گر گئے تھے کہنے لگے کہ اللہ تعالیٰ اس بستی کو اسکے مرے پیچھے کس کیفیت سے زندہ کرینگے سو اللہ تعالیٰ نے اس شخص کو سو برس تک مردہ رکھا

ثُمَّ بَعَثَهُ ۖ قَالَ كَمْ لَبِثْتَ ۖ قَالَ لَبِثْتُ يَوْمًا أَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ۖ قَالَ بَل لَّبِثْتَ مِائَةَ عَامٍ فَانظُرْ إِلَىٰ طَعَامِكَ وَشَرَابِكَ

پھر اُسکو زندہ کر اُٹھایا پوچھا کہ تو کتنے اس حالت مین رہا اُس شخص نے جواب دیا کہ ایک دن رہا ہونگا یا ایک دن سے بھی کم اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ نہین بلکہ تو سو برس رہا ہی تو اپنے کھانے پینے کو دیکھ لے

لَمْ يَتَسَنَّهْ ۖ وَانظُرْ إِلَىٰ حِمَارِكَ وَلِنَجْعَلَكَ آيَةً لِّلنَّاسِ ۖ وَانظُرْ إِلَى الْعِظَامِ كَيْفَ نُنشِزُهَا ثُمَّ نَكْسُوهَا لَحْمًا ۚ

کہ نہین سڑی گلی　اور اپنے گدہے کی طرف نظر کر　اور تاکہ ہم تجکو ایک نظیر لوگون کے لیے بنا دین اور ہڈیون کیطرف نظر کر کہ ہم اُنکو کسطرح ترکیب دیئے دیتے ہین پھر اُنپر گوشت چڑہائے

فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهُ قَالَ أَعْلَمُ أَنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ○

دیتے ہین۔ پھر جب یہ سب کیفیت اُس شخص کو واضح ہوگئی تو کہہ اُٹھا کہ مین یقین رکھتا ہون کہ بیشک اللہ تعالیٰ ہر چیز پر پوری قدرت رکھتے ہین

ارادہ قبول حق کا کرے پھر ہدایت کو پیدا کردیتے ہین اور افعال اختیار مین جو ارادہ نکرے اللہ تعالیٰ اُس فعل کو پیدا نہین کرتے ف اگر کہا جاوے کہ ارادہ بھی تو اُن ہی کے پیدا کرنے پر موقوف ہی جواب یہ ہی کہ یہ راز قدر ہی اسکی تحقیق آیہ ان الذین کفروا شروع سورۃ مین دیکھ لیجاوے ف بعضونکو یہ شبہ ہوا ہی کہ اُسکو اس کہنے کی گنجایش تھی کہ اگر خدا موجود ہی تو وہی مغرب سے نکالے دفعہ اس شبکا یہ ہی کہ اسکے قلب مین بلا اختیار یہ بات پڑگئی کہ خدا ضرور ہی اور یہ مشرق سے نکالنا اسیکا فعل ہے اور وہ مغرب سے بھی نکال سکتا ہی اور یہ شخص پیغمبر ہی اسکے کہنے سے ضرور ایسا ہوجاویگا اور ایسا ہونیسے انقلاب عظیم عالم مین پیدا ہوگا کہین لینے کے دینے نہ پڑجاوین مثلاً لوگ اس خارق عادت کو دیکھکر مجھسے منحرف ہوکر انکی راہ پر ہولین ذرا سی حجت مین سلطنت جاتی رہے یہ جواب تو اسلیے نہ دیا اور کوئی دوسرا جواب تھا ہی نہین اسلیے حیران منہ دیکھکر رہگیا خوب سمجھ لو قصہ دوم أَوْ كَالَّذِي مَرَّ عَلَىٰ قَرْيَةٍ وَهِيَ خَاوِيَةٌ عَلَىٰ عُرُوشِهَا قَالَ أَنَّىٰ يُحْيِي هَٰذِهِ اللَّهُ بَعْدَ مَوْتِهَا ۖ فَأَمَاتَهُ اللَّهُ مِائَةَ عَامٍ ثُمَّ بَعَثَهُ ۖ قَالَ كَمْ لَبِثْتَ ۖ قَالَ لَبِثْتُ يَوْمًا أَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ۖ قَالَ بَل لَّبِثْتَ مِائَةَ عَامٍ فَانظُرْ إِلَىٰ طَعَامِكَ وَشَرَابِكَ لَمْ يَتَسَنَّهْ ۖ وَانظُرْ إِلَىٰ حِمَارِكَ وَلِنَجْعَلَكَ آيَةً لِّلنَّاسِ ۖ وَانظُرْ إِلَى الْعِظَامِ كَيْفَ نُنشِزُهَا ثُمَّ نَكْسُوهَا لَحْمًا ۚ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهُ قَالَ أَعْلَمُ أَنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۲۵۹

یا تمکو اسطرح کا قصہ بھی معلوم ہی جیسے ایک شخص تھا کہ (چلتے چلتے) ایک بستی پر ایسی حالت مین اُسکا گذر ہوا کہ اُسکے مکانات اپنی چھتون پر گرگئے تھے (یعنی پہلے چھتین گرین پھر اُن پر دیوارین گرگئین مراد یہ کہ کسی حادثہ سے وہ بستی بالکل ویران ہوگئی تھی اور سب آدمی مر مرا گئے تھے وہ شخص یہ حالت دیکھکر براہ حیرت) کہنے لگے کہ (معلوم نہین) اللہ تعالیٰ اس بستی کو (یعنی اسکے مردون کو) اُسکے مرے پیچھے کس کیفیت سے (قیامت مین) زندہ کرینگے

**اللغات** لم یتسنہ فی روح المعانی لم یتغیر اشتقاقہ من السنۃ وفی لامہا اختلاف فقیل ہا بدلیل سانہت فلانا فہو مجزوم بسکون الہاء وقیل واو بدلیل الجمع علی سنوات فہو مجزوم بحذف الآخر والہاء ہاء سکت قیل اصلہ لم یتسنن من الحمأ المسنون وابدلت الاخیرۃ یاء ثم الفا ثم حذفت للجازم قولہ کیف ننشزہا نرفع بعضہا الی بعض و نرکبہ علیہ وقرأ ابن کثیر ونافع وابو عمرو ویعقوب ننشرہا (بالراء المہملۃ) من انشر اللہ الموتی (فی القاموس النشر احیاء الموتی کالنشور والانشار) کذا قال البیضاوی وغیرہ

**النحو والبلاغۃ** او کالذی عطف علی سابقہ والکاف اسمیۃ بمعنی مثل معمولۃ لارایت ای اوارایت مثل الذی مر والی ذلک ذہب الکسائی والفراء وابو علی واکثر النحویین وحذف ارایت لدلالۃ الم تر علیہ علی انہ قد قیل ان مثال ہذا النظم کثیر ما یحذف منہ فعل الرؤیۃ کقولہ ؎ جئ بمثل بنی بدر لقومہم ۔ او مثل اسرۃ منظور بن سیار ۔ کالیوم مطلوبا ولا طالبا ۔ وجئ بہذہ الکاف للتنبیہ علی تعدد الشواہد وعدم انحصارہا فی ہذا کمالا فی قولک للفعل الماضی مثل نصر وتخصیص ہذا بذلک علی ما قیل لان منکر الاحیاء کثیر والجاہل بکیفیتہ اکثر من ان یحصی بخلاف مدعی الربوبیۃ وانما لم یجعل الکاف والعطف علی الذی لنفسہ فی الآیۃ السابقۃ لاستلزامہ دخول الی علی الکاف ولا یدخل علیہا من الحروف الا ما ثبت فی کلامہم وہو عن لہ روح المعانی قولہ یوما او بعض یوم فی روح المعانی قالہ بناء علی التقریب والتخمین او استقصارا للمدۃ لبثہ واعترض علی الوجہ المشہور بانہ لو بناہ علی حسبان الغروب لتحقق انتقاصہ فی اولہ قولہ فانظر الیٰ الخ لبث المائۃ من غیر تغیر فی جسمہ حتی ظنہ زمانا قلیلا فتفرع علیہ ما ہو اظہر منہ وعدم تغیر الطعام والشراب اہ روح المعانی قد اعلم فی روح المعانی بانما صیغۃ المضارع للدلالۃ علی ان علمہ بذلک مستمر نظرا الی ان اصلہ لم یتغیر بل انما تبدل بالعیان وصفہ وفیہ اشعار بانہ انما قال ما قال بناء علی الاستبعاد العادی واستعظاما للامر قلت وبترجمتی بمادۃ رکہتا ہون اشرت الی دوامہ ۱۲

**اختلاف القراءۃ** قال البیضاوی قرأ حمزۃ والکسائی قال اعلم علی الامر والآمر مخاطبہ او ہو نفسہ خاطبہا بہ علی طریقۃ التبکیت ۱۲

وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّ اَرِنِیْ كَیْفَ تُحْیِ الْمَوْتٰی ؕ قَالَ اَوَلَمْ تُؤْمِنْ ؕ قَالَ بَلٰی وَلٰكِنْ لِّیَطْمَىِٕنَّ قَلْبِیْ ؕ

اور اُسوقت کو یاد کرو جبکہ ابراہیمؑ نے عرض کیا کہ اے میرے پروردگار مجھکو دکھلا دیجیے کہ آپ مردونکو کس کیفیت سے زندہ کرینگے ارشاد فرمایا کہ کیا تم یقین نہیں لائے انھون نے عرض کیا کہ یقین کیون نہ لاتا لیکن اس غرض سے یہ درخواست کرتا ہون کہ میرے قلب کو سکون ہو جاوے

(یہ تو یقین تھا کہ اللہ تعالیٰ قیامت مین مردونکو جلا وینگے مگر اُسوقت تک جلانے کا جو خیال غالب ہوا تو بوجہ امر عجیب ہونیکے ایک حیرت سی دل پر غالب ہو گئی اور چونکہ خدا تعالیٰ ایک کام کو کئی طرح کر سکتے ہین اسلیے طبیعت اسکی جویان ہوئی کہ خدا جانے جلانا کس صورت سے ہو گا اللہ تعالیٰ کو منظور ہوا کہ اسکا تماشا اسکو دنیا ہی مین دکھلا دین تاکہ ایک نظیر کے واقع ہو جانے سے لوگونکو زیادہ ہدایت ہو) سو (اسلیے) اللہ تعالیٰ نے اُس شخص (کی جان قبض کر کے اُس) کو سو برس تک مردہ رکھا پھر (سو برس کے بعد) اُسکو زندہ کر اُٹھایا (اور پھر) پوچھا کہ تو کتنے دنون اس حالت مین رہا اس شخص نے جواب دیا کہ ایک دن رہا ہونگا یا ایکدن سے بھی کم (کیونکہ یہ مدت قلیل سے) اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ نہین بلکہ تو (اس حالت مین) سو برس رہا ہے (اور اگر اپنے بدن کے اندر تغیر نہونے سے تعجب ہو) تو اپنے کھانے پینے (کی چیز) کو دیکھ لے کہ (ذرا) نہین سڑی گلی (ایک قدرت تو ہماری یہ ہے) اور (دوسری قدرت دیکھنے کے واسطے) اپنے (سواری کے) گدھے کیطرف نظر کر (کہ گل سڑ کر کیا تو حال ہو گیا ہے) اور ہم عنقریب اسکو تیرے سامنے زندہ کیے دیتے ہین) اور (ہمنے تجکو اسلیے مار کر زندہ کیا ہے) تاکہ ہم تجکو (اپنی قدرت کی) ایک نظیر لوگونکے لیے بنا دین (کہ اس نظیر سے بھی قیامت کے زندہ ہونے پر استدلال کر سکین) اور (اب اُس گدھے کی) ہڈیونکی طرف نظر کر کہ ہم انکو کسطرح ترکیب دیے دیتے ہین پھر ان پر گوشت چڑھا دیتے ہین (پھر انمین جان ڈالے دیتے ہین غرض یہ سب امور یون ہی کر دیے گئے) پھر جب یہ سب کیفیت اس شخص کو (مشاہدہ سے) واضح ہو گئی تو (بے اختیار جوش مین آکر) کہہ اُٹھا کہ مین (دل سے) یقین رکھتا ہون کہ بیشک اللہ تعالیٰ ہر چیز پر پوری قدرت رکھتے ہین **ف** روح المعانی مین بروایت حاکم حضرت علیؓ سے اور بروایت اسحٰق بن بشر حضرت ابن عباسؓ و عبد اللہ سے نقل کیا ہے کہ یہ شخص حضرت عزیر علیہ السلام ہین اسیواسطے احقر نے اثناء ترجمہ مین تصحیح کر دی کہ انکو بعث کا یقین تھا اور پھر اس حیرت کا محل بھی ظاہر کر دیا کہ منجملہ کیفیات ممکنہ مختلفہ کسی خاص کیفیت کی تعیین تھی اور اس سے ہی یہ بھی سمجھ مین آگیا ہو گا کہ آخر مین جو کہا ہے کہ مین اللہ تعالیٰ کی قدرت کا یقین کرتا ہون یہ ایک طبعی اور اضطراری حالت ہے کہ نئی بات کو دیکھکر اقرار قدرت کو تازہ کیا جاتا ہے اور اعتقاد قدرت پہلے سے بھی ہوتا ہے جیسے سبحان اللہ یا لا الہ الا اللہ یا اللہ اکبر ایسے موقع پر ہمارے محاورات مین بھی عادت ہے حالانکہ انکے مضامین کا پہلے سے بھی عقیدہ ہوتا ہے اور انکی اس حیرت کا جواب اس مجموعی کیفیت سے دینا اسکی وجہ احقر کے ذوق مین یہ ہے کہ محل حیرت یعنی احیاء یوم البعث مشتمل ہے چند اجزاء پر اول خود زندہ کرنا دوسرے مدت طویل کے بعد زندہ کرنا تیسرے خاص کیفیت سے زندہ کرنا۔ چوتھے اس مدت تک روح کا باقی رکھنا۔ پانچوین بعد بعث کے برزخ مین رہنے کی مدت معلوم نہونا جزو اول پر خود انکے زندہ کرنے اور انکے گدھے مین جان ڈالنے سے دلالت کیگئی اور دوسرے جزو کے اثبات کے لیے اُن کو سو برس تک مردہ رکھا۔ تیسرا جزو خود گدھا انکے سامنے زندہ کر کے دکھلا دیا۔ چوتھے جزو کا نمونہ طعام و شراب کا باقی رکھنا اور خود انکے بدن کا باقی رکھنا دکھلایا جو بالاولی امکان بقاء روح پر دال ہے کیونکہ بدن و طعام و شراب بوجہ اشتمال عناصر کے بہ نسبت روح کے تغیر و فساد کے زیادہ قابل ہین۔ اور پانچوین امر کی نظیر انکا جواب مین یوماً او بعض یوم کہنا ہے جیسا بعینہ یہی جواب بعض اہل محشر دین گے رہی یہ بات کہ جب دوسرون نے دیکھا نہین تو لوگون کے لیے نمونہ قدرت کسطرح ہو گا وجہ اسکی یہ ہے کہ قرائن خارجیہ قطعیہ سے ان کا صدق بیان لوگونکو بطور علم ضروری کے معلوم ہو جاوے گا جیسا خود انکو ایسے ہی قرائن سے نیز اپنا مردہ رہنا مدت طویل تک معلوم ہو گیا واللہ اعلم

**قصہ سوم** وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّ اَرِنِیْ كَیْفَ تُحْیِ الْمَوْتٰی ؕ قَالَ اَوَلَمْ تُؤْمِنْ ؕ قَالَ بَلٰی وَلٰكِنْ لِّیَطْمَىِٕنَّ قَلْبِیْ ؕ

**النحو** قوله اذ منصوب بمضمر صرح بمثله فی قوله تعالی واذکروا اذ جعلکم خلفاء وایجاب ذکر الوقت ایجاب لذکر ما فیه بطریق برهانی وآما انقال۔ قوله اولم تؤمن عطف علی مقدر ای الم تعلم ولم تؤمن۔ قوله لیطمئن ای سألت آه کذا فی روح المعانی ۱۲

**البلاغة** قوله اولم تؤمن فی الانتصاب اما سوال الخلیل علیه السلام بقوله کیف تحیی الموتی فلیس عن شک ولکنه سوال عن کیفیة الاحیاء ولا یشترط فی الایمان الاحاطة بصورتها وید علی ذلک کیف موضوعها السوال عن الحال ونظیره ان یقول القائل کیف یحکم زید فی الناس فهو لا یشک انه یحکم فیهم ولکنه سأل عن کیفیة حکمه فان قلت اذا کان السوال مصروفاً الی الکیفیة التی لا یضر عدم تصورها بالایمان فما موقع قوله تعالی اولم تؤمن قلت ان هذه الصیغة تستعمل ظاهرا فی السوال عن الکیفیة کما مر وقد تستعمل فی الاستعجاز مثاله ان یدعی مدع انه یحمل ثقلا وانت تعلم بعجزه فتقول له ارنی کیف تحمل هذا فلما علم الله تعالی بان ابراهیم مبرأ منه اراد بقوله اولم تؤمن ان ینطق ابراهیم بقوله بلی لیدفع عنه ذلک فان قلت فما موقع قول ابراهیم ولکن لیطمئن قلبی وذلک یشعر ظاهرا بانه کان عند السوال فاقد الطمانینة قلت معناه ولکن لیزول عن قلبی الفکر فی کیفیة الحیوة لانی اذا شاهدتها سکن قلبی عن الجولان فی کیفیاتها المتخیلة وتعینت عندی بالتصویر المشاهد آه قلت ولله در هم احق فما احسن تحقیقه وما ابدع تدقیقه ۱۲

**ملحقات الترجمة**

ملہ قوله اُس نظیر سے بھی۔ زاد مرادف ایضا لعدم توقف الاستدلال علیه بعد قیام البراهین القطعیة ۱۲

قَالَ فَخُذْ اَرْبَعَةً مِّنَ الطَّیْرِ فَصُرْهُنَّ اِلَیْكَ ثُمَّ اجْعَلْ عَلٰی كُلِّ جَبَلٍ

ارشاد ہوا کہ اچھا تو تم چار پرندے لو — پھر انکو اپنے لیے ہلا لو — پھر ہر پہاڑ پر انمین کا ایک ایک حصہ رکھدو

مِّنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ یَاْتِیْنَكَ سَعْیًا ؕ وَ اعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَزِیْزٌ حَكِیْمٌ ۠

پھر اُن سبکو بلاؤ تمہارے پاس سب دوڑے دوڑے چلے آوینگے اور خوب یقین رکھو اس بات کا کہ حقتعالیٰ زبردست ہین حکمت والے ہین۔



قَالَ فَخُذْ اَرْبَعَةً مِّنَ الطَّیْرِ فَصُرْهُنَّ اِلَیْكَ ثُمَّ اجْعَلْ عَلٰی كُلِّ جَبَلٍ مِّنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ یَاْتِیْنَكَ سَعْیًا ؕ وَّ اعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَزِیْزٌ حَكِیْمٌ ۲۶۱ اور اُسوقت (کے واقعہ) کو یاد کرو جبکہ ابراہیم علیہ السلام نے (حق تعالیٰ سے) عرض کیا کہ اے میرے پروردگار مجکو (یہ) دکھلا دیجیے کہ آپ مردون کو (قیامت مین مثلاً) کس کیفیت سے زندہ کرینگے (یعنے زندہ کرنیکا تو یقین ہے مگر عقلاً اسکی مختلف کیفیتین ممکن ہین انمین سے معلوم نہین کون کیفیت ہوگی چونکہ اس درخواست کا قصہ سنکر احتمال تھا کہ کسی کم سمجھ کو حضرت ابراہیم علیہ السلام پر نعوذ باللہ یقین نرکھنے کا گمان ہوجاتا اسلیے حق تعالیٰ نے اُن سے اسکا سوال کرکے اور اُنکا جواب نقل فرماکر اُسکی صاف کردیا چنانچہ اُن سے) ارشاد فرمایا کہ کیا تم (اسپر) یقین نہین لائے انہون نے (جواب مین) عرض کیا کہ یقین کیون نہ لاتا ولیکن اس غرض سے یہ درخواست کرتا ہون تاکہ میرے قلب کو (تعیین کیفیت کے بارہ مین مشاہدہ کرنیسے) سکون ہوجاوے (اور بہت سے احتمالات مین ذہن کو حرکت نہو) ارشاد ہوا کہ اچھا تو تم چار پرندے لو پھر انکو (پال کر) اپنے لیے ہلالو (تاکہ انکی خوب شناخت ہوجاوے) پھر (سبکو ذبح کرکے اور مع استخوان و پر وغیرہ کے انکا خوب قیمہ سا کرکے اُسکے کئی حصے کرکے اور کئی پہاڑ اپنے اختیار سے تجویز کرکے) ہر پہاڑ پر انمین کا ایک ایک حصہ رکھدو (اور) پھر اُن سب کو بلاؤ (دیکھو تمہارے پاس سب (زندہ ہوکر) دوڑے دوڑے چلے آوینگے اور خوب یقین رکھو اس بات کا کہ حق تعالیٰ زبردست (قدرت والے) ہین (سب کچھ کرسکتے ہین مگر پھر جو بعضی باتین نہین کرتے اُسکی وجہ یہ ہے کہ) حکمت والے (بھی) ہین **ف** روح المعانی مین بسند ابن المنذر حضرت حسن رض سے روایت کیا ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اسیطرح حصے پارچے کرکے اُنکو پکارا فوراً ہی ہڈی سے ہڈی پر سے پر خون سے خون سب ملکر سب اپنی اصلی ہیئت پر ہوکر اُنکے پاس زندہ ہوکر آگئے حق تعالیٰ نے فرمایا کہ اے ابراہیم اسیطرح قیامت کے روز سب اجزا و اجساد کو جمع کرکے ایک دم سے جان ڈالدونگا فقط اس واقعہ کو دکھلا کر اللہ تعالیٰ نے کیفیت احیاء یوم قیامت کی بتلادی کہ اسیطرح اول اجزاء بدنیہ مختلف مقامات سے جمع ہوکر اجساد تیار ہونگے پھر اُن مین روح پڑجاویگی۔ اور کوئی یہ شبہ نکرے کہ حضرت علی رض کا قول مشہور ہے کہ اگر حجاب اٹھ جاوے جب بھی میرے یقین مین بیشی نہو یعنی جتنی بیشی ممکن ہے وہ بدون رفع حجاب ہی حاصل ہے اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کا اس قصہ مین یقین بڑھنا معلوم ہوتا ہے جس سے شبہ ہوتا ہے کہ پہلے سے یہ مرتبہ حاصل نہ تھا تو اس سے حضرت علی رض کی فضلیت کا وسوسہ ہوتا ہے جواب برتقدیر ثبوت اس قول کے یہ ہے کہ اولاً ہی مسلم نہین کہ حضرت ابراہیم کی یقین مین بیشی ہوگئی تھی بلکہ صرف کیفیت کے مشاہدہ سے ایک کیفیت متعین ہوگئی جسکو یقین کی بیشی مین کوئی دخل نہین اور اگر اس بیشی کو تسلیم بھی کرلیا جاوے تو جواب یہ ہے کہ کمال یقین نبوت کے مرتبہ کا جدا ہے اور ولایت کا جدا اور ولایت کا مرتبہ کمال یقین نبوت کے مرتبہ کمال یقین بلکہ اصل یقین سے بھی کمتر اور ضعیف ہوتا ہے پس اگر حضرت علی رض کو کمال مرتبہ یقین مناسب مقام ولایت حاصل ہو جس سے ابراہیم علیہ السلام کا مرتبہ نفس یقین بھی بڑھا ہوا ہے تو اس سے افضلیت حضرت علی رض کی لازم نہین آئی خوب سمجھ لو۔ ربط آگے پھر عود ہے مضمون انفاق فی سبیل اللہ کی طرف جسکے تکرار ذکر کی وجہ تفسیر آیہ الم تر الی الذین خرجوا مین بیان ہوچکی ہے چنانچہ اس مقام سے پھر دوسرے اغراض کیلیے اسکا ذکر چلا ہے چنانچہ عنوانونکو ترجمہ پر منطبق کرنیسے معلوم ہوسکتا ہے

**ملحقات الترجمۃ** — **۱ قولہ** کئی پہاڑ اپنے اختیار سے: ماخذہ ما فی روح المعانی کل جبل یمکنک الوضع علیہ وتمکن بینک بذلک ۱۲

**۲ قولہ** فی ف جواب الشبہۃ ماخذہ روح المعانی ۱۲

**البلاغۃ** قولہ سعیا انما لم یقل طیرانا لانہ اذا کانت ساعیۃ کان اثبت لنظرہ علیہا من ان تکون طائرۃ واللہ اعلم ۱۲ انتصاف

**الکلام** قولہ ادعھن استشکل بان دعاء الجماد غیر معقول واجیب بانہ من قبیل دعاء التکوین ۱۲ روح المعانی

مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ

جو لوگ اللہ کی راہ میں اپنے مالونکو خرچ کرتے ہیں اُنکے خرچ کیے ہوئے مالونکی حالت ایسی ہے جیسے ایک دانہ کی حالت جس سے سات بالین جمین ہر بال کے اندر سو دانے ہون

وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝ اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ لَا يُتْبِعُوْنَ مَآ اَنْفَقُوْا

اور یہ افزونی خداتعالے جسکو چاہتا ہے عطا فرماتا ہے اور اللہ تعالے بڑی وسعت والے ہین جاننے والے ہین جو لوگ اپنا مال اللہ کی راہ مین خرچ کرتے ہین پھر خرچ کرنے کے بعد نہ تو احسان

مَنًّا وَّلَآ اَذًى ۙ لَّهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ قَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ وَّمَغْفِرَةٌ خَيْرٌ

جتلاتے ہین اور نہ اُسکو آزار پہونچاتے ہین اُن لوگون کو اُنکا ثواب ملیگا اُنکے پروردگار کے پاس اور نہ اُنپر کوئی خطر ہوگا اور نہ یہ مغموم ہونگے مناسب بات کہدینا اور درگذر کرنا بہتر ہے

مِّنْ صَدَقَةٍ يَّتْبَعُهَآ اَذًى ؕ وَاللّٰهُ غَنِىٌّ حَلِيْمٌ ۝

ایسی خیرات سے جسکے بعد آزار پہونچایا جاوے اور اللہ تعالی غنی ہین حلیم ہین

**فضیلت انفاق فی سبیل اللہ** مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝۲۶۱ جو لوگ اللہ کی راہ مین (یعنی امور خیر مین) اپنے مالونکو خرچ کرتے ہین اُنکے خرچ کیے ہوئے مالون کی حالت (عنداللہ) ایسی ہے جیسے ایک دانہ کی حالت جس سے (فرض کرو) سات بالین جمین (اور) ہر بال کے اندر سو دانے ہون (اسیطرح خداتعالے اُنکا ثواب سات سو حصہ تک بڑھاتا ہے) اور یہ[5] افزونی خداتعالی جسکو چاہتا ہے (بقدر اُسکے اخلاص اور مشقت کے) عطا فرماتا ہے اور اللہ تعالی بڑی وسعت والے ہین (اُنکے یہان کسی چیز کی کمی نہین وہ سبکو یہ افزونی دیسکتے ہین مگر ساتھ ہی) جاننے والے (بھی) ہین (اسلیے اخلاص نیت وغیرہ کو دیکھکر عطا فرماتے ہین) **ف** نیک کام مین خرچ کرنا باعتبار نیت کے تین قسم کا ہے۔ ایک ریا کی نیت کے ساتھ اُسکا کچھ ثواب نہین جیسا عنقریب آتا ہے۔ دوسرا ادنی درجہ کے اخلاص کے ساتھ اُسکا ثواب دس حصہ ملتا ہے من جاء بالحسنة فله عشر امثالها مین اس ادنی ہی کا بیان ہے۔ تیسرے زیادہ اخلاص یعنی اُسکے اوسط یا اعلی درجہ کے ساتھ اسکے لیے اس آیت مین وعدہ ہے دس سے زیادہ سات سو تک علی حسب تفاوت المراتب اور اوپر ایک آیت من ذا الذی یقرض اللہ قرضا حسنا مین بیان ہوچکا ہے کہ اس سات سو کے وعدہ کے بعد اور زیادہ کا بھی وعدہ ہوگیا ہے اسیطرح تفاوت ہوجاتا ہے مشقت کی قلت وکثرت سے مثلاً دس روپیہ والے کو ایک روپیہ دینا کم مشقت ہے اور دس پیسہ والے کو ایک پیسہ دینا زیادہ مشقت ہے۔ **ربط** آگے انفاق فی الخیر کے مقبول ہونیکے لیے بعض شرائط بیان فرماتے ہین **بعض شرائط قبول انفاق فی الخیر** اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ لَا يُتْبِعُوْنَ مَآ اَنْفَقُوْا مَنًّا وَّلَآ اَذًى ۙ لَّهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝۲۶۲ جو لوگ اپنا مال اللہ کی راہ مین خرچ کرتے ہین پھر خرچ کرنے کے بعد نہ تو (جسکو دیا ہے اُسپر زبانی) احسان جتلاتے ہین اور نہ (برتاؤ سے) اُسکو آزار پہونچاتے ہین ان لوگون کو ان (کے عمل) کا ثواب ملیگا انکے پروردگار کے پاس (جاکر) اور نہ (قیامت کے دن) اُنپر کوئی خطر ہوگا اور نہ یہ مغموم ہونگے **ف** برتاؤ سے آزار پہونچانا یہ کہ مثلاً اپنے احسان کی بنا پر اُسکے ساتھ تحقیر سے پیش آوے اس سے دوسرا آزار پاتا ہے **ربط** آگے مذمت احسان اور ایذا رسانی کی فرماتے ہین قَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ وَّمَغْفِرَةٌ خَيْرٌ مِّنْ صَدَقَةٍ يَّتْبَعُهَآ اَذًى ؕ وَاللّٰهُ غَنِىٌّ حَلِيْمٌ ۝۲۶۳ (ناداری کے وقت جواب مین معقول و) مناسب بات کہدینا اور (اگر سائل بدتمیزی سے غصہ دلاوے یا اصرار سے تنگ کرے تو اُس سے) درگذر کرنا (ہزار درجہ) بہتر ہے ایسی خیرات (دینے) سے جسکے بعد آزار پہونچایا جاوے اور اللہ تعالے (خود) غنی ہین (کسیکے مال کی اُنکو حاجت نہین جو کوئی خرچ کرتا ہے اپنے واسطے

ملحقات الترجمۃ

[5] قولہ یہ افزونی ماخذ تفسیر البیضاوی وقال یضاعف تلک المضاعفۃ ۱۲

**اللغات** قال البیضاوی المن ان یعتد باحسانہ والاذی ان یتطاول علیہ ای یتفاخر ۱۲ **النحو** مثل الذین علی حذف المضاف ای نفقات الذین ولما کان المحذوف کالملفوظ اظہرتہ فی الترجمۃ ما انفقوا مصدریۃ ۱۲ **البلاغۃ** قال البیضاوی ہو تمثیل لا یقتضی وقوعہ وقد یکون فی الذرۃ والدخن والارض المغلۃ ۱۲ فی استصفاہا حاصلہ ان ثم فی الاصل وضعہا التراخی المعطوف عن المعطوف علیہ فی الزمان یکون حدوثہ او بقاءً ومعناہا باعتبار البقاء دوام وجود الفعل وتراخی زمن بقائہ وعلیہ حمل قولہ تعالی ثم استقاموا وکذلک قولہ تعالی ثم لا یتبعون وقریب من ہذا ومثلہ ان السین یصحب الفعل للتراخی زمانہ وقوعہ ابتداءً او بقاءً وعلیہ ورد قولہ تعالی انی ذاہب الی ربی سیہدین ۱۲ قولہ اذی وانما لم یذکر المن لان الاذی یشملہ وغیرہ وذکرہ فیما تقدم اہتماما بہ لکثرۃ وقوعہ من المتصدقین وعسر تحفظہم عنہ آہ ۱۲ روح المعانی

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُبْطِلُوْا صَدَقٰتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰى كَالَّذِىْ يُنْفِقُ مَالَهٗ رِئَآءَ النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ

اے ایمان والو تم احسان جتلا کر یا ایذا پہونچا کر اپنی خیرات کو برباد مت کرو۔ جسطرح وہ شخص جو اپنا مال خرچ کرتا ہے لوگونکو دکھلانے کی غرض سے اور ایمان نہین رکھتا اللہ

وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَيْهِ تُرَابٌ فَاَصَابَهٗ وَابِلٌ فَتَرَكَهٗ صَلْدًا ؕ لَا يَقْدِرُوْنَ

اور یوم قیامت پر سو اس شخص کی حالت ایسی ہے جیسے ایک چکنا پتھر جسپر کچھ مٹی ہو پھر اسپر زور کی بارش پڑ جاوے سو اسکو بالکل صاف کر دے۔ ایسے لوگون کو

عَلٰى شَىْءٍ مِّمَّا كَسَبُوْا ؕ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ۝

اپنی کمائی ذرا بھی ہاتھ نہ لگے گی۔ اور اللہ تعالےٰ کافر لوگون کو رستہ نہ بتلاوینگے۔

پھر آزار کس بنا پر پہونچایا جاوے اور آزار دینے پر جو فوراً سزا نہین دیتے اسکی وجہ یہ ہے کہ وہ) حلیم (بھی) ہین **ف** ناداری کی قید اسلیے لگائی کہ استطاعت کے وقت حاجتمند کی اعانت نکرنا خود بُرا ہی اسکو بہتر کیون کہا جاتا البتہ ناداری کے وقت نرمی سے جواب دیدینا اور سائل کی سختی کو ٹالدینا چونکہ موجب ثواب ہے اسلیے اُسکو خیر فرمایا گیا اور آزار پہونچانا حرام اور موجب عذاب ہے گو بظاہر اسمین لوجہ اسکے کہ اسمین دینا تو پایا گیا گونہ خیریت معلوم ہوتی تھی لیکن اس سے خیریت کی نفی فرمائی گئی اور اس آیت مین آزار پہونچانے سے مراد عام ہی احسان جتلانا بھی اسمین آگیا **ربط** آگے من واذی کا اور اُنکے ساتھ ریا کا موجب بطلان ثواب انفاق ہونا مع ایک مثال کے بیان فرماتے ہین جس سے مقصود ان امور سے منع فرمانا ہی **بطلان ثواب من و اذی و ریا**

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُبْطِلُوْا صَدَقٰتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰى كَالَّذِىْ يُنْفِقُ مَالَهٗ رِئَآءَ النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَيْهِ تُرَابٌ فَاَصَابَهٗ وَابِلٌ فَتَرَكَهٗ صَلْدًا ؕ لَا يَقْدِرُوْنَ عَلٰى شَىْءٍ مِّمَّا كَسَبُوْا ؕ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ۝ ۲۶۴

اے ایمان والو تم احسان جتلا کر یا ایذا[1] پہونچا کر اپنی خیرات (کے ثواب بڑھنے) کو برباد مت کرو جسطرح وہ شخص (خود خیرات کے اصل ثواب ہی کو برباد کر دیتا ہی) جو اپنا مال خرچ کرتا ہے (محض) لوگونکے دکھلانے کی غرض سے اور ایمان نہین رکھتا اللہ پر اور یوم قیامت پر (مراد اس سے بقرینہ نفی ایمان کے منافق ہی) سو اس شخص کی حالت ایسی ہی جیسے ایک چکنا پتھر (فرض کرو) جسپر کچھ مٹی (آگئی) ہو (اور اُس مٹی مین کچھ گھاس بھوس جم آیا ہو) پھر اسپر زور کی بارش پڑ جاوے سو اسکو (جیسا تھا ویسا ہی) بالکل صاف کر دی (اسیطرح اس منافق کے ہاتھ سے اللہ کی راہ مین کچھ خرچ ہو گیا جو ظاہر مین ایک نیک عمل جسمین امید ثواب ہو معلوم ہوتا ہی لیکن اسکے نفاق نے اس شخص کو ویسا ہی کورا ثواب سے خالی چھوڑ دیا چنانچہ قیامت مین) ایسے لوگونکو اپنی کمائی ذرا بھی ہاتھ نہ لگے گی (کیونکہ کمائی نیک عمل ہی اور اُسکا ہاتھ لگنا ثواب کا ملنا ہے اور ثواب ملنے کی شرط ایمان اور اخلاص ہی اور ان لوگونمین یہ مفقود ہی کیونکہ ریا کار بھی ہین اور کافر بھی ہین) اور اللہ تعالیٰ کافر لوگونکو (قیامت کے روز ثواب کے گھر یعنی جنت کا) رستہ نہ بتلاوینگے (کیونکہ کفر کی وجہ سے انکا کوئی عمل مقبول نہین ہوا جسکا ثواب آخرت مین ذخیرہ ہوتا اور وہان حاضر ہو کر اُسکے صلہ مین جنت مین پہونچائے جاتے) **ف** جاننا چاہیے کہ طاعات کی صحت و بقا کے لیے جسطرح ایمان شرط ہی چنانچہ کافر کی کوئی طاعت صحیح و مقبول نہین اور اگر طاعت کے بعد کافر ہو جاوے وہ طاعت باقی نہین رہتی جسکو اصطلاح شرع مین حبط کہتے ہین اسیطرح نصوص سے ثابت ہے کہ علاوہ ایمان کے اور بھی بعض شرطین صحت یا بقا کی بعض طاعات مین ہوتی ہین جیسے نماز کے لیے وضو کہ شرط صحت ہی اور شفعہ کی پہلی رکعت کے لیے دوسری رکعت کہ شرط بقا ہی پس یہان بھی اس آیت اور آیت سابقہ مین لا یتبعون کی قید سے معلوم ہوتا ہی کہ انفاق کیلیے ایمان کے ساتھ کہ شرط صحت و نیز شرط بقا ہی ایک اخلاص بھی شرط صحت ہی اور ترک من واذی شرط بقا ہی اسی لیے منافق اور مرائی کے انفاق کو باطل کہا گیا کہ اسمین شرط صحت مفقود ہی اور من و اذی کو بھی مبطل کہا گیا کہ اسمین شرط بقا مفقود ہی اور چونکہ بطلان اول اظہر ہے بطلان ثانی سے اسلیے ثانی کو اول کے ساتھ تشبیہ دی گئی اور مشبہ بہ مین جو دو قیدین لگائی گئین ایک نفاق کی دوسری ریا کی یہ محض تقویت مشبہ کے لیے ہی ورنہ ہر دو امر

**لحقات الترجمة**
[1] قوله فی ترجمة والاذی یا ایذا اشارالی ان المراد کل واحد منهما لا مجموعهما لان المجموع لیس شرطا للابطال کما هو ظاهر ۱۲

**اللغات** صفوان حجر املس وابل مطر عظیم القطر صلدا املس نقیا من التراب کذا قال البیضاوی ۱۲
**النحو** کالذی کابطال الذی لا یقدرون الضمیر للذی ینفق باعتبار المعنی لان المراد به الجنس او الجمع ریاء نصب علی المفعول له کذا قال البیضاوی ۱۲

**البلاغة** قوله لا تبطلوا الخ ههنا البطلان الاول افساده بعد صحته والثانی اتیانه باطلا من الراس ۱۲ من روح المعانی۔ فی حاشیة البیضاوی بر فرق فالمنافق کالصفوان والنفقة کالتراب والریاء کالوابل وقال فی روح المعانی لو جعل مرکبا صح قیل وهذا هو الاوجه ۱۲

وَمَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمُ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ وَتَثْبِيْتًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ كَمَثَلِ جَنَّةٍ بِرَبْوَةٍ

اور اُن لوگون کے خرچ کیے ہوئے مال کی حالت جو اپنے مالونکو خرچ کرتے ہین اللہ تعالی کی رضاجوئی کی غرض سے اور اس غرض سے کہ اپنے نفسون مین پختگی پیدا کرین مثل حالت ایک باغ کے ہو جو کسی ٹیکرے پر ہو

اَصَابَهَا وَابِلٌ فَاٰتَتْ اُكُلَهَا ضِعْفَيْنِ ۚ فَاِنْ لَّمْ يُصِبْهَا وَابِلٌ فَطَلٌّ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۝

کہ اسپر زور کی بارش پڑی ہو پھر وہ دونا پھل لایا ہو اور اگر ایسے زور کا مینہ نہ پڑے تو ہلکی پھوار بھی اسکو کافی ہو اور اللہ تعالے تمہارے کامون کو خوب دیکھتے ہین ۔

عز و افزا بھی موجب بطلان ہین اور تقویت سے یہ فائدہ ہوا کہ من واذی سے نفرت دلانے مین مبالغہ ہوگیا اس تحقیق کے بعد آیت معتزلہ کا یہ شبہ کرنا کہ سیئات بھی مثل کفر کے موجب حبط طاعات ہوتے ہین محض غلط ٹھیرا کیونکہ کسی خاص سیئہ کا کسی خاص حسنہ کے اعتبار سے نافی شرط بقا ہونا مستلزم اسکو نہین کہ ہر سیئہ ہر حسنہ کے لیے موجب حبط ہوجاوے کیونکہ یہ بطلان بوجہ سیئہ ہونیکے نہین بلکہ بوجہ نفی شرط بقا کے ہی خوب سمجھ لو۔ و نیز مثل شرائط صحت و بقا کے طاعات مین اُنکے انوار و برکات کی بھی کچھ شرطین ہوتی ہین آیت ایود کے ذیل مین اُسکا بیان بھی آتا ہی **ربط** صدقات باطلہ غیر مقبولہ کی مثال بیان فرماکر آگے صدقات مقبولہ کی مثال بیان فرماتے ہین **مثال نفقات مقبولہ** وَمَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمُ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ وَتَثْبِيْتًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ كَمَثَلِ جَنَّةٍ بِرَبْوَةٍ اَصَابَهَا وَابِلٌ فَاٰتَتْ اُكُلَهَا ضِعْفَيْنِ ۚ فَاِنْ لَّمْ يُصِبْهَا وَابِلٌ فَطَلٌّ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۝۲۶۵ اور اُن لوگون کے خرچ کیے ہوئے مال کی حالت جو اپنے مالونکو خرچ کرتے ہین اللہ تعالی کی رضاجوئی کی غرض سے (جو کہ خاص اس عمل سے حاصل ہوگی) اور اس غرض سے کہ اپنے نفسون (کو اس عمل شاق کا خوگر بناکر اُن) مین پختگی پیدا کرین (تاکہ دوسرے اعمال صالحہ سہولت سے صادر ہوا کرین پس ان لوگون کے نفقات و صدقات کی حالت) مثل حالت ایک باغ کے ہے جو کسی ٹیکرے پر ہو کہ (اس جگہ کی ہوا لطیف اور بارآور ہوتی ہے اور) اُسپر زور کی بارش پڑی ہو پھر وہ (باغ لطافت ہوا اور بارش کے سبب اور باغون سے یا اور دفعون سے) دونا (چوگنا) پھل لایا ہو اور اگر ایسے زور کا مینہ نہ پڑے تو ہلکی پھوار (یعنی خفیف بارش) بھی اُسکو کافی ہے (کیونکہ زمین اور موقع اُسکا اچھا ہے) اور اللہ تعالی تمہارے کامون کو خوب دیکھتے ہین (اسلیے جب وہ اخلاص دیکھتے ہین ثواب بڑھا دیتے ہین)۔ **ف** اللہ تعالی کی رضاجوئی کا مطلب ہر عمل مین تو ظاہر ہے اور تثبیت کی توضیح یہ ہی کہ یہ بات تجربہ سے ثابت ہوئی ہی اور اہل سلوک کے برتاؤ مین ہی کہ جس کام مین نفس کو قدرے مشقت ہو اُسکے بار بار کرنے سے نفس کے اندر بسبب عادت کے ایک ملکہ راسخہ پیدا ہوجاتا ہی پس سیر دوسرے اعمال مین بھی پس و پیش نہین کرتا اور اُسکی صفت مزاحمت کی مغلوب ہوجاتی ہی تو اس آیت مین اُسکی ترغیب ہے کہ ہر عمل مین یہ نیت بھی ہو یا اچھا ہی کہ دوسرے اعمال کے لیے نفس مین آمادگی ہو اور یہی حاصل ہوتا ہی مجاہدہ کا و نیز خود اس عمل انفاق کا بھی اس سے جب ملکہ پیدا ہوگا تو اس عمل کو جو کہ موجب رضات الٰہیہ ہی بار بار کریگا جس سے مرضات الٰہیہ ہمیشہ حاصل ہوگی پس حاصل نیت کا یہ ہوگا کہ اسوقت بھی اللہ تعالی کی رضا حاصل ہو اور ایسی عادت ہوجاوے کہ آیندہ بھی ہمیشہ رضائے الٰہی حاصل کیا کرین پس اس تقریر پر دونون غایت کا حاصل رضائے الٰہی ٹھیری حالا بھی اور مآلا بھی خوب سمجھ لو۔ اور اس تشبیہ مین جو دو طرح کی بارش فرض کیگئی ہی اس سے مقصود تفاوت مراتب اخلاص کا بیان کرنا ہی کہ چونکہ یہ انفاق ایمان کے ساتھ مقرون ہی من واذی و ریا اسمین مفقود ہے اخلاص اُس مین موجود ہی تو ضرور ہی مقبول ہوکر موجب تضاعف اجر و ثواب ہوجاتا ہی خواہ اخلاص اعلیٰ درجہ کا ہو یا اوسط یا ادنی درجہ کا ہو نفس قبول و تضاعف کے لیے ہر حال مین کافی ہی گو تفاوت مراتب اخلاص سے مراتب قبول و تضاعف مین بھی تفاوت ہوجاویگا **ربط** اس مقام پر تین قسم کے صدقات کا بیان ہی قسم اول جسمین شرائط صحت و بقا پائی جاوین یہ اس رکوع کے اول کی دو آیتون مین اور اس آیت و مثل الذین الخ مین دو مثالونکے ضمن مین مذکور ہی کمثل حبۃ انبتت سبع الخ اور کمثل جنۃ بربوۃ الخ قسم دوم جسمین شرط صحت ہی نہ پائی جاوے یعنی ایمان اخلاص انفرادًا یا اجتماعًا اسکو کالذی ینفق مالہ الخ مین اس مثال کے ساتھ بیان فرمایا کمثل صفوان الخ قسم سوم جسمین شرط صحت تو پائی گئی مگر شرط بقا نہ پائی گئی

**اللغات** اُکل الشیٔ الماکول والمراد ثمرہا وقرأ ابو عمرو وابن کثیر و نافع بسکون الکاف تخفیفا کذا فی روح المعانی ۱۲

**النحو** فطل ای یکفیہا فالمسند محذوف ۱۲

**البلاغۃ** بربوۃ فی روح المعانی للطافۃ ہوائہا من انفسہم جوزان تکون معنی اللام والمعنی توطینا لانفسہم علی طاعۃ اللہ تعالی ضعفین ای ضعفا بعد ضعف فالتثنیۃ للتکثیر او مثلی ماکانت تثمر فی سائر الاوقات بسبب ما اصابہا من الوابل او اربعۃ امثالہ بناءً علی الخلاف فی ان الضعف بل ہو المثل

أَيَوَدُّ أَحَدُكُمْ أَن تَكُونَ لَهُ جَنَّةٌ مِّن نَّخِيلٍ وَأَعْنَابٍ تَجْرِي مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ لَهُ فِيهَا

بھلا تم مین سے کسیکو یہ بات پسند ہے کہ اسکا ایک باغ ہو کھجورونکا اور انگورون کا اُس کے نیچے نہرین چلتی ہون

مِن كُلِّ الثَّمَرَاتِ وَأَصَابَهُ الْكِبَرُ وَلَهُ ذُرِّيَّةٌ ضُعَفَاءُ فَأَصَابَهَا إِعْصَارٌ فِيهِ نَارٌ فَاحْتَرَقَتْ

اس شخص کے یہان اُس باغ مین اور بھی ہر قسم کے میوے ہون اور اس شخص کا بڑھاپا آگیا ہوگا اور اُسکے اہل وعیال بھی ہون جنمین قوت نہین سو اُس باغ پر ایک بگولا آیا جسمین آگ ہو پھر وہ باغ جل جاوے۔

كَذَٰلِكَ يُبَيِّنُ اللَّهُ لَكُمُ الْآيَاتِ لَعَلَّكُمْ تَتَفَكَّرُونَ ۝

اللہ تعالےٰ اسیطرح نظائر بیان فرماتے ہین تمہارے لیے تاکہ تم سوچا کرو

ع ۳۶ | ۴

یعنی ترک من واذی اُسکو اگلی آیت مین ایک مثال کے ساتھ بیان فرماتے ہین اور قسم اول کی دو مثالین لائیمین شاید اُسکے مقبول ہونیکی وجہ سے زیادہ اہتمام شان مقصود ہو واللہ اعلم **مثال نفقات وطاعات فاسدہ بعد الصحۃ** اَيَوَدُّ اَحَدُكُمْ اَنْ تَكُوْنَ لَهٗ جَنَّةٌ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّ اَعْنَابٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ لَهٗ فِيْهَا مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ وَ اَصَابَهُ الْكِبَرُ وَ لَهٗ ذُرِّيَّةٌ ضُعَفَآءُ فَاَصَابَهَآ اِعْصَارٌ فِيْهِ نَارٌ فَاحْتَرَقَتْ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ لَعَلَّكُمْ تَتَفَكَّرُوْنَ ۝ ۲۶۶ بھلا تم مین سے کسیکو یہ بات پسند ہے کہ اُسکا ایک باغ ہو کھجورون کا اور انگورون کا (یعنی زیادہ[۲] درخت اُسمین ان کے ہون اور) اُس (باغ) کے (درختون کے) نیچے نہرین چلتی ہون (جس سے وہ خوب سرسبز و شاداب ہون اور) اُس شخص کے یہان اُس باغ مین (علاوہ کھجورون اور انگورون کے) اور بھی ہر قسم کے (مناسب[۳]) میوے ہون اور اُس شخص کا بڑھاپا آگیا ہوگا (جو کہ زمانہ زیادہ احتیاج کا ہوتا ہے) اور اُسکے اہل وعیال بھی ہون جنمین (کمانیکی) قوت نہین (اس صورت مین اہل وعیال سے بھی اُسکو توقع خبرگیری کی نہین ہوگی بس وجہ معاش صرف وہی باغ ہوا) سو (ایسی حالت مین کیا ہوا کہ) اُس باغ پر ایک بگولا آیا جسمین آگ (کا مادہ) ہو پھر (اس سے) وہ باغ جل جاوے (ظاہر بات ہے کہ کسیکو اپنے لیے یہ بات پسند نہین آسکتی پھر اُسی کی مشابہ تو یہ بات بھی ہے کہ اہل صدقہ دیا یا اور کوئی نیک کام کیا جسکے قیامت مین کار آمد ہونیکی امید ہو جو کہ وقت ہوگا غایت احتیاج کا اور زیادہ مدار قبول ہوگا ان ہی طاعات پر پھر ایسے وقت مین معلوم ہوگا کہ ہمارے من واذی یا اور معاصی سے ہماری طاعات باطل یا بے برکت ہوگئین اُسوقت کیسی سخت حسرت ہوگی کہ کیسی کیسی آرزؤنکا خون ہوگیا پس جب تم اس مثال کے واقعہ کو پسند نہین کرتے تو ابطال طاعات کو کیسے گوارہ کرتے ہو) اللہ تعالےٰ اسیطرح نظائر بیان فرماتے ہین تمہارے (سمجھانیکے) لیے تاکہ تم سوچا کرو (اور سوچ کر اُسکے موافق عمل کیا کرو) **ف** توجیہ مثال کی تقریر ترجمہ سے ظاہر ہے البتہ اتنی بات اور سمجھ لینا چاہیے کہ روح المعانی مین حضرت ابن عباسؓ سے اسکی تفسیر مین بروایت بخاری اور حاکم اور ابن جریر وعبد بن حمید منقول ہے جسکو حضرت عمرؓ نے بھی پسند فرمایا کہ یہ آیت اپنے مضمون مین تمام طاعات کو عام ہے جنکے بعد آدمی معاصی مین منہمک ہو کر اُن طاعات کو خراب کرڈالے اس عموم مین نفقات بھی آگئے اور تحقیق اُس خراب کرنے کی یہ ہے کہ جیسا آیہ یاایھا الذین اٰمنوا لا تبطلوا صدقاتکم کے تحت مین اجمالاً مذکور ہوا ہے کہ اعمال مین کچھ شرطین اُنکے انوار و برکات کی بھی ہوا کرتی ہین سو وہ شرط مطلقاً سیئات مین مشغول ہونے سے پرہیز کرنا ہے اور جب طاعات کے بعد معاصی مین مشغول ومستغرق ہو جاتا ہے تو اُن طاعات کے انوار وبرکات سلب ہو جاتے ہین جسکا اثر اس عالم مین تو یہ ہوتا ہے کہ جو حلاوت طاعت کی قلب مین پیدا ہوئی تھی وہ زائل ہو جاتی ہے اور ایک طاعت سے دوسری طاعت کا سلسلہ چلا کرتا ہے اور ویسا ہی سامان جمع ہونے لگتا ہے جسکو توفیق کہتے ہین یہ توفیق بند ہو جاتی ہے بلکہ طاعات معمولہ مین بھی کمی اور ناغہ اور سستی ہونے لگتی ہے اور ان امور فائتہ پر جو ثمرات آخرت مین ملتے اُن سے محروم رہیگا یہ اثر اُس عالم مین ہوگا اور اس نور وبرکت کے سلب ہونے کو بھی کہین کہین آیات واحادیث مین حبط وغیرہ الفاظ سے تعبیر کیا گیا ہے پس یہ حبط مشہور اصطلاحی نہین خوب سمجھ لو۔ **ربط** انفاق مین جن امور کی رعایت ضروری ہے ان مین سے بعض تو مذکور ہو چکین جیسے ترک من واذی وریاء وغیرہ اور ایک اُن مین یہ بھی ہے کہ وہ چیز ردی اور خراب نہو اسکو آگے بیان فرماتے ہین

**ملحقات الترجمة**

**[۱] قوله** فی العنوان نفقات وطاعات۔ زاد المعطوف لعموم الآیة لما نقل عن ابن عباس رضؓ وارتضاہ عمر رضؓ ۱۲

**[۲] قوله** زیادہ درخت الخ فلا یرد ان الجنة لما کان من نخیل واعناب فما معنی قوله من کل الثمرات وانما خصہما بالذکر لانہما اکرم الاشجار عند العرب ۱۲

**[۳] قوله** مناسب زاد للاشارة الی ان الاستغراق عرفی لا حقیقی ۱۲

**اللغات** الذریة ولد الرجل والنساء کذا فی القاموس ۱۲

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا كَسَبْتُمْ وَمِمَّآ اَخْرَجْنَا لَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ ۠ وَلَا تَيَمَّمُوا الْخَبِيْثَ

اے ایمان والو خرچ کیا کرو عمدہ چیز کو اپنی کمائی میں سے اور اس میں سے جو کہ ہمنے تمہارے لیے زمین سے پیدا کیا ہے اور ردی چیز کی طرف نیت مت لیجایا کرو

مِنْهُ تُنْفِقُوْنَ وَلَسْتُمْ بِاٰخِذِيْهِ اِلَّآ اَنْ تُغْمِضُوْا فِيْهِ ۭ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ غَنِىٌّ حَمِيْدٌ ۝ اَلشَّيْطٰنُ يَعِدُكُمُ

کہ اس میں سے خرچ کرو حالانکہ تم کبھی اسکے لینے والے نہیں ہاں مگر چشم پوشی کرجاؤ۔ اور یہ یقین رکھو کہ اللہ تعالیٰ کسی کے محتاج نہیں تعریف کے لائق ہیں شیطان تمکو محتاجی سے ڈراتا ہے

الْفَقْرَ وَيَاْمُرُكُمْ بِالْفَحْشَاۗءِ ۚ وَاللّٰهُ يَعِدُكُمْ مَّغْفِرَةً مِّنْهُ وَفَضْلًا ۭ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝ يُّؤْتِي الْحِكْمَةَ

اور تمکو بری بات کا مشورہ دیتا ہے اور اللہ تعالیٰ تم سے وعدہ کرتا ہے اپنی طرف سے گناہ معاف کردینے کا اور زیادہ دینے کا اور اللہ تعالیٰ وسعت والے ہیں خوب جاننے والے ہیں دین کا فہم جسکو چاہتے ہیں

مَنْ يَّشَاۗءُ ۚ وَمَنْ يُّؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ اُوْتِيَ خَيْرًا كَثِيْرًا ۭ وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝

دیدیتے ہیں اور جسکو دین کا فہم ملجاوے اسکو بڑی خیر کی چیز مل گئی اور نصیحت وہی لوگ قبول کرتے ہیں جو عقل والے ہیں۔

**رعایت جودت مال** يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا كَسَبْتُمْ وَمِمَّآ اَخْرَجْنَا لَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ ۠ وَلَا تَيَمَّمُوا الْخَبِيْثَ مِنْهُ تُنْفِقُوْنَ وَلَسْتُمْ بِاٰخِذِيْهِ اِلَّآ اَنْ تُغْمِضُوْا فِيْهِ ۭ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ غَنِىٌّ حَمِيْدٌ ۝۲۶۷ اے ایمان والو (نیک کام میں) خرچ کیا کرو عمدہ چیز کو اپنی کمائی میں سے اور (عمدہ چیز کو) اُس میں سے جوکہ ہم نے تمہارے (کام میں لانے کے) لیے زمین سے پیدا کیا ہے اور ردی (ناکارہ) چیز کیطرف نیت مت لیجایا کرو کہ اسمیں سے خرچ کرو حالانکہ (ویسی ہی چیز اگر کوئی تمکو تمہارے حق واجب کے عوض یا سوغات میں دینے لگے تو) تم کبھی اُسکے لینے والے نہیں ہاں مگر چشم پوشی (اور رعایت) کرجاؤ (تو اور بات ہے) اور یہ یقین رکھو کہ اللہ تعالیٰ کسیکے محتاج نہیں (جو ایسی ناکارہ چیزوں سے خوش ہوں) تعریف کے لائق ہیں (یعنی ذات وصفات میں کامل ہیں تو اُنکے دربار میں چیز بھی کامل تعریف کے لائق پیش کرنا چاہئے) **ف** شان نزول سے طیب کے معنی عمدہ کے لیے گئے کیونکہ بعضے لوگ خراب چیزیں لے آتے تھے اسپر یہ آیت نازل ہوئی تھی اور بعض نے عموم لفظ سے طیب کی تفسیر حلال کی کی ہے کیونکہ پوری عمدہ جب ہی ہے جب حلال بھی ہو پس اس بنا پر آیت میں اسکی بھی تاکید ہوگئی اور پہلی تفسیر پر دوسرے دلائل سے اس تاکید کو ثابت کیا جاویگا اور یاد رکھو کہ یہ اس شخص کے لیے ہے جسکے پاس عمدہ چیز ہو اور پھر وہ بری نکمی چیز خرچ کرے جیسا ماکسبتم اور اخرجنا اسکے موجود ہونے پر اور ولاتیمموا الخبیث منہ تنفقون عمدا نکمی چیز خرچ کرنے پر دلالت کررہا ہے اور جسکے پاس اچھی ہوہی نہیں وہ اس ممانعت سے بری ہے اور اُسکی وہ بھی مقبول ہے بعض علماء نے اس سے یہ مسئلے مستنبط کیے ہیں مسئلہ مال تجارت میں زکوٰۃ فرض ہے لقولہ ماکسبتم مسئلہ عشری زمین میں عشر واجب ہے لقولہ اخرجنا اور عشر مزارع پر ہے نہ کہ مالک ارض پر لقولہ لکم خلافا لابی حنیفۃ رح وہ لکم کا مخاطب مجموع کو کہدینگے تفصیل عشر کی کتب فقہ میں ہے اس بناء پر یہ آیت انفاق واجب کے بارہ میں ہوگی ربط آگے تنبیہ فرماتے ہیں کہ جسنے جو تمکو انفاق کی اور اُس میں عمدگی کی رعایت کی ترغیب دی ہے اسمیں شیطان اغوا کیا کرتا ہے تم اُسپر عمل مت کرنا **تنبیہ بر مزاحمت شیطان** اَلشَّيْطٰنُ يَعِدُكُمُ الْفَقْرَ وَيَاْمُرُكُمْ بِالْفَحْشَاۗءِ ۚ وَاللّٰهُ يَعِدُكُمْ مَّغْفِرَةً مِّنْهُ وَفَضْلًا ۭ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝۲۶۸ يُّؤْتِي الْحِكْمَةَ مَنْ يَّشَاۗءُ ۚ وَمَنْ يُّؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ اُوْتِيَ خَيْرًا كَثِيْرًا ۭ وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝۲۶۹ شیطان تمکو محتاجی سے ڈراتا ہے (کہ اگر خرچ کروگے یا اچھا مال خرچ کروگے تو محتاج ہوجاوگے) اور تمکو بری بات (یعنی بخل کا) مشورہ دیتا ہے اور اللہ تعالیٰ

**ملحقات الترجمۃ**

لـ۵ قولہ یا سوغات فیہ اشارۃ الی عموم الآیۃ للفرض والنافلۃ وقد اخذ التعمیم فی قولہ ولستم بآخذیہ بل الہدیۃ اکثر مایکون النفس عادۃ ۱۲

**اللغات** قال البیضاوی الوعد فی الاصل شائع فی الخیر والشر فی الحماسیۃ بر فرسع قال الفراء یقال وعدہ خیرا ووعدہ شرا فاذا اسقط الخیر والشر (ای المفعول) قالوا فی الخیر الوعد وفی الشر الایعاد والوعید الفحشاء قال البیضاوی العرب یسمی البخیل فاحشا ۱۲

**النحو** قولہ مما اخرجنا علی حذف المضاف ای من طیبات ما اخرجنا منہ تنفقون یمل ان یتعلق منہ بہ ویحتمل ان یتعلق بالنہی قولہ الا ان تغمضوا استثنی منہ مقدر ای فی وقت من الاوقات الا وقت الاغماض ۱۲

**البلاغۃ** قولہ مما اخرجنا تخصیصہ بذلک لان التفاوت فیہ اکثر ۱۲ بیضاوی

قولہ تغمضوا فی روح المعانی استعیر ہہنا کما قال الراغب للتغافل والتساہل اہ یؤتی الحکمۃ قال البیضاوی من یشاء مفعول اول اخر للاہتمام بالمفعول الثانی ومن یؤت الحکمۃ بناء للمفعول لانہ المقصود ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول روی الحاکم والترمذی وابن ماجۃ وغیرہم عن البراء قال نزلت ہذہ الآیۃ فینا معشر الانصار کنا اصحاب نخل وکان الرجل یاتی من نخلہ علی قدر کثرتہ وقلتہ وکان ناس ممن لایرغب فی الخیر یاتی الرجل بالقنو فیہ الشیص والحشف وبالقنو قد انکسر فیعلقہ فانزل اللہ یا ایہا الذین آمنوا انفقوا من طیبات ما کسبتم الآیۃ ۱۲

وَمَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ نَّفَقَةٍ اَوْ نَذَرْتُمْ مِّنْ نَّذْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُهٗ ؕ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ۝ اِنْ تُبْدُوا الصَّدَقٰتِ

اور تم لوگ جو کسی قسم کا خرچ کرتے ہو یا کسیطرح کی نذر مانتے ہو　سو حق تعالے کو سب کی یقینا اطلاع ہے۔ اور بیجا کام کرنے والونکا کوئی ہمراہی نہوگا۔ اگر تم ظاہر کرکے دو صدقون کو

فَنِعِمَّا هِيَ ۚ وَاِنْ تُخْفُوْهَا وَتُؤْتُوْهَا الْفُقَرَآءَ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ؕ وَيُكَفِّرُ عَنْكُمْ مِّنْ سَيِّاٰتِكُمْ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ۝

تب بھی اچھی بات ہے　اور اگر انکا اخفا کرو اور فقیرونکو دیدو　تو یہ اخفا تمہارے لیے زیادہ بہتر ہے اور اللہ تعالی تمہارے　کچھ گناہ بھی دور کردینگے اور اللہ تعالے تمہارے کیے ہوئے کامونکی خوب خبر رکھتے ہین

تمسے وعدہ کرتا ہے (خرچ کرنے پر اور اچھی چیز خرچ کرنے پر) اپنی طرف سے گناہ معاف کردینے کا اور زیادہ دینے کا (یعنی چونکہ نیک جگہ خرچ کرنا طاعت ہے اور طاعت سے معصیت کا کفارہ ہوجاتا ہے لہذا اس سے گناہ بھی معاف ہوتے ہین اور حق تعالی کسیکو دنیا مین بھی اور کسیکو آخرت مین خرچ کا عوض بھی زیادہ کرکے دیتے ہین) اور اللہ تعالی وسعت والے ہین (وہ سب کچھ دے سکتے ہین) خوب جاننے والے ہین (نیت کے موافق ثمرہ دیتے ہین اور یہ سب مضامین بہت ظاہر ہین لیکن انکو وہی شخص سمجھتا ہے جسکو دین کا فہم ہو اور اللہ تعالی) دین کا فہم جسکو چاہتے ہین دیدیتے ہین اور (سچ تو یہ ہے کہ) جسکو دین کا فہم ملجاوے اسکو بڑی خیر کی چیز ملگئی (کیونکہ دنیا کی کوئی نعمت اسکے برابر نافع نہین) اور نصیحت وہی لوگ قبول کرتے ہین جو عقل والے ہین (یعنی جو عقل صحیح رکھتے ہین) **ف** یہان ڈرانے سے مراد دور دراز کے اوہام ہین جو نیک کام مین خرچ کرنیکے وقت باوجود گنجایش مالی کے بھی گاہ گاہ متخیلہ مین آیا کرتے ہین اور دلیل اس تخصیص کی یامرکم بالفحشاء ہے کیونکہ بخل تو وسعت ہی کے وقت معتبر ہوتا ہے سو ایسے وہم مین ڈالنا یہ شیطان کا فعل ہے اور بخیل لوگ ان وہمون مین غلطان و پیچان رہتے ہین آیت مین اسپر عمل کرنیکی ممانعت ہے کیونکہ جب گنجایش ہے تو مناسب مقدار کے خرچ کرنے سے یہ محتاجی کا احتمال ہی غلط ہے پس حاصل آیت کا یہ ہوا کہ ایسے انفاق مین ضرر تو بالکل نہین اور نفع ہرطرح کا کہ مغفرت بھی ملے اور فضل بھی پس مقتضائے فہم یہی ہے کہ ایسی حالت مین شیطانی وسوسہ کو ہرگز قبول نکرے اور اگر ظاہرا اور یقینا محتاجی کے اسباب و قرائن موجود ہون تو شریعت خود ایسے شخص کو تطوعات صدقات و تبرعات سے روکتی ہے اور ایسے شخص کو خرچ نہ کرنیکو بخل بھی نہین کہہ سکتے خوب سمجھ لو اور دین کی فہم سب سے زیادہ نافع اسلیے ہے کہ اُس سے عقائد درست ہوتے ہین اعمال کی توفیق ہوتی ہے اور عقائد و اعمال پر آخرت مین نجات اور ثواب ہے اور دنیا کی کوئی نعمت ثواب اور نجات کی برابری نہین کرسکتی **ربط** اوپر آیتون مین انفاق کے متعلق جن شرائط کی رعایت کا حکم فرمایا ہے آگے اس رعایت کی تاکید ایک خاص پیرایہ مین فرماتے ہین کہ ہمکو سب خبر رہا کرتی ہے ہر کام کو درستی کے ساتھ کیا کرو **تاکید رعایت شرائط انفاق** وَمَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ نَّفَقَةٍ اَوْ نَذَرْتُمْ مِّنْ نَّذْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُهٗ ؕ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ۝ اور تم لوگ جو کسی قسم کا خرچ کرتے ہو یا کسی طرح کی نذر مانتے ہو سو حق تعالی کو سب کی یقینا اطلاع ہے اور بیجا کام کرنیوالون کا (قیامت مین) کوئی ہمراہی (حمایتی) نہوگا **ف** کسی قسم کے خرچ کرنے مین سب خرچ آگئے وہ بھی جسمین سب شرائط مذکورہ کی رعایت ہو اور وہ بھی جسمین کل کی یا بعض کی رعایت نہو مثلا فی سبیل اللہ نہو بلکہ معصیت مین ہو یا انفاق مین ریا ہو یا اسکے بعد من واذی ہو یا حلال یا عمدہ مال نہو۔ اسیطرح نذر کے عموم مین سب نذرین آگئین مثلا عبادت مالیہ کی نذر ہو اور اسی مناسبت سے انفاق کیساتھ نذر کو لائے ہین یا عبادۃ بدنیہ کی نذر ہو پھر وہ مطلق ہو یا کسی امر پر معلق ہو پھر یہ کہ اسکا ایفاء کیا گیا ہو یا نہ کیا گیا ہو اور مقصود اس کہنے سے کہ اللہ تعالی کو اسکی اطلاع ہے یہ ہے کہ ہم اسکی جزا دینگے یہ اسلیے سنایا تاکہ رعایت کی ترغیب اور عدم رعایت سے ترہیب ہو۔ اور بیجا کام کرنیوالون سے وہ لوگ مراد ہین جو ضروری شرائط کی رعایت نہین کرتے بلکہ احکام کی مخالفت کرتے ہین اونکو تصریحا وعید سنادی **ربط** آگے انفاق کے متعلق اسکی تحقیق ہے کہ اسکا اظہار افضل ہے یا اخفاء **تحقیق افضلیت اظہار یا اخفاء انفاق** اِنْ تُبْدُوا الصَّدَقٰتِ فَنِعِمَّا هِيَ ۚ وَاِنْ تُخْفُوْهَا وَتُؤْتُوْهَا الْفُقَرَآءَ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ؕ وَيُكَفِّرُ عَنْكُمْ مِّنْ سَيِّاٰتِكُمْ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ۝

**ملحقات الترجمہ**
ل قولہ طاعات سے معصیت کا کفارہ الخ لقولہ تعالی ان الحسنات یذھبن السیئات والمراد الصغائر بالاجماع ۱۲

**النحو** ما انفقتم مبتدأ ومن بیان لہ والخبر فان اللہ یعلمہ بمعنی یجازیکم علیہ۔ قال البیضاوی فنعم شیئا ابدارھا فی الحاشیۃ یعنی ان ہی ہو المخصوص لکن علی حذف المضاف لیحسن ارتباط الجزاء بالشرط ویدل علی ہذا تذکیر الضمیر فی فہو خیر لکم ای اخفاءہا ۱۲ **البلاغۃ** انما صرح بذکر الفقراء فی الاخفاء دون الابداء لانہ کان فیہ مظنۃ ان یقدم علیہ غنی لا یأخذ بمنظر من الناس اولیوثر المعطی احبابہ واحد قرابۃ ولا یفتش عن فقرہم ولکن تلک الاحتمالات فی الابداء خشیۃ لوم الناس فافہم کذا قالوا ۱۲

**اختلاف القراءۃ** قرأ نافع والحمزۃ والکسائی بجزم ما علی محل الفاء وما بعدہ کذا قال البیضاوی ۱۲۔

لَیْسَ عَلَیْكَ هُدٰىهُمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ یَهْدِیْ مَنْ یَّشَآءُ ؕ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَیْرٍ فَلِاَنْفُسِكُمْ ؕ وَمَا تُنْفِقُوْنَ

انکو ہدایت پر لے آنا کچھ آپکے ذمہ نہین ولیکن خدا تعالے جسکو چاہین ہدایت پر لے آوین۔ اور جو کچھ تم خرچ کرتے ہو اپنے فائدہ کی غرض سے کرتے ہو۔ اور تم اور کسی غرض سے خرچ نہین کرتے

اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ اللّٰهِ ؕ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَیْرٍ یُّوَفَّ اِلَیْكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ۝

بجز رضا جوئی ذات پاک حق تعالے کے۔ اور جو کچھ مال خرچ کر رہے ہو یہ سب پورا پورا تمکو مل جاویگا اور تمہارے لیے اس مین ذرا کمی نکیجاویگی۔

اگر تم ظاہر کرکے دو صدقون کو تب بھی اچھی بات ہے اور اگر انکا اخفاء کرو اور (اخفاء کے ساتھ) فقیرون کو دیدو تو یہ اخفاء تمہارے لیے زیادہ بہتر ہے اور اللہ تعالی (اسکی برکت سے) تمہارے کچھ گناہ بھی دور کردین گے اور اللہ تعالے تمہارے کیے ہوئے کامونکی خوب خبر رکھتے ہین **ف** اس مقام مین اقوال مختلف ہین مگر احقر کے ذوق مین حسب شہادت ظاہر قرآن وحدیث امام حسن بصری کا قول جو کہ کبیر مین منقول ہے راجح معلوم ہوتا ہے وہ یہ کہ یہ آیت فرض اور نفل سب صدقات کو شامل ہے اور سب مین اخفاء ہی افضل ہے اسمین دینی مصلحت بھی ہے کہ ریا سے ابعد ہے لینے والا بھی نہین شرماتا اور دنیوی مصلحت بھی ہے کہ اپنے مال کی مقدار علم لوگون پر ظاہر نہین ہوتی اور مراد افضلیت اخفاء سے آیت مین افضلیت فی نفسہ ہے پس اگر کسی مقام پر کسی عارض سے مثلاً دفع تہمت یا امید اقتدا وغیر ذلک اظہار کو ترجیح ہوجاوے تو افضلیت فی نفسہ کے منافی نہین اور کفارہ سیئات کچھ اخفاء کے ساتھ خاص نہین لیکن تخصیص ذکری جبکہ وہ مرجع ضمیر یا ترکیب مین جزء ہو اس نکتہ کے لیے ہے کہ نفس اخفاء مین کوئی ظاہری فائدہ نہین دیکھتا اسلیے منقبض ہوتا ہے پس ایک فائدہ عظیمہ پر تنبیہ کردیا جو باعتبار اعلان کے زیادہ متوقع الحصول ہے اور اسی لیے واللہ بما تعملون خبیر بڑھا یا یعنی خدا کو تو خبر ہے پھر اور کسیکو خبر نہو کیون منقبض ہوتے ہو اور یہ جو کہا کچھ گناہ وجہ اسکی یہ ہے کہ ایسے حسنات سے صرف صغیرہ گناہ معاف ہوتے ہین اور کبیرہ کی معافی کے دو طریق ہین ایک توبہ بشرائطہا دوسرے محض فضل ورحمت **ربط** آگے یہ بات بتلاتے ہین کہ صدقہ خیرات دو مین کچھ مسلمان کی تخصیص نہین ہے اگر کافر بھی حاجتمند ہو اسکے ساتھ احسان کرنے سے دریغ مت کرو بشرطیکہ اہل اسلام کو ضرر پہونچانے پر آمادہ نرہتا ہو

**عموم احسان بمسلم وکافر** لَیْسَ عَلَیْكَ هُدٰىهُمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ یَهْدِیْ مَنْ یَّشَآءُ ؕ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَیْرٍ فَلِاَنْفُسِكُمْ ؕ وَمَا تُنْفِقُوْنَ اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ اللّٰهِ ؕ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَیْرٍ یُّوَفَّ اِلَیْكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ۝ ۲۷۲ چونکہ بہت سے صحابہ کفار کو بایں مصلحت خیرات نہ دیتے تھے کہ شاید اسی تدبیر سے کچھ لوگ مسلمان ہوجاوین اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی یہی رای دی تھی اسلیے اس آیت مین دونون طرح کے خطاب کرکے ارشاد فرماتے ہین کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم) ان (کافرون) کو ہدایت پر لے آنا کچھ آپکے ذمہ (فرض واجب) نہین (جسکے لیے اتنے دور دراز اہتمام کیے جاوین) ولیکن (یہ تو) خدا تعالے (کا کام ہے) جسکو چاہین ہدایت پر لے آوین (آپکا کام صرف ہدایت کا پہونچا دینا ہے خواہ کوئی ہدایت پر آوے یا نہ آوے اور ہدایت کا پہونچا دینا کچھ اس ممانعت پر موقوف نہین) اور (اے مسلمانو) جو کچھ تم خرچ کرتے ہو اپنے فائدہ کی غرض سے کرتے ہو اور (اس فائدہ کا بیان یہ ہے کہ) تم اور کسی غرض سے خرچ نہین کرتے بجز رضا جوئی ذات پاک حق تعالے کے (کہ ثواب اسکے لوازم سے ہے اور یہ غرض ہر حاجتمند کی رفع حاجت کرنیسے حاصل ہوتی ہے پھر مسلمان فقیر کی تخصیص کیون کیجاوے) اور (نیز) جو کچھ مال خرچ کر رہے ہو یہ سب (یعنی اسکا عوض اور ثواب) پورا پورا تم (ہی) کو (آخرت مین) ملجاویگا اور تمہارے لیے اسمین ذرا کمی نکیجاویگی (سو تمکو اپنے عوض سے مطلب رکھنا چاہیے اور عوض ہر حالمین ملیگا پھر تمکو اس سے کیا بحث کہ ہمارا صدقہ مسلمان ہی کو ملے کافر کو نہ ملے۔ خلاصہ یہ کہ نیت بھی تمہاری اصل مین اپنے ہی نفع حاصل کرنیکی ہے اور واقع مین بھی حاصل خاص تم ہی کو ہوگا پھر ان زوائد پر کیون نظر کیجاتی ہے کہ یہ نفع خاص اسی طریق سے حاصل کیا جاوے کہ مسلمان ہی کو صدقہ دین کافر کو نہ دین شیخ سعدی کا شعر گویا اسی آیت کی تفسیر ہے **ف** گراد می برد پیش آتش سجود ٭ تو دا پس چرا میکشی دست جود ٭ اور جاننا چاہیے کہ حدیث مین جو آیا ہے کہ تیرا کھانا خاص متقی کھایا کرین مراد اس سے طعام دعوت ہے اور آیت مین طعام حاجت پس تعارض کا شبہ نہ کیا جاوے **مسئلہ** حربی کافر کو صدقہ وغیرہ جائز نہین **مسئلہ** کافر ذمی یعنی غیر حربی کو زکوۃ دینا جائز نہین

**الروایات** فی روح المعانی اخرج ابن ابی حاتم وغیرہ عن ابن عباس رض ان النبی صلے اللہ علیہ وسلم کان یامرنا ان لا نتصدق الا علی اہل الاسلام حتے نزلت ہذہ الآیۃ

واخرج ابن جریر عنہ قال کان اناس من الانصار لہم انسباء وقرابۃ وکانوا یتقون ان یتصدقوا علیہم ویریدونہم ان یسلموا فنزلت آہ

**ملحقات الترجمۃ**

۱۵ قولہ فی وجہ الربط تخصیص نہین۔ تقریرہ ان حاصل نہیہ صلی اللہ علیہ وسلم کان سلبا کلیا وحاصل الآیۃ الایجاب الجزئی المتحقق ببعض الصدقات فلا یرد ان الآیۃ عامۃ فی کل الصدقات فان محط الفائدۃ عموم المصرف لا عموم المصروف ولعل نہیہ صلی اللہ علیہ وسلم کان فی غیر الزکوۃ وقرینتہ علی محصل قول عصام ان الزکوۃ کان صرفہا من بیت المال لا من المزکین والخطاب للمتصدقین فدل علے ان الکلام فی غیر الزکوۃ وایضا قولہ علیہ السلام فی الزکوۃ ماخذہا من اغنیاۂہم وردہا فی فقرائہم اخرج الزکوۃ من ہذا العموم الظاہری فبقی غیرہا علے الجواز ویؤیدہ قولہ علیہ السلام تصدقوا علی اہل الادیان کلہا اخرجہ العینی عن مصنف ابن شیبۃ مرسلا وفی الہدایۃ لولا حدیث معاذ لقلنا بالجواز فی الزکوۃ اما استثناء الحربی فلقولہ تعالی انما ینہاکم اللہ عن الذین قاتلوکم فی الدین ۱۲

۱۵ قولہ اس فائدہ کا بیان اشارۃ الی کون العطف تفسیریا ۱۲

۱۵ قولہ خلاصہ اشار بہذا التقریر الی تغائر مفہومی فلانفسکم ویوف الیکم

لِلْفُقَرَآءِ الَّذِیْنَ اُحْصِرُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ لَا یَسْتَطِیْعُوْنَ ضَرْبًا فِی الْاَرْضِ یَحْسَبُھُمُ الْجَاھِلُ اَغْنِیَآءَ مِنَ التَّعَفُّفِ

اصل حق اُن حاجتمندوں کا ہے جو مقید ہو گئے ہوں اللہ کی راہ میں وہ لوگ کہیں ملک میں چلنے پھرنے کا امکان نہیں رکھتے ناواقف انکو تونگر خیال کرتا ہے انکے سوال سے بچنے کے سبب سے

تَعْرِفُھُمْ بِسِیْمٰھُمْ لَا یَسْئَلُوْنَ النَّاسَ اِلْحَافًا وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَیْرٍ فَاِنَّ اللّٰہَ بِہٖ عَلِیْمٌ ۝ اَلَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ

تم انکو انکے طرز سے پہچان سکتے ہو　وہ لوگوں سے لپٹ کر مانگتے نہیں پھرتے　اور جو مال خرچ کروگے　بیشک حق تعالےٰ کو اسکی خوب اطلاع ہے۔　جو لوگ خرچ کرتے ہیں

اَمْوَالَھُمْ بِالَّیْلِ وَالنَّھَارِ سِرًّا وَّعَلَانِیَۃً فَلَھُمْ اَجْرُھُمْ عِنْدَ رَبِّھِمْ وَلَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ ۝

اپنے مالوں کو　رات میں　اور دن میں　پوشیدہ اور آشکارا　سو ان لوگوں کو ان کا ثواب ملیگا انکے رب کے پاس اور نہ انپر کوئی خطرہ ہے اور نہ وہ مغموم ہونگے

رکوع ۵

اور دوسرے صدقات واجبہ ونفل سب جائز ہیں اور آیت میں زکوٰۃ داخل نہیں **ربط** اوپر صدقات میں مومن کی تخصیص نہ ہونے کا بیان فرمایا تھا آگے اصل مستحق کا بیان فرماتے ہیں یعنی حاجت کے وقت سبکو دینا چاہیے لیکن اصل استحقاق اُن لوگوں کا ہے جن میں خاص صفتیں ہوں یعنی اپنی طرف سے تو ایسوں ہی کو تفتیش کر کے دے اور یوں بلاتفتیش جسکی حاجت پر اطلاع ہو جاوے اُسکو دیدیا کرے بس کچھ تعارض نہ رہا **اصل مستحقین صدقات** لِلْفُقَرَآءِ الَّذِیْنَ اُحْصِرُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ لَا یَسْتَطِیْعُوْنَ ضَرْبًا فِی الْاَرْضِ یَحْسَبُھُمُ الْجَاھِلُ اَغْنِیَآءَ مِنَ التَّعَفُّفِ ج تَعْرِفُھُمْ بِسِیْمٰھُمْ لَا یَسْئَلُوْنَ النَّاسَ اِلْحَافًا ط وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَیْرٍ فَاِنَّ اللّٰہَ بِہٖ عَلِیْمٌ ۝ ۲۷۳ (صدقات)[1] اصل حق اُن حاجتمندوں کا ہے جو مقید ہو گئے ہوں اللہ کی راہ (یعنی دین کی خدمت) میں (اور اسی خدمت دین میں مقید اور مشغول رہنے سے) وہ لوگ (طلب معاش کے لیے) کہیں ملک میں چلنے پھرنے کا (عادۃً)[2] امکان نہیں رکھتے (اور) ناواقف انکو تونگر خیال کرتا ہے انکے سوال سے بچنے کے سبب سے (البتہ) تم ان لوگوں کو ان کے طرز (ہیئت) سے پہچان سکتے ہو (کیونکہ فقر وفاقہ سے چہرہ اور بدن میں گونہ اضمحلال ضرور آجاتا ہے اور یوں) وہ لوگوں سے لپٹ کر مانگتے نہیں پھرتے (جس سے کوئی انکو حاجتمند سمجھے یعنی[3] مانگتے ہی نہیں کیونکہ اکثر جو لوگ مانگنے کے عادی ہیں وہ لپٹ کر ہی مانگتے ہیں) اور (ان لوگوں کی خدمت کرنیکو) جو مال خرچ کروگے بیشک حق تعالےٰ کو اسکی خوب اطلاع ہے (اور لوگوں کو دینے سے انکی خدمت کا فی نفسہ زیادہ ثواب دینگے) **ف** فی نفسہ کی قید لگانے کی وجہ تقریر ربط سے معلوم ہو چکی ہے یعنی اصل میں تو زیادہ اسی میں ثواب ہے لیکن کسی عارض کی وجہ سے انکے غیر میں ثواب کا زیادہ ہونا ممکن ہے مثلاً ان لوگوں کی حاجت سے زیادہ دوسروں کو حاجت ہو یا یہ توقع ہو کہ انکی تو خدمت کوئی اور بھی کر دیگا اور دوسرے بالکل محروم ہی رہ جاوینگے اور جہاں یہ عوارض نہوں وہاں یہ لوگ خدمت کے لیے افضل ہیں اور یہ تطبیق بھی ہو سکتی ہے اوپر کی آیت کے مضمون اور اُس حدیث میں جو اسکے تحت میں لکھی گئی ہے یعنی فی نفسہ تقی کی خدمت افضل ہے اور عارض کی وجہ سے غیر تقی بلکہ غیر مومن کے ساتھ احسان کرنے میں بھی افضلیت ممکن ہے۔ اور جاننا چاہیے کہ ہمارے ملک میں اس آیت کے مصداق سب سے زیادہ وہ حضرات ہیں جو علوم دینیہ کی اشاعت میں مشغول ہیں پس اس بنا پر سب سے اچھا مصرف طالب العلم ٹھیرے اور انپر جو بعض نا تجربہ کاروں کا یہ طعن ہے کہ ان سے کمایا نہیں جاتا اسکا جواب قرآن میں دیدیا گیا جسکا حاصل یہ ہے کہ ایک شخص ایسے دو کام نہیں کر سکتا جنمیں سے ایک میں یا دونوں میں پوری مشغولی کی ضرورت ہو اور جسکو علم دین کا کچھ مذاق ہوگا وہ مشاہدہ سے سمجھ سکتا ہے کہ اسمیں غایت مشغولی وانہماک کی حاجت ہے اسلیے اسکے ساتھ اکتساب مال کا شغل جمع نہیں ہو سکتا اور اسکے کرنے سے علم دین کی خدمت ناتمام رہ جاتی ہے چنانچہ ہزاروں نظائر ہمیشہ نظر میں ہیں **ربط** آگے یہ بتلانا مقصود ہے کہ انفاق فی الخیر میں کسی زمانہ اور کسی حالت کی تخصیص نہیں بلکہ جب موقع ہو خرچ کرنا چاہیے سب مقبول ہے **عدم تخصیص اوقات و حالات در انفاق** اَلَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَھُمْ بِالَّیْلِ وَالنَّھَارِ سِرًّا وَّعَلَانِیَۃً فَلَھُمْ اَجْرُھُمْ عِنْدَ رَبِّھِمْ وَلَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ ۝ ۲۷۴ جو لوگ خرچ کرتے ہیں اپنے مالوں کو رات میں اور دن میں (یعنی بلا تخصیص اوقات) پوشیدہ اور آشکارا (یعنی بلا تخصیص حالات) سو ان لوگوں کو انکا ثواب ملیگا

**ملحقات الترجمۃ**

**[1] قولہ** صدقات اصل حق اشارۃ الی حذف المبتدأ ان یکون اللام للاستحقاق

**[2] قولہ** عادۃً یعنی ان المنفی الاستطاعۃ العادیۃ لا العقلیۃ ۱۲

**[3] قولہ** یعنے مانگتے ہی نہیں نفی صحیح المعاں وھو المروی عن ابن عباس والیہ ذھب الفراء والزجاج واکثر ارباب المعانی وعلیہ یکون النفی متوجھا للامرین علی حد قول الاعشی ع لا یغمز الساق من این ولا وصب ولا یعض علی شرسوفۃ الصفر ۔ والغرض ملل ہذا انما یحسن اذا کان القصد لازما للمنفی لیکون لا ہم حتی یلزم من نفیہ نفیہ برہانی وھھنا لیس کذلک اذ الالحاف لیس لازما للسؤال ولکلام مع تمام ابحاثہ عالیس برتی عندی وانما الجواب عندی ما اخترت فی تقریر الترجمۃ من کون للالحاف لازما للسؤال فی الاکثر کما ہو مشاہد ۱۲

**النحو** ۔ الباء بمعنی فی ، سراً وعلانیۃ مصدر ای انفاقا سرا ۱۲

**البلاغۃ** ۔ انما قدم اللیل والسر لافضلیۃ الاخفاء فی نفسہ ۱۲

**الروایات** فی لباب النقول اخرج عبد الرزاق وابن جریر وابن ابی حاتم والطبرانی بسند ضعیف عن ابن عباس قال نزلت ہذہ الآیۃ فی علی بن ابی طالب کانت معہ اربعۃ دراہم فانفق باللیل درہما وبالنہار درہما وسرا درہما وعلانیۃ درہما واخرج ابن المنذر عن ابن المسیب قال الآیۃ نزلت فی عبد الرحمن بن عوف وعثمان بن عفان فی نفقتہم فی جیش العسرۃ ۱۲

اَلَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ الرِّبٰوا لَا يَقُوْمُوْنَ اِلَّا كَمَا يَقُوْمُ الَّذِيْ يَتَخَبَّطُهُ الشَّيْطٰنُ مِنَ الْمَسِّ ؕ ذٰلِكَ

جو لوگ سود کھاتے ہین نہین کھڑے ہونگے مگر جس طرح کھڑا ہوتا ہی ایسا شخص جسکو شیطان خبطی بنادے لپٹ کر یہ اس لیے ہوگی

بِاَنَّهُمْ قَالُوْۤا اِنَّمَا الْبَيْعُ مِثْلُ الرِّبٰوا ۘ وَاَحَلَّ اللّٰهُ الْبَيْعَ وَحَرَّمَ الرِّبٰوا ؕ فَمَنْ جَآءَهٗ مَوْعِظَةٌ مِّنْ

کہ ان لوگون نے کہا تھا کہ بیع بھی تو مثل سود کے ہے حالانکہ اللہ تعالےٰ نے بیع کو حلال فرمایا ہے اور سود کو حرام کردیا ہی پھر جس شخص کو اُسکے پروردگار کیطرف سے نصیحت پہونچی

رَّبِّهٖ فَانْتَهٰى فَلَهٗ مَا سَلَفَ ؕ وَاَمْرُهٗۤ اِلَى اللّٰهِ ؕ وَمَنْ عَادَ فَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝

اور وہ باز آگیا تو جو کچھ پہلے ہوچکا ہے وہ اُسیکا رہا اور معاملہ اُسکا خدا کے حوالہ رہا اور جو شخص پھر عود کرے تو یہ لوگ دوزخ مین جاوینگے وہ اُسمین ہمیشہ رہینگے۔

يَمْحَقُ اللّٰهُ الرِّبٰوا وَيُرْبِى الصَّدَقٰتِ ؕ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ كَفَّارٍ اَثِيْمٍ ۝

اللہ تعالےٰ سود کو مٹاتے ہین اور صدقات کو بڑھاتے ہین۔ اور اللہ تعالےٰ پسند نہین کرتے کسی کفر کرنے والے کو کسی گناہ کے کام کرنیوالے کو۔

قیامت کے روز) ان کے رب کے پاس (جاکر) اورنہ (اُسروز) ان پر کوئی خطرہ (واقع ہونے والا) ہی اور نہ وہ مغموم ہونگے **ف** اس تعمیم سے بھی یہ بات معلوم ہوگئی کہ پوشیدہ خرچ کرنا اُسیوقت افضل ہی جبتک آشکارا خرچ کرنیمین کسی عارض سے ترجیح نہو مثلاً اسوقت مجمع مین ایک شخص کا دم نکلا جاتا ہی اور ہم اُسکو نفع پہونچا سکتے ہین اب وہان یہ انتظار کرنا کہ جب سب ہٹ جاوین اُسوقت اسکی خبر گیری کرینگے اُسی مثل کا مصداق ہوجانا ہی تاتریاق از عراق آوردہ شود مارگزیدہ مردہ شود۔ اور یہ جو کہا گیا کہ ان پر کوئی خطرہ واقع ہونیوالا نہین اس سے یہ شبہ جاتا رہا کہ قیامت کے روز تو خاص بندے بھی بخوف اور خطر مین مشغول ہونگے وجہ دفع شبہ ظاہر ہے کہ گو انکو خود خطرہ ہو مگر جس امر کا خطرہ ہی وہ انکو پیش نہ آویگا **ربط** تفصیل مضامین انفاق سے پہلے منجملہ ابواب البر کے پینتیس[۳۵] حکمونکا بیان ہوا ہی بعض احکام کا یہان سے بیان ہوتا ہی اور ان بقیہ احکام کا ارتباط مضمون انفاق کے ساتھ اس سےاور زیادہ ہوگیا کہ یہ سب احکام مثل انفاق کے مال ہی کے ساتھ تعلق ہین چنانچہ ربوا ظاہر ہی کہ مال سے متعلق ہی اسیطرح مدیون کو مہلت دینا دین کے معاملات کو لکھوالینا۔ ان معاملات مین شاہد بنانا۔ ان شاہدون کاتبون کو بوجہ عذر تنگ نہ کرنا۔ رہن رکھنا رکھانا **حکم سی و ششم تحریم وذم ربوا**۔ اَلَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ الرِّبٰوا لَا يَقُوْمُوْنَ اِلَّا كَمَا يَقُوْمُ الَّذِيْ يَتَخَبَّطُهُ الشَّيْطٰنُ مِنَ الْمَسِّ ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْۤا اِنَّمَا الْبَيْعُ مِثْلُ الرِّبٰوا ۘ وَاَحَلَّ اللّٰهُ الْبَيْعَ وَحَرَّمَ الرِّبٰوا ؕ فَمَنْ جَآءَهٗ مَوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ فَانْتَهٰى فَلَهٗ مَا سَلَفَ ؕ وَاَمْرُهٗۤ اِلَى اللّٰهِ ؕ وَمَنْ عَادَ فَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝۲۷۵ يَمْحَقُ اللّٰهُ الرِّبٰوا وَيُرْبِى الصَّدَقٰتِ ؕ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ كَفَّارٍ اَثِيْمٍ ۝۲۷۶ جو لوگ سود کھاتے ہین (یعنی لیتے ہین) نہین کھڑے ہونگے (قیامت مین قبرون سے) مگر جسطرح کھڑا ہوتا ہی ایسا شخص جسکو شیطان خبطی بنادے لپٹ کر (یعنی حیران مدہوش) یہ (سزا) اسلیے ہوگی کہ ان (سودخوار) لوگون نے (سود کے حلال ہونے پر استدلال کرنے کے لیے) کہا تھا کہ بیع بھی تو مثل سود کے ہے (کیونکہ اسمین بھی مقصود نفع حاصل کرنا ہوتا ہے اور بیع یقیناً حلال ہے پھر سود بھی جو کہ اُسکا مثل ہی حلال ہونا چاہیے) حالانکہ (دونون مین کھلا فرق ہی کہ) اللہ تعالیٰ نے (جو کہ مالک ہین احکام کے) بیع کو حلال فرمایا اور سود کو حرام کردیا ہی (اس سے زیادہ اور کیا فرق ہوگا) پھر جس شخص کو اُسکے پروردگار کیطرف سے (اس بارہ مین) نصیحت پہونچی اور وہ (اس سود کے فعل سے اور اس کفر کے قول سے یعنے حلال کہنے سے) باز آگیا (یعنے حرام سمجھنے لگا اور لینا بھی چھوڑدیا) تو جو کچھ (اس حکم کے آنے سے پہلے (لینا) ہوچکا ہی وہ اُسیکا رہا (یعنی ظاہر شرع کے نزدیک اُسکی یہ توبہ قبول ہوگئی اور لیا ہوا مال اُسی کی ملک ہے)، اور (باطنی) معاملہ اسکا (کہ وہ دل سے باز آیا ہی یا منافقانہ توبہ کرلی ہی یہ) خدا کے حوالہ رہا (اگر دل سے توبہ کی ہوگی عنداللہ نافع ہوگی ورنہ کالعدم ہوگی تم کو بدگمانی کا کوئی حق نہین) اور جو شخص (نصیحت مذکور سنکر بھی اُسی قول اور اُسی فعل کیطرف) پھر عود کرے تو (بوجہ اسکے کہ انکا یہ فعل خود گناہ کبیرہ ہے) یہ لوگ دوزخ مین جاوینگے (اور بوجہ اسکے کہ انکا یہ قول کفر ہے اسلیے) وہ اُس (دوزخ) مین ہمیشہ رہینگے (اور گو سود لینے سے فی الحال مال بڑھتا نظر آتا ہی لیکن مآل کار) اللہ تعالیٰ سود کو مٹاتے ہین (کبھی تو دنیا ہی مین سب برباد ہوجاتا ہی ورنہ آخرت مین تو یقینی بربادی ہے کیونکہ وہان اسپر عذاب ہوگا) اور (برخلاف اسکے صدقہ دینے مین گو فی الحال مال گھٹتا معلوم ہوتا ہی لیکن مآل کار اللہ تعالیٰ) صدقات کو بڑھاتے ہین (کبھی تو دنیا مین بھی ورنہ آخرت مین تو یقیناً بڑھتا ہی کیونکہ وہان اسپر بہت سا ثواب ملیگا جیسا اوپر

**ملحقات الترجمہ**

**ل۵ قولہ** یعنی لیتے ہین ماخذہ البیضاوی حال وانما ذکر الاکل لانہ اعظم منافع المال ۱۲ **ل۵ قولہ** بیع بھی تو مثل سود کے ہذا التقریر للاستدلال افہمنی اللہ دوقاتم رایتہ لصاحب الانصاف فلا یحتاج الی ارتکاب تکلف ما ۱۲ **ل۵ قولہ** باطنی کمانی ہذا التقریر لجملۃ وامرہ الی اللہ ما تقتضی اللہ تعالےٰ بعد فکر طویل فیما علمت بعد ان احدث التفاسیر دم العلیمن قلبی بما فیہا الحمد للہ وہو کمثل قولہ علیہ السلام ہلا شققت قلبہ ۱۲

إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ وَأَقَامُوا الصَّلَاةَ وَآتَوُا الزَّكَاةَ

بیشک جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے نیک کام کیے اور نماز کی پابندی کی اور زکوٰۃ دی

لَهُمْ أَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ○

اُنکے لیے اُنکا ثواب ہوگا اُنکے پروردگار کے نزدیک اور اُن پر کوئی خطرہ نہیں ہوگا اور نہ وہ مغموم ہونگے۔

آیات مین مذکور ہوا) اور اللہ تعالیٰ پسند نہین کرتے (بلکہ مبغوض رکھتے ہین) کسی کفر کرنیوالے کو (جو کہ قول مذکور کے مثل کلمات کفر مُنہ سے بکے اور اسیطرح پسند نہین کرتے) کسی گناہ کے کام کرنیوالے کو (جو کہ فعل مذکور یعنی سود کے مثل کبائر کا مرتکب ہو) **ف** آخرت مین جنون کی سی حالت ہونا قرآن سے تو اس فعل او قول کے مجموعہ پر مرتب معلوم ہوتا ہے اور حدیث سے صرف سود لینے کے فعل پر بھی اسکا ترتب ثابت ہے جیسا روح المعانی مین طبرانی کی بروایت عوف بن مالک حدیث مرفوع منقول ہے جسکے بعض الفاظ یہ ہین فمن اکل الربوا بعث یوم القیمۃ مجنونا یتخبط ثم قرأ الآیۃ اھ **ف** قیامت مین سودخوار کی حالت جنون کو جو تشبیہ دیگئی ہے اُس شخص کی حالت سے جسکو شیطان نے لپٹکر خبطی کردیا ہو اس سے معلوم ہوا کہ آسیب کا لپٹ جانا امر ممکن ہے اور حقیقت اُسکی یہ ہے کہ جنات مین بعضے خبیث ہوتے ہین وہ بعضی دفعہ کسی شخص کو تکلیف پہونچاتے ہین اور اُنکے تسلط سے انسان بدحواس ہوجاتا ہے چونکہ جنات کا وجود قرآن سے ثابت ہے اور اُسکے اُنکی چھونے کے اثر سے بچہ کا رونا حدیث سے ثابت ہے لہذا آیت مین اس تاویل کی ضرورت نہین کہ بناءً علی زعم العرب ایسا کہدیا گیا ہے اور چونکہ آیت مین یہ کہین نہین ہے کہ بدحواسی کی علت ہمیشہ آسیب ہی ہے اس لیے اس شبہ کی گنجایش ہی نہین کہ بدحواسی اور جنون امراض کی ایک قسم ہے وجہ دفع شبہ ظاہر ہے کہ اگر جنون کبھی جن کے اثر سے ہو اور کبھی مرض کے اثر سے یا دونون کے اثر سے اسطرح ہو کہ اول جن کا اثر ہو اور اُس سے اخلاط مین تعفن اور تبخیر پیدا ہوجاوے یا کبھی اول اخلاط مین فساد پیدا ہو اور اُس سے ریاح منعفنہ پیدا ہون اور اُن ریاح کے ساتھ ارواح خبیثہ شیطانیہ متعلق ہوجاوین جسطرح بعض فصول مین مواد بخاریہ مین جا پڑکر ہوام موذیہ حشرات الارض پیدا ہوجاتے ہین تو ان سب صورتون مین کوئی وجہ استبعاد کی نہین ہے پس اس قسم کے آثار کا انکار کرنا نری ہٹ اور الحاد ہے اور بعضون کو جو قرآن مجید کی اس آیت سے شبہ ہوگیا ہے وما کان لی علیکم من سلطان الا ان دعوتکم الآیۃ سو یہان حصر باعتبار اسکے ہے کہ شیطان جبراً معصیت نہین کراسکتا باقی اس اثر متکلم فیہ کی نفی لازم نہین آتی البتہ یہ بات ابتک ثابت نہین کہ مُردونکی ارواح آکر ستاتی ہین بلکہ ظاہراً یہ امر اسلیے غلط معلوم ہوتا ہے کہ اگر وہ صلحا سے تھا تو نعیم مین مشغول ہے اُسکو یہان ایذا رسانی کے لیے آنیکی کیا ضرورت اور اگر وہ اشقیا مین سے تھا تو اُسکو اسکی کب مہلت **ف** اور قیامت مین جو یہ سزا دیجاوے گی مناسبت اسکی جرم کے ساتھ یہ معلوم ہوتی ہے کہ اس شخص کا یہ کہنا انما البیع مثل الربوا ناشی ہے اس شخص کی بےعقلی سے دربارہ دین کے اسلیے اسکو سزا زوال عقل کی دیجاویگی اسیطرح یہ فعل بھی خود دلیل ہے بےعقلی مذکور کی کیونکہ جس علم پر عمل نہو وہ گویا علم ہی نہین **ف** بعض علماء نے اُنکے استدلال مذکور کا جو جواب دیا ہے وہ حاکمانہ جواب ہے جو تقریر ترجمہ مین کے وقت بالکل کافی اور نہایت مناسب ہے باقی حکیمانہ جواب آیۃ لاتاکلوا اموالکم بینکم بالباطل ہے بوجہ اسکے کہ باطل مین سود بھی داخل ہے مفہوم ہوتا ہے جسکا حاصل اجمالاً یہ ہے کہ اس مین ناحق دوسرے کے مال کا ضائع کرنا ہے باقی مفصل حکمتین اور احکام اصول و فقہ مین مذکور ہین **ربط** اوپر سود کے باب مین بداعتقاد اور بدعمل لوگونکا ذکر تھا آگے حسب عادۂ قرآنیہ خوش اعتقاد اور نیک عمل لوگونکا ذکر فرماتے ہین **مدح مومنین عاملین** إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ وَأَقَامُوا الصَّلَاةَ وَآتَوُا الزَّكَاةَ لَهُمْ أَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ۞ بیشک جو لوگ ایمان لائے اور انہون نے نیک کام کیے اور (بالخصوص) نماز کی پابندی کی اور زکوٰۃ دی اُنکے لیے اُنکا ثواب ہوگا اُنکے پروردگار کے نزدیک اور (آخرت مین) اُنپر کوئی خطرہ (واقع ہونیوالا) نہین ہوگا اور نہ وہ (کسی مقصود کے فوت ہونیسے) مغموم ہونگے **ف** اوپر کی آیت مین سودخوارونکا قول إِنَّمَا الْبَيْعُ مِثْلُ الرِّبَا اُن کے کفر پر دلالت کرتا تھا اُسکے مقابل اس آیت مین آمنوا لایا گیا اور وہان اُن کی بدعملی سود کی مذکور تھی جس سے اُن لوگون کا راغب الی الدنیا ہونا بھی مفہوم ہوتا تھا یہان انکی خوش عملی اجمالاً عملوا الصلحات سے اور تفصیلاً راغب الی اللہ ہونا اقاموا الصلوۃ سے اور بجاے مال سود حاصل کرنیکے اور بالعکس مال کا خرچ کرنا اٰتوا الزکوٰۃ سے مذکور ہے اور ظاہر ہے کہ ان مقابلونکی رعایت سے کلام مین کسقدر حسن وخوبی آگئی **ربط** اوپر ممانعت تھی آیندہ سود لینے سے آگے حکم بتلاتے ہین پچھلا چڑھا ہوا سود وصول کرنیسے

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللَّهَ وَذَرُوا مَا بَقِيَ مِنَ الرِّبَا إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِينَ ۝ فَإِنْ لَمْ تَفْعَلُوا

اے ایمان والو اللہ سے ڈرو اور جو کچھ سود کا بقایا ہے اسکو چھوڑدو اگر تم ایمان والے ہو پھر اگر تم نہ کروگے

فَأْذَنُوا بِحَرْبٍ مِنَ اللَّهِ وَرَسُولِهِ ۖ وَإِنْ تُبْتُمْ فَلَكُمْ رُءُوسُ أَمْوَالِكُمْ لَا تَظْلِمُونَ وَلَا تُظْلَمُونَ ۝

تو اشتہار سن لو جنگ کا اللہ کیطرف سے اور اسکے رسول کیطرف سے اور اگر تم توبہ کروگے تو تمکو تمہارے اصل اموال ملجاوینگے۔ نہ تم کسی پر ظلم کرنے پاؤگے اور نہ تم پر کوئی ظلم کرنے پائیگا

**نہی از وصول بقایا سود** يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللَّهَ وَذَرُوا مَا بَقِيَ مِنَ الرِّبَا إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِينَ ۝ فَإِنْ لَمْ تَفْعَلُوا فَأْذَنُوا بِحَرْبٍ مِنَ اللَّهِ وَرَسُولِهِ ۚ وَإِنْ تُبْتُمْ فَلَكُمْ رُءُوسُ أَمْوَالِكُمْ لَا تَظْلِمُونَ وَلَا تُظْلَمُونَ ۝ ۲۷۹ اے ایمان والو اللہ سے ڈرو اور جو کچھ سود کا بقایا ہے اسکو چھوڑدو اگر تم ایمان والے ہو (کیونکہ ایمان کا مقتضا اطاعت کرنا ہے) پھر اگر تم (اسپر عمل) نکروگے تو اشتہار سن لو جنگ کا اللہ کیطرف سے اور اسکے رسول کیطرف سے (یعنی تمپر جہاد ہوگا) اور اگر تم توبہ کرلوگے تو تمکو تمہارے اصل اموال ملجاوینگے (اس قانون کے بعد) نہ تم کسی پر ظلم کرنے پاؤگے (کہ تم اصل مال سے زیادہ لینے لگو) اور نہ تمپر کوئی ظلم کرنے پاویگا (کہ تمہارا اصل مال بھی نہ دلایا جاوے) ف آیت میں جو جہاد کیلیے فرمایا ہے اسمین حسب ذیل تفصیل ہے مسئلہ سود نہ چھوڑنا اگر اسطرح ہے کہ اسکو حلال بھی سمجھتا ہے تب تو وہ کافر ہے جسطرح کافرون سے جہاد ہوتا ہے اسیطرح اس شخص سے ہوگا مسئلہ اور اگر سود نہ چھوڑنا اسطرح پر ہے کہ اسکو حلال نہین سمجھتا تو وجہ جہاد یہ ہے کہ قاعدہ کلیہ ہے کہ جو مسلمان کسی خاص حکم شرعی کے خلاف کرے اور امام کے کہنے سے باز نہ آوے تو اسپر جبر کرنا چاہیے سود وچارپر تو جبر چلجاویگا اور اگر وہ جبر کو نہ مانے بلکہ گروہ بنا کر بمقابلہ پیش آوے تو انپر جہاد کرنا چاہیے گو وہ امر سنت ہی کیون نہو اسی لیے فقہا نے ترک اذان یا ترک ختان پر قتال کا حکم دیا ہے اور ایسے لوگونکا حکم باغیون کا سا ہوگا۔ اور اس آیت میں جو یہ فرمایا ہے کہ اگر تم توبہ کرو تو تمہارا راس المال ملیگا اس سے مفہوم ہوتا ہے کہ توبہ نکرنیکی صورت مین راس المال بھی نہ ملیگا اسمین یہ تفصیل ہے مسئلہ اگر یہ توبہ نکرنا اسطرح ہے کہ سود کو حلال سمجھنے لگا تو چونکہ اسکے قبل یہ شخص مسلمان ہے جیسا کہ یاایہا الذین امنوا اسکا قرینہ بھی ہے اور سود کو حلال سمجھنا کفر ہے اور اسلام کے بعد کفر کرنا ارتداد ہے اسلیے یہ شخص مرتد ہو جاویگا کہ اگر از سرنو اسلام قبول نکرے تو اسکو قتل کردیا جاتا ہے اور اسکا تمام مال اسکی ملک سے زائل ہوجاتا ہے پھر اسمین جتنا ارتداد سے پہلے کا حاصل کیا ہوا ہے تو وہ اسکے مسلمان وارثونکو تقسیم ہوجاتا ہے اور جو ارتداد کی حالت مین حاصل کیا ہے وہ بیت المال مین داخل کردیا جاتا ہے مسئلہ اور اگر یہ توبہ نہ کرنا اسطرح ہے کہ اسکو حلال نہین سمجھا مگر ترک نہین کیا تو اوپر مذکور ہوا ہے کہ اگر یہ بمقابلہ پیش نہ آیا تب تو جبر کرکے ترک کراہی دینگے تو بہ نکرنیکی شق مین یہ صورت داخل ہی نہین اور اگر بمقابلہ پیش آیا تو باغی ہے اور باغی کے احکام مین سے یہ ہے کہ انمین جو قتل سے بچا رہے اسکا مال اسکی ملک سے تو زائل نہین ہوتا مگر اسکے قبضہ سے نکال لیا جاتا ہے یعنی چھین کر اپنے قبضہ مین امانت کے طور پر رکھا جاتا ہے وہ لوگ جسوقت توبہ کرلین انکے اموال انکو واپس کردیے جاوینگے یہ سب مسائل ہدایہ مین موجود ہین مسئلہ جو حقوق نے اس آیت سے سمجھا ہے کہ دار الحرب مین حربی سے سود لینا حرام ہے کیونکہ یہ بقایا سود زمانہ جاہلیت کا تھا جبکہ یہ دار الحرب تھا اگر یہ معاملہ حلال ہوتا تو حلال معاملہ سے جو حق واجب ہو اسکا مطالبہ ہر حال مین درست ہے گو مطالبہ کے وقت وہ معاملہ ناجائز ہو مثلاً ایک نصرانی نے دوسرے نصرانی سے ایک روپیہ کی شراب خریدی انکے لیے یہ معاملہ حلال تھا پھر دونون مسلمان ہوگئے باوجودیکہ اب ایسی بیع و شرا

**البلاغة** - التنوين في حرب للتعظيم ۱۲

**اختلاف القراءة** - قال البيضاوي قرأ حمزة وعاصم في رواية ابن عباس فآذنوا اي فاعلموا بها غيركم من الأذن وهو الاستماع فانه من طرق العلم وفي حاشية برمزف واذا امروا باعلام غيرهم علموه لا محالة اهـ او يقال كما في روح المعاني اعلموا انفسكم وغيركم ۱۲

**الروايات** اخرج ابن ابي حاتم عن مقاتل قال نزلت هذه الآية في بني عمرو بن عمير بن عوف الثقفي ومسعود بن عمرو بن عبد ياليل بن عمرو وربيعة بن عمرو وحبيب بن عمير كلهم اخوة وهم الطالبون والمطلوبون بنو المغيرة من بني مخزوم وكانوا يداينون بني المغيرة في الجاهلية بالربا وكان النبي صلى الله عليه وسلم صالح ثقيفا فطلبوا رباهم الى بني المغيرة وكان مالا عظيما فقال بنو المغيرة والله لا نعطي الربا في الاسلام وقد وضعه الله تعالى ورسوله عن المسلمين فعرفوا شأنهم معاذ بن جبل ويقال عتاب بن اسيد فكتب الى رسول الله صلى الله عليه وسلم ان بني عمرو وعمير يطلبون رباهم عند بني المغيرة فانزل الله تعالى يا ايها الذين آمنوا الخ فكتب رسول الله صلى الله عليه وسلم الى معاذ بن جبل ان اعرض عليهم هذه الآية فان فعلوا فلهم رؤس اموالهم وان ابوا فآذنهم بحرب من الله ورسوله - وفي روح المعاني عن ابي يعلى عن ابن عباس لما نزلت قال ثقيف لا يدي لنا بحربه ۱۲

وَاِنْ كَانَ ذُوْ عُسْرَةٍ فَنَظِرَةٌ اِلٰى مَيْسَرَةٍ ؕ وَاَنْ تَصَدَّقُوْا خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ وَاتَّقُوْا يَوْمًا

اور اگر تنگ دست ہو تو مہلت دینے کا حکم ہے آسودگی تک اور یہ کہ معاف ہی کردو اور زیادہ بہتر ہے تمہارے لیے اگر تمکو خبر ہو۔ اور اُس دن سے ڈرو

تُرْجَعُوْنَ فِيْهِ اِلَى اللّٰهِ ۗ ثُمَّ تُوَفّٰى كُلُّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا تَدَايَنْتُمْ

جس میں تم اللہ تعالیٰ کی پیشی میں لائے جاؤگے پھر ہر شخص کو اُسکا کیا ہوا پورا پورا ملیگا اور انپر کسی قسم کا ظلم نہو گا۔ اے ایمان والو جب معاملہ کرنے لگو

بِدَيْنٍ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى فَاكْتُبُوْهُ ؕ وَلْيَكْتُبْ بَّيْنَكُمْ كَاتِبٌ بِالْعَدْلِ ۠ وَلَا يَاْبَ كَاتِبٌ اَنْ يَّكْتُبَ كَمَا عَلَّمَهُ اللّٰهُ

اُدھار کا ایک میعاد معین تک تو اسکو لکھ لیا کرو اور یہ ضرور ہے کہ تمہارے آپس میں کوئی لکھنے والا انصاف کے ساتھ لکھے اور لکھنے والا لکھنے سے انکار بھی نہ کرے جیسا کہ خدا تعالیٰ نے اسکو سکھلا دیا اسکو چاہیے

فَلْيَكْتُبْ ۚ وَلْيُمْلِلِ الَّذِيْ عَلَيْهِ الْحَقُّ وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ وَلَا يَبْخَسْ مِنْهُ شَيْـًٔا ۭ فَاِنْ كَانَ الَّذِيْ عَلَيْهِ الْحَقُّ سَفِيْهًا

کہ لکھ دیا کرے اور وہ شخص لکھوا دے جسکے ذمہ وہ حق واجب ہو اور اللہ تعالےٰ سے جو اسکا پروردگار ہے ڈرتا رہے اور اسمیں سے ذرہ برابر کمی نکرے۔ پھر جس شخص کے ذمہ حق واجب تھا وہ اگر خفیف العقل ہو

درست نہین مگر پچھلا روپیہ وصول کرنا درست ہی پس جب ربوا مین پچھلا بقایا لینے کی اجازت نہ ہوئی معلوم ہوا کہ اسوقت بھی حلال نتھا پھر حربی حربی مین درست نہوا تو مسلم اور حربی مین کیسے درست ہوگا رہا لیا ہوا واپس نہونا یہ تخفیف تھی بعذر عدم علم تحریم کے واسطے دفع حرج کثیر کے اور فقہی روایت جو اسکے متعلق مشہور ہی احقر کے نزدیک اسکی خاص تفسیر ہی جس سے سود کی حلت لازم نہین آتی باقی تفصیل کا یہ مقام نہین **حکم سی و ہفتم وجوب امہال مفلس** اور اس حکم کو باوجود عام ہونیکے ماقبل کے ساتھ ایک خاص مناسبت بھی ہی وہ یہ کہ سود خوارونکا قاعدہ تھا کہ میعاد پر مطالبہ کرنے پر اگر مدیون مہلت مانگتا تو مہلت کے عوض اور سود لیتے تھے اس آیت آیندہ سے اس رسم بد کو بھی مٹانا ہی وَاِنْ كَانَ ذُوْ عُسْرَةٍ فَنَظِرَةٌ اِلٰى مَيْسَرَةٍ ؕ وَاَنْ تَصَدَّقُوْا خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ اور اگر (مدیون) تنگدست ہو (اور اسلیے میعاد پر نہ دے سکے) تو (اُسکو) مہلت دینے کا حکم ہے آسودگی تک (یعنی جب اُسکے پاس ادا کی گنجایش ہو) اور یہ (بات) کہ (بالکل) معاف ہی کردو اور زیادہ بہتر ہی تمہارے لیے اگر تمکو (اسکے ثواب کی) خبر ہو **ف مسئلہ** مفلس کو مہلت دینا واجب ہے **مسئلہ** جب اسکو گنجایش ہو پھر مطالبہ کی اجازت ہی **مسئلہ** البتہ اگر ہنوز مفلس ہی ہونا تحقیق نہو بلکہ شبہ ہو کہ شاید اپنی گنجایش کا اخفا کرتا ہی اور قصداً ٹالتا ہی تو حاکم کو دائن کی درخواست پر چاہیے کہ مدیون کو حوالات کردے اور جب قرائن سے یہ یقین ہو جاوے کہ اب تنگ ہو چکا ہی کہ اگر اسکے پاس مال ہوتا تو ضرور دیدیتا اُسوقت رہا کردے **ربط** اوپر کے احکام مین چونکہ ظاہر اسیقدر مالی نفع کم معلوم ہوتا ہے جیسے ربوا مین آمدنی کا کم ہونا اور مہلت مین آمدنی کا بدیر ہونا ظاہر ہی اسلیے مکلفین کا بوجہ حب طبعی مال کے ان احکام مین کوتاہی کرنا بعید نہ تھا لہذا اس مقام مین احکام مین کوتاہی کرنے پر کسیقدر ترہیب مناسب معلوم ہوئی جو آیت آیندہ مین ارشاد فرمائی جاتی ہی وَاتَّقُوْا يَوْمًا تُرْجَعُوْنَ فِيْهِ اِلَى اللّٰهِ ۗ ثُمَّ تُوَفّٰى كُلُّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ۝ اور (مسلمانو) اُس دن سے ڈرو جس مین تم (سب) اللہ تعالیٰ کی پیشی مین لائے جاؤگے پھر ہر شخص کو اُسکا کیا ہوا (یعنی اُسکا بدلہ) پورا پورا ملیگا اور اُن پر کسی قسم کا ظلم نہوگا (تو تم پیشی کیلیے اپنی کارگذاری درست رکھو اور کسی قسم کی خلاف ورزی مت کرو) **حکم سی و ہشتم متعلق دین** اور اس حکم مین کئی جزو ہین **جزو اول مشورہ کتابت دستاویز** يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا تَدَايَنْتُمْ بِدَيْنٍ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى فَاكْتُبُوْهُ ؕ وَلْيَكْتُبْ بَّيْنَكُمْ كَاتِبٌ بِالْعَدْلِ ۠ **جزو دوم نہی کاتب از انکار کتابت** وَلَا يَاْبَ كَاتِبٌ اَنْ يَّكْتُبَ كَمَا عَلَّمَهُ اللّٰهُ فَلْيَكْتُبْ ۚ **جزو سوم بودن دستاویز از جانب مدیون** وَلْيُمْلِلِ الَّذِيْ عَلَيْهِ الْحَقُّ وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ وَلَا يَبْخَسْ مِنْهُ شَيْـًٔا ۭ فَاِنْ كَانَ الَّذِيْ عَلَيْهِ الْحَقُّ سَفِيْهًا

**اللغات** فی روح المعانی الاملال بمعنے الالقاء علی الکاتب ما یکتبہ وفعلہ املّت وقد یبدل احد المضاعفین یاء و یتبعہ المصدر فیہ و تبدل ہمزۃ بعد الالف زائدۃ فیقال املاء ۱۲

**النحو** کان تامۃ فنظرۃ ای الحکم نظرۃ فالمبتدأ مقدر الی اجل متعلق بقولہ تداینتم قولہ کاتب بالعدل الجار و المجرور متعلق عندی بقولہ ولیکتب ـ قولہ کما علمہ اللہ متعلق بقولہ لا یاب علی حد قولہ تعالےٰ احسن کما احسن اللہ ۱۲

**البلاغۃ** تداینتم جرد عن معنی الدین ای تعاملتم بقرینۃ قولہ بدین وانما زاد بدین ولم یقتصر علی قولہ تداینتم للاہتمام فانہ کان محتملا للمجاز بمعنی مطلق المعاملۃ قولہ ولا یبخس انما نفی فی الاملاء من علیہ الحق النقصان فقط وقال فی الکاتب والولی بالعدل نفیا للزیادۃ والنقصان لان فی من علیہ الحق

اَوْضَعِيْفًا اَوْلَا يَسْتَطِيْعُ اَنْ يُّمِلَّ هُوَ فَلْيُمْلِلْ وَلِيُّهٗ بِالْعَدْلِ

یا ضعیف البدن ہو یا خود لکھانے کی قدرت نہ رکھتا ہو تو اُسکا کارکن ٹھیک ٹھیک طور پر لکھوا دے

اَوْضَعِيْفًا اَوْلَا يَسْتَطِيْعُ اَنْ يُّمِلَّ هُوَ فَلْيُمْلِلْ وَلِيُّهٗ بِالْعَدْلِ ط اے ایمان والو جب معاملہ کرنے لگو اُدھار کا (خواہ وام اُدھار ہون یا جو چیز خرید نا ہے وہ اُدھار ہو جیسے بدنی مین) ایک میعاد معین تک (کے لیے) تو اُس (کی یادداشت بدستاویز) کو لکھ لیا کرو اور یہ ضرور ہی کہ تمہارے آپس مین (جو) کوئی لکھنے والا (ہو وہ) انصاف کے ساتھ لکھے (یعنے کسی کی رعایت کے مضمون مین کمی بیشی نکرے) اور لکھنے والا لکھنے سے انکار بھی نکرے جیساکہ خدا نے اُسکو (لکھنا) سکھلا دیا اُسکو چاہیئے کہ لکھ دیا کرے اور (کاتب کو) وہ شخص (بتلادے اور) لکھوادے جسکے ذمے وہ حق واجب ہو (کیونکہ دستاویز کا حاصل اقرار حق کا ہوتا ہے تو جس کے ذمہ حق ہے اُسیکا اقرار ضرور ٹھیرا) اور (لکھاتے وقت) اللہ تعالے سے جو اُسکا پروردگار ہے ڈرتا رہے اور اُس (حق) مین سے ذرہ برابر (بتلانے مین) کمی نکرے پھر جس شخص کے ذمہ حق واجب تھا وہ اگر خفیف العقل[۱] (یعنے معتوہ یا مجنون) ہو یا ضعیف البدن (یعنے نابالغ یا پیر فرتوت) ہو یا (اور کسی اتفاقی امر سے) خود (بیان کرنے کی اور) لکھانے کی قدرت نرکھتا ہو (مثلاً گونگا ہے اور لکھنے والا اُسکا اشارہ نہین سمجھتا یا مثلاً دوسرے ملک کا رہنے والا ہے اور زبان غیر رکھتا ہے اور لکھنے والا اُسکی بولی نہین سمجھتا) تو (ایسی حالت مین) اُسکا کارکن ٹھیک ٹھیک طور پر لکھوا دے۔ ف مسئلہ دام اُدھار یہ کہ روپیہ کے گیہون خریدے یا ہزار روپیے کا مکان خریدا اور وعدہ ٹھیرا کہ چھ ماہ کے بعد دام دینگے یا سو روپیہ فی الحال کسیکو دیئے اور یہ معاہدہ ٹھیرا کہ چھ ماہ کے بعد مثلاً فلانا غلہ اس قدر لین گے اسکو اصطلاح شرع مین سلم کہتے ہین یہ دونون صورتین شرعاً جائز ہین البتہ اُنکے جائز ہونے کے لیے بہت سی شرطین ہین جو کہ کتب فقہ مین مذکور ہین مسئلہ منجملہ ان شرائط کے ایک شرط وہ بھی ہے جسکی طرف آیت مین اشارہ ہی یعنی وہ میعاد پورے طور سے معین ہو جس مین گنجایش اختلاف و نزاع کی باقی نرہے مثلاً ماہ رمضان کی پندرہ تاریخ اور یون نہکہے کہ مثلاً جب فصل کٹنے لگے گی کیونکہ فصل کے کٹنے کی ابتدا اور انتہا مین بہت تفاوت ہوا کرتا ہی مسئلہ یہ لکھنا جمہور علماء کے نزدیک مستحب ہے اگر کوئی نہ لکھے لکھاوے گنہگار نہین صرف مصلحت ہے کہ احتمال اختلاف کا اصلا نرہے مسئلہ یہ لکھنا چونکہ اس مصلحت کے لیے ہے اس لیے دین کے ساتھ مخصوص نہین اگر دونو طرف سے لینا دینا بالفعل ہی ہوجاوے اور پھر بھی اُسمین لکھنا مصلحت ہو تو مضائقہ نہین مثلاً کوئی گاؤن خریدا اور اُسکا بیعنامہ لکھوالیا تاکہ آیندہ چلکر کوئی منکر نہوجاوے مسئلہ کاتب کو لکھنے کا حکم اور انکار سے ممانعت یہ بھی استحباب کے لیے ہی اسیواسطے اگر کاتب لکھنے پر اُجرت لے جائز ہی مسئلہ خفیف العقل سے مراد مجنون یا معتوہ ہے جو بالکل پاگل نہو مگر مختلط العقل ہو۔ اور ضعیف البدن سے مراد نابالغ یا بوڑھا ہے ان مین نابالغ اور معتوہ ومجنون کی بیع وشرا و اقرار تو شرعاً ناقابل اعتبار ہی بلکہ ان لوگونکے ایسے معاملات کے صحیح ونافذ ہونیکے لیے ولی شرعی کی اجازت درکار ہے اور ایسا ولی جسکا تصرف ان کے مال مین نافذ ہوسکے صرف یہ ہین۔ باپ۔ دادا۔ باپ کا وصی۔ دادا کا وصی۔ قاضی یعنی حاکم شرعی پس انکا ہر معاملہ یا تو ولی کرے یا اگر یہ کرین تو ولی مطلع ہوکر کہدے کہ مین جائز رکھتا ہون اور اگر ولی کریگا تب بھی عوض اس معاملے کا جیسے دام ان ہی کے مال مین واجب ہوگا گو مطالبہ ولی سے ہوگا مگر وہ انکے مال سے دیگا پس مدیون یہی رہین گے۔ اور بوڑھا اگر بدحواس ہوجاوے تب تو اُسکا بھی یہی حکم ہے ورنہ وہ خود معاملہ کرسکتا ہی یا کسیکو اپنے آرام کے لیے اپنی طرف سے مختار کردے اُسکو وکیل کہتے ہین اور گونگے یا دوسر الغت بولنے والے کے لیے مفہم اور مترجم کی ضرورت ہی وہ ہر معتبر آدمی ہوسکتا ہے پس قرآن مین ولی بمعنی کارکن کا لفظ ان سب کو یعنے ولی اصطلاحی اور وکیل اور مترجم اور مفہم کو شامل اور عام ہے

النحو لا یستطیع معطوف علے مفرد بعد تاویلہ بغیر مستطیع ۱۲

ملحقات الترجمۃ

[۱] قولہ خفیف العقل فالسفیہ ہہنا لیس بالمعنے الاصطلاحی عند الفقہا بمعنی المبذر فلا یصح الاحتجاج بالآیۃ علی ابی حنیفۃ فی قولہ ان المبذر لیس بمحجور عن التصرف ۱۲

[۲] قولہ فی المسئلۃ الاخیرۃ ولی بمعنے کارکن لان الولی معناہ متولی الامور ۱۲

وَاسْتَشْهِدُوْا شَهِيْدَيْنِ مِنْ رِّجَالِكُمْ ۚ فَاِنْ لَّمْ يَكُوْنَا رَجُلَيْنِ فَرَجُلٌ وَّامْرَاَتٰنِ مِمَّنْ تَرْضَوْنَ مِنَ

اور دو شخصوں کو اپنے مردوں میں سے گواہ کر لیا کرو پھر اگر وہ دو گواہ مرد نہوں تو ایک مرد اور دو عورتیں ایسے گواہوں میں سے جنکو تم پسند کرتے ہو

الشُّهَدَآءِ اَنْ تَضِلَّ اِحْدٰىهُمَا فَتُذَكِّرَ اِحْدٰىهُمَا الْاُخْرٰى ؕ وَلَا يَاْبَ الشُّهَدَآءُ اِذَا مَا دُعُوْا ؕ

تاکہ اُن دونوں عورتوں میں سے کوئی ایک بھی بھول جاوے تو انمیں ایکدوسرے کو یاد دلادے۔ اور گواہ بھی انکار نکیا کریں جب بلائے جایا کریں

**جزو چہارم استشہاد** وَاسْتَشْهِدُوْا شَهِيْدَيْنِ مِنْ رِّجَالِكُمْ ج فَاِنْ لَّمْ يَكُوْنَا رَجُلَيْنِ فَرَجُلٌ وَّامْرَاَتٰنِ مِمَّنْ تَرْضَوْنَ مِنَ الشُّهَدَآءِ اَنْ تَضِلَّ اِحْدٰىهُمَا فَتُذَكِّرَ اِحْدٰىهُمَا الْاُخْرٰى ط **جزو پنجم[۵] نہی شہدا از انکار شہادت** وَلَا يَاْبَ الشُّهَدَآءُ اِذَا مَا دُعُوْا ط اور (اُس معاملہ دین پر علاوہ دستاویز لکھنے کے معاملکی پختگی[۱] کے لیے) دو شخصوں کو اپنے مردوں میں سے گواہ (بھی) کر لیا کرو اور شرعاً اصل مدار ثبوت دعوی کا یہی گواہ ہیں گو دستاویز نہو اور خالی دستاویز بدون گواہوں کے ایسے[۲] معاملات میں حجت اور معتبر نہیں دستاویز لکھنا صرف یادداشت کی آسانی کے لیے ہے کہ اُسکا مضمون دیکھکر سنکر طبعی طور پر اکثر تمام واقعہ یاد آجاتا ہے جیسا عنقریب قرآن ہی میں آتا ہے) پھر اگر وہ دو گواہ مرد (میسر) نہوں تو ایک مرد اور دو عورتیں (گواہ بنالی جاویں) ایسے گواہوں میں سے جنکو تم (اُنکے معتبر ہونیکی وجہ سے) پسند کرتے ہو (اور ایک مرد[۳] کی جگہ دو عورتیں اسلیے تجویز کیگئیں) تاکہ اُن دونوں عورتوں میں سے کوئی ایک بھی (شہادت کے کسی حصہ کو خواہ ذہن[۴] سے یا شہادت کے وقت بیان کرنے سے) بھول جاوے تو انمیں ایک دوسرے کو یاد دلادے (اور یاد دلانے کے بعد شہادت کا مضمون مکمل ہو جاوے) اور گواہ بھی انکار نہ کیا کریں جب (گواہ بننے کے لیے) بلائے جایا کریں[۵] (کہ یہیں اعانت ہے اپنے بھائی کی) **ف** گواہی کے احکام میں بہت تفصیل ہے لیکن جن حقوق کا یہاں ذکر ہے یعنی عقود مالیہ انکے متعلق چند مسائل مرقوم ہوتے ہیں **مسئلہ** ان گواہوں کے یہ صفات ہونے چاہئیں۔ اسلام عقل۔ بلوغ۔ آزادی یعنی غلام نہونا۔ عدالت یعنی بوجہ دینداری کے معتبر ہونا اور یہ سب صفات اس آیت سے بھی مفہوم ہوتے ہیں کیونکہ رجالکم وغیرہ میں مخاطب وہی ہیں جو اوپر یایہا الذین امنوا اذا تداینتم میں ہیں ایمان تو صاف مذکور ہے اور معاملات واقع ہوا کرتے ہیں عاقل بالغ آزاد لوگوں میں ان صفات کا شرط ہونا اس سے مفہوم ہوا۔ اور عدالت ممن ترضون سے معلوم ہوئی البتہ اس میں اختلاف ہے کہ عدالت ظاہری کافی ہے یا خاص طور پر تفتیش بھی کیجاوے **مسئلہ** گواہ بننے کے لیے بلانے پر چلا جانا مستحب ہے البتہ گواہ بنجانے کے بعد گواہی ادا کرنیکے لیے جانا یہ بعض صورتوں میں فرض ہے جیسا عنقریب بعد کی آیت میں آویگا **مسئلہ** کلمہ فتذکر سے صاف معلوم ہوا کہ مدار گواہی کا یاد پر ہے پس اگر دستاویز دیکھکر واقعہ یاد نہ آیا تو گواہی درست نہیں **مسئلہ** چونکہ مدار ثبوت کا گواہی پر ہے لہذا نہ خود دستاویز لکھنا ضروری ہے اور اگر لکھی جاوے تو ضرور نہیں کہ اُسپر گواہوں کے دستخط بھی ہوں صرف اُن کا سن لینا دستاویز کو یا واقعہ کا مشاہدہ کر لینا گو دستاویز نہو کافی ہے اول صورت میں گواہی اسطرح دینگے کہ ہمکو فلاں شخص نے اپنا اقرار سنایا یا دوسرے نے سنایا اور فلاں نے اُسکی صحت کا اقرار کیا اور دوسری صورت میں کہینگے کہ ہمارے روبرو یہ معاملہ ہوا البتہ دستاویز پر دستخط کر دینا گواہوں کا اور زیادہ موجب سہولت یادداشت و قرین احتیاط و مصلحت ہے کیونکہ اکثر دستاویز پر اپنے دستخط دیکھکر وہ واقعہ یاد آجاتا ہے مگر بدون مشاہدہ واقعہ یا مقر کی زبان سے اقرار سنے ہوئے گواہی لکھنا جیسا کہ اب رسم ہے ناجائز ہے

**النحو** فرجل وامراتن ای فلیستشہد مبنیا للمفعول ان تضل ای لاجل ان تضل الخ ۱۲ **البلاغۃ** ان تضل قال البیضاوی العلۃ فی الحقیقۃ التذکیر ولکن لما کان الضلال سببالہ نزل منزلتہ کقولہم اعددت السلاح ان یجیٔ عدو فادفعہ وکانہ قیل ارادۃ ان تذکر احدیہما الاخری ان ضلت۔ النکتۃ فی تکرار احدیہما دون الاقتصار علی الضمیر مافی روح المعانی نظماً ۵

تضل احدیہما فالقول محتمل + کلیہما فہی للاظہار مفتقرۃ ÷ ولو اتی بضمیر کان مقتضیاً + تعیین واحدۃ للحکم معتبرۃ قلت توضیحہ انہ لو اکتفی بالضمیر لعاد الی احدی المذکورۃ ہی الضالۃ فلیعتکون نکرۃ ۱۲ **اختلاف القراءۃ** فی البیضاوی قرأ حمزۃ ان تضل علی الشرط فتذکر بالرفع وابن کثیر فتذکر من الاذکار ۱۲

**ملحقات الترجمہ**

[۱] قولہ پختگی کے لیے اشارۃ الی بیان الحکمۃ وہی الحکمۃ فی الکتابۃ وفی الرہن الآتی حکمہ فالمقصود بہا کلہا الاستیثاق ۱۲

[۲] قولہ ایسے معاملات میں حجت و معتبر نہیں۔ احترز بہذا القید عن الدیانات المحضۃ کالروایۃ والفتوی وعن السجلات مقاضی وسلاطین المکتوب فیہا محمۃ او اامن التزویر ۱۲

[۳] قولہ ایک مرد کی جگہ دو عورتیں اسلیے تجویز کیگئیں اشارۃ الی تقدیر العامل فی ان تضل ای شرطا وشرع التعدد الخ وہذا الیجب ان یکون قولہ ممن ترضون من الشہداء قید القولہ فرجل وامراتان فقط کما قال بعضہم ان کونہ قیدا للشہیدین یستلزم الفصل حکمہ اعلقہ باستشہد الملکون قیدا فی الجمیع یستلزم الفصل بین اشتراط المرأتین وتعلیلہ وہو کما تری ثم بین النکتۃ فی تخصیص رجل وامراتین بہذا التقیید مع تحقق اعتبارہ فی کل شہید بقلۃ اتصاف النساء بہ انتہی فقول البعض لما قدرنا ذلک العامل لم یلزم الفصل بین الحکم وتعلیلہ بل ہما متصلان احدہما بعد واما آخر نذکرہ فافہم ۱۲

[۴] قولہ ذہن سے یا شہادت کے وقت بیان کرنے سے بھول جاوے فاندفع ما یتوہم ان النساء بعضہن یحفظن اکثر الوقعات الطویلۃ اجیب ان وجہ الدفع ولا بان العبرۃ للاکثر و اکثرہن لغلبۃ الرطوبۃ فی امزجتہن یغلب علیہن النسیان وشاہدنا بما ندت من المصطلح عنا

وَلَا تَسْـَٔمُوْٓا اَنْ تَكْتُبُوْهُ صَغِيْرًا اَوْ كَبِيْرًا اِلٰٓى اَجَلِهٖ ۭ ذٰلِكُمْ اَقْسَطُ عِنْدَ اللّٰهِ وَاَقْوَمُ لِلشَّهَادَةِ وَاَدْنٰٓى اَلَّا تَرْتَابُوْٓا

اور تم اُسکے لکھنے سے اُکتا یا مت کرو خواہ وہ چھوٹا ہو یا بڑا ہو۔ یہ لکھ لینا انصاف کا زیادہ قائم رکھنے والا ہے اللہ کے نزدیک اور شہادت کا زیادہ درست رکھنے والا ہے اور زیادہ سزاوار ہے اس بات کا کہ تم کسی شبہ میں نہ پڑو

اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَ تِجَارَةً حَاضِرَةً تُدِيْرُوْنَهَا بَيْنَكُمْ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَلَّا تَكْتُبُوْهَا ۭ وَاَشْهِدُوْٓا اِذَا تَبَايَعْتُمْ

مگر یہ کہ کوئی سودا دست بدست ہو جسکو باہم لیتے دیتے ہو تو اُس کے نہ لکھنے پر کوئی تم پر الزام نہیں۔ اور خرید و فروخت کے وقت گواہ کر لیا کرو

وَلَا يُضَاۗرَّ كَاتِبٌ وَّلَا شَهِيْدٌ ڛ وَاِنْ تَفْعَلُوْا فَاِنَّهٗ فُسُوْقٌۢ بِكُمْ ۭ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ وَيُعَلِّمُكُمُ اللّٰهُ ۭ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝

اور کسی کاتب کو تکلیف نہ دیجاوے اور نہ کسی گواہ کو۔ اور اگر تم ایسا کرو گے تو اسمیں تمکو گناہ ہوگا۔ اور خدا تعالیٰ سے ڈرو اور اللہ تعالیٰ تمکو تعلیم فرماتا ہے اور اللہ تعالیٰ سب چیزوں کے جاننے والے ہیں

**تتمہ جزو اول** وَلَا تَسْـَٔمُوْٓا اَنْ تَكْتُبُوْهُ صَغِيْرًا اَوْ كَبِيْرًا اِلٰٓى اَجَلِهٖ ۭ ذٰلِكُمْ اَقْسَطُ عِنْدَ اللّٰهِ وَاَقْوَمُ لِلشَّهَادَةِ وَاَدْنٰٓى اَلَّا تَرْتَابُوْٓا اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَ تِجَارَةً حَاضِرَةً بِدَيْنٍ تُدِيْرُوْنَهَا بَيْنَكُمْ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَلَّا تَكْتُبُوْهَا ۭ **تتمہ جزو چہارم** وَاَشْهِدُوْٓا اِذَا تَبَايَعْتُمْ **تتمہ جزو دوم و سوم** وَلَا يُضَاۗرَّ كَاتِبٌ وَّلَا شَهِيْدٌ ڛ وَاِنْ تَفْعَلُوْا فَاِنَّهٗ فُسُوْقٌۢ بِكُمْ ۭ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ وَيُعَلِّمُكُمُ اللّٰهُ ۭ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ

اور تم اُس (دین) کے (بار بار) لکھنے سے اُکتایا مت کرو[۵۱] خواہ وہ (معاملہ دین کا) چھوٹا ہو یا بڑا ہو[۵۲] یہ لکھ لینا انصاف کا زیادہ قائم رکھنے والا ہے اللہ کے نزدیک اور شہادت کا زیادہ درست رکھنے والا ہے اور زیادہ سزاوار ہے[۵۳] اس بات کا کہ تم (معاملہ کے متعلق) کسی شبہ میں نہ پڑو (اس لیے[۵۴] لکھ ہی لینا اچھا ہے) مگر یہ کہ کوئی سودا دست بدست ہو جسکو باہم لیتے دیتے ہو تو اُسکے نہ لکھنے میں تم پر کوئی الزام (اور مضرت) نہیں اور (اتنا اُسمیں بھی ضرور کیا کرو کہ اسکے) خرید و فروخت کے وقت گواہ کر لیا کرو (شاید کل کوئی بات نکل آوے مثلاً بائع کہنے لگے کہ مجکو دام ہی وصول نہیں ہوئے یا یہ چیز میں نے فروخت ہی نہیں کی یا مشتری کہنے لگے کہ میں نے تو واپسی کا اختیار بھی لے لیا تھا یا ابھی تو مبیع پوری میرے پاس نہیں پہونچی) اور (جسطرح ہمنے اوپر کاتب اور گواہ کو منع کیا ہے کتابت اور شہادت سے انکار نہ کرین اسیطرح ہم تمکو بھی تاکید کرتے ہیں کہ تمہاری طرف سے بھی) کسی کاتب[۵۵] کو تکلیف نہ دیجاوے اور نہ کسی گواہ کو (مثلاً اپنی مصلحت کے لیے انکی کسی مصلحت میں خلل ڈالا جاوے) اور اگر تم ایسا کرو گے تو اسمیں تمکو گناہ ہوگا اور خدا تعالیٰ سے ڈرو (اور جن کاموں سے اُسنے منع کر دیا ہے وہ مت کرو) اور اللہ تعالیٰ (کا تم پر احسان ہے کہ) تمکو (احکام مفیدہ کی) تعلیم فرماتا ہے اور اللہ تعالیٰ سب چیزوں کے جاننے والے ہیں (تو وہ مطیع اور عاصی کو بھی جانتے ہیں ہر ایک کو مناسب جزا دیں گے) **ف** لکھنے میں تین فائدے فرمائے۔ اول کا حاصل یہ ہے کہ ایک کا حق دوسرے کے پاس نہ جانے گا نہ رہے گا حقوق العباد سے حفاظت رہیگی۔ دوسرے کا حاصل یہ ہے کہ گواہوں کو آسانی ہوگی تیسرے کا حاصل یہ ہے کہ اہل معاملہ کا جی صاف رہیگا طبیعت کو راحت رہیگی دوسرے سے قلب میں کدورت نہ ہوگی تینوں فائدوں کا الگ الگ ہونا ظاہر ہے اور ان فوائد کا اسطرح بیان کرنا قرینہ ہے کہ کتابت کے مستحب ہونیکا اسیطرح گواہ کرنا بھی مستحب ہے البتہ ضرر پہونچانا کاتب اور گواہ کو حرام ہے فسوق بکم اسکا صریح قرینہ ہے اور اگر کاتب اجرت مانگے یا گواہ کو آمد و رفت کے خرچ کی ضرورت ہو تو انکو مفت کام کرنے پر مجبور کرنا یہ بھی ضرر پہونچانے میں داخل ہے اور حرام ہے۔ اور یہ جو فرمایا کہ نہ لکھنے میں الزام نہیں مراد یہ ہے کہ دنیا کی مضرت نہیں ورنہ گناہ تو کسی معاملے کے نہ لکھنے میں نہیں ہے اور تجارت حاضرہ میں لکھنے کا اہتمام نہ فرمانا دفع حرج کے لیے ہے کیونکہ ایسے معاملات بکثرت ہوتے ہیں اور اکثر خفیف بھی ہوتے ہیں اور دست بدست ہونے سے احتمال اختلاف و نزاع کا ضعیف ہوتا ہے اس سے یہ بھی مستنبط ہو سکتا ہے کہ اگر کسی تجارت حاضرہ میں یہ امور نہ ہوں مثلاً وہ معاملہ بڑا ہو اور کم ہو اگر رہا ہو اور اختلاف کا

**النحو** الی اجله فی روح المعانی حال من الہاء فی تکتبوہ ای مستقرا فی ذمة المدین الی وقت حلوله الذی اقر به قوله اقسط و اقوم قال البیضاوی ہما مبنیان من اقسط و اقام علی غیر قیاس۔ فی الحاشیة برمز سع لان قسط القسط قسوطا معناه الجور والعدول عن الحق والمعنی بہا ہنا علی العدل والفعل منه اقسط القسط فلزم ان یکون اقسط من المزید لقصد الزیادة فی القسط ان الله یحب المقسطین لا من المجرد لان معناه الزیادة فی القاسط وهو الجائر واما القاسطون فکانوا لجہنم حطبا وکذا اقوم معناه اشد اقامة لا قیاما آه قوله تجارة

نصب عاصم تجارة علی انه الخبر والاسم مضمر تقدیره الا ان یکون التجارة تجارة حاضرة ورفعها الباقون علی انه الاسم والخبر تدیرونها او علی کان التامة ۱۲ بیضاوی قوله فسوق بکم ای لاحق بکم ۱۲ بیضاوی اشارة الی ظرف مستقر صفة لفسوق ۱۲ اعصام

**البلاغة** اتقوا الله الخ قال البیضاوی کرر لفظة الله فی الجمل الثلث لاستقلالها فان الاولی حث علی التقوی والثانیة وعد بانعامه والثالثة تعظیم لشانه ولانه ادخل فی التعظیم آه من الکنایة ای الضمیر ۱۲

**ملحقات الترجمة**

[۵۱] قوله اُکتایا مت کرو حمل السام علی الحقیقة کما قال البیضاوی ولا تملوا من کثرة مداینتکم وقیل کما فی حاشیة المسودة برمز سع ان السامة والملالة انما یکون بعد الشروع فیه والاکثار منه والمراد ہہنا النہی عن الکسل من ان یکتب ابتداء فکنی عنه بالسامة لکونہا من لوازمه ورتقه ام قلت لما لم یمنع الحقیقة لا یصار الی المجاز ۱۲

[۵۲] قوله خواہ وہ معاملہ فالضمیر فی صغیرا او کبیرا الی الحق ۱۲

[۵۳] قوله زیادہ سزاوار ہے ماخذه الخازن فسره باقرب واحری الی ان لا ترتابوا الخ ۱۲

[۵۴] قوله اسلیے لکھ لینا اچھا ہے۔ اشارة الی تقدیر لعامل المرتب علی ما ذکر قبله من المصالح فی الکتابة لما کان الکتابة مشتملة علی ہذه المصالح الجمة فاکتبوا کل حق دینا کان او عینا الا ان تکون فالاستثناء متصل بلا تکلف وبعضہم ربط ہذا الاستثناء بقوله فاکتبوه المذکور سرجا فی اول الآیة ولما کان الضمیر فیه راجعا الی الدین حملوا الاستثناء علی الانقطاع ۱۲

[۵۵] قوله کسی کاتب کو تکلیف نہ دیجاوے فالفعلان مبنیان للمفعول وہو الاولی عندی من بنائہما للفاعل لان فیه تکرار الان الانزار من الکاتب بالتحریف فی الکتابة قد نفی بقوله کاتب بالعدل والاضرار من الشاہد بالتغییر فی الشہادة نفی بقوله ولا تکتموا الشہادة ولا تکونوا تمة للجزء

وَاِنْ كُنْتُمْ عَلٰى سَفَرٍ وَّلَمْ تَجِدُوْا كَاتِبًا فَرِهٰنٌ مَّقْبُوْضَةٌ ۭ فَاِنْ اَمِنَ بَعْضُكُمْ بَعْضًا فَلْيُؤَدِّ الَّذِي اؤْتُمِنَ

اور اگر کہین سفر مین ہو اور کوئی کاتب نہ پاؤ سو رہن رکھنے کی چیزین جو قبضہ مین دیدیجاوین اور اگر ایک دوسرے کا اعتبار کرتا ہو تو جس شخص کا اعتبار کرلیا گیا ہے اسکو چاہیے کہ دوسرے

اَمَانَتَهٗ وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ ۭ وَلَا تَكْتُمُوا الشَّهَادَةَ ۭ وَمَنْ يَّكْتُمْهَا فَاِنَّهٗٓ اٰثِمٌ قَلْبُهٗ ۭ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ

ع ۳۹

کا حق ادا کرے اور اللہ تعالی سے جو کہ اسکا پروردگار ہے ڈرے اور شہادت کا اخفامت کرو۔ اور جو شخص اسکا اخفا کریگا اسکا قلب گنہگار رہوگا۔ اور اللہ تعالی تمہارے کیے ہوئے کامونکو خوب جانتے ہین

آیندہ احتمال ہو وہان ترک اہتمام کی علت نہونے سے کتابت کا اہتمام مطلوب ہوگا جیسے عادت بھی ہے کہ بڑے بڑے معاملات کی دستاویزین برابر لکھی جاتی ہین گو ادھار نہو حکم اسی و نہم رہن اور اسکو ماقبل کے ساتھ خاص تعلق بھی ہے چنانچہ ترجمہ سے ظاہر ہے وَاِنْ كُنْتُمْ عَلٰى سَفَرٍ وَّلَمْ تَجِدُوْا كَاتِبًا فَرِهٰنٌ مَّقْبُوْضَةٌ ط فَاِنْ اَمِنَ بَعْضُكُمْ بَعْضًا فَلْيُؤَدِّ الَّذِي اؤْتُمِنَ اَمَانَتَهٗ وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ ط اور اگر تم (دین کا معاملہ کرنے کے وقت) کہین[1] سفر مین ہو اور (دستاویز لکھنے کے واسطے وہان) کوئی کاتب نہ پاؤ[2] سو (ایسی حالت مین اطمینان کا ذریعہ) رہن رکھنے کی چیزین (ہین) جو (مدیون کی طرف سے صاحب حق کے) قبضہ مین دیدی جاوین اور اگر (ایسے وقت مین بھی) ایکدوسرے کا اعتبار کرتا ہو (اور اسلیے رہن کی ضرورت نہ سمجھے) تو جس شخص کا اعتبار کرلیا گیا ہے (یعنے مدیون) اسکو چاہیے کہ دوسرے کا حق (پورا پورا) ادا کردے اور اللہ تعالی سے جو کہ اسکا پروردگار ہے ڈرے (اور اسکا حق نہ مارے) **ف** جمہور علماء کا اتفاق ہے کہ رہن جسطرح سفر مین جائز ہے حضر مین بھی جائز ہے یہان ذکر میں تخصیص سفر کی اس وجہ سے ہے کہ سفر مین اسکی ضرورت بہ نسبت حضر کے زیادہ پڑیگی کیونکہ حضر مین اور بھی ذرائع اطمینان کے ہین مثلاً کتابت اور شاہد جو اکثر اوقات سفر مین میسر ہونا دشوار ہے **مسئلہ** جو چیز رہن رکھی جاوے اسپر جبتک مرتہن کا قبضہ نہوجاوے وہ رہن نہین ہوتا **حکم حرمت اخفاء شہادت** اسکو بھی ماقبل سے خاص تعلق ہے جیسا ظاہر ہے اور یہ حکم عام ہے حقوق مالیہ و غیر مالیہ مثل طلاق و نکاح وغیرہ کو اسلیے حق نے اسکو من کل الوجوہ مضمون سابق کے تابع نہین سمجھا بلکہ مستقل حکم قرار دیا ہے وَلَا تَكْتُمُوا الشَّهَادَةَ ط وَمَنْ يَّكْتُمْهَا فَاِنَّهٗٓ اٰثِمٌ قَلْبُهٗ ط وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ ۝ ۲۸۳ اور شہادۃ کا اخفامت کرو اور جو شخص اسکا اخفا کریگا اسکا قلب گنہگار ہوگا اور اللہ تعالی تمہارے کیے ہوئے کامونکو خوب جانتے ہین (سو اگر کوئی اخفا کریگا اللہ تعالے کو اسکا علم ضرور ہے سو وہ سزا دینگے) **ف مسئلہ** شہادت کا اخفا دو طرح سے ہے ایک یہ کہ بالکل بیان نکرے دوسرے یہ کہ غلط بیان کرے دونون مین اصل واقعہ مخفی ہوگیا اور دونون صورتین حرام ہین **مسئلہ** جب کسی حق دار کا حق بدون اسکی شہادت کے ضائع ہونیلگے اور وہ درخواست بھی کرے اسوقت اداے شہادت سے انکار کرنا حرام ہے **مسئلہ** اور اگر صاحب معاملہ کو علم نہو کہ اس شخص کو میرا واقعہ معلوم ہے تو اسکے حق ضائع ہونیکی صورت مین اسپر ظاہر کردینا واجب ہے البتہ اگر بعد علم کے وہ اس شخص سے شہادت کی درخواست نکرے تو اسکے ذمہ واجب نہین کہ خود جاکر گواہی دیتا پھرے **مسئلہ** چونکہ اداے شہادت واجب ہے لہذا اسپر اجرت لینا جائز نہین البتہ آمد و رفت کا خرچ اور خوراک بقدر حاجت صاحب معاملہ کے ذمہ ہے اگر زیادہ آجاوے تو بقیہ واپس کردے **فائدہ** دلکو اسلیے گنہگار فرمایا کہ کوئی شخص اسکو خالی زبان ہی کا گناہ نہ سمجھے کیونکہ اول ارادہ تو دل ہی سے ہوا ہے **ربط** اوپر کتمان شہادت کو قلب کا گناہ بتلایا تھا اسلیے اگلی آیتونمین اس مسئلہ کی تحقیق فرماتے ہین کہ قلب کے بد نما افعال مین کس فعل پر گناہ ہے کس فعل پر نہین۔ جسکا خلاصہ یہ ہوگا کہ اُن افعال مین جو اختیاری ہین جیسے عقائد فاسدہ و اخلاق ذمیمہ و عزم معصیت اُن پر گناہ ہے اور اضطراری پر جیسے وساوس و خطرات گناہ نہین یہ مضمون وان تبدوا سے شروع ہو کر علیہا

**ملحقات الترجمۃ**

[1] قولہ کہین سفر مین افادہ التنوین ۱۲ ۵۲

[2] قولہ فی ترکاؤ فلن نعمت آور انشاد ای لیست للتعقیب بل للتیسیر ۱۲

**اللغات** الرهان فی روح المعانی جمع رہن والرہن فی الاصل مصدر ثم اطلق علی المرهون من باب اطلاق المصدر علی اسم المفعول امن فی حاشیۃ البیضاوی ہو من یقال امنتہ ای کنت فی امن منہ ۱۲

**النحو** فرهن ای فالذی یستوثق بہ رہان۔ او فعلیکم رہان۔ او فلیوخذ رہان ساوفا لمشروع رہان اہ بیضاوی و روح المعانی اضافۃ الضمیر لرب الدین او المدین ملاعتبار انہ علیہ او روح المعانی

**البلاغۃ** قولہ اثم قلبہ فی روح المعانی اسناد الاثم الی القلب مع انہ لو قیل فانہ اثم لتم المعنی مع الاختصار لان الاثم بالکتمان وھو مما یقع بالقلب واسناد الفعل الی الجارحۃ التی یعمل بہا ابلغ الا تری انک تقول اذا اردت التوکید ہذا مما ابصرتہ عینی ومما سمعتہ اذنی ومما عرفہ قلبی ولان ہذا الجزء اشرف الاجزاء وفعلہ اعظم من سائر الجوارح فیکون فی الکلام تنبیہ علی ان الکتمان من اعظم الذنوب۔ وقیل اسند الاثم الی القلب لئلا یظن ان کتمان الشہادۃ من الآثام المتعلقۃ باللسان فقط ولیعلم ان القلب اصل متعلقہ ومعدن اقترافہ ۱۲

لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ ؕ وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِىْٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ

اللہ تعالیٰ ہی کی ملک ہیں سب کچھ کہ آسمانوں میں ہیں اور جو کچھ زمین میں ہیں اور جو باتیں تمہارے نفسوں میں ہیں انکو اگر تم ظاہر کروگے یا کہ پوشیدہ رکھوگے

يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ؕ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ۝

حق تعالیٰ تم سے حساب لینگے پھر جسکے لیے منظور ہوگا بخشدینگے اور جسکو منظور ہوگا سزا دینگے اور اللہ تعالیٰ ہر شے پر پوری قدرت رکھنے والے ہیں۔

ما اکتسبت پر ختم ہوگیا اور شروع سے پہلے للہ ما فی السموات میں اسکی تمہید ہی اور ختم سے پیچھے دعا میں اسکی تائید ہی پس یہ مضمون اپنے عموم کی وجہ سے من وجہ مستقل بھی ہی اسلیے اسکو اگر حکم جیل وہکم کہا جاوے صحیح ہوسکتا ہی اور من وجہ ماقبل کی تکمیل ہی لہذا ماقبل کی توضیح و تفصیل بھی کہہ سکتے ہیں حسن اتفاق ہی کہ معاملات بنی اسرائیل کا عدد بھی چالیس تک پہونچا تھا اور انکے آخر میں بھی ایک مضمون ایسا تھا جسکو چہلم کا متمم بھی کہہ سکتے تھے اور جہل وہکم بھی کہنا ممکن تھا یہی عدد اور یہی حالت آخری حکم کی یہاں ابواب البر میں بھی واقع ہوئی اور بڑا حصہ اس سورت کا یہی دو مضمون ہیں اور یہ بھی کلام الٰہی کے محاسن میں سے ہے **تحقیق مواخذہ بر افعال قلوب** لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ ؕ وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِىْٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ؕ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ۝ اللہ تعالیٰ ہی کی ملک ہیں سب (مخلوقات) جو کچھ کہ آسمانوں میں ہیں اور جو کچھ زمین میں ہیں (جیسے خود زمین و آسمان بھی اسی کی ملک ہیں جب وہ مالک الکل ہیں تو اگر وہ اپنے مملوک بندوں کے لیے کوئی قانون مقرر کریں جیسا آگے ایک قانون آتا ہی تو کچھ عجیب و بعید نہیں) اور (وہ قانون یہ ہے کہ) جو باتیں (از قسم عقائد فاسدہ و اخلاق ذمیمہ و عزم معاصی) تمہارے نفسوں میں ہیں انکو اگر تم (زبان و جوارح سے) ظاہر کروگے (مثلاً زبان سے کلمہ کفر کا کہدیا یا زبان سے ذمیمہ تکبر کو ظاہر کرکے کہدیا کہ میں فلان سے اچھا ہوں یا جس معصیت کا عزم تھا اسکو کر ڈالا) یا کہ (دل ہی میں) پوشیدہ رکھوگے (دونوں حالت میں) حق تعالیٰ تم سے (مثل دیگر معاصی کے انکا) حساب لینگے پھر (حساب لینے کے بعد بجز کفر و شرک کے) جسکے لیے (بخشنا) منظور ہوگا بخشدینگے اور جسکو (سزا دینا) منظور ہوگا سزا دینگے اور اللہ تعالیٰ ہر شے پر پوری قدرت رکھنے والے ہیں (تو دل کے اندر چھپی ہوئی بات پر مطلع ہوکر اسپر حساب لینا کچھ تعجب نہیں) **ف** حاصل مسئلہ کا تقریر ربط میں لکھ چکا ہوں کہ مراد ما فی انفسکم سے امور قلبیہ اختیاریہ ہیں پس جسطرح زبان اور جوارح کے افعال دو قسم کے ہیں اختیاری جیسا ارادہ سے بولنا اور ارادہ سے کسیکو مارنا اور غیر اختیاری جیسے زبان سے کہنا چاہتا تھا کچھ اور بلا ارادہ نکل گیا کچھ یا رعشہ سے ہاتھ کو حرکت ہورہی ہی اور انہیں افعال اختیاریہ پر ثواب و عذاب ہوگا اور غیر اختیاری پر نہوگا۔ اسیطرح افعال قلوب میں بھی دو قسم ہیں اختیاری جیسا کفر کا عقیدہ جسکو جانکر جمایا ہے یا سوچ کر اپنے کو بڑا سمجھنا اور اس خیال کو قائم رکھنا یا پختہ ارادہ کرنا کہ شراب پیونگا اور غیر اختیاری جیسے برے برے وسوسے کفر یا معصیت کے آنا اور اسیطرح اس میں بھی اختیاری پر مواخذہ ہی اور غیر اختیاری پر نہیں اور جس طرح افعال لسان و جوارح میں بجز کفر کے بقیہ محتمل مغفرت و عذاب غیر دائم کے ہیں اسیطرح افعال قلوب بھی محتمل دونوں کے ہیں پس آیت میں اسیکا بیان ہی کہ معاصی اختیاریہ پر گو وہ افعال قلوب ہوں مواخذہ کیا جاویگا مگر چونکہ اس آیت میں صراحۃً قید اختیاری ہونیکی مذکور نہ تھی اسلیے صحابہ ظاہر الفاظ کا عموم دیکھکر اس آیت کو افعال اختیاریہ و غیر اختیاریہ دونوں میں عام سمجھ کر گھبرا گئے اور عرض کرنے لگے یا رسول اللہ اب تک تو ہم ایسے افعال کے مکلف تھے جو ہماری طاقت و اختیار میں تھے جیسے نماز و روزہ و زکوٰۃ و جہاد اب یہ آیت آئی ہے یہ تو ہماری طاقت سے خارج ہے ہرچند کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس آیت کا صحیح مطلب جانتے تھے لیکن غایت خشیت کے غلبہ سے آپ کی نظر بھی الفاظ کے عموم ظاہری کی طرف پہونچی جسطرح آپنے ایک منافق کے جنازہ کی نماز بعد نزول آیۃ استغفر لھم او لا تستغفر لھم ان تستغفر لھم سبعین مرۃ فلن یغفر اللہ لھم کے پڑھی اور حضرت عمر رضہ کے عرض کرنے پر آپ نے جواب دیا کہ مجکو استغفار و عدم استغفار میں اختیار دیا گیا ہی مینے ایک جانب کو اختیار کر لیا سو اسکی

النحو - وان تبدوا الواو عندی للاستینات ۱۲

آمَنَ الرَّسُولُ بِمَا أُنزِلَ إِلَيْهِ مِن رَّبِّهِ وَالْمُؤْمِنُونَ ۚ كُلٌّ آمَنَ بِاللَّهِ وَمَلَائِكَتِهِ وَكُتُبِهِ

اعتقاد رکھتے ہین رسول اُس چیز پر جو اُنکے پاس اُنکے رب کیطرف سے نازل کی گئی ہے اور مومنین بھی۔ سب کے سب عقیدہ رکھتے ہین اللہ کے ساتھ اور اُسکے فرشتون کے ساتھ اور اُسکی کتابون کے ساتھ

وَرُسُلِهِ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ أَحَدٍ مِّن رُّسُلِهِ ۚ قف وَقَالُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا ۖ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَإِلَيْكَ

اور اُسکے پیغمبرون کے ساتھ کہ ہم اُسکے پیغمبرون مین سے کسی مین تفریق نہین کرتے اور ان سب نے یون کہا کہ ہم نے سُنا اور خوشی سے مانا ہم آپکی بخشش چاہتے ہین اے ہمارے پروردگار اور آپ ہی

الْمَصِيرُ ۝ لَا يُكَلِّفُ اللَّهُ نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا ۚ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ۗ

کی طرف لوٹنا ہے۔ اللہ تعالی کسی شخص کو مکلف نہین بناتا مگر اسی کا جو اُسکی طاقت مین ہو اُسکو ثواب بھی اُسیکا ملیگا جو ارادہ سے کرے اور اُسپر عذاب بھی اُسیکا ہوگا جو ارادہ سے کرے۔

بنا بر بھی غایت رحمت کے غلبہ سے ظاہری صیغہ تخییر پر نظر فرمانا تھی اسیطرح یہان واقع ہوا اسلیے انتظار وحی مین آپنے از خود آیت کی تفسیر ظاہر نہین فرمائی بلکہ تعلیم ادب وانقیاد کے لیے ارشاد فرمایا کہ کیا تم چاہتے ہو کہ اہل کتاب کیطرح سمعنا وعصینا کہو بلکہ یون کہنا چاہیئے سمعنا واطعنا غفرانک ربنا والیک المصیر چنانچہ صحابہ نے اسیطرح کہا لیکن جو معنی اُنکو مفہوم ہوئے تھے اُسکی بنا پر عہد اطاعت کرتے ہوئے زبان لڑکھڑاتی تھی اس کہنے پر اللہ تعالی نے اگلی دو آیتین نازل فرمائین جسمین سے ایک مین مسلمانونکی مدح اور دوسری مین آیت بالا کی تفسیر ارشاد فرمادی جسکو بعض روایتون مین نسخ سے تعبیر کیا گیا ہے سلف مین توضیح مراد کو بھی نسخ کہدیا کرتے تھے اسی تقریر سے ربط بھی ظاہر ہوگیا **مدح مومنین** آمَنَ الرَّسُولُ بِمَا أُنزِلَ إِلَيْهِ مِن رَّبِّهِ وَالْمُؤْمِنُونَ ۚ كُلٌّ آمَنَ بِاللَّهِ وَمَلَائِكَتِهِ وَكُتُبِهِ وَرُسُلِهِ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ أَحَدٍ مِّن رُّسُلِهِ ۚ قف وَقَالُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا ۖ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَإِلَيْكَ الْمَصِيرُ ۝٢٨٥ اعتقاد رکھتے ہین رسول (صلے اللہ علیہ وسلم) اُس چیز (کے حق ہونے) کا جو اُنکے پاس اُنکے رب کی طرف سے نازل کیگئی ہے (یعنی قرآن) اور (دوسرے) مومنین بھی (اُسکا اعتقاد رکھتے ہین آگے قرآن پر اعتقاد رکھنے کی تفصیل ہے کہ کس کس چیز کے عقیدہ رکھنے کو قرآن پر اعتقاد رکھنا کہا جاویگا) سب کے سب (رسول بھی اور دوسرے مومنین بھی) عقیدہ رکھتے ہین اللہ کے ساتھ (کہ وہ موجود ہے اور واحد ہے اور ذات وصفات مین کامل ہے) اور اُسکے فرشتون کے ساتھ (کہ وہ موجود ہین اور گناہون سے پاک ہین اور مختلف کامون پر مقرر ہین) اور اُسکی کتابون کے ساتھ (کہ اصل مین سب سچی ہین) اور اُسکے سب پیغمبرون کے ساتھ (کہ وہ پیغمبر ہین اور سچے ہین اور پیغمبرون پر عقیدہ رکھنا اُنکا اسطور پر ہے کہ وہ یہ کہتے ہین) کہ ہم اُسکے پیغمبرون مین سے کسی مین (عقیدہ رکھنے مین) تفریق نہین کرتے (کہ کسیکو پیغمبر سمجھین کسیکو نہ سمجھین) اور ان سب نے یون کہا کہ ہمنے (آپکا ارشاد) سُنا اور (اُسکو) خوشی سے مانا ہم آپکی بخشش چاہتے ہین اے ہمارے پروردگار اور آپ ہی کیطرف (ہم سبکو) لوٹنا ہے **ف** احقر کے ذوق مین مقصود مقام مدح فرمانا ہے صرف مومنین کی لیکن اُنکی تقویت مدح کے لیے انکے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی شامل کردیا جسمین اشارہ اسطرف ہوگیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ایمان کا کامل ہونا تو بلاشبہ یقینی ہے اسیطرح انکا ایمان بھی اکمال ہونے کی وجہ سے اس قابل ہے کہ ایمان رسول کے ذیل مین اُسکا ذکر کیا جاوے گو دونونکا کامل ہونا ایک مرتبہ مین نہو صحابہ کا کامل ہے اور آپکا اکمل یعنی بہت ہی کامل ہے ناقص کسیکا نہین۔ یہ مدح تو جملہ معترضہ کے طور پر تھی آگے آیت بالا کی تفسیر و توضیح مطلب ہے، **توضیح مضمون بالا وان تبدوا الخ** لَا يُكَلِّفُ اللَّهُ نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا ۚ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ۗ (یعنے ہمنے جو پہلی آیت

**ملحقات الترجمة**

لـه قوله في ترجمته آمن اعتقاد رکھتے ہین اشارة الى قصد اثبات الايمان من غير اعتبار الزمان لئلا يلزم التجدد باعتبار الرسول صلى الله عليه وسلم فانه صلى الله عليه وسلم احرى بالايمان من اهل الايمان عن عيسى عليه السلام قد اقر في المهد بالايمان ولا يشكل عليه قوله تعالى ما كنت تدري ما الكتاب ولا الايمان فانه نفي للعلم التفصيلي فلا يعارض اثبات العلم الاجمالي ١٢

**اللغات** اطعنا قبلنا عن طوع ١٢ روح المعاني الوسع قال البيضاوي ما يسعه قدرتها او ما دون مدى طاقتها بحيث يتسع فيه طوقها و يتيسر عليها۔ في الكشاف للمظهر فعلى الاول وسعها من الوسع بمعنى الطاقة وعلى **النحو** لا نفرق في روح المعاني في حيز النصب بالقول مقدر له اي قائلين و قالوا عطف على آمن ١٢ روح **البلاغة** في روح المعاني لها ما كسبت الكلام على حذف مضاف هو ثواب في الاول و عقاب في الآخر وبين ما للاولى الخير لدلالة اللام الدالة على النفع عليه وبين ما الثانية الشر لدلالة على الدالة على الضرر عليه و ايراد الاكتساب في جانب الشر لما فيه من زيادة المعنى و هو الاعتمال لان الشر تشتهيه النفس و تنجذب اليه

فكانت ابد في تحصيله فيه اشارة الى ما جبلت عليه النفوس ولما لم يكن مثل ذلك في الخير استعمل الصيغة المجردة عن الاعتمال ١٢ **الروايات** في روح المعاني عن احمد و مسلم عن ابي هريرة قال لما نزلت على رسول الله صلى الله عليه وسلم وان تبدوا ما في انفسكم الآية اشتد ذلك على اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم فاتوا رسول الله صلى الله عليه وسلم ثم جثوا على الركب فقالوا يا رسول الله كلفنا من الاعمال ما نطيق الصلوة والصيام والجهاد والصدقة وقد انزل الله عليك هذه الآية ولا نطيقها فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم اتريدون ان تقولوا كما قال اهل الكتابين من قبلكم سمعنا وعصينا بل قولوا سمعنا واطعنا غفرانك ربنا واليك المصير فلما اقترأها القوم وذلت بها السنتهم انزل الله تعالى

مین کہا ہے کہ نفوس کی پوشیدہ باتون پر بھی محاسبہ ہوگا اُس سے مراد امور غیر اختیاری نہین بلکہ صرف امور اختیاریہ ہین کیونکہ) اللہ تعالیٰ کسی شخص کو
(احکام شرعیہ مین) مکلف نہین بناتا (یعنی اُن امور کو واجب یا حرام نہین فرماتا) مگر اُسیکا جو اُسکی طاقت (اور اختیار) مین ہو اُسکو ثواب بھی
اُسیکا ہوتا ہی جو ارادہ سے کرے اور اُسپر عذاب بھی اُسیکا ہوگا جو ارادہ سے کرے (اور جو دسترس سے باہر ہے اُسکا مکلف نہین کیا گیا
اور جسکے ساتھ قصد اور ارادہ متعلق نہین اُسکا نہ ثواب ہی نہ عذاب اور وسوسے طاقت سی خارج ہین تو انکے آنے کو حرام اور انکے نہ آنے دینے کو واجب
نہین کیا اور نہ اُنپر عذاب رکھا) **ف** اس سے اوپر کے مضمون کی اچھی طرح توضیح ہوگئی اور دہشت بالکل زائل ہوگیا اور حدیث سے اسکی اور توضیح
ہوگئی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہی کہ حق تعالیٰ نے میری اُمت سے اُن باتون سے درگذر فرمایا ہی جو دلمین خیالات پیدا ہون جبتک عمل نکرے یا
تکلم نکرے فقط رواہ البخاری۔ اور عمل فعل اختیاری کو کہتے ہین اسمین افعال قلبیہ اختیاریہ بھی داخل ہوگئے۔ اور یاد رکھو کہ یہان جو ثواب و عقاب کا مدار
کسب و اکتساب پر رکھا مراد اس سے ثواب و عقاب ابتدائی ہی نہ بواسطہ تسبب یا ہبہ کیونکہ دوسرے نصوص سے ثابت ہی کہ نیک یا بد کام کے بانی کو آیندہ
والون کے عمل سے بھی ثواب یا عقاب ہوگا اور یہ بھی ثابت ہی کہ طاعت کرکے دوسرے کو ثواب بخشدے تو ثواب ملیگا لیکن دونون صورتون مین یہ ثواب و عقاب
ابتدائی یعنے بلا واسطہ نہین بلکہ بواسطہ سبب اور بانی بن جانیکے یا بواسطہ ہبہ کردینے کے ہے پس اس شبہ کی گنجایش نہین رہی کہ ان صورتون مین دوسرے
کے اکتساب سے ثواب یا عقاب کیسے ہوگیا خصوصاً تسبب تو درحقیقت خود بھی اختیاری ہی البتہ ہبہ کے بعد مل جانا یہ موہوب لہ کا اختیاری نہین لیکن
ابتدائی نہین ہی یہان سے آیہ سورۂ والنجم لیس للانسان الا ما سعی کا اشکال بھی جاتا رہا یعنے وہ حصر بھی ثواب ابتدائی کے اعتبار سے ہی اور اس مقام
مین تو یہ بھی جواب ہوسکتا ہی کہ محط فائدہ نفی عقاب کی ہی نہ کہ نفی ثواب کی پس بلا اکتساب ثواب ملجانے مین چار جواب ہوئے۔ دو تسبیب مین اول
قید ابتداء دوسرے تسبب کا اختیاری ہونا۔ اور دو ہبہ ثواب مین اول قید ابتدا جو یہان اور نجم مین عام ہی۔ دوسرے خصوصیت محط فائدہ
جو اس مقام کے ساتھ خاص ہی۔ اور بلا اکتساب عذاب ہونیکے دو جواب ہوگئے یعنی قید ابتداء۔ یا تسبب کا اختیاری ہونا **ف** مدلول جملہ لا یکلف
اللہ وجملہ لہا ما کسبت الخ سے قاعدہ کلیہ ثابت ہوا کہ امر غیر اختیاری کی نہ تکلیف ہی اور نہ اُسپر عذاب و مواخذہ اخروی ہی اور جس طرح اس قاعدہ
مین امور قلبیہ غیر اختیاریہ داخل ہین اسیطرح اعمال ظاہریہ غیر اختیاریہ بھی داخل ہین مثل اُن افعال کے جو خطاءً یعنی بلا قصد یا نسیاناً یعنی بدون یاد
صادر ہوجاوین کیونکہ باوجود اہتمام کے یاد نہ رہنا بھی اختیار سے خارج ہے پس اس قاعدہ کے تحت مین دو نوعین داخل ہوئین نوع اول کا ذکر تو
جزئیاً بوجہ مقصود مقام ہونیکے اور کلیاً بسبب کلیت قاعدہ کے دونون طرح ہوچکا اور نوع ثانی کا ذکر صرف کلیاً بسبب کلیت قاعدہ کے ہوا ہی اسلیے آیندہ
جزئیاً بھی اُسکا ذکر فرماتے ہین اور اُسکے ساتھ اور چند مناسب مضامین بھی ملا دیے ہین اور ان سبکو دعا کے پیرایہ مین وارد کیا ہی سو
اُن مین جن چیزون کا پہلے سے وعدہ نہین ہوا اور اُنکے وقوع و عدم وقوع دونون کا احتمال ہی انکو تو صورت دعا مین لانیکی وجہ ظاہر ہی
اور جن چیزونکا وقوع یقینی ہی جیسے خطا و نسیان پر مواخذہ نہونا کہ اوپر قاعدہ کلیہ سے اور حدیث مین عنوان صریح سے اسکا وعدہ ہوچکا ہی چنانچہ
حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہی کہ میری اُمت سے خطا و نسیان اور جس فعل پر اکراہ ہو سب مرفوع ہی یعنی اُسپر گناہ نہین ہوتا اوردہ فی روح المعانی
عن الطبرانی وقال قال النووی حسن انکو صورت دعا مین لانیکی وجہ انکے ذوق مین زمانہ نبوت تک تو یہ ہی کہ گو وعدہ تجاوز کا ظاہراً مطلق ہی مگر بنا اسکی
صرف یہی ہی کہ عبد اسکا مکلف نہین کیا گیا اور مکلف ہونا نہونا یہ حکم شرعی ہی اور حکم شرعی مین احتمال نسخ کا برقرار ہی پس اس دعا کا حاصل
یہ ہوگا کہ یا اللہ جسطرح ابتک اسکا مکلف نہین بنایا آیندہ بھی مکلف نہ بنایے اور اس حکم کو منسوخ نہ فرمائیے رہا یہ شبہ کہ اگر منسوخ ہوگا تو
تکلیف مالا یطاق لازم آویگی اور وہ عقلاً جائز نہین۔ جواب اسکا یہ ہی کہ تکلیف مالا یطاق کا عقلاً ممتنع ہونا غیر مسلم ہی خدا تعالیٰ قادر اور مالک ہی البتہ
شرعاً ممتنع ہی سو نسخ سے وہ امتناع رفع ہوجاتا رہا یہ شبہ کہ جب وہ کام ہو ہی نہین سکیگا تو مکلف کرنے سے کیا فائدہ پس حکمت کے خلاف ہوا
گو قدرت مین داخل ہی۔ جواب یہ ہی کہ اول تو حکمت کچھ عمل ہی مین منحصر نہین ممکن ہے کہ جسطرح دنیا مین خطا و نسیان کو بعض آثار کے اعتبار
سے کالعدم نہین قرار دیا گیا چنانچہ قتل خطا پر کفارہ ہی اور نسیاناً کسی سے نماز فاسد ہوجاتی ہی اسیطرح آخرت مین اسپر بعض آثار مرتب ہوتے مثلاً اسلیے
محاسبہ ہوتا کہ عبد کو اپنا مملوک محض ہونا ظاہر ہوجاتا پھر بعد مغفرت معاف کردیتے سو افادۂ علم خود یہ فائدہ اور حکمت معتد بہا ہے اور اگر

**تحفات الترجمہ**

**۵۵ قولہ فی ترجمہ** لا یکلف اللہ الاحکام شرعیہ
یعنی لان فی الاحکام التکوینیۃ
ربما یکلف العبد فوق الوسع
کالبلیات والمصیبۃ فانہا
تکلیف ما لا یطاق فمخصوص
بالاحکام الشرعیۃ والسر
ان الفائدۃ فی الاحکام
الشرعیۃ العمل ولا یمکن العمل
بما لا یطاق فیلزم العبث
وہی ضرر محض والضرر
منتف بفضلہ ورحمہ
بخلاف الاحکام التکوینیۃ
من المصائب والبلیات
فان الفائدۃ فیہا تکفیر
السیئات ورفع الدرجات
وہو نفع محض فلا ینافی
فضلہ وکرمہ ۱۲

**۵۵ قولہ فی ف ۲ مرفوع ہی**
یعنی اسپر گناہ نہین ہوتا
فالرفع باعتبار احکام
الآخرۃ لا الدنیا کما نصلہ
فیما بعد من وجوب الکفارۃ
فی القتل خطاء وفساد الصلوٰۃ
بالتکلم نسیانا والسر
ان فی عدم الرفع فی
الآخرۃ حرجا ای عقوبۃ
وعذابا وفی عدم الرفع
فی الدنیا لاحرج بل یوجد
بعض العبادات فلا
تحصل السیئات فافہم ۱۲

رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا إِنْ نَّسِيْنَا أَوْ أَخْطَأْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَا إِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهُ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ

اے ہمارے رب ہمپر داروگیر نہ فرمایئے اگر ہم بھول جاوین یا چوک جاوین اے ہمارے رب اور ہم پر کوئی سخت حکم نہ بھیجیے جیسے ہم سے پہلے لوگون پر آپ نے بھیجے تھے۔

قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهِ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۗ وَاغْفِرْ لَنَا ۗ وَارْحَمْنَا ۗ أَنْتَ مَوْلٰنَا

اے ہمارے رب اور ہم پر کوئی ایسا بار نہ ڈالیے جسکی ہمکو سہار نہ ہو اور درگذر کیجیے ہم سے اور بخشدیجیے ہمکو اور رحم کیجیے ہم پر آپ ہمارے کارساز ہین

فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۟

سو آپ ہمکو کافر لوگون پر غالب کیجیے۔

ربع ۴

عمل ہی کو فائدہ سمجھا جاوے تو بھی ممکن ہی کہ جتنے مراتب خطا و نسیان کے اور اسیطرح وساوس و خطرات کے معاف کیے گئے ہین انمین بعض اختیاری ہون چنانچہ تامل سے یہی معلوم بھی ہوتا ہی اسیلیے انکا مکلف بنانے مین کوئی اشکال نہ تھا اور حدیثون مین عن امتی کی قید سے امم سابقہ کا بعض مراتب مین مکلف ہونا مفہوم بھی ہوتا ہی ورنہ محض تکلیف مالایطاق کی نفی تو لفظ لفظ سے عام معلوم ہوتی ہی سب امم کو یہ وجہ تو زمانہ نبوت مین معلوم ہوتی ہی اور بعد زمانہ نبوت کے محض تذکیر ہی نعمت سابقہ کی کہ دیکھو ہمنے اسطرح فضل کیا تھا کہ دعا سکھلائی اور پھر اسکو قبول کیا تھا اور اپنا حکم سابق منسوخ نہ کیا تھا جسکی بدولت وہ آسانی مستمر اور دائم ہی واللہ اعلم **تعلیم دعا** رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ إِنْ نَّسِيْنَآ أَوْ أَخْطَأْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ إِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۗ وَاغْفِرْ لَنَا ۗ وَارْحَمْنَا ۗ أَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۟ ۲۸۶ اے ہمارے رب ہمپر داروگیر نہ فرمایئے اگر ہم بھول جاوین یا چوک جاوین اے ہمارے رب اور (ہماری یہ بھی درخواست ہے کہ) ہمپر کوئی سخت حکم نہ بھیجیے جیسے ہمسے پہلے لوگون پر آپنے بھیجے تھے اے ہمارے رب اور (ہم یہ بھی درخواست کرتے ہین کہ) ہمپر کوئی ایسا بار (تکلیف کا دنیا یا آخرت مین) نہ ڈالیے جسکی ہمکو سہار نہ ہو اور درگذر کیجیے ہم سے اور بخشدیجیے ہمکو اور رحم کیجیے ہمپر آپ ہمارے کارساز ہین (اور کارساز طرفدار ہوتا ہی) سو آپ ہمکو کافر لوگون پر غالب کیجیے **ف** ان جملون مین نسیان و خطا کا جملہ تو اوپر کے مضمون کا ظاہر تتمہ ہی جیسا اوپر ف۲ مین تقریر گذر چکی ہی اور جملہ لا تحمل علینا بھی دلالۃ النص کے مرتبہ مین لا یکلف اللہ کا تامل سے تتمہ معلوم ہوتا ہی کیونکہ امم سابقہ کے سے احکام شاقہ جبکہ داخل وسعت بشریہ ہین جیسا کہ مشاہدہ و نیز وجوب صدق مضمون لا یکلف اللہ اسکی دلیل ہی اور اسکے مکلف نہ بنانے کی دعا کی گئی تو مالایطاق کے مکلف نہ بنانے کی دعا بدرجہ اولے لازم آگئی یہ مذکورہ جملے تو باعتبار تکلیف تشریعی کے ہوئے آگے جملہ ولا تحملنا مین تکوینی تکلیف سے بچنے کی دعا ہی جسمین دنیا اور آخرت کے سب مصائب و عقوبات داخل ہوگئے جب دونون قسم کی تکلیف کے متعلق دعا ہو چکی آگے ہر مضمون کے مقابلہ مین ایک ایک دعا لائی گئی چنانچہ اعف عنا سے اشارہ ہی تجاوز عن الخطا والنسیان وغیرہ کی طرف جیسا کہ ظاہر ہے اور واغفر لنا سے اشارہ ہے عدم التکلیف بالاصر کی طرف کیونکہ ایسے احکام کے لوازم عادیہ سے ہوگا عمل نہ ہوسکنا اور عمل نہونے کا مقتضا تھا عاصی و معذب ہونا جو ایک گونہ مخل مغفرت ہے پس درخواست مغفرت اسے بواسطہ عدم الحمل لازم آگیا اور وارحمنا سے اشارہ ہے عدم التحمیل بمالاطاقۃ کی طرف کیونکہ رحم کا یہی مقتضا ہی پھر اپنے ذاتی مصالح کے ختم کے بعد اپنے اعدا پر غلبہ کی دعا ہے جسکی درخواست پر سب معاملات کی درستی کی تکمیل ہوگئی یعنے محبوب کے ساتھ جو تعلق ہے وہ بھی درست ہوگیا اور عدو کے ساتھ جو معاملہ ہے وہ بھی دلخواہ ہوگیا **ف** حدیث مین ہے کہ یہ سب دعائین قبول ہوئین بعض مین ظاہر ہے اور بعض مین اگر شبہ ہو تو اسکے لیے یہ سمجھ لینا چاہیے کہ اگر عدم قبول مین کسی وقت قبول سے زیادہ مصلحت و منفعت ظاہری یا باطنی ہو تو وہ عدم قبول بھی قبول ہے کیونکہ قبول مقصود بالذات نہین بلکہ مقصود للمصلحت ہے اور تفسیر اجیب دعوۃ الداع کو بھی ملاحظہ کرلیا جاوے الحمد للہ کہ آج ۲۰ ربیع الاول یوم دوشنبہ وقت چاشت مقام تھانہ بھون مین سورۂ بقرہ کی تفسیر ختم ہوئی اب انشاء اللہ تعالی آگے سورۂ آل عمران شروع ہوتی ہے اور میرے نزدیک وہ تمام سورت جملہ وانصرنا علی القوم الکافرین سے مرتبط ہے کیونکہ اس سورت کے زیادہ اجزا مین کفار کے ساتھ مجاہدہ باللسان و بالسنان مذکور ہی جیسا تتبع سے معلوم ہوتا ہی واللہ اعلم۔

# منہیات جلد اوّل تفسیر بیان القرآن

یہ تین منہیات ہیں اوّل میں بعض مقامات کی توضیح ہے جسکی حاجت بعض جگہ بوجہ تنگی عبارت کے بعض جگہ کسی اشکال کے دفع کے لئے ہوئی۔ دوسری میں فہرست ہے بعض مضامین تفسیر کی جو کہ مضامین قرآنیہ منصوصہ کے علاوہ ہیں جنکی فہرست ٹائٹل میں موجود ہے۔ تیسری میں غلط نامہ ہے جسکے متعلق یہ عرض کرنا ضروری ہے کہ بوجہ اسکے کہ تالیف تفسیر کیوقت مسودہ پر نظر ثانی کی فرصت نہیں ہوئی کہیں کہیں خود مسودہ میں بعض فروگزاشتیں ہوگئیں پھر مسودہ و مبیضہ کے مقابلہ کی بھی نوبت بعذر مذکور خود مجکو فرصت نہوئی اس لیے وہ فروگذاشتیں تو بجا رہیں اور اس مقابلہ میں بھی مقابلین سے کچھ کوتاہی ہوگئی جسکی وجہ غالبًا یہ ہے کہ اُن صاحبوں کے اعتبار سے یہ کام بالکل نیا تھا اور دوسرے مشاق مقابلین اس لیئے تجویز کیے گئے کہ اُن میں اہل علم میتہ نہ ہوتے۔ پھر کاتب اور مصحح مطبع سے جو تسامحات ہوئے وہ معمولی امر ہے۔ غرض ان مجموعہ اغلاط کو صرف مطبع کیطرف منسوب نہ سمجھا جاوے اور ایسے ہی منہیات غالبًا بقیہ جلدوں کے متعلق بھی معروض ہونگے + **کتبہ اشرف علی**

## منہیہ اولیٰ توضیح بعض مقامات تفسیر

صفحہ ۴ سطر ۱ حاشیہ خطبہ تفسیر قولہ وجہ الجمع بینہا الخ اور ایک صورت جمع کی یہ بھی ہو سکتی ہے کہ آیت بعد واقعات متعددہ کے نازل ہوئی ہو اور چونکہ آیت میں خود اشارہ کسی واقعہ مخصوصہ کی طرف ہوتا نہیں اسلیئے ممکن ہے کہ بعض لوگ تو کسی واقعہ کو سبب نزول کا سمجھے ہوں اور بعض لوگ دوسرے واقعہ کو اور اس بنا پر اختلاف روایات اسباب نزول آیت میں ہوگیا ہو۔ و نیز مجموعہ واقعات بھی سبب نزول آیت ہو سکتے ہیں **صفحہ ۱۲ سطر ۷ اقولہ** فی ترجمۃ فاما الذین آمنوا و اما الذین کفروا خواہ کچھ ہی ہو۔ اشارۃ الی تقدیر اما بما اشتہر من قولہم مہما یکن من شئ **صفحہ ۲۹ سطر ۸ اقولہ** فی ترجمۃ ثم انتم ھٰؤلاء ثم یہ موجود ہو اشارۃ الی الترکیب بکون انتم مبتدأ وہٰؤلاء خبرا ۱۲ **صفحہ ۴۰ سطر ۱۴ قولہ** فی ترجمۃ قولہ تعالیٰ الا خزی بجز رسوائی کے اس جملہ کے متعلق اشکال ہیں اول یہ کہ اس جملہ سے اس فعل مذکور فی الآیۃ پر خزی دنیوی کا ترتب لازم معلوم ہوتا ہے حالانکہ احیانًا اس کفر پر خزی کا ترتب نہیں ہوتا۔ دوسرے یہ کہ جزار خزی میں منحصر معلوم ہوتی ہے حالانکہ احیانًا خزی کے ساتھ قتل وغیرہ بھی واقع ہوتا ہے۔ اول کا جواب یہ ہے کہ حقیقت شناسوں کے نزدیک مذموم و ملوم ہونا یہ بھی خزی ہے۔ اور یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ کلام سے مقصود استحقاق جزار کا بیان کرنا ہے نہ کہ وقوع کا۔ دوسرے کا جواب یہ ہے کہ قتل وغیرہ بھی خزی میں داخل ہے۔ اور یوں بھی کہا جا سکتا ہے کہ مقصود حصر سے نفی کمی کی ہے نہ کہ زیادتی کی **صفحہ ۴۶ سطر ۹ حاشیہ فوقانی قولہ** اشارۃ الخ وذلک ان نعبر عن ہذا با خصر منہ بکذا من کان عدوا لجبریل فلا مس لعداوتہ بعد ماہ من تکذیب القرآن فانہ نزلہ الخ وعلیہ فالمقدر جملۃ واحدۃ ہی جزاء للشرط و معللۃ بقولہ فانہ نزلہ فافہم ۱۲ **صفحہ ۵۸ سطر ۱۱ قولہ** فی ترجمۃ آیۃ وقال الذین لا یعلمون الخ یا ہمارے پاس کوئی اور ہی دلیل آجاوے۔ ہو اخذ بالحاصل والافق الترجمۃ اللفظیۃ لاجل العطف ہکذا۔ یا ہمارے پاس کوئی دلیل کیوں نہیں آتی۔ **صفحہ ۵۹ سطر ۱۳ قولہ** تعالیٰ لئن اتبعت الیٰ قولہ ولا نصیر **اقول** ان تعلقک وہم ان انظاہر منہ انک ان لم تتبع اہواءہم کان لک ولی وتعبیر بحفظک من اللہ فازحہ بعدم کون مفہوم المخالف معتبرا۔ او نقال ان اصل المراد الوقوع فی القہر فاللازم فی صورۃ عدم الاتباع عدم الوقوع فی القہر ولا محذور فیہ **صفحہ ۷۳ سطر ۵ قولہ** مقرر ہونے سے یا بدلنے سے الخ۔ تقریر احتمال ثانی کی یہ ہے کہ ہم نے بیت المقدس کو اس لیئے قبلہ مقرر کیا تھا تاکہ مقرر ہونیکے بعد وہ بدلا جاوے اور اُسکے بدلنے سے یہ معلوم ہو جاوے کہ کون متبع ہے اور کون غیر متبع الخ فافہم **صفحہ ۷۴ سطر ۱۰ قولہ** ایک حکم الخ مراد یہ ہے کہ منجملہ احکام شرعیہ کے ایک حکم اور یہ مراد نہیں کہ یہاں کوئی دوسرا حکم مذکور ہے **صفحہ ۷۵ سطر ۵ قولہ** ایک بنا پر اہل علم کو اور ایک بنا پر غیر اہل علم کو الخ بنار اول تو روایت ہے عبد اللہ بن سلام رضی کی اور بنار ثانی خود مظنون ہوتا ہے ابتلا کی بدولت کا **صفحہ ۷۶ سطر ۱۳ قولہ** اوحضر میں تو اولی قولہ اولی۔ اس میں جواب ہے ایک سوال کا کہ ان آیات میں حکم دائم مذکور نہیں جواب یہ ہے کہ چونکہ نزول حکم کے وقت آپ حضر میں تھے اس کا حکم بالاولی مفہوم ہوگیا **صفحہ ۷۸ سطر ۲ حاشیۃ الیسار قولہ** وعدۃ لیالیہ الضمیر الی ۔ بمعنی القمر الکامل باعتبار صنعۃ الاستخدام ای کا نو اربعۃ عشر **صفحہ ۷۹ سطر ۱۱ قولہ** ممکن ہے۔ اقول اور یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ انبیا و احیاد شہدار کے لیئے یہ بھی کافی ہے کہ دوسری اموات سے زیادہ مدت تک اُنکے اجساد خاک سے متاثر نہوں گو کسی وقت میں ہو جاویں اور احادیث سے یہی امر مقصود کہا جاوے کہ اُنکی محفوظیت اجساد کی خارق عادت ہے اور خرق عادت کی دونوں صورتیں ہیں حفظ مؤبد اور حفظ طویل **صفحہ ۸۱ سطر ۲۸ الحاشیۃ الفوقانیۃ قولہ** مفید المجموع الخ المقصود ان اجمعین لا یراد بہ کل ملک وکل انسان انسان لان کلہم لا یلعن فان بعض الملائکۃ لا تشتغل بلعنہم وبعض الناس الذین ہم امثال الملعونین لا انکار لہم علیہم بل المراد مجموع اللاعنین من الفریقین ۱۲ **صفحہ ۸۱ سطر ۳۶ الحاشیۃ الفوقانیۃ قولہ** فانہا ملزومۃ ای اللعنۃ ملزومۃ للعذاب ۱۲ **صفحہ ۸۴ سطر ۱۱ الحاشیۃ الفوقانیۃ قولہ** راعی فیہ الخ لاعلی ان المراد بالقدمین المذکورین فی قولہ قدم بقدم بما قدما الشیطان بل علی ان ہذہ الکلمۃ لا تطلق الا فیما تکرر تقدم المتبوع **صفحہ ۸۸ سطر ۱۲ قولہ** فی ترجمۃ لفی شقاق ظاہر ہے الخ لفظ ظاہر ہو حاصل معنی اللام المستعمل للتحقیق والتاکید ۱۲ **صفحہ ۹۳ سطر ۹ حاشیہ تحتانی یمین قولہ** لم یلزم التکرار فی الہدیٰ ای مع قولہ من الہدیٰ وکذلک فی بینات مع قولہ الفرقان فافہم **صفحہ ۹۵ سطر ۷ حاشیہ تحتانی یسار قولہ** وانت بصیغۃ الخطاب المؤنثۃ ای انت کاذبۃ **صفحہ ۹۶ سطر ۴ قولہ** محسوس ہونے الخ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ صرف محسوس ہیں واقع میں وہ نہیں ہیں فقط **صفحہ ۱۰۶ سطر ۸ قولہ** دونوں جہان میں الخ اگر شبہ ہو کہ بعض صلحار کو دنیا کے تنعمات سے محروم دیکھا جاتا ہے جواب یہ ہے کہ حسنہ کی جو تفسیر فائدہ میں کی گئی ہے اس سے یہ شبہ دفع ہو جاتا ہے **صفحہ ۱۱۷ سطر ۲۱ قولہ** یہودی یا نصرانی ہیئے الخ۔ اقول بشرطیکہ اسلام سے مرتد ہو کر یہودی یا نصرانی نہ ہوئی ہو **صفحہ ۱۱۷ سطر ۱۹ حاشیہ فوقانی قولہ** فی الحکم اللازم ای المتحتم المقابل بمعنی الرخصۃ المتبادر من الاستعمال واعلم ان الاذن بمعنی المأذون بہ ای المامور بہ فان الاذن قد یجئ بمعنی الامر التشریعی کما فی قول اللہ تعالیٰ اذن اللہ ان ترفع کذا ہہنا **صفحہ ۱۱۹ سطر ۱۱ قولہ** اس طرح یعنی جسطرح کھیتوں میں جانے کی اجازت ہے **صفحہ ۱۱۹ سطر ۱۲ و ۱۳ قولہ** اپنی کھیت میں الیٰ قولہ اسطرح بیبیوں کے پاس الخ فیہ حمل للحرث علی المعنی الحقیقی لکن لا لنفسہ بل للانتقال الی المجازی فہو کنایۃ وفیہ من اللطافۃ ما لا یخفی **صفحہ ۱۲۵ سطر ۴ حاشیہ فوقانی قولہ** وغیرہ ای لانفقۃ **صفحہ ۱۳۲ سطر ۱۴ حاشیہ تحتانی یسار قولہ** نسخ الآیۃ ای اللاحقۃ تلاوۃً بالسابقۃ فی العدد وان کانت منسوخۃ بالمیراث فی الوصیۃ **صفحہ ۱۳۴ سطر ۴ قولہ** رُبًّا فضل الخ حملًا للتنوین علی التفخیم ای لذو فضل کبیر ۱۲ **صفحہ ۱۴۲ سطر ۸ قولہ** سو اگر مرتد ہو یا کافر حربی ہو الخ یعنی خیار عارضی منافی نہیں ہے ثبوت و ضیوع فی نفسہ کو ربا یہ کہ اکراہ میں اِن دونوں کی کیا تخصیص ہے سو دوسری مستقل دلیلیں شرع میں اسپر قائم ہیں **صفحہ ۱۵۳ سطر ۱۱ قولہ** تخصیص ذکری جبکہ وہ مرجع ضمیر یا ترکیب میں جزار ہو الخ۔ اقول توضیح اسکی یہ ہے کہ اگر کفر کی

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۷ حاشیہ تحتانی یمین | فصاعدًا | فصاعدًا |
| " | ۱۲ " | فنقی | ففی |
| " | ۱۳ " | سعار | سمار |
| " | ۵ حاشیہ تحتانی یسار | حقیقۃ ناورت | حقیقۃ فالصور |
| " | | | ماقالت الحکار |
| " | | | والحقیقۃ ماوردت |
| " | ۱۰ حاشیہ تحتانی یسار | بلع | یلمع |
| ۱۰ | ۶ | بتالاؤ | بنالاؤ |
| " | ۸ حاشیہ تحتانی یمین | صورۃ | سورۃ |
| " | ۱۲ " | ون | وان |
| " | " " | فعناادعو فعناادعوا | فعناہ ادعوا |
| " | ۱۱ حاشیہ فوقانی | مسر | عشر |
| " | ۱۹ " | المبتدأ | المبتدأ لہ |
| ۱۱ | ۱۲ | حاجز | عاجز |
| " | ۱ حاشیہ تحتانی یمین | لہم | بہم |
| " | ۳ " | تینک | تیک |
| " | ۶ " | ثمرہ | ثمرۃ |
| " | ۲ حاشیہ تحتانی یسار | لصنتین | لصنفتین |
| " | ۱۳ " | القدرۃ | القدرۃ |
| ۱۲ | ۴ | کچھ بھی | کچھ ہی |
| " | ۵ | صورۃ | سورۃ |
| " | ۵ حاشیہ تحتانی یمین | بانصار | بانضار |
| " | ۹ " | قصد | قصدت |
| " | ۵ حاشیہ تحتانی یسار | اسناد النسب | اسناد او نسب |
| " | ۹ " | الواجدی | الواحدی |
| ۱۳ | ۵ | مثال کی | مثال سے |
| " | ۲۴ | علامت کی نقط | علامت کی نقط |
| | | عداوت پہ ہے | رسول پر ہونا چاہیے |
| " | ۲۳ و ۲۴ | کسی طرح | کس طرح |
| " | ۵ حاشیہ تحتانی یمین | من ان | من بعد ان |
| ۱۵ | ۱ | خلیفۃ ہ | خلیفۃ ج |
| " | ۲ | اسیواسطے | اسیطرح |
| " | ۲۲ | بتاؤنگا | بناؤنگا |
| " | ۲۵ | جان و مال | جان و دل |
| " | ۲ حاشیہ تحتانی یمین | ملائک | ملاک |
| " | ۳ " | لقلوب | مقلوب |
| " | ۲ حاشیہ تحتانی یسار | الفرق | لفرق |
| " | ۳ " | ۱۲ | ۱۲ من روح المعانی |
| ۱۶ | ۳۰ | ہ اسلیے | اسلیے ہ |
| ۱۷ | ۶ | اسمار | اسمار |
| " | ۳ حاشیہ تحتانی یمین | ایتار | انبار |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۵ حاشیہ فوقانی | تمام اسمار | اسمار |
| " | ۸ " | الصفات | الصفات کما مر |
| ۱۸ | ۲ | بتلاؤ | بتلادو |
| " | ۶ | رائی | راے |
| " | " | علیہ السلام | علیہم السلام |
| " | ۱۳ | لذت کا حاصل | لذت کا علم حاصل |
| " | " | کی تھی | کی تھی جیسا |
| ۱۹ | ۲ | آنے | کرآنے |
| " | ۵ حاشیہ فوقانی | الاخبار | الانبار |
| ۱۹ | ۹ " | للتقریر | علی التقریر |
| " | ۱۵ " | الکشاف ۱۲ | الکشاف |
| " | ۱۹ " | اشرح | اشرح |
| ۲۰ | ۱۹ " | معلوم | معلول |
| " | ۲ حاشیہ فوقانی | وتقریر | بتقریر |
| ۲۱ | ۷ | فورًا | فورًا ہی |
| " | ۲۵ | حکیمانہ طرز | حکیمانہ طریق |
| ۲۲ | ۴ | عہدوں | عہد |
| ۲۳ | ۲ | جانتے ہو | جانتے بھی ہو |
| " | ۷ | وما ادقی | اور ما ادقی |
| " | ۱۸ | وزکوٰۃ | دو زکوٰۃ |
| " | ۲۳ | اصول اسلامی | اسلامی اصول |
| " | ۱ حاشیہ تحتانی یسار | علیہ ۱۲ | علیہ ۱۲ الکشاف |
| ۲۴ | ۲ | خشوع ہو ان پر | خشوع ہو ان پر |
| | | کچھ دشوا | کچھ بھی دشوار |
| " | ۴ | وہ بیشک اپنے | وہ اپنے |
| " | ۵ | مراد ہے | مراد وہی |
| ۲۵ | ۵ و ۲۵ | ابناء کم | ابناءکم |
| " | ۱۸ | اور اس آیت میں | اور اس آیت |
| | | تو اطاعت نکرنے پر | میں تو اطاعت |
| | | | کی ترغیب ہے |
| | | | اب اطاعت |
| | | | نکرنے پر |
| " | ۱ حاشیہ فوقانی | المقتات الترجمہ لہ | المقتات الترجمہ لہ |
| | | توزخاص خاص | تو ادراس |
| | | | بات کا بھی |
| | | | لانّ قولہ ایہم |
| | | | راجعون معطوف |
| | | | علی انہم ملاقوا |
| | | | ربہم والعطف |
| | | | فی حکم تکریر العامل |
| | | | قوزخاص |
| | | | خاص |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲۶ | ۲۲ | اگر | آگر |
| ۲۷ | ۷ حاشیہ تحتانی یسار | سوار | سور |
| ۲۸ | ۱۷ | جو کچھ | جو کہ |
| " | ۱۸ | بیٹھے تھے | بیٹھے |
| " | ۹ حاشیہ فوقانی | توجیہ | و توجیہ |
| ۲۹ | ۱۵ | اجزا رہی میں | اجزا رہی میں پانی |
| " | ۲۲ | ابتک | وہ ابتک |
| " | ۲۱ | مسور (ہوئی) | مسور (ہوئی) |
| | | | پیاز (ہوا) |
| " | ۲ حاشیہ تحتانی یمین | انضبہ | لغضبہ |
| " | ۲ حاشیہ تحتانی یسار | اہبو | اہبطوا |
| ۳۱ | ۱ حاشیہ تحتانی یسار | صبأ | صبا |
| ۳۲ | ۲ | جو اس میں | جو احکام اس میں |
| " | ۱۶ | مشققت | مشقت |
| ۳۳ | ۴ | کیجیے | کیجیے جاتے ہیں |
| " | ۸ | بیل ہے | بیل ہو |
| " | ۱۳ | مچھلی | اور مچھلی |
| " | ۲ حاشیہ تحتانی یسار | فان قلت | فی الکشاف |
| | | | فان قلت |
| ۳۴ | ۸ | اسی | اس |
| " | ۱۷ | جھتوں سے | جھتوں سے تو |
| ۳۴ | ۱ حاشیہ فوقانی | محبت | جمعیت |
| ۳۶ | ۴ | پاس تو وہ | پاس وہ |
| " | ۱۵ | متعفن | متعفن نہ |
| " | ۲ حاشیہ تحتانی یسار | لکوۃ | لکھوۃ |
| " | " " | یعلنون | یعلمون |
| ۳۷ | ۶ | کہ کہا | کہا کہ |
| " | ۱۷ | سنکے | اُنکے |
| " | ۱۹ | بتا دینے | تبلا دینے |
| " | ۲۲ | (بھی) نہیں | (بھی تو) نہیں |
| " | ۱ حاشیہ تحتانی یمین | یقدر | یقدرہ |
| " | ۲ حاشیہ تحتانی یسار | محبتہ | محبتہ |
| " | ۵ حاشیہ فوقانی | البیضاوی | البیضاوی الکشاف |
| ۳۹ | ۲ | کر لیا اور تم | کر لیا اور اقرار بھی |
| | | | ایسا جیسے تم |
| " | ۴ | تم یہ ہو باہم | تم یہ موجود ہو کہ |
| | | | باہم |
| " | ۱۶ | عہد شکنی | عہد شکنی |
| " | ۱۹ | ساتھ رسو | ساتھ سو |
| " | ۳ حاشیہ فوقانی | خطر | خطرا |
| ۴۰ | ۴ و ۱۵ | جاویں | جاوینگے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۴۰ | ۱۱ | ملامت کے | ملامت کی |
| " | ۱۴ | بجز اس کے کہ | بجز رسوائی کے |
| | | رسوائی ہو | |
| " | ۱۵ | ہر چند یہ | ہر چند کہ یہ |
| " | ۵ حاشیہ تحتانی یمین | من بعدہ | من بعدہ |
| ۴۱ | ۱۴ | یحییٰ زکریا | یحییٰ و زکریا |
| " | ۳ حاشیہ تحتانی یسار | جواب الثانیۃ | جواب الثانیۃ |
| ۴۲ | ۲ | کفر کرتے ہیں | انکار کرتے ہیں |
| " | ۶ | انکا انکار | انکا وہ انکار |
| " | ۱۲ | عن الذنوب کا | عن الذنوب کے بیچ |
| ۴۳ | ۴ | تمکو حکم دیتے ہیں | تمکو دیتے ہیں |
| " | ۱۸ | وجہ سے | وجہ سے بھی |
| " | ۱ حاشیہ تحتانی | ۱۲ بیضاوی | ۱۲ بیضاوی |
| | | | العربیۃ فی |
| | | | قلوبہم بیان لمکان |
| | | | الاشراب کقولہ |
| | | | تعالی انما یاکلون |
| | | | فی بطونہم نارا ۱۲ |
| | | | بیضاوی |
| ۴۴ | ۲ | تمنا کرو | تمنا کرکے دکھلاؤ |
| " | ۶ | رگ و ریشہ | ریشہ ریشہ |
| ۴۵ | ۱۲ | حسب بشارت | حسب بشارت |
| " | ۱۶ | تو اول تو | سو اول تو |
| " | " | وجہ | اور وجہ |
| " | ۱۸ | اضطرار | اضطرارا |
| " | ۱۹ | جانتے | جانتے تھے |
| " | ۲۰ | مخالفت تھی اس | مخالفت تھی |
| | | | اسکی وجہ سے |
| | | | تو آپکی اس |
| " | ۱ حاشیہ تحتانی یمین | احرص الناس | احرص علی الناس |
| | | من الناس | احرص من الناس |
| ۴۶ | ۶ | بعض مشرکین | بیہ چند سطر |
| | | | لفظ مشرکین |
| | | | عرب پر جو کہ |
| | | | سطر ۸ میں ہے |
| | | | ہونا چاہیے |
| " | ۷ | ہو گئی بھی | ہو بھی گئی |
| " | ۲۰ | اُسکے دوسرے | اُسکے رسولوں |
| | | رسولوں | |
| " | ۱ حاشیہ تحتانی یمین | بدل | بدل |
| " | ۲ حاشیہ فوقانی | بعض مشرکین | مشرکین عرب |

# فہرست مضامین منصوصۂ قرآنیہ جلد ہشتم تفسیر بیان القرآن

آیاتها ٦٤ ركوعاتها ٩ كلماتها ١٣١٦ حروفها ٥٦٨١

## سورة النور مدنية بسم الله الرحمن الرحيم وهي اربع وستون اية

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو کہ نہایت مہربان اور بڑے رحم والے ہیں

سُورَةٌ أَنزَلْنَاهَا وَفَرَضْنَاهَا وَأَنزَلْنَا فِيهَا آيَاتٍ بَيِّنَاتٍ لَّعَلَّكُمْ تَذَكَّرُونَ ۝ الزَّانِيَةُ وَالزَّانِي فَاجْلِدُوا كُلَّ وَاحِدٍ

یہ ایک سورت ہے جسکو ہم نے نازل کیا ہے اور اسکو ہم نے مقرر کیا ہے اور ہم نے اسمیں صاف صاف آیتیں نازل کی ہیں تاکہ تم سمجھو زنا کرنیوالی عورت اور زنا کرنیوالا مرد سو ان میں ہر ایک کے

مِّنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ ۖ وَلَا تَأْخُذْكُم بِهِمَا رَأْفَةٌ فِي دِينِ اللَّهِ إِن كُنتُمْ تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ ۖ وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا طَائِفَةٌ مِّنَ الْمُؤْمِنِينَ ۝

سو درے مارو اور تم لوگوں کو ان دونوں پر اللہ تعالیٰ کے معاملہ میں ذرا رحم نہ آنا چاہیے اگر تم اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہو اور دونوں کی سزا کے وقت مسلمانوں کی ایک جماعت کو حاضر رہنا چاہیے

سورة النور مدنية وهي ثنتان او اربع وستون اية كذا في البيضاوي ١٢ **ربط** اوپر کی سورت کے اخیر میں آیت افحسبتم انما خلقناكم عبثا سے مفہوم و معلوم ہوا تھا کہ خلق انسان کی حکمتوں میں سے ایک حکمت یہ بھی ہے کہ اسکو احکام کا مکلف کیا جاوے اور آخرت میں ان احکام کی اطاعت یا مخالفت پر جزا و سزا ملے اس سورت میں بعض احکام کی تفصیل ہے چنانچہ نصف سورت تک تو احکام علیہ چلے گئے ہیں اور خاتمہ کے قریب بھی بعض تتمیماً مثل مسئلہ استیذان کے اور بعض ابتداءً مثل مسئلہ اکل کے مذکور ہوئے ہیں اور یہ سب احکام بجز مسئلہ کتابت و اکل من البیوت کے کہ اول اصلاح عباد و اماء کے اور ثانی مسئلہ دخول فی البیوت کے ساتھ استطراداً مذکور ہوا ہے باقی سب متعلق عفت کے ہیں پس گویا من وجہ تفصیل و تکمیل ہے سورت سابقہ کے شروع میں کی اس آیت کی والذین هم لفروجهم حافظون الخ پس اس طور پر اسکو سورت سابقہ کے اول و آخر دونوں سے ارتباط ہو گیا اور بقیہ نصف سورت کی بعض آیات میں دلائل توحید کہ احکام علمیہ سے ہیں اور آیات میں اطاعت احکام و مطیعین کے مناقب اور عصیان و عصاۃ کے مثالب مذکور ہیں اور دونوں نصف کے برزخ حد متوسط یعنی آیۃ نور میں مطلق احکام کے متعلق علمی و عملی ہدایت و ضلالت کے تمثیلات و تشبیہات ارشاد فرمائے گئے ہیں یہ خلاصہ ہے سورت کا جو تامل سے تمام اجزاء پر منطبق ہو سکتا ہے اور ان مضامین کی اجمالی تمہید سے سورت کو شروع فرمایا ہے فقط

## تمہید اجمالی مضامین سورت

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ سُورَةٌ أَنزَلْنَاهَا وَفَرَضْنَاهَا وَأَنزَلْنَا فِيهَا آيَاتٍ بَيِّنَاتٍ لَّعَلَّكُمْ تَذَكَّرُونَ ۝ یہ ایک سورت ہے جس (کے الفاظ) کو (بھی) ہم (ہی) نے نازل کیا ہے اور اس (کے معانی یعنی احکام) کو (بھی) ہم (ہی) نے مقرر کیا ہے (عام اس سے کہ بعض احکام فرض ہیں اور بعض مندوب جیسے مکاتبت) اور ہم نے (ان احکام پر دلالت کرنے کیلیے) اس (سورت) میں صاف صاف آیتیں (جو کہ ان احکام پر دال ہیں) نازل کی ہیں تاکہ تم سمجھو (اور عمل کرو) **ف** اس تمہید میں اپنی طرف منسوب فرمانا کر الفاظ سورت کی جلالت اور معانی کی جلالت اور معانی پر الفاظ کی وضوح دلالت اور پھر اس مجموعہ کی غایت بیان فرمانے سے ان احکام پر عمل کرنیکا غایت اعتناء شان ہو گیا شاید یہ اہتمام خاص اسلیے فرمایا گیا ہو کہ اسمیں کثرت سے احکام عورتوں کے متعلق مذکور ہیں جو غالباً بمنزلۃ الاقدام ہوتے ہیں اور دلالت کا وضوح ہونا مدلولات بعبارۃ النص کے اعتبار سے ہے نہ بقیہ استدلالات کے اعتبار سے کہ وہ مخصوص ہے مجتہدین کے ساتھ واللہ اعلم **ربط** تمہید اجمالی کے بعد آگے احکام کی تفصیل ہے جو متعدد الانواع ہیں

## حکم اول حد زنا

الزَّانِيَةُ وَالزَّانِي فَاجْلِدُوا كُلَّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ ۖ وَلَا تَأْخُذْكُم بِهِمَا رَأْفَةٌ فِي دِينِ اللَّهِ إِن كُنتُمْ تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ ۖ وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا طَائِفَةٌ مِّنَ الْمُؤْمِنِينَ ۝ زنا کرنے والی عورت اور زنا کرنیوالا مرد سو (دونوں کا حکم یہ ہے کہ) ان میں ہر ایک کے سو درے مارو اور تم لوگوں کو ان دونوں پر اللہ تعالیٰ کے معاملہ میں ذرا رحم نہ آنا چاہیے (کہ رحم کھا کر چھوڑ دو یا سزا میں کمی کر دو) اگر تم اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہو (کیونکہ ان دونوں پر ایمان رکھنا مقتضی ہے وجوب عمل کو کیونکہ اللہ کا تو حکم ہی ہے اور قیامت کا دن تارکین احکام کی سزا کے لیے ہے) اور دونوں کی سزا کے وقت مسلمانوں کی ایک جماعت کا حاضر رہنا چاہیے (تاکہ انکے ذریعہ سے تشہیر ہو اور سامعین کو عبرت ہو اور دوسرے لوگ اس سے بچیں) **ف** یہ سزا اس زانی اور زانیہ کی ہے جو آزاد و عاقل بالغ ہوں اور نکاح کیے ہوئے نہ ہوں یا نکاح کے بعد ہمبستری نہ کر چکے ہوں اور جو آزاد نہ ہوں تو ان کے پچاس درے لگتے ہیں اسکا حکم پارۂ پنجم کے اول رکوع کے ختم پر مذکور ہے اور جو عاقل یا بالغ نہ ہو وہ مکلف ہی نہیں اور جس مسلمان میں تمام صفتیں ہوں حریت بلوغ عقل نکاح اور

**ملحقات الترجمة**

لہ قولہ سورة یہ اہ اشارۃ الی ان سورۃ خبر مبتدا محذوف ای ہذہ

لہ قولہ فاجلدوا سو درے کا اشارۃ الی ان کل لیے محکمہا تبلی فلم یلزم کون الانشاء خبراً

اللغات العرص التوقیت و فرض رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ای سن کذا فی القاموس الجلد ضرب الجلد ١٢

النحو بہا متعلق برأفة وان کان مصدرا متوخرا فقی الظرف یتوسع ما لایتوسع فی غیرہ کذا فی الروح ١٢

البلاغة قولہ وانزلنا تکریر انزلنا لا بانہ کمال العنایۃ بالشان والابانۃ خطرہا کسختہ تہییج والہاب للملیق کما لایخفا

ان کنت جلا فافعل کذا ولانک فی صلابتہ لکن المقصد تحریک حمیتہ

فائدۃ من استاذی علیہ الرحمۃ قدم الزانیۃ لان الزنا من المراۃ اقبح وافضح لمنافاتہ الحیاء کذا ان قدمہا ...

علی السارقۃ فی آیۃ السرقۃ لان السرقۃ من الرجل اقبح لمنافاتہ الہمۃ وافاد استاذی مولانا محمود حسن الدیوبندی ادام اللہ ظلہ ما حاصلہ ان تقدیم السارق قبل السارقۃ جری علی منوال العادۃ العرفیۃ والقرآنیۃ من کون تقدیم الرجال علی النساء بالاصالۃ حتی ان الاغلب الاکتفاء بذکر الرجال فقط اما العکس فی ہذہ الآیۃ علی خلاف ذلک فلعلہ لنکتۃ الاولی ان البداءۃ بالذکر ... من المراۃ فاقتضت البداءۃ فی الذکر ... الی ان المراۃ لکونہا ... فتقدمت لذلک ... قال ثالث ان الزناس ... عیبا ... والاقتصار عنہا ... الاہتمام اسلم

الزَّانِي لَا يَنْكِحُ إِلَّا زَانِيَةً أَوْ مُشْرِكَةً ۚ وَالزَّانِيَةُ لَا يَنْكِحُهَا إِلَّا زَانٍ أَوْ مُشْرِكٌ ۚ وَحُرِّمَ ذَٰلِكَ عَلَى الْمُؤْمِنِينَ ۝

زانی نکاح بھی کسی کے ساتھ نہیں کرتا بجز زانیہ یا مشرکہ کے | اور زانیہ کے ساتھ بھی کوئی اور نکاح نہیں کرتا بجز زانی یا مشرک کے | اور یہ مسلمانوں پر حرام کیا گیا ہے

ہمبستری سے فراغ ایسے شخص کو محصن کہتے ہیں اسکی سزا رجم ہے حدیث میں آیا ہے اور جو مرض کیوجہ سے دُرّوں کا تحمل نہ ہو اسکی صحت کا انتظار کرینگے اور باقی مسائل اسکے متعلق کتب فقہ میں مبسوط ہیں۔ اور امر لیشھد الخ مقدار کے نزدیک ندب کیلیے ہے کذا فی الروح۔ اور سورۂ نساء کے تیسرے رکوع کے شروع میں جو ارشاد ہے یجعل اللہ لھن سبیلا اس آیت کا حکم اُس سبیل کے ہی چنانچہ وہاں بھی تفسیر میں مذکور ہوا ہے۔

## حکم دوم نکاح زانی

الزَّانِي لَا يَنْكِحُ إِلَّا زَانِيَةً أَوْ مُشْرِكَةً وَالزَّانِيَةُ لَا يَنْكِحُهَا إِلَّا زَانٍ أَوْ مُشْرِكٌ وَحُرِّمَ ذَٰلِكَ عَلَى الْمُؤْمِنِينَ ۝ زنا ایسی گندی چیز ہے کہ اُس سے طبیعت میں ایک ایسا برا مادہ پیدا ہوجاتا ہے کہ ایسے شخص کی بُری چیز کی طرف رغبت ہوتی ہے اسی طرح ایسے شخص کی طرف بُرے آدمی کی رغبت ہوتی ہے چنانچہ) زانی (من حیث الزانی رغبت الی الزنا کے اعتبار سے) نکاح بھی کسی کے ساتھ نہیں کرتا بجز زانیہ یا مشرکہ کے (جس سے یہ بات ثابت ہوئی کہ ایسے شخص کی بُری چیز کی طرف رغبت ہوتی ہے) اور (اسیطرح) زانیہ (من حیث الزانیہ) کے ساتھ بھی (رغبت الی الزنا کے اعتبار سے) اور کوئی نکاح نہیں کرتا بجز زانی یا مشرک کے (جس سے یہ بات ثابت ہوئی کہ ایسے شخص کی طرف بُرے آدمی کی رغبت ہوتی ہے) اور یہ (ایسا نکاح جو زانیہ من حیث الزانیہ کیساتھ ہو جسکے لوازم میں سے ہے اُس عورت کا زانیہ رہنا یا مشرک کے ساتھ ہو) مسلمانوں پر حرام (اور موجب گناہ) کیا گیا ہے (گو صحت و عدم صحت میں دونوں متفاوت ہوں کہ زانیہ سے تو صحیح ہوجاویگا اور مشرکہ سے باطل ہی رہیگا) **ف** مطلب اسکا یہ ہے کہ جو لوگ زنا کے خوگر ہوجاتے ہیں اور ہنوز اُنہوں نے توبہ نہ کی ہو بلکہ اُسی عادت پر ہوں اُنکی اصلی رغبت زنا کی طرف ہوتی ہے اور اسی میں اُنکو زیادہ لذت ہوتی ہے حتیٰ کہ انکو جو عورت پسند آتی ہے اول اُنکا مقصود یہی ہوتا ہے کہ اس سے زنا میسر ہوجاوے اور یہ بہانے ساتھ زانیہ ہونا گوارا کرلے اور جب اس کوشش میں ناکامی ہوتی ہے تو بارے درجہ نکاح ہی کی کوشش کرتے ہیں لیکن ان دونوں حالتوں میں ارغب الحالات ان لوگوں کے نزدیک پہلی ہی حالت ہوتی ہے اور نکاح کو دل سے پسند نہیں کرتے کیونکہ نکاح سے جو مقاصد ہیں تعفف اور حصول اولاد و امساک بالمعروف و ادای حقوق زوجیت مثل نفقات وغیرہ وہ اُنکو وبال سمجھتے ہیں اور چونکہ اُنکو مقصود اصلی زنا ہوتا ہے اسلیے اُنکی رغبت مخصوص مؤمنات کے ساتھ نہیں ہوتی بلکہ مشرکات کیطرف بھی ہوتی ہے اور اگر وہ مشرکہ کسی وجہ سے خواہ وہ وجہ تبع الی المذہب ہو یا راجع الی العرف اپنی ہم مسلک کے لیے نکاح کو شرط ٹھیرادے چونکہ اسکو نکاح اصلی مقصود نہیں اسلیے یہ شخص اُسکے جواز و ناجواز سے بھی بحث نہ کریگا اُس نکاح کو وسیلہ مقصود سمجھکر نکاح بھی کریگا گو صحیح نہ ہو پس یہ مصداق آیا کہ اس شخص کی جب کسی عورت کی طرف اصلی رغبت ہوگی اگر وہ مسلمہ ہے تو زانیہ کی طرف ہوگی گو وہ اسی شخص کے ساتھ زنا کرنے سے زانیہ کہلاوے اور یا مشرکہ کیطرف ہوگی کہ اس سے صحبت زنا ہی ہوگا اور اول زنا کی طرف ہوگی اور اگر بدون نکاح صحبت ممکن نہ ہو تو مجبوری کو نکاح کرلیگا گو وہ عورت صاف کہدے کہ میں اپنا پیشہ یا اپنا مذہب شرک نہ چھوڑونگی یہ اُسپر بھی راضی ہوجاویگا یعنی ہیں الزانی لا ینکح الا زانیۃ او مشرکۃ کے اسیطرح جو عورت زنا کی خوگر اور اسکی عادی ہو اور اُس سے توبہ نہیں کرتی تو جن لوگوں کو مقاصد نکاح مقصود اصلی ہیں چونکہ ایسی حالت میں اُن عورتوں سے اُنکا حصول متوقع نہیں اُنکو اُنکے نکاح کی طرف بھی اصلی رغبت نہیں ہوتی جبکہ یہ معلوم ہوجاوے کہ نکاح کے بعد بھی یہ اپنی عادت نہ چھوڑیگی بلکہ اُسکی طرف رغبت اس حیثیت سے زانی کو ہوگی خواہ وہ مسلمان ہو جو صرف زانی کہلا ویگا یا وہ مشرک ہو کہ مشرک ہونے کی حالت میں اگر عورت مسلمان ہے تو صحبت کا زنا ہونا لازم ہی ہے حتیٰ کہ اگر وہ زانیہ مرغوب فیہا باوجود زانیہ رہنے کے کسی مصلحت دنیویہ سے نکاح کو شرط تمکین ٹھیرا دے تو یہ زانی مسلم ہو یا مشرک اسپر نظر نہ کریگا کہ یہ زانیہ رہیگی یا تخالف دینین کی صورت میں نکاح نہ ہوگا بلکہ وہ اسکو اپنے حصول مقصود کا ذریعہ سمجھکر گوارا کرلیگا یہ معنی ہیں الزانیۃ لا ینکحہا الا زان او مشرک کے اور حیثیت کی قید سے یہ فائدہ ہوا کہ اگر زانی خانہ داری یا اولاد کی مصلحت سے عفیفہ سے نکاح کی کوشش کرے تو آیت سے اسکی نفی لازم نہیں آتی

البلاغۃ قولہ الزانی وجعل ہذہ الجملۃ متضمنۃ لتعلیل ما تقدم من تقبیح الزنا حیث یجب الحد ولہذا لم یعطف قولہ سبحانہ الزانی لا ینکح علیہ کما ترک عطف الآتی والذین یرمون المحصنات واشرت الی ہذا المعنی فی تقریر الترجمۃ بقولی زنا ایسی گندی الخ۔ وقدم الزانی لان المقصود بیان حال الرغبۃ و اکثر ما یکون الرغبۃ من الرجل ولکون المرأۃ مرغوبۃ فیہا اخبر عن الزانیۃ بانہ لا ینکحہا الا زان علی خلاف ما تقتضیہ المقابلۃ بان یقال والزانیۃ لا تنکح الا زانیا او مشرکا لان اسناد الفعل فی باب النکاح الی الرجل لانہ راغب وجعلہا فی کلیہما موقعا علیہا لانہا مرغوبۃ فیہا المقصود الاصلی تقبیح الزنا لم یزد فی الشرک المشرکۃ لا ینکح الا مشرکۃ او زانیۃ والمشرکۃ لا ینکحہا الا مشرک او زان فانہم قولہ علی المؤمنین التخصیص بالکون الکفار غیر مکلفین بالفروع او للتشریف للمؤمنین وہذا اولی ۱۲

**الروایۃ** فی الروح اخرج ابو داؤد والترمذی کان رجل یقال لہ مرثد وکانت امرأۃ بغی بمکۃ یقال لہا عناق وکانت صدیقۃ لہ فدعتہ عناق مرۃ فقال یا عناق حرم اللہ الزنا فقال یا رسول اللہ انکح عناق فلم یرد علی شیئا حتی نزل الزانی لا ینکح الخ قلت من الظاہر ان حال عناق فی ہذہ الروایۃ انہا لم تتب من الزنا ومن الشرک ولم ترد التوبۃ فلا اشکال فی انطباق سبب النزول علی ما قررتہ فی تفسیر الآیۃ فی المتن ۱۲

وَالَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَاْتُوْا بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ فَاجْلِدُوْهُمْ ثَمٰنِيْنَ جَلْدَةً وَّلَا تَقْبَلُوْا لَهُمْ شَهَادَةً

اور جو لوگ تہمت لگائیں پاکدامن عورتوں کو — اور پھر چار گواہ نہ لاسکیں — تو ایسے لوگوں کو اسّی دُرّے لگاؤ — اور اُن کی کوئی گواہی کبھی قبول مت کرو

اَبَدًا ۚ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ۙ اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَاَصْلَحُوْا ۚ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

اور یہ لوگ فاسق ہیں — لیکن جو لوگ اُسکے بعد توبہ کرلیں — اور اپنی اصلاح کرلیں — سو اللہ تعالیٰ ضرور مغفرت کرنیوالا رحمت کرنیوالا ہے

پس دونوں جملوں کے موضوع میں وصف عنوانی کی حیثیت معتبر ہے اب محمول کے ثبوت اور حکم بالحصر میں کوئی اشتباہ واشکال لازم نہیں آتا اور چونکہ ایک صورت میں دیوثیت لازم آتی ہے اور دوسری میں عدم صحت نکاح اور دونوں حرام ہیں اسلیے محرّم کا حکم دونوں کے لیے صحیح ہوگیا گو ایک جگہ حرمت نکاح کا حکم باعتبار اُسکے مفضی الی الحرام ہونیکے ہی بنا برقاعدہ مقدمۃ الحرام حرام اور ایک جگہ بمعنی بطلان کے ہے پس حرمت بالمعنی الاعم دونوں قسموں حرمت لغیرہ ولعینہ کو شامل ہے اور اس حکم کے منسوخ کہنے کی ضرورت نہ ہوگی اس تقریر پر اول آیت میں جملہ خبریہ پر اشکال عدم صدق کا اور آخر آیۃ میں جملہ انشائیہ پر شبہ عدم بقار حکم کا متوجہ نہیں ہوتا ھذا ما القی اللہ فی روعی ولعل غیری یوتی احسن منہ ھذا واللہ واسع علیم ۝

## حکم سوم حد قذف

وَالَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَاْتُوْا بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ فَاجْلِدُوْهُمْ ثَمٰنِيْنَ جَلْدَةً وَّلَا تَقْبَلُوْا لَهُمْ شَهَادَةً اَبَدًا ۚ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ۙ اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَاَصْلَحُوْا ۚ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ اور جو لوگ (زنا کی) تہمت لگائیں پاکدامن عورتوں کو (جنکا زانیہ ہونا کسی دلیل یا قرینہ شرعیہ سے ثابت نہیں) اور پھر چار گواہ (اپنے دعوے پر) نہ لاسکیں تو ایسے لوگوں کو اسّی دُرّے لگاؤ اور انکی کوئی گواہی کبھی قبول مت کرو (کہ یہ بھی تتمہ حد ہے خواہ وہ گواہی کسی معاملہ میں ہو یہ تو دُنیا میں انکی سزا ہوئی) اور یہ لوگ (آخرت میں بھی مستحق سزا ہیں اس وجہ سے کہ) فاسق ہیں لیکن جو لوگ اس (تہمت لگانے) کے بعد (خدا کے سامنے) توبہ کرلیں (کہ آئیں حق اللہ بھی ہے) اور (اُس تہمت لگائے ہوئے شخص سے معاف کرا کر بھی) اپنی (حالت کی) اصلاح کرلیں (کیونکہ اس میں حق العبد بھی ہے) سو (اس حالت میں) اللہ تعالیٰ ضرور مغفرت کرنے والا رحمت کرنے والا ہے (اور فسق کیوجہ سے جو استحقاق عذاب آخرت کا ہوا تھا وہ مرتفع ہو جاویگا گو رد شہادت جو کہ تتمہ تھا حد کا پھر بھی باقی رہے کیونکہ توبہ سے حد ساقط نہیں ہوتی) **ف مسئلہ** جو عورت کسی کو تہمت لگادے اسکا بھی یہی حکم ہے **مسئلہ** اسی طرح جو کسی مرد کو تہمت لگادے اُسکا بھی یہی حکم ہے اور رامی میں تخصیص الذین کی جو موضوع ہے مذکر کے لیے اور مرمیہ میں تخصیص محصنات کی جو موضوع ہے مونث کے لیے خصوص واقعہ کی وجہ سے ہے لان الآیۃ نزلت فی امرأۃ عویمر کما فی الروح عن صحیح البخاری **مسئلہ** ہر تہمت کا یہ حکم نہیں بلکہ خاص تہمت بالزنا کا گو یہ قید صریحاً مذکور نہیں مگر اربعۃ شہداء اسپر دال ہے کیونکہ چار گواہ کی ضرورت اثبات زنا ہی کے لیے ہوتی ہے **مسئلہ** یہ حکم رامی حر کا ہے اور اگر وہ غلام ہو تو چالیس دُرّے لگتے ہیں **مسئلہ** محصن ہونیکی شرطیں یہ ہیں کہ مقذوف حر ہو عاقل ہو بالغ ہو مسلم ہو عفیف عن الزنا ہو **مسئلہ** عفیف عن الزنا وہ ہے جو مرتکب وطی حرام لعینہ کا نہ ہوا ہو اور کوئی علامت زنا کی اُسمیں ظاہر نہ ہو جیسے وہ عورت جو بچہ لیے رہی ہو اور اُسکا باپ معلوم نہ ہو **مسئلہ** یہ حد جب جاری ہوگی کہ مقذوف مطالبہ بھی کرے **مسئلہ** ایسے محدود کی شہادت معاملات میں مقبول نہیں البتہ دیانات محضہ میں جیسے ہلال رمضان یا روایت حدیث بعد توبہ کے مقبول ہے یہ سب مسائل ہدایہ میں ہیں **مسئلہ** یہ قاذف اگر کاذب ہے تب تو فاسق ہی ہے اور اگر صادق ہے جب بھی اسوجہ سے گنہگار ہے کہ اسنے بلاضرورت ایک شخص کی پردہ دری کی کیونکہ ضرورت ہوتی ہے اقامت حد کی اور بدوں چار گواہ کے قائم نہیں کیجاتی اور گواہ تھے نہیں پھر خواہ مخواہ الیسا دعویٰ کرنا بجز آبروریزی کے اور کیا ہے اور کسی کی آبروریزی بلاضرورت شرعیہ فسق ہے کذا فی روح المعانی پس فسق کا حکم مستقل ہے بیان حکم آخرت کے لیے۔ اور یہ جملہ استینافیہ ہے جو معطوف یا حد کی علت نہیں پس ارتفاع فسق سے ارتفاع رد شہادت کا لازم نہیں آتا **مسئلہ** اگر مقذوف معاف کردے تو حد ساقط ہو جاتی ہے کذا فی الروح لیکن اس سے بھی یہ لازم نہیں آیا کہ توبہ سے حد ساقط ہو گئی تاکہ توبہ سے رد شہادت کے ارتفاع کا شبہ ہو سکے اصل یہ ہے کہ مسقط حد توبہ نہیں ہوتی جو کہ فعل قاذف کا ہے بلکہ عفو ہے جو کہ فعل مقذوف کا ہے اور یہی وجہ ہے کہ اگر توبہ اور اصلاح یعنی استحلال پایا جاوے مگر عفو نہ ہو تو فسق مرتفع ہو جاویگا لیکن حد باقی رہیگی اور ارتفاع فسق میں یہ شبہ نہ ہو کہ جب اُس نے معاف نہیں کیا تو گناہ کیسے جاتا رہا بات یہ ہے کہ معذرت کا قبول کرنا خود واجب ہے جبکہ کچھ مالی ضرر نہ ہو پس یہ تحمل مسبکدوش ہو جاویگا اب وہ معذرت قبول نہ کرنیوالا عند اللہ

البلاغۃ قرأ او لئک ما فیہ من معنی البعد للایذان ببعد منزلتہم فی الشر والفساد و تراہ بعد ذلک العہد لتبدیل الہیئۃ عنہ ۱۲

وَالَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ اَزْوَاجَهُمْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهُمْ شُهَدَآءُ اِلَّآ اَنْفُسُهُمْ فَشَهَادَةُ اَحَدِهِمْ اَرْبَعُ شَهٰدٰتٍۢ بِاللّٰهِ

اور جو لوگ اپنی بیبیوں کو تہمت لگائیں اور اُن کے پاس بجز اپنے اور کوئی گواہ نہ ہوں تو اُن کی شہادت یہی ہے کہ چار بار اللہ کی قسم کھا کر یہ کہدے

اِنَّهٗ لَمِنَ الصّٰدِقِيْنَ ۝ وَالْخَامِسَةُ اَنَّ لَعْنَتَ اللّٰهِ عَلَيْهِ اِنْ كَانَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ۝ وَيَدْرَؤُا عَنْهَا الْعَذَابَ

کہ بیشک میں سچا ہوں اور پانچویں بار یہ کہے کہ مجھ پر خدا کی لعنت ہو اگر میں جھوٹا ہوں اور اس عورت سے سزا اس طرح ٹل سکتی ہے

اَنْ تَشْهَدَ اَرْبَعَ شَهٰدٰتٍۢ بِاللّٰهِ اِنَّهٗ لَمِنَ الْكٰذِبِيْنَ ۝ وَالْخَامِسَةَ اَنَّ غَضَبَ اللّٰهِ عَلَيْهَآ اِنْ كَانَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ۝

کہ وہ چار بار قسم کھا کر کہے کہ بیشک یہ مرد جھوٹا ہے اور پانچویں بار یہ کہے کہ مجھ پر خدا کا غضب ہو اگر یہ سچا ہو

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ وَاَنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ حَكِيْمٌ ۝

اور اگر یہ بات نہ ہوتی کہ تمپر اللہ تعالیٰ کا فضل اور اُسکا کرم ہے اور یہ کہ اللہ تعالیٰ توبہ قبول کرنیوالا حکمت والا ہے تو تم بڑی مضرتوں میں پڑجاتے

ع ١٠

قابل ملامت رہیگا **مسئلہ** اگر یہ چار گواہ لایا جو آنے کے وقت شہادت پر مستعد تھے مگر اجلاس پر گواہی نہ دی تو گو یہ شخص محدود ہوگا لیکن احکام آخرت میں فاسق نہ ہوگا دلائل شرعیہ اسپر ناطق ہیں **فائدہ** رد شہادت بعد توبہ کے مذہب حنفیہ کا ہے اور درمنثور میں ان حضرات سے بھی یہ مذہب نقل کیا ہے۔ ابن عباس سعید بن مسیب حسن۔ محمد ابن سیرین۔ سعید بن جبیر۔ عکرمہ ابن جریج۔ ابراہیم۔ اور بعض روایات میں جو اصلاح کے بعد قبول توبہ آیا ہے سو شہادت سے مراد بعض شہادات ہیجاویں گی جو فسق کی وجہ سے مردود تھیں جیسے دیانات میں چونکہ توبہ سے فسق مرتفع ہوگیا اسلیے وہ شہادت مقبول ہوگئی بخلاف اُس شہادت کے جسکا رد بوجہ محدود فی القذف ہونے کا تھا کیونکہ محدودیت تو رفع نہیں ہوئی +

## حکم چہارم لعان

وَالَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ اَزْوَاجَهُمْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهُمْ شُهَدَآءُ اِلَّآ اَنْفُسُهُمْ فَشَهَادَةُ اَحَدِهِمْ اَرْبَعُ شَهٰدٰتٍۢ بِاللّٰهِ اِنَّهٗ لَمِنَ الصّٰدِقِيْنَ ۝٦ وَالْخَامِسَةُ اَنَّ لَعْنَتَ اللّٰهِ عَلَيْهِ اِنْ كَانَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ۝٧ وَيَدْرَؤُا عَنْهَا الْعَذَابَ اَنْ تَشْهَدَ اَرْبَعَ شَهٰدٰتٍۢ بِاللّٰهِ اِنَّهٗ لَمِنَ الْكٰذِبِيْنَ ۝٨ وَالْخَامِسَةَ اَنَّ غَضَبَ اللّٰهِ عَلَيْهَآ اِنْ كَانَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ۝٩ وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ وَاَنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ حَكِيْمٌ ۝١٠ اور جو لوگ اپنی (منکوحہ) بیبیوں کو زنا کی تہمت لگائیں اور اُنکے پاس بجز اپنے (ہی دعوے کے) اور کوئی گواہ نہ ہوں (جنکا عدد میں چار ہونا چاہیے) تو اُنکی شہادت (جوکہ دافع حبس یا حد قذف ہو) یہی ہے کہ چار بار اللہ کی قسم کھا کر یہ کہدے کہ بیشک میں سچا ہوں اور پانچویں بار یہ کہے کہ مجھ پر خدا کی لعنت ہو اگر میں جھوٹا ہوں اور (اُسکے بعد) اس عورت سے سزا (یعنی حبس یا حد زنا) اسطرح ٹل سکتی ہے کہ وہ چار بار قسم کھا کر کہے کہ بیشک یہ مرد جھوٹا ہے اور پانچویں بار یہ کہے کہ مجھ پر خدا کا غضب ہو اگر یہ سچا ہو (اس طریق سے دونوں سزا سے بچ سکتے ہیں البتہ وہ عورت اُس مرد پر حرام ہو جاویگی) اور (اے مردو اور عورتو) اگر یہ بات نہ ہوتی کہ تمپر اللہ تعالیٰ کا فضل اور اُسکا کرم ہے (کہ ایسے ایسے احکام مقرر کیے) اور یہ کہ اللہ تعالیٰ توبہ قبول کرنیوالا (اور) حکمت والا ہے تو تم بڑی مضرتوں میں پڑجاتے (جنکا بیان بذیل فائدہ آتا ہے) **ف** اس طرح سے کہلوانے کو لعان کہتے ہیں اور لعان خاص اُس صورت میں ہوتا ہے جب شوہر اپنی عورت کو تہمت زنا کی لگاوے یا اپنے بچہ کو کہے کہ یہ میرے نطفہ سے نہیں ہے اور مقذوفہ مطالبہ موجب قذف کا کرے پس غیر منکوحہ عورت کو تہمت لگانے سے اگر چار گواہ نہ لاسکے حد قذف واجب ہے جسکا حکم اس سے اوپر گذرا ہے اور منکوحہ عورت کو تہمت لگانے سے اول اس سے چار گواہ مانگے جاوینگے اگر گواہ پیش کر دے تو عورت پر حد زنا جاری ہوگی اور اگر گواہ نہ لاسکا تو مرد سے کہا جاوے کہ یہ الفاظ مذکورہ کہے اگر وہ نہ کہے تو اُسکو حبس کرینگے اور جبر کرینگے کہ یا تو اپنے جھوٹے ہونیکا اقرار کرے اور یا یہ الفاظ کہے اگر اُسنے جھوٹے ہونیکا اقرار کرلیا تو حد قذف لگیگی اور اگر ان الفاظ کے کہنے پر راضی ہوگیا تو یہ الفاظ اُس سے کہلوائینگے اسکے بعد عورت سے بعد والی الفاظ کہلوائینگے اور اگر وہ انکار کریگی اُسکو حبس کر دینگے اور جبر کرینگے کہ یا تو مرد کی تصدیق کرے اور یا وہ الفاظ کہے

النحو قوله فشهادة مبتدأ مار بع خبره والمعنى الشهادة المشروعة لاحدهم اربع ايمان قوله لولا فضل الله جوابه محذوف اشيل اليه في الترجمة ١٢ لبلاغة قوله الا انفسهم في الروح معنى جعلهم من جملة الشهداء ايذان كما قيل من اول الامر بعدم الغاء قولهم بالمرة ونظمه في سلك الشهادة وبذلك انه احسن اضافة الشهادة اليهم في قوله تعالى فشهادة احدهم الخ - قوله انه لمن الصادقين الخ لعل التي غلظ وكذلك غضب الله على مع انه يبقى بالضمائر في اللعان كذلك لم يؤت به في النظم الكريم لتعلق الضمائر فيكون في جميع الآية على طرز واحد مع ما في ذلك من نكتة رعاية التالي على ما قيل كذا في الروح ١٢

### الروايات

اختلف العلماء في شان نزول الآية فقيل نزلت في عويمر وقيل في هلال وحقق ان قصة هلال وقعت اولا ثم في قريب منه نعمت عويمر فنسخ النسبة اليها ١٢

إِنَّ الَّذِينَ جَاءُوا بِالْإِفْكِ عُصْبَةٌ مِّنكُمْ ۚ لَا تَحْسَبُوهُ شَرًّا لَّكُم ۖ بَلْ هُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۚ لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُم مَّا اكْتَسَبَ

جن لوگوں نے یہ طوفان برپا کیا ہی وہ تمہارے میں کا ایک گروہ ہے تم اسکو اپنے حق میں برا نہ سمجھو بلکہ یہ تمہارے حق میں بہتر ہی بہتر ہے اُن میں سے ہر شخص کو جتنا کسی نے کچھ کیا تھا

مِنَ الْإِثْمِ ۚ وَالَّذِي تَوَلَّىٰ كِبْرَهُ مِنْهُمْ لَهُ عَذَابٌ عَظِيمٌ ﴿١١﴾ لَّوْلَا إِذْ سَمِعْتُمُوهُ ظَنَّ الْمُؤْمِنُونَ وَالْمُؤْمِنَاتُ بِأَنفُسِهِمْ خَيْرًا

گناہ ہوا اور اُنمیں سے جس نے اس میں سب سے بڑا حصہ لیا اُسکو سخت سزا ہوگی جب تم لوگوں نے یہ بات سُنی تھی تو مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں نے اپنے آپس والوں کے ساتھ گمان نیک کیوں نہ کیا

وَقَالُوا هَٰذَا إِفْكٌ مُّبِينٌ ﴿١٢﴾ لَّوْلَا جَاءُوا عَلَيْهِ بِأَرْبَعَةِ شُهَدَاءَ ۚ فَإِذْ لَمْ يَأْتُوا بِالشُّهَدَاءِ فَأُولَٰئِكَ عِندَ اللَّهِ هُمُ الْكَاذِبُونَ ﴿١٣﴾

اور یوں کیوں نہ کہا کہ یہ صریح جھوٹ ہی — یہ لوگ اُسپر چار گواہ کیوں نہ لائے — سو جس حالت میں یہ لوگ گواہ نہیں لائے — تو بس اللہ کے نزدیک یہ جھوٹے ہیں

اگر اُس نے مرد کی تصدیق کر دی تو اُسپر حد زنا جاری ہوگی اور اگر اُن الفاظ کے کہنے پر راضی ہوگئی تو وہ الفاظ اُس سے کہلوائینگے اور جب لعان سے فراغت ہوجاوے تو اُس عورت سے صحبت اور دواعی سب حرام ہوجاتے ہیں (کذا فی الروح) پھر اگر اُس کو طلاق دیدیا فبہا ورنہ قاضی اُن میں تفریق کردے گو دونوں رضامند نہ ہوں یعنی زبان سے کہدے کہ میں نے ان میں تفریق کی اور یہ تفریق طلاق بائن کے حکم میں ہے پھر اُس سے کبھی نکاح جائز نہیں البتہ اگر یہ کہدے کہ میں نے جھوٹ کہا تھا تو حاکم اُسپر حد قذف جاری کریگا اور پھر نکاح جائز ہوجاویگا احقر نے جو شہادۃ احدہم اور ویدرؤا عنہا العذاب کے ترجمہ میں حبس یا حد کہا ہی اُسکا یہی مطلب ہے جو تفصیل مذکور سے معلوم ہوا اور باقی مسائل لعان کے متعلق کتب فقہ میں مذکور ہیں اور اخیر آیت میں ان احکام کی مشروعیت سے امتنان ظاہر فرمایا توضیح اُسکی یہ ہی کہ اگر یہ حکم مشروع نہ ہوتا تو موافق قاعدہ مذکورہ آیت سابقہ کے زوج پر حد قذف واجب ہوتی اور یا ساری عمر خون کے گھونٹ بھرتا کیونکہ ممکن ہی کہ وہ سچا ہو بخلاف غیر شوہر کے کہ وہ اظہار میں مضطر نہیں ہی اسلیے اُسکے قانون میں ان امور کی رعایت ضرور نہیں پھر اگر محض خاوند کی قسمیں کھانے پر ثبوت زنا کا ہو جاتا تو عورت کا بڑا ضرر ہوتا حالانکہ ممکن ہی کہ وہی سچی ہو اسی طرح اگر عورت کی قسمیں کھانے پر یقیناً وہ بری سمجھی جاتی اور مرد پر حد قذف واجب ہوجاتی حالانکہ ممکن ہی کہ وہ سچا ہو پس ایسے طور پر یہ حکم مشروع ہوا کہ سب کی رعایت ہے اور یہ اثر ہی فضل اور رحمت اور حکمت کا پھر صادق کے حق میں تو ظاہر ہے اور کاذب کے حق میں بھی دنیا میں تستر اور امہال اثر ہے رحمت و فضل و حکمت کا کہ شاید توبہ کرلے پھر اگر زوجین میں سے جو کاذب ہو اور توبہ کرے اُسکی توبہ کا قبول ہونا اثر تواببیۃ کا ہی اور اپنے جھوٹے ہونے کا اقرار داخل توبہ ہی اور چونکہ عورتیں لعنت کا استعمال زیادہ کرتی ہیں اسلیے اُنکی جانب میں لفظ غضب مقرر کیا گیا ہی دوسرے عورت محل و مادہ ہی فجور کا اسلیے بھی تغلیظ مناسب تھی اور یہ بات کہ مرد کو یا عورت کو ایسی قسمیں کھانا جائز ہیں یا نہیں اسکا حکم یہ ہی کہ جو شخص دلیل معتبر عند الشرع کے رو سے یقیناً سچا ہو اُسکو جائز ہی مثلاً مرد نے اپنی آنکھ سے دیکھ لیا یا تین چار سال تک صحبت نہیں کی اور پھر بچہ ہوا تو اثبات زنا اور نفی ولد اور اُسپر قسم سب جائز ہی اسیطرح عورت کو اپنا حال پورا معلوم ہی ربط اور یہ حکم سوم میں مطلق محصنات کے متہم کرنیکا حکم مذکور ہوا ہی چونکہ حضرت اُم المومنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر بھی جھوٹ تہمت لگائی گئی تھی اور آپکا رتبہ بوجہ اُم المومنین ہونیکے عام محصنات سے زائد ہی اسلیے آگے اس تہمت کی وجہ سے اس عام مشترک سزائی مذکور پر جو وعیدیں زائد ہیں مع اثبات براءۃ صدیقہ رضی اور وعدہ قبول توبہ عن القذف خصوصیت اور اہتمام کیساتھ بیان فرماتے ہیں اور یہ مضمون دور کوع تک چلا گیا ہی اخرجہ الطبرانی عن الحکم ابن عیینۃ کذا فی الروح والدر المنثور تبریۃ صدیقہ رض

## از افک و نصیحت مومن و فضیحت منافق

إِنَّ الَّذِينَ جَاءُوا بِالْإِفْكِ عُصْبَةٌ مِّنكُمْ ۚ لَا تَحْسَبُوهُ شَرًّا لَّكُم ۖ بَلْ هُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۚ لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُم مَّا اكْتَسَبَ مِنَ الْإِثْمِ ۚ وَالَّذِي تَوَلَّىٰ كِبْرَهُ مِنْهُمْ لَهُ عَذَابٌ عَظِيمٌ ﴿١١﴾ لَّوْلَا إِذْ سَمِعْتُمُوهُ ظَنَّ الْمُؤْمِنُونَ وَالْمُؤْمِنَاتُ بِأَنفُسِهِمْ خَيْرًا وَقَالُوا هَٰذَا إِفْكٌ مُّبِينٌ ﴿١٢﴾ لَّوْلَا جَاءُوا عَلَيْهِ بِأَرْبَعَةِ شُهَدَاءَ ۚ فَإِذْ لَمْ يَأْتُوا بِالشُّهَدَاءِ فَأُولَٰئِكَ عِندَ اللَّهِ هُمُ الْكَاذِبُونَ

**اللغات** الكبر بالكسر والضم الاكبر المعظم ١٢

**النحو** عصبة منكم خبر ان ١٢

**البلاغة** قوله جاؤ في لفظ المجيء اشارة الى انهم اظهروه من عند انفسهم من غير ان يكون له اصل قوله سمعتموه فيه التفات واشارة الى ان متولى كبره لم يكن اهلا للخطاب لبعده عن الحضرة فعبر عنه بالغائب قوله والذي تولى ثم

خاطب غيره من المؤمنين المخلصين قوله لولا اذ سمعتموه ظن المؤمنون بانفسهم وصفهم بما يوجب الاتيان بالمحض عليه بكفهم عن سارة الظن بها كما الا يحسنون الظن بانفسهم فيما بهم عنه بريئون والنكتة في توسيط معمول الفعل المحض عليه بينه وبين اداته التخصيص تخصيص التخصيص بأول وقت السماع وقصر التوبيخ واللوم على تاخير الاتيان بالمحض عليه عن ذلك الآن والتردد فيه كان الواجب ان يفتوا ذلك اول ما سمعوا من غير تلعثم ١٢

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ لَمَسَّكُمْ فِىْ مَآ اَفَضْتُمْ فِيْهِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۚ اِذْ

اور اگر تم پر اللہ تعالیٰ کا فضل و کرم نہ ہوتا دنیا میں اور آخرت میں تو جس شغل میں تم پڑے تھے اس میں تم پر سخت عذاب واقع ہوتا جبکہ

تَلَقَّوْنَهٗ بِاَلْسِنَتِكُمْ وَتَقُوْلُوْنَ بِاَفْوَاهِكُمْ مَّا لَيْسَ لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ وَّتَحْسَبُوْنَهٗ هَيِّنًا ۖ وَّهُوَ عِنْدَ اللّٰهِ عَظِيْمٌ ۝ وَلَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ

تم اس کو اپنی زبانوں سے نقل در نقل کر رہے تھے اور اپنے مونہ سے ایسی بات کہہ رہے تھے جس کی تم کو مطلق خبر نہیں اور تم اس کو ہلکی بات سمجھ رہے تھے حالانکہ وہ اللہ کے نزدیک بہت بھاری بات ہے

قُلْتُمْ مَّا يَكُوْنُ لَنَآ اَنْ نَّتَكَلَّمَ بِهٰذَا ۖ سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ ۝ يَعِظُكُمُ اللّٰهُ اَنْ تَعُوْدُوْا لِمِثْلِهٖٓ اَبَدًا اِنْ كُنْتُمْ

تو یوں کیوں نہ کہا کہ ہم کو زیبا نہیں کہ ایسی بات مونہ سے بھی نکالیں معاذ اللہ یہ تو بڑا بہتان ہے اللہ تعالیٰ تم کو نصیحت کرتا ہے کہ پھر ایسی حرکت مت کرنا اگر تم

مُّؤْمِنِيْنَ ۝ وَيُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ يُحِبُّوْنَ اَنْ تَشِيْعَ الْفَاحِشَةُ فِى الَّذِيْنَ

ایمان والے ہو اور اللہ تعالیٰ تم سے صاف صاف احکام بیان کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ بڑا جاننے والا بڑا حکمت والا ہے جو لوگ چاہتے ہیں کہ بےحیائی کی بات کا مسلمانوں میں چرچا ہو

اٰمَنُوْا لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۙ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۭ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝ وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ

ان کے لیے دنیا اور آخرت میں سزائے دردناک ہے اور اللہ تعالیٰ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے اور اگر یہ بات نہ ہوتی کہ تم پر اللہ تعالیٰ کا فضل و کرم ہے

وَاَنَّ اللّٰهَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ۭ وَمَنْ يَّتَّبِعْ خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ

اور یہ کہ اللہ تعالیٰ بڑا شفیق بڑا رحیم ہے تو تم بھی نہ بچتے اے ایمان والو تم شیطان کے قدم بقدم مت چلو اور جو شخص شیطان کے قدم بقدم چلتا ہے

فَاِنَّهٗ يَاْمُرُ بِالْفَحْشَاۗءِ وَالْمُنْكَرِ ۭ وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ مَا زَكٰي مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ اَبَدًا ۙ وَّلٰكِنَّ اللّٰهَ

تو وہ تو بےحیائی اور نامعقول ہی کام کرنے کو کہے گا اور اگر تم پر اللہ تعالیٰ کا فضل و کرم نہ ہوتا تو تم میں سے کوئی کبھی بھی پاک صاف نہ ہوتا لیکن اللہ تعالیٰ

يُزَكِّيْ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ وَلَا يَاْتَلِ اُولُوا الْفَضْلِ مِنْكُمْ وَالسَّعَةِ اَنْ يُّؤْتُوْٓا اُولِي الْقُرْبٰى وَالْمَسٰكِيْنَ

جس کو چاہے پاک صاف کر دیتا ہے اور اللہ تعالیٰ سب کچھ سنتا سب کچھ جانتا ہے اور جو لوگ تم میں بزرگی اور وسعت والے ہیں وہ اہل قرابت کو اور مساکین کو

وَالْمُهٰجِرِيْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۠ وَلْيَعْفُوْا وَلْيَصْفَحُوْا ۭ اَلَا تُحِبُّوْنَ اَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

اور اللہ کی راہ میں ہجرت والوں کو دینے سے قسم نہ کھا بیٹھیں کیا تم یہ بات نہیں چاہتے کہ اللہ تعالیٰ تمہارے قصور معاف کر دے بیشک اللہ تعالیٰ غفور رحیم ہے

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ لَمَسَّكُمْ فِىْ مَآ اَفَضْتُمْ فِيْهِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ﴿۱۴﴾ اِذْ تَلَقَّوْنَهٗ بِاَلْسِنَتِكُمْ وَتَقُوْلُوْنَ بِاَفْوَاهِكُمْ مَّا لَيْسَ لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ وَّتَحْسَبُوْنَهٗ هَيِّنًا ۖ وَّهُوَ عِنْدَ اللّٰهِ عَظِيْمٌ ﴿۱۵﴾ وَلَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ قُلْتُمْ مَّا يَكُوْنُ لَنَآ اَنْ نَّتَكَلَّمَ بِهٰذَا ۖ سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ ﴿۱۶﴾ يَعِظُكُمُ اللّٰهُ اَنْ تَعُوْدُوْا لِمِثْلِهٖٓ اَبَدًا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۱۷﴾ وَيُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿۱۸﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ يُحِبُّوْنَ اَنْ تَشِيْعَ الْفَاحِشَةُ فِى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۙ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۭ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۱۹﴾ وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ وَاَنَّ اللّٰهَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ﴿۲۰﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ۭ وَمَنْ يَّتَّبِعْ خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ فَاِنَّهٗ يَاْمُرُ بِالْفَحْشَاۗءِ وَالْمُنْكَرِ ۭ وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ مَا زَكٰي مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ اَبَدًا ۙ وَّلٰكِنَّ اللّٰهَ يُزَكِّيْ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿۲۱﴾ وَلَا يَاْتَلِ اُولُوا الْفَضْلِ مِنْكُمْ وَالسَّعَةِ اَنْ يُّؤْتُوْٓا اُولِي الْقُرْبٰى وَالْمَسٰكِيْنَ وَالْمُهٰجِرِيْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۠ وَلْيَعْفُوْا وَلْيَصْفَحُوْا ۭ اَلَا تُحِبُّوْنَ اَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۲۲﴾

**اللغات** قوله افضتم يقال افاض في الحديث خاض. قوله لا يأتل اي لا يحلف افتعال من الألية.

**النحو** قوله ان تعودوا المعمول يعظ بتقدير عن بتضمين يعظ معنى الزجر وكذا قوله ان يؤتوا معمول لا يأتل بتضمنه معنى الاستناع فافهم.

**البلاغة** قوله بالسنتكم وافواهكم فائدة التقييد بها افادة كون هذا القول مختصا بالالسنة والافواه من غير ان يكون له مصداق ومنشأ في الواقع ويجوز ان يكون بافواهكم توبيخا كقولك القول ذلك بفلان فان القائل ربما رمز وعرض وربما تشدق جازما كالعالم.

إِنَّ الَّذِينَ يَرْمُونَ الْمُحْصَنَاتِ الْغَافِلَاتِ الْمُؤْمِنَاتِ لُعِنُوا فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ

جو لوگ تہمت لگاتے ہیں اُن عورتوں کو جو پاکدامن ہیں ایسی باتوں سے بیخبر ہیں ایمان والیاں ہیں اُن پر دنیا اور آخرت میں لعنت کیجاتی ہے اور اُن کو بڑا عذاب ہوگا

يَوْمَ تَشْهَدُ عَلَيْهِمْ أَلْسِنَتُهُمْ وَأَيْدِيهِمْ وَأَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝ يَوْمَئِذٍ يُوَفِّيهِمُ اللَّهُ دِينَهُمُ

جس روز ان کے خلاف میں ان کی زبانیں گواہی دینگی اور ان کے ہاتھ اور ان کے پاؤں بھی اُن کاموں کی جو کہ یہ لوگ کیا کرتے تھے اُس روز اللہ تعالیٰ ان کو ان کا واجبی بدلا پورا پورا دیگا

الْحَقَّ وَيَعْلَمُونَ أَنَّ اللَّهَ هُوَ الْحَقُّ الْمُبِينُ ۝ الْخَبِيثَاتُ لِلْخَبِيثِينَ وَالْخَبِيثُونَ لِلْخَبِيثَاتِ وَالطَّيِّبَاتُ

اور ان کو معلوم ہوگا کہ اللہ ہی ٹھیک ٹھیک فیصلہ کرنے والا بات کو کھول دینے والا ہے گندی عورتیں گندے مردوں کے لائق ہوتی ہیں اور گندے مرد گندی عورتوں کے لائق اور ستھری عورتیں

لِلطَّيِّبِينَ وَالطَّيِّبُونَ لِلطَّيِّبَاتِ أُولَٰئِكَ مُبَرَّءُونَ مِمَّا يَقُولُونَ لَهُمْ مَغْفِرَةٌ وَرِزْقٌ كَرِيمٌ ۝

ستھرے مردوں کے لائق ہوتی ہیں اور ستھرے مرد ستھری عورتوں کے لائق ہوتے ہیں یہ اس بات سے پاک ہیں جو یہ بکتے پھرتے ہیں اُن کے لیے مغفرت اور عزت کی روزی ہے

اِنَّ الَّذِیْنَ یَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ الْغٰفِلٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ لُعِنُوْا فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَلَھُمْ عَذَابٌ عَظِیْمٌ ۝ یَّوْمَ تَشْھَدُ عَلَیْھِمْ اَلْسِنَتُھُمْ وَاَیْدِیْھِمْ وَاَرْجُلُھُمْ بِمَا کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ۝ یَوْمَئِذٍ یُّوَفِّیْھِمُ اللہُ دِیْنَھُمُ الْحَقَّ وَیَعْلَمُوْنَ اَنَّ اللہَ ھُوَ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ ۝ اَلْخَبِیْثٰتُ لِلْخَبِیْثِیْنَ وَالْخَبِیْثُوْنَ لِلْخَبِیْثٰتِ وَالطَّیِّبٰتُ لِلطَّیِّبِیْنَ وَالطَّیِّبُوْنَ لِلطَّیِّبٰتِ اُولٰٓئِکَ مُبَرَّءُوْنَ مِمَّا یَقُوْلُوْنَ لَھُمْ مَّغْفِرَۃٌ وَّرِزْقٌ کَرِیْمٌ ۝ **ف** اول قصہ کا خلاصہ لکھا جاتا ہے پھر ترجمہ و تفسیر لکھونگا صحیح بخاری وغیرہ میں مروی ہے کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم غزوہ بنی المصطلق سے جو کہ ۵ سنہ ہجری میں ہوا تھا مدینہ واپس تشریف لاتے تھے حضرت عائشہ رض آپکے ہمراہ تھیں اور اُن کی سواری کا اونٹ علیحدہ تھا اور اسپر ہودج تھا یہ ہودج میں پردہ چھوڑ کر بیٹھ جاتیں جمال اس ہودج کو اُٹھا کر اونٹ پر باندھ دیتے ایک روز ایک منزل میں مقام ہوا اور کوچ سے ذرا پہلے حضرت صدیقہ کو قضاء حاجت کی ضرورت ہوئی یہ جنگل کیطرف چلی گئیں اور وہاں اتفاق سے انکا ہار ٹوٹ کر گر گیا اُسکی تلاش میں دیر لگ گئی یہاں پیچھے کوچ ہو گیا جمال حسب عادت ہودج باندھنے آئے اور اُسکے پردے پڑے رہنے سے گمان کیا کہ حضرت صدیقہ اسمیں ہیں اُٹھاتے وقت بھی کچھ شبہ نہوا کیونکہ انکی تھوڑی عمر تھی اور بدن میں بہت نحیف تھیں ہودج باندھ اُونٹ کو ہانک دیا یہ جو بعد میں اپنے فرودگاہ کو لوٹیں قافلہ کو نہ پایا نہایت استقلال کیا انکی یہ رائے ہوئی کہ جب آگے میں نہ ملونگی تو ڈھونڈھنے کے لیے یہاں ہی آوینگے یہاں سے جانا خلاف مصلحت ہے وہاں ہی چادر میں لپٹ کر بیٹھ رہیں رات کا وقت تھا نیند کا غلبہ ہوا وہاں ہی لیٹ رہیں حضرت صفوان بن معطل صحابی رضی اللہ عنہ گرے پڑے کی خبر گیری کی مصلحت سے قافلہ کے پیچھے فاصلہ سے رہا کرتے تھے وہ اس موقع پر صبح کے وقت پہنچے دیکھا کوئی آدمی پڑا سوتا ہے قریب آکر پہچانا کیونکہ پردہ کا حکم نازل ہونے سے پہلے اُنہوں نے انکو دیکھا تھا اُنہوں نے غایت تاسف سے انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھا اس سے انکی آنکھ کھل گئی اور مونہ ڈھانک لیا انہوں نے اونٹ انکے قریب لاکر بٹھلا دیا یہ اُسپر پردہ کے ساتھ سوار ہو گئیں انہوں نے اونٹ کی نکیل پکڑ کر قافلہ میں لیجا کر ملا دیا۔ عبد اللہ بن ابی منافق بڑا ہی خبیث اور دشمن جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا تھا اُسکو ایک بات ہاتھ لگ گئی اور کمبخت نے واہی تباہی بکنا شروع کیا اور بعض بھولے بھالے مسلمان بھی سُنی سنائی اسکا تذکرہ کرنے لگے جیسے حضرت حسان حضرت مسطح مردوں میں اور حضرت حمنہ عورتوں میں چنانچہ درمنثور میں بروایت ابن مردویہ ابن عباس رض کا قول ہے اعانہ ای عبد اللہ حسان ومسطح وحمنہ حضرت عائشہ رض کو اور عام طور پر سب مسلمانوں کو اور خود جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر اس شہرت کا سخت صدمہ تھا ایک مہینہ تک یہی قصہ رہا آخر یہ آیتیں برأۃ میں اللہ تعالیٰ نے نازل فرمائیں جو اوپر لکھی گئیں اور جنکی تفسیر آگے آتی ہے آپ نے قاذفین پر حد لگائی رواہ البزار وابن مردویہ عن ابی ھریرۃ انہ صلے اللہ علیہ وسلم حد مسطحا وحمنۃ وحسان وروی الطبرانی عن عمر انہ صلے اللہ علیہ وسلم حد عبد اللہ حد بن کذا فی الدر مؤمنین نے تو توبہ کرلی اور منافقین اُسی گمان میں رہے +

## ترجمہ وتفسیر

جن لوگوں نے یہ طوفان (حضرت صدیقہ رض کی نسبت) برپا کیا ہے (اے مسلمانو جو اس شہرت سے رنجیدہ ہیں اور اُسمیں وہ جنپر تہمت تھی بدرجہ اولیٰ داخل ہیں) وہ تمہارے ہی میں کا ایک (چھوٹا سا) گروہ ہے کیونکہ قاذف کل چار تھے ایک بالذات اور مخترع یعنی عبد اللہ منافق اور تین بالواسطہ اور متبع یعنی حسان ومسطح وحمنہ کہ مؤمن مخلص تھے اور حقیقۃ منکم کے مصداق اور منافق مذکور ظاہراً منکم میں

| | |
|---|---|
| النحو قولہ یوم تشھد ظرف لما فی لھم من معنی الاستقرار للعذاب لما فی جواب حال المبالغۃ من الخلف کما فی الروح البلاغۃ | قولہ اولٰئک ای لغلیب الاشارۃ الی اھل البیت النبوی کما ولا منافی ما فیہ مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الصدیقۃ والازواج وتبرئۃ الطاہرۃ وما اشتہر بہ صلی اللہ علیہ وسلم فلان تعقیبا لیکون حقیقیۃ صلے اللہ علیہ وسلم بالنفرۃ حاشاہ صلی اللہ علیہ وسلم عن ذلک ۱۲ |

شمار کیا گیا ہے بوجہ ادعا اسلام کے مطلب تسلی ہے کہ زیادہ غم نہ کرو اول تو جھوٹ پھر ناقل بھی کل چار ہی آدمی اور زیادہ آدمی تو اسکے مخالف ہی ہیں پس غم کا بھی یہ موجب زیادت غم نہ ہونا چاہیے آگے ایک اور طور پر تسلی ہے کہ) تم اس (طوفان بندی) کو اپنے حق میں برا نہ سمجھو (گو ظاہر میں غم کی بات ہے مگر واقع میں اس سے تمہارا ضرر نہیں) بلکہ یہ (باعتبار انجام کے) تمہارے حق میں بہتر ہی بہتر ہے (کیونکہ اس غم سے تمکو صبر کا ثواب ملا تمہارے درجے بڑھے خصوص تمہاری حضرات کی برارۃ کے لیے نص قطعی آئی اور آیندہ بھی مسلمانوں کے حق میں خیر ہے کہ ایسے مصیبت زدہ اس واقعہ سے تسلی حاصل کیا کرینگے پس تمہارا تو کوئی ضرر نہ ہوا البتہ ان چرچا کرنے والوں کو ضرر ہوا کہ) اُنمیں سے ہر شخص کو جتنا کسی نے کچھ کیا تھا گناہ ہوا (مثلاً زبان سے کہنے والوں کو زیادہ گناہ اور سُنکر خاموش رہجانے والوں کو یا دل سے بدگمانی کرنے والوں کو اُنکی موافق گناہ ہوا) اور اُنمیں جسنے اس (طوفان) میں سب سے بڑا حصہ لیا (کہ اسکو اختراع کیا مراد اس سے عبداللہ بن ابی منافق ہے) اُسکو اُس سے بڑھکر سخت سزا ہوگی (مراد اس سے جہنم ہے جسکا استحقاق پہلے سے بوجہ کفر و نفاق و عداوت رسول کے بھی تھا اب اور زیادہ عقوبت کا مستحق ہوگیا یہ تو غم و دفع ضرر کی نفی اور قاذفین کے ضرر کا اثبات تھا آگے ان قاذفین مؤمنین کو ناصحانہ ملامت ہے کہ) جب تم لوگوں نے یہ بات سُنی تھی تو مسلمان مردوں (نے جنمیں حسان و مسطح بھی آگئے) اور مسلمان عورتوں نے (جنمیں حمنہ بھی آگئیں) اپنے آپس والوں کے ساتھ (یعنی حضرت صدیقہ رض اور اُن صحابی کے ساتھ دل سے) گمان نیک کیوں نہ کیا اور (زبان سے) یوں کیوں نہ کہا کہ یہ صریح جھوٹ ہے (ابیاد منثور میں ابوایوب اور ان کی زوجہ کا یہی قول مروی ہے اسمیں قاذفین کے ساتھ ساکتین اور شاکین پر بھی ملامت ہے جنمیں بجز محدودین کے اور مؤمنین و مؤمنات بھی داخل ہو گئے آگے اس حسن ظن و رد افک کے وجوب کی وجہ ارشاد ہے کہ) یہ (قاذف) لوگ اس (اپنے قول) پر چار گواہ کیوں نہ لائے (جو کہ اثبات زنا کے لیے شرط ہے) سو جس حالت میں یہ لوگ گواہ (موافق قاعدہ کے) نہیں لائے تو بس اللہ کے نزدیک (یعنی قانون شرعی کے اعتبار سے) یہ جھوٹے ہیں (مطلب یہ کہ اصل امر نزاہت ہے جب تک اس کا یقینی رافع نہ ہو اسی کا یقین شرعًا واجب ہے لان الیقین لا یزول الا بیقین مثلہ لا بالشک پس اس بنا پر نزاہت صدیقہ رض کا یقین اور قذف کے مقابلہ میں اُس یقین کا اظہار واجب تھا اور یہی یقین ہے جسکا ایسے امور میں عبد مکلف بنایا گیا ہے جسکے لیے عدم ثبوت بالدلیل المخالف کافی ہے نہ یقین باصطلاح اہل المعقول کیونکہ اسکے لیے ثبوت عدم بالدلیل کی حاجت ہے پس محل افک میں قبل نزول آیات کے صرف عدم ثبوت بالدلیل تھا اور بعد آیات کے البتہ ثبوت عدم بالدلیل متحقق ہوگیا پس اسوقت یقین استصحاب کافی تھا جسکو اللہ تعالی نے ظن سے تعبیر فرمایا ہے اور عدم ثبوت بالدلیل کو جو کہ اس یقین کا مبنی ہے لولا جاؤا الخ میں بیان فرمایا ہے اور اسوقت یقین اصطلاحی کا مکلف نہیں فرمایا تھا البتہ اب بعد نزول آیات چونکہ اس یقین اصطلاحی کا مبنی کہ ثبوت عدم بالدلیل ہے پایا گیا اب اسکا بھی مکلف ہے اور اسکا ترک یعنی احتمال مرجوح بھی کفر ہے اور اب اس آیت پر یہ اشکال بھی نہ رہا کہ عدم اتیان بالشہداء مستلزم کذب قاذف کو اور صورت تحقق نزاہت کو کیسے ہوا اور یہ شبہ بھی نہ رہا کہ بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو تردد تھا چنانچہ حضرت صدیقہ رض سے فرمایا تھا کہ اگر کوئی لغزش ہوگئی ہو تو توبہ کر لینا چاہیے رواہ البخاری اور آیت سے وجوب یقین نزاہت کا معلوم ہوتا ہے پھر تردد میں ترک واجب معصوم سے لازم آیا سو وجہ دفع ظاہر ہے کہ یہ تردد منافی یقین شرعی مذکور کے نہیں چنانچہ اس یقین کو آپنے خود ان الفاظ سے ظاہر فرمایا تھا ما علمت علی اہلی الا خیرا رواہ البخاری البتہ یقین اصطلاحی اہل معقول کے منافی ہے سو اُسکا وجوب نزول آیات کے قبل ہوا نہ تھا جیسا اب بعد نزول آیات کے ہوگیا اور یہاں تو وہ قاذف واقع میں بھی کاذب تھے اور نہ کوئی معاینہ کا مدعی تھا لیکن اگر کسی جگہ خود کوئی شخص معاینہ کرلے اور گواہ نہ لاسکے تو اُسکا کاذب ہونا عند اللہ یعنی ہے کہ حکم کاذبین کا یعنی حد قذف اُسپر جاری ہوگی کذا فی الخازن آگے اس تہمت قاذفین اہل ایمان کے ساتھ ارشاد فرماتے ہیں) اور اگر (اے حسان و مسطح و حمنہ) تم پر اللہ تعالی کا فضل و کرم نہ ہوتا دنیا میں (بھی کہ توبہ کی مہلت دی) اور آخرت میں (بھی کہ توبہ کی توفیق دی اور اُسکو قبول بھی کر لیا اگر یہ نہ ہوتا) تو جس شغل میں تم پڑے تھے اُس میں تم پر سخت عذاب واقع ہوتا (جیسا عبداللہ بن ابی کو بوجہ عدم توبہ کے ہوگا کما مر من قولہ تعالی والذی تولی وکما سیأتی ولہم عذاب عظیم یوم تشہد گو اہال کے لیے بھی ہے مگر مجموعہ دارین میں رحمت نہیں ہے اور اس سے معلوم ہوگیا کہ صحابہ مقبول التوبہ اور پاک ہو کر آخرت میں مرحوم ہیں اور علیکم میں خطاب مؤمنین کو ہونیکا قرینہ اولًا اویہ کی آیت میں یہ ارشاد ہے ظن المؤمنون ثانیاً فی الآخرۃ فرمانا کہ منافق بوجہ استحقاق درک اسفل کے یقیناً مرحوم فی الآخرۃ نہیں ثالثاً آگے یعظکم اور لولا فضل اللہ علیکم میں طبرانی نے ابن عباس رض کا قول نقل کیا ہے یرید مسطحا و حمنۃ و حسان کذا فی الدر المنثور اور صیغہ مضارع اسکا قرینہ ہے آگے ما افضتم فیہ کا فی نفسہ ترقی انعطاف ہونیکی وجہ فرماتے ہیں کہ تم اس عذاب عظیم کے مستحق اُسوقت ہو جاتے) جبکہ تم اُس (جھوٹ بات) کو اپنی زبانوں سے نقل در نقل کر رہے تھے اور اپنے منہ سے ایسی بات کہہ رہے تھے جسکی تمکو کسی دلیل سے مطلق خبر نہیں (اور ایسی خبر کے ناقل کا کاذب ہونا فاولئک عند اللہ ھم الکاذبون میں بیان ہو چکا) اور تم اسکو ہلکی بات (یعنی غیر موجب گناہ) سمجھ رہے تھے حالانکہ وہ اللہ

## ملحقات الترجمۃ

۱۸ قولہ فو الذی تولی عبد اللہ الخ وما روی فی بعض الروایات من ان بعض لعائشۃ نہ ان حسانا تولی کبرہ والخ فکر بنیۃ مجوابہا رجاء ان العمی من العذاب العظیم فمبنی علی التنزل فحاصل الجواب انہ لو فرض کونہ تولی فالعمی العذاب ہو الدنیوی ۱۲

قولہ فی لغۃ تلقونہ مستحق اُسوقت الخ اشارہ الی تعلق اذ بمس ثم لما تشکل ان التعلق یان التلقی فی الزمان ماس الاخرۃ فکیف یمکن تصحیحہا اشار الی الجواب بانہ المس الاستحقاق ولا اشکال فی اتحاد وقت التلقی والاستحقاق ۱۲

چاہیں اجازت دیدیا کریں (اور جسکو مناسب نہ سمجھیں اجازت نہ دیا کریں کیونکہ ممکن ہو کہ مستاذنین کے خیال میں وہ ضروری ہو مگر واقع میں ضروری نہ ہو
یا واقع میں بھی ضروری ہو لیکن جانے میں اُس سے کوئی زیادہ ضروری امر فوت ہوتا ہو تو اس سب کا فیصلہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رائے مبارک پر
مفوض ہی) اور (اجازت دیکر بھی) آپ ان کے لیے اللہ تعالیٰ سے مغفرت کی دعا کیا کیجیے (کیونکہ استیذان گو کسی قوی عذر کی وجہ سے ہو لیکن تاہم اس میں دنیا کی
تقدیم دین پر تو لازم آئی اور اسمیں ایک نقص کا شائبہ ہی اسکی تلافی کے لیے استغفار کا امر ہوا پس استغفار جیسے تلافی ذنوب کے لیے ہوتا ہی اسی طرح تلافی
نقص کے لیے بھی مفید ہی و نیز ممکن ہی کہ وہ عذر واقع میں قوی نہ ہو اور اسکے قوی سمجھنے میں مستاذن سے خطاء اجتہادی ہوئی اور وہ منشا اسیکا ہوا کہ
تامل و غوض سے رفع ہو سکتی تھی مگر غوض و تامل نہ کیا یہ ترک تامل باوجود قدرت کے ایک خفیف سا امر مکروہ ہے اور امر مکروہ ممنوع ہوتا ہی اور ممنوعات سے
استغفار ظاہر ہی) بلاشبہ اللہ تعالیٰ بخشنے والا مہربان ہی (چونکہ انکی نیت اچھی تھی اسلیے ایسے دقائق پر مواخذہ نہیں فرماتا۔ یہانتک تو حرمت ترک استیذان
کی بصورت جملہ خبریہ کے ارشاد فرمائی تھی آگے اُسکی اصلی صورت یعنی صیغۂ انشائیہ میں ارشاد ہی کہ) تم لوگ رسول (صلے اللہ علیہ وسلم) کے بلانے کو (جب وہ کسی
ضرورت اسلامیہ کے لیے تمکو جمع کریں ایسا معمولی بلانا) مت سمجھو جیسا تم میں ایک دوسرے کو بلا لیتا ہے (کہ چاہے آیا یا نہ آیا پھر آگر بھی جب تک چاہا بیٹھا جب چاہا
اُٹھکر بے اجازت لیے چل دیا سو رسول کا بلانا ایسا نہیں ہی بلکہ اجابت واجب ہے اور بے اجازت جانا حرام اور گو بے اطلاع چلا جانا کسی وقت رسول صلی اللہ علیہ وسلم
سے مخفی رہ جاوے لیکن یہ یاد رکھو کہ) اللہ تعالیٰ اُن لوگوں کو (خوب) جانتا ہی جو (دوسرے کی) آڑ میں ہو کر تم میں سے (مجلس نبوی سے) کھسک جاتے ہیں پس
انکو سزا دیگا اور جب یہ معلوم ہوگیا کہ اللہ تعالیٰ کو معلوم ہی سو جو لوگ اللہ کے حکم کی (جو کہ بواسطہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پہونچا ہی جسمیں وجوب استیذان بھی
داخل ہی) مخالفت کرتے ہیں اُنکو اس (بات) سے ڈرنا چاہیے کہ انپر (دنیا میں) کوئی آفت (نہ) آن پڑے یا انپر (آخرت میں) کوئی دردناک عذاب نازل (نہ ہو
جاوے) (یہ تردید علی سبیل منع الخلو ہی یعنی ممکن ہی کہ دارین میں معاقب ہوں کیونکہ مخالفت امر موجب سخط ہی اور وہ مخالفت علم الٰہی سے مخفی بھی نہیں اور یہ
بھی) یاد رکھو کہ جو کچھ آسمانوں اور زمین میں (موجود) ہی سب خدا ہی کا (مملوک) ہی (پس اختیار بھی اُسکو کامل ہی غرض مامور کی طرف سے اس حالت میں مخالفت ہو
کہ آمر کا علم اور قدرت کامل ہو بیشک محل اندیشہ ہی۔ اور یہ جو کہا گیا ہی کہ دو چیزوں کا اندیشہ ہی مصیبت دنیویہ کا اور عقاب اخروی کا تو وجہ اسکی یہ ہی کہ) اللہ تعالیٰ اُس
حالت کو بھی جانتا ہی جسپر تم (اب) ہو (اس سے تو احتمال ہی کہ شاید دنیا ہی میں تمکو سزا دیدے) اور (اللہ تعالیٰ) اُس دن کو بھی (جانتا ہی کہ) جسمیں سب اُسکے پاس (دوبارہ
زندہ کر کے) لائے جاوینگے پھر وہ انکو سب جتلا دیگا جو جو کچھ اُنہوں نے کیا تھا (پس آخرت میں بھی سزا دینا مستبعد نہیں غرض جب دارین سے اسکا علم متعلق ہے تو
دارین میں احتمال سزا ہی) اور (علم میں ما انتم علیہ اور یوم یرجعون کی کیا تخصیص ہے) اللہ تعالیٰ (تو) سب کچھ جانتا ہی **ف** انما المؤمنون سے استیذان کا شرط ایمان
ہونا معلوم ہوتا ہی حالانکہ کوئی امر واجب امور فرعیہ سے شرط یا شطر ایمان کا نہیں سو تحقیق یہ ہی کہ مقصود مطلق اشتراط نہیں بلکہ مستاذنین و غیر مستاذنین میں بعض کے اعتبار سے
خاص واقعہ کا بیان ہی کہ ان لوگوں میں ایمان بدون استیذان کے نہیں پایا جاتا نہ بایں معنی کہ اگر استیذان نہ رہے تو ایمان نہ رہے بلکہ بایں معنی کہ واقع یوں ہی ہی کہ جنمیں
ایمان ہی وہ استیذان ضرور کرتے ہیں۔ اور یہ وجوب استیذان اُسوقت ہی جب بلائے ہوئے آویں خواہ نماز کے لیے بذریعہ اذن کے یا کسی شورہ وغیرہ کے لیے بذریعہ
خاص اعلام یا عام اعلان کے ورنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس میں بار ہا لوگ خود حاضر ہوئے اور خود چلے گئے ان پر ملامت نہیں کی گئی۔ اور اب بھی امام المسلمین اگر لوگوں
کو جمع کرے تو بے اجازت اسکی جانا جائز نہیں۔ اور مدار اس حکم کا وجوب اطاعت امام ہے مباحات میں ہی پس ظاہر ہی کہ لوگوں کا جمع ہونا مباح تھا مگر جب امام
کا امر ہوا تو واجب ہوگیا اب چونکہ قرائن مقام سے یقینی ہی کہ اس جمع کرنے میں جیسا جمع ہونا مامور بہ من الامام ہی اسی طرح جمع رہنا بھی مامور بہ من الامام ہی
ورنہ جمع کرنا ہی عبث ٹھیریگا پس اشتراک علت کی وجہ سے دوسرا مامور بہ بھی واجب ہوا اور بے اجازت جانے میں اس واجب کا ترک ہی اسلیے حرام ہوگا رہا
جمعہ وغیرہ میں جمع ہو کر بے اجازت امیر المومنین کے جانا سو جب علت اور مدار حکم معلوم ہوگیا تو اگر امیر المومنین حکم کرے کہ بدون ہمارے اذن کے کوئی مسجد سے نکلے تو پھر
استیذان واجب ہوگا اور اگر قرینہ قویہ سے یا تصریحاً معلوم ہو جاوے کہ عدم خروج بلا استیذان مامور بہ من الامیر نہیں ہی تو بوجہ فقدان علت کے معلول یعنی وجوب استیذان
بھی مفقود ہوگا اور بلا اذن خروج جائز ہوگا۔ اور یہ سب تفصیل اُسوقت ہی جبکہ مستاذن کو قیام فی المسجد جائز ہو اور اگر جائز نہ ہو جیسے عورت کو حیض آ جانا یا کسی شخص
کو جنابت ہو جانا وہاں استیذان کی ضرورت نہیں فوراً باہر نکلجاوے صرح بہ فی الخازن و العقاید تشہدلہ۔ آور لا تجعلوا دعاء الرسول کی جو تفسیر اختیار کی گئی مبرد اور قفال
نے اسی کو اختیار کیا ہی کذا فی الکبیر والروح اور بعض نے یہ کہا ہے کہ بعضے لوگ حضور کو یا محمد کہکر پکارتے تھے آ میں اسکی ممانعت ہی کہ رسول کو اس طرح نہ پکارو

## سورة الفرقان مكية | بسم الله الرحمن الرحيم | وهى سبع وسبعون اية

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو کہ نہایت مہربان بڑے رحم والے ہیں

تبٰرك الذى نزل الفرقان على عبده ليكون للعٰلمين نذيرا ۙ الذى له ملك السمٰوٰت والارض

بڑی عالیشان ذات ہے جسنے یہ فیصلہ کی کتاب اپنے بندۂ خاص پر نازل فرمائی تاکہ وہ تمام دنیا جہان والون کے لیے ڈرانیوالا ہو ایسی ذات جسکے لیے آسمانوں اور زمین کی حکومت حاصل ہو

ولم يتخذ ولدا ولم يكن له شريك فى الملك وخلق كل شىء فقدره تقديرا ۝ واتخذوا من دونه

اور اُسنے کسی کو اولاد قرار نہیں دیا اور نہ کوئی اُسکا شریک ہے حکومت میں اور اُسنے ہر چیز کو پیدا کیا پھر سب کا الگ الگ انداز رکھا اور ان مشرکین نے خدا کو چھوڑ کر اور ایسے معبود

الهة لا يخلقون شيئا وهم يخلقون ولا يملكون لانفسهم ضرا ولا نفعا ولا يملكون موتا ولا حيوة ولا نشورا ۝

قرار دیے ہیں جو کسی چیز کے خالق نہیں اور وہ خود مخلوق ہیں اور خود اپنے لیے نہ کسی نقصان کا اختیار رکھتے ہیں اور نہ کسی نفع کا اور نہ کسی کے مرنیکا اختیار رکھتے ہیں اور نہ کسی کے جینے کا اور نہ کسیکو دوبارہ

پس تفسیر اول میں دعاء الرسول مصدر مضاف الی الفاعل ہو اور دوسری تفسیر پر مصدر مضاف الی المفعول ہو اور اُسکے بعد لوگ اسطرح کہنے لگے یا رسول اللہ یا نبی اللہ در منثور میں حضرت ابن عباسؓ سے یہی تفسیر منقول ہو اور اس تفسیر پر اسکا مضمون مدح استیذان و ذم عدم استیذان کے بیچ میں آنا یا تو اس بنا پر ہو کہ استیذان میں حضور کو خطاب کرنا ہوگا اس خطاب کا طریقہ بتلا دیا اور یا استیذان اور ندا بالالقاب دونوں میں وجہ جامع تعظیم رسول ہو وہ ارتباط اور یا اشتراک مناسبت کے لیے کافی ہو لیکن چونکہ تفسیر اول کا اوفق بالمقام ہونا ظاہر ہو اسلیے حضرت نے اسکو اختیار کیا اور ابن عباسؓ کا قول سبب نزول کی روایت نہیں جسکی متابعت واجب ہو بلکہ اجتہاد تفسیری اور درایت ہو جسکی متابعت واجب نہیں واللہ اعلم ۔ الحمد للہ کہ تاریخ ۲۹ ذیقعدہ روز سہ شنبہ ۱۳۲۴ھ کو تفسیر سورہ نور مع الخیر ختم ہوئی یا الٰہی بقیہ تفسیر کو بھی مع الخیر ختم فرما اور وقت پر ہمارا بھی خاتمہ بالخیر فرما آمین ۔ آمین وصلی اللہ تعالےٰ علی خیر خلقہ محمد و آلہ و اصحابہ اجمعین +

سورۃ الفرقان مکیۃ وایہا سبع وسبعون کذا فی البیضاوی اس سورت میں یہ مضامین ہیں ۔ اثبات توحید ۔ ذم شرک و مشرکین ۔ اثبات رسالت جواب شبہات متعلقہ رسالت بیان معاد ۔ اور اسکی تفصیل میں مکذبین و مصدقین کی سزا و جزا بعض قصص بمناسبت مضمون ذم انکار توحید و رسالت بعض اعمال فاضلہ خواص عباد مصدقین توحید و رسالت کے اور اسی اخیر مضمون پر سورت ختم کر دی اور تناسب باہمی ان مضامین کا ظاہر ہو اور چونکہ سورت سابقہ کے خاتمہ میں حقوق رسول کا ذکر تھا اور اسکے شروع میں رسالت کا اثبات ہو خاتمہ اور فاتحہ میں بھی تناسب ظاہر ہو گیا بلکہ غور کرنے سے معلوم ہوتا ہو کہ زیادہ حصہ سورت کا بحث رسالت میں ہو چنانچہ اول آیت میں بھی بطور براعۃ الاستہلال کے اسکا ذکر ہو پھر تین چار رکوع تک اسی کے متعلق سوال و جواب چلے گئے ہیں پھر آیت ولو شئنا لبعثنا الخ اور آیت وما ارسلنٰک الا مبشرا و نذیرا الخ میں بھی اسکا اعادہ ہو۔

### توحید و رسالت

بسم اللہ الرحمن الرحیم تبٰرك الذى نزل الفرقان على عبده ليكون للعٰلمين نذيرا ۙ الذى له ملك السمٰوٰت والارض ولم يتخذ ولدا ولم يكن له شريك فى الملك وخلق كل شىء فقدره تقديرا ۝

### ذم شرک و انکار توحید

واتخذوا من دونه الهة لا يخلقون شيئا وهم يخلقون ولا يملكون لانفسهم ضرا ولا نفعا ولا يملكون موتا ولا حيوة ولا نشورا ۝ بڑی عالیشان ذات ہو جسنے یہ فیصلہ کی کتاب (یعنی قرآن) اپنے بندۂ خاص (محمد صلی اللہ علیہ وسلم) پر نازل فرمائی تاکہ وہ (بندۂ خاص) تمام دنیا جہان والون (یعنی انسان اور جن سب) کے لیے (عذاب الٰہی سے اگر ایمان نہ لاویں کی صورت میں) ڈرانیوالا ہو ایسی ذات جسکے لیے آسمانوں اور زمین کی حکومت حاصل ہو اور اُسنے کسی کو (اپنی) اولاد قرار نہیں دیا اور نہ کوئی اُسکا شریک ہے حکومت میں اور اُسنے (ممکنات میں سے) ہر (موجود) چیز کو پیدا کیا پھر سب کا الگ الگ انداز رکھا (کسی چیز کے آثار و خواص کچھ ہیں کسی کے کچھ ہیں) اور (باوجود حضرت حق کے ایسے متفرد فی الکمال ہونیکے) ان مشرکین نے خدا کی توحید کو چھوڑ کر اور ایسے معبود قرار دیے ہیں جو کسی طرح معبود ہونیکے قابل نہیں کیونکہ وہ کسی چیز کے خالق نہیں اور

اللغات تبارك من البركة وهى الزيادة ويراد به زيادة الشان بمعنى علوه فحاصل المعنى تعالى وتعظم الفرقان مصدر بمعنى اسم الفاعل او المفعول اى الفارق بين الحق والباطل او الذى فرق فيه او به وفصل بين الامور الحق منها والباطل التقدير التهيئة اى هيأه لما اراد به من الخصائص والافعال اللائقة به كذا فى الروح النشور الاحياء كذا فى القاموس ۔

النحو الذى له صلة نعت للموصول الاول الفاصل بين جنبى الصفة والضمير فى ليكون لعبده او للفرقان لانه في تلك الاية بمعنى اسم فاعل ۔ البلاغة تورا الذى نزل الفرقان فى الروح ابراز تنزيل الفرقان فى معرض الصلة التى حقها ان تكون معلومة الثبوت للموصول عند السامع مع انكار الكفرة لاجرائه مجرى المعلوم المسلم تنبيها على قوة دلائله وكونه بحيث لا يكاد يجهله احد وكذا يقال فى نظائره من الصلات التى ينكرها الكفرة ۔

وَقَالَ الَّذِينَ كَفَرُوا إِنْ هَٰذَا إِلَّا إِفْكٌ افْتَرَاهُ وَأَعَانَهُ عَلَيْهِ قَوْمٌ آخَرُونَ ۖ فَقَدْ جَاءُوا ظُلْمًا وَزُورًا

اور کافر لوگ یوں کہتے ہیں کہ یہ تو کچھ بھی نہیں نرا جھوٹ ہے جسکو اس شخص نے گھڑ لیا ہے اور دوسرے لوگوں نے اس میں اسکی مدد کی ہے سو یہ لوگ بڑے ظلم اور جھوٹ کے مرتکب ہوئے

وَقَالُوا أَسَاطِيرُ الْأَوَّلِينَ اكْتَتَبَهَا فَهِيَ تُمْلَىٰ عَلَيْهِ بُكْرَةً وَأَصِيلًا قُلْ أَنزَلَهُ الَّذِي يَعْلَمُ السِّرَّ فِي السَّمَاوَاتِ

اور یہ لوگ یوں کہتے ہیں کہ یہ بے سند باتیں ہیں جو اگلوں سے منقول ہوتی چلی آئی ہیں جنکو اس شخص نے لکھوا لیا ہے پھر وہی اسکو صبح و شام پڑھ پڑھ کر سنائی جاتی ہیں آپ کہدیجیے کہ اسکو تو اس نے اتارا ہے جسکو

وَالْأَرْضِ ۚ إِنَّهُ كَانَ غَفُورًا رَّحِيمًا وَقَالُوا مَالِ هَٰذَا الرَّسُولِ يَأْكُلُ الطَّعَامَ وَيَمْشِي فِي الْأَسْوَاقِ ۙ لَوْلَا

بازمین میں ہیں سب خبر ہے واقعی اللہ تعالیٰ غفور رحیم ہے  یہ لوگ یوں کہتے ہیں کہ اس رسول کو کیا ہوا کہ وہ کھانا کھاتا ہے  اور بازاروں میں چلتا پھرتا ہے  اسکے پاس

أُنزِلَ إِلَيْهِ مَلَكٌ فَيَكُونَ مَعَهُ نَذِيرًا أَوْ يُلْقَىٰ إِلَيْهِ كَنزٌ أَوْ تَكُونُ لَهُ جَنَّةٌ يَأْكُلُ مِنْهَا ۚ وَقَالَ الظَّالِمُونَ

کوئی فرشتہ کیوں نہیں بھیجا گیا کہ وہ اسکے ساتھ رہ کر ڈراتا  یا اسکے پاس کوئی خزانہ آ پڑتا  یا اسکے پاس کوئی باغ ہوتا جس سے یہ کھایا کرتا  اور یہ ظالم یوں کہتے ہیں

إِن تَتَّبِعُونَ إِلَّا رَجُلًا مَّسْحُورًا ﴿٨﴾ انظُرْ كَيْفَ ضَرَبُوا لَكَ الْأَمْثَالَ فَضَلُّوا فَلَا يَسْتَطِيعُونَ سَبِيلًا ﴿٩﴾

کہ تم لوگ ایک مسلوب العقل آدمی کی راہ پر چل رہے ہو  دیکھیے تو یہ لوگ آپ کے لیے کیسی عجیب عجیب باتیں بیان کر رہے ہیں سو وہ گمراہ ہو گئے پھر وہ راہ نہیں پا سکتے

ع ۹/۱۲

**ملحقات الترجمة**

لے قولہ فی قال الذین کفروا ... [illegible]

(بلکہ) وہ خود مخلوق ہیں اور خود اپنے لیے نہ کسی نقصان (کے دفع کرنے) کا اختیار رکھتے ہیں اور نہ کسی نفع (کے حاصل کرنے) کا اختیار رکھتے ہیں اور نہ کسی کے مرنیکا اختیار رکھتے ہیں (کہ کسی جاندار کی جان نکال سکیں) اور نہ کسی کے جینے کا اختیار رکھتے ہیں کہ کسی بے جان میں جان ڈال سکیں) اور نہ کسی کو (قیامت میں) دوبارہ جلانیکا (اور استحقاق معبودیت کے لوازم سے ہے ان تصرفات پر بالاستقلال قادر ہونا جب لازم نہیں ملزوم بھی نہیں) ف آلهة الی آخر الآیة سے اگر اصنام مراد ہوں تو سب آیات کا انتفاء ظاہر حقیقةً ظاہر ہے اور اگر مطلق آلہہ عام ذی روح و غیر ذی روح سے مراد ہوں تو بعض کا انتفاء تو ظاہر ابھی ہوگا اور حقیقةً و استقلالاً سب کا انتفاء ہوگا نہ کہ ظاہر ہے ربط اول توحید و رسالت دونوں کا اثبات تھا پھر انکار توحید پر تشنیع تھی آگے انکار رسالت کی تقبیح اور اس پر منکرین کے جو شبہات و اعتراضات ہیں انکا جواب ہے اور وہ اعتراضات متعدد تھے جنسے متعدد آیتیں شروع ہوئی ہیں وقال الذین کفروا ان ھذا - وقالوا اساطیر - وقالوا مال ھذا الرسول - وقال الظالمون - وقال الذین لا یرجون - وقال الذین کفروا لولا نزل - واذا راوک ان یتخذونک الا ھزوا اور ہر اعتراض کے بعد اسکا رد ہے اور یہ مضمون سوال و جواب کا سورۃ کے تین چار رکوع تک چلا گیا ہے اور درمیان درمیان میں اور مناسب مقام مضامین ہیں ؏

**حکایت اعتراض اول مع رد او** وَقَالَ الَّذِينَ كَفَرُوا إِنْ هَٰذَا إِلَّا إِفْكٌ افْتَرَاهُ وَأَعَانَهُ عَلَيْهِ قَوْمٌ آخَرُونَ ۖ فَقَدْ جَاءُوا ظُلْمًا وَزُورًا ﴿٤﴾

**حکایت اعتراض دوم تتمہ اول و رد آن** وَقَالُوا أَسَاطِيرُ الْأَوَّلِينَ اكْتَتَبَهَا فَهِيَ تُمْلَىٰ عَلَيْهِ بُكْرَةً وَأَصِيلًا ﴿٥﴾ قُلْ أَنزَلَهُ الَّذِي يَعْلَمُ السِّرَّ فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ۚ إِنَّهُ كَانَ غَفُورًا رَّحِيمًا ﴿٦﴾

**حکایت اعتراض سوم**

وَقَالُوا مَالِ هَٰذَا الرَّسُولِ يَأْكُلُ الطَّعَامَ وَيَمْشِي فِي الْأَسْوَاقِ ۙ لَوْلَا أُنزِلَ إِلَيْهِ مَلَكٌ فَيَكُونَ مَعَهُ نَذِيرًا ﴿٧﴾ أَوْ يُلْقَىٰ إِلَيْهِ كَنزٌ أَوْ تَكُونُ لَهُ جَنَّةٌ يَأْكُلُ مِنْهَا ۚ

**حکایت اعتراض چہارم** وَقَالَ الظَّالِمُونَ إِن تَتَّبِعُونَ إِلَّا رَجُلًا مَّسْحُورًا ﴿٨﴾

**رد اعتراض سوم اجمالاً و چہارم تفصیلاً**

انظُرْ كَيْفَ ضَرَبُوا لَكَ الْأَمْثَالَ فَضَلُّوا فَلَا يَسْتَطِيعُونَ سَبِيلًا ﴿٩﴾ اور کافر (یعنی مشرک) لوگ (قرآن کے بارہ میں) یوں کہتے ہیں کہ یہ (قرآن) تو کچھ بھی نہیں نرا جھوٹ (ہی جھوٹ) ہے جسکو اس شخص (یعنی پیغمبر) نے گھڑ لیا ہے اور دوسرے لوگوں نے اس (گھڑنے) میں اس شخص کی مدد کی ہے (مراد اس سے وہ اہل کتاب ہیں جو مسلمان ہو گئے تھے یا آپکی خدمت میں رہتے تھے ... کرتے

**اللغات** جاء و ھو ... بمعنی فعلوا فیتعدی تعدیة ... اکتتب ... امر الکتابة ... فعل ... والمقصود قولہ تملی علیہ الاملاء ... الالقاء للکتابة ... استعارة ... المعروف حتی یقال ان ... العکس ... المیت ... فہو ... بہا

**النحو** - قولہ فیکون نصب بجواب التحضیض

**الروایات** فی الدر عن ابن عباس ان عتبة و شیبة و ابا سفیان النضر فی ثلثة عشر رجلا ... اجتمعوا ... الی ... فقال ... ان بعث معک ملکا یصدقک بما تقول ... بستان ... الخ

سو (ایسی بات کہنے سے) یہ لوگ بڑے ظلم اور جھوٹ کے مرتکب ہوئے (چنانچہ اسکا ظلم اور جھوٹ ہونا بدلیل عنقریب آتا ہی) اور یہ (کافر) لوگ (اعتراض بالا کے تتمہ میں) یوں کہتے ہیں کہ یہ (قرآن) بے سند باتیں ہیں جو اگلوں سے منقول ہوتی چلی آتی ہیں جنکو اس شخص (یعنی پیغمبر) نے (عمدہ عبارت میں سوچ سوچ کر اپنے صحیفہ کے واسطے) لکھوا لیا ہی (تاکہ منضبط رہے) پھر وہی (مضامین) اس (شخص) کو صبح و شام پڑھ پڑھ کر سنائے جاتے ہیں (تاکہ یاد رہیں پھر وہی یاد کیے ہوئے مضامین مجمع میں بیان کر کے خدا کی طرف منسوب کر دیے جاتے ہیں) آپ (اسکے جواب میں کہ اسی سے ان کا مرتکب ظلم و زور ہونا بھی ثابت ہوجاویگا) کہدیجیے کہ اس (قرآن) کو تو اس ذات (پاک) نے اتارا ہی جسکو سب چھپی باتوں کی خواہ وہ آسمانوں میں ہوں یا زمین میں ہوں خبر ہے (اور چونکہ اُس کا علم ایسا محیط ہی اس نے اپنے کلام میں وجوہ اعجاز کی پوری رعایت کر کے اُسکو دوسرے کلاموں سے ممتاز فرمایا ہے اور دوسرے کسی کا ایسا علم نہیں ہے اس لیے کسی کو اپنے کلام میں رعایت اعجاز رکھنے کے لیے اُن وجوہ تک رسائی نہیں ہوسکتی پس رعایت بھی نہیں ہوسکتی پس کسی کا کلام معجز بھی نہیں ہوسکتا حاصل جواب یہ ہوا کہ اس کلام کا اعجاز دلیل ہی اس کی کہ کفار کا کہنا اساطیر الاولین الخ غلط ہی اور اسی سے ثابت ہو گیا کہ وہ لوگ مرتکب ظلم و زور کے ہیں اگر یہ خود پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کا کلام [illegible] یا ملتقب ہوتا یا قوم آخرین کی اعانت سے تصنیف ہوتا تو معجز کیسے ہوتا اور ہر چند کہ مقتضا ایسے کفریات کا یہ ہے کہ ان کو فوراً ہلاک کر دیا جاوے لیکن چونکہ) واقعی اللہ تعالےٰ غفور رحیم ہے (اس لیے جب مواخذہ فوریہ میں کوئی خاص حکمت نہ ہو فوراً مواخذہ نہیں فرماتا پس یہ مغفرت و رحمت موقتہ ہے پھر بعد انقضاء اس کے وقت کے عذاب واقع ہوگا) اور یہ (کافر) لوگ (رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت) یوں کہتے ہیں کہ اس رسول کو (یعنی جو کہ بزعم خود رسول ہی) کیا ہوا کہ وہ (ہماری طرح) کھانا (بھی) کھاتا ہی اور (انتظام معاش کے واسطے ہماری طرح) بازاروں میں (بھی) چلتا پھرتا ہے (یعنی بشر ہے جو کہ محتاج ہوتا ہے طعام و اہتمام معاش کا مطلب یہ کہ رسول کا فرشتہ ہونا چاہیے اور علیٰ سبیل التنزل اگر رسول کا فرشتہ ہونا ضرور نہ ہو تو کم از کم وہ اُس کا مصاحب تو ہو تو اس بنا پر سوال ہی کہ) اس (رسول) کے پاس کوئی فرشتہ کیوں نہیں بھیجا گیا کہ وہ اس کے ساتھ رہ کر (لوگوں کو عذاب الٰہی سے) ڈراتا یا (اگر یہ بھی نہ ہوتا تو کم از کم اہتمام معاش سے تو بیفکری ہوتی اس طرح کہ) اس کے پاس (غیب سے) کوئی خزانہ آپڑتا یا (کہ معاش کی فکر ہوتی) یا اس کے پاس کوئی (غیبی) باغ ہوتا جس سے یہ کھایا (پیا) کرتا (جس سے اکل طعام معمولی اور مشی فی الاسواق کی احتیاج نہ رہتی) اور (ایماندار دن سے) یہ ظالم یوں (بھی) کہتے ہیں کہ (جب ان کے پاس امور مذکورہ میں سے کوئی امر عجیب اور موجب امتیاز نہیں ہی جو لازمہ نبوت ہے اور پھر بھی مدعی نبوت ہیں اس سے معلوم ہوا کہ ان کی عقل میں فتور ہے پس) تم لوگ ایک مسلوب العقل آدمی کی راہ پر چل رہے ہو (اے محمد صلے اللہ علیہ وسلم) دیکھیے تو یہ لوگ آپ کے لیے کیسی عجیب عجیب باتیں بیان کر رہے ہیں سو (ان خرافات سے) وہ (بالکل) گمراہ ہوگئے پھر (اس گمراہی میں غالی ہونے کی وجہ سے) وہ (بالکل) راہ نہیں پاسکتے **ف** اعتراض اول اور دوم قرآن منزل پر تھا اور سوم و چہارم رسول منزل علیہ پر اور یہ سب اعتراضات باہم بھی متجاذب و متناسب ہیں جیسا تقریر ترجمہ سے معلوم ہوا۔ اول اور دوم کا جواب ان کے بعد ہی مفصلاً ذکر فرمایا گیا ہے اور چہارم چونکہ بدیہی البطلان تھا کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اعقل الناس ہونا مشاہد تہا اسلیے انظر الخ اسکے اعتبار سے تفصیلی جواب ہوگیا۔ اور سوم چونکہ قابل تنبیہ تھا اسلیے اسکا اجمالاً تو آیت اخیر میں مذکور ہی جسکی طرف لفظ امثال اور حکم بالضلال مشیر ہے۔ حاصل یہ ہی کہ یہ امور مذکورہ رسالت کے لیے لازم ہونیکی حیثیت سے خود امور عجیبہ من قبیل الامثال ہیں اور جزو عقائد ہونیکی حیثیت سے موجب ضلال ہیں کیونکہ نبوت کے لیے مطلق خارق کافی ہی خارق معین غیر ضروری ہی یہ تو اجمالی جواب ہی اور تفصیلی جواب کے ساتھ آگے خطاب ہی تبارک الذی میں اس جزو کا جواب او یلقی الیہ کنز او تکون لہ جنۃ کیونکہ ان دونوں متعاطفین میں امر مشترک فراغ معاش ہی اور وما ارسلنا قبلک میں اس جزو کا جواب مع تسلیہ مالھذا الرسول الخ اور یوم یرون الملائکۃ میں قال الذین لا یرجون کے جواب کے ساتھ اس جزو کا بھی جواب لولا انزل الیہ ملک الخ چنانچہ آگے واضح ہوگا **ف** اس آیت سے مشی فی الاسواق کا غیر مکروہ ہونا ثابت ہوتا ہی اور حدیثوں سے جو کراہت معلوم ہوتی ہی تو بلا ضرورت جانا مراد ہی بلکہ اگر عدم مشی فی الاسواق براہ تکبر ہو تو خود عدم مشی مذموم اور مشی محمود ہی۔ اور آیۃ قال الظالمون سے آپ پر جادو چلنے کے واقعہ کی نفی لازم نہیں آتی کیونکہ مقصود کفار کا نفی نبوت کی تھی جیسا حصر سے مستفاد ہی سو یہ مقصود قطعاً منفی ہی اور مطلق سحر کا آپ پر موثر ہونا سکو مستلزم نہیں **ربط** اوپر اعتراض سوم کا اجمالی جواب آچکا ہی آگے تفصیلاً مذکور ہوتا ہی جیسا آیات بالا کے ف اول میں اسکی تقریر گذر چکی ہی اور اجزاء جواب کے درمیان میں بل کذبوا بالساعۃ رسالت کے انکار او اس پر اعتراض بالا کی علت ارشاد ہوئی ہی پھر ذکر ساعت کی مناسبت سے کئی آیتوں تک اسکے واقعات متعلق مکذبین و مصدقین کے بیان فرمائے ہیں۔ اسیطرح اعتراض لولا انزل علینا الملائکۃ الخ کے جواب کے بعد بھی بمناسبت نزول ملائکہ کے بعض واقعات یوم نزول کے ارشاد فرمائے

ملحقات الترجمہ

ف قولہ فی ظلما بڑے ظلم افادہ التنوین

ف قولہ مسحورا مسلوب العقل ان بعض السحر ما یغلب علی العقل

تَبٰرَكَ الَّذِيْٓ اِنْ شَآءَ جَعَلَ لَكَ خَيْرًا مِّنْ ذٰلِكَ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ۙ وَيَجْعَلْ لَّكَ قُصُوْرًا ۝ بَلْ

وہ ذات بڑی عالیشان ہے کہ اگر وہ چاہے تو آپ کو اس سے اچھی چیز دیدے یعنی بہت سے باغات جنکے نیچے سے نہریں بہتی ہوں اور آپ کو بہت سے محل دیدے بلکہ

كَذَّبُوْا بِالسَّاعَةِ ۣ وَاَعْتَدْنَا لِمَنْ كَذَّبَ بِالسَّاعَةِ سَعِيْرًا ۝ اِذَا رَاَتْهُمْ مِّنْ مَّكَانٍۢ بَعِيْدٍ سَمِعُوْا لَهَا تَغَيُّظًا

یہ لوگ قیامت کو جھوٹ سمجھ رہے ہیں اور ہم نے ایسے شخص کیلیے جو کہ قیامت کو جھوٹ سمجھے دوزخ تیار کر رکھی ہے وہ اُنکو دور سے دیکھے گی تو وہ لوگ اُس کا جوش وخروش سنیں گے

وَّزَفِيْرًا ۝ وَاِذَآ اُلْقُوْا مِنْهَا مَكَانًا ضَيِّقًا مُّقَرَّنِيْنَ دَعَوْا هُنَالِكَ ثُبُوْرًا ۝ لَا تَدْعُوا الْيَوْمَ ثُبُوْرًا وَّاحِدًا

اور جب وہ اُس کی کسی تنگ جگہ میں ہاتھ پاؤں جکڑ کر ڈال دیے جاویں گے تو وہاں موت ہی موت پکاریں گے ایک موت کو نہ پکارو

وَّادْعُوْا ثُبُوْرًا كَثِيْرًا ۝ قُلْ اَذٰلِكَ خَيْرٌ اَمْ جَنَّةُ الْخُلْدِ الَّتِيْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ۭ كَانَتْ لَهُمْ جَزَاۗءً وَّمَصِيْرًا ۝

بلکہ بہت سی موتوں کو پکارو آپ کہیے کہ کیا یہ حالت اچھی ہے یا وہ ہمیشہ کے رہنے کی جنت جسکا خدا سے ڈرنے والوں سے وعدہ کیا گیا ہے کہ وہ اُنکے لیے صلہ ہے اور اُنکا ٹھکانا

لَهُمْ فِيْهَا مَا يَشَاۗءُوْنَ خٰلِدِيْنَ ۭ كَانَ عَلٰي رَبِّكَ وَعْدًا مَّسْـــُٔوْلًا ۝ وَيَوْمَ يَحْشُرُهُمْ وَمَا يَعْبُدُوْنَ مِنْ

اُنکو وہاں وہ سب چیزیں ملینگی جو کچھ وہ چاہینگے وہ ہمیشہ رہینگے یہ ایک وعدہ ہے جو آپکے رب کے ذمہ ہے اور قابل درخواست ہے اور جس روز اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو اور جنکو وہ لوگ خدا کے سوا پوجتے تھے

دُوْنِ اللّٰهِ فَيَقُوْلُ ءَاَنْتُمْ اَضْلَلْتُمْ عِبَادِيْ هٰٓؤُلَاۗءِ اَمْ هُمْ ضَلُّوا السَّبِيْلَ ۝ۭ

اُن کو جمع کرے گا پھر فرمادے گا کیا تم نے میرے ان بندوں کو گمراہ کیا تھا یا یہ راہ سے گمراہ ہو گئے تھے

## جواب تفصیلی از شبکۂ جنت

تبٰرک الذی ان شاء جعل لک خیرا من ذٰلک جنّٰت تجری من تحتہا الانہٰر ویجعل لک قصورا ۝ وہ ذات بڑی عالیشان ہے کہ اگر وہ چاہے تو آپکو اُنکی (اس فرمایش) سے (بھی) اچھی چیز دیدے یعنی بہت سے (غیبی) باغات جنکے نیچے سے نہریں بہتی ہوں (بہتر اسلیے کہا کہ وہ تو مطلق باغ کی فرمایش کرتے تھے گو ایک ہی ہو اور متعدد باغ کا ایک سے بہتر ہونا ظاہر ہے) اور (بلکہ ان باغوں کے ساتھ اور بھی مناسب چیزیں دیدے جنکی انہوں نے فرمایش بھی نہیں کی یعنی) آپ کو بہت سے محل دیدے اور جو اُن باغوں میں بنے ہوں یا باہر ہی ہوں جس سے اُنکی فرمایش مع شئی زائد پوری ہو جاوے مطلب یہ کہ جو جنت میں ملیگا اگر اللہ چاہے تو آپکو دنیا ہی میں دیدے لیکن بعض حکمتوں سے نہیں چاہا اور فی نفسہ ضروری تھا نہیں پس شبہ محض بیہودہ ہے ف جنات کی تفسیر میں جو غیبی کی قید ظاہر کی گئی ہے قتادہ کا قول درمنثور میں اسکا مؤید بھی ہے جنات تجری من تحتہا الانہار ویجعل لک قصورا قال وانہ واللہ من دخل الجنۃ لیصیبن قصورا لا تبلی ولا تھدم اور جزو الفارکنز کا جواب بھی بوجہ اتحاد و اشتراک مقصود کنز اور جنت کے اسی سے نکل آیا اور تقدیم اسکی جزو اکل طعام و مشی فی الاسواق کے جواب پر شاید اسلیے ہو کہ یہ خوارق منافی بشریت کے نہیں اور خوارق غیر منافیہ للبشریۃ انبیاء سے صادر ہوا کرتے ہیں تو نظر سرسری میں اس شبہ کی گنجایش ہو سکتی تھی اسلیے اسکو پہلے دفع فرمادیا بخلاف شبہ اکل و مشی کے جس سے مقصود فرمایش ہے ملکیت کی جو کہ منافی ہے بشریت کے اور خوارق منافیہ للبشریۃ انبیاء سے صادر نہیں ہوتے پس اس شبہ کی سرسری نظر میں بھی گنجایش نہ تھی اسلیے اسکے جواب کو مؤخر کر دیا میں مضائقہ نہ ہوا ربط آیات بالا کی تمہید میں گذر چکا +

## علت انکار رسالت بر وجہ مذکور و بیان بعض احوال و اہوال یوم النشور

بل کذّبوا بالساعۃ واعتدنا لمن کذّب بالساعۃ سعیرا ۝ اذا راتہم من مکان بعید سمعوا لہا تغیّظا وزفیرا ۝ واذا القوا منہا مکانا ضیّقا مقرّنین دعوا ہنالک ثبورا ۝ لا تدعوا الیوم ثبورا واحدا وادعوا ثبورا کثیرا ۝ قل اذٰلک خیر ام جنّۃ الخلد التی وعد المتّقون کانت لہم جزاء ومصیرا ۝ لہم فیہا ما یشاءون خٰلدین کان علی ربّک وعدا مسئولا ۝ ویوم یحشرہم وما یعبدون من دون اللہ فیقول ءانتم اضللتم عبادی ہٰؤلاء ام ہم ضلّوا السبیل ۝

لمحقات الترجمۃ

لہ قولہ جنت یعنی انشاء اللہ کمنہ بلا من لیدلہ

اللغات تغیظا اے المنیقا مکان ذکرہ مع صوت مسموع ... النحو ... [illegible]

قولہ تعالیٰ خالدین یعنی بعید ... مصیرا ... [illegible]

قَالُوْا سُبْحٰنَكَ مَا كَانَ يَنْۢبَغِيْ لَنَآ اَنْ نَّتَّخِذَ مِنْ دُوْنِكَ مِنْ اَوْلِيَآءَ وَلٰكِنْ مَّتَّعْتَهُمْ وَاٰبَآءَهُمْ حَتّٰى

وہ عرض کریں گے کہ معاذ اللہ ہماری کیا مجال تھی کہ ہم آپ کے سوا اور کارسازوں کو تجویز کریں   ولیکن آپ نے ان کو اور ان کے بڑوں کو آسودگی دی   یہاں تک

نَسُوا الذِّكْرَ ۚ وَكَانُوْا قَوْمًۢا بُوْرًا ۝ فَقَدْ كَذَّبُوْكُمْ بِمَا تَقُوْلُوْنَ ۙ فَمَا تَسْتَطِيْعُوْنَ صَرْفًا وَّلَا نَصْرًا ۚ وَمَنْ

کہ یاد کو بھلا بیٹھے   اور یہ لوگ خود ہی برباد ہوئے   تو تمہارے ان معبودوں نے تو تم کو تمہاری باتوں میں جھوٹا ٹھیرا دیا سو تم نہ تو خود ٹال سکتے ہو اور نہ مدد دیے جا سکتے ہو اور جو

يَّظْلِمْ مِّنْكُمْ نُذِقْهُ عَذَابًا كَبِيْرًا ۝

تم میں ظالم ہوگا   ہم اس کو بڑا عذاب چکھائیں گے

قَالُوْا سُبْحٰنَكَ مَا كَانَ يَنْۢبَغِيْ لَنَآ اَنْ نَّتَّخِذَ مِنْ دُوْنِكَ مِنْ اَوْلِيَآءَ وَلٰكِنْ مَّتَّعْتَهُمْ وَاٰبَآءَهُمْ حَتّٰى نَسُوا الذِّكْرَ ۚ وَكَانُوْا قَوْمًۢا بُوْرًا ۝ فَقَدْ كَذَّبُوْكُمْ بِمَا تَقُوْلُوْنَ فَمَا تَسْتَطِيْعُوْنَ صَرْفًا وَّلَا نَصْرًا ۚ وَمَنْ يَّظْلِمْ مِّنْكُمْ نُذِقْهُ عَذَابًا كَبِيْرًا ۝ (ان کفار کے ان شبہات مذکورہ کا سبب یہ نہیں ہے کہ انکو حق کی طلب اور فکر ہوئی ہو اور اس دوران میں قبل تحقیق ایسے شبہات واقع ہو گئے ہوں) بلکہ (وجہ ان اعتراضات کی محض شرارت اور طلب حق سے بےفکری ہے اور اس بےفکری اور شرارت کا سبب یہ ہے کہ) یہ لوگ قیامت کو جھوٹ سمجھ رہے ہیں (اسلیے فکر انجام نہیں ہے اور جو جی میں آتا ہے کر لیتے ہیں بک دیتے ہیں) اور (انجام اسکا یہ ہوگا کہ) ہم نے ایسے شخص (کی سزا) کے لیے جو کہ قیامت کو جھوٹ سمجھے دوزخ تیار کر رکھی ہے (کیونکہ قیامت کی تکذیب، اللہ و رسول کی تکذیب کو مستلزم ہے جو حاصل سبب ہے دوزخ میں جانے کا اور اُس دوزخ کی یہ کیفیت ہوگی کہ) وہ (دوزخ) انکو دور سے دیکھیگی تو (دیکھتے ہی غضبناک ہو کر اسقدر جوش مارے گی کہ) وہ لوگ (دور ہی سے) اسکا جوش و خروش سنینگے اور پھر جب وہ اُس (دوزخ) کی کسی تنگ جگہ میں ہاتھ پاؤں جکڑ کر ڈال دیے جاوینگے تو وہاں موت ہی موت پکارینگے (جیسا مصیبت میں عادت ہے کہ موت کو بلاتے اور اسکی تمنا کرتے ہیں اُسوقت ان سے کہا جاویگا کہ) ایک موت کو نہ پکارو بلکہ بہت سی موتوں کو پکارو (کیونکہ موت کے پکارنے کی علت مصیبت ہے اور مصیبت غیر متناہی ہے اور ہر مصیبت کا مقتضا موت کا پکارنا ہے تو پکارنا بھی کثیر ہوا اور اسی کی کثرت کو موت کی کثرت کہا گیا پھر خود پکارنے پکارنے میں تغایر حقیقی ہے اور موت موت میں تغایر اعتباری) آپ (انکو یہ مصیبت سنا کر) کہیے کہ (یہ بتلاؤ کہ) کیا یہ (مصیبت کی) حالت اچھی ہے (جو کہ مقتضا ہے تمہارے کفر و انکار کا) یا وہ ہمیشہ کے رہنے کی جنت (اچھی ہے) جسکا خدا سے ڈرنے والوں (یعنی اہل ایمان سے) وعدہ کیا گیا ہے کہ وہ انکے لیے (انکی اطاعت کا) صلہ ہے اور انکا (آخری) ٹھکانا اور انکو وہاں وہ سب چیزیں ملینگی جو کچھ وہ چاہینگے (اور) وہ (اُسمیں) ہمیشہ رہینگے (اے پیغمبر) یہ ایک وعدہ ہے جو (بطور فضل و عنایت کے) آپکے رب کے ذمہ ہے اور قابل درخواست ہے (اور ظاہر ہے کہ جنت الخلد ہی بہتر ہے سو اس میں ترہیب کے بعد ترغیب ایمان کی ہو گئی) اور (وہ دن اُن کو یاد دلائیے کہ) جس روز اللہ تعالیٰ ان (کافر) لوگوں کو اور جنکو وہ لوگ خدا کے سوا پوجتے تھے (جن سے اضلال صادر نہیں ہوا خواہ صرف بُت مراد ہوں یا ملائکہ وغیرہم بھی) ان (سب) کو جمع کریگا پھر (اُن معبودین سے ان عابدین کی تبکیت کے لیے) فرماویگا کیا تم نے میرے ان بندوں کو (راہ حق سے) گمراہ کیا تھا یا یہ (خود ہی) راہ (حق) سے گمراہ ہو گئے تھے (مطلب یہ کہ انہوں نے تمہاری عبادت کی واقع میں ضلالت ہے تمہارے امر و رضا سے کی تھی جیسا ان لوگوں کا زعم تھا کہ یہ معبودین خوش ہوتے ہیں اور خوش ہو کر اللہ تعالیٰ سے شفاعت کرینگے یا اپنی رائے فاسد سے اختراع کر لی تھی) وہ (معبودین) عرض کرینگے کہ معاذ اللہ ہماری کیا مجال تھی کہ ہم آپ کے سوا اور کارسازوں کو (اپنے اعتقاد میں) تجویز کریں (عام اس سے کہ وہ کارساز ہم ہوں یا ہمارے سوا اور کوئی ہوں مطلب یہ کہ جب ہم الوہیت کو آپ میں منحصر سمجھتے ہیں تو ہم شرک کرنے کا انکو امر یا اُس پر رضامندی کیوں کرتے) ولیکن (یہ خود ہی گمراہ ہوئے اور گمراہ بھی ایسے نامعقول طور پر ہوئے کہ اسباب شکر کو انہوں نے اسباب کفر بنا یا چنانچہ) آپ نے (تو) انکو اور انکے بڑوں کو (خوب) آسودگی دی (جسکا مقتضا یہ تھا کہ منعم کی معرفت اور اُس کا شکر و اطاعت کرتے مگر یہ لوگ) یہاں تک (شہوات و تلذذات میں منہمک ہوئے) کہ (آپکی) یاد (ہی) کو بھلا بیٹھے اور یہ لوگ خود ہی برباد ہوئے (حاصل جواب کا ظاہر ہے کہ دونوں شقوں میں ضلوا السبیل کی شق کو اختیار کیا اور ضلالت کی شناعت و فظاعت کو ذکر تمتیع سے موکد کیا جس سے خوب ناراضی انکا عابدین سے ظاہر ہو جاوے اسوقت اللہ تعالیٰ عابدین کو اظہار تبکیت کے لیے جو حاصل مقصود تھا سوال مذکور سے فرماویگا کہ لو تمہارے ان معبودوں نے تو تمکو تمہاری (سب) باتوں میں جھوٹا (ہی) ٹھیرا دیا (اور انہوں نے بھی تمہارا ساتھ نہ دیا اور جرم پورے طور سے قائم ہو گیا) سو (اب) تم نہ تو خود (عذاب کو اپنے اوپر سے) ٹال سکتے ہو اور نہ (کسی دوسرے کی طرف سے) مدد دیے جا سکتے ہو (حتیٰ کہ جنپر پورا بھروسہ تھا وہ بھی صاف جواب دے رہے ہیں اور تمہاری صریح مخالفت کر رہے ہیں) اور جو تم میں ظالم (یعنی مشرک) ہوگا ہم اسکو بڑا عذاب چکھائیں گے (اور گو اُس وقت مخاطبین سب مشرک ہی ہونگے مگر اس طرح فرمانے کی یہ وجہ ہے کہ ظلم کا مقتضی

تحقیقات الترجمۃ
ل قولہ ذہل ...
ل قولہ ... کتاب اللغات ...
ل قولہ ...

الہلاغۃ ... [illegible footnote line]

وَمَآ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ اِلَّآ اِنَّهُمْ لَيَاْكُلُوْنَ الطَّعَامَ وَيَمْشُوْنَ فِى الْاَسْوَاقِ ؕ وَجَعَلْنَا بَعْضَكُمْ

اور ہم نے آپ سے پہلے جتنے پیغمبر بھیجے سب کھانا بھی کھاتے تھے اور بازاروں میں بھی چلتے پھرتے تھے اور ہم نے تم میں ایک کو

لِبَعْضٍ فِتْنَةً ؕ اَتَصْبِرُوْنَ ۚ وَكَانَ رَبُّكَ بَصِيْرًا ۠ وَقَالَ الَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا لَوْلَآ اُنْزِلَ

دوسرے کے لیے آزمایش بنایا ہے کیا صبر کروگے اور آپ کا رب خوب دیکھ رہا ہے اور جو لوگ ہمارے سامنے پیش ہونے سے اندیشہ نہیں کرتے وہ یوں کہتے ہیں

عَلَيْنَا الْمَلٰٓئِكَةُ اَوْ نَرٰى رَبَّنَا ؕ لَقَدِ اسْتَكْبَرُوْا فِىْ اَنْفُسِهِمْ وَعَتَوْ عُتُوًّا كَبِيْرًا ۝

کہ ہمارے پاس فرشتے کیوں نہیں آتے یا ہم اپنے رب کو دیکھ لیں یہ لوگ اپنے دلوں میں اپنے کو بہت بڑا سمجھ رہے ہیں اور یہ لوگ حد سے بہت دور نکل گئے ہیں

عذاب ہونا بیان فرمانا مقصود ہے) **ف** اذا رأتهم الخ سے ظاہرا معلوم ہوتا ہے کہ دوزخ سے صدور رویت کا ہوگا اور دوسری نصوص سے بھی ظاہرا اُسمیں ادراک کا وجود معلوم ہوتا ہے قال الله تعالیٰ وتقول هل من مزيد وقال صلى الله عليه وسلم شكت النار الى ربها رواه البخاري وفى الدر عن الطبراني مرفوعا قالوا يا رسول الله هل لجهنم من عين قال نعم اما سمعتم الله تعالى يقول اذا رأتهم من مكان بعيد فهل ترهم الا بعينين اھ اور اذا القوا منها مكانا ضيقا سے ظاہرا جہنم کا ضیق معلوم ہوتا ہے اور حدیثوں سے بے پایاں وسعت معلوم ہوتی ہے لیکن بعد تامل حقیقت ظاہر ہے کہ جہنم کو ضیق نہیں فرمایا بلکہ باوجود اسکی وسعت کے جس خاص خاص جگہ ہر جہنمی رہیگا وہ جگہ خوب تنگ ہوگی جیسے جیلخانہ بہت بڑا ہو مگر ہر قیدی کیواسطے الگ الگ کوٹھری تنگ ہو جیسا کہ در منثور میں ابن ابی حاتم سے مرفوعا اسکی تفسیر میں منقول ہے انهم ليستكرهون فى النار كما يستكره الوتد فى الحائط اور لهم فيها ما يشاءون میں لفظ ما کے عموم میں متنعات داخل نہیں اسلیے کہ ان متنعات کیساتھ اُنکی مشیت ہی متعلق نہ ہوگی مثل مغفرت کفار وغیرہ کے اور معبودین وغیرہ کے بولنے کے متعلق سورۂ یونس کے رکوع سوم آیت و یوم نحشرهم کی تفسیر میں بذیل فائدہ تحقیق گذر چکی ہے ملاحظہ کرلیا جاوے اور تقریر ترجمہ میں ما یعبدون کو عدم صدور اضلال کے ساتھ اسلیے مقید کیا کہ شیاطین بھی ایسے یہ مضمون عام نہیں **ربط** رکوع اول کی آیات وقال الذين كفروا الخ کے ف میں تقریر ربط گذر چکی ہے

## جواب تفصیلی شبہ اکل ومشی مع تسلیہ

وَمَآ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ اِلَّآ اِنَّهُمْ لَيَاْكُلُوْنَ الطَّعَامَ وَيَمْشُوْنَ فِى الْاَسْوَاقِ ؕ وَجَعَلْنَا بَعْضَكُمْ لِبَعْضٍ فِتْنَةً ؕ اَتَصْبِرُوْنَ ۚ وَكَانَ رَبُّكَ بَصِيْرًا ۝

اور ہمنے آپ سے پہلے جتنے پیغمبر بھیجے سب کھانا بھی کھاتے تھے اور بازاروں میں بھی چلتے پھرتے تھے (مطلب یہ کہ نبوت و اکل طعام وغیرہ میں تنافی نہیں چنانچہ جنکی نبوت دلائل سے ثابت ہے گو معترضین اعتراف نہ کریں اُن سب سے اسکا صدور ہوا ہے پس آپ پر بھی یہ اعتراض غلط ہے) اور (اے پیغمبر اور اے تابعین پیغمبران کفار سے ایسے بیہودہ اقوال سے محزون مت ہو کیونکہ) ہمنے تم (مجموعہ مکلفین) میں ایک کو دوسرے کیلیے آزمایش بنایا ہے (پس اسی عادت مستمرہ کے موافق انبیاء کو ایسی حالت پر بنایا کہ امت کی آزمایش ہو کہ کون انکے حالات بشریہ پر نظر کرکے تکذیب کرتا ہے اور کون اُنکے کمالات نبوت پر نظر کرکے تصدیق کرتا ہے سو جب یہ بات معلوم ہوگئی تو کیا (اب تو) صبر کروگے (یعنی صبر کرنا چاہیے) اور (یہ بات یقینی ہے کہ) آپکا رب خوب دیکھ رہا ہے (تو وقت موعود پر انکو سزا دیدیگا پھر آپ کیوں ہم وغم میں واقع ہوں) **ربط** اوپر کفار کے بعض اعتراضات متعلقہ رسالت کے جواب کور تھے ایک اعتراض یہ تھا لولا انزل علينا الملائكة اونرى ربنا جسکا حاصل یہ تھا کہ ہمسے فرشتے یا خدا تعالیٰ بالمشافہ کہدے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم رسول ہیں كذا فسره ابن جريج كما فى الدر آگے اسکی حکایت اور اسکا جواب ہے اور اس اعتراض کا مضمون اعتراض سوم اس جزو کے ساتھ متحد المقصود ہے لولا انزل اليه ملك اور اسسے اسقدر ترقی ہے کہ وہاں ملک احد تھا یہاں ملائکہ جمع ہے اور وہاں صرف نزول ملک پر اقتصار تھا یہاں رویت رب بھی منضم ہے اور اسکا جزو دوم لقد استكبروا الخ میں تفصیلا اور جزو اول اسمیں اجمالا اور یوم يرون الملائكة میں تفصیلا رد کیا گیا ہے اور جزو اول کے اجمالی وتفصیلی جواب میں اعتراض سوم کے جزو نزول ملک کا تفصیلی جواب بھی ہو جاویگا جیسا اجمالا پہلے آیت انظر میں ہو چکا تھا چنانچہ رکوع اول کے خاتمہ پر ف میں اس مضمون کا وعدہ وحوالہ بھی لکھا گیا ہے

## حکایت اعتراض پنجم وردّ او مع جواب تفصیلی شبہ نزول ملک از اجزاء اعتراض سوم

وَقَالَ الَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا لَوْلَآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا الْمَلٰٓئِكَةُ اَوْ نَرٰى رَبَّنَا ؕ لَقَدِ اسْتَكْبَرُوْا فِىْ اَنْفُسِهِمْ وَعَتَوْ عُتُوًّا كَبِيْرًا ۝

ملحقات الترجمہ
لہ قولہ فی التصبرون
چاہیے اذ قولہ ان الاستفہام للامر
بالامر ۱۲

يَوْمَ يَرَوْنَ الْمَلٰٓئِكَةَ لَا بُشْرٰى يَوْمَئِذٍ لِّلْمُجْرِمِيْنَ وَيَقُوْلُوْنَ حِجْرًا مَّحْجُوْرًا ۝ وَقَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ

جس روز یہ لوگ فرشتوں کو دیکھینگے اس روز مجرموں کے لیے کوئی خوشی کی بات نہ ہوگی اور کہینگے کہ پناہ ہے پناہ ہے اور ہم اُن کے ان کاموں کی طرف جو کہ وہ کرچکے تھے متوجہ ہونگے

فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا ۝ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ يَوْمَئِذٍ خَيْرٌ مُّسْتَقَرًّا وَّاَحْسَنُ مَقِيْلًا ۝ وَيَوْمَ تَشَقَّقُ السَّمَآءُ بِالْغَمَامِ

سو انکو ایسا کردینگے جیسے پریشان غبار اہل جنت اُس روز قیام گاہ میں بھی اچھے رہینگے اور آرامگاہ میں بھی خوب اچھے ہونگے اور جس روز آسمان ایک بدلی پر سے پھٹ جاویگا

وَنُزِّلَ الْمَلٰٓئِكَةُ تَنْزِيْلًا ۝ اَلْمُلْكُ يَوْمَئِذِ ۨالْحَقُّ لِلرَّحْمٰنِ ۭ وَكَانَ يَوْمًا عَلَى الْكٰفِرِيْنَ عَسِيْرًا ۝ وَيَوْمَ يَعَضُّ الظَّالِمُ

اور فرشتے بکثرت اُتارے جاویں گے اُس روز حقیقی حکومت رحمان کی ہوگی اور وہ کافروں پر بڑا سخت دن ہوگا اور جس روز ظالم اپنے ہاتھ

عَلٰي يَدَيْهِ يَقُوْلُ يٰلَيْتَنِي اتَّخَذْتُ مَعَ الرَّسُوْلِ سَبِيْلًا ۝ يٰوَيْلَتٰى لَيْتَنِيْ لَمْ اَتَّخِذْ فُلَانًا خَلِيْلًا ۝

کاٹ کاٹ کھاویگا کہیگا کیا اچھا ہوتا میں رسول کے ساتھ راہ پر لگ لیتا ہائے میری شامت کیا اچھا ہوتا کہ میں فلاں شخص کو دوست نہ بناتا

يَوْمَ يَرَوْنَ الْمَلٰٓئِكَةَ لَا بُشْرٰى يَوْمَئِذٍ لِّلْمُجْرِمِيْنَ وَيَقُوْلُوْنَ حِجْرًا مَّحْجُوْرًا ﴿۲۲﴾ اور جو لوگ ہمارے سامنے پیش ہونے سے اندیشہ نہیں کرتے (بوجہ اسکے کہ اُسکے منکر ہیں) وہ (انکار رسالت کیلیے) یوں کہتے ہیں کہ ہمارے پاس فرشتے کیوں نہیں آتے (کہ آکر ہم سے کہیں کہ یہ رسول ہیں) یا ہم اپنے رب کو دیکھ لیں (اور وہ ہم سے کہدے کہ واقعی یہ رسول ہیں جب ہم تصدیق کریں اسد تعالیٰ ارشاد فرماتا ہی کہ) یہ لوگ اپنے دلوں میں اپنے کو بہت بڑا سمجھ رہے ہیں (کہ مہبط ملائکہ یا ہم کلام حق ہونیکے لائق اپنے کو جانتے ہیں) اور (بالخصوص رویت و مکالمت رب کی فرمایش میں تو) یہ لوگ حد (انسانیت) سے بہت (ہی) دُور نکل گئے ہیں (کیونکہ ملائکہ اور انسان میں تو کسی قدر قرابت بعید میں شرکت بھی ہے اسد تعالیٰ سے تو کوئی مشارکت ہی نہیں اور خیر خدا کے دیکھنے کے لائق تو کیا ہوتے البتہ فرشتے ایکدن انکو دکھلائی دینگے مگر جسطرح یہ چاہتے ہیں بلکہ مصیبت اور پریشانی کے ساتھ چنانچہ) جس روز یہ لوگ فرشتوں کو دیکھینگے (اور وہ دن قیامت کا ہی) اُس روز مجرموں (یعنی کافروں) کے لیے کوئی خوشی کی بات (نصیب) نہ ہوگی اور (فرشتوں کو جب سامان عذاب کے ساتھ آتا ہوا دیکھینگے تو گھبرا کر) کہینگے کہ پناہ ہی پناہ ہی **ف** حاصل ارشاد لقد استکبروا کا یہ ہوا کہ مری کی جانب سے تو کوئی امر نزول یا رویت کا مانع نہیں چنانچہ انبیاء نزول سے مشرف ہوتے ہیں اور رویت سے سب مؤمنین مشرف ہونگے لیکن رائی میں مانع خاص ہی یعنی عدم لیاقت اور اس مانع کا کوئی رافع متحقق نہیں ہوا پھر ایسی استدعا اعلیٰ درجہ کا تکبر ہے اور جہاں نزول و رویت کا وقوع ہی وہاں اس مانع کا رافع یعنی فضل آلہی پایا جاتا ہی لہذا باوجود امکان ذاتی کے ان کفار کے حق میں یہ امور ممتنع بالغیر ہیں اور حاصل یوم یرون الخ کا یہ ہوا کہ تمہاری حالت موجودہ کفر و عناد کی مقتضی اسکو ہی کہ اگر ملائکہ تم سے ملیں تو اسطرح ملیں چنانچہ جس روز ملیں گے اسطرح ملینگے پس دنیا میں جو تم اسکی درخواست کر رہے ہو تو گویا اس مصیبت کی درخواست کر رہے ہو اگر یہاں ایسا ہو تو بجائے تمنا کے الٹے پناہ مانگنے لگو پھر عبث ایسی چیز کی طلب کرتے ہو ربط اوپر یوم نزول و رویت ملائکہ کا اور اُس یوم کے بعض وقائع کا ذکر تھا آگے اسی مناسبت سے اُس یوم ہائل کے دوسرے واقعات متعلقہ مصدقین و مکذبین کا بیان ہی جیسا رکوع دوم آیت تبارک الذی الخ کی تمہید میں بھی اسکی تقریر لکھی گئی ہے +

## بیان بعض واقعات مصدقین و مکذبین در قیامت

وَقَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا ۝ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ يَوْمَئِذٍ خَيْرٌ مُّسْتَقَرًّا وَّاَحْسَنُ مَقِيْلًا ۝ وَيَوْمَ تَشَقَّقُ السَّمَآءُ بِالْغَمَامِ وَنُزِّلَ الْمَلٰٓئِكَةُ تَنْزِيْلًا ۝ اَلْمُلْكُ يَوْمَئِذِ ۨالْحَقُّ لِلرَّحْمٰنِ ۭ وَكَانَ يَوْمًا عَلَى الْكٰفِرِيْنَ عَسِيْرًا ﴿۲۶﴾ وَيَوْمَ يَعَضُّ الظَّالِمُ عَلٰي يَدَيْهِ يَقُوْلُ يٰلَيْتَنِي اتَّخَذْتُ مَعَ الرَّسُوْلِ سَبِيْلًا ﴿۲۷﴾ يٰوَيْلَتٰى لَيْتَنِيْ لَمْ اَتَّخِذْ فُلَانًا خَلِيْلًا ﴿۲۸﴾

**اللغات** عن المحجورا ای الوح من سیبویہ ان حجرا من المصادر المنصوبۃ غیر المتصرفۃ وانہ واجب اضمار ناصبہا یقول للرجل للرجل افعل کذا فیقول حجرا لہ وہو من حجرہ اذا منعہ لان المستعیذ طالب من اللہ تعالیٰ ان یمنع المکروہ من ملحقہ ومنہ کان الانسان اذا سلف ذراسی ملیخاف قال حجرا محجورا ای حرام علیک التعرض لی ۔ وفیہ وصفہ بالمحجور للتاکید کشعر شاعر وموت مائت لیل الیل ان مضی منہا المذہب زوجہ حجرہ کشاعل باقی انک اه قلت وتحسینہ بالمال قد منا عمد ناکذا ای الروح تو اہبا منثورا ای بمعنی النبار فی الکوۃ فی ضوء الشمس مقیلا ای مکان الاستراحۃ استعمال التقیید فی المطلق فہو مجاز مرسل اندا الرجع علی الاصل لما انہ لا نوم فی الجنۃ اسکالا ای ولا انسب قرأ بالغمام ای عن الغمام العض علی الیدین کنایۃ عن فرط الحسرۃ والندامۃ لانہ لازمۃ لذلک فی العادۃ والعرف محجورا من الحجر بالفتح بمعنی الترک قیل من الحجر بالضم بمعنی الہذیان [illegible] النحو وقد منا مردود عطف علی لا بشری من الواقعات وذلک الیوم وقولہ یوم تشقق وقولہ یوم یعض الظالم معطوف علی یوم یرون وقرء التحقی بمعنی الثابت صفۃ للملک لا یعرض الغیر بالزوال [illegible] البلاغۃ قولہ یوم یرون الملائکۃ کما قیل حرف دق تنزیل الملائکۃ اینا من اول الامر لی وتہیم لہم بسبب طریق الاجابۃ الی المطلوب بل مع ما یہ یکرہ ای یہ بہا لہم منثورا وصف مبالغۃ فی القلۃ اعمالہم فان الہبا منزلۃ متخلل مع القصور نازاحرکتہ الریح تناثر وذہب کل مذہب فلم یکف ان شبہ

لَقَدْ اَضَلَّنِیْ عَنِ الذِّکْرِ بَعْدَ اِذْ جَآءَنِیْ ؕ وَ کَانَ الشَّیْطٰنُ لِلْاِنْسَانِ خَذُوْلًا ۝ وَ قَالَ الرَّسُوْلُ یٰرَبِّ اِنَّ قَوْمِی

اُس نے مجکو نصیحت آئے پیچھے اُس سے بہکا دیا — اور شیطان تو انسان کو امداد کرنے سے جواب دے ہی دیتا ہے — اور رسول کہیں گے کہ اے میرے پروردگار میری قوم نے

اتَّخَذُوْا هٰذَا الْقُرْاٰنَ مَهْجُوْرًا ۝ وَ کَذٰلِکَ جَعَلْنَا لِکُلِّ نَبِیٍّ عَدُوًّا مِّنَ الْمُجْرِمِیْنَ ؕ وَ کَفٰی بِرَبِّکَ هَادِیًا وَّ نَصِیْرًا ۝

اس قرآن کو بالکل نظرانداز کر رکھا تھا — اور ہم اسی طرح مجرم لوگوں میں سے ہر نبی کے دشمن بناتے رہتے ہیں — اور ہدایت کرنے کو اور مدد کرنے کو آپکا رب کافی ہے

لَقَدْ اَضَلَّنِیْ عَنِ الذِّکْرِ بَعْدَ اِذْ جَآءَنِیْ ؕ وَ کَانَ الشَّیْطٰنُ لِلْاِنْسَانِ خَذُوْلًا ۝ وَ قَالَ الرَّسُوْلُ یٰرَبِّ اِنَّ قَوْمِی اتَّخَذُوْا هٰذَا الْقُرْاٰنَ مَهْجُوْرًا ۝ اور ہم اُس روز) اُنکے (یعنی کفار کے) اُن (نیک) کاموں کی طرف جو کہ وہ (دنیا میں) کر چکے تھے متوجہ ہونگے سو اُنکو ایسا (بیکار) کر دینگے جیسے پریشان غبار (کہ کسی کام نہیں آتا اسی طرح ان کفار کے اعمال پر کچھ ثواب نہ ہوگا البتہ) اہل جنت اُس روز قیامگاہ میں بھی اچھے رہینگے اور آرامگاہ میں بھی خوب اچھے ہونگے (مراد مستقر اور مقیل سے جنت ہے یعنی جنت انکے لیے جائے قیام اور جائے آرام ہوگی اور اچھا ہونا اُسکا ظاہر ہے) اور جس روز آسمان ایک بدلی پر سے پھٹ جاویگا اور (اور اُس بدلی کیساتھ آسمان سے) فرشتے (زمین پر) بکثرت اُتارے جاوینگے (اور اُسی وقت حق تعالیٰ حساب کتاب کے لیے تجلی فرماوینگے اور) اُس روز حقیقی حکومت (حضرت) رحمان (ہی) کی ہوگی (یعنی حساب کتاب جزا و سزا میں کسی کو دخل نہ ہوگا جیسا دنیا میں ظاہری تصرف تھوڑا بہت دوسروں کے لیے بھی حاصل ہے) اور وہ (دن) کافروں پر بڑا سخت دن ہوگا (کیونکہ انکے حساب کا انجام جہنم ہی ہے) اور جس روز ظالم (یعنی کافر آدمی غایت حسرت سے) اپنے ہاتھ کاٹ کاٹ کھاویگا (اور) کہیگا کیا اچھا ہوتا میں رسول کیساتھ (دین کی) راہ پر لگ لیتا ہائے میری شامت (کہ ایسا نہ کیا اور) کیا اچھا ہوتا کہ میں فلاں شخص کو دوست نہ بناتا اُس (کمبخت) نے مجکو نصیحت آئے پیچھے اُس سے بہکا دیا (اور ہٹا دیا) اور شیطان تو انسان کو (عین وقت پر) امداد کرنے سے جواب دے ہی دیتا ہے (چنانچہ اُس کافر کی اس حسرت کے وقت اُسنے کوئی ہمدردی مدد کی گو کرنے سے بھی کچھ نہ ہوتا صرف دنیا ہی میں بہکانے کو تھا) اور (اُس دن) رسول (صلی اللہ علیہ وسلم حق تعالیٰ سے کافروں کی شکایت کے طور پر) کہینگے کہ اے میرے پروردگار میری (اس قوم) نے اس قرآن کو (جو واجب العمل تھا) بالکل نظرانداز کر رکھا تھا (اور التفات ہی نہ کرتے تھے عمل تو در کنار مطلب یہ کہ خود کفار بھی اپنی ضلالت کا اقرار کرینگے اور رسول بھی شہادت دینگے کقوله تعالیٰ وجئنا بك علیٰ هؤلاء شهیدا اور ثبوت جرم کی یہی دو صورتیں معتاد ہیں اقرار اور شہادت اور دونوں کے اجتماع سے یہ ثبوت اور بھی مؤکد ہو جاویگا اور سزایاب ہو جاوینگے) **ف** اس بدلی کا ذکر پارہ دوم کے نصف پر آیت هل ینظرون الخ کی تفسیر کے ذیل میں گذر چکا ہے کہ یہ ابر مثل سائبان کے آسمان سے آویگا اور اسمیں حق تعالیٰ کی تجلی ہوگی اور اُسکے گرد گرد فرشتے ہونگے یہ حساب شروع ہونے کا وقت ہوگا اور اُسوقت آسمان کا پھٹنا صرف کھلنے کے طور پر ہوگا یہ وہ پھٹنا نہ ہوگا جو نفخ اول کے وقت اُسکے افنا کے لیے ہوگا کیونکہ نزول غمام کا وقت بعد نفخۂ ثانیہ کے ہے جسوقت سب زمین و آسمان دوبارہ درست ہو جاویگا۔ اور آیت یوم یعض الظالم الخ میں ایک قصہ کی طرف اشارہ ہے جو در منثور میں بالفاظ مختلفہ مروی ہے حاصل مجموع کا یہ ہے کہ عقبہ بن ابی معیط نے ایکبار ایک مجلس دعوت میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بلایا آپنے فرمایا کہ جب تک تو اسلام نہ لاویگا میں دعوت نہ مانونگا اُسنے کلمہ پڑھ لیا آپ دعوت میں شریک ہو گئے یہ خبر ابی بن خلف کو جو کہ اُسکا دوست تھا پہونچی اُس نے ملامت کی عقبہ نے جواب دیا کہ میں نے بمصلحت اُن کی خاطر سے ظاہراً کلمہ پڑھ لیا تھا دل سے اسلام نہیں لایا تھا غرض وہ کافر کا کافر ہی رہا تو قیامت میں اُسکو اسکی حسرت ہوگی اور گو اول بھی اُسنے کلمہ دل سے نہ پڑھا تھا مگر اسکی دوستی کو یہ دخل ہے کہ اُسکا کلمہ پڑھنا اُسکے نرم مزاجی پر دال ہے اگر ابی بن خلف سے دوستی نہ ہوتی تا شاید اس ظاہری تاثر سے باطنی تاثر بھی ہو جاتا مگر دوستی کی بدولت بُعد زائد اور حرمان و اثم ہو گیا اور جاءنی سے یہ لازم نہیں آیا کہ اُسنے دل سے دین اسلام کو قبول کر لیا تھا کیونکہ مجئی اس سے عام ہے اور دخل حسرت میں اسکو یہ ہے کہ مجئی اسباب ایت ہے تو جانب ذکر سے فاعلیت اور جانب متکلم سے ایک گونہ قابلیت کا تحقق من وجہ قرب ہے حق سے اور اس قرب کے بعد پھر بُعد ہو گیا۔ اور شیطان کے خذلان کا ذکر اسلیے کیا گیا کہ اس طرح کا اثر شیطان ہی کے اغوا سے ہوا اور بعض مفسرین کا یہ قول ہے کہ ظالم سے مراد مطلق کافر اور فلاناً سے مراد شیطان بقرینہ کان الشیطان الخ اور تفسیر ظاہر ہے ربط اوپر رسالت کے متعلق کفار کے متعدد اعتراضات اور نیز آیندہ کے اعتراضات سے انکی عداوت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ معلوم ہوتی ہے آگے آپکی تسلی فرماتے ہیں کہ اس عداوت سے محزون نہ ہوں

## تسلیہ رسول صلے اللہ علیہ وسلم در عداوت کفار وَ کَذٰلِکَ جَعَلْنَا لِکُلِّ نَبِیٍّ عَدُوًّا مِّنَ الْمُجْرِمِیْنَ ؕ وَ کَفٰی بِرَبِّکَ هَادِیًا وَّ نَصِیْرًا

الخذول صیغۃ مبالغۃ من الخذلان ای کثیر الخذلان ۱۲ [illegible] البلاغۃ [illegible] الخ ۱۲ — اللغۃ [illegible] [illegible]

مع
عند المتقدمین ۱۲

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْلَا نُزِّلَ عَلَيْهِ الْقُرْاٰنُ جُمْلَةً وَّاحِدَةً ۚ كَذٰلِكَ ۚ لِنُثَبِّتَ بِهٖ فُؤَادَكَ وَرَتَّلْنٰهُ

اور کافر لوگ یوں کہتے ہیں کہ ان پر یہ قرآن دفعۃً واحدۃً کیوں نہیں نازل کیا گیا اسطرح اسلیے ہے تاکہ ہم اسکے ذریعہ سے آپکے دل کو قوی رکھیں اور ہمنے اسکو بہت ٹھیر ٹھیر کر

تَرْتِيْلًا ۝ وَلَا يَاْتُوْنَكَ بِمَثَلٍ اِلَّا جِئْنٰكَ بِالْحَقِّ وَاَحْسَنَ تَفْسِيْرًا ۝

اُتارا ہے اور یہ لوگ کیسا ہی عجیب سوال آپکے سامنے پیش کریں مگر ہم ٹھیک جواب اور وضاحت میں بڑھا ہوا آپکو عنایت کردیتے ہیں

---

اور ہم اسیطرح (یعنی جسطرح یہ لوگ آپسے عداوت کرتے ہیں) مجرم لوگوں میں سے ہر نبی کے دشمن بناتے رہے ہیں (یعنی یہ سنت قدیمہ ہے کہ کفار انبیاء کے ساتھ عداوت کرتے رہے ہیں سو یہ کوئی نئی بات نہیں جسکا غم کیا جاوے) اور (جسکو ہدایت دینا منظور ہو آپکی) ہدایت کرنیکو اور (جو ہدایت سے محروم ہے اسکے مقابلہ میں آپکی) مدد کرنیکو آپکا رب کافی ہے (یعنی غم کے دو سبب ہوسکتے ہیں ایک انکا گمراہ رہنا دوسرا انکا درپے ایذا ہونا سو اللہ تعالیٰ ہدایت کیلیے بھی کافی ہے اگر حکمت مقتضی ہوگی تو ہدایت کی توفیق دیدیگا جب ہدایت نہیں ہوتی تو اسمیں ہی حکمت ہے اور ایذا کے دفع کرنیکے لیے بھی اللہ تعالیٰ کافی ہے اگر چندے دفع نہ کرے تو اسی میں حکمت ہوگی غرض نہ اس سے غم کیجیے نہ اس سے) ف کل نبی سے اگر مراد عام ہو تو عدو سے مراد بھی عام انس اور جن کو بس آدم علیہ السلام کے اعداء ابلیس اور قابیل ہیں۔ اور لفظ عدو کا اطلاق واحد اور جمع دونوں کیلیے آتا ہے۔ اور اگر مراد لفظ کل سے کثرت ہو تو اسکی ضرورت نہیں یعنی اکثر انبیاء کے لیے ایسا ہوا ہے اور تسلی کے لیے یہ بھی کافی ہے۔ اور اگر نبی سے مراد خاص وہ نبی لیے جاویں جنکی بعثت سے زیادہ مقصود اصلاح معاد ہے تو کل اپنے عموم پر رہیگا اور آدم علیہ السلام کے لیے اس توجیہ مذکور کی حاجت نہ ہوگی کیونکہ اول انبیاء کی بعثت سے مقصود غالب یا بالمساوی تعلیم ضروریات معاش ہے اسی بناء پر حدیث میں نوح علیہ السلام کی نسبت اول الرسل آیا ہے یعنی رسل قسم اول میں اول ہیں نہ کہ مطلق رسل کے اول ربط اوپر کفار کے پانچ اعتراض مع انکے رد کے حکایت کیے گئے تھے بعض اعتراضات کی آگے حکایت ہے +

## حکایت اعتراض ششم مع رد

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْلَا نُزِّلَ عَلَيْهِ الْقُرْاٰنُ جُمْلَةً وَّاحِدَةً ۚ كَذٰلِكَ ۚ لِنُثَبِّتَ بِهٖ فُؤَادَكَ وَرَتَّلْنٰهُ تَرْتِيْلًا ۝ اور کافر لوگ یوں کہتے ہیں کہ ان (پیغمبر) پر یہ قرآن دفعۃً واحدۃً کیوں نہیں نازل کیا گیا (مقصود اعتراض سے یہ ہے کہ اگر خدا کا کلام ہوتا تو تدریجاً نازل ہونیکی کیا ضرورت تھی اس سے تو شبہ پڑتا ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم خود سوچ سوچکر تھوڑا تھوڑا بنا لیتے ہیں آگے اس اعتراض کا جواب ہے کہ) اسطرح (تدریجاً) اسلیے (ہمنے نازل کیا) ہے تاکہ ہم اسکے ذریعہ سے آپکے دلکو قوی رکھیں اور (اسی لیے) ہمنے اسکو بہت ٹھیر ٹھیر کر اُتارا ہے (چنانچہ تیئیس سال کے اندر پورا ہوا تاکہ نزول تدریجی کا فائدہ تام ہو) ف نزول تدریجی کا فائدہ اسی میں منحصر نہیں ہے چنانچہ بعض فوائد سورہ بنی اسرائیل کے ختم کے قریب آیہ وقرآنا فرقناہ لتقرأہ الخ میں مذکور ہوئے ہیں جو ترجمہ سے ظاہر ہوسکتے ہیں اور ایک فائدہ اس مقام پر مذکور ہے جسکا حاصل یہ ہے کہ اسمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تقویت قلب ہے چند طریقوں سے اول یاد رہنے میں آسانی ورنہ کتاب ضخیم کا جبکہ بے لکھی ہوئی ہو یاد رکھنا عادۃً دشوار اور اسکو دیکھ کر طبیعت کا پریشان ہوجانا طبعی امر ہے اور تدریج میں دل قوی رہتا ہے دوم جب کفار کوئی اعتراض یا ناگوار معاملہ کرتے تب ہی آپکی تسلی نازل ہوجاتی اسمیں زیادہ تقویت قلب کی ہوتی ہے بہ نسبت اسکے کہ ایک کتاب آدمی کے پاس ہو اور وقت پر اسمیں سے مضمون تلاش کرکے کام میں لاوے سوم بار بار پیغام خداوندی آنا تازہ شہادت ہے معیت خداوندی کی جو مدار اعظم ہے قوت قلب کا و امثال ذلک اور آپکے بعد امت کے لیے پہلا فائدہ تو لکھے ہوئے ہونے سے سہل الحصول ہوگیا اور فائدہ دوم و سوم خصائص محبوبیت کاملہ سے ہے جو کہ خواص نبوت سے ہے اسلیے امت کا اشتراک اسمیں ضروری نہیں۔ اور نزول تدریجی کی ایک صورت یہ بھی تھی کہ مثلاً بقدر ایک ایک رکوع کے روزانہ نازل کرکے دو تین سال میں پورا کردیا جاتا لیکن اسمیں تقویت قلب کے بعض طرق بوجہ اتم حاصل نہ ہوتے مثلاً دوم و سوم کیونکہ اعتراضات آپکی پوری عمر تک ہوتے رہے اور شہادت معیت میں بھی تمام عمر ہی مصلحت رہی اسلیے تیئیس برس میں نازل کیا گیا ورتلناہ ترتیلا کے یہ معنی صاحب کشاف نے لکھے ہیں اور اس سے ورتلناہ کے بڑھانے کا فائدہ بھی معلوم ہوگیا ربط اوپر کئی اعتراضوں کے کافی و شافی جواب مذکور ہوئے ہیں آگے اُن جوابوں کی مدح فرماتے ہیں +

**مدح اجوبہ مذکورہ شبہات مزبورہ** وَلَا يَاْتُوْنَكَ بِمَثَلٍ اِلَّا جِئْنٰكَ بِالْحَقِّ وَاَحْسَنَ تَفْسِيْرًا ۝ اور یہ لوگ کیسا ہی عجیب سوال آپکے سامنے پیش کریں مگر ہم (اسکا) ٹھیک جواب اور وضاحت میں (بھی) بڑھا ہوا آپکو عنایت کردیتے ہیں (تاکہ آپ اس سوال کو دفع فرمادیں) ف جواب کی دو خوبیاں ہیں ایک ذاتی کہ فی نفسہ قاطع مادہ شبہ ہو اور دوسری اضافی کہ اپنی وضاحت کے سبب قریب الفہم ہو الحق میں خوبی اول اور احسن تفسیرا میں خوبی دوم کیطرف اشارہ ہے۔ و نیز اس آیت میں تقویت فواد مذکور آیت بالا کے طریق دوم کا بھی بیان ہے

اللغات نزل بمعنی انزل فلا اقتصد فیہ الی التدریج لئلا ینافی مع قولہ جملۃ واحدۃ ۱۲ النحو لنثبت متعلق بمقدر ای انزلناہ کذلک لیعطف علیہ رتلناہ ۱۲ البلاغۃ عبر بالمثل عن السؤال تنبیہا علی انہم لشدۃ التعجب بہا بالامثال العجیبۃ ۔ نحو وجواہر عن دائرۃ العقل ۱۲

ع ۷

وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا ۭ وَاِنَّ اللّٰهَ لَمَعَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝

اور جو لوگ ہماری راہ میں مشقتیں برداشت کرتے ہیں ہم اُن کو اپنے رستے ضرور دکھادینگے اور بیشک اللہ تعالیٰ ایسے خلوص والوں کے ساتھ ہے۔

یہ دنیوی زندگی (جسکے یہ تمام تر اشغال ہیں فی نفسہ) بجز لہو و لعب کے اور کچھ بھی نہیں اور اصل زندگی عالم آخرت (کی) ہے (چنانچہ دنیا کے فانی اور آخرت کے باقی ہونے سے یہ دونوں مضمون ظاہر ہیں پس فانی میں اسقدر انہماک کہ باقی سے ذہول و حرمان ہو جاوے خود یہ بے عقلی کی بات ہے) اگر انکو اسکا (کافی) علم ہوتا تو ایسا نہ کرتے (کہ فانی میں منہمک ہو کر باقی کو بھلا دیتے اور اسکے لیے سامان نہ کرتے بلکہ یہ لوگ دلائل میں غور کرتے اور ایمان لے آتے جیسا کہ مقتضا انکے اقرار توحید فی التکوین والابقاء کا ہے) پھر (جیسا ان کے اقرار توحید فی التکوین کا مقتضا ہے توحید فی الالوہیت گاہ گاہ ناشی ہی اظہار او اقرار ہوتا ہے چنانچہ) جب یہ لوگ کشتی میں سوار ہوتے ہیں (اور وہ کشتی طوفان سے زیر و زبر ہونے لگتی ہے) تو (اُسوقت) خالص اعتقاد کر کے اللہ ہی کو پکارنے لگتے ہیں (کہ لئن انجیتنا من ھذہ لنکونن من الشاکرین ای الموحدین جس سے توحید فی الالوہیت میں اور بھی حجت لازم ہو جاتی ہے مگر یہ حالت بوجہ انہماک فی الدنیا کے دیرپا نہیں ہوتی چنانچہ اسوقت تو سب قول و قرار توحید کے ہو چکتے ہیں مگر) پھر جب انکو (اُس آفت سے نجات دیکر) خشکی کی طرف لے آتا ہے تو وہ فوراً ہی شرک کرنے لگتے ہیں جسکا حاصل یہ ہے کہ ہم نے جو نعمت (نجات وغیرہ) انکو دی ہے اُسکی ناقدری کرتے ہیں اور یہ لوگ (اعتقاداً شرکیہ، اعمال فسقیہ میں ہوائے نفسانی کا اتباع کر کے) چندے اور حظ حاصل کرلیں پھر قریب ہی انکو سب خبر ہوئی جاتی ہے (اور اب اُس انہماک فی الدنیا کی وجہ سے کچھ نظر نہیں آتا سوا اس کے مانع تو ایک تو یہ ہی انہماک ہے اور دوسرا ایک اور نا معقول حیلہ مانعہ نکالا ہے وہ یہ کہ کہتے ہیں کہ ان نتبع الھدیٰ معک نتخطف من ارضنا حالانکہ شاہدہ سے انکو خوف لغویت اس کا معلوم ہو سکتا ہے کیونکہ) کیا ان لوگوں نے اس بات پر نظر نہیں کی کہ ہم نے (انکے شہر مکہ کو) امن والا حرم بنایا ہے اور انکے گرد و پیش (کے مقامات) میں (جو خارج حرم ہیں) لوگوں کو (مار دھاڑ کر) انکے گھر سے نکالا جا رہا ہے (بخلاف انکے کہ امن سے بیٹھے ہیں اور یہ بات خود محسوسات میں ہے تو یہ بہانے سے گذر کر محسوسات میں بھی خلاف کرتے اور خوف تخطف کو ایمان لانے میں عذر مانع بتاتے ہیں اور) پھر (وضوح حق کے بعد اس حماقت اور ضد کا) کیا (ٹھکانا ہے کہ) یہ لوگ جھوٹے معبود (وں) پر تو ایمان لاتے ہیں (جسپر ایمان لانے کا کوئی مقتضی نہیں اور موانع بہت سے) اور اللہ (جسپر ایمان لانے کے بہت سے مقتضی اور صحیح مانع ایک نہیں اُس) کی نعمتوں کی ناشکری (یعنی اللہ کے ساتھ شرک) کرتے ہیں (کیونکہ شرک سے بڑھکر کوئی ناشکری نہیں کہ نعمت تخلیق و ترزیق والقاء و تدبیر وغیرہ وہ عطا فرماوے اور عبادت جو کہ ان نعمتوں کا شکر ہے دوسرے کے لیے تجویز کی جاوے) اور (واقعی یہ ہے کہ) اُس شخص سے زیادہ کون ناانصاف ہوگا جو (بلا دلیل) اللہ پر جھوٹ افترا کرے (کہ وہ شریک رکھتا ہے) اور جب سچی بات اُسکے پاس (دلیل کے ساتھ) پہونچے وہ اُسکو جھٹلاوے (بے انصافی ظاہر ہے کہ بلا دلیل بات کی تو تصدیق کرے اور دلیل والی بات کی تکذیب) کیا ایسے کافروں کا (جو اسقدر ناانصافی کریں) جہنم میں ٹھکانا نہ ہوگا (یعنی ضرور ہے کیونکہ سزا مناسب جرم کے ہوتی ہے پس جیسا جرم عظیم ایسی ہی سزا بھی عظیم) **ف** لہو و لعب کے ساتھ فی نفسہ کی قید اسلیے لگائی کہ اگر یہ وہ دنیا تحصیل دین کا ذریعہ بنجاوے تو پھر وہ لہو و لعب نہیں بلکہ باعتبار ثمرہ کے وہ بھی باقی ہے اور آیت ان نتبع الھدیٰ جسکا ذکر ترجمہ میں آیا ہے پارہ بستم کے نصف پر گذری ہے وہاں اُسکی تفسیر دیکھ لیجاوے **ربط** سورت میں تمام وہ مضامین ہیں جن سے مسلمانوں پر مشقتوں کا وقوع مفہوم ہوتا ہے چنانچہ اول میں تو مع قصص کے افتتان کی صریح حکایت ہے اور آخر کے قریب ہجرت کا مضمون ہے اور اسمیں مشقت ظاہر ہے اور توحید و رسالت کے جو مضامین ہیں انمیں گفتگو کرنے سے اکثر اہل دین کو مشقت پیش آتی ہے غرض تمام سورت مضامین مشقت پر مشتمل ہے اسلیے خاتمہ میں دین کے لیے مشقت برداشت کرنیوالوں کو بشارت عظمیٰ دیکر سورت کو ختم فرماتے ہیں جیسا کہ شروع کے قریب بھی آیت ومن جاھد الخ میں دوسرے عنوان سے یہ مضمون تھا جسکے متعلق تمہید سورت میں بھی کچھ بیان ہوا ہے۔

## خاتمہ در بشارت اہل مجاہدہ دینیہ

وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا ۭ وَاِنَّ اللّٰهَ لَمَعَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝ (یعنی اوپر تو اُن کا حال تھا جو اہل کفر اور نفس پرست ہوں) اور (اب اُنکے اضداد کا بیان ہے کہ) جو لوگ ہماری راہ میں مشقتیں برداشت کرتے ہیں ہم انکو اپنے (قرب و ثواب یعنی جنت کے) رستے ضرور دکھادینگے (جس سے وہ جنت میں جا پہونچینگے کقولہ تعالیٰ وقالوا الحمد للہ الذی ھدانا لھذا الآیۃ) اور بیشک اللہ تعالیٰ (کی رضا و رحمت) ایسے خلوص والوں کے ساتھ ہے (دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی) **ف** رستے اسلیے کہا گیا کہ جنت میں جانے والے بہت سے ہونگے تو ایک رستہ کے بہت سے حصے ہو جاوینگے واللہ اعلم۔

الحمد للہ آج نیسویں محرم الحرام روز یکشنبہ وقت ضحی ۱۳۲۵ھ مقام تھانہ بھون میں سورۂ عنکبوت کی تفسیر ختم ہوئی جسکے ختم سے بفضلہ تعالیٰ مجموعہ تفسیر ہذا کے دو ثلث اختتام کو پہونچگیے اللہ تعالیٰ سے التجا ہے کہ ان دو ثلث مکمل کو مقبول اور ثلث باقی کو مقبولیت کے ساتھ مکمل فرما دیں آمین یا رب العالمین وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ سیدنا و سید الخلائق محمد علی اخوانہ من النبیین وعلی الہ واصحابہ و ذریتہ اجمعین

ملحقات الترجمہ

لے قولہ فی نعمائہ، نعمتوں اشار الی ارادۃ الجنس ۱۲ ۔ لے قولہ فی سبلنا جنت کذا فی المدارک ۱۲ ۔ لے قولہ فی لمع المحسنین دنیا میں بھی الخ لان الجملۃ اسمیۃ بخلاف لنھدینھم لکونھا فعلیۃ موکدۃ بالنون الخاصۃ بالمستقبل اللہ اعلم ۱۲

# منہیات ثلثہ متعلقہ تفسیر جلد ششم

## منہیۂ اولیٰ توضیح بعض مقامات جلد ہذا

ص ۳ س ۴ حاشیہ تحتانی لیسار - قولہ ولم ترد من الارادۃ -

ص ۴ س ۱۳ قولہ آمیں الخ یعنی تہمت لگانے میں نہ یہ کہ توبہ کرنے میں -

ص ۵ س ۲۴ قولہ غیر منکوحہ الخ یعنی جو اس قاذف کے نکاح میں نہ ہو اور آگے جو لفظ منکوحہ آیا ہے اُس کے بھی معنی یہی ہیں کہ جو اس قاذف کے نکاح میں ہو -

ص ۶ س ۱۴ قولہ اسی طرح اگر عورت کے قسمیں کھانے پہ الخ اس کی جزاء بقرینۂ مقام محذوف ہے یعنی مرد کا بڑا ضرر ہوتا -

ص ۹ س ۲۹ قولہ مضارع مخاطب الخ کیونکہ مسلمان ہی احق بالخطاب والتکلم والعنایۃ ہیں اور مراد اس سے یہ صیغے ہیں تلقونہ وتقولون وتحسبون بخلاف منافقین کے کہ ان کا ذکر بصیغۂ غیبت ہوا ہے والذی تولی کبرہ ان الذین یحبون ان تشیع الفاحشۃ الخ -

ص ۱۰ س ۴ قولہ قاذفین ساکتین بحذف حرف عاطف -

ص ۱۰ س ۲۳ قولہ جو اہتمام کے واسطے الخ یہ صفت ہے امتنان کی اور یہ مکرر آیا ہے فی السابق قولہ تعالیٰ ولولا فضل اللہ علیکم فی الدنیا والآخرۃ لمسکم الخ وقولہ تعالیٰ ولولا فضل اللہ علیکم ورحمتہ وان اللہ رؤف رحیم وہہنا قولہ تعالیٰ ولولا فضل اللہ علیکم ورحمتہ ما زکی منکم الآیۃ -

ص ۱۱ س ۲۰ قولہ محل اشکال نہیں الخ اشکال اُس صورت میں ہے کہ اولاء میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم بھی داخل ہوں جیسا جملہ اولئک مبرءون کا بعد والطیبون الخ کے آنا اس کا ظاہر قرینہ ہے -

ص ۱۲ س ۱ حاشیہ تحتانی لیسار قولہ لجمع الناس الخ متعلق بقولہ الاولی اے للاولی لان یجمع علیہ الناس -

ص ۱۵ س ۷ قولہ بلا ضرورت الخ یعنی جب کشف کی ضرورت نہ ہو -

ص ۱۵ س ۲۰ قولہ خود بنی البنین الخ مراد مضاف الیہ سے بنی اخوان ہیں -

ص ۱۷ س ۵ حاشیہ فوقانی قولہ متعلقہ اے بالشرط -

ص ۱۸ س ۱۸ قولہ آگے یعنی آیت آیندہ میں -

ص ۲۷ س ۲۵ قولہ اور اس لیے یعنی بوجہ آزاد و بالغ ہونے کے کیونکہ آزاد ہونے کے سبب کسی کے خادم نہیں جو بار بار آنا پڑے اور بوجہ بالغ ہونے کے گھروں میں آنا اُن کا امر طبعی نہیں بلکہ اپنے کام میں اکثر اوقات مشغول رہتے ہیں -

ص ۲۷ س ۲۸ قولہ تحرز بھی آسان ہے یعنی بوجہ اس کے کہ ہر وقت کا آنا معلوم ہے تستر کا اہتمام کر لیا جاوے گا بخلاف اُن کے جن کا آنا کم ہے چونکہ وہ دفعۃً آویں گے عین وقت پر تستر مشکل ہوتا اس لیے ان کے لیے استیذان مناسب ہوا -

ص ۳۶ س ۲۳ قولہ امر مذکورہ الخ یعنی جن امور کی کفار درخواست کرتے تھے -

ص ۳۹ س ۲۶ قولہ اس کا جزو دوم الخ یعنی اس اعتراض کا جزو دوم لقد استکبروا میں تفصیلاً رد کیا گیا ہے اور اُس اعتراض کا جزو اول اس میں یعنی لقد استکبروا میں اجمالاً رد کیا گیا ہے اور یوم یرون میں تفصیلاً رد کیا گیا ہے -

ص ۴۰ س اخیر حاشیۂ یمین و اول حاشیۂ یسار۔ قولہ ولا نصب زادہ لان القیلولۃ تارۃ تکون للنوم وتارۃ للاستراحۃ عن النصب۔

ص ۶۸ س ۱۶ حاشیۂ فوقانی قولہ المدلول الخ صفۃ الاعم ودلالۃ قولہ عشیرتک علی الاعم بما سمعت من ان المقصود فی مفعول انذر ہو الاعم وتخصیص العشیرۃ باعتبار الاولیۃ فالمفعول الاعم وان لم یذکر لفظاً لکنہ قصد معنیً۔

ص ۷۲ س ۴ حاشیۂ تحتانی یسار۔ قولہ لیکون متعلق بالنفی ای لم تقل والمعنے انہ لو قال فتبسم فقط بدون قولہ ضاحکا لم یدل علی ما ہو المقصود بالافادۃ من التجاوز الی الضحک۔

ص ۷۷ س ۲۱ قولہ تقدیر اول الخ یعنی اس ف میں جو اول مذکور ہے اور وہ یہ کہ الذی عندہ علم من الکتاب کا مصداق کوئی صحابی ہوں۔

ص ۸۱ س ۷ حاشیۂ فوقانی۔ قولہ الی الشق المؤخر اے ذکر الاصنام الذی کان مؤخرا فی السوال المجمل ولو قدم ذکر اسم فی السوال المفصل لکان ایضا مؤخرا فی السوال المفصل کالسوال المجمل وبقی السامع منتظرا الی ذکرہ فی عین وقت ذکر اسمہ فلذا قدم لیکون الذہن فارغا عنہ ویتوجہ لبشراشرہ الی ذکر اوصاف اسمہ تعالیٰ۔

ص ۹۵ س ۲۶ قولہ کچھ اشکال ہی نہیں یعنی شام میں جاکر تو فرعون سے مخفی ہی رہتے تو اس صورت میں فرعون کے پاس جانے کا حکم سن کر بوجہ عدم اخفاء کے عذر کیا کہ ربانی قتلت الخ

ص ۹۵ س ۴ قولہ اس عالم سے الخ یعنی دار سے مراد دار دنیا۔ مطلب یہ کہ دنیا سے اس کا خاتمہ وانجام اچھا ہونے والا ہے۔

ص ۱۰۳ س ۱۳ قولہ ایسا علم بھی نہیں الخ یعنی جیسا کوئی خالق نہیں اور جیسا کسی کا اختیار تکوینی وتشریعی نہیں جس کا اوپر ذکر تھا۔

ص ۱۱۱ س ۳ حاشیہ تحتانی یسار۔ قولہ واختلاف الممیزین الخ مبتدأ والمراد بالممیزین التمیزان فی قولہ سنۃ وقولہ عاما ثم ذکر النکتۃ فی اختیار السنۃ اولا والعام ثانیا۔

ص ۱۱۵ س ۱۰ قولہ معصیت الخ مراد اس سے وہی اتیان رجال ہے کہ سر مجلس کرتے تھے۔

ص ۱۱۹ س ۱۸ قولہ علم محیط الخ موصوف وصفۃ۔

# منہیہ ثانیہ فہرست مضامین تفسیریہ جلد ہذا



# منہیہ ثالثہ صحت نامہ تفسیر جلد ہشتم

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۲۴ | اور بدون | اور وہ بدون | ۱۰ | ۲۹ | ابی بکرؓ | ابوبکرؓ | ۱۳ | ۳ حاشیہ تحتانی یسار | الاستشار | الاستشار |
| ۶ | ۲۳ | المنشور تبرئۃ صدیقہؓ | المنشور | ۱۲ | ۴ | ہین تم | ہین تم | ۱۳ | ۱ حاشیہ فوقانی | الابناء | الانباء |
| ۶ | ۲۴ | ازافک | تبرئۂ صدیقہؓ ازافک | ۱۲ | ۱۷ | بات | بات | ۱۵ | ۲۶ | صورت | صوت |
| ۷ | ۳ حاشیہ تحتانی یمین | اظہرو | اظہروہ | ۱۲ | ۴ حاشیہ تحتانی یمین | احال | الحال | ۱۶ | ۲ | فضل سے | فضل سے غنی کر دے |
| ۹ | ۱۰ | ساکنین | ساکتین | ۱۳ | ۱ حاشیہ تحتانی یسار | الجمع | لجمع | ۱۶ | ۴ حاشیہ تحتانی یسار | الاحادث | الاحادیث |
| ۹ | ۲۹ | مضارع اسکا | مضارع مخاطب ہی اسکا | ۷ | ۴ حاشیہ فوقانی | الوو للترتیب | الواو لیست للترتیب | ۱۷ | ۲۲ | خط | حط |
| ۹ | ۲۹ | کا فی نفسہ موثر فی العذاب | کے فی نفسہ موثر فی العذاب | ۱۲ | ۶ " | کلام السابق | الکلام السابق | ۱۷ | ۱ حاشیہ تحتانی یمین | وجہ | وجود |
| ۹ | ۳۰ | مستحق | مستحق | ۱۳ | ۱۸ | اور مردانہ | مردانہ | ۱۷ | ۴ حاشیہ فوقانی | الندیت | الندبیۃ |
| ۱۰ | ۱۶ | جسکے | جبکہ | ۱۳ | ۲ حاشیہ تحتانی یسار | النضر | النظر | ۱۸ | ۱۰ | رفت | رفعت |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۱ | استطراد | استطراداً | ۳۷ | ۳حاشیہ تحتانی یمین | لمرید | لمزید | ۵۶ | ۲۳ | ملک | مالک |
| ۱۸ | ۱۲ | الذکر | لذکر | ۳۷ | ۳ " | والتنبیہ | والتقبیہ | ۵۶ | ۱حاشیہ تحتانی | عذر | حذر |
| ۱۸ | ۱حاشیہ تحتانی | بنیات | مبینات | ۳۷ | ۴ " | نسبۃ | نسبتہ | ۵۷ | ۱۵ | مسلم | مسلح |
| ۱۹ | ۱۵ | نگو پڑتا ط | نگو بہاط | ۳۷ | ۴ " | للوح | للموج | ۵۷ | ۲۱ | اسرائیل کی کیفیت | اسرائیل کیفیت |
| ۱۹ | ۱۱حاشیہ تحتانی یمین | ان | لان | ۳۸ | حاشیہ تحتانی | سبحان | سبحنک | ۵۷ | حاشیہ تحتانی | فتیل | وقیل |
| ۱۹ | ۱۲ " | الشارح | الشارع | ۳۸ | ۱ " | سوطۃ | توطئۃ | ۵۸ | ۶ | آ یہ | کہ یہ |
| ۱۹ | ۴حاشیہ تحتانی یسار | فخامۃ | فخامتہ | ۳۸ | ۱ " | واماکان | ولماکان | ۵۸ | ۸ | شنا | شفا |
| ۱۹ | ۵ " | اضافۃ | اضافتہ | ۳۸ | ۱ " | بہا | بما | ۵۸ | ۲حاشیہ تحتانی | راوہ | زادہ |
| ۱۹ | ۶ " | ان | بان | ۳۹ | ۵ | عتوۃ | عتوا | ۵۸ | ۲ " | الاستثنار | الاستغناء |
| ۲۰ | ۲۰ | اور قضا | اور وہاں قضا | ۳۹ | ۲۰ | کفارسے | کفارکے | ۵۹ | ۲۸ | معبودین | عابدین |
| ۲۱ | ۱۵ | حل | محل | ۴۰ | ۲حاشیہ تحتانی یمین | للرجل للرجل | الجبل للرجل | ۶۲ | حاشیہ تحتانی یمین | ملضم | منضم |
| ۲۱ | ۳۱ | قضا | وہاں قضا | ۴۰ | ۴ " | للسہابے | للنسابے | ۶۳ | ۲۶ | دیتا ہی ہے | دیتاہے |
| ۲۳ | ۴ | مین نکلتی | مین سے نکلتی | ۴۰ | حاشیہ تحتانی یسار | محجوراً | مہجورا | ۶۴ | ۱۲ | رسیدہی | اور رسیدہی |
| ۲۳ | ۲۰ | مین نکل | میں سے نکل | ۴۰ | ۲ " | الجر بالفتح | الہجر بالفتح | ۶۴ | حاشیہ تحتانی یمین | قولہ اجوزاے الروح | قولہ اجوزانی الروح |
| ۲۴ | ۲۱ | (وہ) بجلی | (وہ) اُس بجلی | ۴۰ | ۲ " | الجر بالضم | الہجر بالضم | ۶۴ | حاشیہ تحتانی یسار | بین اصحاب الایکۃ فظاہر | بین اصحاب المدین اصحاب الایکۃ فظاہر |
| ۲۳ | حاشیہ تحتانی یمین | للتاء | التاء | ۴۰ | ۳ " | اداقعات | الواقعات | | | | |
| ۲۴ | حاشیہ تحتانی یسار | مخفف | مخفف | ۴۱ | ۱۶ | نبوت | ثبوت | ۶۷ | ۱۵ | خرہی | خبرہی |
| ۲۵ | ۶ | دیتاہے | دیناہے | ۴۱ | ۲حاشیہ تحتانی یسار | والامتناء | والاعتناء | ۶۷ | ۱۵ | بیٹے کو | بنی کو |
| ۲۵ | حاشیہ تحتانی یمین | لایجعلہا | لایجہلہا | ۴۲ | ۹ | عام النس | عامہ النس | ۶۷ | ۱۴حاشیہ فوقانی | وقولہ فی | وقولہ شیء فی |
| ۲۵ | ۱ " | اہ | اہد | ۴۳ | حاشیہ تحتانی | بامثال | بالامثال | ۶۸ | ۱۷ | العالمین | العالمین |
| ۲۶ | ۳حاشیہ فوقانی | بمع | بدء | ۴۶ | ۲حاشیہ تحتانی یمین | اذائسر | اذاکسر | ۶۸ | ۲۷حاشیہ فوقانی | مالذی | الذی |
| ۲۶ | ۲۴ " | نحی | نحن | ۴۷ | ۲حاشیہ فوقانی | وانشور | ذانشور | ۶۹ | ۱۸ | مضمون | مضمون ہے |
| ۳۱ | ۳ | رکھاؤ | دکھاؤ | ۴۷ | ۱۴ " | استفسارہ | استفساری | ۶۹ | حاشیہ تحتانی یسار | الذین مضمون | الذین یقیمون |
| ۳۴ | حاشیہ تحتانی یسار | الاقتصار | الاقتصار | ۴۷ | ۲۱ " | ینتزح | ینتزع | ۷۰ | ۴حاشیہ تحتانی یمین | ای مفسرۃ | ان مفسرۃ |
| ۳۵ | ۱۳ | (اور استحقاق | امر استحقاق | ۴۸ | ۱۸ | کربیٹھتے | کربیٹھے | ۷۲ | ۱۵ | یُوزِعُونَ | یُوزَعُونَ |
| ۳۵ | ۱۴ | ظاہراً حقیقۃً | ظاہراً وحقیقۃً | ۴۸ | ۲۶ | تفصیل | تفضیل | ۷۲ | ۵حاشیہ تحتانی یمین | ماہونی | ماہوظاہرفی |
| ۳۵ | حاشیہ تحتانی | فاتو | واتوا | ۴۹ | ۴حاشیہ تحتانی یسار | لصغا | نصًا | ۷۲ | حاشیہ تحتانی یسار | عاتبۃ | عاتیۃ |
| ۳۵ | ۲ " | ار الالقاء | لاالالقاء | ۵۴ | ۱۶ | دعوت حاصل | دعوت کا حاصل | ۷۴ | ۲ | دیکھہ | دیکھیے |
| ۳۵ | ۳حاشیہ فوقانی | افدر | الدر | ۵۴ | ۱۶ | کرتاہے | کرناہے | ۷۴ | ۱۷ | تعلیم کو | تعلیم کے لیے |
| ۳۶ | ۴ | دوسے | دورسے | ۵۶ | ۴ | مسلم | مسلح | ۷۴ | ۱حاشیہ تحتانی | رسنخ | راسخ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۷۴ | ۱ حاشیہ تحتانی | سعاطلہ معدود | معتادلہ معدود |
| ۷۵ | ۱ حاشیہ تحتانی یمین | تقویتہ | تقویۃ |
| ۷۵ | ۲ | ان سترۃ | ان مفسرۃ |
| ۷۵ | ۱ حاشیہ تحتانی یسار | للسلول | المدلول |
| ۷۷ | ۳۰ | عبادت | عبادت |
| ۷۷ | ۲ حاشیہ فوقانی | فیما کانت | فی ما کانت |
| ۷۸ | ۲۱ | للامارد وتمارستہ | بلامدارستہ وممارستہ |
| ۷۹ | ۲ | کو لیئے | کیلیے |
| ۸۱ | ۹ | سانتہ | سبب |
| ۸۳ | ۲۳ | ہوناکہ | ہوناتوکہ |
| ۸۳ | ۲۳ | ہے تو موافع | ہے موافق |
| ۸۳ | ۲۸ | صحیح وثب | صحیح ومثبت |
| ۹۳ | ۳ حاشیہ تحتانی یسار | کلام ما | کلاما |
| ۸۴ | ۳ " | بذکربا | بذکرہا |
| ۸۵ | ۲۶ | بڑی بڑی | بڑی بڑی |
| ۸۵ | ۱۲ و ۱۳ حاشیہ فوقانی | سکہ قولہ فی آیت بڑی | [illegible] |
| | | افادہ التنوین ۱۲ | [illegible] |
| ۸۶ | ۱ | بڑی | بڑی |
| ۸۶ | ۱ حاشیہ فوقانی | ملحقات الترجمۃ | ملحقات الترجمۃ |
| | | سلہ قولہ فی کل | سلہ قولہ فی آیت بڑی |
| | | | افادہ التنوین ۱۲ |
| | | | سلہ قولہ فی کل |
| ۸۷ | ۱ حاشیہ تحتانی | ر سرور تعظیم | بعد تشریف وتعظیم |
| | ۱ " | غایۃ | غایۃ |
| ۸۸ | ۱۶ | کیئے ہیں | کیے رہیں |
| ۸۸ | ۲ حاشیہ تحتانی یسار | فدست | قدمت |
| ۸۹ | ۱۰ | آگئے | آگئے |
| ۸۹ | ۱ حاشیہ تحتانی یمین | اتبغی | اتبعی |
| ۹۱ | ۱۱ | فرعون | فرعونی |
| ۹۱ | ۳ حاشیہ فوقانی | الحمہ آشی | حواشی |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۹۱ | ۲ حاشیہ فوقانی | یترصد | یترصد |
| ۹۲ | ۲۶ | اَتممتَ | اَتممتَ |
| ۹۳ | ۱ | بینکَ | بیناتَ ط |
| ۹۳ | ۴ | القار | القار |
| ۹۴ | ۱۳ | رباگا | ربادا |
| ۹۴ | ۲۴ | ربادا | ربادا |
| ۹۴ | ۱ حاشیہ تحتانی | جذرۃ | جن وۃ |
| ۹۵ | ۱ " | قولہ ابائنا | قولہ فی ابائنا |
| ۹۷ | ۲۳ | بنی | نبی |
| ۹۸ | ۲۴ | قصتہ | قصد |
| ۹۹ | ۲۴ | اور وہ جسکے | ایک وہ جسکے |
| ۹۹ | ۲۹ | مین مع | مین |
| ۱۰۰ | ۴ حاشیہ تحتانی یسار | لوفل | نوفل |
| ۱۰۱ | ۴ | لایا جاویگا | لائے جاوینگے |
| ۱۰۱ | ۱۹ | ہی عناد | یہی عناد |
| ۱۰۱ | ۲۳ | اعذار | اعذار |
| ۱۰۱ | ۲۳ | اطرر | اصرار |
| ۱۰۱ | ۲۳ | سحض | محض |
| ۱۰۱ | ۲۷ | حرم کو | حرم نے تو اہل حرم کو |
| ۱۰۲ | ۱۱ | لایا جاویگا | لائے جاوینگے |
| ۱۰۲ | ۱ حاشیہ تحتانی | قیل المسرہم | قیل ماذکر المصرہم |
| ۱۰۳ | ۴ حاشیہ تحتانی یسار | اسلا | اصلا |
| ۱۰۶ | ۳ حاشیہ تحتانی یمین | عن الخاتمۃ | من الخاتمۃ |
| ۱۰۶ | ۲ " | تاقی علیہ | تناقی علیہ |
| ۱۰۶ | ۴ " | محصل | فحصل |
| ۱۰۶ | ۳ حاشیہ تحتانی یسار | استدال | استدل |
| ۱۰۶ | ۳ " | روالجواب | والجواب |
| ۱۰۷ | ۱۱ | قل | اقل |
| ۱۰۷ | ۲۹ | فرضی اسلیے | فرض سے اسلیے |
| ۱۰۹ | ۱۴ | تک تو اور | تک توحید اور |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹ | ۱۵ | دال ہے | دال ہیں |
| ۱۱۰ | ۴ | ہونگے انکو | ہونگے ہم انکو |
| ۱۱۰ | ۲۴ | ہونگے انکو | ہونگے ہم انکو |
| ۱۱۲ | ۲۷ | کنارعرب | کفارعرب |
| ۱۱۳ | ۱ حاشیہ تحتانی | فی السماء | فی السماء |
| ۱۱۵ | ۱۹ | معموم | مغموم |
| ۱۱۶ | ۸ | کوگ | لوگ |
| ۱۱۶ | ۲۷ | العنکبوت ط | العنکبوت م |
| ۱۱۸ | ۸ حاشیہ فوقانی | الکاعون | الکاملون |
| ۱۲۰ | ۲ | آتاہے | آناہے |
| ۱۲۱ | ۱۷ | ھذاہ | ھذہ |
| ۱۲۱ | ۳ حاشیہ فوقانی | چاہیے کافے اشارۃ | چاہیے اشارۃ |
| ۱۲۱ | ۵ " | متعلقۃ | متعلقۃ |

**تمت المنہیات وللہ الحمد**

# فہرست مضامین متعلقہ تفسیر آیتیہ جلد نہم بیان القرآن

سورۃ الروم مکیۃ وھی ستون | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | اٰیۃ وست رکوعات

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان بڑے رحم والے ہیں

الٓمّٓ ۚ غُلِبَتِ الرُّوْمُ ۙ فِیْٓ اَدْنَی الْاَرْضِ وَھُمْ مِّنْۢ بَعْدِ غَلَبِھِمْ سَیَغْلِبُوْنَ ۙ فِیْ بِضْعِ سِنِیْنَ ۬ؕ لِلّٰہِ

الٓمّٓ اہل روم ایک قریب کے موقع میں مغلوب ہو گئے اور وہ اپنے مغلوب ہونے کے بعد عنقریب تین سال سے لیکر نو سال کے اندر اندر غالب آجاویں گے۔ پہلے بھی

الْاَمْرُ مِنْ قَبْلُ وَمِنْۢ بَعْدُ ؕ وَیَوْمَئِذٍ یَّفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ ۙ بِنَصْرِ اللّٰہِ ؕ یَنْصُرُ مَنْ یَّشَآءُ ؕ وَھُوَ الْعَزِیْزُ

اختیار اللہ ہی کو تھا اور پیچھے بھی اور اس روز مسلمان اللہ تعالیٰ کی اس امداد پر خوش ہونگے وہ جس کو چاہے غالب کر دیتا ہے اور وہ زبردست ہے

الرَّحِیْمُ ۙ وَعْدَ اللّٰہِ ؕ لَا یُخْلِفُ اللّٰہُ وَعْدَہٗ وَلٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَ ۝

رحیم ہے اللہ تعالیٰ نے اس کا وعدہ فرمایا ہے اللہ تعالیٰ اپنے وعدہ کو خلاف نہیں فرماتا ولیکن اکثر لوگ نہیں جانتے

سورۃ الروم مکیۃ الا قولہ فسبحان وھی ستون او تسع وخمسون اٰیۃ کذا فی البیضاوی **ربط** اس سورت میں یہ مضامین ہیں۔ **اول** بعض واقعات موجب فرح اہل اسلام کی پیشین گوئی جس میں دلالت علی النبوۃ کے ساتھ اوپر کی سورت میں کفار کی ایذا رسانی سے جو مسلمانوں کو رنج ہوتا تھا جس پر اس کے خاتمہ میں مجاہدہ وتحمل مشاق کی فضیلت مذکور ہوئی تھی اس رنج کا ازالہ بھی ہے اور اس سے دونوں میں ارتباط بھی ظاہر ہو گیا **ثانی** کفار کا تعنت وعناد اور ان کو کفر وتکذیب پر توبیخ اور اس کی تقویت کے لیے اجمالاً بعض مکذبین سابقین کی بد انجامی **ثالث** اثبات معاد اور اس کے احوال واہوال جس سے مضمون ثانی کی بھی تقویت ہوتی ہے **رابع** اثبات توحید اور اس کے دلائل **خامس** بعض اعمال مہمہ فرعیہ جو حقوق اعتقاد توحید میں سے ہیں پھر خاتمہ میں ان مضامین بلیغہ سے کفار کے متاثر نہ ہونے پر حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا تسلیہ واللہ اعلم۔

## پیشین گوئی موجب سرور اہل اسلام

جس قصہ کے متعلق یہ پیشین گوئی ہے اس کا ملخص یہ ہے کہ ایک بار روم وفارس میں مقام اذرعات وبصری کے درمیان (کمافی الروح معزیا الی طرق عدیدۃ مع ترجیح ابن حجر لہ) لڑائی ہوئی اور رومی مغلوب ہو گئے مشرکین مکہ مسلمانوں سے کہنے لگے کہ تم اور رومی اہل کتاب ہو اور ہم اور فارسی غیر اہل کتاب ہیں پس فارس کا روم پر غالب آنا فال ہے اس کی کہ ہم بھی تم پر غالب رہیں گے اس پر یہ آیتیں نازل ہوئیں جس میں پیشینگوئی ہے کہ نو سال کے اندر رومی فارسیوں پر غالب آجاوینگے چنانچہ اس سے ساتویں برس پھر دونوں کا مقابلہ ہوا اور رومی غالب آگئے جس سے وہ پیشینگوئی پوری ہوئی اور اتفاق سے جس زمانے میں یہ روم کا غلبہ ہوا ہے یہاں مسلمان جنگ بدر میں مشرکین پر غالب آئے تھے بعض نے یفرح المومنون کی یہی تفسیر کی ہے اور اسکو دوسری پیشینگوئی قرار دیا ہے یہ سب روایات درمنثور میں باسانید مختلفہ مذکور ہیں۔

## آیات وتفسیر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الٓمّٓ ۚ غُلِبَتِ الرُّوْمُ ۙ فِیْٓ اَدْنَی الْاَرْضِ وَھُمْ مِّنْۢ بَعْدِ غَلَبِھِمْ سَیَغْلِبُوْنَ ۙ فِیْ بِضْعِ سِنِیْنَ ۬ؕ لِلّٰہِ الْاَمْرُ مِنْ قَبْلُ وَمِنْۢ بَعْدُ ؕ وَیَوْمَئِذٍ یَّفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ ۙ بِنَصْرِ اللّٰہِ ؕ یَنْصُرُ مَنْ یَّشَآءُ ؕ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الرَّحِیْمُ ۙ وَعْدَ اللّٰہِ ؕ لَا یُخْلِفُ اللّٰہُ وَعْدَہٗ وَلٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَ ۝ الٓمّٓ (اسکے معنے اللہ کو معلوم ہیں) اہل روم ایک قریب کے موقع میں (یعنی ارض روم کے ایسے مقام میں جو بہ نسبت فارس کے عرب سے قریب تر ہے مراد اس سے اذرعات وبصری ہے جو ملک شام میں دو شہر ہیں کذا فی القاموس اور حکومت روم کے تحت میں ہونے سے ارض روم میں داخل ہیں ایسے موقع میں اہل روم اہل فارس کے مقابلہ میں) مغلوب ہو گئے (جس سے مشرکین خوش ہوئے) اور وہ (رومی) اپنے (اس) مغلوب ہونے کے بعد عنقریب (اہل فارس پر دوسرے مقابلہ میں) تین سال سے لیکر نو سال کے اندر اندر غالب آجاویں گے (اور یہ مغلوب اور غالب ہونا سب خدا کی طرف سے ہے کیونکہ مغلوب ہونے سے) پہلے بھی اختیار اللہ ہی کو تھا (جس سے مغلوب کر دیا تھا) اور (مغلوب ہونے سے) پیچھے بھی (اللہ ہی کو اختیار ہے جس سے غالب کر دے گا) اور اس روز (یعنی جب

لغات الترجمۃ

۵ قولہ فی توضیح ادنی
الارض ارض روم اشارۃ
ان اللام فی الارض للعہد ۱۲

يَعْلَمُونَ ظَاهِرًا مِّنَ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَهُمْ عَنِ الْآخِرَةِ هُمْ غَافِلُونَ ۝ أَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوا فِي أَنفُسِهِم ۗ

یہ لوگ صرف دنیوی زندگانی کے ظاہر کو جانتے ہیں اور یہ لوگ آخرت سے بے خبر ہیں کیا انہوں نے اپنے دلوں میں یہ غور نہیں کیا

مَّا خَلَقَ اللَّهُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا إِلَّا بِالْحَقِّ وَأَجَلٍ مُّسَمًّى ۗ وَإِنَّ كَثِيرًا مِّنَ النَّاسِ بِلِقَاءِ

کہ اللہ تعالیٰ نے آسمان اور زمین کو اور ان چیزوں کو جو ان کے درمیان میں ہیں کسی حکمت ہی سے اور ایک میعاد معین کے لیے پیدا کیا ہے اور بہت سے آدمی اپنے رب کے ملنے کے

رَبِّهِمْ لَكَافِرُونَ ۝ أَوَلَمْ يَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَيَنظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ ۚ كَانُوا أَشَدَّ

منکر ہیں کیا یہ لوگ زمین میں چلے پھرے نہیں جس میں دیکھتے بھالتے کہ جو لوگ ان سے پہلے ہو گذرے ہیں اُن کا انجام کیا ہوا وہ ان سے

مِنْهُمْ قُوَّةً وَأَثَارُوا الْأَرْضَ وَعَمَرُوهَا أَكْثَرَ مِمَّا عَمَرُوهَا وَجَاءَتْهُمْ رُسُلُهُم بِالْبَيِّنَاتِ ۖ

قوت میں بھی بڑھے ہوئے تھے اور انہوں نے زمین کو بھی بوجوتا تھا اور جتنا انہوں نے اُس کو آباد کر رکھا ہے اس سے زیادہ انہوں نے اُس کو آباد کیا تھا اور اُن کے پاس بھی اُن کے پیغمبر معجزے لیکر آئے تھے

اہل روم غالب آویں گے) مسلمان اللہ تعالیٰ کی اس امداد پر خوش ہوں گے (اس امداد سے یا تو یہ مراد ہے کہ اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو قول میں غالب فرما دے گا کیونکہ اس پیشین گوئی کو مسلمانوں نے کفار پر ظاہر کیا اور انہوں نے تکذیب کی تو اس کے وقوع سے مسلمانوں کی جیت ہو جاوے گی اور یا یہ مراد ہے کہ مسلمانوں کو مقاتلہ میں بھی غالب کر دے گا چنانچہ وہ وقت جنگ بدر میں منصور ہونے کا تھا اور ہر حال میں نصرت کا محل اہل اسلام ہی ہیں اور مسلمانوں کی حالت ظاہری مغلوبیت کی دیکھ کر اس منصوریت فی المقابلہ پر استبعاد نہ کیا جاوے یا آدمیوں کی حالت ظاہری مغلوبیت کی دیکھ کر مسلمانوں کی اس منصوریت فی المقاولہ پر استبعاد نہ کیا جاوے کیونکہ نصرت اللہ کے قبضے میں ہے) وہ جس کو چاہے غالب کر دیتا ہے اور وہ زبردست ہے (کفار کو جب چاہے قولاً یا فعلاً مغلوب کرائے اور) رحیم (بھی) ہے (مسلمانوں کو جب چاہے غالب کر دے) اللہ تعالیٰ نے اس کا وعدہ فرمایا ہے (اور) اللہ تعالیٰ اپنے وعدے کو خلاف نہیں فرماتا (اس واسطے یہ پیشین گوئی ضرور واقع ہو گی خواہ ایک مراد ہو یا دو) ولیکن اکثر لوگ (اللہ تعالیٰ کے تصرفات کو) نہیں جانتے (بلکہ صرف ظاہری اسباب کو دیکھ کر ان اسباب پر حکم لگا دیتے ہیں اس لیے اس پیشین گوئی میں استبعاد کرتے ہیں حالانکہ مسبب الاسباب اور مالک اسباب حق تعالیٰ ہے اُس کو اسباب بدلنا بھی آسان اسباب کے خلاف مسبب کا واقع کرنا بھی آسان اور جس طرح وقوع کے قبل اسباب کو دیکھ کر صدق وعدہ الٰہیہ کا یقین نہیں کرتے اسی طرح بعد وقوع کے اُس کو وعدہ الٰہیہ کا ظہور نہیں جانتے جس سے اس وعدہ کے پیشگی خبر دینے والے کی نبوت پر استدلال کرنا لازم تھا پس لا یعلمون میں دونوں امر آگئے) **ف** مسلمانوں کا کفار سے اس پیشین گوئی کا دعوے سے اظہار کرنا ترمذی میں موجود ہے۔ **ربط** اوپر اخبار بالغیب کے ساتھ جو کہ دلیل نبوت بھی ہے کفار کا جہل لا یعلمون سے بیان فرمایا تھا جس سے ان لوگوں کا جہل عن النبوۃ مفہوم ہوا تھا آگے ان کا جہل عن الآخرۃ کہ فرع ہے جہل عن النبوۃ کی مع اُس کے سبب عظیم کے کہ انہماک فی الدنیا ہے اور مع توبیخ کے بیان فرماتے ہیں۔

# توبیخ بر حب دنیا و کفر و انکار

يَعْلَمُونَ ظَاهِرًا مِّنَ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَهُمْ عَنِ الْآخِرَةِ هُمْ غَافِلُونَ ۝ أَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوا فِي أَنفُسِهِم ۗ مَّا خَلَقَ اللَّهُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا إِلَّا بِالْحَقِّ وَأَجَلٍ مُّسَمًّى ۗ وَإِنَّ كَثِيرًا مِّنَ النَّاسِ بِلِقَاءِ رَبِّهِمْ لَكَافِرُونَ ۝ أَوَلَمْ يَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَيَنظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ ۚ كَانُوا أَشَدَّ مِنْهُمْ قُوَّةً وَأَثَارُوا الْأَرْضَ وَعَمَرُوهَا أَكْثَرَ مِمَّا عَمَرُوهَا وَجَاءَتْهُمْ رُسُلُهُم بِالْبَيِّنَاتِ ۖ

فَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ۝ ثُمَّ كَانَ عَاقِبَةَ الَّذِيْنَ اَسَآءُوا السُّوْٓاٰى اَنْ كَذَّبُوْا

سو خدا تعالیٰ ایسا نہ تھا کہ ان پر ظلم کرتا ولیکن وہ تو خود ہی اپنی جانوں پر ظلم کر رہے تھے — پھر ایسے لوگوں کا انجام جنہوں نے بُرا کام کیا تھا بُرا ہی ہوا — اس وجہ سے کہ انہوں نے

بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَكَانُوْا بِهَا يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝ اَللّٰهُ يَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝ وَيَوْمَ تَقُوْمُ

اللہ تعالیٰ کی آیتوں کو جھٹلایا تھا اور ان کی ہنسی اُڑاتے تھے — اللہ تعالیٰ خلق کو اول بار بھی پیدا کرتا ہے پھر وہی دوبارہ بھی اسکو پیدا کریگا پھر اسکے پاس لائے جاؤ گے۔ اور جس روز قیامت قائم ہوگی

السَّاعَةُ يُبْلِسُ الْمُجْرِمُوْنَ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهُمْ مِّنْ شُرَكَآئِهِمْ شُفَعٰٓؤُا وَكَانُوْا بِشُرَكَآئِهِمْ كٰفِرِيْنَ ۝ وَيَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ

اس روز مجرم لوگ حیرت زدہ رہ جاویں گے — اور ان کے شریکوں میں سے ان کا کوئی سفارشی نہ ہوگا — اور یہ لوگ اپنے شریکوں سے منکر ہو جاوینگے۔ اور جس روز قیامت قائم ہوگی

يَوْمَئِذٍ يَّتَفَرَّقُوْنَ ۝ فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَهُمْ فِيْ رَوْضَةٍ يُّحْبَرُوْنَ ۝

اُس روز سب آدمی جُدا جُدا ہو جاویں گے — یعنی جو لوگ ایمان لائے تھے — اور انہوں نے اچھے کام کیے تھے — وہ تو باغ میں مسرور ہونگے۔

فَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ۝ ثُمَّ كَانَ عَاقِبَةَ الَّذِيْنَ اَسَآءُوا السُّوْٓاٰى اَنْ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَكَانُوْا بِهَا يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝ (ان لوگوں کے جہل باللہ وبالنبوۃ کا جو کہ اوپر معلوم ہوئے سبب یہ ہے کہ) یہ لوگ صرف دنیوی زندگانی کی ظاہر (حالت) کو جانتے ہیں اور یہ لوگ آخرت سے (بالکل) بے خبر ہیں (کہ وہاں کیا ہوگا اس لیے ان کو نہ اسباب عقوبت سے کہ کفر و انکار ہے اندیشہ ہے نہ اسباب نجات کی کہ تصدیق و ایمان ہے فکر ہے) کیا (دلائل وقوع آخرت کے منکر بھی ان کی نظر دُنیا ہی پر مقصور[۱] رہی اور) انہوں نے اپنے دلوں[۲] میں یہ غور نہیں کیا کہ اللہ تعالیٰ نے آسمانوں اور زمین کو اور ان چیزوں کو جو اُن کے درمیان میں ہیں کسی حکمت ہی سے اور ایک میعاد معین (تک) کے لیے پیدا کیا ہے (جیسا اُس نے آیات میں خبر دی ہے کہ اُن حکمتوں میں سے ایک مجازاۃ ہے اور میعاد معین قیامت ہے اگر اپنے دلوں میں غور کرتے تو ان واقعات کا امکان عقل سے اور اُن کا وقوع نقل سے اور اُس نقل کا صدق صفت اعجاز سے منکشف ہو جاتا اور آخرت کے منکر نہ ہوتے مگر غور نہکرنے سے منکر ہو رہے ہیں) اور (یہی کیا اور) بہت سے آدمی اپنے رب کے ملنے کے منکر ہیں کیا یہ لوگ (کبھی گھر[۳] سے نہیں نکلے اور) زمین میں چلے پھرے نہیں جسمیں دیکھتے بھالتے کہ جو (منکر) لوگ ان سے پہلے ہو گذرے ہیں اُن کا (آخری) انجام کیا ہوا (کیفیت اُن کی یہ تھی کہ) وہ ان سے قوت میں بھی بڑھے ہوئے تھے اور انہوں نے زمین کو بھی (ان سے زیادہ) بویا جوتا تھا اور جتنا انہوں نے (سامان اور مکان سے) اُس کو آباد کر رکھا ہے اس سے زیادہ انہوں نے اُس کو آباد کیا تھا اور اُن کے پاس بھی اُن کے پیغمبر معجزے لے کر آئے تھے (جن کو انہوں نے نہیں مانا اور عذاب سے ہلاک[۴] ہوئے جن کی ہلاکت کے آثار اُن کے دیار سے جو طریق شام میں ملتے ہیں نمودار ہیں) سو (اس ہلاکت میں) خدا تعالےٰ ایسا نہ تھا کہ اُن پر ظلم کرتا ولیکن وہ تو خود ہی اپنی جانوں پر ظلم کر رہے تھے (کہ انکار رسل کا کر کے مستحق ہلاک ہوئے یہ تو اُن کی حالت دُنیا میں ہوئی اور) پھر (آخرت میں) ایسے لوگوں کا انجام جنہوں نے (ایسا) بُرا کام (یعنی رسل کا انکار) کیا تھا بُرا ہی ہوا (محض) اُس[۵] وجہ سے کہ انہوں نے اللہ تعالیٰ کی آیتوں کو (یعنی احکام و اخبار کو) جھٹلایا تھا اور (تکذیب سے بڑھ کر یہ کہ) اُن کی ہنسی اُڑاتے تھے (وہ انجام سزائے دوزخ ہے) ربط اوپر جہل انکار آخرت پر توبیخ تھی آگے آخرت کا وقوع مع بیان مآل انکار و تکذیب اور ایمان و تصدیق کے مذکور ہے۔

ملحقات الترجمہ

[۱] قولہ فی اولم یتفکروا مقصور رہی اشارۃ الی تقدیر للعطوف علیہ ای اقصروا انظارہم علی الدنیا فلم یتفکروا ۱۲

[۲] قولہ فی انفسہم اپنے دلوں اشارۃ الی ان الظرف للات التفکر لا محلہ وزیادتہ للمبالغۃ والتقریر کقولہ اعتقدت بقلبی ۱۲

[۳] قولہ فی اولم یسیروا گھر سے اشارۃ الی تقدیر المعطوف علیہ ای اقعدوا فی بیوتہم ولم یسیروا ۱۲

[۴] قولہ فی فما کان اللہ ہلاک ہوئے اشارۃ الی ان الفاء فی فما کان اللہ فصیحۃ ۱۲

[۵] قولہ فی ان کذبوا اُس وجہ سے اشارۃ الی تقدیر اللام او الباء ۱۲

# اخبار از وقوع آخرت و جزا و سزا در ان

اَللّٰهُ يَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝ وَيَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ يُبْلِسُ الْمُجْرِمُوْنَ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهُمْ مِّنْ شُرَكَآئِهِمْ شُفَعٰٓؤُا وَكَانُوْا بِشُرَكَآئِهِمْ كٰفِرِيْنَ ۝ وَيَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ يَوْمَئِذٍ يَّتَفَرَّقُوْنَ ۝ فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَهُمْ فِيْ رَوْضَةٍ يُّحْبَرُوْنَ ۝

**اللغات**

قولہ یحبرون فی القاموس الحبر بالفتح السرور کالحبور والحبرۃ والحبر محرکۃ ما جبر کسرہ اھ ۱۲

**البلاغۃ** قولہ ترجعون فیہ التفات قولہ یوم تقوم الساعۃ الثانی اعید للتہویل قولہ یومئذ یتفرقون ہل ان الیوم وفائدتہ تہویل اثر تہویل ۱۲

وَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَلِقَآئِ الْاٰخِرَةِ فَاُولٰٓئِكَ فِي الْعَذَابِ مُحْضَرُوْنَ ۝ فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ حِيْنَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور جن لوگوں نے کفر کیا تھا | اور ہماری آیتوں کو اور آخرت کے پیش آنے کو جھٹلایا تھا | وہ لوگ عذاب میں گرفتار ہوں گے | سو تم اللہ کی تسبیح کیا کرو |

تُمْسُوْنَ وَحِيْنَ تُصْبِحُوْنَ ۝ وَلَهُ الْحَمْدُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَعَشِيًّا وَّحِيْنَ تُظْهِرُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| شام کے وقت اور صبح کے وقت | اور تمام آسمان اور زمین میں اسی کی حمد ہوتی ہے | اور بعد زوال اور ظہر کے وقت |

وَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَلِقَآئِ الْاٰخِرَةِ فَاُولٰٓئِكَ فِي الْعَذَابِ مُحْضَرُوْنَ ۝ اللہ تعالیٰ خلق کو اول بار بھی پیدا کرتا ہے پھر وہی دوبارہ بھی اس کو پیدا کرے گا پھر (پیدا ہونے کے بعد) اسی کے پاس (حساب کتاب کے لیے) لائے جاؤ گے اور جس روز قیامت قائم ہوگی (جس میں اعادۂ مذکور ہونے والا ہے) اس روز مجرم (یعنی کافر) لوگ (بازپرس کے وقت) حیرت زدہ رہ جاویں گے (یعنی کوئی معقول بات ان سے بن نہ پڑیگی) اور ان کے (تراشے ہوئے) شریکوں میں سے (جنکو شریک عبادت بناتے تھے) ان کا کوئی سفارشی نہ ہوگا اور (اس وقت خود) یہ لوگ (بھی) اپنے شریکوں سے منکر ہو جاویں گے (کہ واللہ ربنا ما کنا مشرکین) اور جس روز قیامت قائم ہوگی اس روز (علاوہ واقعہ مذکورہ کے ایک واقعہ یہ بھی ہوگا کہ مختلف طریقوں کے) سب آدمی جدا جدا ہو جاویں گے یعنی جو لوگ ایمان لائے تھے اور انہوں نے اچھے کام کیے تھے وہ تو (بہشت کے) باغ میں مسرور ہونگے اور جن لوگوں نے کفر کیا تھا اور ہماری آیتوں کو اور آخرت کے پیش آنے کو جھٹلایا تھا وہ لوگ عذاب میں گرفتار ہونگے (یہ معنے ہیں جدا جدا ہونے کے) ربط اوپر ایمان و عمل صالح کی فضیلت یعنی اس پر جنت کے ترتب کا ذکر تھا آگے ایک خاص عنوان جامع سے ایمان و عمل صالح کی ترغیب ہے کیونکہ تسبیح و تحمید جو آگے مذکور و مامور بہ ہے ایک صراحۃً دوسری اشارۃً جامع[2] ہے جمیع انواع عبادات کو جس کی فرد اعظم نماز ہے جس سے ذکر اوقات کو خاص مناسبت و تعلق ہے۔

## امر تنزیہ و تحمید

فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ حِيْنَ تُمْسُوْنَ وَحِيْنَ تُصْبِحُوْنَ ۝ وَلَهُ الْحَمْدُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَعَشِيًّا وَّحِيْنَ تُظْهِرُوْنَ ۝ (جب ایمان و عمل صالح کی فضیلت تم کو معلوم ہوگئی) سو تم اللہ کی تسبیح (اعتقاداً و جاناً بھی جس میں ایمان آگیا اور قولاً و لساناً بھی جس میں اقرار و دیگر اذکار آگئے اور عملاً و ارکاناً بھی جس میں تمام عبادتیں عموماً اور نماز خصوصاً آگئیں غرض تم اللہ کی تسبیح ہر وقت) کیا کرو (اور خصوصاً) شام کے وقت اور صبح کے وقت اور اللہ کی تسبیح کرنے کا جو حکم ہوا ہے تو وہ واقعی اس کا مستحق بھی ہے کیونکہ) تمام آسمان اور زمین میں اسی کی حمد ہوتی ہے (یعنی آسمان میں فرشتے اور زمین میں بعض اختیاراً اور بعض اضطراراً اس کی حمد و ثنا کرتے ہیں کقولہ تعالیٰ وان من شیء الا یسبح بحمدہ پس جب وہ ایسا محمود الصفات کامل الذات ہے تو تم کو بھی ضرور اس کی تسبیح کرنا چاہیئے) اور بعد زوال (بھی تسبیح کیا کرو) اور ظہر کے وقت (بھی تسبیح کیا کرو کہ یہ اوقات تجدد نعمت و زیادت ظہور آثار قدرت کے ہیں ان میں تجدید تسبیح کی مناسب ہے بالخصوص نماز کے لیے بھی اوقات مقرر ہیں چنانچہ مسا میں مغرب و عشا آگئی اور عشی میں ظہر و عصر دونوں داخل تھے مگر ظہر صراحۃً مذکور ہے اس لیے صرف عصر مراد رہ گئی اور صبح بھی تصریحاً مذکور ہے) ربط سرخی بالا سے اوپر وقوع آخرت کا ذکر تھا چونکہ کفار مشرکین اس کے امکان ہی کا انکار کرتے تھے اس لیے آگے اس کے امکان اور صحت کے ثابت کرنے کے لیے دلائل قدرت بیان فرماتے ہیں اور درمیان میں تسبیح و تحمید کا ذکر آگیا تھا توجیہ استدلال یہ ہے کہ وقوع ساعت فی نفسہ امر ممکن ہے کیونکہ کوئی دلیل اس کے امتناع کی نہیں اور اگر استبعاد کا شبہہ ہو تو جو امور قدرت سے واقع ہوئے ہیں یہ قیامت ان سے زیادہ مستبعد نہیں ہے پس قبول وجود میں سب مساوی پھر قدرت ذاتی ہے جس کی نسبت سب مقدورات سے مساوی اور بعد ثبوت امکان و دفع استبعاد نقل صحیح مخبر ہے وقوع سے پس وقوع اس کا ضروری اگلا رکوع پورا اسی مضمون میں ہے

**ملحقات الترجمۃ**

[1] قولہ فی فاما الذین یعنی اشارۃ الی الفاء للتفصیل ۱۲

[2] قولہ فی التمہید جامع اما التسبیح فقد لا اریدبہ جمیع الانواع اطلاقا للخاص علی العام واما مع الحمد لونظر الی کونہ مامورا بہ ایضا ولو اشارۃ ۱۲

**النحو** قولہ عشیا عطف علی حین تمسون ۱۲

**البلاغۃ** قولہ عشیا تقدیمہ فی الذکر علی الظہر مع رعایۃ الترتیب فی الباقی اما لرعایۃ الفاصلۃ واما لان العصر بالنسبۃ الی الظہر کالمساء بالنسبۃ الی الصباح فلما قدم المساء علی الصباح للترتیب الوجودی قدم العصر علی الظہر لنکتۃ المشبہ وتغییر الاسلوب فی عشیا لما انہ لا یجیٔ منہ الفعل بمعنے الدخول فی العشی کالمساء والصباح والظہیرۃ ۱۲

قطع تعلق قولاً و فعلاً کرتے گئے۔ آگے اُس بیزاری کا بیان ہے کہ ہم تمھارے (یعنی کفار اور اُنکے معبودین کے) منکر ہین (یعنی تمھارے عقائد اور معبودات کی عبادت کے منکر ہین یہ تو تبری باعتبار عقیدہ کے ہے) اور (تبری باعتبار معاملہ اور برتاؤ کے یہ ہو کہ) ہم مین اور تم مین ہمیشہ کے لیے عداوت اور بغض (زیادہ ظاہر ہوگیا (کیونکہ بناء عداوت کی اختلاف عقائد ہے اور اب اُسکا زیادہ اعلان ہوگیا تو عداوت کا بھی زیادہ اظہار ہوگیا۔ عداوت اور بغض متقارب ہین اور دونون کا جمع کرنا تاکید کے لیے۔ اور یہ عداوت ہکو تم سے ہمیشہ رہیگی) جبتک تم اللہ واحد پر ایمان نہ لاؤ (غرض ابراہیم علیہ السلام اور اُن کے متبعین نے کفار سے صاف قطع تعلق کردیا) لیکن ابراہیم (علیہ السلام) کی اتنی بات تو اپنے باپ سے ہوئی تھی (جو ظاہر مین موہم تعلق کو ہے) کہ مین تمہارے لئے استغفار ضرور کرونگا اور تمہارے لیے (استغفار سے زیادہ) مجکو خدا کے آگے کسی بات کا اختیار نہین (کہ دعا قبول ہی کرالون یا باوجود ایمان نہ لانے کے تم کو عذاب سے بچالون۔ مطلب یہ کہ اتنی بات تو البتہ ابراہیم علیہ السلام نے کہی تھی جسکا مطلب تم مین سے بعض لوگ مطلق استغفار سمجھ گئے حالانکہ یہان استغفار کے دوسرے معنے ہین یعنی طلب ہدایت جسکی سبکو اجازت ہے اور واقع مین وہ قطع تعلق کے خلاف بھی نہین مگر ظاہری صورت تعلق اور ظاہری معنے استغفار کے اعتبار سے صورۃً اسکو مستثنی کیاجاتا ہے اور مستثنی لفظاً ہرچند کہ مجموعہ لاستغفرن اور ما املک الخ ہے لیکن استثناء مجموعہ کا باعتبار جزو اول کے ہے اور جزو ثانی تبعاً آگیا ہے اور تحقیق امر استغفار کی آخر سورۂ برات مین گذری ہے۔ یہ گفتگو تو ابراہیم علیہ السلام کی اپنی قوم سے ہوئی آگے اُن کی دعا کا مضمون ہے یعنی کفار سے قطع تعلق کرکے اُنہون نے اس بارہ مین حق تعالٰے سے عرض کیا کہ) اے ہمارے پروردگار ہم (اس اظہار عداوت مع الکفار مین) آپ پر توکل کرتے ہین اور) کفایت مہمات دارین وحفاظت شرور وآفات مین ونیز ایمان لانے مین) آپ ہی کی طرف رجوع کرتے ہین اور (اعتقاد رکھتے ہین کہ) آپ ہی کی طرف (سبکو) لوٹنا ہے (پس اس اعتقاد کی وجہ سے ہم نے جو کچھ تبری وغیرہ کی ہے محض خلوص سے کی ہے اُسمین کوئی غرض دنیوی نہین اور اس سبب سے مقصود تفاخر نہین بلکہ عرض حال بغرض سوال ہے اور) اے ہمارے پروردگار ہمکو کافرون کا تختہ مشق نہ بنا (یعنی ہم پر اس تبری سے یہ کافر ظلم نہ کرنے پاوین) اور اے ہمارے پروردگار ہمارے گناہ معاف کردیجیے بیشک آپ زبردست حکمت والے ہین (اور ہر طرح کی آپکو قدرت حاصل ہے یہ دونون دعائین بمنزلہ غایت کے ہین اول دعاؤن کے لیے ایک غایت باعتبار دنیا کے ایک باعتبار آخرت کے پس لاتجعلنا کو توکلنا سے زیادہ تعلق ہے اور واغفر لنا کو الیک المصیر سے اور اپنا امتثال مشترک کے ہے آگے دوسرے عنوان سے اہتمام کے لیے تحریض مذکور کی تاکید ہے کہ) بیشک ان لوگون مین (یعنی ابراہیم علیہ السلام اور اُن کے متبعین مین) تمہارے لیے یعنی ایسے شخص کے لئے عمدہ نمونہ ہے جو اللہ (کے سامنے جانے) کا اور قیامت کے دن (کے آنے) کا اعتقاد رکھتا ہو (یعنی یہ اعتقاد مقتضی ہے اس بارہ مین اتباع ابراہیمی کو اور سابق مین یہ مضمون بلحاظ حال مقتدی بہ کے ہے اور یہان بلحاظ مقتضی اقتدار کے ہے پس تکرار نہین) اور (آگے دوسرے طرز پر وعید ہے جیسے اس سے پہلے ومن یفعلہ مین وعید آچکی ہے یعنی) جو شخص (اس حکم سے) روگردانی کریگا سو (اُسی کا ضرر رہوگا کیونکہ) اللہ تعالٰی (تو) بالکل بے نیاز اور (بوجہ جامع الکمالات ہونے کے) سزاوار حمد ہے (پس وہان استکمال بالغیر وانتفاع بعبادت المخلوق کا احتمال ہی نہین۔ اور چونکہ کچھ اُنکی عداوت سے مسلمانون کو فکر ہوسکتی تھی کچھ قطع قرابات سے طبعاً رنج ہوسکتا تھا اس لیے بطور بشارت کے آگے پیشین گوئی فرماتے ہین کہ) اللہ تعالٰے سے امید ہے (یعنی وہ اُدھر سے وعدہ ہے) کہ تم مین اور اُن لوگون مین جنسے تمہاری عداوت ہے دوستی کردے (گو بعض ہی سے سہی یعنی اُنکو مسلمان کردے جس سے عداوت مبدل بہ صداقت ہوجاوے) اور (اسکو کچھ بعید نہ سمجھو کیونکہ) اللہ کو بڑی قدرت ہے (چنانچہ فتح مکہ کے روز بہت آدمی خوشی سے مسلمان ہوگئے مطلب یہ کہ اول تو اگر قطع تعلق ہمیشہ کے لیے ہوتا تب بھی بوجہ مامور بہ ہونے کے واجب العمل تھا پھر خاصکر جبکہ تھوڑی ہی مدت کے لیے کرنا پڑے اور پھر مشارکت فی الایمان سے دوستی اور تعلق بدستور عود کرآوے غرض ہر طرح قطع تعلق ضروری ہوا) اور (ابتک جو کسی سے اس حکم کے خلاف خطا ہوگئی ہے جس سے وہ اب تائب ہوچکا تو) اللہ تعالٰی (اُس کے لیے) غفور رحیم ہے (اور یہانتک تو دوستانہ تعلقات کی نسبت حکم فرمایا تھا کہ اُنکا قطع واجب ہے آگے محسنانہ تعلقات کے حکم کی تفصیل فرماتے ہین وہ یہ کہ) اللہ تعالٰی تمکو اُن لوگون کے ساتھ احسان اور انصاف کا برتاؤ کرنے سے منع نہین کرتا جو تم سے دین کے بارہ مین نہین لڑے اور تمکو تمہارے گھرون سے نہین نکالا (مراد وہ کافر ہین جو ذمی یا مصالح ہون یعنی محسنانہ برتاؤ اُن سے جائز ہے اور اسی کو منصفانہ برتاؤ فرمادیا پس انصاف سے مراد خاص انصاف ہے یعنی خاص اُنکی ذمیت یا مصالحت کے اعتبار سے انصاف مقتضی اسکو ہے کہ اُن کے ساتھ احسان سے دریغ نہ کیاجاوے ورنہ مطلق انصاف تو ہر کافر بلکہ جانور کے ساتھ بھی واجب ہے۔ آگے ترغیب ہے اس برتاؤ کی کہ) اللہ تعالٰے انصاف کا برتاؤ کرنے والون سے محبت رکھتے ہین (البتہ) صرف اُن لوگون کے ساتھ دوستی (یعنی بر واحسان) کرنے سے اللہ تعالٰی تمکو منع کرتا ہے جو تم سے

ملحقات الترجمة
۱؎ قولہ فی ما املک خدا کے آگے باخذ بحاصل الترجمة ۱۲

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا جَآءَكُمُ الْمُؤْمِنٰتُ مُهٰجِرٰتٍ فَامْتَحِنُوْهُنَّ ؕ اَللّٰهُ اَعْلَمُ بِاِيْمَانِهِنَّ ۚ فَاِنْ عَلِمْتُمُوْهُنَّ مُؤْمِنٰتٍ

اے ایمان والو جب تمہارے پاس مسلمان عورتین ہجرت کرکے آوین تو تم اونکا امتحان کر لیا کرو اُن کے ایمان کو اللہ ہی خوب جانتا ہے پس اگر اُنکو مسلمان سمجھو تو اُنکو کفار کی طرف واپس

فَلَا تَرْجِعُوْهُنَّ اِلَى الْكُفَّارِ ؕ لَا هُنَّ حِلٌّ لَّهُمْ وَلَا هُمْ يَحِلُّوْنَ لَهُنَّ ؕ وَاٰتُوْهُمْ مَّآ اَنْفَقُوْا ؕ وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ

مت کرو نہ تو وہ عورتین اُن کافرون کے لیے حلال ہین اور نہ وہ کافر اِن عورتون کے لیے حلال ہین اور ان کافرون نے جو کچھ خرچ کیا ہو وہ اُنکو ادا کر دو اور تمکو اُن عورتون

اَنْ تَنْكِحُوْهُنَّ اِذَآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ ؕ وَلَا تُمْسِكُوْا بِعِصَمِ الْكَوَافِرِ وَسْـَٔلُوْا مَآ اَنْفَقْتُمْ وَلْيَسْـَٔلُوْا مَآ اَنْفَقُوْا ؕ

نکاح کر لینے مین کچھ گناہ نہوگا جبکہ تم اونکے مہر اُنکو دیدو اور تم کافر عورتون کے تعلقات کو باقی مت رکھو اور جو کچھ تمنے خرچ کیا ہو مانگ لو اور جو کچھ اُن کافرون نے خرچ کیا ہو وہ مانگ لین

ذٰلِكُمْ حُكْمُ اللّٰهِ ؕ يَحْكُمُ بَيْنَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝ وَاِنْ فَاتَكُمْ شَيْءٌ مِّنْ اَزْوَاجِكُمْ اِلَى الْكُفَّارِ فَعَاقَبْتُمْ فَاٰتُوا

یہ اللہ کا حکم ہے وہ تمہارے درمیان فیصلہ کرتا ہے اور اللہ بڑا علم اور حکمت والا ہے اور اگر تمہاری بیبیون مین سے کوئی بی بی کافرون مین رہجانے سے تمہارے ہاتھ نہ آوے پھر تمہاری نوبت آوے تو جنکی بیبیان

الَّذِيْنَ ذَهَبَتْ اَزْوَاجُهُمْ مِّثْلَ مَآ اَنْفَقُوْا ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْٓ اَنْتُمْ بِهٖ مُؤْمِنُوْنَ ۝ يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ اِذَا جَآءَكَ الْمُؤْمِنٰتُ

ہاتھ سے نکل گئین جتنا اونہون نے خرچ کیا تھا اُس کے برابر تم اُنکو دیدو اور اللہ سے کہ جسپر تم ایمان رکھتے ہو ڈرتے رہو اے پیغمبر جب مسلمان عورتین آپ کے پاس آوین

يُبَايِعْنَكَ عَلٰٓى اَنْ لَّا يُشْرِكْنَ بِاللّٰهِ شَيْـًٔا وَّلَا يَسْرِقْنَ وَلَا يَزْنِيْنَ وَلَا يَقْتُلْنَ اَوْلَادَهُنَّ وَلَا يَاْتِيْنَ بِبُهْتَانٍ يَّفْتَرِيْنَهٗ

کہ آپ سے ان باتون پر بیعت کرین کہ اللہ کے ساتھ کسی شے کو شریک نہ کرین گی اور نہ چوری کرین گی اور نہ بدکاری کرین گی اور نہ اپنے بچون کو قتل کرین گی اور نہ کوئی بہتان کی اولاد لاوینگی جسکو اپنے

بَيْنَ اَيْدِيْهِنَّ وَاَرْجُلِهِنَّ وَلَا يَعْصِيْنَكَ فِيْ مَعْرُوْفٍ فَبَايِعْهُنَّ وَاسْتَغْفِرْ لَهُنَّ اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

ہاتون اور پاؤن کے درمیان بنالیوین اور مشروع باتون مین وہ آپ کے خلاف نہ کرین گی تو آپ اُنکو بیعت کر لیا کیجیے اور اُنکے لیے اللہ سے مغفرت طلب کیا کیجیے بیشک اللہ غفور رحیم ہے

دین کے بارہ مین لڑے ہون (خواہ بالفعل یا بالعزم) اور تمکو تمہارے گھرون سے نکالا ہو اور (اگر نکالا ابھی نہ ہو لیکن) تمہارے نکالنے مین (نکالنے والون کی مدد کی ہو یعنی اُن کے ساتھ شریک ہون بالفعل یا بالعزم اسمین سب حربی غیر مصالح آگئے) اور مراد دوستی سے بقرینہ آیت اولے کے بر و اقساط ہے اسکو دوستی کہنا بنکتہ تنفیر یا این معنے ہے کہ یہ دشمنی نہین پس دوستی کے ایک معنے وجودی ہین وہ تو ہر کافر سے ممنوع ہے دوسرے معنی عدمی ہین یعنی عدم عداوت وہ غیر اہل حرب سے جائز اور اہل حرب سے ناجائز) اور جو شخص ایسون سے دوستی (کا برتاؤ بالمعنے المذکور) کریگا سو وہ لوگ گنہگار ہونگے **ف** تفصیل موالاۃ واحسان مع الکفار کی سورہ آل عمران آیت لا یتخذ المؤمنون الخ کی تفسیر مین گذر چکی ہے **ربط** تمہید مین گذر چکا۔

## قطع تعلق مناکحت بین المؤمنین والمشرکین وامتحان ایمان

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا جَآءَكُمُ الْمُؤْمِنٰتُ مُهٰجِرٰتٍ فَامْتَحِنُوْهُنَّ ؕ اَللّٰهُ اَعْلَمُ بِاِيْمَانِهِنَّ ۚ فَاِنْ عَلِمْتُمُوْهُنَّ مُؤْمِنٰتٍ فَلَا تَرْجِعُوْهُنَّ اِلَى الْكُفَّارِ ؕ لَا هُنَّ حِلٌّ لَّهُمْ وَلَا هُمْ يَحِلُّوْنَ لَهُنَّ ؕ وَاٰتُوْهُمْ مَّآ اَنْفَقُوْا ؕ وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اَنْ تَنْكِحُوْهُنَّ اِذَآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ ؕ وَلَا تُمْسِكُوْا بِعِصَمِ الْكَوَافِرِ وَسْـَٔلُوْا مَآ اَنْفَقْتُمْ وَلْيَسْـَٔلُوْا مَآ اَنْفَقُوْا ؕ ذٰلِكُمْ حُكْمُ اللّٰهِ ؕ يَحْكُمُ بَيْنَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝ وَاِنْ فَاتَكُمْ شَيْءٌ مِّنْ اَزْوَاجِكُمْ اِلَى الْكُفَّارِ فَعَاقَبْتُمْ فَاٰتُوا الَّذِيْنَ ذَهَبَتْ اَزْوَاجُهُمْ مِّثْلَ مَآ اَنْفَقُوْا ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْٓ اَنْتُمْ بِهٖ مُؤْمِنُوْنَ ۝ يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ اِذَا جَآءَكَ الْمُؤْمِنٰتُ يُبَايِعْنَكَ عَلٰٓى اَنْ لَّا يُشْرِكْنَ بِاللّٰهِ شَيْـًٔا وَّلَا يَسْرِقْنَ وَلَا يَزْنِيْنَ وَلَا يَقْتُلْنَ اَوْلَادَهُنَّ وَلَا يَاْتِيْنَ بِبُهْتَانٍ يَّفْتَرِيْنَهٗ بَيْنَ اَيْدِيْهِنَّ وَاَرْجُلِهِنَّ وَلَا يَعْصِيْنَكَ فِيْ مَعْرُوْفٍ فَبَايِعْهُنَّ وَاسْتَغْفِرْ لَهُنَّ اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ (یہ آیتین بھی ایک خاص موقع کے متعلق ہین اور وہ موقع صلح حدیبیہ کا ہے جسکا بیان آغاز سورہ فتح مین ہوا ہے۔

**اللغات** العصم جمع عصمۃ ہی ما یعتصم بہ من عقد و سبب والمراد النہی من ابقاء علقۃ من علق الزوجیۃ اصلا فعاقبتم من اعقبۃ لا من العقاب ہی فی الاصل النوبۃ فی الرکوب ای فجارت عقبتکم واخرتہ فی الترجمۃ عن الزجاج الخ فعاقبتم فغنمتم وحقیقتہ فاصبتم فی القتال بعقوبۃ حتی غنمتم قولہ بین ایدیہن الخ الردح من القرار وذلک ان الولد اذا وضعتہ الام سقط بین یدیہا و رجلیہا ۱۲

منجملہ اُن شرطون کے جو صلح نامہ مین لکھی گئی تھین ایک شرط یہ بھی تھی کہ جو شخص مسلمانون مین سے کافرون کی طرف چلا آوے وہ واپس نہ دیا جاوے اور جو شخص کافرون مین سے مسلمانون کی طرف چلا جاوے وہ واپس دیدیا جاوے چنانچہ بعضے مسلمان مرد آئے اور وہ واپس کردیئے گئے پھر بعضی عورتین مسلمان ہوکر آئین اُن کے اقارب نے اُنکی واپسی کی درخواست کی اسپر آیتین حدیبیہ مین نازل ہوئین جس مین عورتون کے واپس کرنے کی ممانعت کی گئی پس عموم مضمون صلح نامہ کا اس سے مخصوص اور منسوخ ہوگیا اور ایسی عورتون کے باب مین کچھ خاص احکام مقرر کیئے گئے اور اُن کے ساتھ کچھ احکام ایسی عورتون کے باب مین مقرر ہوئے جو پہلے مسلمانو کے نکاح مین تھین مگر اسلام نہ لائین اور مکہ ہی مین رہ گئین اور چونکہ مدار اُن احکام کا ان عورتون کا مسلمان ہونا ہے اس لیے طریق امتحان بھی تبلایا گیا۔

اور خلاصہ اُن احکام کا یہ ہے **حکم اول** جو عورت دارالحرب سے مسلمان ہوکر آجاوے اُسکا نکاح شوہر کافر سے فوراً ٹوٹ گیا۔ اسیطرح جس حربیہ کا شوہر مسلمان ہو جاوے اُسکا نکاح بھی فوراً ٹوٹ جاویگا **حکم دوم** پہلی عورت کا نکاح مسلمان مرد سے جائز ہے اگر وہ حاملہ ہو تو بعد وضع حمل بالاجماع اور اگر غیر حاملہ ہو تو امام صاحب کے نزدیک بلا عدت اور صاحبین کے نزدیک بعد عدت اور دوسری عورت پر کسی کے نزدیک عدت نہین اور یہ دونون حکم اب بھی باقی ہین **حکم سوم** پہلی عورت کو پہلے شوہر نے جسقدر مہر دیا ہو مسلمان وہ مہر اُس شوہر کافر کو واپس کردین اگر کوئی خاص شخص نکاح کرے تو وہ واپس کرے ورنہ بیت المال سے دیدیا جاوے یہ حکم خاص تھا اسی واقعہ کے ساتھ بلحاظ صلح کے کہ اہل صلح کا ضرر نہ ہو اور نیز اُنکو اشتعال نہ ہو جس سے صلح ٹوٹ جاوے اب یہ حکم باقی نہین **حکم چہارم** اسیطرح کفار دوسری عورت کا مہر مسلمان شوہر کو ادا کرین یہ حکم بھی مخصوص تھا اوسی واقعہ کے ساتھ **حکم پنجم** اگر کفار ایسی عورتون کا مہر اُن کے مسلمان شوہرون کو واپس نہ کرین تو جو مہر کفار کا مسلمانون کے ذمہ واجب الادا ہو وہ اُن کفار کی جگہ اِن مسلمان شوہرون کو دیدیا جاوے برابری کی صورت مین تو کچھ تکلف نہین اور کمی و بیشی مین یہ حکم تھا کہ جو کفار کا بچے وہ کفار کو دیدیا جاوے اور جو اپنا رہے اُسکا مطالبہ اُن سے کیا جاوے اور یہ حکم بھی مخصوص تھا اُسی واقعہ کے ساتھ اور دلیل ان بعض احکام کے مخصوص ہونے کی اجماع ہے اور نیز یہ کہ خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اور جگہ یہ برتاؤ نہین کیا۔ اور بقیہ احکام ہدایہ وغیرہ سے اور روایات درمنثور سے منقول ہین البتہ حکم سوم مین جو بیت المال سے دلانے کو لکھا ہے یہ ایک اور تفسیر سے منقول ہے۔ اور اگر یہ شبہ ہو کہ اس تخصیص و نسخ سے عہد عام کا نقض ہوگیا اور نقض جائز نہین۔ جواب یہ ہے کہ نقض بمعنے غدر جائز نہین اور بلا غدر نفس صلح ہی کا رفع جائز تھا اور کسی خاص جزو کا رفع تو اُس سے اہون واخف ہے اور فریق ثانی کو اسمین مجبور نہین کیا گیا وہ اگر نہ مانتے تو بیش برین نیست کہ صلح مرتفع ہو جاتی پھر اسمین کوئی محذور لازم نہین آتا لیکن جب فریق ثانی نے بھی مان لیا خواہ اپنی کچھ مصلحت سمجھکر خواہ اس خیال سے کہ مردون کے اجتماع سے تو اندیشہ محاربہ کا ہے مگر عورتین اگر واپس نہ کی گئین تو اُنسے کوئی اندیشہ نہین تو مان لینے کے بعد صلح متفق علیہ بھی ہوگئی پھر بعد واپسی حدیبیہ کے بھی بعض عورتین آئی تھین وہ بھی اس حکم مین شامل رہین کذا فی الدر المنثور ایضا پس بخطاب عام ارشاد فرماتے ہین کہ) اے ایمان والو جب تمہارے پاس مسلمان عورتین (دارالحرب سے) ہجرت کرکے آوین (خواہ مدینہ مین کہ دارالاسلام ہے خواہ حدیبیہ مین کہ معسکر اسلام حکم دارالاسلام مین ہے کما فی کتاب الحدود من الہدایہ) تو تم اُن (کے مسلمان ہونے) کا امتحان کرلیا کرو (جسکا طریقہ آگے خطاب خاص یا ایہا النبی مین آتا ہے اور اُس امتحان مین ظاہری ایمان پر اکتفا کیا کرو کیونکہ اُن کے (حقیقی) ایمان کو (تو) اللہ ہی خوب جانتا ہے (تمکو تحقیق ہو ہی نہین سکتا) پس اگر اُنکو (اُس امتحان کی رو سے) مسلمان سمجھو تو اُنکو کفار کی طرف واپس مت کرو (کیونکہ) نہ تو وہ عورتین اُن کافرون کے لیے حلال ہین اور نہ وہ کافر اُن عورتون کے لیے حلال ہین (کیونکہ مسلمان عورت کا نکاح کافر مرد سے مطلقاً نہین رہتا موافق حکم اول کے) اور (اس صورت مین) اُن کافرون نے جو کچھ (مہر کے بابت اُن عورتون پر) خرچ کیا ہو وہ اُنکو ادا کردو (موافق حکم سوم) اور تمکو اُن عورتون سے نکاح کرنے مین کچھ گناہ نہ ہوگا جبکہ تم اُن کے مہر اُنکو دیدو (ادا یا التزاما اور یہ قید بیان شرطیت کے لیے نہین کیونکہ جواز نکاح موقوف نہین ہے ادا یا التزام مہر پر بلکہ بیان لزوم کے لیے ہے یعنی مہر لوازم نکاح سے ہے خواہ مسمی ہو یا نہ ہو اور خواہ بالمعنی المتبادر ہو یا کپڑون کا جوڑہ ہو و ہو المذکور فی قولہ تعالی لاجناح علیکم ان طلقتم النساء مالم تمسوہن او تفرضوا لہن فریضۃ ومتعوہن) اور (اے مسلمانو تم کافر عورتون کے تعلقات کو باقی مت رکھو (یعنی جو تمہاری بیبیان دارالحرب مین کفر کی حالت مین رہ گئین اُنکا نکاح تم سے زائل ہوگیا اُن کے تعلقات کا کوئی اثر باقی مت سمجھو حتے کہ ایسے مرد کو فوراً ایسی عورتون سے بھی نکاح جائز ہے جن سے اُس متروکہ کی مدت مین جائز نہ ہوتا کیونکہ عدت بھی واجب نہین ہے موافق جزو اخیر حکم دوم اور بعض صحابہ کا طلاق دینا باوجود عدم احتیاج الی الطلاق کے اور آپ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا بشرطیکہ آپکو اطلاع ہوا انکار نہ فرمانا شاید اس لیے ہو کہ طلاق بالمعنے اللغوی ہو جسکا حاصل اظہار متارکت ہے) اور

ع ۲/۷ ۸

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَوَلَّوْا قَوْمًا غَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ قَدْ يَئِسُوْا مِنَ الْاٰخِرَةِ كَمَا يَئِسَ الْكُفَّارُ مِنْ اَصْحٰبِ الْقُبُوْرِ ۝

اے ایمان والو اُن لوگون سے دوستی مت کرو جنپر اللہ تعالے نے غضب فرمایا ہو کہ وہ آخرت سے ایسے نا امید ہوگئے ہین جیسا کفار جو قبرون مین ہین نا امید ہین

مہرمین خرچ کیا ہو (اُن کافرون سے) مانگ لو (موافق حکم چہارم) اور (اسیطرح) جو کچھ اُن کافرون نے (مہر کے بابت) خرچ کیا ہو وہ (تمسے) مانگ لین (جیسا اوپر ارشاد ہوا ہے آتو ہم ما انفقوا شاید یہ تکرر معنون باختلاف عنوان اس لیے ہو کہ تمہارے ذمہ جو دوسرون کا حق ہوا اُسکو زیادہ موکد سمجھو یہ جو کچھ کہا گیا) اللہ کا حکم ہے (اسکا اتباع کرو) وہ تمہارے درمیان (ایسا ہی مناسب) فیصلہ کرتا ہے اور اللہ بڑا علم اور حکمت والا ہے (علم وحکمت سے مناسب احکام مقرر فرماتا ہے) اور اگر تمہاری بیبیون مین سے کوئی بی بی کافرون مین رہجانے سے (بالکل ہی) تمہارے ہاتھ نہ آوے (یعنی نہ وہ ملے اور نہ اُسکا بدل کہ مہر جو مقتضا تھا حکم چہارم کا اور) پھر (کافرون کو مہر دینے کی) تمہاری نوبت آوے (یعنی موافق حکم سوم کے تمہارے ذمہ کسی کافر کا حق مہر واجب الادا ہو) تو (تم وہ مہر اُن کافرون کو نہ دو بلکہ) جن (مسلمانون) کی بیبیان ہاتھ سے نکل گئین (جنکا ابھی ذکر ہوا فاتکم مین) جتنا (مہر) اُنہون نے (ان بیبیون پر) خرچ کیا تھا اُس کے برابر (اس رقم واجب الادا مین سے) تم اُنکو دیدو (موافق حکم پنجم) اور اللہ سے کہ جسپر تم ایمان رکھتے ہو ڈرتے رہو (اور احکام واجبہ مین خلل مت ڈالو آگے خطاب خاص مین طریق امتحان ایمان کا فرماتے ہین کہ) اے پیغمبر (صلی اللہ علیہ وسلم) جب مسلمان عورتین آپ کے پاس (اس غرض سے) آوین کہ آپ سے ان باتون پر بیعت کرین کہ اللہ کے ساتھ کسی شے کو شریک نہ کرین گی اور نہ چوری کرین گی اور نہ بدکاری کرین گی اور نہ اپنے بچون کو قتل کرین گی اور نہ کوئی بہتان کی اولاد لاوین گی جسکو اپنے ہاتون اور پاؤن کے درمیان (نطفہ شوہر سے جنی ہوئی دعوے کر کے) بنالیوین (جیسا جاہلیت مین بعض عورتون کا دستور تھا کہ کسی غیر کا بچہ اٹھالاتین اور کہدیا کہ میرے خاوند کا ہے۔ اور یا کسی سے بدکاری کی اور اُس نطفہ حرام کو اپنے خاوند کا تبلا دیا کہ اسمین علاوہ گناہ زنا کے الحاق ولد کا ہی غیر ابن الولد کے ساتھ جسپر حدیث مین بھی وعید آئی ہے رواہ ابوداؤد والنسائی) اور مشروع باتون مین وہ آپ کے خلاف نہ کرین گی (اسمین سب احکام شرعیہ آگئے پس) وہ عورتین اگر ان شرطون کو قبول کرلین جنکا اعتقاد شرط ایمان ہے اور التزام عمل شرط کمال ایمان ہے) تو آپ اُنکو بیعت کرلیا کیجیے اور اُن کے لیے اللہ سے (پچھلے گناہون کی) مغفرت طلب کیا کیجیے بیشک اللہ غفور رحیم ہے (مطلب یہ کہ جب ان احکام کے حق اور واجب العمل سمجھنے کا اظہار کرین تو اُنکو مسلمان سمجھیے اور ہرچند کہ خود اسلام ہی سے مغفرت ذنوب ماضیہ ہوجاتی ہے مگر امر بالاستغفار یا تو کمال ترتب آثار مغفرت کے لیے ہے اور یا حاصل اسکا دعا ہے قبول ایمان کی جو ملزوم ہے مغفرت کا)

**ربط** اوپر اور یہانتک بیان تھا مطلق کفار سے تعلقات رکھنے کا جنمین زیادہ مضامین متعلق مشرکین کے تھے آگے کفار یہود سے تعلق رکھنے کے بارہ مین کہ مدینہ مین وہ بکثرت تھے ارشاد ہے

## خاتمہ مناسب فاتحہ در نہی از موالاۃ یہود

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَوَلَّوْا قَوْمًا غَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ قَدْ يَئِسُوْا مِنَ الْاٰخِرَةِ كَمَا يَئِسَ الْكُفَّارُ مِنْ اَصْحٰبِ الْقُبُوْرِ ۱۳ اے ایمان والو اُن لوگون سے بھی دوستی مت کرو جنپر اللہ تعالے نے غضب فرمایا ہے (مراد اس سے یہود ہین لقولہ تعالے فی المائدۃ من لعنہ اللہ وغضب علیہ وجعل منہم القردۃ والخنازیر) کہ وہ آخرت (کے خیر وثواب) سے ایسے نا امید ہوگئے ہین جیسا کفار جو قبرون مین (مدفون) ہین (خیر وثواب آخرت سے) نا امید ہین (جو کافر مرجاتا ہے بوجہ اس کے کہ اُسکو معائنہ آخرت کا ہوجاتا ہے حقیقت امر یقین کے ساتھ مطلع ہوجاتا ہے کہ اب میری ہرگز بخشش نہوگی چونکہ حسب آیت یعرفونہ کما یعرفون ابناءہم آپکی نبوت کو اور اسیطرح مخالف نبی کے کافر اور غیر ناجی ہونے کو خوب جانتے ہین گو عار وحسد کی وجہ سے اتباع نہ کرتے تھے اس لیے اُنکو دل سے یقین تھا کہ ہم ناجی نہین ہین گو شیخی کے مارے ظاہر اسکے خلاف کرتے ہون پس حاصل یہ ہوا کہ جنکی گمراہی ایسی مسلم ہے کہ وہ خود بھی اُسکو دل سے تسلیم کرتے ہین ایسے گمراہون سے تعلق رکھنا کیا ضرور۔ اور یہ نہ سمجھا جاوے کہ جو کہ اشد درجہ کا نہ ہو اُس سے دوستی جائز ہے جواز دوستی سے تو مطلق کفر مانع ہے مگر اس صفت سے وہ عدم جواز اور شدید ہوجاویگا۔ اور شاید تخصیص یہود کی اسلئے ہو کہ مدینہ مین یہود زیادہ تھے اور دوسرے شریر ومفسد بھی بہت تھے) الحمد للہ کہ آج بتاریخ ۲۲ جمادی الاولے ۱۳۲۵ھ روز پنجشنبہ وقت چاشت تفسیر سورہ ممتحنہ کی ختم ہونے سے گیارہوین جلد تفسیر کی ختم ہوئی اللہ تعالی اپنے فضل وکرم سے بارہوین جلد بھی پوری فرمادے آگے سورہ صف کی تفسیر آتی ہے انشاء اللہ تعالی ولاحول ولاقوۃ الا باللہ والصلوۃ والسلام علی رسول اللہ واخوانہ من الانبیاء وہداۃ سبل اللہ

**اللغات** من اصحب القبور ۱۳ من بیانیۃ ۱۲

## منہیہ اولے جلد ۱۱

ص۵ س۱۹ قولہ - یہ بہی مثل قدیمی آلخ اقول لفظ مثل اس لیے بڑھایا کہ کفار جو قرآن کو افک قدیم کہتے تھے ظاہر ہے کہ خود ان کے نزدیک بھی یہ قدیم نہ تہا بلکہ قدیم کے ساتھ تشبیہ دینا مقصود تہا۔

ص۷ س۹ قولہ - ان معروضات کا آلخ اقول ان جملوں کو لفظ معروضات سے اسلیے تعبیر کیا کہ یہ جملے دُعا کے صیغہ سے مذکور ہوئے ہیں۔

ص۱۲ س۲۶ قولہ - وعظ جن اقول بالاضافہ یعنی جنات کا وعظ۔

ص۱۲ س۱ حاشیہ تحتانی یسار قولہ - بہدایۃ غیرہ الی الایمان اقول لمان یہدی غیرہ کما قد ذکر فی شان انکا فرصدہ غیرہ عن الایمان -

ص۱۵ حاشیہ تحتانی یسار س۲ قولہ الی قولہ تمام الروایۃ لم اخرج منک فاعتق الاعداء من عتا علی اللہ فی حرمہ او قتل غیر قاتلہ او قتل بذحول الجاہلیۃ فانزل اللہ تعالی وکاین الآیۃ کذا فی تفسیر ابن جریر -

ص۱۲ س۲۰ قولہ - کفار کی مذمّت اقول یہ مبتدا ہے اور اسکی خبر تہجین کفار کی تخصیص ہے اسی طرح بعد میں اطاعت کا حکم مبتدا اور تحسین مؤمنین پر لفظ تفریع خبر ہے -

ص۲۲ س۱۳ قولہ - اور ہر چند کہ الی قولہ مضائقہ نہیں اقول مطلب یہ کہ اہل ایمان کو جو مخالفت تحذیر کی گئی ہے وہ مخالفت ظاہر ہے کہ از قبیل مخالفت کفار نہیں ہے کہ وہ ایمان میں تہی پھر لا تبطلوا اعمالکم میں یہ کیوں کہا کہ از قبیل مخالفت کفار جواب یہ ہے کہ کفار کی یہ مخالفت مرتبہ بشرط شئی میں ہے اور مرتبہ بشرط شئی مشتمل ہوتا ہے لابشرط شئی کو بھی مکونہ جزءا لہ اور یہ دونوں مخالفتوں میں مشترک ہے اس لیے ایک مخالفت کو دوسری مخالفت کے قبیل سے کہدینا مضائقہ نہیں بلکہ صحیح و موجہ ہے۔

ص۲۹ س۲۹ قولہ - پہلے سے اس لیے کہا آلخ اقول یہ جواب ہے سوال مقدر کا کہ قرآن مجید میں ہے کذٰلکم قال اللہ من قبل - حالانکہ یہ قول کہیں قرآن مجید میں مذکور نہیں کہ انکو مت لیجانا جواب کی تقریر ظاہر ہے -

ص۳۰ س۱۲ قولہ - وجہ بھی سمجھ لیتے - اقول سمجھدار رہنے کا لازم ضروری تو تصدیق وحی تہا باقی سمجھدار ہونے پر وجہ سمجھ لینے کا ترتب گو ضروری نہیں لیکن غالب الوقوع ہوتا -

ص۳۰ س۲ حاشیہ تحتانی میمن قولہ - لفتحۃ آلخ - اقول مؤنث الفتح بمعنی للغلبۃ لاما یقابل الضم والکسر -

ص۴۶ س۲۶ قولہ اس پارہ کے الخ اقول یعنی پارہ نوزدہم کے -

ص۴۹ س۲۲ قولہ مشیت اقول یعنی عباد کی جو یشاؤن کا مدلول ہے -

ص۶۶ س۲۸ قولہ اول بار میں بامعنی پہچاننا ضروری نہیں الخ اقول مطلب یہ کہ ہم جو کہتے ہیں کہ حضور نے اول ہی بار میں پہچان لیا تو اس کا یہ مطلب نہیں کہ کسی کے اِعلام بالکسر یا اَعلام بالفتح کی حاجت نہ ہو اگر یہ مراد ہوتی تو بے شک یہ شبہ صحیح تہا کہ ایسی شناخت تو دوسری تیسری بار میں ہوتی ہے اول بار میں نہیں ہوتی آلخ -

ص۸۳ س۲۷ قولہ - اللہ تعالیٰ کے معلوم کرنے کے لیے اقول یعنی یہاں جو سوال کی نفی کی گئی ہے اُس کا مطلب یہ ہے کہ وہ سوال اس غرض سے نہ ہوگا کہ جواب سے اللہ تعالیٰ کو معلوم ہوجاوے باقی سوال ہونا ظاہر ہے جس کی وجہ احتجاج علی المجرمین ہے -

ص۱۱۵ س۲ حاشیہ تحتانی میمن قولہ - نظیر ما قیل آلخ اقول لعل العبارۃ ہکذا فکونہ نظیر آلخ وہو مبتدأ و خبرہ ظاہر والجملۃ جزاء لقولہ وان لم تقتض -

ص۱۱۷ س۱۲ قولہ - تقدم ایمان آلخ اقول یعنی مہاجرین کے ایمان سے تقدم نہیں البتہ مہاجرین کے آنے سے تقدم ہے اسی کو من قبلہم فرمایا ہے -

ص۱۲۷ س۲۸ قولہ - اور دوسرے شریر و مفسد بھی بہت تھے اقول یعنی وہ یہود شریر و مفسد بہی بہت تھے -

## منہیہ ثانیہ جلد ۱۱

## فہرست مضامین تفسیریہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۔ | ۱ حاشیہ تحتانی یمین | فرو الیقدر | ففروا بقدر |
| | ۲ حاشیہ تحتانی یسار | من محکو | من المحکی |
| ۵۸ | سطر [illegible] یسار | کنہا | کنہہا |
| ۵۹ | ۲۰ | پھر مجازاۃ | پس مجازاۃ |
| | ۲۵ | احسن ت | احسن سے |
| ″ | ۲ حاشیہ تحتانی یسار | یخذوہم | یخذموہم |
| ۶۰ | ۹ | المنثو | المنثور |
| . | ۱۱ | ہجبت | اہل جنت |
| ″ | ۳ حاشیہ فوقانی | یتایہ با | یتایہ بہا |
| ″ | ۱۰ ″ | لامین | للرہن |
| ″ | ۱۲ ″ | الواہب | للواہب |
| ۶۱ | ۲ | سوین بہی | سومیں بھی |
| ۶۲ | ۳ | کے جلتے | کئے جاتے ہیں |
| ″ | ۱۲ | دال ہے | دال ہے |
| ″ | ۱۵ | کہنے | کہنے کے |
| ۶۴ | ۴ | جو نبیر پہ | جو اپنے بھیجی |
| ۶۵ | ۲۶ | آپ کو | آپ اُن کو |
| ″ | ۲ حاشیہ تحتانی یمین | الحلیفتین | الحلیفین |
| ۶۶ | ۸ | ادنے | دینے |
| ″ | ۱۸ | اثبات | اثبات |
| ″ | ۲۲ | وہ اُوراک | وہ ادراک |
| ۶۷ | ۲۴ | خدشہ کا جواب | خدشہ کا جو جواب |
| ۶۸ | ۱۶ | العقل | معقل |
| ۶۹ | ۱۳ | بھی مجال بے اذن | بھی بے اذن |
| ″ | ۱۶ | ملائکہ لسہ تعالی | ملائکہ للہ تعالی |
| ۷۲ | ۹ | میرا سار گناہ | میرا سارا گناہ |
| ″ | ۱۴ | بجان | بجائے |
| ″ | ۲۱ | اکٹی ہوئی | اُلٹی ہوئی |
| ۷۶ | ۷ | مُحتضَرِ | مُحتضَرہ |
| ″ | ۲۳ | مُحتضَرِ | مُحتضرہ |
| ۷۷ | ۱ حاشیہ تحتانی | اشنکوا | تشتکوا |
| ″ | ۲ ″ | راعہم | راہم |
| ″ | ۲ ″ | مستقر | مستقر نہ |
| ۷۸ | ۳ حاشیہ تحتانی یمین | اخذا | اخذنا |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۷۸ | ۴ حاشیہ تحتانی یمین | ذوعزۃ | ذو وعزۃ |
| ″ | ۲ ″ یسار | باقصا | بافضاء |
| ″ | ۳ ″ ″ | تولد والخطاب | اکفارکم والخطاب |
| ۷۹ | ۲۴ | متعلق اول | متعلق مغائر ہو متعلق اول |
| ۸۰ | ۵ حاشیہ تحتانی یمین | اکبر | البُسد |
| ″ | ۲ ″ یسار | تقدیہ | تعدیہ |
| ″ | ۸ ″ ″ | نمابا | تماما |
| ۸۱ | ۹ | بھی ہوگر | بھی ہوکر |
| ۸۲ | ۱ حاشیہ تحتانی | لالہا | لانہا |
| ۸۴ | ۱۷ | یعنی اس | یعنی کبھی اس |
| ″ | ۲۳ | قصرات | قصرات |
| ۸۶ | ۱۶ | ضوری | ضروری |
| ″ | ″ | شجر | مشجر |
| ″ | ۲۱ | اسم ہی مبارک | اسم بھی مبارک |
| ″ | ۲۲ | تقریر مجموعہ | تقریر باعتبار مجموعہ |
| ″ | ″ | مجموعہ کی یہ | مجموعہ کے یہ |
| ۸۷ | ۴ | اعلی ادرجہ | اعلیٰ ہی درجہ |
| ″ | ۹ | خزاءً | جزاءً |
| ۸۸ | ۱ حاشیہ تحتانی یسار | عدی | عدی متعلق |
| ۸۹ | ۲۳ | مقربیں | مقربین |
| ۹۰ | ۲ حاشیہ تحتانی یمین | الحل | العمل |
| ″ | ۲ ″ یسار | یختبر | یخبز |
| ″ | ۴ ″ ″ | تبغیہ | تبغیہ |
| ۹۱ | ۱۵ | قدرت سے | قدرت سے ہے |
| ″ | ۲ حاشیہ تحتانی یسار | الفقد | الفقد |
| ۹۲ | ۱ | جو پیغمسر | جو پیغمبر |
| ″ | ۵ | اشارۃ | اشارۃً |
| ۹۵ | ۲۲ | اُنکے محل پر | اُن کے فعل پر |
| ۹۶ | ۵ | اسمیں ایمان | اسی میں ایمان |
| ″ | ۲۱ | زیادہ | زیادۃ |
| ۹۷ | ۱۴ | تمرت اس کے نظائر | تمہ سے نظائر |
| ″ | ۱۸ | اکالنور | اکالنور |
| ۹۸ | ۱۲ | پھر ادھر ہی | پھر ادھری |
| ″ | ۱ حاشیہ فوقانی | نوان | توان |
| ″ | ۹ ″ | لاتالہ موا | لاایلام |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۹۹ | ۱۳ | مغلے تو یہ سمجھو | معنے تو یہ نہ سمجھو |
| ″ | ۱۴ | اس کے | (اس کے) |
| ″ | ۱ حاشیہ تحتانی | دعاء الاستکثار | دعاء الاستکثار |
| ۱۰۲ | ۱ حاشیہ تحتانی یمین | منسوب | منصوب |
| ۱۰۳ | ۶ | فرمانا | فرمانا |
| ۱۰۴ | ۲ حاشیہ تحتانی یمین | التدارک | تدارکہ |
| ۱۰۵ | ۲۳ | کفارہ | کفارہ |
| ۱۰۷ | ۱۳ | کے پاس تم | کے پاس تم |
| ۱۰۸ | ۱۹ | گذرتی | گذرتا |
| ″ | ۲۴ | بات کرے سے | بات کرنے |
| ″ | ۱ حاشیہ تحتانی یسار | التعبیہ | التعبیر |
| ۱۰۹ | ۲۷ | قبل | قیل نسخہ |
| ۱۱۱ | ۱۴ | حِزبُ | حِزبُ |
| ۱۱۲ | ۱۳ | اُن (قلوب) کو | اُن (کے قلوب) کو |
| ۱۱۴ | ۲۶ | وحدہ اور بقیہ | وحدہ بھی تہا اور بقیہ |
| ۱۱۵ | ۲۰ | سے کہ | ہے نہ کہ |
| ۱۱۶ | ۲۴ | اودھی | اور بھی |
| ۱۱۹ | ۱۵ | زیادہ تاکید | زیادۃ تاکید |
| ۱۲۳ | ۴ | سودہ گنہگار | سو وہ لوگ گنہگار |
| ۱۲۴ | ۱۳ | اس سبب | اس سے |
| ″ | ۱۹ | مقتضی | مقتضِی |

## تتمہ منہیہ ثالثہ جلد دہم
## صحت نامہ جلد (۱۰)

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۳ حاشیہ تحتانی یمین | زائرہ | زندہ |
| ۲۵ | ۲ ″ یسار | متی نکر القلب نکر صاحبہ | متی تکبر القلب تکبر صاحبہ |
| ۴۳ | ۳ ″ ″ | یالخلود | بالخلود |
| ۵۰ | ۱۷ | حقاد | حمقاد |
| ۶۵ | ۲۳ | یسن | یس |
| ۷۱ | ۳ حاشیہ تحتانی یمین | ان لان | ان |
| ۷۶ | ۱ حاشیہ تحتانی یمین سر آخر | المذکور | الذکور |

## غلطی متعلق منہیہ اولی جلد دہم

ص ۸۱ س ۱۴ قولہ اس بنا پر الخ یہ صفحہ ۸۲ میں غلطی سے ۸۱ ہوگیا ہے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# ربع ثالث اباتۃ البیان حاشیہ بیان القرآن

## حاشیۃ المجلد السابع من التفسیر

ص ۲ س ۱ قولہ عبدہ الخ فی ن انتصب عبدہ علی انہ مفعول الذکر وزکریا عطف بیان اھ

س ۵ قولہ شقیا فی ن تقول العرب سعد فلان بحاجتہ اذا ظفر بہا وشقی بہا اذا خاب ولم ینلہا واعلم ان زکریا قدم علی السؤال امورا ثلثۃ الاول کونہ ضعیفا والثانی انہ تعالی لم یرد دعاءہ والثالث کون المطلوب بالدعاء سببا للمنفعۃ فی الدین اھ ملخصا قلت لایخفی فیہ حسن ادب الدعاء والالحاح فیہ باطالۃ الکلام۔

س ۷ قولہ رضیا فی الاعراب ای مرضیا۔

س ۱۳ قولہ من المحراب قال الطبری حدثنی یونس قال اخبرنا ابن وہب قال قال ابن زید فی قولہ فخرج علی قومہ من المحراب قال مصلاہ وقرأ فنادتہ الملئکۃ وہو قائم یصلی فی المحراب اھ۔ س ۱۵ قولہ حنانا ای رحمۃ کما نقلہ الطبری عن ابن عباس۔ ای من عندنا ۱۲ منہ

حاشیہ تحتانی س ۱ قولہ حسادۃ بالحاء وفتحولا بالضم

حاشیہ تحتانی س ۲ قولہ سمیا قلت اوثر لفظ السمی موضع المثل والشبیہ للمبالغۃ فی عدم النظیر کانہ قیل لامثل لہ اسما فکیف مسمی وتفسیر السمی بالمثل نقلہ الطبری عن مجاہد بسندہ وقولہ اشار قلت نقلہ الطبری عن مجاہد وقتادۃ حاشیہ فوقانی سطر طولانی قولہ مبالغۃ قلت کما فی ن لافادتہ شمول الاشتعال الراس کما لو قلت اشتعل بیتی نارا مکان اشتعل النار فی بیتی۔ باعتبار کمالہ ۱۲ منہ

ص ۴ س ۱۰ قولہ قرب الی الاجابۃ الخ قلت روی ابن حبان فی صحیحہ مرفوعا خیر الدعاء الخفی کما فی البحر الرائق۔ س ۲۲ قولہ بقاء آثار الخ اگر شبہہ ہو کہ بقاء آثار تو خود حضرت زکریا کا ہی کافی تھا پس اس غرض سے تو ان کا دعا کرنا بعید ہے بلکہ ظاہر یہ ہے کہ دعا سے مقصود یہ تھا کہ ان کے بعد کوئی جانشین مصلح قوم باقی رہے کہ زندگی کی حالت میں خود وہی کافی تھے اور بعد وفات ان کے آثار کا بقاء ظاہر ہے سو ممکن ہے کہ یہ جواب دیا جاوے کہ چند مصلحین کی تعلیم اور اسی طرح ان کے آثار کثیرہ کا باقی رہنا بہ نسبت مصلح واحد اور آثار واحد کے زیادہ مؤثر فی الاصلاح اور دیرپا ہوتا ہے

حاشیہ تحتانی یمین س ۱ قولہ انتبذت نقل الطبری عن ابن عباس ای خرجت۔

حاشیہ تحتانی یسار س ۲ قولہ کنت بہ الخ فی ن قال جار اللہ المس عبارۃ عن النکاح الحلال لانہ کنایۃ عنہ فی قولہ من قبل ان تمسوہن او لمستم النساء وانما یقال فی الزنا فجر بہا وخبث بہا ونحو ذلک لایلیق بہ الکنایات والآداب واعلم ان دون فی قولہ من دونہم بمعنے ورا مجازا۔

ص ۵ حاشیہ تحتانی یمین س ۱ قولہ تدوس قلت دوس کوفتن بپائے و روشن کردن شمشیر کذا فی ص۔

حاشیہ تحتانی یمین س ۳ قولہ العلق بالفتح دوزہ کذا فی م حاشیہ تحتانی س ۴ قولہ جدولا قلت اخرجہ الطبرانی مرفوعا بسند ضعیف کما فی الاتقان واخرجہ الطبری عن ابن عباس وفی ن ان المکان المستوی اذا کان فیہ مبدأ معین فکل من کان اقرب منہ کان فوق وکل من کان ابعد منہ کان تحت واراد ان النہر تحت الاکمۃ وہی فوقہا۔ منہ

حاشیہ تحتانی یسار س ۴ قولہ معنے اہیل فی الاعراب وقیل ہی ممولۃ علی المعنے والتقدیر ہزی الثمرۃ بالجزع ای نفضی وقولہ رطبا جنیا ای مجنیا وہو مفعول بہ اھ ملخصا وروی ابن السنی وابو نعیم معانی الطب عن ابی امامۃ قال قال رسول اللہ اطعموا نساءکم الرطب فانہ لو علم اللہ خیرا منہ لاطعمہ مریم الحدیث واسنادہ علی شرط مسلم قالہ السیوطی ونقل حسنہ الشوکانی فی الفوائد المجموعۃ۔

ص ۶ قولہ فکلی الخ فی ن وقدم الاکل مع ان ذکر السری مقدم لان احتیاج النفساء الی اکل الرطب اشد من احتیاجہا الی شرب الماء لکثرۃ ماسال من الدماء اھ وفیہ ایضا تزین علیہ ترائین مثل تسمعین خففت الہمزۃ وسقطت نون الاعراب للجزم ثم یاء الضمیر للساکنین وذلک بعد لحوق نون التاکید لہ

س ۲۲ قولہ سنت الخ یہ حکم ان کی شریعت کا تھا ہماری شریعت میں منسوخ ہوچکا ہے لما رواہ ابوداؤد مرفوعا لایتم بعد احتلام ولاصمات یوم الی اللیل وحسنہ السیوطیؒ والعزیزیؒ اور صوم کو ظاہری معنی پر محمول کرنا جیسا کہ اس تفسیر میں ہے قتادہ سے منقول ہے رواہ الطبری وفیہ عنہ و کانت تقرأ فی الحرف الاول صمتا اھ اور امام سیوطی نے صوم سے مراد صمت لیا ہے اور طبری نے یہ تفسیر حضرت انس رضی بن مالک اور ابن عباسؓ اور ضحاکؒ سے روایت کی ہے

حاشیہ تحتانی یمین س ۵ قولہ النافر چیز حقیر واندک کذا فی ص وقولہ لایؤبہ ای لایبالی بہ کذا فی ص۔

ص ۶ س ۳ قولہ انسیا قلت ہو احد الاناسی ایک آدمی کما فی ص

حاشیہ فوقانی س ۵ قولہ متصلا الخ اخرج الطبری بسندین عن ابن عباس یقول ما ہی الا ان حملت فوضعت۔

حاشیہ فوقانی س ۴ قولہ حبولا الخ قلت اخرجہ الطبری عن ابن عباس والضحاک وقتادۃ وفیہ ایضا قال ابن عباس لم یتکلم عیسیٰ حتے اتت بہ توما حاشیہ تحتانی قولہ قری الخ فی الجلالین تمییز محول من الفاعل ای لتقر عینک بہ ای تسکن فلا تطمح الی غیرہ اھ وہو من سمع یسمع کما فی الصراح

ص ۷ س ۵ قولہ والسلام الخ فی الاعراب انما جاءت بالالف واللام لان التی فی قصۃ یحییٰ نکرۃ فکان المراد بالثانی الاول وفی ن لان النکرۃ اذا تکررت تعرفت اھ وقولہ یوم ولدت فی الاعراب ظرف والعامل فیہ الخبر الذی ہو علی ولایعمل فیہ السلام للفصل بینہما بالخبر اھ

حاشیہ تحتانی یمین س ۱ قولہ من قتادۃ قلت اخرجہ الطبری وقولہ المرجم بتقدیم الجیم مازیہ وگھواسہ س ۲ قولہ کان الخ قلت لہ توجیہ آخر ایضا فی ن قال جار اللہ کان لایقاع مضمون الجملۃ فی زمان ماض مبہم یصلح للقریب والبعید وہہنا للزمان القریب عن الحال بدلالۃ الحال اھ

ص ۸ س ۱ قولہ اذا قضے امرا الخ قلت اذا تفید ہنا معنی الاستمرار خالیۃ عن معنی الاستقبال بقرینۃ المقام وفی ن قولہ کن عبارۃ عن نفاذ قدرتہ ومشیتہ والا فلیس ثم قول لان الخطاب مع المعدوم عبث ومع الموجود تحصیل للحاصل اھ۔

س ۵ قولہ اسمع بہم وابصر فی الاعراب لفظہ لفظ الامر ومعناہ التعجب وبہم فی موضع رفع کقولک احسن بزید ای احسن زید اھ قلت حذف من الآخر لفظ بہم لدلالۃ ما قبلہ علیہ اختصارا وقولہ الیوم فی الاعراب ظرف والعامل فیہ الظرف الذی بعدہ اھ ای عامل الظرف الذی بعدہ۔

س ۹ قولہ اہل قادیان الخ کیونکہ وفات کا زمانہ بعد نزول کے قرب قیامت کے ہے جیسا کہ بیان ہو چکا پس دعوے وفات مسیح باطل ہو گیا۔

ص ۹ س ۷ قولہ تہمتیں یعنے ان کو غیر ثابت النسب ولد الزنا کہنا

### فائدۃ جلیلۃ غریبۃ

اعلم ان الحافظ السخاوی شمس الدین رحمہ اللہ قال فی المقاصد الحسنۃ ما نصہ حدیث ما بعث اللہ نبیا الا عاش نصف ما عاش النبی قبلہ ابو نعیم فی الحلیۃ والفسوی فی مشیختہ عن زید بن ارقم بہ مرفوعا وسندہ حسن لاعتضادہ لکن یعکر علیہ ما ورد فی عمر عیسیٰ علیہ السلام فلت لم یرد حدیث فی عمرہ الذی رفع علیہ نعم ورد احادیث متعارضۃ فی قیامہ علیہ الصلوۃ والسلام بعد نزولہ من السماء عند القیامۃ واما ما قیل فی عمرہ الذی رفع علیہ فہو قول لاہل التاریخ علی تحقیق عیسیٰ علیہ السلام منہ ۱۲ منہ واللہ اعلم بحقیقتہ ثم قد اخرج الطبرانی فی الکبیر بسند رجالہ ثقات الی محمد بن عبد اللہ بن عمرو بن عثمان ابن عفان ہو المعروف بالدیباج عن امہ فاطمۃ ابنۃ الحسین ابن علی ان عائشۃ رضی اللہ عنہا کانت تقول ان رسول اللہ قال فی مرضہ الذی قبض فیہ لفاطمۃ رض ان جبریل کان یعارضہ القرآن فی کل عام مرۃ وانہ عارضنی بالقرآن العام مرتین واخبرنی

انہ اخبر انہ لم یکن نبی الا عاش نصف عمر الذی کان قبلہ واخبرنی ان عیسیٰ بن مریم عاش عشرین ومائۃ سنۃ ولا ارانی الا ذاہبا علی راس الستین فبکت الحدیث ولابی نعیم عن ابن مسعود رفعہ یا فاطمۃ انہ لم یعمر نبی الا نصف عمر الذی قبلہ الحدیث اھ فہذا الحدیث یدل علی عمر عیسیٰ بازید مما اشتہر سواء کان فی الوقت الذی رفع علیہ او کان بمجموع ذلک الوقت والوقت الذی یقیم فیہ بعد نزولہ من السماء والاول اظہر لا اشکال فیہ لاخلاف قول من قال ما قال الحدیث مقدم علی قول کل قائل نعم حدیث یابعث اشراط فیہ اشکالان احدہما ان عمر آدم کان الف سنۃ کما رواہ الترمذی وہذا الحدیث بتمامہ مذکور فی المشکوۃ فی باب القدر وفیہ اعطاہ اربعین منہا لبعض الانبیاء من اولادہ وعمر نوح الا اقل ما ذکر فی القرآن من مدۃ وعظہ وہو الف سنۃ الا خمسین عاما فہذا الحدیث لا یمکن حملہ علی ظاہرہ وثانیہما انہ لو حمل علی ظاہرہ لکان عدد الانبیاء قلیلا وان سلم عدد کثیر من الانبیاء فی وقت واحد فی مواضع مختلفۃ ای امم متباینۃ فلا یمکن ایضا کما یظہر بالتامل فلا بد من تاویل ولا ینبغی رد الحدیث لا سیما اذا کان حسنا ولم یعارضہ دلیل قوی فالمراد بہ علی ما افادہ سیدی ومرشدی ومحبوبی المفسر العلام انہ لم یعمر اقل من العمر الذی اعطی الذی قبلہ او کان عمرہ بازید مع ذلک او مساویا وہذا ایضا باعتبار الاکثر فعلی ہذا التقریر لا یشکل علیک شیء ان شاء اللہ تعالیٰ نعم یبقی انہ صلی اللہ علیہ وسلم کیف بنی امر وفاتہ علی ہذا الاحتمال لانہ ما کانت ہذہ کلیۃ بل کانت مخصوصۃ ببعضہم فالجواب انہ بنی الامر علی الدلیل الیقینی اصالۃ وہو معارضۃ القرآن مرتین وہذا الدلیل الاجمالی المذکور تائید او تبعا فلا ورود وتامل وتحقق۔

**ص ۹ س ۳ قولہ** لا یثنی منک الخ فی ن من قولہ اغن عنی وجہک ای ادفعہ ویجوز ان یکون بمعنی المصدر ای شیئا من الاغناء اھ۔ **س ۷ قولہ** اراغب انت فی الاعراب مبتدا وانت فاعلہ اغنی عن الخبر وجاز الابتداء بالنکرۃ لاعتمادہا علی الہمزۃ۔ **س ۱۹ قولہ** بڑی راستی والے الخ راستی سے مراد ہر طرح کی راستی ہے قولی وفعلی در باب حق اللہ تعالیٰ وحق العباد منجملہ اس کے یہ بھی ہے کہ حق تعالیٰ کا حق جہاں تک ممکن ہو ادا کرنے میں کمی نہ کرے پس ایسا شخص صدیقیت کیساتھ موصوف ہوتا ہے

**ص ۱۰ س ۵ قولہ** رسولا نبیا قلت خبر بعد خبر **س ۷ قولہ** بکیا ونبیا حالان کما فی الاعراب فی قولہ صادق الوعد قلت فی الطبری حدثنی یونس قال اخبرنا ابن وہب قال اخبرنی عمرو بن الحارث ان سہیل بن عقیل حدثہ ان اسمٰعیل وعد رجلا مکانا ان یاتیہ فجاء ونسی الرجل فظل بہ اسمٰعیل وبات حتی جاء الرجل من الغد فقال ما برحت من ہہنا قال لا قال انی نسیت قال لم اکن لابرح حتی تاتی فبذلک کان صادقا وعن ابن جریج لم یعد ربہ عدۃ الا انجزہا لہ اھ ملخصا۔ **حاشیہ فوقانی س ۷ قولہ** للتارکہ۔ قلت کما فی قولہ تعالیٰ اذا خاطبہم الجاہلون قالوا سلاما ویؤیدہ قولہ اعتزلکم الخ وما بینہما اعتراض۔

**ص ۱۱ س ۷ قولہ** سجدا فی الاعراب حال مقدرۃ لانہم غیر سجود فی حال خرورہم اھ وفی ن وبکی جمع باک فعول کسجود فی ساجد ابدلت الواو یاء وادغمت وکسر ما قبلہا للمناسبۃ اھ وفی الشعب للبیہقی عن سعد بن مالک مرفوعا ان ہذا القرآن نزل بحزن وکآبۃ فاذا قراتموہ فابکوا فان لم تبکوا فتباکوا کذا فی الاتقان۔ **س ۲ قولہ** دونوں کی اولاد الخ اس طرح کہ یہ سب حضرت یعقوبؑ کی اولاد ہیں اور حضرت یعقوب حضرت ابراہیمؑ کے پوتے ہیں۔

**ص ۱۲ س ۱۸ قولہ** مشہور الخ طبری نے حدیث معراج میں مرفوعا حضرت ادریسؑ کا چوتھے آسمان پر تشریف فرما ہونا روایت کیا ہے اور مجاہد سے بھی حضرت ادریسؑ کا مرفوع الی السماء الرابعۃ ہونا روایت کیا ہے اور الفاظ یہ ہیں قولہ ورفعناہ مکانا علیا قال ادریس رفع فلم یمت حتی رفع عیسیٰ وفی روایۃ قال السماء الرابعۃ اور ضحاک اور حضرت ابن عباس سے یہ الفاظ نقل کیے ہیں رفع الی السماء السادسۃ فمات فیہا اور حضرت ابو سعید الخدری سے یہ الفاظ نقل کیے ہیں۔ ورفعناہ مکانا علیا قال فی السماء الرابعۃ اھ غرض ان سب روایات سے سوائے روایۃ اولی کے مرفوع الی السماء ہونا ثابت ہے اور روایۃ اولی سے چوتھے آسمان پر قیام ہونا ثابت ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

**ص ۱۹ قولہ** اس شعر سے الخ قلت معناہ کن فی حالۃ لا یبصرک ما عرض لک فیہا ولا یخفی انہ لا یمکن فی المکان الحسی اختبارا اصلا ان النصح بہ لیس بمہتم فان کل احد یعلیہ وینکا الفہ اھ ایضا۔ **حاشیہ تحتانی یمین س ۵ قولہ** التی الخ قال جار اللہ عدن علم بمعنی العدن وہو الاقامۃ وہو علم لارض الجنۃ لکونہا مکان اقامۃ ولولا ذلک لما ساغ الابدال

لان النکرۃ لا تبدل من المعرفۃ الا موصوفۃ ولما ساغ وصفہا بالتی کذا فی ن

**ص ۱۳ س ۱۵ قولہ** مقدار الخ قلت رواہ الطبری عن قتادۃ ورواہ عنہ ایضا کانت العرب اذا اصاب احدہم الغداء والعشاء عجب لہ فاخبرہم اللہ الخ وروی عن مجاہد ایضا قال لیس بکرۃ ولا عشی ولکن یؤتون بہ علی ما کانوا یشتہون فی الدنیا وعن یحیی قال کانت العرب فی زمانہم من وجد منہم عشاء وغداء نعتا انا عمرنی النعیم فانزل اللہ الخ اھ قلت فالرد والدوام الرزق علی قدر حاجتہم وشہوتہم فبیان الوقت تمثیل وتفہیم فقط۔

**س ۱۸ قولہ** آرزو الخ جناب رسول اللہ کی یہ درخواست محبوب کے قاصد ہونے کے اعتبار سے تھی کہ معشوق کے ایلچی کے اپنے پاس آنے سے قلب کو تانگی ہوتی ہے اور چونکہ ملک کو عالم غیب سے بہت زیادہ تعلق ہے اسلئے اسکی مصاحبت سے اس عالم کی طرف خاص توجہ بھی ہوتی ہے چنانچہ حدیث میں ہے روی الامام احمد عن علیؓ او عن الزبیرؓ فی حدیث طویل وکان اذا کان حدیث عہد بجبرئیل لم یتبسم ضاحکا حتی یرتفع ورواہ ابو یعلی عن الزبیر وحدہ ورجالہ رجال الصحیح کما فی مجمع الزوائد اور آپؐ نے مزید قیام جبرئیلؑ کی درخواست نہیں فرمائی بلکہ تجدید آمد کی التماس کی تاکہ حدیث عہد ہے مضمون سے متلذذ ہو تفتیش ہو۔

**ص ۱۴ س ۱ قولہ** اذا ما مت فی ن انتصب فا بفعل مضمر یدل علیہ اخرج المذکور لا بنفسہ لان ما بعد لام الابتداء لا یعمل فی ما قبلہ لا تقول الیوم لزید قائم وانما جاز الجمع بین حرف الاستقبال وبین لام الابتداء المفیدۃ للحال لان اللام ہہنا خلصت لاجل التاکید وما فی اذا ما للتوکید اھ ملخصا وفیہ ایضا قال العلامۃ لو جمعت الخلائق علی ایراد حجۃ فی البعث اوجز من ہذہ لم یقدروا علیہا لان خلق الذات مع الصفات اصعب من تغییر الذات فی اطوار الصفات وہذا معلوم لصانع یتکرر عنہ عمل لان الاول لم یستقر بعد فی خزانۃ خیال والثانی قد ارتسم واستقر وثبت امثالہ واحتذار وا اذا کان حال من یتفاوت فی قدرتہ الصعب والسہل کذلک فما الظن بمن لا یتوقف مقدورہ الا علی مجرد تعلق الارادۃ الازلیۃ بہ اھ۔ **س ۳ قولہ** اشد فی ن والتقدیر ایہم ہو اشد۔ **س ۵ قولہ** حتما فی ن ای محتوما مصدر بمعنی المفعول مقضیا قضی بہ روی الطبری عن قتادۃ قسما واجبا اھ قلت ہما خبران لکان۔

**س ۲۶ قولہ** تطہیر الخ حضرت امام غزالیؒ نے فرمایا ہے کہ آگ کی خاصیت ہے قلب ہیبت پس تمام اہل اسلام کے ورود علی الصراط میں یہ حکمت ہے کہ آثار بشریہ منہدم ہو جاویں اور روئیت حق کی قابلیت پورے طور پر پیدا ہو جاوے میں کہتا ہوں کہ اتقیاء میں تو یہ حکمت ظاہر ہے اور فساق میں اس حکمت کے علاوہ حکمت تعذیب بھی ہے

**حاشیہ تحتانی یسار س ۳ قولہ** قال صاحب الروح الخ قلت فی ہذہ الکیفیۃ آثار کثیرۃ متعارضۃ ساقہا الطبری ثم قال واولی الاقوال فی ذلک بالصواب قول من قال یردہا الجمیع ثم یصدر عنہا المؤمنون فینجیہم اللہ ویہوی فیہا الکفار وورودہموہا ہو ما تظاہرت بہ الاخبار عن رسول اللہ من مرورہم علی الصراط المنصوب علی متن جہنم فناج مسلم ومکدس فیہا اھ قلت ثم ساق الطبری الاحادیث المرفوعۃ فی کنز العمال عن جابرؓ مرفوعا الورود الدخول لا یبقی بر ولا فاجر الا دخلہا فتکون علی المؤمنین بردا وسلاما کما کانت علی ابراہیم حتی ان للنار ضجیجا من بردہم ثم ینجی اللہ الذین اتقوا ویذر الظالمین فیہا جثیا رواہ احمد فی مسندہ وابن ماجہ فی تفسیرہ والحاکم فی مستدرکہ بسند صحیح ونقل فی الاتقان الالفاظ الورود الدخول وفی شرح الاحیاء قیل الورود الدخول وروی ذلک عن جابر بن عبد اللہ مرفوعا رواہ احمد والبیہقی باسناد حسن فالظاہر ان الآیۃ لا تفسر بقول ابن یدیل بہذا المرفوع الصحیح فتامل وتشکر وقال المترجم الا ان یقال ان الدخول عام للمرور مجازا لان الاحادیث المشہورۃ ظاہرۃ فی المرور علی الصراط بدون الدخول المتعارف

**ص ۱۵ س ۷ قولہ** مردا قلت بمعنی العاقبۃ مجازا فان العاقبۃ کالشیء المردود الی صاحبہ آخرا

**ص ۱۶ س ۱ قولہ** ولدا فی الاعراب ہو واحد وقیل یکون جمعا ایضا اھ قلت وہو یعم الذکر والانثی وقولہ اطلع الغیب فی ن من قولہم اطلع الجبل ای ارتقی الی اعلاہ ولاختیار ہذہ الکلمۃ شان کانہ قال او قد بلغ من عظمۃ شانہ ان ارتقی الی عالم الغیب الذی تفرد بہ علام الغیوب وفی الاعراب الہمزۃ ہمزۃ استفہام لانہا مقابلۃ لام وہمزۃ الوصل محذوفۃ لقیام ہمزۃ الاستفہام مقامہا ویقرا بالکسر علی انہا ہمزۃ وصل وحرف الاستفہام محذوف لدلالۃ ام علیہ اھ۔ **س ۳ قولہ** فردا فی ص تنہا وفرد وانفرد بمعنی قلت فہو فاعل بمعنی منفرد وہو حال ہناک۔

**حاشیہ تحتانی قولہ** السین الخ قلت لکن لم یجز علیہ بل علی معنی التقریب۔

**ص ۱۴ س ۵ قولہ** ضدا فی الاعراب واحد فی معنی الجمع

والمعنے ان جمیعہم فی حکم واحد لانہم متفقون علی الاضلال اھ

حاشیہ تحتانی یمین س ا قولہ الہنبع واقد کما فی ن و ع وقولہ عطاش بالکسر جمع عطشان۔

س ۳ حاشیہ تحتانی یمین قولہ اہد قلت مصدر علے المعنے لان تخر بمعنے تہد وقیل حال۔

ص ۱۸ س ا قولہ وامصد مستعد وقولہ لا جمع القلۃ وقولہ قرن اہل یک روزگار از مردم کذا فی ص۔

ص ۱۹ س ۳ قولہ من خلق الخ فی ن متعلق تنزیلا فیکون الظرف لغوا او بکائنا صفۃ لہ فیکون مستقرا۔

حاشیہ تحتانی یمین س ۲ قولہ یقدر الخ فی الاعراب لا یجوز ان یکون مفعولا لہ لان المذکورۃ لانہا قد تعدت الی مفعول لہ وہو تشقی فلا یتعدی الی آخر من جنسہ

حاشیہ تحتانی یسار س ۲ قولہ کان الظاہر مثالی ن فائدۃ الانتقال الی الغیبۃ من لفظ المتکلم میمن لم یقل تنزیلا منا امور منہا الافتنان فی الکلام علی عادتہم ومنہا تفخیم الصفات مع لفظ الغیبۃ ومنہا التفخیم بالاسناد اولا الی ضمیر المتکلم المطاع فی انزلنا ثم الی المختص بصفات العظمۃ والتمجید اھ

ص ۲۰ س ا قولہ آنست فی ن ای ابصرت ابصارا لا شبہۃ فیہ الیصار ایونس بہ والترکیب یدل علی الظہور ومن ذلک انسان العین لانہ یظہر الاشیاء ومنہ الانس لظہورہم کما قیل الجن لاستتارہم ومنہ الانس ضد الوحشۃ لظہور المطلوب وہو المانوس بہ اھ وقولہ لاہلہ فی الاعراب کبیر الہاء وضمہا ومن ضم اتبعہ ما بعدہ اھ ملخصا وقولہ علی النار فی ن ومعنے الاستعلاء فی علی النار ان اہل النار یشغلون المکان القریب منہا او المصطلون بہا المکتنفون قیاما وقعودا فہم مشرفون علیہا وان کان المکان مستویین اھ ملخصا۔ س ۳ قولہ انی انا ربک فی الاعراب انا مبتدا او تاکید او فصل اھ۔ س ۴ قولہ لتجزی متعلق باخفیہا او بآتیۃ کما فی ن وقولہ تسعی ای تعمل۔

س ۱۷ قولہ نورا قلت کان نورا خاصا مخلوقا۔

س ۵ قولہ لما یوحی قلت اللام للصلۃ تتعلق باستمع وما مصدریۃ تاکید او اذنہ س ۲۰ قولہ جو تیاں الخ امام ابن جریر طبری نے اسمیں حکمت یہ بیان فرمائی ہے کہ یہ حکم اسلئے دیا گیا تاکہ پیر بھی اس مقام کی برکت حاصل کریں یعنی جو تیوں کی وجہ سے جو جگہ پیر کی مس کرتی اس کو بھی برکت حاصل

ہو جاوے۔ حاشیہ تحتانی یمین س ۲ قولہ اسم واد فی ن بالشام۔ حاشیہ تحتانی یمین س ۵ قولہ انا الخ قلت فتکون کا للمقاربۃ وہو الاصل۔

حاشیہ تحتانی یسار س ۷ قولہ قولہ وقتیبۃ الخ قلت عندی لا حاجۃ الی التقدیر فالمعنے صحیح ورجحہ الطیبی رح واللہ تعالی اعلم۔ حاشیہ فوقانی س ۶ قولہ لفظ الاہل قلت فی ن فانہ اسم جمع اھ وقولہ ان شئت الخ قلت معناہ ان شئت بکسر التاء حرمت بکسرہا ایضا المسار غیرکم ای غیرک وان شئت بکسر التاء وحرمت بضمہا افادہ المفسر فافہم

ص ۲۱ س ا قولہ اہش بہا علی غنمی فی الاعراب وعدی بعلی لان معناہ اقوم بہا او اہول اھ وقولہ مآرب فی ن ہی جمع المآربۃ بضم الراء الحاجۃ وقد یفتح الراء

واما قال اخری لان المآرب فی معنے الجماعۃ اھ ملخصا وفی ع ولو قال آخر لکان علی اللفظ فی ن ایضا ثم ان جواب موسیٰ تم بقولہ ہی عصای الا انہ زاد علی ذلک لانہ کان یحب المکالمۃ وکان المقام مقام انبساط وقرب فاغتنم الفرصۃ وجعل ذلک کالوسیلۃ الی درک الغرض اھ قلت یحتمل انہ اراد بہ اظہار الشکر تعدید النعمۃ۔ س ۳ قولہ حیۃ الخ فی ن وفی موضع آخر فاذا ہی ثعبان وفی آخر کانہا جان عبارات عن معبر واحد لان الحیۃ اسم جنس یقع علی الذکر والانثی والصغیر والعظیم واما الثعبان وہو العظیم من الحیات والجان وہو الدقیق منہا فبینہما تناف فی الظاہر لا فی التحقیق لانہا حین انقلابہا کانت تکون حیۃ صفراء دقیقۃ کالجان ثم تتورم وتتزاید جرمہا حتی یصیر ثعبانا آخر الامر او انہا کانت فی شخص ثعبان وسرعۃ حرکۃ الجان ولہذا وصفہا بالسعی وہو المشی بسرعۃ وخفۃ حرکۃ اھ وقولہ سیرتہا الخ فی ع بدل من ضمیر المفعول بدل الاشتمال۔

حاشیہ تحتانی یمین س ۲ قولہ مرتک قلت بالکسر قمیصک

حاشیہ تحتانی یسار قولہ من غیر سوء قلت فی ن والسوء الرداءۃ والقبح فی کل شیء فکنی بہ عن البرص کما کنی عن العورۃ بالسوءۃ والبرص ابغض شیء عند العرب بحیث تمجہ اسماعہم فکان جدیرا بان یکنی عنہ اھ ص ۲۳ س ۹ قولہ ولا تنیا فی ن ش ل والونی الفتور والتقصیر ص ۲۴ س ۵ قولہ کل شیء مفعول اول وخلقہ مفعول ثان کما فی ع۔ حاشیہ تحتانی یسار س ا قولہ فرہا قال الزمخشری وفیہ ایضا نوع من الادب کما قلت انا جیل قد حصلت شیئا من العلم ولعل عندک علوما جمۃ اھ۔

ص ۲۴ س ۱۱ قولہ نرمی کے ساتھ الخ حق تعالیٰ کی شان رحمت کو اندازہ کرنا چاہیئے کہ فرعون جیسے سخت کافر کے ساتھ کس قدر شفقت سے کام لیا بعض کتب تواریخ میں دیکھا ہے کہ چار سو برس تک یہ شخص نہایت عیش و آرام میں رہا کبھی درد سر بھی نہ ہوا کئی کئی روز تک برابر دربار کرتا رہتا تھا نہ پاخانہ کی حاجت ہوتی تھی نہ سونے کی ضرورت اور جاننا چاہیئے کہ حضرت موسیٰؑ کا مزاج کسیقدر جوشیلا تھا اسیلئے نرمی کا حکم ہوا اور جناب رسول اللہ کی فطرت میں تحمل ونرمی غالب تھی اس لئے آپکو کفار سے سختی کرنے کا حکم ہوا چنانچہ آپ کو واغلظ علیہم ارشاد ہے سو سبب یہ ہے کہ اول تو امزجہ و طبائع مختلف ہوتے ہیں جنکا اختلاف ایک خاص نمونہ قدرت ہے نیز حضرت موسیٰؑ کی قوم نہایت سرکش تھی جس کے مناسب سخت طبیعت کا حاکم مناسب تھا اور جناب رسول اللہ کی امت اس قدر سخت نہ تھی اس وجہ سے حق تعالیٰ نے ایسے رحیم وکریم نبی کو اس امت میں مبعوث فرمایا حدیث میں آیا ہے کہ حضرت موسیٰ کو مجھ سے زیادہ تکلیف پہونچی مگر صبر ہی کیا اور وہ قوم باوجود حضرت موسیٰؑ کے ایسے برتاؤ کے بھی سخت سرکشی کرتی تھی اور اگر حضرت موسیٰؑ تحمل اور نہایت نرمی سے کام لیتے تو خدا جانے وہ لوگ کیا غضب ڈھاتے پس معلوم ہوا کہ حضرت موسیٰؑ کا مزاج مبارک اُس قوم کے بہت مُناسب تھا۔

ص ۲۵ س ا قولہ عند ربی فی کتاب فی ن ثم کان لقائل ان یقول علہا اثبتت فی اللوح لاحتمال الخطاء والنسیان فتدارک ذلک بقولہ لا یضل الخ اھ قلت الفاء فی فما بال الخ تعلیل لمحذوف کانہ قال لیس الامر کذلک لانہم لم یعذبوا ولو کان کذلک لعذبوا والاستفہام للانکار ای لیس حالہم کما تقول فہذا کذب س ۳ قولہ فاخرجنا فی ن الصواب ان یتم کلام موسیٰ عند قولہ ولا ینسی ثم انہ تعالی ابتدأ فقال الذی ای ہو الذی جعل الخ وعلی ہذا یکون قولہ فاخرجنا من قبیل الالتفات افتنانا للکلام اھ حاشیہ تحتانی یمین قولہ المہد فی ن اسم الکالمہاد حاشیہ تحتانی یسار قولہ شتی جمع شتیت کذا فی ن وع

ص ۲۶ س ۵ قولہ وبالمکر فی ن نصب بالمصدر لانہ الذی لا نعمل لہ او علی اسمار اللہ قسمت تمہید لقولہ لا تفتروا۔

س ۹ قولہ المثلی فی ج تانیث الامثل بمعنے الاشرف اھ ملخصا وقولہ صفا ای مصطفین حال کما فی ج

س ۱۱ قولہ اما ان تلقی الخ فی الاتقان عن ابن جنی ان العدول عن قولہ واما ان نلقی لغرضین احدہما لفظی وہو المزاوجۃ لرؤس الآی والآخر معنوی وہو انہ تعالی اراد ان یخبر عن قوۃ انفس السحرۃ واستطالتہم علی موسیٰ فجاء عنہم باللفظ اتم واوفی منہ فی اسناد ہم الفعل الیہ ثم اورد سؤالا وہو انا نعلم ان السحرۃ لم یکونوا اہل لسان فیذہب بہم ہذا المذہب من صنعۃ الکلام واجاب بان جمیع ما ورد فی القرآن حکایۃ عن غیر اہل اللسان من القرون الخالیۃ انما ہو معرب عن معانیہم ولیس بحقیقۃ الفاظہم ولہذا لا یشک فی ان قولہ تعالی قالوا ان ہذان لساحران یریدان ان یخرجاکم من ارضکم بسحرہما ویذہبا بطریقتکم المثلی ان ہذہ الفصاحۃ لم تجر علی لغۃ العجم اھ

ص ۲۷ س ا قولہ انہا تسعی فی الاعراب من قرأ بالتاء ففیہ ضمیر الحبال وانہا تسعی بدل منہ اھ وقولہ قلنا لا تخف الخ فی ن وفیہ من انواع التاکید ما لا یخفی وہی الاستیناف والتصدیر بان والتوسیط بالفصل وکون الخبر معرفا ولفظ العلو ومعناہ الغلبۃ وصورۃ التفضیل لا افضل لہم مفصلا وقولہ والق ما فی یمینک لم یقل عصاک لما فی ہذہ الصورۃ وما تلک بیمینک قال جار اللہ ہو تصغیر لشان العصا وتہوین لامر السحرۃ ای الق العوید الفرد الصغیر الجرم الذی فی یمینک فانہ بقدرۃ اللہ یتلقفہا ما صنعوا ای زوروا وافتعلوا علی وحدتہ وکثرتہا وصغرہ وعظمہا او ہو تعظیم شانہا ای لا تحفل بہذہ الاجرام الکبیرۃ الکثیرۃ لان فی یمینک شیئا اعظم شانا من کلہا اھ ملخصا۔

س ۷ قولہ من خلاف فی ن الخلاف ہہنا بمعنے الجہۃ المخالفۃ حتی یصح معنے الابتداء ای لا قطعن ایدیکم وارجلکم مبتدأ من الجہتین المتخالفتین یمینا وشمالا فیکون الجار والمجرور فی موضع الحال ای لا قطعنہا مختلفات الجہات قیل فی جذوع افعل ای علیہا والاصوب ان یقال ہی علی اصلہا شبہ تمکن المصلوب فی الجذع بتمکن المظروف فی الظرف اھ وفی الاعراب ان جذع مکان للمصلوب محتو علیہ اھ۔ س ۹ قولہ ہذہ الحیوۃ الدنیا فی الاعراب یجوز ان یکون ظرفا والمفعول محذوف

ص ۲۹ س ا قولہ یبسا مصدر وصف للمبالغۃ کما فی الاعراب۔ س ۳ قولہ ما غشیہم فی ن وہذا من جملۃ ما علم فی باب الایجاز لدلالتہ علی انہ غشیہم ما لا یعلم کنہہ الا اللہ۔

سورۃ الاخلاص مکیۃ | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | وھی اربع اٰیات

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہیں

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ

آپ کہدیجئے کہ وہ یعنی اللہ ایک ہے اللہ بے نیاز ہے

(سبب نزول اس کا صحیحین وغیرہما میں یہ آیا ہے کہ جب آیت وانذر عشیرتک الاقربین نازل ہوئی اور آپ نے کوہ صفا پر چڑھ کر پکار کر سب کو جمع کر کے دعوت اسلام کی تو ابو لہب بن عبد المطلب نے گستاخانہ کہا تبالک سائر الیوم الھذا جمعتنا جس کا ترجمہ یہ ہے کہ تو برباد ہو جاوے کیا ہم کو اسی بات کے لیے جمع کیا تھا اس پر یہ سورت نازل ہوئی اور اس ابولہب کی ایک بیوی تھی خاردار لکڑیاں جمع کر کے لاتی اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی راہ میں بچھاتی کذا فی الدر المنثور عن البیہقی وغیرہ اس سورت میں اس کی بھی مذمت ہے اور وجہ مشترک دونوں کی مذمت کی عداوت مع الرسول ہے پس ارشاد ہے کہ) ابولہب کے ہاتھ ٹوٹ جائیں اور وہ برباد ہو جائے (چنانچہ واقعہ بدر کے سات روز بعد اس کے طاعون کا دانہ جس کو عدسہ کہتے ہیں نکلا اور مرض لگ جانے کے خوف سے سب گھر والوں نے اس کو الگ ڈال دیا یہاں تک کہ اسی حالت میں مرگیا اور تین روز تک لاش یوں ہی پڑی رہی جب سڑنے لگا تب مزدوروں سے اٹھوا کر دبوا دیا انہوں نے ایک گڑھا کھود کر اس کو ایک لکڑی سے اندر ڈھلکا کر اوپر سے پتھر بھر دیے کذا فی الروح اس تکلیف اور ذلت سے زیادہ دنیا کی کیا بربادی ہوگی اور دونوں ہاتھوں سے کنایہ ذات سے ہوتا ہے پس اس تقدیر پر کلام مبنی ہوگا تاکید پر اور یا یوں کہا جاوے کہ اکثر اعمال ہاتھوں سے ہوتے ہیں پس اس سے ہلاک اعمال اور دوسرے جملہ سے ہلاک ذات مراد ہوگا اور حاصل یہ ہوگا کہ وہ اس طرح ہلاک ہوگا کہ اس کی تدبیریں سب بیکار جاویں گی اور ہر حال میں اس بد دعا سے مراد اخبار عن الہلاک ہے بطور پیشین گوئی کے۔ اور تعبیر میں ہاتھوں کی تخصیص کا نکتہ یہ ہو سکتا ہے کہ وہ ہاتھوں سے آپ کو تکلیف پہونچاتا تھا چنانچہ روح المعانی میں بحوالہ مجمع طارق سے روایت ہے کہ میں نے ایجار دیکھا کہ سوق ذی المجاز میں آپ آگے آگے دعوت اسلام کرتے ہوئے چلے جا رہے ہیں اور پیچھے پیچھے ابولہب پتھر مارتا ہوا آرہا ہے جس سے آپ کی ساق اور قدم لہولہان ہو گیا ہے اور روح میں بحوالہ بیہقی حضرت ابن عباس سے روایت ہے کہ ایک بار لوگوں سے کہا کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کہتے ہیں کہ مرنے کے بعد فلاں فلاں امور ہوں گے پھر ہاتھوں کی طرف اشارہ کر کے کہنے لگا کہ ان امور میں سے ان ہاتھوں میں تو کوئی چیز آئی نہیں پھر دونوں ہاتھوں سے خطاب کر کے کہا تبا لکما ما اری فیکما شیئا مما یقول محمد صلے اللہ علیہ وسلم اس لیے ہاتھوں کی طرف تباب کی نسبت فرمائی اور مادہ تباب کا اختیار کرنا اس لیے ہے کہ اس نے بھی اپنے کلام میں اسی مادہ کا استعمال کیا تھا اور چونکہ بد دعا سے مقصود خبر عن الایقاع ہے اس لیے کلام مذکور اس قوت میں ہوا کہ وہ ہلاک ہوگا جس پر وہ یہ شبہ کر سکتا ہے کہ میں اپنے مال و تدبیر کی بدولت بچ جاؤں گا اس لیے آگے ارشاد ہے کہ) نہ اس کا مال اس کے کام آیا اور نہ اس کی کمائی (مال سے مراد سرمایہ اور ماکسب سے مراد اس سرمایہ کا ربح اور نفع یعنی کسی قسم کا مال اس کو ہلاکت سے نہ بچا ویگا اور اس ماضی سے مراد مستقبل ہے۔ یہ حالت تو اس کی دنیا میں ہوئی اور آخرت میں) وہ عنقریب (مرنے کے متصل) ایک شعلہ زن آگ میں داخل ہوگا وہ بھی اور اس کی بیوی بھی جو لکڑیاں لاد کر لاتی ہے (مراد خاردار لکڑیاں ہیں جن کا اوپر ذکر ہوا ہے اور دوزخ میں پہونچکر) اس کے گلے میں (دوزخ کی زنجیر اور طوق ہوگا کقولہ تعالیٰ اذ الاغلال فی اعناقھم والسلاسل گویا وہ) ایک رسی ہوگی خوب بٹی ہوئی (تشبیہ شدت اور استحکام میں ہے اور ہر چند کہ مشبہ اس صفت میں زیادہ معروف ہے لیکن اس اعتبار سے مشبہ بہ زیادہ معروف ہے کہ حمالۃ الحطب کے معنی سے حبل من مسد کی طرف جلدی ذہن منتقل ہوتا ہے ف اس شخص کا نام عبد العزیٰ تھا ابولہب کنیت تھی بوجہ اشراق و حمرت لون وجہ کے اور کنیت کا اختیار کرنا برعایت اس کے نار ذات لہب میں پہونچنے کے ہے اور بعض نے کہا ہے کہ حمالۃ الحطب سے مراد چغلخور ہے وہ عورت چغلخور بھی تھی کذا فی الدر چنانچہ فارسی میں بھی ہیزم کش اس معنی میں مستعمل ہے +

## سورۃ الاخلاص مختلف فیہا وآیہا اربع کذا فی البیضاوی

ربط والضحیٰ کی تمہید میں جن مہمات کا ذکر ہوا ہے منجملہ ان کے توحید ہے اس سورت میں اس کا بیان ہے۔

## توحید

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۝ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ

النحو قل ھو اللہ فی الروح اجاز ابو البقاء ان یکون الاسم الاعظم بدلا من ہو و احد خبرہ ۱۲

لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝ (ع ۴ — ۴۷)

اُس کے اولاد نہیں اور نہ وہ کسی کی اولاد ہے اور نہ کوئی اُس کے برابر کا ہے

## سورة الفلق مدنية — بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ — وهي خمس آيات

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہیں

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ

آپ کہیے کہ میں صبح کے مالک کی پناہ لیتا ہوں تمام مخلوقات کی شر سے اور اندھیری رات کے شر سے جب وہ رات آجاوے اور گرہوں پر پڑھ پڑھ کر پھونکنے والیوں کے شر سے اور

شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝ (ع ۵ — ۴۸)

حسد کرنے والے کے شر سے جب وہ حسد کرنے لگے

لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝ اس کا سبب نزول یہ ہے کہ ایکبار مشرکین نے آپ سے کہا کہ اپنے رب کا وصف اور نسبت بیان کیجیے اس پر یہ سورت نازل ہوئی کذا فی الدر المنثور باسانید متعددۃ یعنی آپ (ان لوگوں سے) کہہ دیجیے کہ وہ یعنی اللہ (اپنے کمال ذات اور صفات میں) ایک ہے (کمال ذات یہ کہ واجب الوجود ہے اور کمال صفات یہ کہ علم و قدرت وغیرہ اُس کے قدیم اور محیط ہیں اور) اللہ (ایسا) بے نیاز ہے (کہ وہ کسی کا محتاج نہیں اور اُس کے سب محتاج ہیں) اُس کے اولاد نہیں اور نہ وہ کسی کی اولاد ہے اور نہ کوئی اُس کے برابر کا ہے ف منکرین توحید کئی قسم ہیں۔ منکر وجود۔ منکر وجوب۔ منکر کمال صفات۔ مشرک فی العبادۃ ان سب کا ابطال اللّٰہ احد میں ہوگیا۔ مشرک فی الاستعانۃ اس کا ابطال اللہ الصمد میں ہوگیا پس جملہ اولیٰ میں مضمون ایاک نعبد اور جملہ ثانیہ میں ایاک نستعین کا داخل ہوگیا۔ مدعی ابناء و بنات اس کا ابطال لم یلد میں ہوگیا۔ معتقد الوہیت بعضے بشر و جنات اس کا ابطال لم یولد میں ہوگیا یعنی یہ لوگ مولود ہیں اور حق تعالیٰ مولود نہیں کیونکہ مستلزم حدوث ہے۔ معتقد مماثلت جیسے مجوس کہ یزدان اور اہرمن کے قائل ہیں اس کا ابطال لم یکن لہ کفوا احد میں ہوگیا واللہ اعلم۔

## سورة الفلق مدنية على الاصح كذا فى الروح لان نزولها بسبب سحر اليهود وكان بالمدينة

ربط والضحیٰ کی تمہید میں جن مہمات کا ذکر ہوا ہے منجملہ اُن کے حق تعالیٰ پر توکل اور اُس کے ساتھ استعاذہ ہے۔ اس سورت میں اور اس کے بعد والی سورت میں اس کا بیان ہے اور سبب نزول ان دونوں سورتوں کا جو کہ ساتھ ہی نازل ہوئی ہیں کذا فی الدلائل للبیہقی یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر لبید یہودی اور اُس کی بیٹیوں نے سحر کر دیا تھا جس سے آپ کو مرض کی سی حالت عارض ہوگئی آپ نے حق تعالیٰ سے دعا کی اُس پر یہ دونوں سورتیں نازل ہوئیں جن میں ایک کی پانچ آیتیں اور ایک کی چھ آیتیں مجموعہ گیارہ آیتیں ہیں اور آپ کو وحی سے اس سحر کا موقع بھی معلوم کرا دیا گیا چنانچہ وہاں سے مختلف چیزیں نکلیں جن میں سحر کیا گیا تھا اور اُس میں ایک تانت کا ٹکڑا بھی تھا جس میں گیارہ گرہیں لگی ہوئی تھیں حضرت جبرئیل علیہ السلام سورتیں پڑھنے لگے ایک ایک آیت پر ایک ایک گرہ کھل گئی چنانچہ آپ کو بالکل شفا ہوگئی اور مجموعہ سورتین میں مختلف شرور سے استعاذہ کا اور سب امور میں حق تعالیٰ پر توکل کرنے کا حکم ہوا ہے اول سورت میں مضرات دنیویہ سے اور سورت ثانیہ میں مضرۃ دینیہ سے یہ حاصل ہے دونوں سورتوں کا اور یہ سب روایات روح المعانی و در منثور میں ہیں۔

## امر باستعاذه از مضرات دنیویه

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ

اللغات الفلق الصبح غاسق الليل او اغاب الشفق وغاسق اذا وقب اى الليل اذا دخل وقب المجئ والاقبال وقب القمر دخل فى الخسوف ۱۲

البلاغة قوله كفوا اصل الجار والمجرور ان يؤخر الا انه قدم للاهتمام لان المقصود نفى المكافاة عن ذاته عز وجل والاهتمام ايضا وهو لخبر جاء فى غاية الفصاحة وعلو قوته اثمته تعالى الحدون ما عدا من هذه السورة لانها سيقت للمعنى

وغرض الله هو نفى المماثلة لان المماثل لا يولد ولا يلد فظهر بها المتفاوية الاقسام اجتماعها فى القسم لم العطف فيها بالواو مقتضى المعانى ۱۲

### الروايات

جاء فى الحديث انه صلى الله عليه وسلم نظر الى القمر لما طلع فقال يا عائشة تعيذى بالله من هذا الغاسق اذا وقب ندوانيا ما عرفت بان المقصود من الحديث هو الاستعاذة من ظلمة الليل الذى يحصل باغاب القمر او الخسف ۱۲

سورة الناس مدنية | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | وهی ست آیات

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہیں

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝۱ مَلِكِ النَّاسِ ۝۲ اِلٰهِ النَّاسِ ۝۳ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝۴ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ

آپ کہیے کہ میں آدمیوں کے مالک، آدمیوں کے بادشاہ، آدمیوں کے معبود کی پناہ لیتا ہوں، وسوسہ ڈالنے پیچھے ہٹ جانے والے کے شر سے، جو لوگوں کے دلوں میں

فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝۵ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝۶

وسوسہ ڈالتا ہے، خواہ وہ جن ہو یا آدمی

ع ۱ | ۴۹

آپ (اپنا استعاذہ کے لیے بھی اور دوسروں کو استعاذہ سکھلانے کے لیے بھی جس کا حاصل توکل و تعلیم توکل ہے یوں) کہیے کہ میں صبح کے مالک کی پناہ لیتا ہوں تمام مخلوقات کے شر سے اور (بالخصوص) اندھیری رات کے شر سے جب وہ رات آجائے (اور شب میں شرور کا احتمال ظاہر ہے) اور (بالخصوص گنڈے کی) گرہوں پر پڑھ پڑھ پھونکنے والیوں کے شر سے اور حسد کرنے والے کے شر سے جب وہ حسد کرنے لگے (شاید تخصیص انکی بعد تعمیم کے بمناسبت مقام یہ ہو کہ اکثر سحر کی ترتیب اور ترکیب شب کو ہوتی ہے کذا فی الخازن تاکہ کسی کو اطلاع نہ ہو اطمینان سے اسکی تکمیل کرسکیں۔ اور گنڈہ پر دم کرنے والی جانوں یا عورتوں کی مناسبت اس جگہ ظاہر ہے کہ سحر اسی طرح ہوا تھا خواہ مرد نے کیا ہو یا عورت نے پس نفاثات کا موصوف یا نفوس ہیں یا نساء اور حسد اس سحر کا اصل منشا تھا پس سحر کے متعلق سب چیزوں سے استعاذہ ہوگیا اور بقیہ شرور کی تتمیم کے لیے من شر ما خلق فرمادیا اور غالباً فلق کی تخصیص بمقابلہ ظلمت کے ہو اور اشارہ اس طرف ہو کہ جس طرح حق تعالیٰ لیل کا ازالہ کردیتا ہے اسی طرح اثر لیل یعنی سحر کا کرسکتا ہے والله اعلم ۔

## سورة الناس فیها امر فی الفلق

ربط ابھی اوپر فلق میں گذرا ہے۔

## امر باستعاذہ از مضرت دینیہ یعنی وسوسہ شیطانیہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝ آپ کہیے (جس طرح کہ فلق میں گذرا) کہ میں آدمیوں کے مالک آدمیوں کے بادشاہ آدمیوں کے معبود کی پناہ لیتا ہوں وسوسہ ڈالنے پیچھے ہٹ جانے والے (شیطان) کے شر سے (پیچھے ہٹنے کا مطلب یہ کہ حدیث میں ہے کہ اللہ کا نام لینے سے وہ ہٹ جاتا ہے اور یہ امر شیطان جن میں تو ظاہر ہے اور شیطان الانس میں بھی یہ بات ہے کہ موسوس اپنے کو ناصح مشفق کی صورت میں ظاہر کرتا ہے لیکن اگر اسکو زجر کردیا جاوے تو پھر وسوسہ سے باز آجاتا ہے اور ہٹ جاتا ہے اور اگر قبول کرلیا جاوے تو اور مبالغہ کرتا ہے اور یہ صفت اشارہ اس طرف ہے کہ اللہ کے ساتھ اس سے استعاذہ کرنا سبب اعاذہ کا ہوگا کیونکہ اسکی خاصیت ہی تاخر عن ذکر اللہ۔ آگے وسواس کی تقریر کے لیے صفت ہے یعنی) جو لوگوں کے دلوں میں وسوسے ڈالتا ہے خواہ وہ (وسوسہ ڈالنے والا) جن ہو یا آدمی (یعنی شیاطین الانس سے بھی پناہ مانگتا ہوں اور شیاطین الجن سے بھی کقولہ تعالیٰ وکذلک جعلنا لکل نبی عدوا شیاطین الانس والجن) ف مراد اس سے وہ وسوسہ ہے جو مفضی الی المعصیت ہو جاوے اور اسکا مضرت دینیہ ہونا ظاہر ہے اور ایک عجیب لطیفہ اس سورت میں جس سے قرآن کا حسن آغاز و انجام بھی ظاہر ہوتا ہے یہ ہے کہ اس کے اور فاتحہ کے مضامین میں غایت درجہ کا تقارب کہ حکم اتحاد میں ہے متحقق ہے چنانچہ رب الناس کے مناسب رب العلمین اور ملک الناس کے مناسب مالک یوم الدین اور الٰہ الناس کے مناسب ایاک نعبد اور استعاذہ کے مناسب ایاک نستعین اور الوسواس الخناس الخ کے مناسب اهدنا الخ ہے فیا الٰہی بحرمة مفتتح القرآن ومختتمه ما بینهما اهدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیهم غیر المغضوب علیهم ولا الضالین واعذنا من جمیع الشرور والفتن۔ ما ظهر منها وما بطن۔ واجعل فاتحتنا وخاتمتنا مقرونة بکل خیر۔ ومصونة عن کل ضیر۔ وقد کمل والحمد لله الحمید تفسیر القرآن المجید۔ فی یوم الخمیس لمنتصف ۲۵ شعبان ۱۳۲۵ من ہجرة سید العبید صلی الله علیه وآله وسلم فزد اللهم علیه مزید۔ وقد حان الحمد لله ان اقول بلا تی بالتطریب والتغرید۔ وقد کنت رجوت ان اقوله فی آخر تفسیر سورة الکهف وقد کنت سمیت یوم ختامه یوم عید حیث اتی الله علی لعبدا آخر جدید۔ وقرب الی البعید۔ الا یا ایها الاحباب عید علی عید۔ وقد صرف سنتان ونصف سنة فی تکمیل هذا الامر الرشید۔ والتمست معترفا بالخطاء وملتمسا للدعاء ما فی خاتمة طبع البیضاوی المطبوع فی المطبع الاحمدی ۔ سعیت الی ان جدت بالجهد کله ۔ ولکن ما سعی جهدی طاقتی ۔ فان کان فیه یسیر فذا الرجا ۔ فمن محض فضل الله لا من حذاقتی ۔ وان کان من عیب ولست اقول لا ۔ یکون فمنی والجهود حماقتی ۔ فلا تمش یا نظارة ان شغا صدور ۔ کم من عاد الخیر فعل الصداقة ۔ ولا تفضحونا ان وجدتم خطارنا ۔ فکیف وقد اتعبت فی الجهد ناقتی ۔ وصلی الله تعالیٰ علی خیر خلقه سیدنا محمد وآله وصحابه وسلم ابد الابدین ۔ وختم لنا علی العمل السعید ۔ فانه بالاجابة جدیر ۔ وعلی کل شیء قدیر ۔ ویفعل ما یشاء ویحکم ما یرید ۔

---

اللغات الوسواس مصدر وصف به مبالغة الخناس الذی یتاخر ۱۲

النحو من الجنة والناس بیان للوسواس ۱۲

البلاغة قوله رب الناس تخصیص للاضافة الی الناس مع انتظام جمیع العالم فی ملک ربوبیته تعالیٰ وملکوته الوهیته للارشاد الی منهاج الاستعاذة الحقیقیة فان المستعیذ بربه لابد ان یعاذ ۱۲

## قصیدہ متضمن تاریخ آغاز طبع تفسیر از جناب فضل و کمال صوری و معنوی حافظ عبد الغنی صاحب بڈھانوی مقیم بہرائچ اودھ محکمہ نظامت سلمہ اللہ تعالیٰ

هزار شکر عنایات و لطف یزدانی — کہ تافت مہر تفسیر بیان قرآنی
بفیض حضرت امداد و قاسم و یعقوب — بیمن مرشد کامل رشید حقانی
چہ دولتے ست کہ از حضرتش رسید بما — فدائے دولت او دولت جہانبانی
بتاب گوہر و آب و تاب تفسیرش — چہ آب گوہر و یاقوت و لعل رمانی
ببیں بدیدۂ بینا بایں بیان مبین — کہ شرح صدر فزاید بنور ایقانی
زہے بیان دلاویز و دلپذیر فصیح — زہے بلاغ بلیغ کلام سبحانی
بیان بین آیات بینات کتاب — بیان روشن نور نجوم قرآنی
بیان واضح سبع منازل تنزیل — بیان سبع مثانی بنظم لاثانی
بیان احسن و حسن بیاں بطرز بدیع — بیان اسہل و ایسر بحسن تبیانی
بیان رحمت ذکری و حکمت و بشری — بیان راحت ارواح و روح و ریحانی
بیان مکرم ابرار و مخزی اشرار — بیان منجی ناس از عذاب نیرانی
بیان قاطع بنیان اہل کفر و جحود — بیان قامع بنیان راہ طغیانی
دوائے شافی داء عضال فسق و فجور — شفائے کامل اسقام جہل و نادانی
زہے بیان خزینش کہ دُرِ منثور ست — زہے کلام متیں بر اصول اتقانی
خزینہ ایست پُر از دُر و گوہر نایاب — سفینہ ایست کہ بحر الجواہرش دانی
عجیب ضبط مضامین و ربط آیاتش — بوضع دلکش و طرز جدید و آسانی
ہزار نکتۂ باریکتر ز مو یابی — اگر بفہم معانیش وارسی دانی
بوصف او ہمہ عالم زبان عجز و قصور — مرا چہ طاقت وصف بیان قرآنی
نگاہ دار الٰہی بیان قرآں را — ہمیشہ تا بجہان ست دور فرقانی
جناب حضرت اشرف علی فاروقی — بدست اوست کلید کنوز عثمانی
بفیض روح قدس ہمدم مسیحا شد — دمید روح و رواں در قلوب ایمانی
دم تلاوت قرآں بلحن داؤدی — کند ز لعل لب خویش گوہر افشانی
امام حامل قرآن و خازن تفسیر — نظام فقہ و حدیث و علوم عرفانی
حکیم امت و قیوم ملت اسلام — کند بمنصب تجدید دین قلمرانی

بعون و نصرت و تائید حضرت باری — بعین رحمت و لطف رسول صمدانی
نوشت حضرت اشرف علی چہ خوش تفسیر — کشاد بر ہمہ باب کنوز عرفانی
چہ نعمتے ست کہ جان جہاں بقربانش — بجنب نعمت باقی چہ دولت فانی
بتاب مہر بیاں ذرہا شود خورشید — زمین تیرہ بود آسمان نورانی
زہے بیاں کہ ندیدش ندید چشم جہاں — زہے بیان عدیم المثیل و لاثانی
زہے بیان عزیز و مکرم و مرفوع — مطہر از ہمہ ادناس و دخل شیطانی
بیان محکم آیات محکمات حکیم — بیان ارشد ارشادہائے ربانی
بیانِ شارح متن متین قرآنی — بیان فاتح فتح مبین فرقانی
بیان قیم ذکر حکیم و سفر بلیغ — بیان موضح قرآں بفتح رحمانی
بیان حجت و برہان خالق اکبر — بیان ناطق فصل الخطاب یزدانی
بیان رافع اعلام ملت اسلام — بیان دافع اوہام و حروب بطلانی
بیان حامی توحید و سنت بیضا — بیان ماحی آثار شرک ظلمانی
بیان جامع و مانع بحسن ایجازش — کرامتے ست کہ دریا بکوزہ گنجانی
ہمہ وجیز و وسیط و بسیط در بر اوست — صحیفہ ایست کہ روح المعانیش خوانی
جریدہ ایست کہ ابن کثیر و ابن جریر — متاع خویش بہ پیشش نہد بارزانی
دریں نسق لباسیکہ برازو نتواں — سبق بجملہ تفاسیر برد میدانی
چہ نثر خوب کہ نثرہ نثار نثرش باد — چہ نظم خوش کہ فدایش نظام روحانی
ہزار و سہ صد و بست و ششم ز ہجرت بود — باوج طبع برآمد چو ماہ نورانی
مفسرے کہ بعجز بیانیش پرداخت — بمدح او نتواند کسے سخن رانی
رسیدہ از بر عبد اللہ ابن عباسش — دریں زمان صفت ترجمان قرآنی
چہ خضر تشنۂ آب لقائے او عالم — رواں ز کوثر او جویبار حیوانی
کلیم حق بود و ہمکلام حق باشد — کلیم وار بذکر کلام ربانی
امیر ناصب اعلام علم و فضل و کمال — عزیز مصر جمال و جلال روحانی
بیا بحضرت قدسیہ اش بعجز و نیاز — کہ بر دل تو کشاید رہ خدا دانی

### خطاب

نگر بحال من خستہ جاں لوجہ اللہ — اسیر نفس ز بونم بمکر شیطانی
خوشا آں زماں کہ زمین بوس خدمت تو شوم — بسوئے خویش بخوانی و لب بجنبانی
کمال فضل تو محتاج مدحت ما نیست — کہ حسن ماہ بود فارغ از ثناخوانی
دوائے درد دلم یک نگاہ لطف تو بس — برائے علت پنہانیم تو درمانی
ہزار جان گرامی فدائے پایت باد — جہان جانی و جان جہان و جانانی
خدا بحرمت ختم حامیت بادا — بفضل و رحمت و رضوان و عفو یزدانی

جملہ منثورہ عربیہ مشعرہ ختم تالیف تفسیر از حافظ صاحب موصوف بَیَانُ الْقُرْآنِ هُوَ اَحْسَنُ تَفْسِیْرٍ

# ایضاً مواد تاریخ اختتام تالیف از منشی رشید احمد صاحب ارشد صدیقی حنفی تھانوی سلمہ اللہ تعالیٰ

بسم اللہ العزیز العظیم :- تواریخ عجیب ہا آب :- اللھم صل علی سیدنا محمد وعلے آلہ واصحابہ بقدر حسنہ وجمالہ دائماً ابداً

۱۴ فصلے ۱۳ ۱۴ فصلے ۱۳ ۷۹ ۱۳ اسفندار شہنشاہی

## قطعہ اول

ہزاران سپاس خداوند عالم
جنید زماں شاہ اشرف علی آں
معانیٔ تنزیل را حسل نادر
چہ دلبستگیہاست در ترجمہ اش

کہ آوردایام یمن وسعادت
فرید جہاں آیۂ فضل و رحمت
بطرز عجیب و بانداز ندرت
نثارش فصاحت تصدق بلاغت
سنینش مسیحی و ہجری نوشتم

شریعت پناہ و شرف اولیاء را
چہ تفسیر تحریر فرمودہ اند
چہ بر حاشیہ نکتہائے لطیف ست
رشید اندراں دولت سرمدی ہست
زہے تحفۂ خیر و نیکوئے طاعت

۲۵ = ۱۳ = ۵۸۲ = ۱۵۰۰ء

رموز آشنائے نکات طریقت
کہ ہمیشل و یکتاست اندر سلامت
تمامی حواشی ست بحر لطافت
زسر تا بپا مجمع خیر و رحمت

## قطعہ دیگر ایضاً

بنگر بنگر بہار گیتی
خوشبوئے کتاب ایزد پاک

بشنو بشنو ترانۂ گل
نو خندہ بروی غنچہ و گل

محو ست بنغمہائے توحید
تفسیر عجیب گشت تالیف
جبریل امین زسدرہ فرمود

قمری طوطی تدرو بلبل
کشاف دقائق جزو کل
تفسیر کتاب مالک کل

۱۴ فصلے ۱۳

دریائے حقائق و معارف
از بسکہ رشید بہر تاریخ

موج شدہ بہر جزو کل
بودم بتفکر و تامل

# قطعہ تاریخ طبع تفسیر

## از نتائج فصیح اللسان شاعر بلیغ البیان جناب منشی عبد الواحد صاحب فاروقی تھانوی نائب حاکم مال ریاست الور سلمہ اللہ تعالیٰ

یا اصل الایقان کیجو یقین بس اپنا اسی پر ایمان ہے
مجموعۂ و اصل اصولِ دیں لاریب کتاب فرقان ہے

یہ حق کا کلام محکم ہے اور حاوی کل احکام و حکم ہے
دین جن رکنوں سے مستحکم ہے یہ اُن کی دلیل و برہان ہے

تھیں پہلی کتب بھی بے شبہہ اللہ کی کلام اے اہل صفا
ہے اس میں مگر یہ بات سوا اس کے لیے وعدۂ حفظان ہے

جس طرح سے پہلی کتابوں کی تحریف سے صورت بدلی گئی
قرآن میں نہ ہوگا ایسا کبھی جو وعدۂ حق کے شایان ہے

اطلاق کلام اے اہلِ ہنر ہے عام الفاظ و معانی پر
دونوں کی حفاظت پر ہو نظر اُس کے لیے کیا کیا سامان ہے

حفاظ کیے ہیں وہ پیدا ہے دھیان جنہیں نقطہ نقطہ کا
یہ پاک جماعت نامِ خدا الفاظ کی پکی نگران ہے

تاریخ نزولِ قرآن سے خود دیکھے جس کا جی چاہے
تھے جیسے لفظ ہیں اب بھی ویسے اور رسم الخط بھی یکسان ہے

مفہوم معانیٔ قرآن جب ہے پوری شریعت شاہِ عرب
تو اُن کی حفاظت کا مطلب خُلقِ علمائے ذی شان ہے

اب دیکھیے بدو شریعت سے عالم ہوئے ہیں کیسے کیسے
تا عمر وہ جو کچھ کرتے رہے کل خلق پر اُن کا احسان ہے

ہر عہد میں ایسے اہل اللہ موجود رہے ہیں ماشاء اللہ
مصداق اولئک حزب اللہ جن میں کا ہر انسان ہے

گو قحط رجال اب عام ہے یاں اور سامنے ہے کچھ اور سماں
لیکن وہ حفاظت کا ساماں اب بھی موجود و نمایاں ہے

ہیں وہ علماء اب بھی قائم جو خدمتِ دین میں ہیں دائم
جن کو نہیں خوفِ لومۃ لائم حق جن کی زبان پر ہر آن ہے

منجملہ اُن کے میرے وطن میں یعنی قصبۂ تھانہ بھون میں
یا امداد الٰہی بن میں ایک حق گو شیرِ یزدان ہے

جو جامعِ شرع و طریقت ہے اور شیخ و حکیم الامت ہے
جو حامیٔ دین و ملت ہے اور ماحیٔ شرک و طغیان ہے

اس عہد میں جس کی ذاتِ والا ایک فیض کا چشمہ ہے گویا
وہ حضرت اقدس مولانا اشرف علی قطب زمان ہے

یہ فاضلِ عصر بفضلِ ربِ عالم کی ہدایت کا ہے سبب
اور کثرتِ تالیفات سے اب غزالی و رازیٔ دوران ہے

صدہا وہ کتابیں شائع کیں ہیں جن سے حفاظتِ دینِ متین
اسلام کا گویا حصنِ حصین اب اور بھی محکم بنیان ہے

تفسیر بیان القرآن بھی تالیف شریف ہے آپ ہی کی
جو سب حکموں پر ہے حاوی اور جملہ حِکَم کی تبیان ہے

جو زیرِ طبع بھی مدت سے سب چشم براہ تھے جس کے لیے
تیار ہوئی اب چھپ کے یہ فضلِ خدائے منّان ہے

کیا پاک کتاب ہے اللہ اللہ اے صلِّ علیٰ سبحان اللہ
اس کام کا اُس کے جزاہ اللہ ممنون ہر ایک مسلمان ہے

حرف اُس کے ہیں یا موتی ہیں جڑے اور سلک گُہر ہیں یا جملے
انوارِ بیان روشن سے جو صفحہ ہے مہرِ درخشان ہے

جو مسئلے سخت اور مشکل تھے کس سہل عبارت میں ہیں لکھے
اب اُس کی بدولت بے کھٹکے علامۂ دین ہر اُردو دان ہے

بدعات و رسومِ جہالت کا وہ کھول دیا ہے کچا چٹھا
ناواقفیت کا عذر بھلا اب کوئی کرے کیا امکان ہے

اسلام کے جملہ مسائل کا ہے فیصلہ اس میں القصہ
حق ہو گیا ظاہر اب بخدا ہر اہلِ سنت شادان ہے

آپ آنکھ اُٹھا کر دیکھیں گے جب کھلجائیگا صاف اہلِ ادب
ہاں اشرفِ جملہ تفاسیر اب تفسیر حضرت ایشان ہے

اس دین کے بلال پہ جان صدقے جو نکلا دیکھ طلعِ طبع سے
ہر ایک مسلمان لیگا اسے یہ حافظِ دین و ایمان ہے

**فاروق** سالِ طبع اُس کا گر پوچھتے ہیں اخوانِ صفا
کہدے ایک ہادیِ دین ہدیٰ تفسیر بیان القرآن ہے

۱۳ ۔ ۳۴

[illegible]

حامداً و مصلیاً و مسلماً

خدا تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ تفسیر بیان القرآن کی بارھویں جلد کہ سب سے آخری ہے کا خاتمہ و اختتام کو پہنچی۔ غالباً دس برس کا زمانہ گذرا ہوگا کہ حکیم الامت اشرف العلماء حضرت مولانا تھانوی دامت برکاتہم تشریف فرمائے دہلی ہوئے اور یہاں مطبع مجتبائی میں قیام فرمایا تو اُس وقت بانی مطبع مرحوم نے تفسیر کی تصنیف کے متعلق مولانا سے عرض کیا ... [illegible] ... اس تفسیر کو لکھ کر بھیجتے رہیں اور ترجمہ کا انداز معلوم ہو جائیگا چنانچہ ... ترجمہ و تفسیر بیان آگیا یہاں جس نے دیکھا پسند کیا اور احقر کو تو بہت ہی پسند آئی چونکہ ترجمہ جدید بنایا گیا تھا اس میں تفسیر کے مضامین بھی مختصر طور پر خطوط وحدانی میں ترجمہ کے ساتھ ہی لکھے ہوئے تھے جس سے پورے طور پر مطلب واضح ہوتا تھا اور یہ بات کسی ترجمہ اور تفسیر میں دیکھی گئی جو حضرت آدم علیہ السلام اور ہاروت ماروت کے واقعات کو جو دیکھا تو بے ساختہ دل میں یہ بات پیدا ہوئی کہ ایسی تفسیر کا چھپنا ضرور ہے لہٰذا یہ تجویز قرار پائی کہ ایک ورد اور تحریک عالیجناب مولوی سید محمد عبد الاحد صاحب کی خدمت میں پیش کی گئی اور انہیں اسکے چھاپنے کے لیے آمادہ کیا جائے چنانچہ ایک موقع سے اسکی مفصل کیفیت بیان کر کے انہیں اسکے چھاپنے اور اسکے تمام مصارف نقل و تصحیح وغیرہ کے برداشت کرنے کے لیے عرض کیا گیا بحمد اللہ انہوں نے بطیب خاطر اسے منظور فرمایا۔ پھر تو یہاں سے حضرت مولانا سے کو لکھا گیا اور سامان تالیف یعنی اکثر تفاسیر اور کتب کی یہاں سے روانگی ہوتی رہی۔ ادھر تو مولانا دامت برکاتہم نے تفسیر لکھنی شروع فرمائی ادھر مولوی شاہ لطف رسول صاحب و حافظ مولوی سید احمد حسن صاحب و دیگر اعزہ سلمہم اللہ تعالیٰ اسکے مبیضہ اور تصحیح کرنے پر مامور ہوگئے۔ چونکہ ترجمہ تفسیر ملحقات۔ وجوہ بلاغت۔ اختلاف قراۃ سب علیحدہ علیحدہ تھے۔ احقر نے ایک مسطر اس طرح ترتیب دیا کہ اول قرآن شریف بخط جلی۔ اسکے نیچے ترجمہ سادہ مجرد از محذوفات وغیرہ۔ اسکے نیچے قرآن مجید و تفسیر اور اسکا ترجمہ با محاورہ نہایت وضاحت کے ساتھ مع مضامین تفسیر یہ بھی خط دیگر بخط خفی۔ اختلاف قراۃ۔ تحقیق لغۃ۔ وجوہ بلاغۃ۔ توضیح ترکیب۔ متعلق الطریق۔ فٹ نوٹ خاص طلبہ کے لیے اور ملحقات ترجمہ کے بیحاشیہ پر جگہ نکالی غرضکہ سب چیزوں کا اجتماع نہایت خوبی سے ہوگیا حضرت مولانا اور دیگر حضرات موجودین نے بالاتفاق اس طرز کو پسند فرمایا اور اس کینڈے کے مطابق نقل ہونا شروع ہوا۔ ادھر ایک جلد کا مبیضہ بعد تصحیح و مقابلہ تیار ہوا اور اُدھر کاپی کرنے کے لیے کاتب کو دیدیا گیا اسی طرح ایک ایک جلد کم و بیش ڈھائی ڈھائی بار کی چھپتی گئی اور شائع ہوتی رہی حضرت مولانا مدظلہم نے اس تفسیر کو بہت جلد یعنی ڈھائی سال میں تحریر فرما کر تمام کر دی نقل کرنے والے اور چھاپنے والے سب کے سب پیچھے رہ گئے (حق تعالیٰ اُن کی اوقات میں برکت عطا فرمائے) یہ کمترین جو ایک دفعہ حاضر صحبت اقدس ہوا تو فرمانے لگے کہ جن بات کو میں دیکھنا چاہتا ہوں اور جہاں کھٹکا ہوتا ہے وہ باعکسی تفسیر میں نہیں پائی جاتی ہے تو لاچار ہو کر دوسری تفسیروں کا دیکھنا چھوڑ دیا۔ واقعی مولانا (کثر اللہ امثالہم) نے جو کام کیا ہے وہ عجیب و غریب اور محض امداد الٰہی ہے۔ ایکدن وہ تھا کہ اسکی تالیف و تصنیف کا سامان ہو رہا تھا آج وہ دن ہے کہ اس کا خاتمہ الطبع لکھا جا رہا ہے حق تعالیٰ کریم حضرت مولانا کو جزائے خیر عنایت فرمائے اور اپنے قرب میں جگہ دیکر اعلیٰ درجے کے کام اُن سے لے اور دیر تک سلامت با کرامت رکھے اور اس دینی خدمت کو قبول فرما کر اپنے بندوں کو اسکے نفع سے بہرہ ور فرمائے اور ایسا ہی اسکے اشاعت کنندہ مولوی حافظ سید محمد عبد الاحد صاحب مالک مطبع مجتبائی دہلی سلمہ اللہ تعالیٰ کو دائمی ثواب اور اجر بے حساب مرحمت فرمائے اور ایسی ہی خدمات انجام دہی کے لیے انکی ہمت بلند رکھے اور دین و دنیا میں ترقی مراتب ارزانی فرمائے اور شادمانی و دلشادکامی کے ساتھ عمر عنایت فرمائے کہ جنہوں نے اپنی دریادلی سے ہزار روپے تو اسکے چھاپنے میں لگائے اور اسکے علاوہ دو ہزار سے زیادہ محض مسودات کی درستی و صفائی و تصحیح مقابلہ میں صرف کر دیئے۔ حضرت مولانا تھانوی خاص شکریہ کے مستحق ہیں کہ انہوں نے اس تفسیر کو خاص مطبع کی استدعا پر تالیف فرمایا اور مطبع نے باضابطہ اسکا تحفظ کیا۔

خداوندا بطفیل نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم اس عاجز مہتمم مطبع ہذا کو بھی اپنے انعام عام اور لطف خاص سے محروم نہ رکھیو اور خاتمہ بالخیر فرمادیجیو کہ بڑا مقصد یہی ہے۔ آمین۔ آمین یا رب العالمین وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد وآلہ وصحبہ اجمعین الیٰ یوم الدین۔

**خاکسار** محمد بیگ عفی عنہ مہتمم مطبع مجتبائی دہلی ۲۷ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۴ھ یکم اپریل ۱۹۱۶ء

# منہیات ثلثہ جلد ۱۲ تفسیر بیان القرآن

## منہیہ اولیٰ

**ص ۵ س ۶ - قولہ** جب اس سے انکار کرے الخ **اقول** اس عبارت میں جزیہ کا انکار نہیں ہے مقصود اس سے یہ ہے کہ اس سے قبل قتال مشروع نہیں نہ یہ کہ اس انکار کے ساتھ ہی مشروع ہے بلکہ اس انکار کے بعد جبکہ دوسرے شرائط بھی پائے جاویں تب مشروع ہے۔

**ص ۶ س ۴ - قولہ** اور دوسروں کے لیے بھی ان میں سے جو ہنوز الخ **اقول** توضیح مقام کی یہ ہے کہ آخرین کا عطف الامیین پر ہے تو ترجمہ ظاہر یہ ہوتا کہ اور دوسروں میں بھی۔ لیکن چونکہ ظرفیت آخرین کی بوجہ عدم موجودیت اُن کے کے ذاتاً یا صفتاً یعنی اسلاماً ظاہر نہ تھی اور مقصود معنی فی سے زائل کے تھے کمانی ہرۃ - اس بنا پر یہاں لفظ لیے سے ترجمہ کر دیا اور فی الامیین میں بھی مقصود یہی ترجمہ تھا لیکن وہاں لفظ میں اسلیے اختیار کر لیا کہ ظاہری ظرفیت بھی ممتنع نہ تھی اور لفظ میں بھی بمعنی لام مستعمل آتا ہے پس یہاں لفظ اور مقصود دونوں کا لحاظ رکھا گیا اور آخرین کے بعد جو منہم ہے وہ صفت ہے آخرین کی اور لما یلحقوا بھی اُسی کی صفت ہے چونکہ یہ دوسری صفت جملہ تھی اسلیے ترجمہ کو لفظ جو سے شروع کیا اور پہلی صفت مفرد تھی اسلیے وہاں صرف جار مجرور کا ترجمہ کر دیا مگر مراد وہاں بھی صفت ہے یعنی اُن دوسروں کے لیے بھی مبعوث فرمایا جو کہ اُن امیین مذکورین میں سے ہیں باعتبار سلسلہ ہونے کے کیونکہ مسلمان سب ایک ہی ہیں۔

**ص ۷ س ۲۴ - قولہ** اور سابق میں یعنی اول آیت میں بھی العزیز الحکیم آیا ہے۔

**ص ۷ س ۱۱ - قولہ** وہ خاص مدعی الخ - **اقول** پس یہ شبہ نکیا جاوے کہ کیا یہ نفی اس زمانہ کے یہودیوں کو بھی عام ہے۔

**ص ۱۶ س ۲۲ - قولہ** مجموعہ صورتین مذکورتین الخ **اقول** مطلب یہ کہ ضرر و نفع دنیوی کی جو دو صورتیں ذکر کی ہیں ایک حسی دوسری باطنی ان میں سے ایک نہ ایک کا وقوع ضروری ہے دونوں سے خلو نہ ہوگا اور اجتماع ممکن ہے۔

**ص ۲۳ س ۱۵ - قولہ** میدان قیامت کے اعتبار سے (یعنی جو کہ پل صراط سے پہلے ہے) ان کی حالت کا بیان ہوگا (یعنی اس مقام پر اس بیان کو متعلق میدان قیامت کے کہا جاویگا)

**ص ۲۹ س ۱ - حاشیہ تحتانی لیسار - قولہ** فلیس لم یذکر القول الخ **اقول** یعنی غایت تفاوت کے سبب یہ احتمال ہی نہیں ہو سکتا کہ یہ انسان قائل یالیتنی الخ سے متعلق ہو جو ابا الخ **اقول** لما لفظ کو ترکیبا و لا السقط نون للاعراب جوابا للتمنی۔

**ص ۳۵ س ۱۰ - قولہ** یاد رکھنے والے کان اُسکو یاد رکھیں **اقول** اذن ہر چند کہ مفرد ہے لیکن چونکہ نکرہ قرائن مقام سے گلا ہے اثبات میں بھی عام ہو جاتا ہے یہ ترجمہ اسی پر مبنی ہے کمانی قولہ تعالیٰ ولتنظر نفس ماقدمت لغد و قولہ تعالیٰ علمت نفس ما احضرت

**ص ۴۰ س ۱۳ - قولہ** ایک درخواست کرنے والا الخ **اقول** یاد نہیں کہ وقت تحریر تفسیر اس کا شان نزول لکھنے سے کیسے رہ گیا اب لکھا جاتا ہے - فی لباب النقول اخرج النسائی و ابن ابی حاتم عن ابن عباس فی قولہ سأل سائل قال ہو النضر ابن الحارث قال اللہم ان کان ہذا ہو الحق من عندک فامطر علینا حجارۃ من السماء الآیۃ - حاصل توجیہ اس مقام کا یہ ہے کہ اس نضر بن الحارث نے براہ گستاخی قرآن کے حق ہونے کی صورت میں عذاب کی درخواست کی تھی جس سے مقصود عذاب عاجل تھا - حق تعالیٰ نے اس مقام میں اول اسکی حکایت درخواست کی نقل فرمائی پھر فی یوم کان مقدارہ الخ میں اُس کا جواب اس طرح ارشاد فرمایا کہ یہاں کی سزا کیا سزا ہے خواہ وہ واقع ہو یا نہ ہو اصلی سزا کا انتظار کرو جو ایسے یوم میں واقع ہوگی جسکی مقدار پچاس ہزار سال ہوگی مراد یوم قیامت پس فی یوم کا عامل مقدر ہے اے یقع العذاب بہم فی یوم الخ کذا فی الجلالین اور لباب میں جو بروایت ابن ابی حاتم سُدی سے اسی قصہ نضر میں وارد ہے وکان عذابہ یوم بدر لعہ تو وہ اس جواب کے منافی نہیں کہ عذاب اصلی کی تقیید بالقیامۃ سے عذاب غیر اصلی کے وقوع قبل القیامۃ کی نفی لازم نہیں آتی غیر اصلی عاجلاً ہو گیا اور اصلی آجلاً۔

**ص ۵۵ س ۲ حاشیہ تحتانی لیسار - قولہ** ... وقوا وضع **اقول** کلاہما بصیغۃ الماضی المجہول۔

**ص ۹۰ س ۲ حاشیہ تحتانی یمین - قولہ** الطلاق علی المقید **اقول** ظاہراً صحیح عبارت یہ تھا اطلاق المقید علی المطلق اگر نقل میں غلطی نہیں ہوئی تو اسکی یہ توجیہ ہوگی کہ مفہوم مقید پر اطلاق کی صفت جاری و واقع کر دی یعنی مقید کو مطلق قرار دے لیا یعنی لفظ موضوع للمقید کو مفہوم مطلق پر اطلاق کر دیا۔

**ص ۸۹ س ۲۷ - قولہ** اسی کے قریب غرض سے الخ **اقول** یعنی ایسی ہی غرض سے اور ایسے ہی مقصود کے لیے جو کہ اس غرض کے قریب ہے۔

**ص ۹۴ س ۲ حاشیہ تحتانی یمین قولہ** ... ہوگا جیسا کہ نہیں لکھنے کی حاجت ہوتی کہ وکلنا لصاحب النفس المطمئنۃ الخ

**ص ۱۰۵ س ۲۹ - قولہ** وہ امر مہم مقصود مقام الخ **اقول** یعنی جس کا ذکر اس صورت کے تقریر ربط میں تہا۔

**ص ۱۰۶ س ۱۹ - قولہ** ناہی **اقول** یہ صفت ہے شخص کی اور دین کی طرف مضاف نہیں۔

**ص ۱۰۷ س ۱۸ - قولہ** اسی وہ امور مقدر کیے جاتے ہیں **اقول** یہ عطف ہے جملہ سابقہ یعنی قولہ سورہ دخان میں الخ پر یعنی وہ امور مراد ہوں جن کا ذکر سورہ دخان میں ہے اور جو کہ مقدر کیے جاتے ہیں۔

**ص ۱۱۱ س ۲۳ - قولہ** وبہ تشبیہ الخ **اقول** یہ بہ اعتبار ہے اور قولہ اسکی ترتیب الخ یہ خبر ہے یعنی یہ مبنیٰ جو ثابت ہے اس مبنیٰ کی ترتیب دو مکرر واقعات سے تحقیق نہیں۔

## منہیہ ثانیہ بعض مضامین تفسیر جلد ہذا

| مضمون | صفحہ | سطر |
|---|---|---|
| تحقیق عزم علی الترک در توبہ | ۲۳ | ۷ |
| دفع اشکال بامر منظر کردن باسمان بتقدیر | | |
| ثبوت عدم رویت | ۲۹ | ۱۶ تا ۲۴ |
| تحقیق لطیف اختلاف در تعیین اہم در قصہ عبداللہ بن ام مکتوم | ۶۷ | ۱۸ |

## منہیہ ثالثہ غلطنامہ جلد دوازدہم تفسیر بیان القرآن

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۲ | دلیلیں لاسئے | دلیلیں لائے |
| ۵ | ۵ | متنبہ نہ ہوا | تنبہ نہ ہوا |
| 〃 | ۱۲ | جہاد کا ثمرہ | جہاد کے ثمرہ |
| 〃 | 〃 | آخرت کیہ | آخرت کا کیا |
| ۹ | ۴ | اُسی میں سے | اُن میں سے |
| ۸ | ۶ | رُکتے ہیں | روسکتے ہیں |
| ۱۵ | ۴ | عدت اُس | عدت اُن کے اس |
| ۱۶ | ۳ | ایواب | ابواب |
| 〃 | 〃 | احکام میں | احکام ہیں |
| 〃 | ۲۸ | کی صت اس | کی عدت اُن سے اُس |
| ۲۱ | ۱۴ | کارروانیاں کا | کارروائیاں کرنے کا |
| ۲۳ | ۳ | مقابل الطاعت | مقابل ہے اطاعت |
| ۲۴ | ۱۹ | سد تعالے | اللہ تعالے |
| ۳۶ | ۶ | رجم ہے | جم ہے |
| ۲۹ | ۱۲ | یعنی اوجہ | یعنی اوپر جو |
| 〃 | ۱۳ | آلہ باطلہ | آلہہ باطلہ |
| 〃 | ۱۷ | شقف | سقف |
| 〃 | ۲۰ | تائل | تائل |
| ۳۱ | ۸ | نادان | تاوان |
| ۳۴ | ۱۴ | کئی مضمون | کئی غول |
| ۳۶ | ۶ | جگڑدو | جکڑدو |
| 〃 | ۱ حاشیہ تحتانی یمین | علی جہدہ | علی جسدہ |
| ۳۸ | ۶ | صبر ہی لیسا | صبر ہی ایسا |
| ۳۹ | ۱۰ | اور ین کے مالوں | اور جن کے مالوں |
| 〃 | ۱ حاشیہ تحتانی لیسار | متعلق ہیں | متعلق بجز دہا |
| ۴۰ | ۸ | چھائی گئی | چھائی ہوگی |
| 〃 | ۱۲ | واقعات | دو واقعات |
| ۴۴ | ۲۳ | حلقہ | حلقہ |
| ۴۶ | ۲ | اُس نے کسی کو | اُس نے نہ کسی کو |
| 〃 | ۴ | اور بٹھادی | اور بڑھادی |
| 〃 | ۳ حاشیہ تحتانی یمین | بلوغنا | بلوغہا |
| ۴۸ | ۱۹ | انذار | انداز |
| ۴۹ | ۱۹ | مشت | مثبت |
| 〃 | ۲۳ | دغل | غل |
| 〃 | ۲۷ | سباعت | ساعت |
| 〃 | ۲۹ | وساُس کے | اور سب اُس کے |
| ۵۲ | ۸ | ثفیل | ثقیل |
| 〃 | ۲۴ | (امتداد سے | (امتداد سے) |
| ۵۴ | ۵ | علم ات | علم ان |
| 〃 | ۲۵ | کلاۃ | کلدۃ |
| ۵۴ | ۲ | پہرڈالو | پھیر ڈالو |
| 〃 | ۱ حاشیہ تحتانی یمین | التصویۃ | التصویت |
| ۵۶ | ۱۶ | سے اُس کا | سے کوئی اُس کا |
| ۵۸ | ۱۴ | جیب | حجیت |
| ۶۰ | ۴ | جاتا ہوتا | جاتا ہوتا |
| ۶۱ | ۱۶ | جب ساحلہ | حُبّ عاجلہ |
| 〃 | ۱۸ | پھونک کرلنے والا | (پھونک کر) نے والا |
| ۶۲ | ۱۴ | بیخگی | بیخنگی |
| 〃 | ۲ حاشیہ تحتانی لیسار | صحل | محل |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶۳ | ۳ حاشیہ تحتانی نمبر | وجیری | جزی | ۹۹ | ۲ حاشیہ فوقانی | فسوی | فسوٰیہا |
| ۶۴ | ۱۰ | کیا کرتے تھے | کیا کرتے ہیں | ۱۰۰ | ۷ | فیہ سوا | فیہ سواہا |
| ۶۷ | ۳ حاشیہ فوقانی | للاقسام | الاقسام | 〃 | ۲۵ | تصدیق امتثال | تصدیق و امتثال |
| 〃 | ۲۸ | فیصلہ بھی | فیصلہ ہی | ۱۰۱ | ۱۰ | طول | اطول |
| 〃 | 〃 | انکار استعمال | انکاری استعمال | 〃 | ۲ | سبب | سب |
| ۶۹ | ۱ حاشیہ تحتانی نمبر | لیعذبوہم | یعذبونہم | 〃 | ۱ حاشیہ تحتانی نمبر | الیتیہ | الیتیم |
| ۷۵ | ۲ 〃 | للقابل | المقابل | 〃 | 〃 | من | سن |
| 〃 | ۳ 〃 | دعاعلیہ | دعا رعلیہ | ۱۰۲ | ۱۴ | تھا اور | تھاھ اور |
| 〃 | ۳ 〃 | تعجب | تعجب | 〃 | ۱۵ | بھی فرمائی | بھی تکبیر فرمائی |
| ۷۶ | ۱۳ | ہوتی بھاں | ہوتی یا کچھ صلات ہوتی بھال | 〃 | ۲ حاشیہ تحتانی میں | مفعولہ | مفعول لہ |
| 〃 | ۱۷ | تنفیر | تنفر | ۱۰۶ | ۲ حاشیہ فوقانی | نوشتہ | نوشتہ |
| ۷۸ | ۲ | امانت دارہیں | امانت دار ہے | 〃 | ۲۶ | زیادہ | زیادت |
| ۷۹ | ۱۵ | امانت دارہیں | امانت دار ہے | 〃 | ۲۸ | غاز | نماز |
| ۸۰ | ۲۷ | چنانچہ حسن | چنانچہ حواشی حسن | ۱۰۷ | ۲۳ | مضاعفت | مضاعفت |
| ۸۴ | ۱ حاشیہ تحتانی میں | جاید | جاہد | ۱۱۱ | ۲۲ | کثرت عامہ سبب ہے | کثرت سبب ہے عام ہے |
| ۸۷ | ۲ 〃 | صاحب سلطنت | صاحبیت سلطنت | ۱۱۴ | ۲۱ | الہیہ کے | الہیہ پر |
| ۹۰ | ۲ 〃 | الحوت | الحوۃ | ۱۱۶ | ۱۹ | اسی کے نام | اُسی کے نام |
| 〃 | ۳ حاشیہ تحتانی | للانلف | للایذان | 〃 | ۲۷ | اُس کی ترتیب | اِس کی ترتیب |
| 〃 | ۲ 〃 | ہوا حفار | ہوالحفار | ۱۱۷ | ۲۱ | جواب الکافرون | جواب میں الکافرون |
| ۹۱ | ۱۲ | ہوتا ہوا گمر جیسا | ہوتا ہوا جیسا | 〃 | ۲ حاشیہ تحتانی میں | متعلق | تعلق |
| 〃 | ۱۵ | سورت یہاں | سورت سے یہاں | 〃 | ۳ 〃 | جران | جریان |
| | ۱۹ | ابتدار ہو | ابتداء رہو | ۱۱۹ | ۱۰ | محمد صلی اللہ علیہ وسلم بعد استعلیق | محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم [illegible] |
| | ۲ 〃 | للتیق | الشبق | | | | |
| ۹۲ | ۱۱ | جو نا تو | جو نہ تو | | | | |
| 〃 | ۴ 〃 | علی انہ لا | علی اصلہ | | | | |
| ۹۵ | ۳ حاشیہ فوقانی | حت | حتٰی | | | | |
| 〃 | ۲ 〃 | ولوثاق | والوثاق | | | | |
| 〃 | ۱۵ | احتالا | احتمالا | | | | |
| 〃 | ۱۲ 〃 | مبعنی | المعنی | | | | |
| 〃 | ۱۴ 〃 | ولاا | ولا آمر | | | | |
| 〃 | ۲۰ 〃 | قرر | قرأ | | | | |
| ۹۶ | ۱ حاشیہ تحتانی نمبر | کرنہ جوزا | کونہ جزءا | | | | |
| 〃 | ۵ 〃 | الترہیب | للترہیب | | | | |
| ۹۷ | ۲ حاشیہ فوقانی | لید من | لیدمن | | | | |
| ۹۸ | ۱ حاشیہ تحتانی نمبر | لتعقیۃ | لتعدیۃ | | | | |
| 〃 | ۳ 〃 | النفس | للنفس | | | | |

## تتمات تنبیہات اولیٰ جلدہائے مختلفہ تفسیر ہذا

**(ج ۱ ص ۲۶ س ۲۳ - قولہ** موسیٰ علیہ السلام نے ایک ماہ روزے رکھنے کے بعد کہیں مسواک کرلی تھی الیٰ قولہ تاکہ وہ رائحہ پھر پیدا ہوجاوے **اقول** یہ بناء علی المشہور لکھدیا تھا پھر مجھ مولوی احمد حسن صاحب سنبھلی نے مجھکو ایک روایت منقولہ عن الدر المنثور دکھلائی جس میں حق تعالیٰ کا یہ سوال مذکور ہے - لم افطرت - یعنی تم نے کیوں افطار کرلیا انہوں نے اناالہ ریح عذر پیش عرض کیا حق تعالیٰ نے اُس عذر کو اس ارشاد سے رفع فرما دیا کہ وہ تو ہم کو پسند تھی اُس کا ازالہ عذر کافی نہیں تو وہ سوال لم افطرت پھر باقی رہا جس کا ادھر کوئی جواب نہ تھا پھر ارشاد ہوا کہ دس روزے اور رکھو انتہی ملخصاً - اس روایت سے معلوم ہوا کہ ازالہ رائحہ موجب نکیر و سبب زیادۃ صیام کا نہیں ہوا بلکہ خود افطار پر انکار ہوا اور پھر روزے رکھلائے گئے تاکہ حالت صوم میں مکالمت ہو اور تعدد اجتماع برکات صیام کثیرہ کے لیے تھا - وہ روایت یہ ہے - اخرج الدیلمی عن ابن عباس مرفوعاً لما ان موسیٰ ربہ وارادان یکلمہ بعد ثلاثین یوما وقد صام لیلہن ونہارہن فکرہ ان یکلم ربہ وریح فمہ ریح فم الصائم فتناول من نبات الارض فمضغہ فقال لہ ربہ لم افطرت وہو اعلم بالذی کان قال لے رب کرہت ان اکلمک الا وفمی طیب الریح قال اوما علمت یا موسیٰ لان ریح فم الصائم عندی اطیب من ریح المسک ارجع فصم عشرۃ ایام ثم ائتنی ففعل موسیٰ الذی امرہ ربہ فلما کلم اللہ موسیٰ قال لہ ما قال الخ کذا فی الدر المنثور -

**(ج ۱ ص ۳۳ س ۱۸ - قولہ** ایک بیل الخ **قلت** دلیل اسکی حاشیہ پر موجود ہے اور یہی قول اور یہی استدلال اکلیل میں امام ابو المنصور رح سے منقول ہے اور تفسیر ابن کثیر میں بکر کی تفسیر صغیرۃ لم یلقحہا الفحل کے ساتھ گیارہ علماء سے نقل کی ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان علماء کی رائے میں وہ گائے ہی ممکن ہے کہ کثرت قائلین سے روایۃً اس تحمل کو ترجیح دی جائے اور قوت دلیل سے درایۃً پہلے قول کو اقرب سمجھا جائے واللہ اعلم - عبارات دونوں کتب کی ذیل میں منقول ہیں -

فی الاکلیل حاشیۃ المدارک الان الامام ابا منصور رح استدل علی ان البقرۃ المذکورۃ کانت ذکرا بقولہ تعالیٰ انہا بقرۃ لا ذلول تثیر الارض ولا تسقی الحرث - بناءً علی ان اثارۃ الارض وسقی الحرث من عمل الثیران اھ وفی تفسیر ابن کثیر قال انہ یقول انہا بقرۃ لا فارض ولا بکر لا کبیرۃ ہرمۃ ولا صغیرۃ لم یلقحہا الفحل کما قالہ ابو العالیۃ والسدی ومجاہد وعکرمۃ وعطیۃ العوفی وعطاء الخراسانی ووہب بن منبہ والضحاک والحسن وقتادۃ وقالہ ابن عباس ایضاً اھ +

**(ج ۱ ص ۶۲ س ۹ - قولہ** مقام ابراہیم مع حاشیۃ الفوقانی اسپر ایک سوال آیا تھا مع جواب منقول ہے **(سوال)** قد اخترتم فی تفسیر قولہ تعالیٰ واتخذوا من مقام ابراہیم مصلی ان من زائدۃ علی قول الاخفش ولان المراد من المقام الحجر نفسہ فیکون المعنی اجعلوا الحجر موضع صلاتکم وہذا غیر ممکن بصغرہ والمعمول ایضاً خلاف ذلک لان الناس یصلون خلفہ متوجہین الیہ لا الی الحجر نفسہ -

**(جواب)** اس وقت تو یاد نہیں کہ اُس وقت اسکے متعلق ذہن میں کیا تھا باقی اس وقت یہ سمجھ میں آتا ہے کہ اصل مصلی تو مقام ابراہیم ہی ہے اور صغر مصلی ہونے سے مانع نہیں کیونکہ اسپر صرف قدم رکھنے سے بھی مصلی ہونا صادق آتا ہے باقی یہ بات کہ اب اُسپر نماز نہیں پڑھی جاتی تو یہ کہا جا سکتا ہے کہ اصل مقصود اُسی کو محل صلوٰۃ بنانا ہے باقی اس کا محل مجاور بھی اُسی کے تابع ہونے سے اُسی کے حکم میں ہے جیسا مسجد حرام یا مسجد نبوی میں جو زائد ہوا ہے وہ اُس کے تابع ہے -

**(ج ۲ ص ۱۲ س ۲۴ - قولہ** برص و جذام اسپر ایک سوال آیا تھا جو مع جواب منقول ہے -

**(سوال)** فالفظ جذام اما تفسیر للفظ برص فہذا غیر معروف فی کتب اللغۃ وان امر مزید فای الروایۃ ماخذہ -

**(جواب)** مقصود تفسیر ہی ہے اور ماخذ اس کا اُس وقت خدا جانے ذہن میں کیا ہوگا اس وقت یاد نہیں اور اُس وقت جو کتب جمع تھیں وہ اب نہیں ہیں باقی اس وقت یہ سمجھ میں آتا ہے کہ مولانا شاہ عبد القادر صاحب و مولانا شاہ رفیع الدین صاحب نے یہی ترجمہ کیا شاید اسپر اعتماد کیا ہو نیز کریم اللغات میں بھی یہ معنی لکھے ہیں البتہ ظاہراً یہ مجاز معلوم ہوتا ہے اطلاقاً للمسبب علی السبب لکون بعض اقسام البرص مقدمۃ للجذام احیاناً کما فی شرح الاسباب الجلد الثانی ص ۲۳۱ وہو (ای البرص الاسود) من مقدمات الجذام اذا اشتد و کثیر من رقعۃ الحکیم محمد ہاشم چونکہ اس میں اعجاز زیادہ ظاہر تھا اسلیے اس کو اختیار کیا ہوگا -

**(ضمیمہ مضمون بالا)** کریم اللغات کی عبارت یہ ہے ابرص کوڑھی چتلا چتکبرا - اس عبارت سے شبہ معنی مذکور کے حقیقی ہونے کا بھی ہوتا ہے جس سے لفظ برص مشترک ہوجاوے گا - اور مرجح ابلغ فی الاعجاز ہونا ہوگا لیکن منتخب النفائس میں یہ عبارت نظر پڑی کوڑھی مجذوم و ابرص جب سے مجذوم و ابرص کا تو متقابل ہونا اور لفظ کوڑھی کا اردو میں مجذوم و ابرص کے لیے عام ہونا معلوم ہوتا ہے اور بعض اہل بلاد پورب سے معلوم بھی ہوا کہ کوڑھی کا اطلاق ابرص پر بھی آتا ہے اس سے شاہین دہلویین

کے ترجمہ سے استدلال میں اشتباہ ہوگیا ممکن ہے انہوں نے
کو وہی معنی ابرص لیا ہو نہ بمعنے مجذوم اور اس بنا پر
عبارت کریم اللغات میں بھی یہ احتمال ہو گیا کہ شاید مراد
ان کی یہ ہو کہ ابرص کا ترجمہ ان سب لفظوں سے ہو سکتا
ہے اور ابرص کے وہی معنی مشہور رہوں اور یہ تینوں
ترجمے مترادف ہوں اور وجہ ترجیح میں کتب طبیہ میں
اس مضمون کے دیکھنے سے شبہ پڑ گیا کہ اس مرض
یعنی برص ابیض کا علاج دشوار ہے خصوص جبکہ
مزمن ہو جاوے اور بڑھتا جاوے پس اس کے بعد اب
رجحان قلب زیادہ اسی طرف ہوتا ہے کہ برص کو معنی
جذام لینا بے دلیل ہے اور اس لیے احقر اُس ترجمہ
سے رجوع کر کے لفظ برص کو ظاہری معنی پر محمول کرتا
ہے طبع ثانی میں تصحیح کر دی جاوے۔

**(ج ۳ ص ۲۲۳ س ۱۵- قولہ** ظفر سے مراد
کُھر ہے الخ **اقول** یہاں کُھر سے مراد وہ کُھر ہے جو پھٹا
ہوا نہ ہو جیسے گھوڑے کا ہوتا ہے کہ متصل واحد ہونے
میں مشابہ ناخن کے ہوتا ہے جیسا ناخن پورا متصل
واحد ہوتا ہے تشبیہاً اُس کو ناخن فرما دیا جس کو عربی
میں حافر کہتے ہیں اور وہ کُھر مراد نہیں جو پھٹا ہوا
ہوتا ہے کہ وہ مشابہ ناخن کے نہیں ہوتا جیسے گائے
بکری وغیرہ جس کو عربی میں ظلف کہتے ہیں سو گھوڑا
اُن پر حرام تھا گائے بکری حرام نہ تھی البتہ انکی چربی
اُن پر حرام تھی جسکا اسی آیت میں نیز ذکر ہے ومن البقر
والغنم الخ اور یہ ایک تفسیر ہے اور ایک تفسیر یہ ہے کہ ناخن
کے متبادر معنی مراد ہیں انمیں دو قسم کے جانور داخل ہوگئے
ایک اونٹ کہ اس کے کچھ کچھ ناخن ہوتے ہیں اور ایک مرغی
و بط وغیرہ کہ پنجہ دار ہوتے ہیں اور تیسری تفسیر یہ ہے
کہ بطور عموم مجاز کے ان سب کو عام ہے و دلیل ہذا کلہ ما
سیأتی فی الجلالین قولہ تعالی حرمنا کل ذی ظفر وہو مالم
یفرق اصابعہ کالابل والنعام فی الجمل قال ابن عباس
ہو النعامۃ والبعیر ونحو ذلک من الدواب وکل مالم یکن
مشقوق الاصابع من البہائم والطیر مثل البعیر والنعامۃ
والاوز والبط قال القتیبی ہو کل ذی مخلب من الطیر
وکل ذی حافر من الدواب ویسمی الحافر ظفرا علی الاستعارۃ
اھ خازن قول الجلالین کالابل والنعام لے الاوز
والبط اھ شیخنا۔

**(ج ۴ ص ۹۰ س ۲۵- قولہ** سورۂ انفال
کے بعد سورۂ محمد نازل ہوئی الخ **اقول** یہ ایک قول
ہے اور اسی پر تفسیر کی گئی ہے اور اگر دوسرا قول
لیا جاوے کہ سورۂ محمد نزول میں سورۂ انفال پر مقدم
ہے جیسا کہ بعض نے سورۂ محمد کو مکیہ بھی کہا ہے تو اس وقت
تفسیر آیت کی سہل یہ ہوگی کہ ہم نے سورۂ محمد میں اساری
کے جواز میں یا فداء کو مقید کیا ہے اثخان کے ساتھ
فی قولہ تعالی حتی اذا اثخنتموہم فشدوا الوثاق فاما
منا بعد واما فداء اور یہاں اثخان (تمام) ہوا نہ
تھا تو اس صورت میں فداء کو اختیار نہ کرنا چاہیے
تھا وہذا معنی قولہ تعالی ما کان لنبی ان یکون لہ
اسری حتی یثخن فی الارض۔ پھر دوسری آیت میں
صحابہ کا عذر مقتضی للعفو ارشاد فرمایا جس کا حاصل
یہ ہے کہ اگر ہمارا ایک حکم نوشتہ نہ ہو چکتا اور وہ
یہ ہے کہ مخطی فی الاجتہاد کو عقاب نہیں ہوتا تو
اس قصہ میں عذاب آتا اور یہ کتاب سابق من اللہ یہ
آیت مذکورہ فی البقرہ ہے لا یکلف اللہ نفسا الا وسعہا
لہا ما کسبت وعلیہا ما اکتسبت ربنا لا تؤاخذنا ان نسینا
او اخطأنا - جو عموم مدلول استغفار تکلیف ما لا یطاق
وعدم مواخذہ علی الخطاء والنسیان کے اعتبار سے
خطا فی الاجتہاد کو بھی شامل ہے اور یہاں خطاء
اجتہادی یہ ہوئی کہ جو ستر رؤسا قتل کیے گئے تھے
وہ زیادہ ذی اثر تھے یوں خیال ہوا کہ ان کے قتل سے
اثخان معتدبہ متحقق ہو گیا اور اگر زیادہ غور کرتے تو
سمجھتے کہ اثخان تام کا تحقق ان اساری کے قتل پر بھی
موقوف ہے اسی زائد غور نہ کرنے پر صورۃً عتاب متوجہ
ہوا وہذا التوجیہ مما القی فی روعی عاشر ربیع الاول ۱۳۵۳ھ
صباحاً ولله الحمد فقط

**(ج ۶ ص ۲۷ س ۲۳- قولہ** وجہ تشبیہ
قول شب کے وقت واقع ہونا ہے **قلت** اور یہ بھی کہا
جا سکتا ہے کہ چونکہ عالم غیب کا انکشاف گو بیداری
میں ہو مگر اُس میں عالم ناسوت سے غیبت ضرور ہوتی
ہے اور نوم میں بھی یہ غیبت ہوتی ہے گو دونوں غیبت
میں فرق عظیم ہے مگر نفس غیبت کے اشتراک سے یہ بیداری
مشابہ نوم کے ہو جاوے گی اھ زیادۃ ثم استیقظت کی جسکی
بحث سطر آئندہ سے شروع ہے نیز ایک توجیہ یہ بھی ہو سکتی
ہے کہ تشابہ تیقظ مذکور و نوم کی بنا پر اُس غیبت کے
انقطاع کو تشبیہ استیقاظ من النوم کے ساتھ دے کر
استیقظت سے تعبیر کر دیا گیا اور اسکے چند سطر بعد جو
قول عائشہؓ ما فقد جسد محمد صلی اللہ علیہ وسلم لیلۃ المعراج
کی بحث ہے اسکی ایک توجیہ یہ بھی ہو سکتی ہے کہ فقد ان کے
معنی تلاش کرنے کے ہیں مطلب یہ ہے کہ معراج کی واپسی
اس قدر جلد ہوئی کہ کسی کو آپ کے جسد کے غائب ہونے کی خبر بھی نہ
ہوئی کہ کوئی تلاش ہی کرتا کہ آپ کہاں تشریف لے گئے اور اگرچہ
اس مضمون کو ما فقد کے بھی تعبیر کر سکتے تھے لیکن جسد کی طرف نسبت
کرنا اشارہ ہے تعلق معراج بالجسد کی طرف کہ آپکی غیبت ایسی تھی کہ اگر تلاش
ہوتی تو متعلق تلاش کا جسد ہوتا تو اسمیں بالعکس اُلٹا تاکید ہوئی اثبات
معراج بالجسد کی نہ کہ نفی فقط **تمت التتمات**

# یادداشت ضروری متعلق تتمہ منہیات

ناظرین تفسیر پر مخفی نہ ہے کہ تفسیر بیان القرآن کی ہر ایک جلد بعد طبع بغرض ملاحظہ و نظر ثانی و تصحیح نامہ حضرت مولانا دامت برکاتہم کی خدمت میں بھیجی جاتی تھی حضرت مولانا موصوف ہر جلد کے متعلق تین قسم کے منہیات تحریر فرماتے رہے (۱) منہیہ اولیٰ توضیح بعض مقامات تفسیر (۲) منہیہ ثانیہ مضامین تفسیریہ (۳) منہیہ ثالثہ صحت نامہ سو جلد اوّل سے بارہویں جلد تک تینوں قسم کے منہیات ہر جلد کے ساتھ لگائے گئے ہیں اسکے علاوہ شائع شدہ جلدوں کے متعلق بھی بعض بعض منہیات کسی کسی جلد کے آخر میں ذیل منہیات اضافہ فرماتے رہے چنانچہ جو جلد اُس وقت طبع ہو کر مکمل ہونے کو ہوئی اُسکے منہیات کے ذیل میں ان منہیات جلد ہائے سابقہ کو بھی بطور تتمہ منضم کر دیے گئے اب ناظرین کی سہولت کے لیے نقشہ ذیل کی صورت میں انکو پیش کیا جاتا ہے تاکہ اپنی اپنی جلدوں کو اسکے مطابق صحیح فرمائیں

| نام اس جلد کا جس کے آخر میں تتمہ منہیات ہے | متعلق جلد اول | متعلق جلد دوم | متعلق جلد سوم | متعلق جلد چہارم | متعلق جلد پنجم | متعلق جلد ششم | متعلق جلد ہفتم | متعلق جلد ہشتم | متعلق جلد نہم | متعلق جلد دہم | متعلق جلد یازدہم | متعلق جلد دوازدہم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جلد سوم | تتمہ منہیہ اولیٰ جلد اول | تتمہ منہیہ اولیٰ جلد دوم | | | | | | | | | | |
| جلد چہارم | تتمہ منہیہ اولیٰ جلد اول | تتمہ منہیہ اولیٰ جلد دوم | | | | | | | | | | |
| جلد پنجم | | تتمہ منہیہ ثالثہ جلد دوم صفحہ متعلقہ | | تتمہ منہیہ ثالثہ جلد چہارم | | | | | | | | |
| جلد ششم | تتمہ منہیہ ثالثہ جلد اول | تتمہ منہیہ ثالثہ جلد دوم | | تتمہ منہیہ ثالثہ جلد چہارم | | تتمہ منہیہ ثالثہ جلد ششم | | | | | | |
| جلد ہفتم | جزوے از تبیان البیان بعبارت مولوی سعید احمد صاحب مرحوم | | | | | | | | | | | |
| | تتمہ منہیہ اولیٰ جلد اول سورۂ فاتحہ و ۲ رکوع از سورہ بقرہ از تبیان | | تتمہ منہیہ اولیٰ جلد ۳ سورہ مائدہ از تبیان | | | | تتمہ منہیہ اولیٰ جلد ۷ سورۂ مریم و ۲ رکوع سورہ طہ از تبیان | | | | | |
| جلد نہم | تتمہ منہیہ ثالثہ جلد اول | | تتمہ منہیہ ثالثہ جلد سوم | | | | | | | | | |
| جلد دہم | | | | تتمہ منہیہ ثالثہ جلد چہارم | تتمہ منہیہ ثالثہ جلد پنجم | | | | | | | |
| جلد یازدہم | | | | | | | | | | تتمہ منہیہ ثالثہ جلد دہم غلطی متعلق منہیہ اولیٰ جلد ۱۰ | | |
| جلد دوازدہم | تتمہ منہیات اولیٰ جلد اول | تتمہ منہیات اولیٰ جلد دوم | تتمہ منہیات اولیٰ جلد ۳ | تتمہ منہیات اولیٰ جلد ۴ | | تتمہ منہیہ اولیٰ جلد ۶ | | | | | | |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ربع چہارم ابانة البیان حاشیہ بیان القرآن

## حاشیة المجلد العاشر من التفسیر

**ص ٢ س ٧ قولہ** ان امشوا فی ان تفسیرہ قال النحویون الانطلاق ہہنا معناہ ینبغی القول المنطلقین عن مجلس التقاول لا بد لہم من ان یتکلموا ویتفاوضوا فیما جرے لہم الخ مصادفی اللباب اخرج احمد والترمذی والنسائی والحاکم وصححہ عن ابن عباس قال مرض ابو طالب فجاءتہ قریش وجاءہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم فشکوہ الی ابی طالب فقال یا ابن اخی ماترید من قومک قال ارید منہم کلمة یدین لہم بہا العرب وتؤدی الیہم العجم الجزیة کلمة واحدة قال ما ہی قال لا الہ الا اللہ فقالوا الٰہا واحدا ان ہذا لشئ عجاب فنزل فیہم۔

**ص والقرآن الی قولہ** بل لما یذوقوا عذاب اھ حاشیہ تحتانی یمین س ١ **قولہ** المشبہة بلیس الخ فی ن قال سیبویہ والخلیل التاء فی لات زائدة مثلہا فی ربت وہی المشبہة بلیس وثمت وقد تغیر حکمہا بزیادة التاء حیث لا تدخل الا علی الاحیان ولم یبرز الا اسمہا او خبرہا وفیہ ایضا اما الوقف علی لات فعند الکوفیین بالہاء قیاسا علی الاسماء وعند البصریین بالتاء قیاسا علی الافعال اھ

**ص ٣ حاشیہ تحتانی یمین س ٤ قولہ** جند ما فی ن ما مزیدة جاریة مجرے الصفة اھ ملخصا

حاشیہ تحتانی یمین س ٥ **قولہ** المطنب ای التطنیب المشدد بزنة اسم المفعول من التفعیل قال فی القاموس تطنیب السقاء حاشیہ یمین س ٣ **قولہ** ہو النصیب فی ن وہو القط من الشئ لانہ قطعة فیہ من قطہ اذا قطعہ اھ

**ص ٤ س ١ قولہ** داود فی ن ویمکن ان یکون اللفظ بذکر اسمہ العلم ایضا تشریفا لہ اھ س ١ **قولہ** والاشراق قال الطبری قال ابن زید فی **قولہ** بالعشی والاشراق قال حین تشرق الشمس وتضحی اھ وفیہ ایضا عن ابن عباس انہ بلغہ ان ام ہانی ذکرت ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوم فتح مکة صلے الضحی ثمان رکعات فقال ابن عباس قد ظننت ان لہذہ الساعة صلوٰة یقول اللہ یسبحن بالعشی والاشراق اھ وفی ن

---

اتـ ـجن حال س ٣ **قولہ** اذ تسوروا الخ قال الطبری قولہ اذ دخلوا علی داود وذکر اذ مرتین وکان بعض اہل العربیة یقول فی ذلک قد یکون معناہما کالواحد کقولک ضربتک اذ دخلت علی او اجترأت فیکون الدخول ہو الاجتراء ویکون ان تجعل احدہما علی مذہب لما فکانہ قال اذ تسوروا المحراب لما دخلوا قال وان شئت جعلت لما فی الاول فاذا کان لما اولا او آخرا فہی بعد صاحبتہا کما تقول اعطیتہ لما سألنی فالسؤال قبل الاعطاء فی تقدمہ اھ

**ص ٥ س ١ قولہ** لا تشطط فی ن الشطط البعد اراد ولا تجر فالجور البعد عن الحق۔

**س ٣ قولہ** بسؤال الخ فی ن اضاف المصدر الی المفعول الثانی وحذف الفاعل والمفعول الاول ای بسؤالہ ایاک نعجتک والی متعلقة بفعل دل علیہ السؤال تقریرہ بسؤالہ ایاک ضمہا الی نعاجہ اھ ملخصا

احاشیہ تحتانی یمین س ٢ **قولہ** ساجدا الخ علی ہذا التفسیر حدیث سجدة داؤد والذی ورد فی الصحاح ولان المقصود منہ اظہار الخشوع وہو فی السجود اتم

**ص ٦ س ١٢ قولہ** روی سعید الخ قلت ما احسن ہذا ان ثبت بسند یحتج بہ ولم اطلع علی سندہ فلیتتبع

**صفحہ ٨ س ٧ قولہ** رخاء فی ن الرخوة اللینة اھ قلت ہو مصدر کما فی الصراح وہو حال من الضمیر فی تجری کما فی الاعراب وفی ص ایضا رخاء بالضم قولہ تعالی فسخرنا لہ الریح تجری بامرہ رخاء ای جعلناہا رخاء اھ فعلی ہذا سخرنا بمعنے جعلنا فیتعدی الی المفعولین وقولہ بناء وغواص فلیسا للمبالغة ہہناک کما تدل علیہ ترجمة صاحب المنتخب حیث قال بناء بالفتح وتشدید نون معمار اھ وفیہ ایضا غواص بالفتح وتشدید واو بدریا فرو شوندہ برائے طلب مروارید اھ وکذا ترجم الغواص بہ صاحب الصراح وقولہ الاصفاد ففی الطبری

---

جمع صفد اھ قلت صفد بالتحریک بند کمافی ص

حاشیہ تحتانی یمین س ١ **قولہ** الصفنت ففی الطبری جمع صافن من الخیل والانثی صافنة اھ وقولہ الصافن ففی المنتخب رام کنندہ اسپ توسن اھ وقولہ جواد قلت ہو بالتحریک وتخفیف الواو وفی الاعراب قیل جمع جید

**وقولہ** علاوة فی المنتخب علاوہ بالکسر بالائی سر وگردن اھ

**وقولہ** اصاب اراد قلت نقلہ الطبری بسندہ عن ابن عباس رضی اللہ عنہ والحسن والضحاک وقتادة

**حاشیہ تحتانی یسار س ١ قولہ** عدی بعن قلت فائدتہ احضار معنے الذہول بالاشارة والدلالة علیہ الصیغة بالعبارة ولا بد فی الترجمة من مراعاة المتضمن بالکسر والمتضمن بالفتح کما فعلہ المفسر وفی ن ای احببت حب الخیر وہو متضمن معنے فعل یتعدی بعن ای انبت حب الخیر عن ذکر ربی وجعلت حبہا مغنیا عن ذکر ربی اھ

**وقولہ** لان الآخرین الخ فی الطبری عن قتادة والشیاطین کل بناء وغواص قال یعملون لہ ما یشاء من محاریب وتماثیل وغواص یستخرجون الحلی من البحر وآخرین مقرنین فی الاصفاد قال مردة الشیاطین فی الاغلال اھ **وقولہ** حال من المستکن فی الامر قلت توضیحہ مافی الاعراب ہو حال من الضمیر فی امنن او فی امسک والمعنی غیر محاسب اھ واخرج الطبری عن الحسن فامنن او امسک بغیر حساب الملک الذی اعطیناک فاعط ما شئت وامنع ما شئت فلیس علیک تبعة ولا حساب اھ وفیہ ایضا نحوہ عن عکرمة وفیہ ایضا عن مجاہد اعط او امسک بغیر حساب اھ ثم قال الطبری والصواب من القول فی ذلک ما ذکرتہ عن اہل التاویل من ان معناہ لا یحاسب علی ما اعطی من ذلک الملک والسلطان وانما قلنا ذلک ہو الصواب لاجماع الحجة من اہل التاویل علیہ اھ

---

**ص ٨ س ٥ قولہ** لا ینبغی فی ن حقیقة لا ینبغی لا ینفعل من بغیت الشئ طلبتہ ای لا یصیر مطلوبا لانہ سماوی فوق طوق البشر اھ

**ص ٩ س ١ قولہ** انی مسنی الخ فی ن والجار محذوف ای دعاہ بانی مسنی علی الحکایة ولا فعال بانہ مغتسل والنصب کالرشد والرشد بالفتح والسکون علی اصل المصدر وضمة الصاد لاتباع النون کقتل وقتل اھ **وقولہ** مغتسل فی المنتخب ابیکہ بدان چیزے را بشویند اھ وفی الطبری یعنی بقولہ مغتسل ما یغتسل بہ من الماء یقال منہ ہذا مغتسل وغسول للذی یغتسل بہ من الماء آہ

**س ٣ قولہ** ومثلہم فی الطبری بسندہ قال الحسن وقتادة فاحیاہم اللہ باعیانہم وزادہم مثلہم اھ وفیہ ایضا بسندہ عن عبد الرحمن بن جبیر قال لما ابتلی نبی اللہ ایوب بمالہ وولدہ وجسدہ وطرح فی مزبلة الخ

**ص ١٠ احاشیہ تحتانی یمین س ٢ قولہ** مقارنتہا الخ قلت المراد بالوضع ہو وضع اہل العرب ای حین استعملوا ہذا الاسم فی لسانہم دخلوا فیہ اللام من اول الاستعمال وقولہ لمقارنتہا دلیل بقولہ لازمة واما قولہ زائدة فالدلیل علیہا اطلاق نحو ہذہ الاسماء بغیر اللام ایضا فی السنة العجم وفی الصراح وقد ادخل علیہ الالف واللام وہما لا یدخلان علی نظائرہ نحو یعمر ویزید ویشکر الا فی ضرورة الشعر اھ وفی الاتقان وقیل عربی منقول من الفعل من وسع یسع اھ

**حاشیہ تحتانی یسار س ٢ قولہ** مفتحة فی الاعراب حال من جنات فی قول من جعلہا معرفة لاضافتہا الی عدن وہو علم کما قالوا جنة الخلد وجنة المأوی وقال آخرون ہی نکرة والمعنے جنات اقامة فتکون مفتحة وصفا اھ وقال الطبری وادخلت الالف واللام فی الابواب بدلا من الاضافة

